## طنز و مزاح



## آرٹ



---

محمد طفیل پرنٹر، پبلشر، ایڈیٹر نے نقوش پریس، دو بارہ لاہور سے چھپوا کر ادارہ فروغ اردو، ایبک روڈ لاہور سے شائع کیا

افسانوں اور نظموں کے سلسلے میں میں نے اس امر کی کوشش کی ہے کہ اس میں لکھنے والے کا اپنا اسٹائل ضرور ہو۔ میں نے اُن چیزوں کو نہیں چُنا جن میں مصنف کا اپنا رنگ نہ تھا۔ اُن چیزوں کو بھی نظرانداز کیا ہے جو صرف زورِ بازو سے لکھی یا لکھوائی گئی تھیں۔ میں نے خیال اور اندازِ بیان کے ساتھ افسانہ میں افسانویت، نظم میں نظمیت اور غزل میں غزلیت کو دوسری فنکارانہ خوبیوں پر ترجیح دی ہے یعنی میں نے نہیں چاہا کہ ہر ادیب خالص رومانی فسانہ نگار کا افسانہ میز یا کرسی پر آ جائے۔ ——— اسی طرح میں نے شاعروں کی تخلیقات کے بارے میں سوچا ہے۔

نقوش کے خاص نمبروں کا انتخاب اور بھی کٹھن تھا۔ اس لیے کہ اپنے اپنے موضوع پر اُن میں بہت کچھ ہے۔ ان نمبروں کے ذخیرہ اب میں کہاں تک اچھی چیزوں سے اپنی نظریں پھیرتا۔ بہ حال خاص نمبروں کی تھوڑی بہت جھلک اس انتخاب میں مل جائے گی۔ ناولٹ نمبر اور افسانہ نمبر کو میں نے اس میں اس لیے شامل نہیں کیا کہ وہ پہلے ہی انتخاب تھے۔ البتہ اُن دونوں افسانہ نمبروں میں سے انتخاب کیا ہے جن کے افسانوں پر تمام مشتمل تھے) میں تو اس نمبر میں اُن چیزوں کو لایا ہوں جو غیر مطبوعہ تھیں اور پہلے پہل نقوش میں چھپی تھیں۔

دیکھ لیجیے اس نمبر کی ضخامت کتنی زیادہ ہو گئی ہے۔ میں ایک ہزار صفحوں سے زیادہ کا انتخاب نہیں چاہتا تھا (ابھی تین چار سو قابلِ اشاعت صفحات روک لیے ہیں) اس لیے میرے وہ دوست جن کی تخلیقات اس نمبر میں نہیں آسکیں، وہ مجھے میری مجبوری کی بنا پر معاف کریں۔ میں پہلے کہیں سوچا کرتا تھا کہ اس انتخاب میں وہ سب کچھ آجائے جو نقوش میں چھپ چکا ہے۔ مگر میری اس خواہش کی تکمیل ناممکن تھی۔

اس نمبر میں صرف چار مضمون غیر مطبوعہ ہیں۔ تین ابتدائی مضمون جو نقوش کے بارے میں میرے محسنوں اور دوستوں نے لکھے ہیں اسے ان کی محبت جانیے اور اس سے زیادہ کچھ نہ سوچیے۔ البتہ ایک مضمون میرا ہے اور مجھی پر ہے۔ اسے میں نے سب کے آخر میں ٹانک دیا ہے (یہ وہی مضمون ہے جس کے بارے میں میں نے ایک بار نقوش میں معرکہ آرا مضمون کی پھبتی کسی تھی) اگر کوئی اس نمبر میں فالتو اور فضول چیز ہے تو وہ میرا ہی مضمون ہے جس کے لیے میں آپ سے درگذر کی درخواست کروں گا۔

(م - ط)

افسانوں اور نظموں کے سلسلے میں میں نے اس امر کی کوشش کی ہے کہ اس میں لکھنے والے کا اپنا اسٹائل ضرور ہو۔ میں نے اُن چیزوں کو نہیں چُنا جن میں مصنف کا اپنا رنگ نہ تھا۔ اُن چیزوں کو بھی نظر انداز کیا ہے۔ جو صرف زاویہ نگاہ سے لکھی یا کہی ہوئی تھیں۔ میں نے خیال اور اندازِ بیان کے ساتھ افسانہ میں افسانویت، نظم میں نظمیت اور غزل میں غزلیت کو دوسری "فنکارانہ خوبیوں" پر ترجیح دی ہے یعنی میں نے نہیں چاہا کہ ایک خالص رومانی افسانہ نگار کا افسانہ میز یا کرسی پر آنے ۔۔۔ اسی طرح میں نے شاعروں کی تخلیقات کے بارے میں سوچا [illegible]

[illegible] نقوش کے خاص نمبروں کا انتخاب اور بھی کٹھن تھا۔ اس لیے کہ اپنے اپنے موضوع پر اُن میں بہت کچھ ہے دفتروں کے دفتر۔ اب میں کہاں تک اچھی چیزوں سے اپنی نظریں چراتا۔ بہ حال خاص نمبروں کی تھوڑی بہت جھلک اس انتخاب میں مل جائے گی۔ غزل نمبر اور افسانہ نمبر کو میں نے اس میں اس لیے شامل نہیں کیا کہ وہ پہلے ہی انتخاب تھے۔ البتہ اُن دونوں افسانہ نمبروں میں سے انتخاب کیا ہے جو نئے افسانوں پر مشتمل تھے) میں تو اس نمبر میں اُن چیزوں کو لایا ہوں جو غیر مطبوعہ تھیں اور پہلے پہل نقوش میں چھپی تھیں۔

دیکھیے اس نمبر کی ضخامت کتنی زیادہ ہوگئی ہے۔ میں ایک ہزار صفحوں سے زیادہ کا انتخاب نہیں چاہتا تھا (ابھی تین چار سو کتابت [illegible] ہیں) اس لیے میرے وہ دوست جن کی تخلیقات اس نمبر میں نہیں آسکیں۔ وہ مجھے میری مجبوری کی بنا پر معاف [illegible] جو نقوش میں چھپ چکا ہے۔ مگر میری اس خواہش کی [illegible]

اس نمبر میں صرف چار مضمون غیر مطبوعہ ہیں۔ تین ابتدائی مضمون جو نقوش کے بارے میں میرے محسنوں اور دوستوں نے لکھے ہیں اسے ان کی محبت جانیے اور اس سے زیادہ کچھ نہ سوچیے۔ البتہ ایک مضمون میرا ہے اور مجھی پر ہے۔ اسے میں نے سب سے آخر میں ٹانک دیا ہے (یہ وہی مضمون ہے جس کے بارے میں میں نے ایک بار خود معرکۃ الآرا مضمون کی پھبتی کسی تھی) اگر کوئی اس نمبر میں فالتو اور فضول چیز ہے تو وہ میرا ہی مضمون ہے۔ جس کے لیے میں آپ سے درگذر کی درخواست کروں گا۔

———

# نقوش کے بارے میں میرے تاثرات

مولانا غلام رسول مہر

مجھے پیش نظر کاموں سے اتنی فرصت نہیں ملتی کہ اطمینان سے [illegible] بالاستیعاب پڑھ سکوں۔ عموماً یہی ہوتا ہے کہ مختلف رسالوں کے متفرق مضامین فرصت کے اوقات میں جستہ جستہ دیکھ لیتا ہوں [illegible] بھی ہے جس کے خاص نمبر اکثر میرے لئے مسرت و استعجاب کا موجب بنے رہے [illegible]

مجھے معلوم نہیں کہ اردو رسائل میں خاص نمبروں کی ابتدا کب سے ہوئی اور کس رسالے کو اس میدان میں سبقت کا شرف حاصل ہے۔ خود میری نظر سے جو پرانے رسالے گزرے، ان میں سب سے پہلے خاص نمبر "مخزن" کا دیکھا، جو دسمبر ۱۹۰۸ء میں ایڈورڈ ہفتم کی تاج پوشی پر نکلا تھا اور اس کا نام "دربار نمبر" تھا۔ "مخزن" کا سائز چھوٹا تھا اور اس خاص نمبر کی ضخامت "مخزن" کے دو عام پرچوں کے برابر بھی نہ تھی۔ ہمارے عہد میں جو خاص نمبر نکلتے رہے، ان میں سے بھی اکثر دیکھے۔ تاہم اگر میں کہوں کہ "نقوش" نے خاص نمبروں میں نئی کا ایسا معیار قائم کر دیا ہے، جس کی کوئی نظیر کم از کم اردو زبان کے رسالوں میں نہیں مل سکتی۔ تو غالباً اسے مبالغہ نہیں کہا جائیگا۔ میں نے کم از کم محض احتیاط کی رعایت ملحوظ رکھتے ہوئے کہا، حقیقت یہ ہے کہ کسی بھی زبان کے رسائل میں ایسے خاص نمبر کبھی نہیں دیکھے۔ ایک زمانے میں افغانستان کا مشہور مجلہ "کابل" اس سے ملتے جلتے "سالنامے" نکالا کرتا تھا، لیکن یہ دوسری عالمی جنگ سے پیشتر کے دور کا ذکر ہے [illegible] "کابل" کی زبان پشتو نہیں فارسی تھی [illegible]

## "نقوش"

"نقوش" کے خاص نمبروں کی یگانگی محض ضخامت کی فراوانی یا ظاہری تحسین و تزئین تک کبھی محدود [illegible] بلکہ اوراق زیادہ سے زیادہ مقدار میں فراہم کر دئیے گئے اور سرورق کو دل آویز نقش و نگار کے ذریعے سے بطور خاص جاذب و دلکش افزا بنا دیا گیا۔ اس سلسلے میں جو امر خصوصی توجہ کا مستحق ہے، یہ ہے کہ خاص نمبر کے معنوی لوازم کو ہر لحاظ سے پورا کرنے میں زیادہ سے زیادہ اہتمام پیش نظر رہا۔ گویا خاص نمبر کا جو موضوع تجویز کر لیا، اس کے ہر پہلو کے متعلق جتنی معلومات ضروری اور جمع ہو سکتی تھیں، وہ سب فراہم کر دیں اور جو بھی خاص نمبر نکالا اسے مجوزہ موضوع کے باب میں جامع الحقائق بنا دیا گیا۔ اگر کوئی

صاحب علوم [illegible] کے مختلف پہلوؤں پر کتابوں کا بہت بڑا ذخیرہ بھی فراہم کرنے اور انھیں تفصیلاً دیکھنے [illegible] کرنے کے بعد ان کاموں میں اتنی معلومات شامل ہیں، اکٹھی کر سکے گا جو "نقوش" کے ایک خاص نمبر میں آ سکتی ہیں۔
عام شیوہ یہ دیکھا گیا کہ جب خاص نمبر نکالا جاتا ہے تو اس کا ایک حصہ مخصوص مضامین کے لیے وقف کیا جاتا ہے
باقی اوراق میں دوسرے بے تعلق مضامین و مقالات چھاپے جاتے ہیں۔ خواہ یہ سبب ہو کہ ایک ہی موضوع کے تمام مختلف پہلوؤں پر سیر حاصل مضامین فراہم کر لینا سہل نہیں اور سعی و اہتمام کو آخری منزل پر پہنچانے کے لیے جس قدر صبر و دل سوزی درکار ہے، اس سے ہر ادارۂ تحریر کسلسل کام نہیں لے سکتا۔ خواہ یہ سبب ہو کر تخصیص کے باوجود تنوع اور بوقلمونی کو نظر انداز نہیں کیا جاتا اور خواجہ حالی مرحوم و مغفور کا یہ ارشاد مشعلِ راہ رہتا ہے کہ:

بزم میں اہلِ سخن بھی ہیں، تماشائی بھی

## معنوی محاسن

"نقوش" نے اس لحاظ سے بھی شیوۂ عام کی پیروی کبھی نہ کی اور اپنے اختیار کردہ مسلک ہی پر قائم رہا۔ یہ نہیں سمجھا جا سکتا کہ "نقوش" کا ادارۂ تحریر تنوع کی جاذبیت سے ناواقف ہے یا اسے علم نہیں کہ مضامین میں بوقلمونی کی رعایت پیشِ نظر رہے تو مختلف اذواق اور مختلف درجاتِ علم کی نگاہوں کے دامن کھنچے آئیں گے۔ حاشا و کلا۔ تاہم اس نے خاص نمبروں کو ہمیشہ تجویز کردہ موضوع ہی سے وابستہ رکھا البتہ اس دائرے کے اندر رہتے ہوئے تنوع کے اہتمام میں کبھی کوتاہی نہ کی۔ مثلاً اگر نمبر کسی شخصیت کے متعلق تھا تو اس کے سوانح حیات بھی شائع کیے، ان خاص کارناموں کی تفصیل بھی بتائی جن کی بدولت اس شخصیت نے ایک خاص نمبر کا استحقاق پیدا کیا۔ اس کی سیرت کے گوناگوں پہلو بھی ابھارے۔ مختلف اصحابِ علم و نظر کے تاثرات بھی فراہم کیے اور اس کی زیادہ سے زیادہ تحریرات و نگارشات کو بھی یکجا کر دیا۔ گویا جو کچھ اس نمبر میں چھپا، وہ براہ راست اصل شخصیت کے متعلق تھا۔ یہ ایں ہمہ تمام مضامین میں زیادہ سے زیادہ تنوع موجود تھا۔ دسترخوان پر طرح طرح کے کھانے چن دیئے، ہر شخص جن کھانوں کو پسند کرے، بے تکلف اور اپنے ذوق کے مطابق پا سکے، اٹھا لے۔ باغ میں رنگ رنگ کے پھولوں کی کیاریاں سجا دیں جن کی خوشبوئیں حد درجہ دل آویز و عنبر بیز تھیں۔ جسے جس رنگ اور جس خوشبو کا پھول پسند ہو، اس سے اپنے باصرہ و شامہ کی تواضع فرمالے۔ مثال کے طور پر "پطرس نمبر" کو لے لیجئے۔ مجھے معلوم نہیں بخاری مرحوم کے سوانح حیات کبھی ترتیب پائیں گے یا نہیں پائیں گے لیکن "نقوش" کے خاص نمبر نے یہ فرض کفایہ ادا کر دیا اور وہ سب کچھ فراہم ہو گیا جو مرحوم کی سیرت و سوانح، اخلاق و عادات، علم و فضل، خدمتِ ملک و ملت کے سلسلے میں ضروری اور قابلِ ذکر تھا۔ یہاں تک کہ ان کی بیشتر تحریریں اور تقریریں بھی شامل کر دیں۔

## یگانگی کے مختلف پہلو

"نقوش" کے دوسرے خاص شماروں مثلاً "شخصیات نمبر"، "مکاتیب نمبر"، "افسانہ نمبر"، "غزل نمبر"، "طنز و مزاح نمبر"، "منٹو نمبر" وغیرہ پر مفصل بحث کروں تو ایک ضخیم جلد تیار ہو جائے گی۔ بہرحال میں نے "نقوش" کے خاص نمبروں کو مختلف

۱۔ پاکستان کے خاص نمبر شاید ہی کسی دوسرے رسالے نے مسلسل شائع کیے ہوں۔ کم از کم میرے علم میں کوئی مثال نہیں۔

۲۔ ان خصوصی اشاعتوں میں ایسے نمبر کہیں نہ دیکھے ہیں جن میں ہر موضوع کے متعلق زیادہ سے زیادہ معلومات فراہم کی گئیں۔ کوشش یہ رہی کہ اس موضوع کا کوئی بھی پہلو اصحاب ذوق کی نظروں سے اوجھل نہ رہ جائے۔ بایں ہمہ تنوع، بوقلمونی اور وسعت مشرب کے تماشے پیش نظر رہ سکے۔

۳۔ یہ خاص نمبر اس انداز میں مرتب نہیں ہوئے کہ وقتی طور پر ارباب ذوق کی دلچسپی کا سروسامان ہو سکیں بلکہ اپنے خاص عنوانوں کے متعلق گراں قدر معلومات کا یہ ایسا ذخیرہ ہیں، جسے کتب خانوں کا جزو قرار دیا جا سکتا ہے۔

۴۔ ان کی اہمیت کا ایک پہلو غالباً اب تک پوری طرح ابھر نہیں سکا، اور وہ یہ ہے کہ ان نمبروں کی ایک مخصوص تاریخی حیثیت ہے۔ دس بیس سال گزر جانے کے بعد یہ موجودہ عہد کے علم و فضل اور ذوق و مشرب کا نادر و جامع مرقع رہ جائیں گے اور ان سے ہمارے عہد کی بیسیوں خصوصیات کے متعلق زیادہ سے زیادہ روشنی مہیا کی جا سکے گی۔

۵۔ "منٹو نمبر" یا "پطرس نمبر" وغیرہ جیسے شماروں کو اس لحاظ سے بے حد بیش قیمت سمجھا جائے گا کہ بلند منزلت شخصیتوں کے متعلق معاصرین و احباب کے تاثرات کا کوئی بھی مرقع ان کے سوا باقی نہ ہوگا۔

۶۔ مکاتیب نمبر، شخصیات نمبر وغیرہ بھی اس لحاظ سے حد درجہ قابلِ قدر متصور ہوں گے کہ جو کچھ ان کے ذریعے سے یکجا ہو چکا ہے وہ دوسری جگہ ہرگز نہ مل سکے گا۔

## دعا

آخر میں اتنا اور عرض کر دینا چاہتا ہوں کہ یہ تحریر نقوش "دس سالہ نمبر" کا مقدمہ و تعارف ہے اور نہ اس میں ان مضامین و مقالات کی کیفیت پیش کی گئی ہے جو دس سال کے شماروں سے منتخب کر کے یہ گراں قدر مجموعہ تیار کیا گیا ہے۔ میں صرف یہ چاہتا تھا کہ "نقوش" کے خاص نمبروں کے باب میں اپنے تاثرات پیش کر دوں۔ ضروری نہیں کہ ادارۂ "نقوش" یا اصحاب علم و فضل ان سے حرفاً حرفاً متفق ہوں۔ ان خاص نمبروں کی افادی حیثیت کے مختلف پہلوؤں کا سامنے آ جانا اس لیے بھی ضروری نظر آیا کہ اگر پہلے بلا ارادہ یہ خدمات انجام پائیں تو اب ان کے لیے بالارادہ اور بالاہتمام سرگرم کوششیں جاری رہنی چاہئیں۔

آخر میں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ادارۂ "نقوش" کو بدرجہا زیادہ قابلِ قدر اور بہ اعتبار نتائج و اثرات وسیع تر خدمات کا سرچشمہ بنائے:

این دعا از من و از جملہ جہاں آمین باد

---

# نقاش و نقوش

## ڈاکٹر اختر اورینوی

پیچھے مڑ کر دیکھتا ہوں تو صبا رفتار و برق بہ کنار زندگی کے نقوشِ رنگ رنگ زمانہ کی راہوں اور منزلوں میں بکھرے ہوئے پاتا ہوں۔ ماضی کو خواب و خیال کیسے کہہ دوں؟ ماضی سے بڑی حقیقت تو میرے لئے اور کوئی نہیں۔ حال کا زہرِ غم ابھی رگ و پے میں اس طرح سرایت نہیں کر سکا کہ وہ جانِ حزیں کا ایک حصہ بن جائے۔ زندگی کا اہم ترین حصہ عبارت ہے ماضی سے۔

کتنی پیاری ہستیاں، کتنے چاہنے والے لوگ، کیسے ہنستے ہوئے چہرے، کتنے تابناک واقعات، کیسی جاندار صحبتیں، کتنی گرم مجلسیں، کیسی کیسی ادبی محفلیں اور کتنے محبوب جریدے میری حیاتِ مستعار کا جزو بن چکے ہیں۔!

ماضی کبھی نہیں مٹتا۔ حال ماضی کا پروردہ ہے، ماضی کے نمو کا سرا ہے۔ حیاتِ گذشتہ پنہاں ہونے کے باوجود کسی نہ کسی رنگ و آہنگ سے حال و مستقبل کے لالہ و گل میں نمایاں ہوتی رہتی ہے۔

میرے دل میں اس وقت اُردو جریدوں کی یادیں بیدار ہو رہی ہیں۔ اور ان یادوں کے ساتھ نہ جانے اور کتنی حسین اور پیاری یادیں وابستہ ہیں۔ ماضی سے دُوری کا احساس دل میں ایسا گداز پیدا کر دیتا ہے کہ اُس کے پھول تو پھول کانٹے بھی عزیز ہو جاتے ہیں۔

میرے شباب نے دامنِ نگار میں آنکھیں کھولیں اور پھر نیرنگِ خیال نے اُسے پُرکار بنایا۔ شباب جب ادر رسا ہوا تو ساقی اور رومان کو بامان رآگہی سے دوستی اور تمکین و ہوش کی رہبری کے لئے بڑھتے ہوئے دیکھا۔ حسن اور حسن کاری کے عالم رنگ و بو میں میرے ذوق و شوق پل رہے تھے۔ ادب میرا ندیم تھا اور میں ادبِ لطیف کی فضائے معطر میں سانس لیتا تھا۔

جریدے کئی طرح کے ہوتے ہیں۔ سب سے اہم نوع رسالوں کی وہ ہے جو ایک منفرد شخصیت، ایک مخصوص فضا اور ایک استوار روایت رکھتی ہے۔ میں جریدوں کو جیتے جاگتے انسانوں کی طرح پہچانتا اور انھیں یاد رکھتا ہوں۔ پرچے میرے مخلص محبوب دوستوں کی طرح ہوتے ہیں۔ میں دونوں کو بہت چاہتا ہوں۔ مگر اظہارِ وفاداری میں استوار نہیں ہوں۔

شخصیت میں تسلسلِ روایت کا پرتو بھی ہوتا ہے اور ارتقا کی تبدیلیوں کا عکس بھی۔ آدمی اور جریدے دونوں ایک قانون کے دائرے میں آتے ہیں۔ آدمی فوت ہوتے ہیں۔ پرچے بھی مر جاتے ہیں۔ کتنے پیارے لوگ اور کتنے اچھے پرچے وفات پا گئے۔ لیکن میرے دل کی دھڑکنوں میں وہ آج بھی زندہ ہیں۔ رومان (لاہور) کتنا محبوب رسالہ تھا! کوئی میری روح میں جھانک کر اُس کی بہاروں کو دیکھے!

مُلک کی تقسیم کے بعد کئی رسالے ہجرت کر گئے۔ اور میں، ہجر ستانی میں اپنی تشنہ لبی کو دعائیں دے رہا ہوں۔

دِلّی دُور تھی مگر کراچی بہت دُور ہے، بہت دُور! ——— اور لاہور؟ زباں پہ بارِ خدایا یہ کس کا نام آیا؟

[illegible] ادبِ لطیف ہمارا دوست، میرا بھائی میرے لئے غیر ملکی

ہے۔ میں ادبی دنیا سے دور و مہجور ہوں۔ نہ جانے نیرنگِ خیال و ادبی دنیا فوت ہو گئے یا زندہ ہیں؟
سنا ہے لاہور میں نئی بہاریں آئی ہیں۔ وہ شہرِ دلبراں ارژنگ چین بن گیا ہے۔ کچھ گل و یاسمن اور چند نقوشِ حسین اس صنم خانۂ ہند میں بھی آجاتے ہیں۔ اور کعبہ کے بتانِ دیر بہ رنگ دمن کے کنارے آبسے ہیں۔ اہلِ حرم اور اہلِ صنم کدہ میخانۂ اردو میں آکر ہم آغوش ہو جاتے ہیں۔

اردو جریدوں کی ادبی اہمیت تو ہے ہی۔ لیکن موجودہ حالات میں ان کی جذبی، تہذیبی، سیاسی اور لسانی حیثیتیں بھی کم اہم نہیں۔ اردو وہ مرہم ہے جو تقسیم کے زخم کے اندمال کا باعث ہے۔ یہ ٹوٹے ہوئے دلوں کو جوڑنے والی طاقت ہے۔ اردو نوائے محبت ہے۔ اس نبتِ ایشیا کا پریم ہی سنگار ہے۔ اردو پرچے سفرائے الفت ہیں۔

فی الحال میں گلستانِ اردو کے ایک گلِ نودمیدہ کے متعلق اپنے تاثرات پیش کر رہا ہوں۔ یہ پھول تقسیم کے بعد راوی کے کنارے کھلا۔ اس کے ایامِ غنچگی ندیم کی صحبت میں مسرور گذرے۔ انھوں نے اپنے خونِ جگر سے اس کی بہاروں کو پروان چڑھایا اور اس کے نقوش ابھارے۔ دوسرا دور آیا تو پروقار آیا۔ شباب کا الھڑپن اور انقلاب کی سیمابیت دور ہو چکی تھی۔ متانت آئی۔ شوخ رنگینی اور شعلگی نے پختگی کی طرف قدم بڑھایا۔ نقوشِ بہار زیادہ رچ گئے، زیادہ سنور گئے، زیادہ دل نشین ہو گئے اور زیادہ فکر انگیز۔ پھول کھلتا رہا، ورلھتا رہا۔ یہ نکھار گلستان کے فیض سے بھی تھا اور بہار کے طفیل سے بھی۔ ع

قیاس کن ز گلستانِ من بہارِ مرا!

تکمیلِ بہار ضروری ہے۔ نقوشِ بہار نے نقاشی کی اور نقوشِ گلستان پُرکار و پابندہ ہو گئے۔ اردو کے گلِ نودمیدہ کے تیسرے دور کو اہلِ تماشہ عہدِ پختگی و ضروری کہتے ہیں۔ نقوشِ بہار نکھرے بنے، پائندہ ہوئے، ان کی شخصیتیں ابھریں اور یہ گلستان میں نکہتِ ابدی بن گئے۔ نقاشِ نو نے محض اپنی صلاحیتوں کے طفیل صرف اپنے جوشِ اظہار کے بل بوتے پر نقوشِ بہار کو سنوارا، نکھارا اور تاریخِ گلستان بنائی۔ نقوشِ چمن کے تیسرے دور کے نقاش نے دامانِ بہاراں کو بہت وسیع بنا دیا۔ یہ عہدِ توسیع و تشخص ہے۔ اور اردو ادب کی تاریخ میں ایسے ایسے نقوش ابھرے جنھیں ہم نقوشِ مانی و بہزاد کہہ سکتے ہیں۔

تیسرے دور کا نقاش ساحر ہے۔ یہ اپنے پرایوں کی طرف گل و ثمر پھینکتا ہے مگر خانہ برانداز چمن نہیں بلکہ خانہ سازِ بہار ہے۔ یہ ماضی کے رنگ و نکہت کو سمیٹ کر لاتا ہے اور پرانے نقوشِ بہار کو حیاتِ تازہ عطا کرتا ہے۔ یہ غزل سرا بھی ہے اور داستان گو بھی۔ اس نے شاہدانِ بہاراں کا ایک صنم کدہ بھی تعمیر کیا ہے۔ وہ غارہ نشگافی کر کے جوئے شیر بھی لاتا ہے۔ اس نے ایک دیوارِ قہقہہ بھی بنوائی ہے۔ وہ تصویرِ بتاں اور حسینانِ ادب کے خطوط جمع کرتا رہتا ہے۔ وہ بہروپیا ہے۔ دیکھو گل ہائے منتخب کی ٹوکری سر پہ رکھے مالن کا بھیس بدلے چلا آرہا ہے۔

اے خوشا روز کہ آئی و بہ صد ناز آئی!

---

# نقوش کے خاص نمبر

## نثار احمد فاروقی

اُردو میں اخبارات کو نکلتے ہوئے مدت تو ایک صدی سے بھی زیادہ ہو گئی لیکن رسالوں کا رواج، اور وہ بھی ایسے رسالے جو آج مضامین، افسانے، مقالے، نظمیں اور غزلیں سجا کر نکلتے ہیں، ان کا آغاز بیسویں صدی کے ساتھ ہی ہوا ہے۔ اُردو میں علمی اور ادبی رسالوں کا جو معیار آج ہے وہ رفتہ رفتہ بنا ہے۔ ایک زمانے میں تہذیب الاخلاق، معارف، مصنف، عالمگیر، ہمایوں، ادبی دنیا، صلائے عام، نیرنگِ خیال، الناظر، نگار اور ساقی ایسے ادبی رسالے تھے کہ ان میں کسی مضمون کا شائع ہونا ہی ادیب کے ذی شعور اور پختہ کار ہونے کی علامت تھی۔ اور واقعہ یہ ہے کہ ان رسالوں نے اس صدی کے بہت سے لکھنے والوں کو بنایا ہے، روشناس کرایا ہے یا ان کا "اکتشاف" کیا ہے۔

لیکن ہماری زبان میں بہت سی باتوں کے ساتھ ایک بدنصیبی یہ بھی ہے کہ اس کے لکھنے والے اجتہادی فکر سے محروم ہیں اور لکیر کے فقیر بننے میں ماہرانہ دسترس رکھتے ہیں چنانچہ اسی کی بدولت اب وہ روش جو کبھی بعض رسالوں کا طرۂ امتیاز تھی اتنی عامیانہ ہو چکی ہے کہ عام قاری اس سے متاثر نہیں ہوتا ——— یورپ اور امریکہ میں جرنلزم ایک باضابطہ فن کی حیثیت اختیار کر چکا ہے، وہاں باقاعدہ صحافت کی تعلیم اور تربیت دی جاتی ہے اس میں نئی نئی راہیں پیدا کی جاتی ہیں۔ اخبار، رسالے، میگزین اور صحائف ترتیب دینے کے سلسلے میں غور و فکر کے بعد کتابیں لکھی جاتی ہیں لیکن اردو میں ایسا کوئی فن یا کوئی کتاب موجود نہیں۔ لطف یہ کہ رسالہ کو ایڈٹ کرنا سب سے زیادہ آسان کام سمجھا جاتا ہے، دو چار مقالے، پانچ سات افسانے، دس پندرہ نظمیں غزلیں اور خطوط ——— یہ سب جمع ہوئے تو ایک رسالہ ہو گیا! چنانچہ ہمارے ملک میں یہ ایک روایت بن چکی ہے کہ شاعر، ایڈیٹر اور مولوی "خدا ساز" ہوتا ہے اُسے محنت اور مطالعے کی ضرورت نہیں، وہ یہ سمجھتا ہے کہ اگلے وقتوں کے لوگ سب کچھ کہہ گزرے ہیں اور علم و ادب کا کوئی گوشہ "نا پیمودہ" نہیں ہے اب کسی اجتہاد یا تجدد کی کیا ضرورت ہے۔ یہی وجہ ہے کہ رسالے اتنی کثرت سے نکلتے ہیں مگر ان میں انفرادیت یا نمایاں فرق بالکل نہیں ہوتا۔ سوال یہ ہے کہ ایک خواندہ جسے ادب سے لگاؤ ہے وہ "فلاں" رسالہ کیوں خریدے اور "فلاں" کیوں نہ خریدے؟ یعنی کوئی تو خطِ امتیاز اور وجہ ترجیح ہونا ہی چاہیئے۔ مگر آپ اُردو کے دو چار رسالوں کا تقابلی مطالعہ کر دیکھئے کوئی بات تخلیقی یا اجتہادی نہیں ملے گی۔ ادب کے نام پر وہ جو کچھ پیش کرتے ہیں وہ ادب کی پیروڈی معلوم ہوتا ہے۔

اب پڑھنے والوں کا مذاق بھی بدل چکا ہے۔ اگر کسی کام میں جی جان سے محنت کی جائے تو اس میں کامیابی بھی یقینی ہے اور اس کا کامیاب ہونا بھی مسلّم ہے۔ الہلال کی مثال دیکھئے مولانا آزاد نے اُسے ایسی شان سے نکالا تھا کہ نصف صدی کا عرصہ گذر جانے پر بھی کوئی اخبار اس کی ہمسری کا دعوےٰ نہیں کر سکا۔ مولانا کبھی دوسرے درجے کی چیز پر راضی نہ ہوسکے، اخبار بھی نکالا تو پہلے پیسہ لگایا وہ بھی ٹائپ کا، جو اس وقت اگرچہ مقبول نہیں تھا لیکن اُسے سائنٹفک ہونے کی وجہ سے گوارا کیا۔ معیار کے اعتبار سے انگریزی اور عربی کے بہترین معیاری اخباروں کو نمونہ بنایا ان کی بھی اندھی تقلید نہیں کی بلکہ خذ ما صفا ودع ما کدر کے اصول پر عمل کیا۔ اس کا نتیجہ ظاہر ہے کہ آج اُردو کے اخبارات الہلال کی مقبولیت اور انفرادیت پر رشک کرتے ہیں۔

علمی رسالوں میں معارف، برہان اور نگار آج بھی اپنی اپنی وضع پر نکل رہے ہیں اور انھوں نے سینکڑوں ہزاروں کی تعداد میں اعلیٰ درجے کے علمی مضامین و مقالات سے اُردو کو سرمایہ دار کر دیا ہے۔

اُردو میں غالباً نیرنگ خیال نے خاص نمبروں اور سالناموں کی رسم کو آگے بڑھایا اور اب تو یہ رسم سے زیادہ وبا ہو گئی ہے۔ بہت سے رسالے تو خاص نمبر کے بوجھ سے بیٹھ جاتے ہیں، مگر نکالنے سے باز نہیں آتے۔ ان میں عام اشاعتوں سے صرف ضخامت زیادہ ہوتی ہے اور کچھ نہیں۔ گویا اس اچھی بھلی روش کو بھی اتنا فرسودہ اور غیر دلکش بنا دیا ہے کہ اب کسی رسالے کے خاص نمبر کی کوئی اہمیت یا غیر معمولی حیثیت باقی نہیں رہ گئی ہے۔

نقوش اُردو کا اعلیٰ ترین ادبی مجلہ ہے۔ اُردو کے معیاری علمی اور ادبی رسالوں میں اس کا نام سب سے پہلے لیا جاتا ہے۔ یہ ۱۹۴۸ء سے نکلنا شروع ہوا اور اب تک جب کہ یہ اپنی زندگی کے بارہ برس طے کر چکا ہے اس نے بہت سے قابلِ قدر اور عظیم الشان نمبر پیش کئے ہیں۔ ۱۹۴۸ء سے ۱۹۵۸ء تک دس سال کی مدت میں نقوش نے جو کچھ پیش کیا ہے اس کا مکمل چارٹ اس کے دس سالہ نمبر میں شائع ہو چکا ہے جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس میں ۷۱۵ مضامین ۴۹۰ افسانے ۱۲۱۳ خطوط، ۱۲ ڈرامے، ۶ ناولٹ، ۲۴۴۳ نظمیں ۱۳۳۷ غزلیں چھاپی ہیں جن کے صفحات کی مجموعی تعداد ۱۲۲۷۶ صفحات ہوتی ہے۔ اس کے بعد طنز و مزاح نمبر، پطرس نمبر، خاص نمبر اور دو عام شمارے بھی چھپ چکے ہیں ان کے صفحات اور مشمولات بھی شمار میں لائیے تو یہ تعداد کہیں زیادہ بڑھ جائے گی۔

محنت میں برکت ہوتی ہے۔

محمد طفیل نے اپنے زمانۂ ادارت میں نقوش کو زندۂ جاوید کر دیا ہے اور اُن کی محنت نے اُنھیں بھی اَمر بنا دیا ہے جس طرح نگار کے ساتھ نیاز فتح پوری کا نام، انجمن ترقی اُردو کے ساتھ مولوی عبدالحق کا نام یا صلائے عام کے ساتھ مرزا ناصر علی کا نام ہمیشہ کے لئے وابستہ ہو گیا ہے اسی طرح اب نقوش اور محمد طفیل بھی ایک ہی چیز کے دو نام ہیں جو آن سے زندہ ہے وہ اس سے ——— عام طور پر یہ بات تسلیم کر لی گئی ہے کہ خاص نمبروں کے میدان میں نقوش کا کوئی حریف ہندوستان یا پاکستان میں موجود نہیں۔

نقوش نے اب تک مجموعی طور پر اکیس نمبر شائع کئے ہیں جن کی تفصیل یہ ہے :-

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) آزادی نمبر | (۲) امن نمبر | (۳) آزادی نمبر | (۴) خاص نمبر |
| (۵) سالنامہ | (۶) ناولٹ نمبر | (۷) افسانہ نمبر ۱ | (۸) پنج سالہ نمبر |
| (۹) افسانہ نمبر ۲ | (۱۰) غزل نمبر | (۱۱) شخصیات نمبر ۱ | (۱۲) منٹو نمبر |
| (۱۳) افسانہ نمبر ۳ | (۱۴) شخصیات نمبر ۲ | (۱۵) سالنامہ | (۱۶) مکاتیب نمبر ۱ |
| (۱۷) مکاتیب نمبر ۲ | (۱۸) دہ سالہ نمبر | (۱۹) طنز و مزاح نمبر | (۲۰) پطرس نمبر |
| (۲۱) خاص نمبر | | | |

ان خاص اشاعتوں کے صفحات کی مجموعی تعداد کئی ہزار ہوتی ہے اور ان کی افادیت دوگونہ ہے یعنی ان میں کچھ اشاعتیں تو بعض موضوعات سے مختص ہیں مثلاً افسانہ نمبر، غزل نمبر، شخصیات نمبر، طنز و مزاح نمبر۔ کچھ عمومی افادیت کی حامل ہیں مثلاً سالنامے، خاص نمبر، پنج سالہ نمبر، دہ سالہ نمبر وغیرہ۔ اور دو اشاعتیں ایک ہی موضوع سے متعلق ہیں: منٹو نمبر اور پطرس نمبر۔

ان نمبروں کا سرسری جائزہ لینے کے لئے بھی کئی ہزار صفحوں کو پڑھنا اور ان کے محاسن یا معائب سے بحث کرنا آسان نہیں، ان پر اچٹتا ہوا تبصرہ کرنے کے لئے بھی ایک پورا دفتر درکار ہے ـــــ میں یہاں ان خاص اشاعتوں کے تعارف کی رسم ادا کر رہا ہوں۔ طوالت کے خوف سے ایجاز و اختصار کی پناہ گاہ سے قصداً باہر نہیں نکلا ہوں۔ پھر بھی ہزاروں صفحات کو پڑھنے اور ان کے بارے میں غور و فکر کرنے میں اچھا خاصا وقت صرف ہوا ہے۔

نقوش نے سب سے پہلے اپنا چوتھا شمارہ "آزادی نمبر" کی شکل میں پیش کیا تھا۔ جو اس وقت پسندیدگی کی نظروں سے دیکھا گیا۔ اور ساتواں شمارہ "عالمگیر امن نمبر" تھا جسے ہاجرہ مسرور اور احمد ندیم قاسمی نے ترتیب دیا تھا۔ اس میں تمام چیزیں امن کے موضوع پر شامل تھیں۔ ان دنوں امن کانگریس کا سالانہ اجلاس بھی ہوا تھا، ہنگامی طور پر یہ موضوع اچھا خاصا "چلتا ہوا" تھا۔ اس وقت نقوش ترقی پسند تحریک کا ترجمان تھا اور ہمارے ہاں سیاست کا نقیب بن کر رہ گیا تھا۔ مجھے کسی تحریک یا "ازم" یا سیاسی عقیدے سے انکار نہیں لیکن ادب کو کسی ایک نظریہ کا پابند کرنا بھی سود مند نہیں سمجھتا۔ اچھا اور بڑا ادب حلقۂ شام و سحر سے آزاد ہوتا ہے اسے وقتی جذبات میں اسیر نہیں کیا جا سکتا۔ اس نمبر میں جتنی تخلیقات شامل ہیں وہ سب ادب سے زیادہ سیاست کی نمائندہ تھیں۔ انھیں کسی اخبار کے ادارتی کالم میں جگہ دی جاتی تو اچھا ہوتا۔ اس اعتبار سے تحریک نے ہمارے ادب کو بہت نقصان پہنچایا۔ سیاست کو ممکن ہے کچھ فائدہ پہنچ گیا ہو۔ اس نمبر کی منظومات میں سے ایک نمونہ آپ بھی دیکھتے چلیں:

"چین، برما، ملایا، میں اک عہدِ نو آج انگڑائیاں لے رہا ہے ـــــ
ایشیا اپنی کہنہ جکڑ بندیوں کو ـــــ
بحرِ کاہل کے گہرے سیہ پانیوں میں دھکیلے چلا جا رہا ہے
آج جاپان میں انقلابی جھنڈے رہے ہیں
کوریا بھی طلسمِ زر و سیم کو توڑنے کے لئے مضطرب ہے ـــ

ہند میں ایک طوفان سمٹا ہوا ہے

ہند دکش کی بلندی پہ جو تاب اک آگ کی جھلکیاں سُنے رہے ہیں ۔ ۔ "

خدا را بتائیے کہ یہ نظم ہے یا لشمعود بن سعدان کی داستان ! نظم کے اس بند پر اور کسی اخبار کے گرماگرم اداریے میں آپ کیا فرق و امتیاز کریں گے ؟ کیا اسی روش پر ادب کی تخلیق ہوتی رہتی تو " بڑا ادب " پیدا ہو جاتا ؟ اور کیا یہی باتیں اتنے ہی بلکہ اس سے زیادہ جوش و خروش اور طمطراق کے ساتھ نثر میں نہیں لکھی جا سکتیں ؟ ان باتوں پر غور کیجئے تو فیصلہ آپ خود ہی کر لیں گے ——— وہ زمانہ افراتفری کا تھا ۔ پروپیگنڈے کا زور شور تھا ۔ اب جذبات میں وہ اُبال نہیں ہے اب تو یہ سب باتیں آسانی سے سوچی جا سکتی ہیں ۔ شکر ہے کہ " نقوش " بہت جلد سیاست کے چکّر سے نکل گیا اور اب وہ بغیر کسی لیبل کے شائع ہوتا ہے ، ہر مکتبِ خیال کی نمائندگی کرتا ہے ، ہندوستان اور پاکستان میں اُردو کے بہترین لکھنے والوں کی بہترین تحریریں پیش کرتا ہے اور کسی سیاسی مسلک کا نمائندہ نہ ہونے کی وجہ سے تمام حلقوں میں یکساں طور پر مقبول و معروف ہے ۔

اس کے بعد پھر نقوش کا آٹھواں شمارہ " آزادی نمبر " تھا ۔ اس میں اچھے لکھنے والوں کی اچھی چیزیں سلیقے سے جمع کی گئی تھیں ۔ بھلا ایسا کیوں نہ ہوتا ۔ احمد ندیم قاسمی اور ہاجرہ مسرور جیسے قابل اور سوجھ بوجھ والے مدیر جو تھے ۔ وہ تو وقتی کوتاہی تھی جس کی زد میں یہ لوگ آ گئے تھے ۔ ورنہ یہ بات نہیں کہ انھیں ادبی تحریروں اور سیاسی تحریروں میں تمیز نہ تھی ۔ گیارھواں اور بارھواں شمارہ " خاص نمبر " کی شکل میں نمودار ہوا ۔ یہ مئی ۱۹۵۰ء کی بات ہے ۔ اس وقت سید وقار عظیم اس کے مدیر تھے جو اُردو کے اچھے نقاد ، مبصر ، صحافی اور انشا پرداز ہیں ۔ ان دونوں یہ رسالہ ایک آزمائش سے گزر چکا تھا یعنی حکومتِ پاکستان نے جولائی ۱۹۴۸ء میں اس پر پابندی لگا دی تھی جو فروری ۱۹۴۹ء تک رہی ۔ اس کے بعد پھر کچھ زمانہ ناسازگار حالات رہے جن کی وجہ سے رسالہ وقت پر شائع نہ ہو سکا ۔ مگر مدیر اور ناشر کے حوصلے بلند تھے ۔ انھوں نے بڑی آن بان سے یہ خاص نمبر پیش کیا ۔ قدیم اور جدید لکھنے والوں کی بہترین نمائندہ تحریریں اس میں موجود تھیں جن میں میر ناصر علی مرحوم ( صلائے عام ) کا بہترین انشائیہ " خطرہ ہائے دل " خاصے کی چیز تھا ۔ اس کے علاوہ عبدالرحمٰن چغتائی ، مولانا صلاح الدین احمد ، نیاز فتحپوری ، ممتاز شیریں وغیرہ کے مضامین موضوع کے اعتبار سے وقیع اور انداز کے لحاظ سے رفیع تھے لیکن سب سے زیادہ محنت اور دیدہ ریزی کے ساتھ قیوم نظر نے اندر سبھا کا تحقیقی و تنقیدی مطالعہ کیا تھا ۔

سید وقار عظیم کے زمانہ ادارت میں دو نمبر اور بھی نکلے ایک سالنامہ ( شمارہ ۱۵ - ۱۶ ) دوسرا ناولٹ نمبر ( شمارہ ۱۷ ۱۸ ) یہ دونوں بہت ہی مقبول ہوئے خصوصاً ناولٹ نمبر ، کیونکہ تقسیمِ ہند کے بعد پہلی بار اتنا اچھا ناولٹ نمبر نکالا گیا تھا ۔

شمارہ ۱۹ - ۲۰ سے محمد طفیل کی ادارت کا آغاز ہوا ۔ اور سب سے پہلے اپنے " عہدِ معدلت مہد " میں انھوں نے اُردو افسانے کے ساتھ انصاف کیا ۔ یہ افسانہ نمبر ( شمارہ ۲۵ - ۲۶ ) موضوع کی نمائندگی کرتا تھا ۔ تیسویں شمارے پر نقوش کی عمر ۵ سال ہو چکی تھی اس کی سالگرہ منائی گئی اور " پنج سالہ نمبر " ( شمارہ ۲۹ ، ۳۰ ) شائع کیا گیا ۔

پنج سالہ نمبر کے بعد پھر ایک افسانہ نمبر ( شمارہ ۳۷ - ۳۸ ) پیش کیا گیا ۔ یہ بھی پچھلے خاص نمبروں کی طرح امتیازی علامت رکھتا تھا ۔

لیکن نقوش کی کامیابی اور خاص نمبروں کے میدان میں یکہ تازی کا آغاز غزل نمبر (شمارہ ۴۱ - ۴۲) سے ہوتا ہے۔ ترقی پسند تحریک کے زمانہ عروج میں غزل کی مخالفت بھی بڑے ہی جوش و خروش سے ہوئی تھی۔ لیکن اس کا رشتہ ہماری تہذیب اور ثقافت سے ہزاروں برس پرانا ہے۔ یہ رشتہ ایسا "نو دشکستہ" نہیں کہ یک جنبش اسے ختم کر دیا جائے۔ پروفیسر رشید احمد صدیقی نے ایک جگہ لکھا ہے "غزل جتنی بدنام ہے اتنی ہی مجھے عزیز ہے۔ شاعری کا نام آتے ہی میرا ذہن غزل کی طرف مائل ہوتا ہے۔ غزل کو میں فن نہیں، اپنی شاعری کی آبرو سمجھتا ہوں۔ ہماری تہذیب غزل میں اور غزل ہماری تہذیب میں ڈھلی ہے دونوں کو سمت و رفتار ایک دوسرے سے حاصل ہوئی ہے اس پر نہ ہنسنا چاہیئے نہ رونا۔ اس کا احترام کرنا چاہیئے" چنانچہ یہ غزل کی قوت ہی ہے جو اب تک وہ نہ صرف یہ کہ مقبول رہی بلکہ کسی مخالف وار کا ہلکا سا اثر بھی اس نے قبول نہیں کیا۔ جنھوں نے غزل کی مخالفت کی وہ اپنی شاعری کو بھدا بنا بیٹھے غزل کا کچھ نہ بگاڑ سکے۔ نقوش نے غزل نمبر پیش کر کے اس کی مقبولیت پر مہر تصدیق ثبت کر دی۔ ساڑھے چھ سو صفحوں میں بہترین غزلیات کا یہ انتخاب اتنی محنت اور سلیقے سے کیا گیا ہے کہ ہر دور کے نمائندہ شاعر اور ان شاعروں کا نمائندہ کلام اس میں آ گیا ہے۔ اس سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ موضوع اور معیار کے اعتبار سے نیز فن اور تشبیہات کے لحاظ سے غزل کا عہد بہ عہد ارتقا کس طرح ہوا ہے۔ یہ غزل نمبر اتنا مقبول ہوا کہ اب تک اس کے تین ایڈیشن فروخت ہو چکے ہیں اور چوتھا زیر طبع ہے۔ میں یہ تجویز کرنا چاہتا تھا کہ بعض شعرا خصوصاً اساتذۂ متقدمین و متوسطین کے کلام کا اچھا اور نمائندہ انتخاب نہیں ہو سکا۔ اس کا سبب یہ ہے کہ ان کے دواوین یا تو چھپے نہیں یا عام طور سے دستیاب نہیں ہوتے۔ مثلاً قائم چاند پوری، مصحفی، میر حسن، بیاں وغیرہ۔ ظاہر ہے کہ ان کے کلام کا انتخاب مختلف تذکروں اور بیاضوں سے کیا گیا ہوگا۔ اگر ایسے شاعروں کے دواوین سے براہ راست انتخاب کیا جاتا تو وہ اور زیادہ اچھا ہو سکتا تھا۔

"نقوش" کا شمارہ ۴۷ - ۴۸، ایک ایسا مہتم بالشان کارنامہ تھا جو اردو زبان میں پہلی بار کسی رسالے نے انجام دیا۔ پہلی کوشش عموماً ناقص اور خامیوں سے پر ہوا کرتی ہے لیکن یہ اس کے برعکس بڑی ہی جامع، منفرد اور عجیب و غریب تھی جس نے اچانک اردو والوں کو اپنی طرف متوجہ کر لیا۔ میری مراد شخصیات نمبر سے ہے۔ اس نمبر کے دو حصے ہیں۔ دوسرا حصہ (شمارہ ۵۹ - ۶۰) منٹو نمبر اور افسانہ نمبر کے بعد چھپا تھا۔ شخصیات نمبر کے بارے میں اپنی رائے کسی حد تک پہلے ظاہر کر چکا ہوں (نقوش، شمارہ ۴۳ - ۴۴)۔ یہاں ان کے تعارف کے طور پر کچھ عرض کرتا ہوں۔

پہلا حصہ (شمارہ ۴۷ - ۴۸) چھ سو اسی (۶۸۰) صفحوں کو محیط ہے اور اس میں کل جمع چھیاسی شخصیتوں پر خاکے اور مضامین شامل ہیں۔ جن پر خاکے ہیں ان کے چند نام یہ ہیں: محمد حسین آزاد، شبلی، مرزا رسوا، میر ناصر علی، مرزا فرحت اللہ بیگ، حسرت موہانی، ڈاکٹر عبدالحق، ابوالکلام، رشید احمد صدیقی، آثر لکھنوی، جگر مراد آبادی، چودھری محمد علی وغیرہ۔ ان پر لکھنے والے بھی اتنے ہی بڑے بڑے لوگ ہیں۔ ایک حصہ اس میں اور بھی ہے جس میں "لاہور کی چند ادبی شخصیتیں" اسی طرح دلی، لکھنؤ اور حیدر آباد کی شخصیات کا مختصر اور جامع تذکرہ مہیا کر دیا گیا ہے۔ یہ ہر اعتبار سے دلچسپ ہے، اور ان میں بعض نئی باتیں بھی معلوم ہوتی ہیں۔

دوسرا حصہ (شمارہ ۵۹ - ۶۰) آٹھ سو اسی (۸۸۰) صفحوں کا ہے۔ اس میں بھی ۸۸ مضامین ہیں۔ ان شخصیات میں

---

ملے بڑی آن بان سے مفید اضافوں کے ساتھ یکم فروری ۱۹۸۶ء کو شائع ہو گیا ہے۔

بڑے لوگ، ادیب، سیاست داں، سماجی ریفارمر، شاعر، طنز نگار، صحافی، لیڈر سبھی آگئے ہیں۔ ان پر لکھنے والے بھی بیشتر وہ ہیں جو ان سے بہت قریب رہے ہیں۔ یا ہم عصر ہیں۔ اس نمبر کی قدر و قیمت آج بھی بہت ہے مگر سو دو سو برس کے بعد تو ایک بیش گراں بہا ماخذ کا کام دے گا۔ اگر بالفرض اس نمبر میں کوئی کام کی بات نہ ہوتی تب بھی ساڑھے سولہ سو صفحوں کا نمبر نکال دینا کوئی ہنسی کھیل نہیں ہے۔ بڑے دل گردے کا کام ہے۔

یہ نمبر بے حد مقبول ہوا، اس نے نقوش کو زندہ جاوید کر دیا اور اس کے مرتب محمد طفیل کو بھی۔

نقوش کا شمارہ ۴۹-۵۰ منٹو کے لئے وقف تھا۔ منٹو اس عہد میں اردو کا بڑا ذہین افسانہ نگار تھا۔ ہمارے مردہ پرست ملک نے اپنی روایت کے مطابق جیتے جی اس کی قدر نہیں کی۔ لیکن اب اس کا قلم ہمیشہ کے لئے رُک گیا ہے تو دوسروں کے قلم اس پر چلنے شروع ہوئے ہیں۔ منٹو کے انتقال کے بعد بہت سے رسالوں نے "منٹو نمبر" نکالے لیکن یہاں بھی انفرادیت نقوش ہی کی باقی رہی۔ اس میں منٹو کی بیس غیر مطبوعہ کہانیاں چھاپی گئیں جو ایک ایک دن کے وقفے سے لکھی گئی تھیں اور مطبوعہ کہانیوں میں سے بہترین دس کا انتخاب۔ پھر منٹو کے فن پر سات مضامین جن کے لکھنے والے قرۃ العین حیدر، ڈاکٹر عظیم، حسن عسکری اور ممتاز حسین جیسے سنجیدہ اور بردبار حضرات ہیں۔ چوتھے حصے میں منٹو کی شخصیت پر بہت ہی دلچسپ مضامین ہیں جو عصمت چغتائی، اوپندر ناتھ اشک، احمد ندیم قاسمی، ہاجرہ مسرور، ابو سعید قریشی، حامد جلال، غلام عباس اور محمد طفیل نے لکھے ہیں۔ ان سے منٹو کی شخصیت کے بہت سے نقوش ابھر کر سامنے آجاتے ہیں۔ منٹو کے فن پر اب ریسرچ بھی شروع ہو چکی ہے چنانچہ ماسکو میں ایک روسی خاتون جو اردو کی طالبہ ہیں، منٹو کے فن پر تحقیقی مقالہ لکھ رہی ہیں۔ وہ اس سلسلے میں ہندوستان بھی آئی تھیں۔ آئندہ بھی ہمارے ناقد اور محقق منٹو کی شخصیت اور فن پر توجہ کریں گے۔ اس وقت ان سب کے لئے منٹو نمبر بہترین اور مستند ماخذ ہوگا۔

۱۹۵۵ء میں نقوش نے ایک شاندار افسانہ نمبر پیش کیا (شمارہ ۵۳-۵۴)۔ یہ ایک ہزار چونسٹھ صفحوں کا ایک ضخیم و بسیط سائیکلو پیڈیا ہے جس میں ۱۸۰۰ء سے ۱۹۵۵ء تک ڈیڑھ سو سال کے افسانوی ادب کا انتخاب آگیا ہے۔ ان ڈیڑھ سو برسوں میں اردو افسانہ کہاں سے کہاں پہنچ گیا اس کا اندازہ یہ انتخاب دیکھ کر ہی ہو جاتا ہے اور اداریے میں محمد طفیل نے بہت ہی لطیف استعارے میں یوں بیان کر دیا ہے:

> "کہانی کے اپنے گھرانے میں ایک بچہ پیدا ہوا جو بے حد ذہین، موٹا تازہ، اور ساتھ ہی بڑا باتونی تھا۔ وہ اپنی توتلی زبان میں جب باتیں کرنے پر آتا تو چپ ہونے کا نام ہی نہ لیتا تھا۔ اس کی وہ تمام اکھڑی اکھڑی اور سلسلہ در سلسلہ باتیں آج بھی سب کو یاد آتی ہیں۔
>
> مگر بدبختی یہ کہ شروع ہی سے اس بچے کو اپنی ماں کا دودھ نصیب نہ ہوا۔
>
> جب یہ بچہ کچھ بڑا ہوا اور اس کا شعور بھی کچھ کچھ پختہ ہونے لگا تو اسے اپنے تمدن اور اپنی معاشرت سے بے حد "انسیت" پیدا ہوئی شاید یہی وجہ تھی کہ اس نے قدرے سنبھل کر اپنے مسائل کے بارے میں سوچنا شروع کر دیا۔ اب اس کی باتوں میں وہ پہلی سی

یاوہ گوئی نہ رہی۔ فقرے اختصار کے ساتھ ایک ٹھہراؤ تھا، ایک تسلسل تھا اور ایک نقطۂ نظر تھا۔ لیکن ان تمام باتوں کے باوجود وہ مطمئن نہ تھا۔

اسی بے منزلی میں اس نے اپنے ملک سے دور، مغرب کے بچوں سے یارانہ گانٹھا کیونکہ وہ اس سے زندگی میں کئی قدم آگے تھے۔ یہاں بیٹھے ہی بیٹھے اس نے انھیں اپنا ذہنی امام تصور کر لیا اور اس کی باتوں کو اپنے الفاظ میں دہرا دہرا کر بہت کچھ سیکھا۔

مغربی بچوں کی دیکھا دیکھی جب اس نے اسی انداز میں یہاں زندہ رہنا چاہا تو اپنی چال بھی بھول گیا۔ نہ ان بچوں والی کوئی بات پیدا ہو سکی اور نہ اپنی ہی انفرادیت باقی رہی۔ یہی وجہ ہوئی کہ وہ جو کچھ کہنا چاہتا تھا کہہ نہ سکا۔ کچھ لڑکھڑا سا گیا بعضوں کو اس کی یہی لڑکھڑاہٹ بڑی عزیز ہے۔

تذبذب کی یہ کیفیت اس پر زیادہ عرصہ طاری نہ رہی۔ وہ بچے جن سے وہ بہت زیادہ مرعوب تھا اور جن سے واقعی اس نے بہت کچھ سیکھا تھا ان سے بھی اسے آنکھیں چار کرنے کی ہمت پیدا ہوئی۔ اور اس کا یہ گھمنڈ کچھ زیادہ غلط بھی نہ تھا۔

آپ کو سن کر حیرت ہوگی کہ وہ بچہ جو بعد کو بالغ ہو کر جوان بھی ہوا، آج منڈھال پڑا زندگی کے دن گزار رہا ہے"

یہ کہانی "اردو افسانے کی تھی" (طلوع افسانہ نمبر)

اتنے شگفتہ پیرائے میں، اتنے مختصر لفظوں میں، ایسے دل نشیں انداز سے، اردو افسانے کے متعلق اتنی بہت سی باتیں کہہ کر اردو افسانے کی ابتدا، ترقی، عروج اور موجودہ "تنزل" کا ایسا سماں باندھ دیا ہے کہ شاید ہی اس پر کچھ اضافہ کیا جا سکے۔ اسی لئے باوجود اقتباس کی طوالت کے یہاں میں نے تمام و کمال نقل کر دیا۔

اس میں خصوصیت سے آخری فقرہ بہت ہی "چبھتا ہوا" ہے۔ کیا واقعی ہمارا افسانہ روبہ زوال ہے؟ یہ ایک بڑا سوالیہ نشان ہے جو مسلسل غور و فکر کی دعوت دیتا ہے۔ ادب میں زوال کا نعرہ لگانا تو کچھ مشکل نہیں لیکن اس کے اسباب و علل پر غور کرنا اور اس کا صحیح حل پیش کرنا بہت مشکل ہے۔

ہمارے افسانے میں بالخصوص اور ادب میں بالعموم اگر زوال آیا ہے تو یہ دیکھنا ہوگا کہ وہ باعتبار موضوع ہے یا بلحاظ فن۔ یعنی بات ڈھنگ کی نہیں کی جا رہی ہے یا ڈھنگ سے کہی نہیں جا رہی ہے۔ اس موضوع پر بعد میں محمد طفیل نے ایک سمپوزیم بھی کیا تھا (نقوش خاص نمبر ۱۹۵۹ء) جس میں ملک کے بہت سے لکھنے والوں نے اپنے خیالات کا اظہار کیا اور ان خیالات پر ہم اپنا اظہار کسی دوسری جگہ کریں گے۔

بہرحال، افسانہ نمبر میں سب سے پہلے تو اردو کی پہلی کہانی "رانی کیتکی اور کنور اودے بھان کی" مصنفہ انشاء اللہ خاں انشاء شامل ہے۔ یہ انشا کا ایک اہم تجربہ تھا جس سے نہ صرف اردو افسانے کا آغاز ہوتا ہے بلکہ ہندی والے بھی اسے

ٹوڈی مل کے چندی گپتا ساہتیہ" میں بھی جگہ دیتے ہیں۔

اس کے بعد طویل مختصر داستانوں کا دور آتا ہے جس میں عیسیٰ کہانی، آرائشِ محفل، باغ و بہار، بیتال پچیسی، سنگھاسن بتیسی، افسانۂ نورتن، فسانۂ عجائب اور الف لیلہ شامل ہیں۔ پھر ناولوں کا دور ہے۔ یہاں نام ڈپٹی نذیر احمد، رتن ناتھ سرشار، شرر، رسوا، اور راشد الخیری کے نظر آتے ہیں۔ ایک دور ہمارے ادب میں تراجم کا بھی گزرا ہے اور اس کے بہت سے دُور رس فائدے ہوئے ہیں۔ یعنی اُردو افسانے کو کچھ نئے تجربے ملے، کچھ راہیں دریافت ہوئیں، طرزِ ادا میں تنوع اور سادگی پیدا ہوئی، موضوعات میں بھی اسی اعتبار سے وسعت آئی۔ ظفر علی خاں، عنایت اللہ دہلوی، عبدالرزاق ملیح آبادی، خواجہ منظور حسین، حامد علی خاں، تیرتھ رام فیروز پوری اور اسی صنف کے تو حضرات تراجم کے دور کی نمائندگی اس نمبر میں کر رہے ہیں لیکن یہ دور ابھی ختم نہیں ہوا، اب تک جاری ہے۔ اور بعض ادیبوں نے جن میں شاہد احمد دہلوی کا نام سرِ فہرست ہے، غیر زبانوں کے بہترین تراجم پیش کئے ہیں۔ اس فہرست میں سجاد حیدر یلدرم، نیاز فتح پوری، ل، احمد اکبر آبادی اور حسن عسکری کے نام بھی شامل ہونا ضروری تھے۔

"افسانوی مضامین" کا دور خواجہ حسن نظامی سے شروع کیا گیا ہے۔ اس میں ناصر نذیر فراق، آغا حیدر حسن، مرزا جعفر حسین، حسرت، اور اشرف صبوحی بھی شامل ہیں۔ پھر اُردو افسانے کے پانچ دَور کر دیئے ہیں۔ ان میں اسّی افسانہ نگاروں کے نمائندہ افسانے انتخاب کئے گئے ہیں۔

آخر میں مقالات کا حصہ ہے اور اس میں چار مقالے ہیں۔ ایک مذاکرہ ہے اس میں افسانے کے فن اور موضوعات سے متعلق بہت سے پہلوؤں پر بحث کی گئی ہے۔

اُردو افسانے پر اب تک کیا کچھ لکھا گیا ہے اسے دیکھئے تو متفرق چھوٹے چھوٹے مضامین سے قطع نظر دو تین کتابیں ہی سامنے آتی ہیں۔ عبدالقادر سروری کی "دنیائے افسانہ"، وقار عظیم کی "ہمارے افسانے" اور "ہماری داستانیں" کلیم الدین احمد کی "فنِ داستان گوئی" ——— ڈاکٹر احسن فاروقی کی "ناول کیا ہے" اور علی عباس حسینی کی "ناول کی تاریخ و تنقید" بھی اسی میں شامل کر لیجئے۔ اللہ اللہ خیر صلا ——— ان میں بھی افسانے پر دو ہی کتابیں ہیں۔ باقی داستانوں اور ناولوں سے متعلق ہیں ——— گذشتہ ڈیڑھ سو برس میں اُردو کا افسانوی ادب اچھا خاصا قد آور اور جاندار ہو گیا ہے۔ یہ ایسا معمولی اور حقیر سرمایہ نہیں کہ اسے بآسانی نظر انداز کیا جا سکے۔ صرف داستانوں ہی کو لیا جائے تو اُردو میں جتنی داستانیں لکھی گئی ہیں انھیں پڑھنے کے لئے عمرِ نوح چاہیئے۔ صرف ایک داستان امیر حمزہ اپنی ضخامت میں انسائیکلو پیڈیا برٹانیکا کے برابر ہے۔ ان داستانوں پر منصفانہ تنقیدی نظر ڈالنے کے لئے تو اور بھی محنت درکار ہو گی ——— اس کے بعد افسانوں کی طرف آیئے تو ہر دَور میں دس پانچ بلکہ اس سے بھی کہیں زیادہ اچھے افسانہ نگار ملیں گے اور موجودہ زمانے کو تو ایک طرح سے "افسانوں کا عہد" ہی کہا جا سکتا ہے۔ مگر ہماری بے حسی بھی قابلِ داد ہے کہ ہم نے اب تک مغربی نقادوں کے ترائے ہوئے خیالات اور چبائے ہوئے نوالوں سے زیادہ اپنے ادب کے اتنے بڑے سرمائے پر کچھ نہیں لکھا۔ انگریزی ادب میں چاسر سے پہلے کوئی معقول چیز نہیں ملتی لیکن جو کچھ "نا معقول" تحریریں بھی ملتی ہیں، ان پر بھی تاریخی اور تنقیدی نقطۂ نظر

سے واقف لکھا گیا ہے کہ اسے برسوں میں بھی نہیں پڑھا جا سکتا۔ مگر اُردو میں ابتدائی نثر پر توجہ تو خیر کہاں ہوتی، اہم کتابوں کے صحیح متن تک ایڈٹ ہو کے نہیں چھاپے گئے اور افسانے جیسی اہم صنف سے بے اعتنائی برتی جا رہی ہے۔ یہ ایک تازیانہ ہے جو ہمارے علم و دانش کے احساس پر لگنے کے بجائے کاش "سمندِ ناز" پر لگتا!

ہمارے ناقدوں میں سید وقار عظیم نے اردو افسانے پر کام کیا ہے۔ اور ابتدائی داستانوں سے دورِ حاضر تک تمام سرمائے کو کھنگالا ہے۔ اسی سلسلے میں ان کی دو کتابیں "ہمارے افسانے" اور "ہماری داستانیں" شائع ہو چکی ہیں لیکن اتنے بڑے سرمائے کا تاریخی، تحقیقی اور تنقیدی جائزہ ایک فرد کا نہیں ایک ادارے کا کام ہے۔ نقوش نے اس میدان میں قدم اٹھا کر ایک بڑی ضرورت کی طرف اشارہ کر دیا ہے کاش اس موضوع کو "بیابانِ خطرناک" سمجھ کر نقشِ قدم کا حسرت زدہ نہ چھوڑ دیا جائے۔

افسانہ نمبر کے بعد نقوش کے "شخصیات نمبر" کا حصہ ۲ شائع ہوا تھا (شمارہ ۵۹، ۶۰) اس پر مجملاً پچھلی سطور میں لکھ چکا ہوں۔ (شمارہ ۶۱، ۶۲) سالنامہ کی شکل میں نمودار ہوا اور ایک عام اشاعت کے بعد نقوش نے دوسرا لافانی کارنامہ مکاتیب نمبر (شمارہ ۶۵، ۶۶) پیش کیا۔ اس کے دو حصے ہیں۔ پہلا حصہ ۵۶۰ صفحات پر پھیلا ہوا ہے جس کی ابتدا میں خطوط نگاری کی ابتدا سے متعلق چار پُر مغز مقالے غلام رسول مہر، سید عبداللہ، مالک رام اور محمد عبداللہ قریشی کے لکھے ہوئے شامل ہیں۔ دیکھا جائے تو یہ چار مقالے ہی مل کر اردو میں مکتوب نگاری پر ایک اچھی تنقیدی کتاب بن سکتے ہیں۔ اس میں ۷۷ مکتوب نگاروں کے خطوط ہیں جن میں سب سے پہلے غالب کے آٹھ غیر مطبوعہ خطوط آتے ہیں۔ دوسرے اہم مکتوب نگاروں میں سر سید احمد خاں، محمد حسین آزاد، امیر مینائی، داغ، حالی، شبلی، اکبر، شاد، اقبال، محمد علی جوہر، سلیمان ندوی، حسن نظامی، منشی پریم چند، فانی، محمود شیرانی وغیرہ شامل ہیں۔

مکاتیب نمبر کے دوسرے حصے میں ۴۸۰ صفحات ہیں اس میں بھی ۷۷ مکتوب نگار ہیں اور ان میں منیر شکوہ آبادی، جسٹس امیر علی، سید علی بلگرامی، محمد علی ردولوی، میر ناصر علی، اور سید حسین بلگرامی جیسے اہم لوگ ہیں۔ اس طرح مکاتیب نمبر کے دونوں حصوں کی مجموعی ضخامت ایک ہزار اڑتالیس صفحات اور مکتوبات کی کل تعداد تیرہ سو تیرہ (۱۳۱۳) ہوتی ہے۔ اردو میں آج تک اتنے اہم لکھنے والوں کے خطوط کا اتنا بڑا ذخیرہ نہیں چھاپا گیا تھا۔ ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ چالیس مکتوب نگاروں کے فوٹو اور ۸۵ صفحوں پر خطوط کے عکس بھی دیئے گئے ہیں۔ بعض لوگ ایسے ہیں جن کے مکتوب پہلی بار سامنے آئے ہیں، اور یہ حیثیت مکتوب نگاران کا درجہ متعین کرنے میں مدد دیتے ہیں تقریباً تمام خطوط غیر مطبوعہ، اہم اور معلومات افزا ہیں۔

خطوط بھی کسی شخصیت کو پرکھنے کا عجیب آلہ ہوتے ہیں۔ ان کی اہمیت کئی پہلوؤں سے ہوتی ہے، ایک تو یہ کہ مکتوب نگار بے تکلف ہو کر لکھتا ہے اور اس کے سوچنے کا زاویہ، ذہن کی افتاد، فطرت کے پیچ و خم، طبیعت کی سادگی یا پرکاری فوراً معلوم ہو جاتی ہے۔ دوسرے، خطوط سے نجی حالات اور بہت سی وہ باتیں جو انسان عام حالات میں لکھنا یا بیان کرنا پسند نہیں کرتا معلوم ہو جاتی ہیں۔ تیسرے ان کی بے تکلفی کے باعث استدلال کا انداز، اسلوب کی بے ساختگی اور زبان پر قدرت کا حال کھلتا ہے۔ اس کے ساتھ ہی خطوط کی سوانحی اہمیت بھی ہوتی ہے۔ مرزا غالب نے اگر اپنے خطوط نہ چھوڑے ہوتے تو آج شاید

ان کی سوانح عمری اتنی تفصیل اور بوقلمونی کے ساتھ نہ لکھی جا سکتی۔ چنانچہ مکاتیب نمبر میں بھی ایسے خطوں کی تعداد سینکڑوں تک پہنچتی ہے جن سے مکتوب نگاروں کے بارے میں یا ان کے تعلق سے دوسری ادبی، سیاسی، سماجی یا تاریخی شخصیتوں کے بارے میں بہت سی نئی اور اہم معلومات ہمیں مل جاتی ہیں۔ مثلاً منشی پریم چند کے ۲۸ خطوط اس میں شامل ہیں جن سے اُن کی بعض کتابوں کے زمانۂ تصنیف و طباعت کی تعیین کی جا سکتی ہے۔ بعض افسانے انھوں نے کب لکھے یہ ٹھیک ٹھیک معلوم ہو جاتا ہے۔ اس معلومات کی اہمیت یوں زیادہ ہو گئی ہے کہ پریم چند کے بہت سے افسانوں کا محرک کوئی سیاسی یا سماجی حادثہ ہے۔ اور اس عہد کی سیاسی کشمکش اُن کی تحریروں میں اہم محرک کی حیثیت رکھتی ہے۔

۲۸ جولائی ۱۹۲۱ء کے خط سے (مکاتیب نمبر ۲: ۵۸۹) اُن کے چھوٹے بچے کی تاریخ وفات کا علم ہوتا ہے۔ ابتدائی تصانیف کے بارے میں بھی ان خطوں سے معلومات حاصل ہوتی ہیں۔

"ہاں - ہم خرما و ہم ثواب، کشنا، وغیرہ میری ابتدائی تصانیف ہیں۔ پہلی کتاب لکھنؤ کے ناول پریس نے شائع کی تھی دوسری کتاب بنارس کے میڈیکل ہال پریس نے۔ یہ غالباً ۱۹۰۱ء کی تصانیف ہیں۔" (۲: ۵۹۲)

پریم چند کی بیوی شیورانی پریم چند نے ایک کتاب بہت سیدھی اور سرل زبان میں لکھی ہے جو ہندی میں شائع ہو چکی ہے اس کا نام ہے "پریم چند گھر میں"۔ اس میں انھوں نے پریم چند کی عادتیں، اُن کے مشاغل، گھریلو معاملوں میں اُن کا رویہ اُن کی زندگی کے بہت سے اہم واقعات، عمدہ پیرائے میں بیان کیے ہیں۔ انھوں نے ہی یہ بھی بتایا ہے کہ گاندھی جی کا گورکھپور میں آنا پریم چند کی زندگی میں ایک انقلاب کا آغاز تھا۔ اسی کے بعد انھوں نے ملازمت سے استعفا دے کر ترک موالات کرنے والوں کی صف میں شمولیت کی۔ وہ ملک کی آزادی کے لیے جی جان سے لڑنا چاہتے تھے اور ہندوستان کو آزاد دیکھنے کی تمنا رکھتے تھے۔ لیکن بہت سی مجبوریوں کی وجہ سے وہ کبھی کوئی عملی حصہ تحریک میں نہ لے سکے۔ ۸ فروری ۱۹۲۱ء کے ایک خط سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اسی تاریخ کو گاندھی جی گورکھپور گئے تھے (۲: ۵۹۲)۔ اس تاریخ کا معلوم ہو جانا کوئی بڑی دریافت تو نہیں ہے لیکن میں یہ دکھانا چاہتا ہوں کہ بعض اتنی جزدی اور بظاہر معمولی باتیں بھی سوانح نگار کو بہت مدد دیتی ہیں اور ان سے سوانح عمری کی قدر و قیمت میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ اسی طرح ایک خط میں پریم چند لکھتے ہیں :

"میں بھی ترک موالاتی ہوں۔ میرے دل و دماغ میں بھی آج کل وہی مسائل گونجا کرتے ہیں۔ ذہنوں میں بھی وہی خیالات جھلکتے ہیں۔ اور ادبی رسائل میں ان کی گنجائش نہیں۔" (۲: ۵۹۴)

اسی سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ کیا مصالح اور موانع پریم چند کے سامنے تھے اور وہ کس انداز سے سوچتے تھے اور کن افکار و حوادث کا عکس ان کی تحریروں میں کس کس طرح ملتا ہے۔

پریم چند پر ہندی میں متعدد کتابیں چھپ چکی ہیں سوانحی حیثیت کی بھی اور تنقیدی بھی۔ لیکن اردو میں لے دے کر ایک رسالہ زمانہ کانپور کا "پریم چند نمبر" ہے۔ دوسری ایک مختصر سی کتاب "پریم سوگ" یا پھر ہنس راج رہبر کی کتاب "پریم چند"

جس کا جرمنی اور انگریزی میں ترجمہ بھی ہو چکا ہے۔ زمانہ کا پریم چند نمبر واقعی اہم ہے کیونکہ یہ ایک معاصر دستاویز کی حیثیت رکھتا ہے۔ پریم چند کے تعلقات دیا نرائن نگم سے جتنے گہرے اور پرانے تھے وہ سب جانتے ہیں۔ لیکن اس کے بعد کسی نے اردو میں پریم چند پر لکھنے کا حق ادا نہیں کیا۔ رہبر کی کتاب چونکہ "بلا مقابلہ" ہے اس لیے اسے غنیمت ہی کہا جا سکتا ہے۔ اب ڈاکٹر قمر رئیس کا تحقیقی مقالہ "پریم چند کا تنقیدی مطالعہ" شائع ہونے والا ہے یہ شاید اس موضوع پر پہلی کامیاب کوشش ہوگی۔

پریم چند کے بعض خطوط رسالہ زمانہ میں چھپے تھے اور متفرق طور سے بھی شائع ہوئے تھے لیکن اتنے اہم اور اتنی تعداد میں کسی ایک جگہ نہیں ملیں گے۔ جتنے نقوش نے پیش کر دیئے ہیں۔

اور یہ تو صرف ایک پریم چند کی بات ہوئی جسے میں نے بطور مثال پیش کر دیا تھا۔ اس طرح کتنے ہی شاعر، ادیب، انشا پرداز، افسانہ نویس، اور اہم سیاسی حیثیت کے بزرگ ایسے ہیں جن کے خطوط نہایت مستند ماخذ کا درجہ رکھتے ہیں اور تحقیقی کام کرنے والوں کے لیے اُن سے استفادہ ناگزیر ہوگا۔

ان خطوں میں جو ضمنی مباحث، علمی، لسانی یا ادبی نکات آ گئے ہیں وہ بھی کچھ کم اہمیت نہیں رکھتے۔ مثلاً ایک جگہ لفظ "شروعات" کی بحث (۲ : ۵۷۷) یا عبدالرحمٰن بجنوری کے خط میں اصطلاحاتِ علمیہ کے ترجمے کا مسئلہ (۲ : ۵۸۳)۔ ان سے بعض غلط فہمیوں کا ازالہ بھی ہوتا ہے۔ مجھ سے ایک مشہور عالم اور ادیب نے برسبیل تذکرہ یہ فرمایا تھا کہ حسرت موہانی مرحوم نے "انتخاب سخن" کے عنوان سے جو سلسلہ قدیم شعرائے اردو کے انتخاب کلام کا چھاپا تھا وہ انتخاب دراصل براہ راست دواوین سے نہیں کیا گیا تھا بلکہ حسرت کو غالباً پٹنہ سے ایک ایسی قلمی کتاب مل گئی تھی جس میں بہت سے شاعروں کا منتخب کلام کسی باذوق جامع نے ترتیب دیا تھا اور اسی کو انھوں نے بالتسلسل شائع کیا۔ یہ بات کچھ ایسی مستبعد نہیں معلوم ہوتی۔ مگر حسرت موہانی جیسے ثقہ انسان سے یہ توقع نہیں کی جاتی کہ وہ حوالہ دینے سے گریز کریں اور کتمانِ حقیقت کے مرتکب ہوں۔ حضرت کے جو خطوط مکاتیب نمبر میں پیش کئے گئے ہیں اُن سے حسرت کے مزاج کی جفاکشی، فاقہ کشی، سادگی، استقلال اور حوصلے کا اتنا صحیح اندازہ ہوتا ہے جو کسی دوسرے ذریعے سے ممکن نہ تھا۔ ان میں بعض خطوط سے ان دواوین کے نام بھی مل جاتے ہیں جن سے حسرت نے یہ انتخاب کر کے چھاپا ہوگا۔ (مثلاً ۲ : ۶۰۹)۔ مولانا حسرت کی زندگی متضاد عناصر کا آمیزہ تھی اور اُن کے یہ خطوط اُن کی نجی زندگی کے کئی پہلوؤں پر روشنی ڈالتے ہیں۔

ان خطوں سے بعض اہم باتوں کی نشان دہی بھی ہو جاتی ہے۔ مثلاً یگانہ چنگیزی نے اپنی زندگی میں گنجینہ نئی ترتیب اور اضافے کے ساتھ مرتب کر کے لالہ دوارکا داس شعلہ کے حوالے کر دیا تھا (۲ : ۷۱۵) یا یہ کہ سر آسمان جاہ کی درخواست پر میر محبوب علی خاں آصف جاہ سادس نے مولوی فضل حق خیرآبادی مرحوم کے فرزند مولوی عبدالحق خیرآبادی کو دو سو روپیہ وظیفہ عین حیات عطا کیا تھا۔ (۲ : ۷۴۹)

ایک خط اس میں منیر شکوہ آبادی کا بھی شامل ہے (۲ : ۷۹۸) اس سے پہلے غالباً منیر کا کوئی اردو خط شائع نہیں ہوا۔ اس خط سے بعض اور امور کے علاوہ منیر کے طرزِ نگارش کا اندازہ بھی ہوتا ہے۔

مکاتیب نمبر کے آخر میں "مشاہیر ادب" کے عنوان سے ان مکتوب نگاروں کے مختصر سوانح بھی ہیں جن کو محمد عبداللہ قریشی صاحب نے لکھا ہے۔ یہ حصہ بھی بہت اہم ہے اور محنت سے لکھا گیا ہے۔ لیکن بعض فروگذاشتیں بھی رہ گئی ہیں مثلاً محمد حسین آزاد کے

والد کا نام باقر علی لکھا ہے (۲ : ۹۲۲) مگر صحیح نام محمد باقر ہے (اورینٹل کالج میگزین فروری ۱۹۳۹ء) یا وقار الملک کے بارے میں لکھتے ہیں کہ: "امروہہ میں کچھ سرکاری خدمات انجام دیں جس کی وجہ پہلے سررشتہ دار اور پھر معتمد صدر الصدور ہو گئے" (۲ : ۹۲۵)۔ ان خدمات کا تعلق امروہہ سے نہیں۔

مگر ایسی معمولی فروگذاشتیں قابلِ گرفت نہیں ہوتیں ان سے بچنے کی سہل ترکیب یہ تھی کہ فاضل مرتب ہر جگہ آخر میں اپنا ماخذ ظاہر کر دیتے۔

جہاں اس نمبر میں بہت سے تاریخی لحاظ سے اہم اور معلومات افزا خطوط ہیں وہیں بعض مکتوبات بہت رنگین، دلچسپ اور پُربہار بھی ہیں۔ مثلاً عبدالحق کا مکتوب (۲ : ۹۷۱) یا پطرس کا خط عبدالمجید سالک کے نام (۲ : ۹۷۵)

آخر میں فاضل مرتب نے یہ صراحت کر دی ہے کہ اس نمبر میں "زندہ ادیبوں" کے مکتوبات شامل نہیں ہیں (اگرچہ بعض مکتوبات شامل ہیں!) ہمیں اُمید ہے کہ وہ اسی طمطراق اور ساز و یراق کے ساتھ زندہ ادیبوں کے مکاتیب پر مشتمل ایک نمبر نکال کر یہ کمی بھی پوری کر دیں گے۔

۱۹۵۸ء میں نقوش نے اپنی زندگی کے دس سال پورے کر لئے تو "دس سالہ نمبر" نکالا جو ۴۵۲ صفحوں کا تھا اس میں ۷ افسانے ۴ ڈرامے، ۱ رپورتاژ ۳ مزاحیہ مضامین اور دس مقالے شامل تھے۔ ان میں سب سے اچھا تنقیدی مضمون "غالب کی شاعری" پر عطا محمد شعلہ کا ہے۔ انھوں نے غالب کی شاعری کے بعض پہلوؤں پر بڑی متانت سے گفتگو کی ہے اور لب و لہجہ میں توازن برقرار رکھا ہے۔

دارالشکوہ کے دیوانِ فارسی پر ایک تعارفی مضمون جناب علم الدین سالک کا بھی اسی نمبر میں شامل ہے اور بہت قابلِ قدر ہے۔ "حضرت سید احمد دہلوی کی داستانِ جہاد" پر غلام جیلانی برق اور "گل بکاؤلی" پر محمد عبداللہ قریشی کے مضامین بھی علمی افادے کے اعتبار سے اہم ہیں۔

اس نمبر کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ مدیر نقوش نے آغاز ہی میں ایک چارٹ پیش کیا ہے جس سے بیک نظر یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ دس برس کے اندر نقوش نے کیا کیا چھاپا ہے۔ چنانچہ میزان یہ ہے:

۵۱۷ مضامین، ۴۹۰ افسانے، ۱۲۱۳ خطوط، ۶ ناولٹ، ۴۶۴ نظمیں، ۱۳۲۷ غزلیں اور یہ سب چیزیں بارہ ہزار دو سو چھیتر (۱۲۲۷۶) صفحوں میں سمائی ہوئی ہیں۔ جتنا کچھ نقوش نے دس برس میں پیش کر دیا ہے وہ شاید بہت سے رسالوں کے پچاس برس کے فائلوں میں بھی نہ مل سکے۔ دس سالہ نمبر کے بعد طنز و مزاح نمبر، پطرس نمبر، خاص نمبر اور دو عام نمبر بھی نکل چکے ہیں اُنھیں بھی شامل کر لیں تو یہ تعداد اور بھی بڑھ جائے گی۔

۱۹۵۹ء میں نقوش نے تین نمبر بہت قیمتی اور بنیادی اہمیت رکھنے والے پیش کئے ہیں۔ ان میں ایک "طنز و مزاح نمبر" ہے (شمارہ ۷۱، ۷۲) جس کی ضخامت ۹۲۸ صفحات ہے۔ تفصیلی تبصرے کے لئے بجائے خود اس پر ایک نمبر نکالا جا سکتا ہے۔ سرسری تعارف کے لئے کہا جائے تو اس کی ترتیب پر ایک نظر ڈالئے۔ پہلے حصے میں آٹھ مقالے ہیں لکھنے والوں میں نام ڈاکٹر اعجاز حسین، ڈاکٹر خورشید الاسلام، ڈاکٹر وزیر آغا، پروفیسر کلیم الدین احمد، ڈاکٹر شوکت سبزواری، قاضی ظہور الحسن، ظفر احمد صدیقی

اور علم الدین سالک کے ملیں گے اور موضوعات کی ترتیب یہ ہے:

(۱) ہنسنے کی ابتدا اور اس کی اہمیت (۲) طنز و مزاح (۳) مزاح اور مزاح نگاری (۴) اُردو ادب میں طنز و ظرافت۔
(۵) اُردو شاعری میں طنز (۶) ہجو گوئی کی تاریخ (۷) پیروڈی اُردو ادب میں (۸) فارسی ادب میں طنز و مزاح۔

یہ تو گویا طنز و مزاح کا تاریخی، تنقیدی اور تحقیقی جائزہ ہوا، اب دوسرے باب میں "دنیا کی بڑی زبانوں کا طنزیہ و مزاحیہ ادب" پیش کیا گیا ہے اور ان زبانوں میں انگریزی، فرانسیسی، فارسی، روسی، چینی، عربی، اطالوی، ہسپانوی، ترکی، بنگالی اور ہندی شامل ہیں۔ سب ملا کر گیارہ نمونے ہیں جو ان زبانوں کے ادب کی نمائندگی کرتے ہیں۔ ان میں سے سب مضامین تو "نمائندہ" نہیں ہیں ان سے بہتر انتخاب ہو سکتا تھا لیکن بہرحال ان سے ایک اندازہ ضرور ہو جاتا ہے۔ اصل بات یہ ہے کہ اردو میں ترجمہ ہو کر بھی بعض چیزیں کچھ کا کچھ ہو جاتی ہیں۔ ایسی مثالیں تو بہت ہی کم ہوں گی کہ اصل کی روح ترجمے میں بھی اسی طرح آجائے۔

تیسرے باب کا عنوان ہے "طنزیہ و مزاحیہ ادب کے ابتدائی نمونے" ان میں مختلف اخباروں اور جریدوں کی نمائندگی کی گئی ہے خصوصاً "پنچوں کا دور" جس میں رفیق ہند، پنجاب پنچ، دہلی پنچ، لاہور پنچ، بنارس پنچ، آگرہ پنچ، دکن پنچ وغیرہ شامل ہیں۔

پھر اودھ پنچ کا دور آتا ہے اور اس میں وہ تمام مزاح نگار آ گئے ہیں جنھوں نے اودھ پنچ سے لکھنا شروع کیا یا اکبر الٰہ آبادی، منشی سجاد حسین، تربھون ناتھ ہجر، مچھو بیگ ستم ظریف، جوالا پرشاد برق، رتن ناتھ سرشار، نواب سید محمد آزاد، عبدالغفور شہباز اور حکیم ممتاز حسین عثمانی وغیرہ۔

اودھ پنچ کے بعد "فتنہ اور عطر فتنہ کا دور" ہے۔ اس میں پہلے فتنہ اور عطر فتنہ سے متعلق عقیل احمد جعفری کا ایک اچھا مضمون ہے۔ پھر ان کے انتخابات دیے گئے ہیں۔ جن میں ریاض خیرآبادی کا باغ و بہار اسلوب اپنے شباب پر ہے۔ اس کے بعد "شیرازہ کا دور" ہے جس میں سند باد جہازی کا "جدید جغرافیہ پنجاب"۔ عبدالمجید سالک کا "مکہ ایک معتبر نائی" بھی شامل ہیں۔

اس کے بعد موضوع کے تاریخی ارتقا کے مطابق طنزیہ و مزاحیہ ادب کے شہ پاروں کا انتخاب ہے جو بڑی محنت اور دیدہ ریزی سے کیا گیا ہے۔ غالب، سرسید، نذیر احمد، محمد علی جوہر، مہدی افادی، محفوظ علی بدایونی، ابوالکلام، مولوی عبدالحق، عبدالماجد دریابادی، قاضی عبدالغفار، خواجہ حسن نظامی، فلک پیما اور دورِ حاضر میں تمکین کاظمی تک بہت سے نام اور ان کی نمائندہ تحریریں آ گئی ہیں۔

اسی کے دوسرے حصے میں جو طنزیہ و مزاحیہ ادب کے زریں دور سے منسوب کیا گیا ہے پطرس، رشید احمد صدیقی، فرحت اللہ بیگ، عظیم بیگ چغتائی، شوکت تھانوی، ملا رموزی، کنھیا لال کپور، شفیق الرحمٰن، احمد ندیم قاسمی، ابراہیم جلیس، فرقت کاکوروی، اور احمد جمال پاشا تک سب شامل ہیں۔

یہ تو حصہ نثر تھا —— اب اُردو کے "طنزیہ و مزاحیہ شاعر" آتے ہیں اس میں پہلے تو شاعری میں طنز و مزاح کی

تاریخ و تنقید پر ایک پُر مغز مقالہ محمد عبد اللہ قریشی کے قلم سے ہے جس میں سب سے آگے جعفر زٹلی ہیں ان کے بعد سودا، میر، انشا، مصحفی، رنگین، ضاحک، قلندر بخش جرأت، نظیر اکبر آبادی، ناز بیگم، وغیرہ ہیں۔ مگر حیرت ہے کہ قدیم میر لٹی نہیں ہیں شاعروں میں اور بھی دو چار اچھے نام چھوٹ گئے ہیں۔ پھر دورِ جدید میں اکبر، شبلی، حالی سے لے کر احمق پھپھوندوی، شاد عارفی، مجید لاہوری، سید محمد جعفری، راجہ مہدی علی خاں وغیرہ بہت سے مزاحیہ شاعروں کا کلام آ گیا ہے۔ پھر ایک عنوان ہے "مزاحیہ کردار" — اُردو میں بعض کیریکٹر اپنی خصوصیات کی وجہ سے زندہ جاوید ہو گئے ہیں مثلاً خوجی، حاجی بغلول، چچا چھکن وغیرہ۔ ان کرداروں کی نمائندگی بھی موجود ہے۔

اخباروں میں بھی مزاحیہ کالم کا رواج ہے "مزاحیہ کالم" کے تحت ہمدرد، زمیندار، انقلاب، صدق، امروز، نوائے وقت، چٹان، نمکدان، کے مزاحیہ کالموں سے نمونے پیش کئے گئے ہیں۔

آخر میں شیخ محمد اسماعیل پانی پتی کے جمع کئے ہوئے لطائف ہیں جن کا تعلق اُردو کے ادیبوں اور شاعروں سے ہے یہ گویا میں نے سرسری طور پر صرف طنز و مزاح نمبر کی فہرس کا تعارف کرایا ہے جس سے یہ اندازہ ہو سکے کہ اس میں کیا کچھ موجود ہے۔ ایک ہزار صفحات کے اس نمبر پر "تنقیدی" نظر ڈالنا اتنا آسان نہیں۔ اُردو میں طنز و مزاح پر ابھی بہت کم لکھا گیا ہے۔ رشید احمد صدیقی کی کتاب "طنزیات و مضحکات" اس سلسلے میں سب سے پہلی کوشش تھی جسے انھوں نے ہندوستانی اکیڈمی کی فرمائش پر لکھا تھا اور وہیں سے کتاب چھپی تھی۔ اس کا مقصد تحقیق یا تنقید سے زیادہ یہ تھا کہ اُردو میں طنزیات و مضحکات پر جو کچھ سرمایہ ہے اس کا ایک بھرپور تعارف ہو جائے۔ اس وقت تو یہ مقصد پورا ہو گیا تھا۔ لیکن اب ضرورت محسوس ہوتی ہے کہ رشید صاحب اس پر نظرِ ثانی کریں۔ اور اضافوں کے ساتھ اس کا نیا ایڈیشن چھاپا جائے۔

رشید احمد صدیقی کے بعد کلیم الدین احمد نے طنز و ظرافت پر ایک طویل مقالہ لکھا اور اس میں شک نہیں کہ انھوں نے بعض اہم مسائل کی طرف توجہ کی نئے انداز سے اُردو کے تمام سرمائے پر ایک نظر ڈالی اور اہم پہلوؤں کی طرف اشارہ کر دیا۔ غلام احمد فرقت نے بھی پی ایچ ڈی کے لئے اپنا مقالہ اسی موضوع پر لکھ لیا ہے جو لکھنؤ یونیورسٹی کے سامنے پیش کیا جائے گا۔ "طنز و مزاح" کے نام سے اُن کی مرتب کی ہوئی ایک کتاب ادارۂ فروغِ اُردو لکھنؤ نے چھاپی ہے جس میں اُردو ادب کے طنز و مزاح کا انتخاب کئی سو صفحات پر پھیلا ہوا ہے۔ شروع میں ایک طویل مقدمہ ہے۔ اس میں فرقت صاحب نے طنز و مزاح کی تعریف اور تاریخ بیان کی ہے اور اس کے بعد بہ عہد ارتقا کا جائزہ لیا ہے۔

ابھی پاکستان سے ایک کتاب "اُردو ادب میں طنز و مزاح" ڈاکٹر وزیر آغا کی شائع ہوئی ہے۔ یہ ان کا پی ایچ ڈی کا تھیسس ہے اس میں وزیر آغا نے اُردو نظم و نثر میں طنز و مزاح کی رفتار متعین کر کے اس کا تجزیہ کیا ہے۔ لیکن بحیثیت مجموعی یہ کتاب ہماری توقعات کے مطابق نہیں ہے اس میں بعض خامیاں ایسی رہ گئی ہیں جن کی وجہ سے یہ کتاب تنقید کے معیار سے گر جاتی ہے۔ پہلی بات تو یہ کہ نظم و نثر کے جائزے میں تناسب نہیں رکھا جن اشعار یا نثر کے ٹکڑوں کا انتخاب کیا ہے وہ غیر مربوط ہیں اور جس عنوان کے تحت یا جس مثال کی تصدیق کے لئے پیش کئے گئے ہیں ان کی نمائندگی نہیں کرتے۔ نتائج کے استنباط میں بھی وزیر آغا نے غور و فکر سے کام نہیں لیا۔ بلکہ وہ کہیں زیادہ جذباتی ہو گئے ہیں مثلاً اکبر کے معاملے میں اُن کی رائے معروضی

OBJECTIVE نہیں ہے۔ انگریزی زبان سے مثالیں، اقتباس اور حوالے ضرورت سے زیادہ جمع کر دیئے ہیں جن سے اردو طنز و مزاح کو سمجھنے میں کوئی مدد نہیں ملتی صرف مصنّف کی وسعت مطالعہ کا علم ہوتا ہے۔

بعض باتیں دلیل کی محتاج رہ گئی ہیں لکھتے ہیں "لکھنؤ میں میر حسن نے عظیم، قصاب اور مکان پر بڑی مہذّب اور بہ ملاطف ہجویں تحریر کیں" (۸۲) قطع نظر اس بات سے کہ ان نظموں کے لکھنؤ میں لکھے جانے کی کوئی خاص شہادت موجود نہیں، میر حسن کی یہ ہجویات خصوصاً "قصاب والا" "لطیفہ" اتنا غیر مہذّب اور ناشائستہ ہیں کہ حیرت ہوتی ہے۔ وزیر آغا نے قائم چاندپوری کی ہجویات پر بھی توجہ صرف نہیں کی، قائم کی ہجویات سودا سے پہلو مارتی ہیں۔

اردو کی ابتدائی شاعری میں ہجویات کا اتنا ذخیرہ بآسانی مل سکتا ہے کہ اس پر ایک علیحدہ مقالہ یا کتاب لکھی جاسکے۔ وزیر آغا نے ان ہجویات کو ثانوی درجے میں لائق اعتنا سمجھا ہے۔ انتخاب اشعار کا معاملہ ذاتی ذوق اور پسند کا ہوتا ہے لیکن جہاں تمثیل کی ضرورت ہو وہاں یہ شرط اتنی کڑی نہیں رہتی۔ دعوے کی دلیل ذاتی پسند یا ذوق سے نہیں حقائق سے اور نظائر سے دی جاتی ہے۔ میرا دعویٰ ہے کہ جو اشعار وزیر آغا نے مثالوں میں نقل کئے ہیں ان میں بیشتر ایسے ہیں جن سے دعوے کا اثبات نہیں ہوتا اور جو برمحل ہیں، ان سے بہتر اشعار کا انتخاب کیا جاسکتا تھا۔

بہر حال اس کتاب پر مفصّل تبصرہ تو میں پھر لکھوں گا سر دست یہ کہنا چاہتا تھا کہ اردو میں اب تک طنز و مزاح پر جو کچھ لکھا گیا ہے وہ بہت ناکافی ہے۔ نقوش کے طنز و مزاح نمبر نے اس موضوع پر کام کرنے والوں کے لئے اتنا کچھ مواد ایک جگہ فراہم کر دیا ہے کہ اس کے سہارے سے طنز و مزاح کی ایک بھرپور تاریخ لکھی جاسکتی ہے اور نہ بھی لکھی جائے تو یہ نمبر خود اپنی جگہ ایک تاریخ ہے جو طنز و مزاح کے تدریجی ارتقا کو آئینہ کر دیتی ہے۔

مدیر نقوش نے ایک بات اچھی نہیں کی وہ یہ کہ انھوں نے "فحش" اور "غیر فحش" میں امتیاز کرتے ہوئے ہجویہ شاعری کے بہت سے حصّے حذف کر دئے۔ اس معاملے پر کئی پہلوؤں سے سوچنا چاہیئے ایک تو یہ کہ طنز و مزاح نمبر کا مقصد عاقبت بخشوانا نہیں ہے دوسرے یہ کہ ہجو میں رکیک اور پھکڑ مضامین کا استعمال رواج زمانہ کے مطابق تھا ان سے آج بدذوقی کا نفرت کا اظہار کرنا ایسا ہی ہے جیسے میر یا سودا سے یہ مطالبہ کرنا کہ وہ مارکسی کیوں نہ ہوئے؟ یا سر سیّد کی بجائے غالب نے یونیورسٹی قائم کیوں نہ کی۔ تیسرے یہ کہ ان رکیک، مبتذل، اور سوقیانہ مضامین سے اس عہد کی معاشرت اور نفسیات کو سمجھنے میں بہت مدد ملتی ہے۔ یہ ضرور ہے کہ وہ اشعار جن کا مقصد صرف گالی گلوچ یا گندہ ذہنی تھا جیسے میر حسن کا "لطیفۂ قصاب"، یا قائم کی مثنوی جو کسی لاولد لعال کی ہجو میں ہے، انھیں نظر انداز کر دینا مناسب بلکہ واجب ہے۔ لیکن اساتذۂ متقدمین کی ہجویات کے ساتھ یہ روّیہ اچھا نہ ہوگا۔ طنز و مزاح کی تاریخ مرتب کرتے وقت جب ہم ریختی کی نمائندگی بھی کر رہے ہیں تو جعفر زٹلی کے ساتھ چرکین، ایلم، زٹاخ وغیرہ خالص پھکڑ کے شاعروں کی نمائندگی بھی ہونی چاہیئے۔ طنز و مزاح کی بہت سی شاخیں ہیں، ذہانت، نکتہ آفرینی، مزاح، ٹھٹھول، ضلع جگت، پھکڑ، پھبتی، ہجو، وغیرہ ان سب کے بہترین نمونے جمع کرنے کے لئے ہمیں کہیں اخلاق سے معذرت بھی کرنی پڑے گی اور موضوع سے انصاف کرنا ہے تو یہ معذرت بھی کرنی چاہیئے۔

نقوش نے اب تک جو شاندار نمبر پیش کئے وہ زیادہ تر موضوعاتی تھے یعنی ادب کے چند اہم موضوعات مثلاً طنز و مزاح، افسانہ، شخصیات، وغیرہ۔ کسی ایک ادبی شخصیت پر پہلی کوشش "منٹو نمبر" تھی جس کے بارے میں پہلے عرض کر چکا ہوں۔ دوسرا یہ پطرس نمبر (شمارہ ۷۵، ۷۶) ستمبر ۱۹۵۹ء میں شائع ہوا۔

پطرس کی شخصیت صحیح معنوں میں باغ و بہار ہے۔ اس کی تحریروں میں سب سے زیادہ شگفتگی اور تخلیقی آن ملے گی اُردو میں شاید ہی کوئی مثال ایسی ملے کہ ایک شخص چند مضامین کا چھوٹا سا مجموعہ لے کر آیا ہو اور مورخ کے لئے اس حد تک ناگزیر بن گیا ہو کہ اب اسے نظر انداز کر کے اُردو میں طنز و مزاح کی تاریخ نہیں لکھی جا سکتی۔

پطرس کی شخصیت اور فن کے بہت سے پہلو تھے۔ ان کی انسانیت، شرافت، اخلاق، وضعداری، مشرقی تہذیب سے ذہنی وابطہ، مغربی علوم وافکار کا طبیعت میں رچاؤ، اسلوب کی سادگی اور دل نشینی، مزاح کی واقعیت اور بے ساختگی۔ شخصیت کو دیکھئے تو وہ ایسی پرکشش ہے اور فن پر نظر ڈالئے تو موجودہ ادب کی ساری تاریخ میں کسی مزاح نگار کے یہاں وہ لطافت، شیرینی، سرگوشی کا سا انداز، بے ساختگی، برجستگی (ORGINALLY) بھی نہیں ملے گی جو پطرس کے مضامین کا حاوی عنصر ہے۔ محمد طفیل نے ۱۵۰ صفحوں کا ایسا ضخیم اور شاندار نمبر مرتب کر کے پطرس کو زندہ کر دیا ہے ممکن تھا کہ ہمارا بے غیرت اور بے حس ملک پطرس جیسی شخصیت کو بھی فراموش کر دیتا لیکن اب یہ دھڑکا نہیں رہا۔

اس نمبر میں ۳۳ مضامین تو پطرس کی شخصیت پر ہیں جن کے لکھنے والوں میں ذوالفقار بخاری، سر ظفر اللہ خاں، عبدالمجید سالک، رشید احمد صدیقی، فیض، عصمت، قمر، شوکت تھانوی، کنہیا لال کپور اور محمد طفیل جیسے حضرات ہیں چار مضامین تنقیدی ہیں۔ جو ڈاکٹر احسن فاروقی، تمکین کاظمی، وزیر آغا اور راز لکھنوی نے لکھے ہیں۔ ان کے بعد پطرس کی تخلیقات میں وہ تمام مضامین، افسانے، ڈرامے، خطوط وغیرہ جمع کر دئیے گئے ہیں جو پطرس نے اپنی یادگار چھوڑے ہیں۔ ان میں منظومات بھی ہیں افسانے بھی ڈرامے اور ناولٹ بھی۔ مزاحیہ مضامین، فنی مضامین، تنقیدی مضامین، نیاز مندان لاہور کا سلسلہ، ادب لطیف، دیباچے، سفرنامے، بچوں اور عورتوں کے لئے، خطوط، پطرس کے مضامین (مکمل کتاب)، اور تقاریر یہ سب چیزیں سمو دی گئی ہیں۔

جب پطرس کی شخصیت پر بیس مضامین ایسے لوگوں کے ہوں جنھوں نے خود پطرس کو دیکھا ہو اور سمجھا ہو، چار مضامین فن کے مختلف پہلوؤں سے سیر حاصل بحث کرتے ہوں۔ پطرس کی کوئی تحریر ایسی نہ ہو جسے تلاش کر کے اس نمبر میں نہ سمو دیا گیا ہو تو اب کیا کہنے کو باقی رہ جاتا ہے کسی کی شخصیت اور فن کے بارے میں اس سے بہتر نمبر آج تک نہیں نکلا تبھی تو نیاز فتح پوری نے یہاں تک لکھ دیا کہ "اگر طفیل صاحب میرے لئے بھی ایسا ہی خصوصی نمبر نکالنے پر آمادہ ہو جائیں تو میں اسی وقت مرنے کے لئے آمادہ ہوں"۔

۱۹۵۹ء کا تیسرا خاص نمبر (شمارہ ۷۷، ۷۸) دسمبر میں نکلا ہے۔ اب نقوش کے عام نمبر تو "خاص" طور پر نکلتے ہیں۔ اس نمبر میں بھی پندرہ افسانے، ایک اسکیچ، ساٹھ نظمیں غزلیں، سات مضامین شامل ہیں لیکن یہ خاص نمبر ایک "خصوصیت" کی وجہ سے ہو گیا ہے یعنی اس میں ایک سمپوزیم بھی ہے جس کا عنوان ہے "کیا موجودہ ادب روبہ تنزل ہے" اس

میں ۵۰ ذی ہوش ادیبوں اور ناقدوں نے اظہار رائے کیا ہے۔ افسانہ، شاعری، تنقید اور طنز و مزاح پر ان موضوعات کے مستند لکھنے والوں کے خیالات ایک جگہ جمع کر دینا معمولی کام نہیں۔ اور آج تک کسی رسالے نے اس نوعیت کا کوئی سمپوزیم پیش بھی نہیں کیا۔ ظاہر ہے کہ حصہ لینے والوں میں منفی اور مثبت، مخالف اور موافق دونوں نظریوں کے لوگ شامل ہیں یعنی کوئی کہتا ہے ادب روبہ زوال ہے، کوئی کہتا ہے نہیں۔ ایسی صورت میں ایک عام قاری کو یہ فیصلہ کرنا دشوار ہو جاتا ہے کہ صحیح صورتِ حال کیا ہے۔ کیا یہ صرف نقطۂ نظر کا ہیر پھیر ہے یعنی —

تفاوت است میانِ شنیدنِ من و تو — تو بستنِ در و من فتحِ باب می شنوم

یا ادب کی سمت و رفتار کا تعین اور اس کی ترقی یا زوال کا تیقن کسی خاص معیار سے کیا جا سکتا ہے؟ ایسی صورت میں یہ ضروری تھا کہ اس بحث میں ایک حکم بھی مقرر کیا جاتا جو ان سب حضرات کے دلائل و شواہد کو سامنے رکھ کر استنتاج کر سکتا۔

جہاں تک افسانے کا تعلق ہے اس کے فن میں نئے تجربے نہیں ہو رہے ہیں اور موضوعات میں تنوع نہیں انتشار پیدا ہو چکا ہے۔ شاعری بھی پھر پرانی روش کی طرف رجعتِ قہقہری کر رہی ہے۔ تنقید میں فکر انگیز باتوں کا فقدان ہے اور اس کے اصول و ضوابط آج تک نہیں مدون ہو سکے ہیں۔ تنقیدی نظریات اور عقائد ہم آج تک غیر ممالک سے درآمد کرتے ہیں اس کے بہت سے اسباب ہیں۔ فقدانِ وسائل، تیزی سے بدلتے ہوئے حالات، نئی اور پرانی قدروں کی کشمکش، نظریات کی فراوانی، کثرتِ تعبیر سے خوابوں کی پریشانی، نئے علوم سے ہماری بیزاری، اور زبان و ادب پر سیاست کا ردِ عمل، یہ سب مجموعی طور پر ہمارے ادب کی ترقی میں مانع ہیں۔ میں نے اس موضوع پر اپنے خیالات کا اظہار علیحدہ کیا ہے۔

یہ سمپوزیم کوئی ناطق فیصلہ نہیں۔ ادب کے موجودہ موقف کی ایک رپورٹ ہے جس پر ہمارے نئے لکھنے والوں کو، ذہین اور ذی شعور ادیبوں کو سنجیدگی کے ساتھ غور و فکر کرنا چاہیئے۔

محمد طفیل نے اپنے زمانۂ ادارت میں نقوش کو زندۂ جاوید کر دیا ہے اور ان کی محنت نے انھیں بھی امر بنا دیا ہے جس طرح نگار کے ساتھ نیاز فتح پوری کا نام، انجمن ترقی اردو کے ساتھ مولوی عبدالحق کا نام یا صلائے عام کے ساتھ میر ناصر علی کا نام ہمیشہ کے لئے وابستہ ہو گیا ہے اسی طرح اب نقوش اور محمد طفیل بھی ایک ہی چیز کے دو نام ہیں یہ ان سے زندہ ہے وہ اس سے
——— عام طور پر یہ بات تسلیم کر لی گئی ہے کہ خاص نمبروں کے میدان میں نقوش کا کوئی حریف ہندوستان یا پاکستان میں موجود نہیں۔

---

کتب خانہ جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی

# تذکرہ رحمانیہ

## مولانا الطاف حسین حالی کا ایک غیر مطبوعہ مضمون

یہ مضمون جس کو شیخ محمد اسماعیل صاحب چھپوا کر شائع کر رہے ہیں والد مرحوم (مولوی الطاف حسین صاحب حالی) نے اپنے استاد اور اپنے وطن کے قابل فخر بزرگ حضرت مولانا قاری عبدالرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال کے چند روز کے بعد ۱۸۹۶ء میں لکھا تھا۔ شیخ محمد اسماعیل صاحب نے اس مضمون کی ایک نقل کوشش اور کچھ روپیہ خرچ کر کے مولانا مرحوم کے ایک دوست سے حاصل کی ہے اور اس کو شائع کرنے سے ان کا مقصد یہ ہے کہ مضمون کے ساتھ اسلامی دنیا کے ایک مشہور بزرگ کے حالات بھی محفوظ ہو جائیں جو پڑھنے والوں کے لئے سبق آموز اور ان کے دلوں میں اسلامی تعلیم کی وقعت پیدا کرنے والے ہیں۔

یہ بات کہ حضرت مولانا قاری عبدالرحمٰن صاحبؒ کس پایہ کے عالم اور بزرگ تھے اور یہ کہ مضمون نگار کے دل میں اپنے بزرگ استاد کی کس قدر عزت اور محبت تھی ذیل کے مضمون کے مطالعہ سے بخوبی معلوم ہوگی۔

میں شیخ محمد اسماعیل صاحب کا خاص کر اس وجہ سے شکر گذار ہوں کہ مطبوعہ مضامین حالی میں یہ مضمون پہلے نہیں چھپا اور اگر ان کو اس کا خیال نہ آتا تو ممکن تھا کہ وہ کچھ عرصہ کے بعد تلف ہو جاتا اور مسلمانوں کی آئندہ نسلیں ایک ایسے بزرگ کے حالات سے بے خبر رہتیں جو اس اخیر زمانہ میں سلف صالحین کا سچا نمونہ تھے۔ خدا تعالیٰ شیخ صاحب ممدوح کو جزائے خیر دے اور سب مسلمانوں کو حضرت قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی سے عبرت اور سبق حاصل کرنے کی توفیق دے۔ آمین۔

خاکسار
سجاد حسین عفی اللہ عنہ
خلف خواجہ الطاف حسین حالی مرحوم و مغفور
از پانی پت
محلہ افغاناں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَمَا مِنْ رَزِیَّاتٍ اَکْبَرُ عَلَی الْاِسْلَامِ مِنْ مَوْتِ اَھْلِ اللّٰہِ وَعُلَمَاءِ الدِّیْنِ

(یعنی) اسلام پر کوئی مصیبت اہل اللہ اور علماء دین کی موت سے زیادہ بڑی نہیں۔

---

افسوس! ہزار افسوس!! اور صد ہزار افسوس!!! کہ قدوۃ العلماء و بقیۃ السلف الصالحین جناب حاجی قاری مولوی عبدالرحمٰن صاحب

انصاری رئیس پانی پت نے تاریخ ۹ ربیع الثانی ۱۲۸۰ھ ہجری یوم دوشنبہ شام کے تین بجے بعارضہ تپ پیچش آٹھ سات دن بیمار رہ کر
کچھ کم ستّر برس کی عمر میں دنیا سے رحلت فرمائی اور رات کے دس بجے امیر مودود ولادی قدس سرہ کے مزار کے قریب بڑ والے کھیت
میں دفن کیے گئے۔ باوجودیہ رات کا وقت تھا اور تجہیز و تکفین میں نہایت عجلت کی گئی تھی جس کی وجہ سے وہاں تک خبر نہ پہنچ سکی پھر
بھی قریب پانچ ہزار آدمی کے جنازہ کی نماز میں موجود تھا اور سینکڑوں مرد اور عورتیں ڈھاڑیں مار مار کر روتے تھے۔ چاروں طرفوں کے
رئیس۔ اہل حرفہ۔ کاشتکار اور سوداگر جنازہ کی مشایعت میں شریک تھے۔

مولانا مغفور قاری محمدی صاحب کے خلف الصدق اور قاری قادر بخش صاحب اور قاری احمدی صاحب کے (جو قلعہ دہلی
میں اکثر سلاطین اور خاص کر بادشاہ کی اولاد کے استاد تھے) حقیقی بھتیجے تھے۔ اُن کے والد اور دونوں چچاؤں نے جناب قاری مصلح الدین
صاحب پانی پتی سے جن کے صاحبزادے قاری لالہ صاحب تمام ہندوستان میں مشہور تھے۔ تجوید اور قرأت سیکھی تھی اور انھیں کے
خاندان کی بدولت پانی پت۔ دہلی اور مضافات دہلی میں فن تجوید شائع ہوا۔ حفاظ و قرا کی تعداد ہزاروں سے گذر کر لاکھوں تک پہنچ
گئی۔ حضرت مولانا مرحوم نے جس قدر قرآن مجید کی خدمت دس برس کی عمر سے اخیر عمر تک کی وہ شاید ہی کسی کو نصیب ہوئی ہوگی۔

مولانا نے قرآن اور کسی قدر صرف و نحو اور قرأت دلی میں اپنے والد ماجد سے (جبکہ وہ منشی محمود خاں کے ہاں سے متعلق
تھے) پڑھی تھی اور وہ اپنے والد کے ساتھ شاہ عبدالعزیز صاحب کے وعظ میں جایا کرتے تھے جب والد کا انتقال دلی میں ہو گیا۔ تو مولوی
سید محمد صاحب۔ حاجی قاسم صاحب۔ مولوی رشید الدین خان صاحب سے کسی قدر کتب درسیہ اور زیادہ تر مولانا مملوک علی صاحب سے
پڑھیں اور صحاح ستہ کی سند جناب مولانا شاہ محمد اسحٰق صاحب سے من اوّلہا الی آخرہا حاصل کی اور اُن کے ہاتھ پر بیعت طریقت کی۔
اور امروہہ میں جا کر مولوی قاری امام الدین صاحب سے علم قرأت اور علم تصوف کا اکتساب کیا۔

طالب علمی کے زمانہ میں جو انہماک اور استغراق اُن کو تحصیل علم میں رہتا تھا۔ اُس کا اندازہ اس بات سے ہو سکتا ہے کہ اُن کے
عزیز اور ہم عمر دوست جو اُس زمانہ میں دلی آ ان سے ملنے جاتے تھے۔ وہ اُن سے سلام علیکم یا سرسری مزاج پرسی کے بعد صاف کہہ دیتے
تھے کہ اس سے زیادہ فرصت ملنے یا بات چیت کرنے کی نہیں ہے۔ جب خدا بامراد ملائے گا اُس وقت ملیں گے۔" طالب علمی
کے زمانہ میں جو سختیاں اور محن و مشاق اُنھوں نے اُٹھائی ہیں اُن پر اس زمانہ میں یقین آنا مشکل ہے۔

۱۲۵۸ھ میں جب حضرت شاہ محمد اسحٰق صاحبؒ ہجرت کے ارادہ سے حرمین شریفین کو جانے لگے اُس وقت مولانا مرحوم
بھی اُن کے ہمراہ تھے۔ چونکہ مرحوم ذوالفقار بہادر نواب باندہ نے شاہ صاحب سے درخواست کی تھی کہ حرمین کو اس طرف سے تشریف
لے جائیں۔ اس لیے شاہ صاحب اوّل باندہ تشریف لے گئے اور مولانا مرحوم کو نواب ذوالفقار بہادر کے پاس باندہ میں چھوڑ گئے
تھے۔ تقریباً سولہ برس مولانا صاحب باندہ میں رہے اور اس عرصہ میں تمام علوم عقلیہ و نقلیہ کی درس و تدریس کرتے رہے۔ شاہ صاحب
کے تشریف لے جانے کے دو سال بعد حج کو جانے کا اتفاق ہوا۔ وہاں جا کر بعد حج کے کچھ کم ایک سال رہے پھر شاہ صاحب کی خدمت
میں حاضر رہے اور صحاح کی سند دوبارہ حرم محترم خاص حطیم میں بیٹھ کر حاصل کی۔

جب شاہ صاحب حرمین کو روانہ ہوئے تو قرآن مجید کا درس جو وہ ہر جمعہ کو فرمایا کرتے تھے اس میں تقریباً نصف
قرآن شریف کا درس باقی رہ گیا تھا۔ مولانا مرحوم نے باجازت شاہ صاحب باندہ میں باقی سیپاروں کا درس ختم کیا۔ اور اس کے بعد

ابتدائے قرآن کا درس دینا شروع کیا اور تقریباً پچاس برس برابر ہر جمعہ کو اُن کا درس ہوتا رہا خاص خاص حالتوں کے سوا کبھی کوئی جمعہ ناغہ نہیں ہوا۔ یہ قرآن بھی عنقریب ختم ہونے والا تھا صرف کسی قدر تھوڑا سا پارہ باقی رہ گیا تھا کہ مولانا کے کوچ کا وقت آن پہنچا۔

چند سال سے مولانا مرحوم کی دونوں آنکھوں میں پانی اُتر آیا تھا۔ انھوں نے زیادہ تر اسی خیال سے کہ قرآن مجید کا درس ختم ہو جائے نشتر لگوا کر ایک آنکھ بنوائی مگر اس سے اچھی طرح کارروائی نہ ہوئی۔ اس لیے ارادہ تھا کہ دوسری آنکھ بھی بنوائیں مگر چونکہ اجلِ مسمّیٰ کا وقت ٹلنے والا نہ تھا۔ یہ آرزو پوری نہ ہوئی۔

مولانا ممدوح کے فضائل و کمالات اور اعلیٰ اخلاق اور پختہ خصائل بیان کرنے کے لئے ایک جدا کتاب درکار ہے۔ مختصر یہ کہ جو خصوصیات علمی و عملی مولانا مرحوم میں پائی جاتی تھیں اُن کے لحاظ سے اُن کا نعم البدل دُور دُور نظر نہیں آتا۔ اُن کی تمام عمر کتبِ درسیہ کی تدریس میں گذری تھی۔ ایک ایک کتاب کو بیس بیس تیس تیس دفعہ اوّل سے آخر تک پڑھایا تھا۔ اس سبب سے تمام کتابیں ایسی منجھ گئی تھیں کہ مشکل سے مشکل کتاب بلا تردد اور بغیر مطالعہ کے نہایت عمدگی سے پڑھاتے تھے صحاح ستّہ کو جس محدثانہ احتیاط اور ادب و تعظیم کے ساتھ وہ پڑھاتے تھے اُس کی نظیر کہیں نہیں دیکھی گئی۔

علمِ قرأت جس میں قرّاء سبعہ اور اُن کے راویوں کے اختلافات اور نیز قرأتِ غیر متواترہ و شاذہ کا بیان ہے اُس میں مولانا مرحوم تمام ہندوستان میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے۔ اور چونکہ اس فن کو اُن سے بہت ہی کم لوگوں نے حاصل کیا تھا اس لئے اخیر عمر میں اُن کی دلی خواہش یہ تھی کہ لوگ اُن سے اس فن کو حاصل کریں۔ اور لوگوں کی اس طرف سے بے توجہی دیکھ کر خوف کیا کرتے تھے کہ مبادا یہ علم اس ملک سے ناپید ہو جائے۔

اُن کی تمام عمر کتبِ درسیہ اور صحاحِ ستّہ کے درس و تدریس میں گذری تھی مگر اب اُن کو کوئی کام اور کوئی مشغلہ قرآن مجید کی تلاوت اور قرآنی علم قرأت اور علم تجوید کی تعلیم سے زیادہ عزیز اور مرغوب نہ تھا۔ باوجودیکہ کئی برس سے قویٰ میں نہایت اضمحلال پیدا ہو گیا تھا۔ سماعت بہت کم ہو گئی تھی اور بینائی بالکل نہ رہی تھی مگر ہمیشہ بیس پچیس سبق قرآن مجید کے مردوں اور قوم کی عورتوں کو پڑھاتے تھے۔ سخت سے سخت مرض اور تکلیف میں بھی رمضان شریف کے روزے اور ایک قرآن تراویح میں سنانا کبھی ترک نہیں ہوا۔ حتیٰ کہ گذشتہ رمضان شریف میں باوجود کمال ضعف و ناتوانی کے سارا قرآن شریف تراویح میں سنایا اور تمام رمضان شریف کے روزے رکھے۔

نماز سے جس کی نسبت رسولِ خدا صلعم نے قُرَّۃُ عَیْنِیْ فِی الصَّلٰوۃِ فرمایا ہے اُنھوں نے عجیب طرح کا تعلق پیدا کیا تھا کہ نماز کا وقت ہوتے ہی وہ بے چین ہو جاتے تھے اور جب تک نماز اوّل وقت ادا نہ کر لیتے تھے دُنیا و مافیہا سے کچھ سروکار نہ رکھتے تھے۔

قرآن مجید جس کی تلاوت اور خدمت اور تعلیم میں تقریباً اسّی برس گذرے تھے گویا اُن کی رگ و پے میں سرایت کر گیا تھا۔ اس میں سرِ مو مبالغہ نہیں کہ اگر بالفرض وہ تمام قرآن سوتے سوتے ختم کر دیتے تو اُن کو ایک جگہ بھی متشابہ نہ لگتا اور ایک حرف بھی قواعدِ تجوید و ترتیل کے خلاف اُن کے مُنہ سے نہ نکلتا۔

وہ قرآن کے الفاظ و حروف کو بہ قصد و ردّیت مخارج سے نہیں نکالتے تھے بلکہ تمام حروف کو اپنے مخارج سے ادا کرنا اُن کا سلیقہ اور طبیعت بن گیا تھا۔ وہ فرماتے تھے کہ مکّہ معظمہ کی اقامت کے زمانہ میں جب اور ضروری کاموں سے فرصت ہوتی تھی تو میں جہاں کہیں عربوں کے چھوٹے چھوٹے بچّوں کو کھیلتے دیکھتا وہاں جا کھڑا ہوتا اور اُن کے لب و لہجہ پر غور کرتا اور جہاں تک ہو سکتا تھا اُسی طرح حروف و الفاظ کے ادا کرنے میں کوشش کرتا۔

رسولِ خدا صلعم کی نماز کی نسبت جو حدیث میں "اَخَفّ و اَتَمّ" کا لفظ وارد ہُوا ہے۔ اُس کے معنی مولانا مرحوم کی نماز اور تلاوتِ قرآن کا ڈھنگ دیکھ کر بالکل ذہن نشین ہو جاتے تھے۔ وہ قرآن مجید بہت جلد پڑھتے تھے مگر کیا امکان ہے کہ تجوید و ترتیل کے خلاف ایک حرف زبان سے نکلے۔

انھوں نے تمام قرأتوں میں سے امام نافع کی وہ روایت جو اُن کے شاگرد امام قالون کے توسط سے پہنچی ہے، اختیار کی تھی۔ آخر عمر تک اسی روایت کے موافق قرآن مجید پڑھایا۔ چونکہ اس روایت میں مدّ و شدّ بہت کم ہے اور مولانا مرحوم کی مشق و مہارت منتہائے کمال کو پہنچ گئی تھی اس لئے با وجود نہایت جلد پڑھنے کے تجوید و ترتیل میں سرمو فرق نہ آتا تھا۔

اُن کے وعظ کہنے کا طریقہ تمام واعظین کے طریقہ کے بالکل برخلاف تھا۔ اُن کا وعظ درحقیقت درس ہوتا تھا جس میں لغو داستانیں اور فضول قصّے کہانیاں بالکل نہ ہوتی تھیں اور کوئی بات خارج از آہنگ معرضِ بیان میں نہ آتی تھی۔ اوّل قرآن کی آیت کے صاف اور سیدھے معنے بیان کرتے تھے۔ پھر اُس کی ترکیب کا حال اور نہایت ضروری تفسیر اور مسائل فقہیہ جو ائمہ مجتہدین نے اُس سے استنباط کئے ہوں یا کوئی ضروری اور مفید بحث جو فی الواقع قرآن کے معانی و الفاظ سے تعلق رکھتی ہو، بیان کرتے تھے۔ اس لئے اُن کے وعظ سے سامعین کو بے انتہا فائدہ ہوتا تھا اور نہایت مفید کام کی باتیں اور مسائل لوگوں کو معلوم ہوتے تھے۔

مذکورہ بالا اوصاف کے علاوہ مولانا مرحوم میں وہ اعلیٰ درجہ کی صفات بھی تھیں جو بڑے بڑے مقدس علماء و مشائخ میں بھی نہیں دیکھی جاتیں۔ وہ اُن لوگوں میں سے تھے جن کی نسبت ارشاد ہُوا ہے کہ يُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ لَا يَخَافُوْنَ لَوْمَةَ لَائِمٍ جو کچھ اُن کے دل میں تھا وہی زبان پر تھا جس بات میں خدا اور رسُول کی مرضی دیکھی گو سارا زمانہ اُس کے برخلاف ہو اُن کو اُس بات کے کرنے میں کچھ باک نہ تھا اور جس امر کو حکمِ الٰہی کے خلاف سمجھا۔ گو کہ ساری برادری اور کنبہ اُس کو اچھا جانے وہ ہمیشہ اس کے مخالف رہے اور جہاں تک ممکن ہُوا اُس کے مٹانے میں کوشش کی۔

اُنھوں نے شادی و غمی کی تمام بیہودہ رسمیں یک قلم اپنے ہاں سے موقوف کر دیں بلکہ بعض لغویات تمام برادری اور کنبے سے موقوف کرا دیں۔ مگر جیسا کہ حدیث میں آیا ہے بَدَأَ الْإِسْلَامُ غَرِيْبًا وَسَيَعُوْدُ غَرِيْبًا فَطُوْبٰى لِلْغُرَبَاءِ۔ اُن کی ہدایتوں اور نصیحتوں پر زیادہ تر عمل کرنے والے اور اُن کا حکم بجالانے والے غریب، اہلِ حرفہ، کاشتکار اور دوکاندار لوگ تھے جو ہمیشہ اُن کی خدمت میں حاضر رہتے۔ آٹھویں روز اُن کی مجلسِ وعظ میں شریک ہوتے۔ اور ہر سویں دن تراویح میں اُن کا قرآن سُنتے تھے۔ اُن لوگوں نے صدہا رسوم و بدعات صرف مولانا مرحوم کی ہدایت سے ہمیشہ کے لئے ترک کر دیں۔

وہ صرف زبانی نصیحتوں پر ہی اکتفا نہ کرتے تھے بلکہ ہمیشہ ترکِ رسوم و بدعات اور احیائے سُنن میں خود نمونہ بن کر

لوگوں کو اُس کی طرف مائل کرتے تھے ۔

مولانا مرحوم تشخص، تعلّی اور نمود کی باتوں سے نہایت نفرت کرتے تھے۔ معاملات میں ایسے صاف اور کھرے آدمی دُنیا میں بہت کم ہوتے ہیں۔ اسپیٹ اور لیت ولعل اُن کے مزاج میں مطلق نہ تھی۔ نہ اپنا حق کسی کے پاس چھوڑتے تھے اور نہ دوسروں کے حق میں دست اندازی کرنا چاہتے تھے۔ آج کا حساب کل پر اور کل کا حساب پرسوں پر کبھی نہ رکھتے تھے۔ انتظام، تدبیر منزل، اوقات کی پابندی، کاموں کی ترتیب، مستعدی و استقلال اُن کی خاص صفتیں تھیں۔ اُن کی جُزرسی اور کفایت شعاری بالکل مثنوی معنوی کے اس شعر کی مصداق تھی۔ ؎

اے بسا امساک کز انفاق بہ          مال حق را جز براد حق مدہ

اگرچہ وہ فرائض و واجبات و سُنن کے سوا نوافل و اوراد و وظائف کے زیادہ پابند نہ تھے مگر جس قدر نوافل یا اذکار کا انھوں نے التزام کر لیا تھا اُن میں لفحوائے اَحَبُّ الْاَعْمَالِ اَدْوَمُھَا کبھی فرق نہ آتا تھا۔

قصبہ پانی پت میں جو اولاد حضرت ابو ایوبؓ انصاری صاحب الرحل اور نیز شیخ الاسلام خواجہ عبداللہ پیر ہرات کی چھ سو برس سے آباد ہے۔ مولانا بھی اسی قوم کے ایک رُکن تھے۔ اس قوم میں سنّی اور شیعہ دونوں مذہب کے آدمی شامل ہیں۔ مولانا مرحوم کو اپنی قوم کے بچّوں، جوانوں اور بوڑھوں سے ایسی محبت تھی کہ اُن کو دیکھ کر باغ باغ ہو جاتے تھے۔ باوجودیکہ اُن کی قوم کے آدمی بہ نسبت اور قوموں کے اُن کے فیضِ صحبت سے بہت کم مستفیض ہوتے تھے اور اُن کی خدمت میں کم حاضر ہوتے تھے۔ بایں ہمہ جب کوئی شخص اپنی قوم کا مل جاتا تھا تو اُس سے نہایت مہربانی اور عنایت اور محبت کے ساتھ ملتے تھے اور ہمیشہ دل سے اپنی قوم کی خیرخواہی کا خیال رکھتے تھے۔

محلہ کی مسجد[1] جس میں مولانا مرحوم نماز پڑھا کرتے تھے۔ اس کی مرمت کے لئے روپیہ کی ضرورت تھی جو انصاریوں کے سوا کسی سے انھوں نے طلب نہیں کیا۔ البتہ اگر کسی نے غیر قوم کے لوگوں میں سے اپنی خوشی سے کچھ دیا تو اُس سے انکار بھی نہیں کیا اور جو کچھ کمی رہی وہ اپنے پاس سے پُوری کی۔ غیر قوم کے لوگوں سے انھوں نے صرف اس خیال سے نہیں طلب کیا کہ محلہ کی مسجد کو خود نہ بنانے اور غیر قوموں سے مدد لینے میں اُن کی اپنی قوم کو دھبہ لگے گا۔ مسجد کے برابر ایک مکان نواب امان اللہ خان مرحوم انصاری کا تھا اس کو اُن سے مانگ کر مسجد میں شامل کر لیا اور اس طرح مسجد کو خالص انصاریوں کی امداد سے تیار کرایا۔ یہ بظاہر ایک ادنیٰ بات معلوم ہوتی ہے مگر یہی وہ چیز ہے جس کے نہ ہونے سے روز بروز مسلمانوں کی تمام جماعتیں پراگندہ اور کمزور و ضعیف ہوتی جاتی ہیں۔

مولانا مرحوم کی سیدھی سادی اور بے تکلف وضع کو دیکھ کر ایک اجنبی آدمی اُن کو اَحَدٌ مِّنَ النَّاس سمجھتا تھا مگر ہندوستان کے تمام اطراف و جوانب میں اُن کے معتقدین و مسترشدین گنتی اور شمار سے خارج تھے۔ ملک کے ہر حصّے سے صدہا استفتا اُن کے پاس آتا تھا اور سینکڑوں آدمی بیعت کے لئے اُن کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے۔ وہ بظاہر مولویت کے لباس میں تھے

---

[1] یہ مسجد "بڑ والی مسجد" کے نام سے مشہور تھی۔ (اسماعیل)

مگر درحقیقت بہت بڑے پیشین تھے اور وہ جو کسی بزرگ کا قول ہے کہ "قطب وقت کو پہاڑوں جنگلوں اور ویرانوں کی تنہائی اور عزلت میں نہ ڈھونڈو بلکہ بازاروں میں، بال بچوں میں، خرید و فروخت میں اور تمام دنیاداری کے تعلقات میں تلاش کرو" سو یہ قول مولانا مرحوم کی شان میں پورا پورا صادق آتا تھا۔ اُن کے نزدیک ترک و تجرید کا نام فقر و درویشی نہ تھا بلکہ دنیا کو مزرعۂ آخرت سمجھنا اور تمام دنیا کے معاملات حکم خدا اور رسولؐ کے موافق طے کرنا اور بے ہمہ و باہمہ رہنا اسی کو درویشی سمجھتے تھے۔ اُن کا حال اس شعر کا مصداق تھا:—

پاک ہیں آلائشوں میں بندشوں میں بے لگاؤ
رہتے ہیں دنیا میں سب کے درمیاں سب سے الگ

اگرچہ اخیر عمر میں بسبب ضعف و ناتوانی کے اوقاتِ نماز کے سوا اور وقتوں میں بہت کم باہر نکلتے تھے اور گھر میں ایک علیحدہ بالاخانہ میں رہتے تھے مگر اپنی طاقت اور قوت کے موافق اپنے تمام کام خود ہی سرانجام کرتے تھے۔

مولانا مرحوم دین کے معاملات میں اپنی رائے اور قیاس کو کبھی دخل نہ دیتے تھے بلکہ جو کچھ شیوخ اور اساتذہ سے سنا تھا یا جس طریقہ پر اُن کو چلتے دیکھا تھا یا جس طرح کتابوں میں پڑھا تھا۔ اُس سے سرمو تجاوز نہ کرتے تھے۔ تنہائی میں یا مجمع عام میں اگر کوئی اُن سے کچھ مسئلہ پوچھتا تھا اور اُن کو اس کا جواب سردست معلوم نہ ہوتا تھا تو باوجود مرجع خلائق ہونے کے وہ صاف کہہ دیتے تھے کہ اس وقت مجھے معلوم نہیں جب تک اُن کو اپنے جواب پر نہایت اطمینان اور وثوق نہ ہوتا تھا کبھی زبان سے نہ نکالتے تھے۔

۱۸۵۷ء کے غدر میں وہ باندہ میں تھے۔ جہاں کے لوگ اُن کے نہایت معتقد اور اُن کے حکم بردار تھے۔ تیس چالیس انگریز اور اُن کے بچے اور میمیں باغیوں کے خوف سے اُن کی پناہ میں آ گئیں۔ اُنھوں نے سب کو پناہ دی اور اپنے معتقدین کو حکم دے دیا کہ جہاں تک ہو سکے اُن کی حفاظت کرو۔ اور برابر اُن کے کھانے پینے کی خبر لی۔ اور جنھوں نے جان کے خوف سے مسلمان ہونے کا ارادہ ظاہر کیا۔ اُن کو قاعدہ کے موافق مسلمان کر لیا چنانچہ وہ سب پناہ گیر مولانا مرحوم کے مدرسہ میں امن کے زمانہ تک رہے اور جب غدر رفع ہو گیا تو وہ بخیریت تمام اپنے اپنے ٹھکانے پر چلے گئے۔ ایک روز اُن میں سے ایک شخص جو بہت بڑا افسر تھا اپنے اصلی لباس میں مولوی صاحب سے ملنے آیا۔ اُنھوں نے اُسے مطلق نہ پہچانا۔ چونکہ وہ شخص بھی مولانا مرحوم کے ہاتھ پر مسلمان ہو چکا تھا اور انھوں نے اُس کا نام بھی مسلمانوں کا سا ہی رکھ دیا تھا اُس نے اپنا وہی نام لیا کہ میں وہ شخص ہوں۔ اُس وقت مولانا نے پہچانا۔ اس یورپین افسر نے کہا کہ آپ اپنے متعلقین کی طرف سے ایک درخواست لکھوا کر مجھ کو دیجیے۔ کہ اتنے یورپین مردوں اور عورتوں اور بچوں نے ہمارے ہاں پناہ لی تھی اور آخر تک مولوی صاحب نے اُن کو ہر ایک آفت اور حملہ سے بچایا۔ اُس کے صلہ میں ہم کو سرکار سے جاگیر یا انعام ملنا چاہیے۔ مولانا یہ سُن کر مسکرائے اور فرمایا کہ میں نے اپنے مذہب کے موافق اس وقت تمھاری حفاظت اور حمایت کرنی ضروری سمجھی تھی سو اُس کے موافق عملدرآمد کرنا میرا فرض تھا۔ میں یا میری اولاد ہرگز اس کا عوض تم سے یا سرکار سے نہیں چاہتی۔ تم اس کا خیال نہ کرو۔ یہ سُن کر وہ افسر نہایت ادب اور تعظیم سے مولوی صاحب کو سلام کر کے رخصت ہو گیا اور مولوی صاحب چند روز کے بعد پانی پت چلے آئے۔

مولانا مرحوم کے شاگردوں اور مستفیدوں اور مسترشدوں کی تعداد دائرۂ حصر و احصا سے باہر ہے۔ یہاں تک کہ اُن

کے بعض جلیل القدر شاگرد عرب میں بھی موجود ہیں۔ ازاں جملہ مولوی حبیب الرحمٰن سندھی بنگالی نزیل مدینہ جو ایک مدت سے مدینہ طیبہ میں رہتے ہیں اور جن کا تمام مدینہ کے علما و مشائخ ادب کرتے ہیں مولانا مرحوم کے ارشد تلامذہ میں سے ہیں اور اُن کا شیخ ہونے کی وجہ سے وہاں کے علما باوجود عدم ملاقات کے مولانا مرحوم کا نہایت ادب اور تعظیم کرتے ہیں۔

نہایت افسوس ہے کہ پانی پت ایک ایسے بزرگ سے خالی ہوگیا جو نہ صرف اہلِ پانی پت کے لئے بلکہ تمام مسلمانوں کے لئے باعثِ فخر تھا اور جس کا مثل آئندہ زمانہ میں پیدا ہونا محالاتِ عادیہ میں سے معلوم ہوتا ہے۔ ؎

فَمَا كَانَ قَيْسٌ هُلْكُهُ هُلْكُ وَاحِدٍ
وَلٰكِنَّهُ بُنْيَانُ قَوْمٍ تَهَدَّمَا

یعنی قیس کا مرنا ایک آدمی کا مرنا نہ سمجھو بلکہ وہ قوم کی بنیاد تھی جو گر گئی۔

یہ ایک بات عجیب ہے کہ مولانا مرحوم نے انتقال سے تین چار ہفتے پہلے جامع مسجد میں جو درس فرمایا تھا اس میں زیادہ تر موت کے مسائل یعنی تجہیز و تکفین اور غسلِ میت وغیرہ تشریح کے ساتھ بیان فرمائے تھے۔ یہ گویا آخری وعظ تھا۔ اس کے بعد پھر نوبت وعظ کی نہیں آئی۔

مولانا مرحوم کی ایک مستمرہ عادت یہ بھی تھی کہ اپنا درس ہمیشہ اس کلمہ پر ختم کرتے تھے "باقی بیان انشاء اللہ تعالیٰ آئندہ ہوگا" مگر اس آخری وعظ میں بجائے اس کے یہ فرمایا کہ "باقی بشرطِ زندگی آئندہ"۔

عزیزی حافظ اخلاق حسین سلمہ اللہ تعالیٰ برادر زادہ راقم جو کہ مولانا مرحوم کے شاگردوں اور معتقدوں میں سے ہیں مولانا مرحوم کی تاریخ وفات قرآن مجید کے اس جملہ سے کہ لَهُمْ اَجْرٌ عَظِيْمٌ نکالی ہے جس کو الہام کہنا چاہیے۔ ہمارے نزدیک یہ جملہ متبرکہ ضرور بالضرور مولانا مرحوم کی قبر پر کندہ کرانا چاہیے۔

(عطیہ: محمد اسماعیل پانی پتی)

# مولانا حالی کی ایک بے نظیر غیر مطبوعہ کتاب

# اُصولِ فارسی

(پیش کردہ شیخ محمد اسماعیل پانی پتی)

حضرت شمس العلماء مولانا الطاف حسین حالی پانی پتی کے بہت سے نادر و نایاب تبرکات میں نے عرصہ دراز کی تلاش و جستجو کے بعد فراہم اور مہیا کیے تھے، جن میں سے بہت کافی حصہ تو ۱۹۴۷ء کی قیامت خیز آندھی اور ہلاکت آفریں طوفان کی نذر ہو گیا۔ جو بہت ہی تھوڑا سا حصہ میرے لڑکے محمد احمد اور مبارک محمود پانی پت سے بمشکل بچا کر لے آئے تھے۔ اُس میں سے ایک نہایت دلچسپ مضمون "تذکرہ رحمانیہ" کے عنوان سے "نقوش" کے پنج سالہ نمبر میں ہدیۂ ناظرین کر چکا ہوں۔ مکرمی محمد طفیل صاحب مدیر نقوش کے اصرار پر آج حضرت مولانا مرحوم کا ایک اور علمی تبرک قارئین نقوش کی خدمتِ عالی میں پیش کر رہا ہوں۔ مولانا نے آج سے ۸۵ برس پہلے ۱۸۶۸ء میں اصولِ فارسی کے نام سے فارسی صرف و نحو کے متعلق ایک بسیط اور مفصل کتاب اُردو میں لکھی تھی۔ جو نہ مولانا کی زندگی میں زیورِ طبع سے آراستہ ہو سکی اور نہ مولانا کی وفات کے بعد مولانا کے گرامی قدر فرزند حضرت خواجہ سجاد حسین صاحب نے اُس کی طباعت کا خیال فرمایا۔ اور وہ اُن کے ذاتی کتب خانہ میں اُن کے محترم والد کی دوسری نایاب کتابوں کے ساتھ محفوظ رہی۔ ۱۹۴۶ء میں اُن کا بھی انتقال ہو گیا۔ چونکہ حضرت خواجہ صاحب مرحوم کے کوئی لڑکا نہ تھا۔ اس لیے مکان بند پڑا رہا اور یہ علمی تبرکات الماریوں میں مقفل رہے۔ ۱۹۴۷ء کے ہنگامہ میں پتہ نہیں کہ مکان مذکور لٹ گیا یا محفوظ رہا۔ اور ان تبرکات کا کیا حشر ہوا؟ اور یہ نایاب کتاب اس وقت کہاں ہے اور کس کے پاس ہے؟

میں نے ۱۹۱۰ء میں حضرت خواجہ سجاد حسین صاحب کی لائبریری سے لے کر اس قلمی کتاب کا دیباچہ اور عنوانات و مندرجاتِ کتاب کی فہرست نقل کی تھی۔ جو آج پہلی مرتبہ ناظرین نقوش کی خدمت میں پیش کرنے کے لیے مکرمی و محبی محمد طفیل صاحب کے حوالے کر رہا ہوں۔ تمام کتاب حضرت مولانا حالی کے اپنے قلم کی لکھی ہوئی ہے۔ تحریر بہت خوشخط اور صاف ہے۔ بین السطور کھلا کھلا ہے۔ فی صفحہ ۱۵ سطریں ہیں اور فی سطر چودہ یا پندرہ لفظ ہیں۔ کتاب کا سائز فل سکیپ ہے۔ اور کتاب میں کہیں داغ دھبہ نہیں۔ البتہ کاغذ میلا ہو گیا ہے اور کتاب کو مع جلد کے کیڑے نے جگہ جگہ سے کھا لیا ہے۔ جلد بہت بوسیدہ ہے۔ کتاب کی تمہید ۹ صفحات میں آئی ہے۔ اُس کے بعد علمِ صرف کا حصہ ۱۲۴ صفحات میں مولانا نے لکھا ہے۔ بعد ازاں علمِ نحو کا بیان ۱۲۶ صفحات میں ہے۔ یعنی کل کتاب کے (۹+۱۲۴+۱۲۶)=۲۵۹ صفحات ہیں۔ تمام کتاب کالی سیاہی اور نیزے کے قلم سے لکھی ہوئی ہے۔

اس کتاب کا تعارف ناظرین کرام سے کراتے ہوئے یہ بیان کرنا ضروری ہے کہ چونکہ کتاب مذکور آج سے قریباً سو برس پہلے کی لکھی ہوئی ہے۔ لہذا آج کل کے رسم الخط میں اور اُس وقت کی طرز کتابت میں کچھ فرق ہے۔ مثلاً کتاب مذکور کے مسودہ میں :۔

۱۔ ہر جگہ بجائے "چونکہ" کے "جوکہ" لکھا ہے۔

۲۔ ساری کتاب میں کہیں ڈیش نہیں۔ اور نہ الگ الگ پیرے ہیں بلکہ مضمون مسلسل چلا گیا ہے۔ جہاں مولانا کو نیا فقرہ شروع کرنا ہو۔ وہاں علامت ( ــــ ) بنا دیتے ہیں۔ مگر یہ علامت کتاب مذکور میں اکثر جگہ بغیر نئے فقرہ کے بھی بعض الفاظ پر لکھی ہوئی ہے۔

۳۔ "اُنکی۔ اُسکی۔ اُس۔ اُن" وغیرہ الفاظ کو بالعموم اس طرح لکھا ہے "اونکی۔ اوسکی۔ اوس۔ اون" وغیرہ۔

۴۔ تمام کتاب میں نُون غنہ کا استعمال کہیں نہیں کیا گیا۔ ہر جگہ پورا ن لکھا ہے مثلاً "ہیں۔ زبانیں۔ نہیں" وغیرہ کو ہمیشہ ہین۔ زبانین۔ نہین لکھا ہے۔ یعنی لفظ نوں میں نقطہ ضرور دیا ہے۔

۵۔ جہاں جہاں کتاب میں "ٹ" آئی ہے اس کو ہمیشہ اس طرح لکھا ہے "ٹ"

۶۔ یائے مجہول کو بالعموم یائے معروف لکھا ہے۔ مثلاً "نے۔ جتنے۔ ہے" کو "نی۔ جتنی۔ ہی" تحریر کیا ہے۔

۷۔ حرف گ کو ساری کتاب میں ک کی طرح لکھا ہے۔ مثلاً اگر کو اکر۔ گورنمنٹ کو کورنمنٹ لکھا ہے۔

۸۔ "دیکھے۔ لکھی" وغیرہ الفاظ کو ہمیشہ "دیہیے۔ لکہی" وغیرہ لکھا ہے۔ صرف ایک جگہ "پارسی کہلانے لگی" کی بجائے "پارسی کھلانے لگی" لکھا ہے۔

۹۔ ساری کتاب میں مجھے کہیں اضافت کی علامت یعنی زیر نظر نہیں آئی۔ میں زیر نظر پیشکش میں مولانا کی اس تحریر کو بعینہٖ اُسی شکل میں ہدیۂ ناظرین کر رہا ہوں جس رسم الخط کے ساتھ مولانا نے اُسے اپنے قلم سے تحریر فرمایا تھا تاکہ آج سے قریباً سو برس پہلے کی طرز کتابت سے بھی قارئین کرام روشناس ہو سکیں۔ وھو ہذا :۔

---

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تمہید مطالب کتاب

خدا تعالیٰ نی جس طرح ہر ملک اور ہر ولایت مین نئی صورت اور نئی وضع اور نئے ڈہنگ کے آدمی بنائے اسیطرح ہر ملک کے آدمیوں کو نئی بولی اور نئی زبان عنایت کی دیکھو عرب کی زبان اور ہے عجم کی زبان اور ہے ہندوستان کی زبان ان دونون سے جدا ہے انکلستان کی زبان تینون زبانون سے نہین ملتی اسی طرح جتنی ملک ہین اتنی ہی بولیان ہین اور ظاہر ہی کہ آدمی مدنی الطبع یعنی ہر کام مین آدمیون سے میل جول اور لین دین کرنے کا محتاج ہے اور یہہ بھی ظاہر ہے کہ دنیا کے معاملات کا مدار زبان کے سمجھنے اور سمجھانے پر

ہمیں پیش آوی جس قدر زیادہ زبانیں جانتا ہوگا اوسی قدر اوسکے معاملات آسانی سے سرانجام ہونگے اور زبان کا جاننا ایک تو یہ ہے کہ انسان جس ملک میں پیدا ہوا اوس ملک کی بولی اپنے ماں باپ اور ناتے رشتے والدین سے اور پھر ہر ایک کی زبان سے سنتے سنتے حاصل کیا اور ضرورت کے وقت اپنے دل کے مطلب اوس بولی میں ادا کرنے لگا اور دوسرے یہ کہ اوس زبان میں جو خواص کا محاورہ اور بول چال ہے اوسکے موافق تقریر اور تحریر کرسکے سو یہ بات بدون اس کے حاصل نہیں ہوسکتی کہ اہل زبان نے جو اصول اور قواعد اوس زبان کے تہذیب اور اصلاح کے لیے مقرر کیے ہیں اونسے واقف ہو اور اگر بالفرض اپنی زبان کی تقریر اور تحریر میں اون اصول اور قواعد کے جاننے کا محتاج نہیں تو اسمیں کچھ شک نہیں کہ دوسرے ملک کی زبان بدون واقفیت اصول کے ہرگز نہیں آسکتی جو کہ ہماری گورنمنٹ کی ہمت عالی اسبات میں بہت مصروف ہے کہ جو زبانیں ہندوستان میں رائج ہیں یا جن زبانوں کی کتابیں ہندوستانیوں کی درس و تدریس میں مستعمل ہیں اونکی اصلاح بخوبی کی جائے اور اونکے اصول اور قواعد ایسے طور پر لکھے جائیں کہ ہر مبتدی بہ ادنی توجہ اون قاعدوں کے ذریعے سے -
اون زبانوں میں تقریر اور تحریر کا سلیقہ پیدا کرسکے اور ایک اشتہار جو گورنمنٹ پنجاب دام اقبالہ نے ۱۸۶۹ء عیسوی میں بوعدہ انعام جاری فرمایا ہی اوس کا عمدہ مطلب یہ ہے کہ زبان فارسی کے اصول اردو زبان میں بعبارت روشن و واضح بیان کیے جائیں اس لیے خاکسار ہیچمدان الطاف حسین انصاری پانی پتی خدا تعالی کے بھروسے پر اس امر کا متصدی ہوا ہر چند مجکو اپنی بے بضاعتی اور ہیچمدانی سے توقع نہیں کہ میری تالیف حضور گورنمنٹ دام اقبالہ میں پسندیدہ اور مقبول ٹھہرے لیکن اس رسالہ میں چند خصوصیتیں ایسی ہیں کہ اصول فارسی کے اگلی کتابوں میں سے کسی خاص کتاب میں شاید نہ پائے جائیں ایک یہ کہ اگلی کتابوں میں لوگوں نے جو زبان فارسی کے قاعدے لکھے ہیں اون میں صرف و نحو کے اصول کو باہم ایسا مخلوط کیا ہے کہ صرف کے مسائل نحو کے مسائل سے ہرگز ممتاز نہیں ہوسکتے بلکہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ صرف و نحو ایک فن ہے فن کا نام ہی حالانکہ صرف ایک جدا فن ہی نحو جدا فن صرف میں مثلاً ایک حرف کا دوسرے حرف سے بدلا جانا اور مصدر کے حقیقی اور مصدروں کے وزن اور فعلوں کی قسمیں اور اشتقاق کی کیفیت اور ابدال و اسکان و تحریک و قلب و حذف و اشباع و ادغام و تخفیف و اشباع و امالہ کی بحث اور اسموں کے تغیرات لفظی کا بیان کیا جاتا ہے اور نحو میں مثلاً کلموں کی ترکیب دینے کا دستور اور اجزای کلمہ کے حالات اور اسناد اور اضافت و صفت و عطف و تاکید و بدل و مبتدا و خبر و فعل و فاعل و نائب فاعل و مفعول و مستثنی و تاکید و ترکیب ناقص و ترکیب تام اور حرفوں کے استعمالات معنوی کا بیان کیا جاتا ہے -
ظاہر ہے کہ یہ دونوں بحثیں جدا جدا بیان کرنی منفعت سے خالی نہیں سو اس کتاب میں صرف کی بحث نحو کے فن سے بالکل جدا ہے -

دوسرے اگلی کتابوں کی ترتیب مفید نہیں یعنی جو باتیں پہلے لکھنے کی ہیں وہ اون میں پیچھے لکھی گئیں اور جو پیچھے لکھنے کی ہیں وہ پہلے لکھی گئیں اور ظاہر ہے کہ حسن ترتیب کو مطالب کے دلنشین کرنے میں بڑا دخل ہے سو اس رسالے میں رعایت ترتیب کی بہت ملحوظ رہی ہے -

تیسرے اصول فارسی کی اگلی کتابیں جو رائج ہیں اون میں نحو کے اکثر مطالب نہیں بیان کیے گئے اور خاکسار نے حتی الوسع مطالب نحو کو جمع کرنے میں قصور نہیں کیا -

چوتھے اصول کا لفظ کئی فنون کو شامل ہے صرف نحو معانی بدیع سو جب تک کتاب میں یہ سب فنون بیان نہ کیے جائیں

کتاب ناتمام ہے حالانکہ اگلی کتابون مین کوئی رسالہ ایسا نہین دیکھا گیا جو ان پانچون فنون کو شامل ہو اور رسالہ عبدالواسع ہانسوی اور شجرۃ الامانی اور نہر الفصاحت وغیرہ مین جو ان فنون کا کچھہ کچھہ ذکر ہے وہ کافی نہین اس رسالہ مین یہ پانچون فن اپنے نزدیک اچھی طرح بیان کیئے گئے ہین ہان مگر جو باتین ضروری نہین سمجھین یا جن کا بیان کرنا الجھاؤ سے خالی نہ تہا اور مبتدیون کا فہم اون کے سمجھنے سے قاصر سمجھا گیا وہ باتین البتہ چھوڑ دی گئین۔

پانچوین اکثر اوستادون کے شعر جو بطور سند کے لائے جاتے ہیں بعضے اون مین سے دقیق ہوتے ہین اور اون کے سمجھے بغیر قاعدہ طالب علم کے سمجھہ مین نہین آتا سو خاکسار نے ایسے شعرونکا ترجمہ کر کے اوسکا مطلب روشن اور واضح کر دیا ہے چھٹے ہر فن کے آخر مین تہوڑے تہوڑے سوال اوسی فن کے لکھہ دیئے ہین اور اون کا جواب نہین لکھا تاکہ پڑھنے والونکو اون کے دیکھنے سے بصیرت حاصل ہو اون کے امتحان مین بہے کام آئین۔

اگرچہ مین خوشہ چین انہین بزرگون کا ہون اور اونکے تالیفین اور تصنیفین نہوتین تو بیشک مجکو کتاب لکھنی بہت دشوار ہوتی بلکہ شاید نہ لکھہ سکتا لیکن دستور یہ ہے کہ جس کام کی طرف سلطان وقت کی توجہ ہوتی ہے وہ کام حد کمال کو پہنچتا ہے اور جو بات کوئی اہل علم اپنے دل کی اُمنگ سے کرتا ہے اوس مین کچھہ نکچھہ نقصان رہجاتا ہے ظاہر ہے کہ گورنمنٹ کے امتثال امر کے لیے جو اس زمانے مین لوگ سعی و کوشش کر رہے ہیں اور کرتے ہیں وہ اگلون نے کاہیکو کی ہوگی کیونکہ سلاطین ماضیہ نے اصول فارسی کی تہذیب کی طرف بہت توجہ نہین کی۔

تنبیہہ پارس جو ایک ولایت کا نام ہی سو وہ پارس بن پہلو بن سام بن نوح علیہ السلام کی آبادکی ہوئی ہے اس سبب سے اوس کو پارس کہتے ہین جو زبان کہ اوس ملک مین رائج ہوئی وہ پارسی کہلانے لگی اور اوسیکو فارسی کہتے ہین فارسی زبان کی کئی قسمین ہین دری پہلوی پارسی ہروی سکزی زاولی سُغدی۔ دری کو بعضے کہتے ہین کہ بہمن اسفندیار کے درباریون کی زبان ہے اور بعضے کہتے ہین کہ کیانیون کے دربار مین بولی جاتی تہی اور بعضونکے نزدیک دری وہ زبان ہے جو درہ کوہ کے رہنے والے بولتے تہے اور جمین کسی غیر زبانکا ملاؤ نہ تہا بہرحال یہ زبان بہت فصیح گنی جاتی تہی پارسی اوس زبان کو کہتے ہین جو خاص بلاد پارس مین رائج تہی پہلوی کو بعضے کہتے ہیں کہ ولایت رَے اور اصفہان اور ہمدان اور دینور اور اونکے مضافات کی زبان تہی اور چونکہ اس ملک کو پہلو کہتے ہیں اس سبب وہان کی زبان کو پہلوی کہنے لگے اور بعضے کہتے ہین کہ پہلو پارس بن سام بن نوح کے باپ کا نام تہا یہ زبان اوسکی طرف منسوب ہے بہرحال یہ تینون زبانین رائج اور مستعمل رہین اور باقی چار بانین ترک کی گئیں جبتک عجم مین اہل اسلام کی عملداری آئی عربی زبان کے لغت فارسی مین مخلوط ہو کر ایک نئی زبان بن گئی جیسے ہندوستان کی قدیم زبان فارسی اور عربی کے ملنے سے بالکل بدل گئی۔

اب جاننا چاہیئے کہ فارسی زبان کی ایسی معرفت جس سے آدمی فصحای اہل زبان کے طور پر تقریر اور تحریر کر سکے اور کلموں کے استعمال کرنے مین اور کلام کے ترکیب دینے مین غلطیون سے محفوظ رہ سکے کئی باتون کے جاننے پر موقوف ہے اول لغت اور اصطلاحین اور محاورے دوسرے اشتقاق اور تصرف کے اصول تیسرے نظم کلام کا دستور چوتھے بحسب مقتضای حال گفتگو کرنے کا طریقہ پانچوین ایک مطلب کو نئے نئے اسلوب سے ادا کرنے کے قاعدے چھٹے یہ بات کہ بعد رعایت فصاحت و بلاغت کے کلام مین کن باتون سے حسن و خوبی زیادہ ہو جاتے ہی۔

انمین سے پہلی بات برہان قاطع اور فرہنگ جہانگیری اور فرہنگ رشیدی اور فرہنگ سروری اور مدار الافاضل اور مؤید الفضلا

اور بہارِ عجم اور مصطلحات وارستہ اور سراج اللغتہ اور سوا انکے اور لغت کی کتابون سے طلب کرنی چاہئیں اور باقی پانچ مقدمے اس رسالے مین انشاء اللہ تعالےٰ بہت بسط اور شرح کے ساتھ بیان کئے جائینگے اور اسیواسطے اس کتاب کے پانچ حصے کئے گئے۔

## پہلا حصہ علم صرف کے بیان میں

مقدمہ صرف کی اصطلاحونکے بیان مین
پہلا باب حرفون کے بیان مین
دوسرا باب مصدر اور مشتق کے بیان مین
تیسرا باب جامد کے بیان مین
خاتمہ سوالات علم صرف مین

## دوسرا حصہ علم نحو کے بیان مین

مقدمہ نحو کے اصطلاحونکے بیان مین
پہلا باب اسمون کے بیان مین
دوسرا باب فعلون کے بیان مین
تیسرا باب حرفون کے بیان مین
چوتھا باب مرکب ناقص کے بیان مین
پانچواں باب مرکب تام کے بیان مین
خاتمہ سوالات علم نحو مین

## تیسرا حصہ علم معانی کے بیان مین

مقدمہ علم معانی کی اصطلاحونکے بیان مین
پہلا باب اسناد خبری کے بیان مین
دوسرا باب مسند الیہ کے بیان مین
تیسرا باب مسند کے بیان مین
چوتھا باب فعل کے متعلقات کے بیان مین
پانچواں باب قصر کے بیان مین
چھٹا باب انشا کے بیان مین
ساتواں باب فصل و وصل کے بیان مین
آٹھواں باب ایجاز و اطناب و مساوات کے بیان مین
خاتمہ علم معانی کے سوالات مین

## چوتھا حصہ علم بیان مین

مقدمہ علم بیان کے اصطلاحون کے بیان مین
پہلا باب تشبیہ کے بیان مین
دوسرا باب استعارہ کے بیان مین
تیسرا باب مجاز مرسل کے بیان مین
چوتھا باب کنایہ کے بیان مین
خاتمہ علم بیان کے سوالات مین

## پانچواں حصہ علم بدیع کے بیان مین

مقدمہ علم بدیع کے اصطلاحون کے بیان مین
پہلا باب صنائع معنوی کے بیان مین
دوسرا باب صنائع لفظی کے بیان مین
خاتمہ علم بدیع کے سوالات مین

---

# تقریظ

## مولانا محمد علی جوہر

۱۸۹۸ء کی گرمیوں میں جبکہ میری عمر ساڑھے گیارہ برس کی تھی میں اپنے بھائی مولانا شوکت علی کے ساتھ جنھوں نے اسی سال انٹرنس (یا آج کل کی اصطلاح میں میٹرکیولیشن) کا امتحان پاس کیا تھا، بریلی کے اسکول سے علی گڑھ کے مدرسۃ العلوم میں پڑھنے کے لیے آیا۔ میرے منجھلے بھائی ذوالفقار علی خاں صاحب گوہر غالباً ہم سے پہلے ہی علی گڑھ آ چکے تھے۔ اس "نیچر گڑھ" میں تقریباً سبھی طلباء کی ایک ہی سی وضع قطع تھی۔ شیروانی، اچکن، ترکی ٹوپی، سیدھا ڈھیلا ڈھالا پاجامہ، قمیص، جراب، انگریزی جوتا یہی سب کا لباس تھا۔ کوئی شیروانی کی جگہ ترکی کوٹ پہنا کرتا تھا، ترکی ٹوپی کی جگہ کوئی سیاہ ایرانی ٹوپی اوڑھا کرتا تھا، کوئی کبھی کبھی کرتا بھی پہن لیا کرتا تھا مگر داڑھیاں سوائے ایک آدھ کے سب کی منڈی ہوئی ہوتی تھیں گو مونچھوں کے بھی صفایا کرانے کا فیشن اس وقت تک رائج نہیں ہوا تھا۔ بال سب کے آگے سے بڑھے ہوئے، نیچے سے بتدریج زیادہ کترے ہوئے ہوتے تھے جو آج سارے ہندوستان میں رائج ہیں اور جنھیں ولایت تک کی عورتوں نے اسی طرح کترانا قبول کر لیا ہے اور جو "ایٹن کراپ" کے نام سے موسوم ہیں لیکن جس کچی بارک میں ہم تینوں بھائی رہتے تھے اسی کے پاس والی کچی بارک میں اور اس بیچ والے کمرے میں جہاں ایک عرصہ سے "ٹول ہاؤس" بن گیا ہے ایک دراز قامت مگر خاصے دُبلے پتلے صاحب رہتے تھے جو خالص ہندوستان کی پرانی وضع کی اچکن پہنا کرتے تھے، جن کی ٹوپی ان کے وطن امروہہ کی ساخت کی کشتی نما ہوتی تھی (جس کو اب "گاندھی کیپ"[1] کہا جاتا ہے)، جن کا جوتا دہلی کا سلیم شاہی وضع کا مگر سادہ ہوتا تھا اور جن کے بال رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح لانبے تھے اور اگرچہ "بر دوش" نہ سہی لیکن "تا بناگوش" ضرور آتے تھے تاکہ ان لمبے بالوں کے باعث اچکن پر تیل وغیرہ کا دھبہ نہ پڑ جائے، وہ گردن میں ایک سفید خاصے کا رومال اسی طرح ضرور باندھا کرتے تھے جس طرح سر سید رحمۃ اللہ علیہ اپنے گلے کی رسولی چھپانے کے لیے استعمال فرمایا کرتے تھے۔ یہ وضع قطع اس زمانہ کے بزرگوں کی اس وقت تک باقی تھی لیکن علی گڑھ جیسے "نیچر گڑھ" کے کسی طالب علم کا اس وضع قطع کو برقرار رکھنا اس زمانہ میں اس سے بھی زیادہ نمایاں تھا جتنا کہ کسی یورپین لیڈی کا آج بڑے بال رکھنا، نیچا سایہ پہننا اور سینہ اور گردن، بازوؤں اور باہوں سب کو کپڑے سے ڈھانپنا نمایاں ہوگا

---

[1] امروہہ (یو۔پی) کی کشتی نما ساخت کی ٹوپی اور "گاندھی کیپ" میں نمایاں فرق یہ تھا کہ گاندھی کیپ تو عموماً سپید کھدر کی ہوتی تھی اور امروہہ ساخت کی ٹوپی ریشم اور کلابتون کی کڑھی ہوئی ہوتی تھی۔

اس لیے میری نظر بھی آتے ہی ان بزرگ پر پڑی اور اگر انھیں کسی اور طرح کا امتیاز نہ بھی حاصل ہوتا تب بھی میں ضرور اپنے بھائیوں سے پوچھتا کہ یہ اس عجیب و غریب وضع قطع کے بزرگ کون ہیں لیکن محمد داؤد صاحب کو کون نہیں جانتا تھا۔ علی گڑھ کالج میں اس وقت سب سے زیادہ ممتاز اور ہر دلعزیز جو جماعت تھی اور جس میں محمد حبیب اللہ خاں صاحب[1] احمد حسین[2] مرحوم، قسیم بیگ[3] صاحب چغتائی جیسے طلبا شامل تھے اس کے سردار یہی پرانی وضع کے بزرگ تھے۔ ان کے کمرے پر بیسیوں ممتاز ترین طلبہ کا مجمع رہا کرتا تھا جن میں میرے بھائی ذوالفقار علی خان گوہر[4] بھی ہوتے تھے۔ حیدر آباد کے ممتاز افسر مال قطب الدین[5] صاحب دہلوی (مشہور) بھی ہوتے تھے، چودھری ممتاز حسین[6] صاحب بھی ہوتے تھے اور چھپا کوٹ کے ایک صاحب جن کا نام غالباً احمد معظم[7] صاحب تھا اور بورڈنگ کے باہر اپنے والد بزرگوار خان بہادر سید زین العابدین صاحب[8] کی کوٹھی پر رہنے والے سید زین الدین بھی ہر روز یہیں آیا کرتے تھے میں ان ممتاز طلبہ کی جماعت کے پاس ہی رہنے سے خوش بھی تھا مگر ساتھ ہی تنگ بھی آگیا تھا کیونکہ ان حضرات کو کسی طرح معلوم ہوگیا تھا کہ مجھے گدگدی بہت لگتی ہے اور مجھے پکڑ کر بے حد گدگدایا کرتے تھے۔ مولانا طفیل احمد[9] صاحب اور

---

[1] یعنی خان بہادر محمد حبیب اللہ خاں صاحب بی۔ اے (علیگ) سابق کلکٹر یو۔پی جنھوں نے مدت العمر اپنے مادر علمی کی بیش بہا خدمات انجام دی ہیں اور آج بھی اس پیرانہ سالی میں انجام دے رہے ہیں اور علی گڑھ ہی میں مقیم ہیں۔

[2] احمد حسین بی۔ اے مرحوم ۱۸۸۸ء میں کالج میں داخل ہوئے اور ۱۸۹۴ء میں بی۔ اے پاس کر کے ریاست رام پور کے اسٹیٹ ہائی اسکول میں ہیڈ ماسٹر رہے، عرصہ ہوا انتقال ہو گیا۔

[3] مرزا قسیم بیگ چغتائی بی۔ اے (علیگ) آگرہ کے رہنے والے ۱۸۸۵ء میں کالج میں فرسٹ ایر میں داخل ہوئے ۱۸۸۹ء میں بی۔ اے پاس کر کے اول علی گڑھ کے ایک کلکٹر "کنیڈی" کے جس کی آنکھیں خراب تھیں، پرسنل اسسٹنٹ ہوئے پھر کچہری میں مترجم ہو گئے اس کے بعد آگرہ کالج میں وارڈن رہے اور پھر اتفاق سے ڈپٹی کلکٹر ہو گئے۔ خان بہادر کا خطاب حاصل کیا۔ آخر میں جودھپور میں بھی رہے۔ بڑے لطیفہ گو تھے۔ ان کے کئی بیٹے تھے جن میں مرزا عظیم بیگ چغتائی نے ادبیات و افسانہ نویسی میں بڑی شہرت حاصل کی۔

[4] یہ قادیانی فرقہ میں شامل ہو کر قادیاں میں بھی مقیم رہے۔ ان کے ہم عصروں کا قول ان کے بارے میں ہے کہ بڑے لغو گو تھے۔

[5] یہ دہلی کے نہیں بارہ بنکی کے رہنے والے تھے ۱۸۸۸ء میں کالج میں آئے اور ۱۸۹۴ء میں بی۔ اے کیا۔ ابتداً فوج میں ملازمت کی پھر ریاست حیدر آباد میں تعلقداری کا عہدہ ملا اور افسر مال رہے۔

[6] چودھری ممتاز حسین ولد علی بخش خاں ساکن پانی پت۔ ۱۰ جون ۱۸۸۹ء کو داخل ہوئے اور ۱۸۹۱ء میں انٹرمیڈیٹ کر کے نائب تحصیلدار پھر تحصیلدار ہو گئے۔ کچھ عرصہ ریاست دوجانہ میں منیجر بھی رہے۔

[7] مولوی احمد معظم عباسی ساکن چھپا کوٹ، علی گڑھ سے جا کر حیدر آباد میں کسی منصب پر فائز ہو گئے۔

[8] خان بہادر سید زین العابدین مرحوم سرسید کے احباب خاص میں تھے۔ علی گڑھ میں عرصہ تک سب جج رہے۔

[9] مولانا طفیل احمد مرحوم ۱۸۸۹ء میں داخل ہوئے اور ۱۸۹۱ء میں فورتھ ایر سے آنکھوں کی خرابی کی وجہ سے تعلیم ترک کرنے پر مجبور ہوئے۔ طبیعت کی یکسانیت کی وجہ سے داؤد صاحب سے ان کے بڑے گہرے تعلقات مدت العمر تک رہے۔ کالج و یونیورسٹی و کانفرنس کی گراں قدر خدمات انجام دیتے رہے۔ (عباسی)

داؤد صاحب تو اس قدر مقطع اور سنجیدہ بزرگ تھے کہ وہ کسی کو کیا دق کرتے مگر حبیب اللہ خاں صاحب، قسیم بیگ صاحب اور زین الدین[1] صاحب مجھے بے حد پریشان کیا کرتے تھے۔ ایک میرے دونوں ہاتھ پکڑ لیتا، دوسرا دونوں ٹانگیں، جب میں اس طرح "پابدست دگرے دست بدست دگرے" ان رندانِ باصفا کی صحبت میں گرفتار رہتا تو تیسرا پیٹ میں گدگدی کرتا اور میں بیتاب ہو جایا کرتا۔ اس کے بعد تو میری پریشانی نے اس قدر ترقی کی کہ حبیب اللہ خاں صاحب مجھے دور ہی سے دیکھتے تو اس طرح اپنے ہاتھوں کو حرکت دیتے کہ گویا مجھے گدگدا رہے ہیں اور میں دور ہی سے بیتاب ہونے لگتا۔

اس زمانہ میں یونین کے افسروں کا انتخاب ہوا اور چونکہ اس وقت تک اسکول کے طلبہ بھی یونین کے ممبر ہو سکتے تھے ہم بھی انتخاب میں رائے دینے کی غرض سے ممبر بنائے گئے اور مجھے خوب یاد ہے کہ میں نے بھی داؤد صاحب کی پوری پارٹی کے لیے بالکل اسی فہرست کے مطابق رائے دی جو ہم سب کو پہلے سے ایسے دی گئی تھی تاکہ ہم اس کے نام یاد کر لیں۔ بیسیوں نئے ممبر دونوں طرف سے بنائے گئے تھے اور بیک[2] صاحب خوش خوش پھر رہے تھے کہ یونین[3] کی آمدنی بھی بڑھی اور رجہ اسی وجہ سے کہ نئے ممبر تو داخل ہو گئے اس سال غالباً مظہر الحق[4] صاحب "بھائی بھشتو" جن کے اس عرف کے لیے کالج کے کورس کا یہ شعر گھڑا گیا تھا ؎

عجب ہے بھنگ کا پیالہ اہا ہا ہا اہو ہو ہو
ہوا بھشتو کا منہ کالا اہا ہا ہا اہو ہو ہو)

وائس پریزیڈنٹ اور محمد داؤد صاحب سیکرٹری منتخب ہوئے۔ دوسرے سال احمد حسین صاحب مرحوم اور حبیب اللہ خاں صاحب ان عہدوں کے لیے منتخب ہوئے اور غالباً تیسرے سال سید زین الدین صاحب اور مولانا شوکت علی۔ یونین نے ایک نظم کے لیے انعام کا بھی اعلان کیا تھا اور جن دو نظموں کے لکھنے والوں میں مقابلہ تھا ان میں سے ایک گورکھپور کے محمد اسمٰعیل[5] صاحب عرف "بخار" مرحوم نے لکھی تھی اور ایک اس خاکسار نے اور غالباً کسی کو یہ سن کر تعجب نہ ہو گا کہ انعام "بخار" صاحب ہی کے حصہ میں گیا اور ہم یوں ہی رہ گئے اور مولانا شبلی مرحوم کی سخندانی پر ایک عرصہ تک بے حد شک کرتے رہے کیونکہ انعام کا فیصلہ ان کے ہاتھ میں تھا۔

شعر میں جس شخص کے لیے اتنی کم عمری میں بقولِ غالب خود خواہش کی ہو کہ "گردو فنِ او" وہ بھلا داؤد صاحب پر کس طرح عاشق ہوتا جبکہ اسے اسی زمانہ میں معلوم ہو گیا ہو کہ داؤد صاحب کا بھی یہی فن تھا۔ میں نے سنا تھا کہ چودھری ممتاز حسین صاحب کو آج کل کے کلکٹر

---

[1] سید زین الدین ایم۔ اے (علیگ) ابتداً ڈپٹی کلکٹر ہوئے پھر کلکٹر۔ ریٹائر ہو کر ریاست رام پور میں ریونیو منسٹر رہے۔ شروع شروع میں بڑے فیشن ایبل تھے آخر میں اعمالِ مذہبی کے حد درجہ پابند صوفی منش ہو گئے تھے۔

[2] مسٹر تھی بیک ۱۸۸۳ء سے ۱۸۹۹ء تک کالج کے پرنسپل رہے۔

[3] علی گڑھ کالج کی مشہور یونین کا نام "سڈنس یونین" ہے جو مسٹر سڈنس (ہیڈ ماسٹر ۱۸۷۵ء تا ۱۸۸۴ء) کے ریٹائر ہونے کے بعد مسٹر بیک نے ان کے نام سے قائم کی تھی۔

[4] ۱۷ جنوری ۱۸۷۷ء کو کالج میں داخل ہوئے ۱۸۹۳ء میں بی۔ اے کر کے پہلے نائب تحصیلدار پھر اکسائز انسپکٹر اور بعد میں ڈپٹی کلکٹر ہوئے۔

[5] محمد اسمٰعیل مرحوم ولد نور الحق ساکن مچھلی شہر ۳ جون ۱۸۹۰ء کو فرسٹ ایر میں داخل ہوئے تھے۔ (عباسی)

سید زین الدین صاحب کے ساتھ خاص العنت تھی مگر زین الدین صاحب جس طرح ۱۹۲۱ء میں نان کوآپریٹروں پر ظلم کرنے میں مشہور تھے اسی طرح اس زمانہ میں چودھری صاحب پر یہاں تک ظلم فرمایا کرتے تھے کہ بیچارے چودھری صاحب نے خودکشی کی ٹھان لی تھی۔ اس قصہ کو داؤد صاحب نے ایک مثنوی کی شکل میں منظوم کیا تھا اور ۱۹۰۸ء سے مجھے اس کا ایک شعر یاد تھا جس میں زین الدین صاحب کا اپنی کوٹھی سے یہ سنتے ہی گھبرا کر باہر نکل آنا بیان کیا گیا ہے ؎

نہ ہوا سر دھتی نہ سر پہ چھاؤں　　اس پہ طرّہ یہ تھا کہ ننگے پاؤں

اس مثنوی کو میں بھلا کرن دکھا تا لیکن کسی نہ کسی کی زبانی میں نے یہ شعر سن لیا تھا اور گو ذیابیطس کے باعث اب حافظہ بالکل برباد ہو گیا ہے لیکن الحمد للہ بچپن کے سُنے سنائے شعر اب تک یاد ہیں۔ جب میرے عزیز دوست محمود احمد عباسی نے یہ ارادہ ظاہر کیا کہ اپنے مرحوم بڑے بھائی کی اس مثنوی کو وہ پھر شائع کرائیں گے اور تقریظ لکھنے کی مجھ سے فرمائش کر کے مجھے وہ مثنوی دکھائی تو میں نے سب سے پہلے اسی شعر کی تلاش کی اور عجیب مسرت ہوئی جب اس کو اسی طرح مثنوی میں اسی موقع پر جس کا میں نے اپنے حافظہ سے اوپر ذکر کیا ہے، پایا۔ افسوس کہ رختِ سفر باندھنے اور ہمدرد سے رخصت ہونے اور لڑکی کی شادی کرنے میں آنا وقت بھی نہ مل سکا کہ اس مثنوی کو پڑھ سکتا البتہ "خم خانۂ جاوید" میں جو چند غزلیں اور متفرق اشعار اور یوسف خاں مرحوم کا مرثیہ شائع ہوا ہے ان کو پڑھ کر داؤد صاحب مرحوم کی بے تکلف شاعری اور ان کے سہلِ ممتنع کا لطف اٹھایا۔ ان اشعار میں سے بھی بچپن کے حافظہ نے ایک شعر کا اندوختہ مجھے عطا کیا تھا چنانچہ اس کو بھی اسی مسرت سے پڑھا ؎

یہ چھوٹ اور ہم سے بس اب رہنے دیجئے
ہم بھی تو رات جھانک رہے تھے دراڑ سے!

البتہ اب جبکہ میری عمر غالباً داؤد صاحب مرحوم کی عمر سے بھی زیادہ ہو گئی ہے اس شعر کے "معاملہ" پر نظر پڑی تو تعجب ہوا کہ ان جیسے سنجیدہ اور متقطع بزرگ بھی کم از کم شعر میں دراڑ سے جھانک سکتا تھا! خدا نہ کرے کہ یہ شعر بھی مثنوی کی طرح صوبجاتِ متحدہ کے نان کوآپریٹروں[2] کے ایک قہرمان مسلمان کلکٹر کی شان میں کہا گیا ہو! مگر باوجود پوری سنجیدگی کے داؤد صاحب مرحوم کی طبیعت نہایت شگفتہ تھی اور مولانا حالیؔ کی ایک مشہور غزل کے مقطع پر جو تضمین الفوں نے لکھی تھی اس نے تو مولانا حالیؔ تک کو یہ کہنے پر مجبور کر دیا تھا کہ داؤد میری ساری غزل لے لیں صرف میرا تخلص مقطع سے نکال ڈالیں تو میں خوش میرا خدا خوش مگر تضمین بھی بلا کی تھی۔ ایک ہی مصرعہ نے مولانا مرحوم کے شعر کا ستیاناس کر دیا، سنیئے ؎

گر کرے قصد کسی کام کا دل میں انساں　　پہلے یہ دیکھے وہ اس کام کے ہے بھی شایاں
سُن کے لوگوں سے کہ وہ آتے تھے آذر کے ہاں　　ان کو حالیؔ بھی بلاتے ہیں گھر اپنے مہماں
دیکھنا آپ کی اور آپ کے گھر کی صورت

---

[1] یعنی تحریکِ عدمِ موالات و تعاون جو کانگریس نے حکومت کے خلاف چلائی تھی۔

[2] داؤد صاحب مرحوم کے کل مجموعۂ کلام کو شائع کرنا مقصود تھا۔ (عباسی)

بزرگوں کی شان میں داؤد صاحب نے صرف یہی ایک گستاخی نہیں کی تھی۔ کالج میں ایک عرصہ تک سٹر فسل میں ایک طالب علم بوم بلا کا لقب چلا ہوا تھا۔ اس فسل کے بوم کو مولانا شبلی رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت میں رہنے کا عشق تھا جب کالج کا گروپ فوٹو کھینچنے لگا تو "بوم" صاحب فوراً مولانا شبلی کی کرسی کے پیچھے آکر کھڑے ہو گئے جس پر داؤد صاحب نے اسی وقت کہہ دیا ؎

آج کالج میں مچ رہی ہے دھوم ۔۔۔ طلبہ کا ہے ہر طرف سے ہجوم
بول اٹھی روح سعدی مرحوم ۔۔۔ "کس نہ آید بزیر سایۂ بوم"
الا مولانا شبلی مخدوم

چودھری خوشی محمد خان صاحب[1] کالج کے "پوئیٹ لاریٹ" اور اپنے قد کے لحاظ سے "لانگ فیلو" تھے اور آرنلڈ صاحب اور مولانا شبلی خاص طور سے ان کے مداح تھے مگر چودھری صاحب کو زبان پر پوری قدرت نہ تھی اس لیے کبھی نظم میں داؤد صاحب اور کبھی نثر میں عبدالحق صاحب[2] (جو آج کل اورنگ آباد سے اردو کی خدمت کر رہے ہیں اور اس زمانہ میں کالج میں "سینٹ پال" کے عرف سے معروف تھے) چودھری صاحب کا مذاق اڑایا کرتے تھے۔ چودھری صاحب نے ٹامسن کی نظم "سیزنس" پڑھ کر جو ان کے کورس میں داخل تھی، ایک نظم لکھی تھی جس پر مولانا شبلی کے مشورے سے آرنلڈ صاحب نے انھیں ایک انعام مرحمت فرمایا تھا۔ اس میں ایک موقع پر چودھری صاحب لکھ گئے تھے کہ ع

ناظر اب سیر سبزہ کر ڈالو

ناظر آپ کا تخلص تھا اور قد میں ناظر صاحب کے متعلق کہا جا سکتا تھا کہ 'انظر الی الابل کیف خلقت' اس لیے ناممکن ہو گیا کہ اس مصرع کی داد نہ دی جائے جو داؤد صاحب نے اس پر لگایا تھا۔

ناظر صاحب فرماتے ہیں —— ناظر اب سیر سبزہ کر ڈالو
داؤد صاحب اس پر فرماتے ہیں —— اپنے آگے کی گھانس چر ڈالو

نواب محسن الملک مرحوم جب حیدرآباد چھوڑ کر علی گڑھ چلے آئے اور وہ طلبہ جو سرسید کے ڈنڈے سے ڈرتے تھے اب نواب صاحب کے پاس جانے لگے اور علی گڑھ کے سدا بہار کھانے کی حسب دستور شکایت کرنے لگے تو نواب صاحب نے بھی

---

[1] چودھری صاحب نے ۱۸۹۲ء میں علی گڑھ سے فرسٹ ڈویژن میں انگریزی و فارسی میں آنرز کے ساتھ بی۔ اے کیا۔ عرصہ تک ریاست کشمیر میں اعلیٰ منصب پر فائز رہے۔ قومی نظمیں بہت لکھی ہیں۔ انجمن حمایت اسلام لاہور کے جلسوں میں خاص طور سے پڑھتے تھے۔

[2] ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب (بابائے اردو) ولد منشی علی حسین مرحوم ساکن ہاپڑ ضلع میرٹھ ۲۳ / اپریل ۱۸۹۰ء کو درجہ نہم میں داخل ہوئے اور ۱۸۹۵ء میں فرسٹ ڈویژن بی۔ اے کیا۔ عرصہ دراز تک ریاست حیدرآباد میں بسلسلۂ ملازمت رہے اور اورنگ آباد کالج کی پرنسپلی کے زمانہ میں انجمن ترقی اردو کے ذریعہ اردو زبان کی بیش بہا خدمات انجام دیتے رہے۔ پھر وہاں سے دہلی چلے آئے اور انجمن ترقی اردو کا دفتر، کتب خانہ اور پریس بھی وہیں منتقل کیا جو فسادات کے زمانہ میں سب لٹ لٹا گیا۔ اس تباہی کے بعد کراچی آئے اور یہاں از سر نو انجمن کا دفتر، کتب خانہ، پریس قائم کیا اور اردو کالج کی بنیاد ڈالی جو اب ایک اعلیٰ پایہ درس گاہ ہے۔ (عباسی)

حسب دستور اصلاح کے بہت سے وعدے کیے۔ ان وعدوں سے خوش ہو کر چودھری صاحب نے فارسی میں ایک نظم لکھی جس کا قافیہ "جان" اور "مان" تھا اور مولانا شبلی کے شاگردِ رشید اور محبوبِ خاص نے اسے مولانا ہی کے انداز سے یونین میں پڑھا۔ ان کے بہت سے شاگرد آج نقل اتار سکتے ہوں گے۔ اسی بحر اور قافیہ میں داؤد صاحب نے بھی فوراً ایک شعر لکھ دیا اور اسی انداز سے اپنے خاص حلقہ میں پڑھ کر سنا بھی دیا، وہ یہ تھا ؎

"محبوب زحصر انوردی نمی کند
اشتر پنجاب در ہندوستان"

اب قارئینِ کرام داؤد صاحب کے لگائے ہوئے مصرعہ کا لطف پوری طرح اٹھائیں گے ؎

ناظر! اب سیر سبزہ کر ڈالو
اپنے آگے کی گھاس چر ڈالو

مگر جہاں تک مجھے یاد تھا اسی قسم کی ایک اور گستاخی کاندھلہ ضلع مظفر نگر کے مشہور خاندان کی شان میں داؤد صاحب نے نہیں کی تھی بلکہ وہ میرے بڑے بھائی ذوالفقار علی خاں صاحب گوہر کی شرارت تھی[1]۔ محمد سلیمان صاحب اس زمانہ میں بورڈنگ ہاؤس کے "پراکٹر" تھے گو اس وقت ان کا لقب "مینجر" تھا جسے وہ اس طرح لکھا کرتے تھے کہ عام طور پر طلبہ اسے "مُنجر" پڑھا کرتے تھے۔ مولوی سعید احمد صاحب غالباً محاسب تھے، مولوی بدرالحسن صاحب مرحوم (بھائی بدو) میرے درجہ کے استاد تھے۔ ان کے چھوٹے بھائی علاء الحسن صاحب اس وقت تک طالب علم ہی تھے۔ اس خاندان کو کالج کے ساتھ عشق تھا اور منتظمین اور طلبہ اس نے کالج کو بخشے تھے

---

[1] یہ گوہر کی شرارت نہ تھی داؤد صاحب مرحوم ہی کی بذلہ سنجی تھی۔ گوہر کے کالج میں آنے اور ۱۸۸۹ء میں داخلہ لینے سے بقول خان بہادر مولوی محمد حبیب اللہ خاں صاحب برسوں پہلے سے داؤد صاحب کا یہ لطیفہ کالج میں مشہور اور زبان زدِ خاص و عام تھا۔ مولانا ظفر علی خان صاحب نے جو گوہر صاحب سے سالہا سال پہلے سے کالج کے طالب علم تھے اپنے اخبار "زمیندار" کی ایک اشاعت میں ایک موقع پر لکھا تھا:-

"محمد داؤد مرحوم کہ جو راقم الحروف کے زمانہ طالب علمی میں مدرسۃ العلوم کے ایک تلمیذِ رشید تھے مبداءِ فیاض سے سخن سرائی کا ایک خاص ذوق مرحمت ہوا تھا۔ شعر فی البدیہہ کہتے تھے اور ظرافت تو مرحوم کا خاص حصہ تھی۔ اتفاق ایسا ہوا کہ کاندھلہ سے جتنے لوگ علی گڑھ آئے سب کے سب امام شعرانی کی ضد واقع ہوئے تھے اور قدرت نے ان کے جسم کو تو نہیں لیکن سروں کو ضرور فکرِ معاش سے فارغ البال کر رکھا تھا۔ اس پر مرحوم کو ذیل کی پھبتی سوجھ گئی جو اسی وقت کالج کے ہر بچے کی زبان پر تھی ؎

آتا ہے کاندھلے سے جو طالب ہے سر بہ گنج
قاروں نے راستہ میں لٹایا خزانہ کیا"

خود مولانا شوکت علی مرحوم نے اپنے مضمون میں جو داؤد صاحب مرحوم کے حالات پر لکھا تھا اس لطیفہ کو مرحوم ہی سے منسوب کیا ہے۔ (صبا)

گڑھ کالج کے ساتھ اس عشق کے ساتھ ہی ساتھ ایک خاصہ اس خاندان کا اور بھی تھا جس کو گوہر نے اس طرح باندھا تھا ؎

آتا ہے جو وہاں سے وہ لاتا ہے سر بہ گنج
قاروں نے کاندھلے میں لٹایا خزانہ کیا

قارئینِ کرام کو یقیناً آتش کا مشہور شعر یاد ہوگا ؎

نکلا جو گل زمیں سے سو آیا وہ زر بکف — قاروں نے راستہ میں لٹایا خزانہ کیا

یہ اسی مشہور شعر کی خرابی کی گئی ہے ہمارے علاء الحسن صاحب مرحوم کی شان میں یہ تصرف کیا گیا تھا۔ محمود احمد صاحب عباسی کا خیال تھا کہ یہ ان کے مرحوم بھائی کا تصرف تھا کیونکہ انھوں نے داؤد صاحب کو عمدہ راسے پڑھتے سنا ہوگا مگر مجھے یاد تھا کہ یہ تصرف میرے بڑے بھائی نے کیا تھا چنانچہ میری لڑکی کی شادی میں جب وہ تشریف لائے تو خود ان سے پوچھا گیا اور میرا حافظہ صحیح نکلا۔[1]

---

[1] مولانا ظفر علی خان و خان بہادر محمد حبیب اللہ خان و مولانا طفیل احمد صاحب مرحوم وغیرہ جو بہ نسبت مولانا محمد علی مرحوم کے اس زمانہ کے حالات سے زیادہ واقف تھے اور ان سے دس بارہ سال پہلے سے کالج میں موجود تھے اس لطیفہ کو داؤد مرحوم ہی کی شگفتہ طبعی سے منسوب کرتے رہے ہیں۔ علاوہ بریں گوہر صاحب کے کالج میں داخل ہونے سے بارہ برس پہلے سے کاندھلہ کا یہ خاندان وہاں موجود تھا۔ مولوی محمد اکبر مرحوم ۱۸۷۵ء سے عربی کے استاد تھے اور ان کے چھوٹے بھائی محمد سلیمان مرحوم بورڈنگ کے منیجر تھے۔ یہ دونوں بھائی سرسید کے استاد مولوی نور الحسن کے فرزند تھے اور مولوی نور الحسن مفتی الٰہی بخش مرحوم ساکن کاندھلہ کے پوتے تھے۔ مفتی صاحب نے مثنوی مولانا روم کا ساتواں دفتر لکھا تھا جو طرزِ ادا میں مولانا روم کے کلام کے ہم پایہ تھا۔ مفتی صاحب اپنے زمانہ کے جید عالم ہونے کے باوجود بڑے سادہ مزاج اور سید احمد شہیدؒ کے دست گرفتہ تھے۔ وہ فرمایا کرتے تھے کہ ساری عمر ہم نے مذہبی علوم کو پیسا، وہ ملا تھا سید احمد شہید سے بیعت کرنے کے بعد وہ میدہ ہوا۔ سرسید کو چونکہ اس خاندان سے شاگردی کا تعلق تھا انھوں نے کالج کی ابتدا ڈالنے کے وقت سے ہی مولوی محمد اکبر اور مولوی محمد سعید کو کالج میں لا کر رکھا۔ مولوی محمد اکبر کے بڑے بیٹے بدر الحسن (الجاتی ندوہ) ۲۶ جون ۱۸۷۵ء کو کالجیٹ اسکول میں داخل ہوئے۔ ۱۸۸۵ء سے فورتھ ایر سے تعلیم چھوڑ کر کچھ عرصہ اسکول میں مدرس رہے پھر سید محمود مرحوم کی سفارش سے منصف ہوئے اور سب جج تک ترقی کی۔ علاء الحسن ۱۸۷۷ء میں جب داؤد صاحب مرحوم نے داخلہ لیا ہے اسکول میں داخل ہوئے اور ۱۸۹۲ء میں بی۔ اے پاس کیا۔ سید محمود مرحوم کی سفارش پر ڈپٹی کلکٹر ہوئے ان کے فرزند ظہیر الحسن بی۔ اے رئیس کاندھلہ ہیں۔ مولانا محمد علی نے یہ شعر بھی غلط نقل کیا ہے بعض الفاظ کا رد و بدل ہو گیا ہے۔ مولانا ظفر علی خاں نے صحیح لکھا ہے، دونوں کے فرق کا اندازہ اہلِ ذوق بخوبی کر سکتے ہیں۔ آتش کے مشہور شعر کا پہلا مصرعہ بھی مولانا غلط لکھ گئے ہیں۔ اصل مصرعہ ہے:

ع زیرِ زمیں سے آتا ہے جو گل سو زر بکف

اس میں تصرف کر کے داؤد صاحب نے فرمایا تھا ؎

آتا ہے کاندھلے سے جو لاتا ہے سر بہ گنج
قاروں نے راستہ میں لٹایا خزانہ کیا

(عباسی)

یہ سب اس گذشتہ ہونے پر لطف زمانہ کی یاد تھی جو آ گئی اور علی گڈھ کی موجودہ تباہی پر ایک بار اور آنسو گروا گئی۔ بھلا اس کو کس طرح نظر انداز کیا جا سکتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ قارئین کرام داؤد صاحب مرحوم کے اشعار کو خود ہی پڑھیں گے اور ان کا خلا اٹھائیں گے میں صاحب، اور وہاں پہنچ کر ان کو دیکھا، دربان تک روک نہیں پاتا۔ پردہ اٹھا دیا گیا، دروازہ کھلا ہے، آگے بڑھئے اور داؤد صاحب کی شگفتہ ترین طبیعت سے ملاقات کیجئے اور ان کی روح پر فاتحہ پڑھ جائیے۔ میں بھی دست بدعا ہوں اور اشک ریز، لیکن اس پردہ نشر کے عالم ہی سا لطف اس وقت جو نشو ان پر ہوا آتے بغیر بھی نہیں رہتا جب اس کا خیال آتا ہے جو لڑکا آج سے ۳۴ برس پیشتر داؤد صاحب کی وضع قطع پر تعجب کرتا تھا کہ علی گڈھ جیسے مقام پر رہ کر وہ لانبے بال رکھتے ہیں اور امروہہ کی کشتی نما ٹوپی اوڑھتے ہیں، گلے میں رومال باندھتے ہیں اور دیسی اچکن پہنتے ہیں اور دہلی کا سلیم شاہی جوتا، آج اس کے بال بھی ان ہی کی طرح لانبے ہیں، وہ بھی گاڑھے کا کرتا اور پاجامہ پہنے بیٹھا ہے، ایک نئی وضع کا جوتا پیروں میں ہے، داڑھی لانبی ہے، اچکن بھی نہیں بلکہ عبا پہنے ہوئے ہے اور علی گڈھ ہی نہیں آکسفورڈ میں پڑھ چکا ہے اور اس وقت پی اینڈ او کمپنی کے جہاز پر صاحب لوگوں اور رئیسوں اور فیشن ایبل ہندوستانیوں کے درمیان "ڈیک" پر بیٹھا ہوا یہ تقریظ لکھ رہا ہے اور مرتے مرتے یورپ کے دست شفا کو بھی آزما دیکھنے کی غرض سے عازم انگلستان ہے۔

ع رہے نہ دل میں ہوس آؤ یہ بھی کر دیکھیں

(غیر مطبوعہ)

(عطیہ محمود احمد عباسی)

---

[1] مولانا مرحوم نے یہ تقریظ ۱۹۲۸ء میں لکھی تھی جب وہ بغرض علاج انگلستان کے سفر پر جا رہے تھے۔

# شعر اور زندگی

ڈاکٹر یوسف حسین

آرٹ یا شاعری کی جب اجتماعی توجیہ کی جاتی ہے تو ذہنی اور فکری تصورات ایسے چھا جاتے ہیں کہ انفرادیت میں تخیل اور جذبے کی جو کارفرمائی ہوتی ہے وہ نظر انداز ہو جاتی ہے۔ غالب کے کلام کو اگر صرف اس نقطۂ نظر سے سمجھنے کی کوشش کی جائے کہ وہ مغلیہ سلطنت کے زوال آمادہ جاگیری نظام سے وابستہ تھے تو یہ بات یک طرفہ ہوگی۔ غالب کی انانیت ان کی شانِ امارت اور طبقاتی زندگی کا عکس سہی لیکن میر صاحب کی انانیت کی کیا توجیہ کیجئے گا جو ایک متوسط طبقے کے فرد تھے میں سمجھتا ہوں کہ ان کی انانیت غالب کی انانیت سے بڑھی ہوئی تھی۔ اس قسم کی سائنٹیفک توجیہ اکثر میکانکی، بے جان اور بے لطف ہو جاتی ہے۔ جس میں من مانے طور پر بنا بنائے اصول مدِ نظر ہوتے ہیں جو زندگی کی پیچیدگی پر پوری طرح سے حاوی نہیں ہو سکتے۔ ان سے کسی صحیح نتیجے پر پہنچنا ممکن نہیں۔ ممکن ہے یہ کہا جائے کہ انفرادیت میں تخیل اور جذبے کے نقش و نگار بھی خارجی احوال کا عکس ہوتے ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ جذبہ و تخیل پر خارجی حالات کا اثر ہوتا ہے اور اگر کسی شاعر کے گردوپیش کے حالات کا علم ہو تو اس کے کلام کو سمجھنے میں ایک حد تک مدد ملے گی۔ اگر یہ حالات بدل جائیں گے تو شاعر کے تجربوں میں بھی یقینی طور پر تبدیلی پیدا ہوگی۔ قحط سالی کے زمانے میں عشق و عاشقی کے مشغلے میں اگر کمی آجائے تو اس پر تعجب نہ ہونا چاہیئے۔ شیخ سعدی نے اسی نفسیاتی حکمت کی طرف نہایت بلیغ اشارہ کیا ہے۔

جہاں قحط سالے شد اندر ۔ ۔ ۔ ۔

کہ یاراں فراموش کردند عشق

اس شعر میں حقیقت پسندی کوٹ کوٹ کر بھری ہے۔ اور عام طور پر انسانوں کی نفسی کیفیات کو دیکھتے ہوئے اس کی صداقت غیر مشتبہ ہے۔ انسان کی یہ فطرت ہے کہ اس کی فوری جبلی ضرورت اس تقاضے پر حاوی آجاتی ہے جو فوری نہیں ہے، آخر الذکر کے نقوش دھندلے پڑ جاتے ہیں اور اسی مناسبت سے ان کا احساس مبہم ہو جاتا ہے۔ مثلاً قحط کے زمانے میں جبلت کی ساری قوتیں روٹی کے حصول پر صرف ہوں گی۔ یا اگر کسی کو دشمن سے نبٹنا ہو جو جان کا لاگو ہے تو ایسی حالت میں جنسی جبلت عارضی طور پر دب جائے گی۔ ایسا ہونا قدرتی ہے اور زندگی کی حکمت کا یہی تقاضا ہے۔ ایسا ہونے کی ضرورت اس واسطے ہے تاکہ ارادے اور ہیجان کی سب توانائیاں فوری مقصد کے حاصل کرنے میں مؤثر بن سکیں اور ایسا نتیجہ برآمد ہو

جو مجموعی طور پر زندگی کو ترقی اور فروغ دینے والا ہو۔ خارجی عالم میں زندگی کا یہ عمل لازمی طور پر افادی پہلو لئے ہوتا ہے جو ہمارے شعور کی سطح پر چھا جاتا ہے۔

ممکن ہے قحط سالی کے زمانے میں یار لوگ عشق کو فراموش کر دیں لیکن قحط کے کم ہوتے ہی دبی ہوئی خواہشوں کے چشمے اُبل پڑے ہوں گے اور ان کی شدت معمول سے زیادہ ہوگی۔ اور غالب کا تو یہ خیال تھا کہ بعض خارجی احوال کے آگے چاہے وہ کیسے ہی نامساعد اور ہمت شکن کیوں نہ ہوں اپنا سر نہیں جھکاتا۔ اس کے اسباب خود اس کے اندر پوشیدہ ہوتے ہیں۔ اس شعر میں اسی جانب اشارہ ہے ؎

کوہکن گرسنہ مزدورِ طرب گاہِ رقیب
بے ستوں آئینۂ خوابِ گرانِ شیریں

فارسی اور اردو شاعری میں فرہاد ایک علامتی ہستی ہے۔ وہ انوکھا مزدور ہے۔ وہ پیٹ کے لئے نہیں بلکہ عشق کے لئے مزدوری کرتا ہے۔ اس کے عمل نے زندگی کی معاشی تعبیر کو باطل ثابت کر دیا ہے۔ غالب نے ان سب باتوں کو جانتے ہوئے بھی ایک جگہ فرہاد کی مزدوری پر چوٹ کی ہے جس سے یہ بتانا مقصود ہے کہ ان کا عشق فرہاد کے عشق سے زیادہ بے لوث ہے۔ شعر ہے ؎

عشق و مزدوریٔ عشرت گہِ خسرو کیا خوب
ہم کو تسلیم نکو نامیٔ فرہاد نہیں

دراصل غالب اور شیخ سعدی کے خیال میں تضاد نہیں ہے۔ دونوں اپنی اپنی جگہ صحیح ہیں اور دونوں میں اصلیت اور صداقت موجود ہے۔ ہر مفکر یا حساس فن کار اپنے تجربے میں ایک صداقت محسوس کرتا ہے جس سے زندگی کے کسی خاص رجحان پر روشنی پڑتی ہے۔ لیکن یہ صداقت اضافی حیثیت رکھتی ہے۔ جب کسی علم والے کے کان میں اس کی بھنک پہنچتی ہے تو وہ اسے ایک مستقل نظریہ بنا دیتا ہے جو اس کے نزدیک قانونِ فطرت کی طرح اٹل ہوتا ہے۔

پچھلے کچھ دنوں سے ہماری شاعری میں سیاسی اثرات کے تحت ایک خاص قسم کی حقیقت نگاری نے راہ پائی ہے اس میں شبہ نہیں کہ عشقِ بتاں کے ساتھ فکرِ معاش کا مسئلہ زندگی کے لئے بنیادی حیثیت رکھتا ہے۔ غمِ عشق اور غمِ روزگار دونوں اپنی اپنی جگہ اہم ہیں۔ شعر زندگی کی آئینہ داری اسی وقت کر سکتا ہے جب کہ اس میں تمدنی زندگی کے ہر پہلو کو اپنے میں سمونے کی صلاحیت ہو۔ انسانی زندگی کے پیچیدہ نظام میں معاشی عمل کی اہمیت واضح ہے۔ اس مضمون میں بھی احساس کی اصلیت اور صداقت اسی طرح پیدا کی جا سکتی ہے جس طرح عشق و عاشقی کے مضمون میں۔ اب تک ہمارے شاعروں نے تجمل حسین خاں کے عیش کا ذکر کیا لیکن اب زمانہ بدل چکا ہے۔ اب تجمل حسین خاں کے عیش میں کلّو اور کلیان بھی برابر کی شرکت کے دعویدار ہیں[1]۔ اس

---

[1] غالب کے ممدوح نواب تجمل حسین خاں والیٔ فرخ آباد کی طرف اشارہ ہے جن کی مدح میں غالب نے ایک قطعہ لکھا تھا جس کا پہلا شعر یہ ہے ؎

دیا ہے خلق کو بھی تا اسے نظر نہ لگے — بنا ہے عیش تجمل حسین خاں کے لئے

کلّو غالب کا خاص نوکر تھا۔ کلیان بھی ان کے ملازم کا نام ہے جو کہار تھا۔

حقیقت کو کوئی ادیب نظر انداز نہیں کرسکتا۔ ممکن ہے غزل کے مقابلے میں نظم میں معاشی نوعیت کے مضمون زیادہ روانی اور خوبی سے ادا ہوسکیں لیکن غزل میں بھی ان کی نسبت اشارے آجائیں تو کوئی قباحت نہیں۔ لیکن ذرا اس کا خیال رہے کہ شعریت مجروح نہ ہو۔ موضوع چاہے کچھ بھی ہو اگر شاعر نے اپنے حسن ادا سے شعریت کو برقرار رکھا تو اس کے کلام کا پایہ بلند رہے گا۔ جس طرح کوئی لفظ حقیر نہیں جسے شعر میں نہ استعمال کیا جاسکے اسی طرح کوئی موضوع ایسا نہیں جسے شاعر نہ برت سکے۔ ممکن ہے "تنگ نائے غزل" کی نسبت نظم میں سماجی اور اخلاقی مضمون زیادہ اچھی طرح کھپ سکیں۔ اسی لئے آئندہ ہماری زبان کی توسیع اور ترقی میں نظم جو کام کرے گی وہ شاید غزل نہ کرسکے۔

سائنٹیفک تنقید کی اصطلاح آجکل بہت کچھ سننے میں آرہی ہے۔ اس سے غالباً مراد یہ ہے کہ خارجی احوال سے شعر وسخن کو پرکھا جائے۔ گویا اس کا مطلب یہ ہے کہ انسان کا خارجی احوال کے مقابلے میں اسی قسم کا ردعمل ہوتا ہے جیسے اسباب کا۔ یہ مفروضہ غلط ہے۔ بعض لوگوں کو اس میں شبہ ہے کہ کیا ادبی تنقید واقعی سائنٹیفک ہو بھی سکتی ہے یا نہیں۔ اجتماعی علوم نے بھی بزعم خود دعوے کیا تھا کہ ہم سائنٹیفک ہیں۔ ان کے اس دعوے کا پول کھل چکا ہے۔ آج سماجیات، معاشیات اور سیاسیات یہ دعویٰ کرتے ہوئے ہچکچاتی ہیں۔ ان علوم کو اپنی نارسائیوں کا روز بروز احساس بڑھتا جا رہا ہے کیا معاشرتی اور معاشی قانون طبیعات کے قانونوں کی طرح اٹل ہیں۔ اس سوال کا یہ جواب ہے کہ انسانی اعمال کے محرکات ان کی نوعیتیں اس قدر پیچیدہ اور الجھی ہوتی ہیں کہ سائنس کی طرح انھیں سادہ اجزا میں تحلیل نہیں کیا جاسکتا۔ ان میں ربط و ترتیب اسی وقت قائم ہوتا ہے جب کہ ان کے احوال و اسباب کے سلسلے کا نفسیاتی جائزہ لیا جائے۔ ظاہر ہے کہ اس نفسیاتی جائزہ میں بھی سائنس کی سی بے لوثی کبھی نہیں آسکتی۔ لیکن پھر بھی اس کے بغیر چارہ نہیں۔ ادب کی طرح اجتماعی علوم میں طبعی علوم کی طرح بے جان اور بے حس اور بے ارادہ مادہ سے بحث نہیں ہوتی بلکہ انسان سے بحث ہوتی ہے جو شعور اور ارادہ اور خواہش رکھتا ہے اور جس کو اپنے احوال میں ایک حد تک تصرف کرنے کی قدرت حاصل ہے۔ وہ مجبور محض نہیں ہے اور یہی عقیدہ اس کی اخلاقی بصیرت کا ضامن ہے۔ اسی لئے زندگی کے تمام مظاہر کی تحقیق علمی بھی ہے اور فنی بھی۔ بعض اوقات زندگی کو سمجھنے کے لئے ان غیر عقلی اور جبلی رجحانوں کا کھوج لگانا ضروری ہوتا ہے جو کسی خاص زمانے میں اجتماعی یا انفرادی زندگی میں محرک ہوتے ہیں۔

خارجی احوال کے علاوہ فن کار کی روحانی آزادی کو بھی ماننا چاہیئے۔ اعلیٰ درجے کے آرٹ کی تخلیق کسی بندھے ٹکے اجتماعی پروگرام کے تحت عمل میں نہیں آتی جس میں انفرادیت کا وجود موجود نہ ہو۔ جن قوموں میں عام لوگوں کی تعلیم کا معیار اچھا خاصا ہے ان میں بھی فن کار اپنے آرٹ کو عوام کی ذہنی اور جذباتی سطح پر نہیں لاتا بلکہ عوام کو اپنے بلند معیار تک لے جانے کی کوشش کرتا ہے۔ دنیا کے جتنے بھی بڑے فن کار یا شاعر ہوئے ہیں انھوں نے عوام سے اپنا رشتہ رکھتے ہوئے بھی اپنے معیار کو ان کی ذہنی سطح سے بلند رکھا ہے۔ دانتے، شیکسپیئر، گوئٹے اور غالب ایسے اپنے ماحول سے تعلق رکھتے ہوئے بھی اس سے کس قدر بلند ہیں۔ گرد و پیش کے اثر کے باوجود ان کے کلام میں کس قدر عالمگیریت ہے۔

جس طرح سیاست و معیشت میں بنیادی سوال یہ ہے کہ فرد کا سوسائٹی سے کیا تعلق ہے اسی طرح آرٹ کا بھی

یہی بنیادی مسئلہ ہے۔ جدید تہذیب کا بڑا عیب یہ ہے کہ وہ ذہن کو میکانکی پستی کی طرف لے جاتی ہے۔ فن کار سے توقع کی جاتی ہے کہ وہ بنے بنائے سانچوں کے مطابق اپنی تخلیق کرے تاکہ پہلے سے مقرر کی ہوئی سماجی ضروریات کی تکمیل ہو۔ یہ سانچے ایسی معاشری قدروں پر مبنی ہوتے ہیں جن سے فنکار چھٹکارا نہیں پا سکتا۔ وہ معاشیات کے رسد و طلب کے قانون کی پابندی اپنے فکر و فن میں بھی کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔ سرمایہ داری کے تمدن میں کام کی نوعیت ایسی ہے کہ وہ انسان کی روح سے کوئی تعلق نہیں رکھتی۔ انسان اپنے کام میں کوئی تخلیقی لطف اور جوش نہیں محسوس کرتا۔ آج کسی کارخانے میں مشین کا کام کرنے والے کی حیثیت ازمنہ وسطیٰ کے کاریگر سے بنیادی طور پر مختلف ہے جو اپنی کاریگری میں اپنی شخصیت کا ایک جزو رکھ دیتا تھا۔ آج مشین پر کام کرنے والا صرف ایک پرزہ یا مشین کے ایک حصہ کی نسبت واقفیت رکھتا ہے اور اسی حد تک اپنے کام کو محدود رکھتا ہے۔ اس کے کام کی تخصیص پوری مشین سے بھی اس کا کوئی عقلی یا جذباتی تعلق نہیں قائم ہونے دیتی۔ اسی لئے اس زمانے کا مزدور یا کاریگر اپنے کام میں کوئی لطف یا شوق نہیں محسوس کرتا۔ اس کا کام بھی میکانکی ہو کر رہ گیا ہے جس میں حسن نام کو نہیں۔ اسی لئے جدید تمدن کی مشقت انسانی صلاحیتوں پر بڑا ظلم ہے اس تخصیص میں کتنی ہی افادیت کیوں نہ ہو لیکن انسانی تخلیق سے اس کو کوئی واسطہ نہیں۔ اس سے انسانی روح کی پیاس نہیں بجھتی۔ یہی وجہ ہے کہ انسان اس سے فرار کی شکلیں تلاش کرتا ہے جو نت نئے انقلابوں کا روپ دھارتی ہیں۔ اشتراکی سماج بھی اس مسئلہ کا کوئی ایسا حل نہیں پیش کر سکا جسے تشفی بخش کہا جا سکے۔ انسانی تخلیقی آزادی پر اس لئے بھی طرح طرح کی روکیں لگا دی ہیں۔ نتیجہ یہ ہے کہ ادبی تخلیق یہاں بھی سماجی پابندیوں سے دب کر رہ گئی ہے۔ ادب کو یقیناً سماج سے بے تعلق نہیں ہونا چاہیئے لیکن اگر کسی سماج میں فن کار کو پوری آزادی میسّر نہیں تو وہ جمالیاتی قدروں کی تخلیق نہیں کر سکتا۔ فن کاری کا ایک انتہائی نظریہ یہ تھا کہ وہ موسیقی ہو جائے اور اب دوسرا نظریہ یہ ہے کہ وہ صحافت بن جائے۔ جدید فن کاری کو ان دونوں انتہاؤں کے درمیان اپنی راہ نکالنی پڑے گی اگر وہ انسانی قدروں کو فروغ دینا چاہتی ہے۔

شعر کی تخلیق طلسمی دنیا میں ہوئی۔ مذہب کے دامن میں اس نے ابتدائی نشو و نما پائی۔ عقل اور شائستگی نے اس کے جوبن کو نکھارا اور عشق و محبت نے اس سے مستی اور سپردگی کا مواد فراہم کیا۔ اب پروپیگنڈہ سے اس کی جان پر بن آئی ہے جس سے اس کو بچانا ضروری ہے۔ جدید تمدن کا اوچھا پن شاعر اور ادیب کو بھی متاثر کر رہا ہے۔ اس کے خارجی ہیجانات میں افیون کی سی خاصیت ہے جس کے سبب سے ذہن اور شعور ماؤف ہو رہے ہیں۔ شاعر اور فن کار ان حالات میں کیا کریں؟ اگر وہ اپنے ماحول سے متاثر ہو کر اس کی رَو میں بہہ جائیں تو وہ اپنی اندرونی پکار پر لبیک نہیں کہتے بلکہ خارجی حالات کا کھیل بن جاتے ہیں۔ جدید انسان تمدن کے خالق کی حیثیت سے خود اپنی مخلوق کی پیچیدگیوں اور الجھنوں سے گھبرا اٹھا ہے وہ خود اپنے آپ سے فرار چاہتا ہے۔ لیکن یہ ممکن نہیں۔ جس طرح انسان کے جسم کی بیماریاں اس کے ساتھ مرتے دم تک ہیں اسی طرح اس کی روح کی بیماریاں بھی اس سے الگ نہیں ہو سکتیں۔ وہ اپنی روح سے کتنا ہی بچنا اور چھپنا چاہے وہ نہیں چھپ سکتا۔ ادب کا کام ہے کہ اس کو نہ چھپنے دے۔

ہر اعلیٰ درجے کے فن کار کی نظر میں حقیقت کی بدلتی ہوئی شان ہوتی ہے اسی لئے وہ کسی ایسے بندھے ٹکے اصول

ابند نہیں کیا جا سکتا جو کسی عارضی سیاسی یا سماجی مصلحت کا نتیجہ ہو۔ وہ اپنے گرد و پیش کی آئینہ داری کرتے ہوئے بھی اس کی
رورش اپنے تخیل میں اس طور پر کرتا ہے کہ مستقبل کے امکان اجاگر ہو سکیں۔ وہ انسانیت کی پیچیدہ اور الجھی ہوئی زندگی کا
ادہ ہوتا ہے جس میں حقیقت کے مختلف رخوں کی جھلکیاں دکھائی دیتی ہیں۔ اگر فن کار کی روح آزاد نہیں تو وہ نقالی کا کام تو کر سکتا ہے
ین تخلیق کا فرض انجام نہیں دے سکتا۔ جب وہ سماجی انقلابوں میں سے گزرے گا تو ان کے پیچ و خم کو اپنی روح سے وابستہ کرے گا
لہ وہ تخلیق کے محرک نہیں۔ چونکہ زندگی کی ذاتی حرکت اور اس کی بے کمالی اور نا تمامی پر اس کی نظر ہوتی ہے اس لئے وہ اس کو
ارجی حقیقت سے کہیں زیادہ بلند اور برتر تصور کرتا ہے۔ وہ خارجی حقیقت کو غور سے دیکھتا ہے لیکن اس کو اپنا وجود زیادہ اہم
ظر آتا ہے۔ وہ اپنی ذات کے ذریعہ کائنات کی خواہشوں اور مسرتوں اور غموں میں شرکت کرتا ہے۔ اگر فن کار کو خود اپنے وجود
ی اہمیت کا گہرا احساس ہے تو یہ اسی وقت ممکن ہے کہ اس کو کائنات کی صداقت کا بھی گہرا احساس ہو۔ چنانچہ یہی وجہ ہے کہ
خیل اور جذبے کے اندرونی تجربے میں خارجی رس کے تجربے سے زیادہ صداقت اور شدت پیدا ہو جاتی ہے۔ تخیل کافی بالذات
ن جاتا ہے اور اپنے اوپر اس کو اتنا اعتماد حاصل ہو جاتا ہے کہ اپنی رمز میں خارجی حقیقت کو سمو سکے۔ کبھی ایسا ہوتا ہے کہ
اس کی داخلی حقیقت باہر کی نا تمام اور غیر مکمل حقیقت کی جگہ لے لیتی ہے۔ یہ جذبے اور تخیل کی ہم آمیزی کی کرامت ہے۔ یہی وجہ ہے
کہ اعلیٰ درجے کا فن کار جب کسی معمولی اور جانی بوجھی بات کو بیان کرتا ہے تو اس کی قلب ماہیت ہو جاتی ہے اور اس میں عجیب
انوکھا پن اور اپج پیدا ہو جاتی ہے۔

جدید زمانے کا انسان آج اپنی انفرادی اور اجتماعی زندگی کی جس منزل میں ہے وہاں وہ یہ سوچ رہا ہے کہ آیا
زندگی اس قابل ہے بھی کہ زندہ رہا جائے۔ اس میں ایک عجیب جھنجھلاہٹ، الجھن اور بیزاری کی کیفیت پائی جاتی ہے۔ فرد
یا شخصیت کھو چکا ہے چاہے اس کا تعلق سرمایہ داری کے نظام سے ہو یا اشتراکی نظام سے۔ قدروں کا احترام اٹھ گیا۔ تلون،
بے یقینی اور بے اعتباری کا ہر طرف دور دورہ ہے جس کا اظہار خاص طور پر سیاست کے میدان میں ہو رہا ہے۔ دل عقیدت اور محبت
سے خالی ہیں۔ بغیر عقیدت کے محبت کا نرم اور نازک پودا کیسے پنپ سکتا ہے۔ آرٹ اور ادب کا یہ کام ہے کہ وہ زندگی کے کھوئے
ہوئے توازن کو پھر سے قائم کرنے میں مدد کریں۔ زندگی کی بے وقاری کو دور کریں۔ انسانیت کی محبت کو عقیدت کی بنیادوں پر
استوار کریں۔ صنعتی دور کے بعد نہ صرف انسانی زندگی بلکہ خود فطرت اپنے اصلی حسن سے محروم ہو گئی ہے۔ آرٹ دونوں کے لئے
ہوئے حسن کو پھر بحال کر سکتا ہے۔ سوائے اس کے یہ کام اور کوئی نہیں کر سکتا۔ علم اگر اس کی کوشش کریگا تو اس کو کبھی بھی کامیابی
نہیں ہو سکتی۔ وہ اور الجھاؤ پیدا کر دے گا۔

اب تک مغربی ادب میں کلاسکی ہیومنزم کے اثرات کام کر رہے تھے لیکن کچھ عرصے سے نئے محرک کار فرما ہیں جن کے
اثر سے نہ زندگی بچ سکی ہے اور نہ ادب۔ جدید زمانے کا فن کار پرانی قدروں کی جگہ نئی قدریں بنانا چاہتا ہے اس واسطے کہ پرانی
دنیا کی جگہ نئی دنیا بسانے کا اسے حوصلہ ہے وہ صرف جمالیاتی طلسمی کیفیت سے متاثر نہیں بلکہ وہ زندگی کے مختلف اور پیچیدہ
مسائل کی نسبت اپنے حل پیش کرنا چاہتا ہے۔ لیکن وہ اپنے دعوے میں کامیاب نہیں معلوم ہوتا۔ ایمجسٹ، ہیومنسٹ اور سوریلسٹ
فن کار اب تک کوئی مکمل فلسفہ حیات نہیں پیش کر سکے۔ وہ پرانی قدروں کی جگہ کوئی نئی قدریں نہیں لا سکے جو زندگی کے عیب

خلا کو پُر کر سکیں۔ یہ عمل روز بروز مبہم سے مبہم تر ہوتا جا رہا ہے۔ زندگی کے حقائق میں جو تعلق پائے جاتے ہیں ان کو ذہنی طور پر درہم برہم کرنا کافی نہیں جب تک کہ ان کی جگہ دوسرے حقائق نہ لائے جائیں جو زندگی پر حاوی ہوں۔ سوریلسٹ فن کار تحت شعوری تلازموں کو شعوری تلازموں پر ترجیح دیتے ہیں۔ اچھا ترجیح دیں، انھیں اختیار ہے۔ لیکن نتیجہ کیا ہے۔ بجائے اس کے کہ کسی چمن کے ایک کونے میں [illegible] دیکھیں انھیں وہ مجسمہ کسی غلاظت سے بھرے ہوئے گڑھے میں پڑا نظر آتا ہے۔ ممکن ہے کبھی ایسا اتفاق ہو جائے کہ حسین مجسمہ غلاظت کی آلودگیوں میں لتھڑا نظر آئے لیکن ہمیشہ تو ایسا نہیں ہو سکتا۔ زندگی کا یہ معمول تو نہیں کہا جا سکتا۔ یہ بھی مانا کہ سوریلسٹ فن کار کو ایسی تحت شعوری کیفیت محسوس کرنے کا حق ہے جس میں خواب کی سی بے ترتیبی اور الٹا پن پایا جاتا ہو۔

ہم اُلٹے بات اُلٹی یار اُلٹا

لیکن سوال یہ ہے کہ کیا اس قسم کی تحت شعوری کیفیت محسوس کرنے سے زندگی کے مسائل حل ہو جائیں گے۔ سوریلسٹ شاعروں کی انفرادیت پسندی کے ڈانڈے نراج سے جا کر مل جاتے ہیں۔ ان کے ہاں تحت شعور میں اس قدر غلو برتا گیا ہے کہ گویا عقل و فکر کو زندگی میں کچھ دخل ہی نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اس اسکول کے فن کاروں کے یہاں نہ صرف اخلاقی بلکہ جمالیاتی قدریں بھی باقی نہیں رہیں۔ ان کے بیان کی بے ترتیبی اور پیچ در پیچ مضمون کو اتنا تنگ و تاریک بنا دیتا ہے کہ پڑھنے والے کے پلے کچھ نہیں پڑتا۔ وہ لفظوں کی بھول بھلیوں میں ایسا گم ہوتا ہے کہ ان سے باہر نکلنے کا راستہ بھی اسے نہیں ملتا۔ یہی حال سمبولسٹوں کا ہے۔ بودلیئر، رمبو، ورلین، ملارمے اور اس طرز کے دوسرے شاعروں نے جو چیستانی ابہام کی بنا ڈالی اس کا اثر اب تک باقی ہے۔ پال ویلری نے اپنی سنجیدگی سے ہر چند سمبولسٹوں کی بے راہ روی کو دور کرنے کی کوشش کی لیکن اس کو کامیابی نہیں ہوئی۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اس طرز کے پیرو لفظوں کے گورکھ دھندے میں پھنس کر رہ گئے ہیں اور زندگی کی حقیقت سے ان کا کوئی تعلق باقی نہیں رہا۔ کم و بیش یہی کیفیت امیجسٹ کی ہے۔ ان کے خیالی تلازموں تک رسائی حاصل کرنا کوہ کندن و کاہ برآوردن کا مصداق ہے۔ بیان کی بے تکلفی تو انھیں چھو کر بھی نہیں گئی۔ لیکن ان کے عالم تصویر میں بعض ایسی صداقتیں ہیں جن کی طرف سے ادب و شعر آنکھیں نہیں بند کر سکتے۔ غرض کہ اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ مغربی ادب کے ان مختلف طرزوں اور دبستانوں میں بعض باتیں ایسی ہیں جن سے ہمارا ادب فائدہ اٹھا سکتا ہے بشرطیکہ ذوق کی رہنمائی شاملِ حال رہے۔ اور محض نقالی کا شیوہ نہ اختیار کیا جائے۔ مغربی ادب کی ان مختلف تحریکوں سے ہم انتخاب تو کر سکتے ہیں لیکن پیروی کسی کی بھی نہیں کرنی چاہیئے۔

مغربی ادب کے جدید رجحانوں میں سنیما، ریڈیو اور اخباروں سے اور زیادہ پیچیدگی پیدا ہو گئی ہے۔ سینما کی تکنیک یہ ہے کہ کسی جذباتی کیفیت کو ظاہر کرنے کے لئے مختلف واقعات کے الگ الگ ٹکڑے جوڑ دیئے جاتے ہیں۔ بعض اوقات ان ٹکڑوں میں مبہم سا تعلق ہوتا ہے جو پوری داستان کے ساتھ ہم آہنگ ہوتا ہے۔ ریڈیو اور اخبار بھی زندگی کی تصویر کے الگ الگ ٹکڑے پیش کرتے ہیں۔ سمبولسٹ شاعر کی علامتوں اور امیجسٹ شاعر کی لفظی تصویروں میں کچھ اسی قسم کی کیفیت ملتی ہے۔ ان کی باتیں اَن مل بے جوڑ سی معلوم ہوتی ہیں لیکن حقیقت میں ان میں تعلق ہوتا ہے۔ اسی طرح کا تعلق جیسے تحت شعوری تلازموں

پا جاتا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بیسویں صدی میں عقل و شعور بھی تحت شعور کی نقالی پر اتر آئے ہیں۔ لیکن کیا واقعی شعور اور تحت شعور کے بیچ میں ایسی خلیج ہے جو پاٹی نہیں جا سکتی۔ کہیں یہ تو نہیں کہ جس طرح وجدان اور عقل کلی کے ڈانڈے مل جاتے ہیں اسی طرح شعور اور تحت شعور بھی ایک دوسرے سے اتنے دور نہ ہوں جتنا کہ تحلیل نفسی کے ماہر ظاہر کرتے ہیں۔ جدید تمدن و تہذیب کا سب سے بڑا المیہ ہے کہ جس طرح اس نے وجدان اور عقل کے الگ الگ خانے بنائے اسی طرح اب شعور اور تحت شعور کو ایک دوسرے سے بالکل بے تعلق خیال کیا جا رہا ہے۔ جدید تہذیب کی بنیادی بے آہنگی یہی ہے۔ آرٹ اور ادب میں ایک طرف تحت شعور کے علم برداروں کی جماعت ہے جس میں سمبولسٹ، امیجسٹ اور سوریلسٹ شامل ہیں جن کے نزدیک انفرادیت یا نرگسیت ہی ادب کی جان اور ایمان ہے۔ اور دوسری طرف اشتراکی نقاد ہیں جو شعور و عقل کے اجتماعی معیار کے علاوہ ادب اور آرٹ کو کسی اور کسوٹی پر پرکھنا نہیں چاہتے اور ان کو سائنس کا جزو بنا دینے پر مصر ہیں۔ جدید تمدن کی اندرونی کشاکش انہی رجحانوں کے تصادم کا نتیجہ ہے۔ آج یہ دونوں رجحان ہمارے ادب میں بھی آچکے ہیں جن کی وجہ سے ہمارے فن کاروں کی ذہنی الجھنیں بڑھ گئی ہیں۔ یہ کوئی افسوس کی بات نہیں۔ مجھے توقع ہے کہ یہ الجھنیں ہمارے ادب کو مالا مال کریں گی اور ان کی بدولت ہمارے فن کاروں کی تخلیقی صلاحیتیں اجاگر ہوں گی۔ جس طرح بیسویں صدی کے انگریزی زبان کے سب سے بڑے شاعر ایلیٹ کے یہاں ان سب رجحانوں کے امتزاج سے ایک خاص رنگینی اور لطافت اور گہرائی پیدا ہوتی ہے اسی طرح ہمارا ذوق بھی ان مختلف رجحانوں میں توازن قائم کرنے میں کامیاب ہوگا۔

تحلیل نفسی کے ماہروں نے شعور اور زندگی کی جو توجیہ پیش کی ہے اس کی رو سے ذہن کو شعور اور تحت شعور اور لاشعور کے الگ الگ ٹکڑوں میں بانٹ دیا گیا ہے۔ لیکن ذہنی زندگی تو ایک کل ہے جو دونوں پر حاوی ہے۔ شاعر اس کل کو اس کے ٹکڑوں کی خاطر نظر انداز نہیں کر سکتا۔ انسان کا عمل شعوری ارادے سے ہوتا ہے۔ لیکن یہ معلوم کرنے کے لئے کہ اس ارادے کی تہ میں کیا ہے تحت شعوری قوتوں کو جاننا ضروری ہے جب تک کسی انسان کی دبی ہوئی خواہشوں اور یادوں کو نہ معلوم کیا جائے اس کے عمل کی صحیح توجیہ ممکن نہیں۔ جدید شاعری میں چونکہ شعوری اور تحت شعوری ٹکڑوں کو ایک دوسرے سے بالکل بے تعلق کر دیا گیا ہے اس لئے وہ ایسے مبہم اشاروں کا مجموعہ ہو گئی ہے کہ اچھا خاصا پڑھا لکھا شخص ان کو نہیں سمجھ سکتا تو رہے کہ جب تک اس شاعری کے سننے والوں یا پڑھنے والوں کے ذہن میں وہی تلازمات (ایسوسی ایشن) موجود نہ ہوں جو شاعر کے ذہن میں شعر کہتے وقت تھے اس وقت تک وہ اس شاعری کو نہیں سمجھ سکتا۔ اس وجہ سے ہمیں جدید مغربی شاعری میں عجیب بے تکا پن سا محسوس ہوتا ہے جو مجذوب کی بڑ سے مشابہت رکھتا ہے۔ لیکن آپ اس قسم کا بے تکا پن حافظ، گوئٹے اور غالب کے یہاں نہیں پاتے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ان استادوں نے وجدان اور عقل اور شعور اور تحت شعور کو ایک دوسرے سے بے تعلق نہیں ہونے دیا۔ انھوں نے انسانی فطرت اور ذہن کی سالمیت کو برقرار رکھا۔ ہماری ادبی روایات بھی اسی جانب اشارہ کر رہی ہیں۔ یہ روایات جدید نفسیات کی بنیادی صداقتوں کو جذب کرتے ہوئے ہمارے ادب کو بے راہ روی سے بچا سکتی ہیں۔

انسان کا تجزیہ پورے انسان کا ہونا چاہیے نہ کہ اس کی زندگی کے کسی ایک رُخ کا۔ اس میں داخلیت اور خارجیت

دونوں کو اپنا اپنا مقام ملنا چاہیے۔ بغیر اس کے جذباتی اور ذہنی انتشار سے بچنے کی کوئی صورت نہیں۔ بالزاک نے اپنے ناول میں "شے دورا ین کنو" ("LE CHEFD OAMR INCONNU") میں اس قسم کی یک رخی زندگی کا بڑا اچھا نقشہ کھینچا ہے۔ اس کا ہیرو مصوری سے دلچسپی رکھتا ہے۔ وہ ایک تصویر کھینچتا ہے جس میں رنگوں کی افراتفری اور ابتری اپنی انتہائی صورت میں نظر آتی ہے۔ اس کی وجہ سے تصویر میں بے تکا پن پیدا ہوگیا ہے۔ اسی تصویر کے ایک کونے میں عورت کی ٹانگ ایک طرف کو نکلی ہوئی ہے۔ یہ ٹانگ کسی انسان کی نہیں بلکہ کسی بھوت کی ٹانگ معلوم ہوتی ہے اس کا انداز بہت کچھ امپرشنسٹ مصوری کے طرز سے ملتا جلتا ہے جس کے جذباتی انتشار کو آجکل حق بجانب ثابت کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ بالزاک نے جس کا آرٹ سماجی اہمیت میں رچا ہوا ہے۔ اس تصویر کے ذریعہ دروں بینی کا مذاق اڑایا ہے اس کا خیال بالکل درست ہے۔ ادیب اور فن کار کا فرض ہے کہ وہ ایسا مثالی نمونہ پیش کرے جو اصلیت پر مبنی ہو۔ اندرونی زندگی بالکل خود مختار تو نہیں کہی جا سکتی اور نہ وہ ایسے آزاد قوانین کے تحت نشوونما پاتی ہے جو کہ دو پیش کی دنیا سے کوئی تعلق نہ رکھتے ہوں۔ انسانوں کے جذبات اور خیالات بڑی حد تک اس کشمکش سے وابستہ ہوتے ہیں جو انھیں اجتماعی زندگی میں پیش آتی ہے۔ فن کار کا فرض ہے کہ وہ اوپر، اندر، باہر سب طرف دیکھے اور اصلیت اور صداقت کا جہاں کہیں بھی وہ ملے خیر مقدم کرے۔ یہ صداقت ذہنی تجربہ نہ ہو بلکہ جذبے سے بھرپور ہونے کے باعث مجازی اور انسانی ہونی چاہیئے۔ زندگی کی اصلیت اور صداقت کا یہ بھی تقاضا ہے کہ تہذیب و ادب کو حیوانی عناصر سے جہاں تک ممکن ہو الگ کر کے انسانی بلندی تک لے جائے۔ اس لئے شاعر یا فن کار کا موضوع چاہے کچھ ہی ہو وہ اپنے آپ کو اخلاق سے بے نیاز نہیں کر سکتا اور اگر وہ ایسا کریگا تو یقیناً اپنے فن میں ایک عیب کو راہ دے گا جس سے اس کے کمالی کو بٹا لگ جائے گا۔ شاعر کا یہ کام ہے کہ اس کا موضوع چاہے خارجی حقیقت سے تعلق رکھے یا داخلی سے وہ ہمیں اس کا براہ راست جلوہ دکھا دے اور ہمیں ایسا محسوس ہو جیسے وہ پردہ جو فطرت اور ہماری خودی کے درمیان اور خود ہمارے شعور اور ہمارے درمیان پڑا ہوا تھا اچانک طور پر ہٹ گیا۔ معلوم ہوتا ہے غالب کو اس بات کا احساس تھا کہ اعلیٰ درجے کے آرٹ میں خارجیت اور داخلیت شعور اور تحت شعور اور بیداری اور خواب میں فرق و امتیاز باقی نہیں رہنا چاہیئے جس کی نسبت اس کے اس غیر مطبوعہ شعر میں اشارہ ہے ۔

ہزار حیف کہ اتنا نہیں کوئی غالب
جو جاگنے کو ملا دیوے آکے خواب کے ساتھ

(آسی شرح غالب صـ۲۱۵)

یورپ کے جدید ادب میں بعض ایسی صداقتیں ہیں جن کے معنی خیز ہونے میں کلام نہیں۔ ان کو ہمارا ادب نظر انداز نہیں کر سکتا۔ لیکن انھیں جس بک طرفہ انداز میں برتا گیا ہے اس سے احتراز کرنا چاہیئے۔ اگر آپ غور سے دیکھیں تو ان جدید فنون کے اصلی عناصر غزل میں صدیوں سے موجود رہے ہیں۔ سمبولسٹ کی رمز و علامت، امیجسٹ کی لفظی تصویر کشی اور سریلسٹ کی تحت شعوری الجھن یہ سب کسی نہ کسی شکل میں غزل میں آپ کو ملیں گے۔ ہمارے غزل نگاروں نے شعر کے سب عناصر کو اس خوبی سے برتا ہے کہ ان میں معمے کی کیفیت نہیں پیدا ہونے پائی۔ اگر تنقید ابہام کی حد سے آگے بڑھ گئی تو وہ شعر کا عیب

جاتا ہے۔ اس کو اچھی نظر سے کبھی نہیں دیکھا گیا۔ استعارہ، کنایہ اور رمز میں اس بات کا پورا اہتمام کیا گیا ہے کہ معانی ذہنی کے باوجود ذہنی تلازم ایک دوسرے سے بہت دور نہ جا پڑیں اور تخیل کا دامن ادبی ضبط و توازن سے بندھا رہے اس طرح اجتماعی فہم و تنقیدِ فن کار کو بہکنے سے روکتی ہے۔ جتنا بلند تخیل ہوگا اتنا ہی بہکنے کا احتمال زیادہ ہوتا ہے۔ غالب کو اپنی مشکل پسندی بہت کچھ اسی اجتماعی تنقید کی وجہ سے چھوڑنی پڑی تھی۔ ان کے دوستوں نے جن میں خاص طور پر مرزا حاتم علی اور مولوی فضل حق خیرآبادی کا نام لیا جاتا ہے انھیں مشورہ دیا کہ سننے والوں کی خاطر رمز و استعارہ کی پیچیدگی کو ذرا کم کریں۔ بعض طنز نگاروں نے یہ پھبتی بھی کس دی۔

اگر اپنا کہا تم آپ ہی سمجھے تو کیا سمجھے — مزا کہنے کا جب ہے اک کہے اور دوسرا سمجھے
کلامِ میر سمجھے اور زبانِ میرزا سمجھے — مگر ان کا کہا یہ آپ سمجھیں یا خدا سمجھے

انھیں باتوں کو سن کر غالب کو کہنا پڑا۔

مشکل ہے زبس کلام میرا اے دل — سن سن کے اسے سخنورانِ کامل
آسان کہنے کی کرتے ہیں فرمائش — گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل

ہمیں معلوم ہے کہ شروع شروع میں غالب اس قسم کی تنقید پر بہت جھنجھلائے لیکن پھر بھی انھوں نے اس کا اثر قبول کیا اور پرانی روش کو بڑی حد تک ترک کر دیا۔ اگرچہ ان کے سہلِ ممتنع میں بھی خیال کی نزاکت اور رمز و استعارہ کا الجھاؤ موجود ہے لیکن زبان کی سادگی کی وجہ سے عام لوگ بھی ان کے بعد کے کلام سے لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔ اس رنگ میں بھی ان کی انفرادیت اور نیرنگ باقی رہی۔ یہ حقیقت کا الجھاؤ علامتی طور پر ہی تھوڑا بہت گرفت میں آتا ہے اس لئے اعلیٰ فن کار کے یہاں چاہے وہ کتنی ہی سادگی کیوں نہ برتنے کی کوشش کرے مطالب کا تھوڑا بہت اشکال پیدا ہو ہی جاتا ہے۔

حقیقت پسندی کے جوش میں بعض نقاد یہ غلطی کرتے ہیں کہ وہ شعر کی حیثیت کو اسی حد تک ماننا چاہتے ہیں جس حد تک کہ وہ خارجی سماجی احوال کی ترجمانی کرے۔ لیکن وہ بھول جاتے ہیں کہ خارجی حقیقت جب شعر کا جزو بنتی ہے تو اس کی خاصیت بہت کچھ بدل جاتی ہے۔ جب شاعر کسی منظر کو بیان کرتا ہے تو وہ صرف اس منظر کی بات نہیں کرتا بلکہ خود اپنے متعلق بھی کچھ نہ کچھ ضرور کہہ دیتا ہے۔ اس کا اسلوب اور اس کا لفظوں کا انتخاب اس کی اندرونی حالت کی چغلی کھاتے ہیں۔ شعر کی تعریف اس کی ظاہری صورت (فارم) او رموضوع سے مکمل نہیں ہوتی اس کی صورت (فارم) ضروری ہے۔ اور یہ ضروری ہے کہ وہ ایک خاص قاعدے کے مطابق ہو لیکن یہ اس لئے ضروری نہیں کہ اس سے شاعر خارجی حقیقت کا فنی تعین کرتا ہے بلکہ اس واسطے ضروری ہے کہ وہ خود ایک روحانی اصول کی حیثیت رکھتی ہے جسے شعر سے کسی حالت میں بھی الگ نہیں کیا جا سکتا۔ اس کے ذریعے حقیقت کی پُراسرار کارفرمائیوں کو ظاہر کرنے میں مدد ملتی ہے۔

سائنٹسٹ کے لئے اس کی ذات سے باہر جو کائنات ہے وہ زیادہ اہم اور معنی خیز ہے لیکن شاعر کے نزدیک اس کی ذات خارجی حقیقت سے زیادہ اہم ہے جو اس کے احساس کو انفرادیت بخشتی ہے۔ یہ فیصلہ کرنا بہت مشکل ہے کہ آیا خارجی حقیقت زیادہ اہمیت رکھتی ہے یا اس کا ادراک و احساس کرنے والی صلاحیت بالکل اسی طرح جیسے ان سوالوں

کا جواب دینا دشوار ہے کہ جھوک زیادہ اہم ہے یا روٹی۔ محبوب کی خواہش زیادہ اہم ہے یا خود محبوب۔ جگر نے اس دشواری کی طرف اشارہ کیا ہے۔ ؎

سب کچھ ہوا مگر نہ کھلا آج تک یہ راز

تم جانِ آرزو ہو کہ ہم جانِ آرزو

شاعر چاہے کتنا ہی حقیقت پسندی کے دعوے کرے وہ اپنے شعر کے لئے جو اسلوب اور موضوع منتخب کرے گا اس میں اس کا ذاتی رجحان لازمی طور پر موجود رہے گا۔ اس کی اندرونی زندگی کا رنگ خارجی تصویر کشی میں اجاگر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا اور اس کے جذبہ و خواہش کے اُلجھاؤ اور پیچ و خم چھپانے پر بھی ظاہر ہو جائیں گے۔ ہر شاعر اور خاص طور پر غزل گو شاعر اپنے موضوع سے جذباتی تعلق رکھتا ہے اور اگر نہ رکھے تو وہ شعر کا حق نہیں ادا کر سکتا۔ ضروری ہے کہ وہ اپنی روح کی گہرائیوں میں اندرونی زندگی کے نغمے پہلے تو سُنے۔ اس کے بعد ہی اس کو یہ طاقت حاصل ہو گی کہ اپنے سُننے والوں کے شعور اور دل میں جو پردہ حائل ہے اسے اُٹھا دے تاکہ وہ اپنی اندرونی زندگی کو بہ نسبت پہلے کے بہتر سمجھنے لگیں۔ جب شاعر اپنے موضوع کو زبان و بیان کا جامہ زیبِ تن کراتا ہے تو غیر شعوری طور پر وہ اس کو اپنے جذباتی اور ذہنی نظام کا جزو بنا لیتا ہے۔ یہ جذباتی اور ذہنی نظام شعور اور تحت شعور دونوں پر حاوی ہوتا ہے۔ لیکن ہمیں یہ ماننا پڑیگا کہ اس زمانے کے ادب اور آرٹ کا عام رجحان یہ ہے کہ زندگی کے خارجی احوال کو زیادہ اہمیت دی جائے اور ان کا اظہار کیا جائے۔ چنانچہ ہمارے ادب کے لئے بھی وقت کا سب سے بڑا سوال یہی ہے کہ اس میں خارجی مسائل کو کس طرح سے سمویا جائے تاکہ ان کی نسبت ہماری بصیرت میں اضافہ ہو۔ یہ مضمون جب شعر میں ادا کئے جائیں گے تو لازمی طور پر ان میں فکری عنصر داخل کرنا پڑے گا۔ لیکن یہ فکر تخیلی فکر ہو گی جو جذبے سے ہم آمیز ہو گی۔ اس طرح جب علامتی تخیل میں تصور و فکر پیوست ہو جائیں گے تو وہ تجریدی حالت میں نہیں رہ سکتے۔ تخیلی فکر کی قوت اس کی گہرائی میں پوشیدہ ہے۔ یہ قوت صورت پذیری اور طلسم آفرینی کے سارے انداز اپنے اندر پنہاں رکھتی ہے۔ وہ جب خارجی حقائق کو اپنے اندر جذب کرتی ہے تو موضوع و معروض کی دوئی باقی نہیں رہتی۔ اس طرح جبلت اور حقیقت، فطرت اور آزادی، شعور اور لاشعور، انفرادیت اور اجتماعیت کے تضاد دور ہو جاتے ہیں اور شعر زندگی کے ہر کیف و رنگ کا مظہر بن جاتا ہے۔

اگرچہ سماجی اور اخلاقی مسائل کا بیان نظم میں بہتر طور پر ہو سکے گا لیکن غزل میں بھی انھیں حکیمانہ نکات کے انداز میں داخل کیا جا سکتا ہے تاکہ جدید عہد کے انسان کی ذہنی کیفیت ظاہر ہو سکے۔ لیکن اس اظہار کے بہت سے طریقے ہیں۔ ایک اس طور پہ خیالوں کو ظاہر کرنا ہے کہ وہ معاشی عمل یا تحت شعور کی ڈائری یا کھتونی معلوم ہوں اور ایک اس طرح کہ سُننے والا اپنی زندگی میں مسرت اور فراوانی محسوس کرے۔ اس کی بصیرت کو جلا ہو اور اس کی قدروں اور خواہشوں میں ہم آہنگی اور ہم ربطی پیدا ہو۔ قدر ہی وہ کنجی ہے جس سے زندگی کے سارے طلسم کھلتے ہیں۔ شعر کو قدر کا خادم ہونا چاہیئے نہ کہ اس کو مٹانے والا۔ غزل گو شاعر جب زندگی کا ذکر کرے گا تو لازمی طور پر اس کے لامحدود امکانوں کی طرف اس کی نظر جائے گی۔ وہ کبھی اپنی خواہشوں کا رنگ ان پہ چڑھائے گا اور کبھی ان کے اثر سے اپنی آرزوؤں کی صورت گری

سکے گا۔ وہ حسن آفرینی بھی کرے گا اور قدر آفرینی بھی۔ لیکن یہ کام وہ تجربہ اور منطقی مقدمات سے نہیں انجام دے سکتا جن کا لازمی نتیجہ کلام میں بے لطف یکسانیت اور سپاٹ پن ہوگا۔ شاعر کی فکر تخیلی اور وجدانی ہونی چاہیے جس میں اندرونی جذبے کا رس رچا ہوا ہو۔ بغیر اس کے کلام میں تاثیر اور دلکشی نہیں پیدا ہو سکتی۔ شعر کی خوبی کا معیار نہ اسلوب میں پنہاں ہے اور نہ موضوع میں بلکہ شعریت میں جو دونوں سے بالاتر ہے۔ ہم بالیقین کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ شعریت تخیلی فکر اور جذبے کی ہم آمیزی کے بغیر نہیں پیدا ہو سکتی اور یہی دونوں جزو تغزل کی جان ہیں۔ انہیں سے حسن کی جلوہ گری ہوتی ہے جو ادب کی بنیادی قدر ہے۔

---

# قتیلؔ دہلوی تھا یا فریدآبادی؟

**مختارالدین احمد**

بارھویں صدی ہجری کے آخر اور تیرھویں صدی کی ابتدا میں مرزا قتیلؔ کی ذات بھی عجیب و غریب گزری ہے۔ فارسی زبان کا مشہور مصنف و شاعر، متعدد اُردو[1] شعرا کا استاد، لیکن آج تک اُس کے نام کے متعلق جھگڑا ہے، اس کی وطنیت مشتبہ ہے، اس کی عمر کا پتہ نہیں، کہاں کہاں رہا؟ نہیں معلوم، کیا کیا کرتا رہا؟ نہیں کہا جا سکتا، کب وفات پائی؟ اس میں اختلاف، کب پیدا ہوا؟ اس کی تحقیق نہیں۔

اٹھارہ سال کی عمر تک اس کا کیا نام رہا؟ یہ ایک پیچیدہ مسئلہ ہے، ایک تذکرہ نگار نے اس کا نام دلوالی سنگھ، ایک مورخ نے دِوالی سنگھ، ایک مضمون نگار نے دیوانی سنگھ، ایک مستشرق نے دَوالی سنگھ اور ایک مشہور اُردو شاعر نے دلیوالی سنگھ بنایا ہے۔

مسلمان ہونے کے بعد اس کا نام تبدیل ہوا، نام کیا رکھا گیا؟ مختلف اصحاب مختلف نام بتاتے ہیں۔ ابوطالب نے اس کا نام محمد قتیل، نواب صدیق حسن، حکیم عبدالغنی، صاحب ریاض الفردوس، مصحفی اور عبرتی نے محمد حسین۔ ڈاکٹر عبدالحق اور پنڈت کیفی نے محمد احسن۔ بعض تذکرہ نگاروں نے (عبرتی کا بھی ایک جگہ یہی بیان ہے) محمد حسن۔ اور صاحب قاموس المشاہیر نے احمد حسن لکھا ہے۔

---

[1] تقریباً تمام تذکرے جو میری نظر سے گزرے ہیں قتیلؔ کی اُردو شاعری کے بارے میں خاموش ہیں، اس کے دیوان و کلیات کے متعدد نسخے دیکھنے میں آئے لیکن کسی میں اس کے اُردو اشعار نہیں ملے۔ صرف سعادت خاں ناصرؔ کے نایاب تذکرہ "خوش معرکۂ زیبا" میں اس کا ایک اُردو شعر درج ہے، اصل عبارت یہ ہے:۔

"چونکہ مولد اس کا ہندوستان تھا بحکم کل شیٔ یرجع الیٰ اصلہ کبھی کوئی مصرع یا بیت زبان ریختہ میں بھی کہتا چنانچہ یہ شعر:۔

زنگی بچے کا حسن عدیم المثال ہے — ثانی جو اس کا ہے تو کوئی خال خال ہے

اگرچہ یہ شعر اُس کا دونِ مرتبہ ہے مگر یہ ہندی گویوں کا تذکرہ ہے اور اکثر ہندی گو اس کے شاگرد ہیں، لکھا گیا"

دریائے لطافت میں بہت سے اُردو شعر ہیں جن کے متعلق یہ معلوم نہیں کہ کس کے لکھے ہوئے ہیں، مندرجہ ذیل شعر تعجب نہیں کہ قتیلؔ کا ہو:۔

جہاں میں جنسِ محبت کا جا بجا ہے قحط — میں جانتا ہوں کہ دشمن مرا ہے یار مرا

سالِ ولادت، فرقتی دہلوی، عظیم آبادی (۹) (بحوالہ امید امیٹھوی) ۱۱۶۶ھ، عبرتی ۱۱۵۰ھ اور حسین قلی خاں عاشقی عظیم آبادی ۱۱۵۸ھ بتاتے ہیں۔ صاحبِ نتائج الافکار کے بیان کے بموجب اس کی وفات تیرھویں صدی ہجری کے عشرہ چہارم میں ہوئی۔ صاحبِ شمعِ انجمن کے نزدیک سالِ وفات ۱۲۳۱ھ ہے۔ عبرتی ۱۲۳۰ھ لکھتے ہیں۔ اور بیل ۱۲۳۲ھ۔ گلشنِ مشتاق، قاموس المشاہیر اور تاریخ ادب میں ۱۲۳۱ھ درج ہے۔

مہر ذرہ پرور عبرتی اس کی عمر ساٹھ سال، حسین قلی خاں اکسٹھ سال، فرقتی دہلوی (۹) (بحوالہ امید امیٹھوی) تہتر سال بتاتے ہیں۔

عبرتی کا بیان ہے کہ اسلام لاتے وقت اس کی عمر سترہ سال تھی۔ مصحفی اور قدرت اللہ اٹھارہ سال بتاتے ہیں۔ عاشقی کا بیان ہے کہ چودہ سال کی عمر میں اس کے دل میں اسلام کی محبت موجیں مار رہی تھی۔ تذکرہ "سفینۂ ہندی" میں ہے کہ وہ صغرسنی میں مسلمان ہوا۔ گلشنِ مشتاق میں درج ہے کہ عنفوانِ شباب میں اسلام لایا۔

سفینۂ ہندی اور نتائج الافکار کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ مسلمان ہونے کے بعد وارد شاہجہان آباد ہوا اور وہیں عربی کی تحصیل کی۔ لیکن مصحفی لکھتا ہے کہ اس کی تعلیم شاہجہان آباد میں نہیں بلکہ فیض آباد میں ہوئی۔

ان معاملات کے علاوہ قتیل کی وطنیت میں بھی کافی اختلاف رہا ہے اور ابھی تک اس کا کوئی فیصلہ نہیں ہو سکا۔ متقدمین اور متأخرین دونوں کے اقوال اس معاملہ میں مختلف رہے ہیں۔ تیرھویں صدی کے مورخ اور تذکرہ نگار ہی نہیں ہمارے زمانہ کے محققین اور مضمون نگار حضرات بھی اس معاملے میں مختلف الاقوال نظر آتے ہیں کہ اس کا وطن کہاں ہے۔

مصحفی نے اس کے بزرگوں کا وطن بٹالہ، بھگوان داس نے بٹالہ، عبرتی نے بٹالہ، صاحبِ "ید بیضا"[1] (۹) نے بٹالہ، نواب صدیق حسن نے لاہور، محمد حسین آزاد نے لکھنؤ، ابوطالب نے دہلی بتایا ہے۔ ناصر نے "مولد اس کا ہندوستان تھا" کہنے پر قناعت کی ہے۔ اور بعض وہ ہیں جنہوں نے سب سے صاف نقل کیا ہے۔

آزاد نے اس کا وطن لکھنؤ اس لحاظ سے بتایا ہوگا کہ اس کی نصف زندگی سے زائد لکھنؤ میں تمام ہوئی۔ وہیں اس نے وفات پائی اور وہیں کی خاک میں ہمیشہ کے لئے سو گیا۔ جن تذکرہ نگاروں نے اس کا وطن لاہور بتایا، وہ شاید اس طرح کہ ریاست پٹیالہ مضافاتِ لاہور میں ہے۔ پٹیالہ اور بٹالہ اس لئے اس کا وطن کہا جاتا ہے کہ اس کے آباؤ اجداد بٹالہ کے رہنے والے تھے اور کاتبوں کی غلط نویسی کی وجہ سے اس نام کی مختلف شکلیں پیدا ہو گئی تھیں۔ ابوطالب اور عبرتی نے اگر اس کا وطن دہلی بتایا تو مقامِ تعجب

---

[1] نگار "مصحفی نمبر" میں ایک مضمون شائع ہوا تھا "مصحفی کی دو بیاضیں" جس میں دعوے کیا گیا تھا کہ "ید بیضا" مصحفی کی تالیف ہے اور ثبوت میں کچھ شعراء کے ترجمے بھی پیش کئے گئے تھے۔ من جملہ ان کے قتیل کا ترجمہ بھی تھا جس میں اسے بٹالہ کا بتایا تھا۔ پورا مضمون جعل و تخریب سے بھرا ہوا تھا۔ میں نے فوراً ہی ایک طویل مکتوب حضرت نیاز فتحپوری کو لکھا جس میں اس نمبر پر ایک تنقیدی نظر ڈالی گئی تھی اور "ید بیضا" والے مضمون کے جعل و تخریب کا پردہ چاک کر دیا گیا تھا۔ نیاز صاحب نے وہ خط "مصحفی نمبر کی بعض لغزشیں" کے عنوان سے شائع کر دیا تھا۔ ملاحظہ ہو نگار اپریل سنہ ۱۹۴۰ء۔

نہیں سب کہ قتیل ہندو تھا۔ مولوی مومن خاں کے دہلی لے قتیل "لکھتا ہے ——— لیکن یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ قتیل کے وطن کی نسبت فریدآباد کی طرف کس طرح جاتی ہے؟

زمانۂ حال میں قتیل کو فریدآبادی سمجھنے والوں میں زیادہ پیش پیش سید امداد علی انوری صاحب ہیں جو خود بھی فریدآباد کے رہنے والے ہیں۔ انھوں نے اپنے مقالہ "قتیل کا وطن" میں ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ اس کا وطن فریدآباد تھا۔ انھوں نے قدیم تذکروں کے متعدد اقتباسات بھی درج کئے ہیں۔ لیکن عجیب بات یہ ہے کہ کسی میں اس کے فریدآبادی ہونے کا ذکر نہیں۔ ریاض الفردوس میں اسے لکھنوی، نتائج الافکار اور شمع انجمن میں لاہوری، خلاصۃ الافکار میں دہلوی، عقد ثریا میں بٹالوی لکھا ہے۔ مخزن الغرائب، گلشن مشتاق، خوش معرکۂ زیبا میں اس کی وطنیت کے متعلق کوئی اطلاع نہیں ملتی۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ اس کے فریدآبادی ہونے کا ثبوت قدیم تذکروں میں نہیں ملتا۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ سب سے پہلے کس نے اسے فریدآبادی لکھا۔ جہاں تک میں تحقیق کرسکا ہوں، اس کی اوّلیت کا سہرا مرزا غالب کے سر ہے۔ اور ان کے بعد اگر کسی نے اسے فریدآبادی لکھا ہے مثلاً حالی اور نجم الغنی تو یہ غالب کی تقلید میں ہے اور اس معاملہ میں یہ اصحاب غالب کے مقلد محض ہیں۔ اور یقین ہے کہ انھوں نے قتیل کی وطنیت سے متعلق ذاتی تحقیقات نہیں کی۔

غالب نے اپنے خطوط میں اسے متعدد جگہ فریدآباد کا بتایا ہے۔ لیکن سچّی بات یہ ہے کہ مرزا نہ تاریخ و تحقیق کے آدمی تھے اور نہ وہ اس کام کے لئے موزوں تھے۔ یہ بھی نہیں کہ انھیں قتیل سے کوئی خاص تعلق رہا ہو کہ حالات جاننے کی کوشش کی ہو۔ انھیں تو قتیل کا نام تک صحیح نہیں معلوم۔[1]

انوری صاحب نے فرقتی کے تذکرہ "شمع انجمن" کا جو حوالہ دیا ہے، یہ حوالہ جس طرح دیا گیا ہے وہ ناکافی ہے۔[2] اصل عبارت ہونی چاہیے تھی۔ اس تذکرے کا وجود مان بھی لیا جائے تو جو شخص ایک چھوٹے سے جملے میں دو غلطیاں کرسکتا ہے اس کی تیسری بات کا کس طرح یقین کیا جاسکتا ہے۔ نہ یہ صحیح ہے کہ قتیل سنہ ۱۱۶۶ھ میں پیدا ہوا اور نہ یہ درست ہے کہ وفات کے وقت اس کی عمر ۶۰ سال کی تھی۔ مزید یہ کہ یہ فرقتی کا قول ہو بھی تو اس بنا پر کہ بظاہر اسے قتیل کے حالات معلوم کرنے کے خاص ذرائع حاصل نہ تھے چنداں وزن نہیں رکھتا۔ پھر فرقتی بہت بعد کے آدمی ہیں۔ ان کا بیان چنداں قابل اعتنا نہیں خصوصاً اس صورت میں جب کہ معاصرین قتیل کچھ اور کہتے ہوں۔ بہرحال ان تمام لوگوں کے بیانات غالب ہی سے ماخوذ ہیں۔

اوپر ذکر کیا جاچکا ہے کہ قتیل کی وطنیت فریدآباد کی قدیم ترین شہادت مرزا غالب کے وہ رقعات ہیں جن میں قتیل کا کئی جگہ ذکر آیا ہے۔ ایک تو یہ کہ مرزا کو تاریخ سے کوئی دلچسپی نہ تھی اور وہ ان لوگوں میں تھے جن کو ماضی کی بہ نسبت حال سے زیادہ دلچسپی

---

[1] مطبوعہ تذکار۔

[2] فرقتی کا ذکر تذکروں میں ملتا ہے لیکن اس بات کا سراغ کہیں نہیں ملتا کہ اس نے کوئی تذکرہ بھی مرتب کیا تھا۔ امید انوری صاحب کو یہ بتانا تھا کہ انھوں نے یہ تذکرہ کہاں دیکھا۔ میں سمجھتا ہوں کہ امید انوری کے حافظہ پر جو اعتماد انوری فریدآبادی صاحب کو ہے، اس میں دوسرے شریک نہ ہوں تو قابل الزام نہیں۔

ہوتی ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ ایک طویل اردو مکتوب میں جو اردوئے معلیٰ یا عودِ ہندی میں شامل نہیں ہے[1]، وہ اسے لکھنوی بتاتے ہیں۔ غالب مولوی ضیاء الدین خاں کو لکھتے ہیں:۔

"۔۔۔ سنہ ۹ھ یا سنہ ۱۰ھ میں یوں ناک لوگ فارسی کے فرہنگ لکھنے پر متوجہ ہوئے۔ نہ ایک دو بلکہ ہزار دو ہزار فرہنگیں فراہم ہوگئیں یہاں تک کہ قتیل و مسلم لکھنوی اور غیاث الدین ملائے مکتب دار رام پور اور کہاں تک کہوں کون کون ہیں کہ جی میں آئی وہ مقصدی تحریر قواعد انشا ہو گیا ۔۔۔"

اس عبارت سے میرے بیان کی تصدیق ہو سکتی ہے کہ مرزا نے قتیل کے وطن کے بارے میں کوئی خاص تحقیق نہیں کی۔ جی میں آیا فرید آباد کا لکھ دیا، جب دل چاہا لکھنوی بتا دیا۔ مرزا نے ایک جگہ اسے دہلوی بھی لکھ دیا ہے[2]۔ مرزا کا بیان اگر مستند ہے تو ان کے سارے بیانات پیش نظر رکھنے چاہئیں۔

یہ مکتوب سنہ ۱۲۶۲ھ کے بعد کا لکھا ہوا ہے اس لئے یہ بھی ممکن ہے کہ پہلے وہ واقعی قتیل کو فرید آبادی سمجھتے ہوں پھر بعد کو جب اس کا بطلان ثابت ہو گیا ہو تو اس لحاظ سے کہ اس کی زیادہ تر زندگی لکھنؤ میں گزری (بہ روایت عاشقی عظیم آبادی) اسے لکھنوی لہٰذا زیادہ مناسب سمجھا ہو۔ قتیل دہلوی ضرور ہیں لیکن یہ بھی تو دیکھئے کہ وہ بارہ سال ہی کی عمر میں دلی چھوڑ کر عظیم آباد آ چکے تھے۔ پنڈت کیفی نے بھی اسے فرید آبادی لکھا ہے لیکن ان کے پاس بہ ظاہر مرزا غالب کی تحریر کے سوا اور کوئی ثبوت نہیں۔

## ۲

فرید آباد قتیل کا وطن کس طرح ہے؟ نہ وہ وہاں پیدا ہوا، نہ وہاں وفات پائی، نہ وہاں قیام کیا اور نہ وہاں سکونت اختیار کی۔ فرید آباد میں نہ اس کا توطن ثابت ہے اور نہ اس کے آباؤ اجداد کا۔

اس کا باپ ٹیاسنہ میں رہا یا شاہ جہان آباد میں، وہ خود سنہ ۱۱۷۲ھ میں دلی میں پیدا ہوا۔ ۱۷ سال کی عمر تقریباً ۱۱۹۰ھ تک تحصیل علم کے سلسلے میں یا تو دلی رہا یا فیض آباد۔ سنہ ۱۱۹۰ھ میں فیض آباد میں شہید کے ہاتھ پر مسلمان ہوا[3]۔ اب تک وہ دیوانی سنگھ تھا اب وہ محمد حسن ہو گیا۔ مسلمان ہونے کے بعد گھر بار چھوڑ کر ملنگ ہو گیا اور ایک زمانہ تک اطراف شاہ جہان آباد میں [illegible]

---

[1] اس طویل مکتوب کا متن پہلی مرتبہ مخدومی ڈاکٹر عبدالستار صدیقی (الٰہ آباد) نے رسالہ "ہندوستانی" میں چھاپا اور پھر انہیں کی عنایت سے راقم نے بر سید ذکا عکس علی گڑھ میگزین "غالب نمبر" میں شائع کیا۔ عکس خط چار صفحوں میں آیا ہے۔ ملاحظہ ہو غالب نمبر لجہ از ص ۸۴۔

[2] غالب کا یہ قول میں نے کہاں دیکھا ہے بدقسمتی سے میرے کاغذات میں اس کا حوالہ درج نہیں۔ یہ قول جن ممکن مصادر میں مل سکتا تھا، دیکھے لیکن کچھ پتہ نہ چل سکا۔ افسوس ہے کہ اس امر پر میں اس وقت زیادہ توجہ نہ دے سکا۔

[3] مصحفی کا بیان ہے "در ایامے کہ متعلقانش بہ سبب آب خورش بہ فیض آباد رفتہ استقامت گرفتہ بر دست شہید هژده ساله بود بہ شرف اسلام پیوستہ" عقد ثریا، ص ۴۶۰۔

کے لشکر یوں کے ساتھ گھومتا رہا۔ یہ ظاہر ہے کہ ۱۱۹۵ھ یا ۱۱۹۰ھ یعنی اسلام لانے سے پہلے تک وہ کافی سیاحت کر چکا ہوگا مصحفی عقد ثریا کے دیباچہ میں لکھتا ہے کہ جس زمانہ میں قتیل کا تعلق لشکر نواب نجف خاں سے تھا وہ دہلی آتا اور مصحفی کے مشاعروں میں شریک ہوتا۔ یہ مشاعرے قائم اندازے کے مطابق ۱۱۸۶ھ سے ۱۱۹۸ھ تک کی مدت میں ہوتے رہے ہیں تذکرہ عقدِ ثریا کی ترتیب کا خیال خود قتیل ہی نے اسے دلایا تھا "چوں مرزائے مذکور حیلے سیاحت کردہ و در مجلس وضیع و شریف رسیدہ نظم و نثر از اشعار و احوالِ معاصرین حسنہ حسنہ بر بیاضِ خاطرِ خود منقوش داشتنے، در زمسے ... فسون تالیف تذکرہ معاصرین بگوشم دمید" ص ۲۔

یہ سطریں جب لکھی جا رہی تھیں، اس وقت نجف فوت نہ ہوا تھا، اس کا سالِ وفات ۲۲ ربیع الثانی ۱۱۹۶ھ ہے۔ ظاہر ہے کہ ۱۱۹۵ھ یا ۱۱۹۶ھ سے پہلے ہی وہ کافی سیاحت کر چکا تھا اور متعدد مجلس وضیع و شریف دیکھ چکا تھا۔ قیاس یہ چاہتا ہے کہ اس کی سیاحت اس کے اسلام لانے سے پہلے یعنی ۱۱۹۰ھ کی ہے۔ اس لئے کہ اسلام لانے کے بعد اس کا تعلق نجف خاں کے لشکر سے وابستہ ہوا اور وہ ان کے ساتھ دہلی و اطرافِ دہلی کا گشت کرتا رہا۔ اتنا ظاہر ہے کہ یہ تعلق ۱۱۹۶ھ میں ختم ہو گیا۔ اب عاشقی کا بیان پیشِ نظر رکھئے۔ وہ لکھتا ہے :-

"تا مدت در اطراف شاہ جہان آباد بہ لشکر نجف خاں می گشت"[1] "تا مدت" کا لحاظ کرتے ہوئے ماننا پڑیگا کہ کم از کم ۱۱۹۰ھ تک اس کا تعلق ضرور پیدا ہو گیا تھا۔ اس لحاظ سے قتیل کی سیر و سیاحت کا زمانہ یقیناً اس سے پہلے ماننا پڑیگا۔ دوسرے لفظوں میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ ۱۱۸۲ھ سے[2] ۱۱۹۰ھ تک وہ دہلی، فیض آباد وغیرہ میں گھومتا رہا۔ ۱۱۹۶ھ تک وہ نجف خاں کے لشکر کے ساتھ پھرتا رہا۔ ۱۱۹۷ھ سے ۱۲۳۳ھ یعنی اپنی موت تک وہ لکھنؤ میں رہا۔

اوپر کی سطروں میں ہم نے یہ دکھلانے کی کوشش کی ہے کہ تاریخ و تذکرہ کا کوئی بیان ہمیں ایسا نہیں ملتا ہے جس سے قتیل کی وطنیت فرید آباد متحقق کیا معنی، اس پر ہلکی سی بھی روشنی پڑ سکے۔ وطنیت تو بہت بڑی چیز ہے، قدما کی تحریروں میں قتیل کا ایک لمحہ کے لئے بھی فرید آباد میں قیام کرنا ثابت نہیں[3]۔ ایسی صورت میں اسے فرید آبادی کہنا اور فرید آباد اس کا وطن بتانا قرینِ انصاف و تحقیق نہیں۔

اوپر ذکر کیا جا چکا ہے کہ اس کی ولادت دہلی میں ہوئی۔ ابتدائی تعلیم وہیں حاصل کی۔ "نتائج افکار" کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ عربی و فارسی کی تکمیل بھی اس نے دہلی ہی میں کی۔ اسلام لانے کے بعد وہ فیض آباد، دہلی اور اطرافِ دہلی کی سیر کرتا رہا اور آخر کار لکھنؤ میں جا بسا۔ اور وہیں کی خاک میں ہمیشہ کے لئے سو گیا۔ اس کے مکاتیب کے مطالعہ سے کچھ اور مقامات کی

---

[1] اہلِ بیت نور در اثیر باد گفتہ کنارا جست و آزادانہ قدم بہ راہِ تجرید نہادہ تا مدت در اطرافِ شاہ جہان آباد بہ لشکر ذوالفقار الدولہ مرحوم می گشت "نشترِ عشق، ص: ۱۳۸۵۔

[2] ۱۱۸۲ھ اس لئے کہ ۱۱۷۲ھ قتیل کا سالِ ولادت ہے۔ کم از کم دس سال طفلی کے اس سے نکال دینے چاہئیں۔

[3] قیام نہ ہونے اور قیام ثابت نہ ہونے میں بڑا فرق ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ ناظرین اس فرق کو ہمیشہ ملحوظ رکھیں۔

"قتیل کے باپ درگاہی مل کو اپنے پاس بُلا لیا۔ بہت دلجوئی کی اور ہزار روپیہ ذات کا معزز کر کے اجازت دی کہ اپنے گھر اہل و عیال کے ساتھ رہیں۔ درگاہی مل، مدت العمر کبھی نواب اسد یار اور کبھی نواب ہدایت علی خاں کے یہاں۔ انھیں دنوں ۱۱۷۲ھ میں شاہ جہان آباد میں قتیل کی ولادت ہوئی۔"

# ۳

مرزا قتیل کی ولادت شاہ جہان آباد میں ہوئی۔ اور وہ بلاشبہ دہلوی تھے۔ ان کی وطنیت کے بارے میں یہ رائے قائم کرنے سے پہلے تذکرہ نگاروں اور مورخین کے بیانات کے ساتھ ساتھ قتیل کی بیشتر نثر و نظم پر بھی ایک نگاہ ڈال لی گئی ہے اور ان کی بعض تصانیف کے غیر مطبوعہ نسخے بھی پیش نظر رہیں۔

(۱) "مرزا قتیل مرد الدش از قوم کھتری متوطن پٹیالہ (کذا) مضافات لاہور از فرزندان (درگاہی لال جی[1]) بودہ ..... خودش در شاہ جہان آباد بود و در عنفوان سن شرف اسلام پذیرفتہ ......"

(تذکرۂ سفینۂ ہندی - ۱۴۳ ب - مرتبہ بھگوان داس)

(۲) "مرزا محمد حسن :- در ۱۱۷۲ھ تولد آں فصیح البلغا در شاہ جہان آباد اتفاق افتاد و تا عمر ہفت دہ سالگی از طبع خداداد عربی و فارسی تحصیل ساختہ طبیعت عالی پیدا کرد ........"

(نشتر عشق عاشقی عظیم آبادی - ص ۱۴۵۰)

(۳) "قتیل، دہلی کے کھتری تھے، انھوں نے اسلام قبول کیا ہے اب لکھنؤ میں رہتے ہیں اور فارسی کے بہترین عالموں میں ہیں"

(معیار الشعراء[2] - خوب چند ذکاء)

(۴) "اسم نامی آں ..... مرزا محمد حسین است، مولد گرامیش شاہ جہان آباد، و اجدادش ساکن قصبہ پٹیالہ، قوم کھتری بودہ اند، چیلے آزادانہ بسر می برد تا آں کہ از شاہ جہان آباد برآمدہ بہ لکھنؤ پیوست، و در ۱۲۳۳ھ بعمر شصت سالگی ودیعت حیات سپرد ....."

(تذکرۂ معراج الخیال، عبرتی عظیم آبادی)

(۵) "نامش مرزا محمد حسن است از خوش معاشان قصبہ پٹیالہ بودہ اند، مولد او و پدر بزرگوارش از خاک شاہ جہان آباد برنگاشتہ اند بہ عمر شصت و چند سالگی در ۱۲۳۳ھ ودیعت حیات سپردہ"

(ریاض الافکار، عبرتی عظیم آبادی)

---

[1] درگاہی لال جی، قیاسی تصحیح ہے۔ سفینہ کا جو مخطوطہ میرے زیر مطالعہ رہا ہے، وہ کرم خوردہ ہے۔ ناظرین میں اگر کسی صاحب کی اس کتاب کے کسی عمدہ نسخے تک رسائی ہو تو براہ کرم مطلع فرمائیں۔

[2] اس تذکرے کا ایک نسخہ انڈیا آفس لندن میں ہے اور ایک ناقص نسخہ پٹنہ کے ایک ذاتی کتب خانہ میں۔ لیکن ہمارا بیان اسپرنگر سے ماخوذ ہے۔ راقم کو ابھی حال میں اس تذکرے کے ایک اہم ترین نسخہ کا پتہ چلا ہے جو نام و کمال خود خوب چند ذکا کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے۔ یہ نسخہ مصنف کا اصل ابتدائی مسودہ ہے۔

(۶) محمد قتیل۔ اصلش از کھتریان ساکن شاہجہان آباد است۔
(خلاصۃ الافکار ۲۴۴ ب۔ ابو طالب اصفہانی)

(۷) بیل نے قتیل کا نام محمد حسن۔ وطن دہلی اور سال وفات ۱۲۳۲ھ لکھا ہے۔
(اورینٹل بائیوگرافیکل ڈکشنری)

(۸) نعامی بدایونی نے اس کا نام مرزا محمد حسن اور وطن دہلی لکھا ہے۔
(قاموس المشاہیر ۱/۱۴۰)

(۹) خواجہ محمد علی تمنا عظیم آبادی نے ایک ضخیم بیاض فارسی شعرا کی مرتب کی جس پر خود قتیل نے اپنے ہاتھ سے ایک دیباچہ تحریر کیا ہے۔ اس بیاض میں تمنا نے جو اس کا خاص دوست تھا، اسے دہلوی لکھا ہے۔ (بیاضِ تمنا)

(۱۰) صاحب مجموعۂ نغز نے بھی اسے دہلوی لکھا ہے۔

---

ا اس بیاض کا نام "عمان المعانی" ہے۔ مرتب خواجہ محمد علی تمنا خلف خواجہ عبد اللہ تابید ہیں۔ جو ۱۲۳۰ھ تک زندہ تھے۔ دیوان فارسی مرتب تھا۔ ایک مجموعہ غالباً "ریاض المنشآت" اور ایک ضخیم بیاض جس میں اساتذہ کی تحریرات نثر جمع کی ہیں نظر سے گذری۔ ایک مجموعے کا نام "منتخبات" بھی ہے اور کتب خانۂ خدا بخش میں ۲۳۵۱ نمبر پر موجود ہے۔ ان کا یہ اردو شعر کبھی نہیں بھولتا ؎

کب تک صدائے نوحۂ دل ہم سنا کریں ٭ تنگ آ گئے ہیں زیست سے اللہ کیا کریں

اس بیاض میں امامی ہروی، ظفر خاں احسن، عنایت خاں آشنا خلف احسن، میرزا محمد رضا قزلباش خاں امید، میر خاں انجام، آرزو، آبرو، اشتیاق دہلوی، میر آثر، جسونت سنگھ پروانہ، عظمت اللہ بے خبر، پیام اکبر آبادی، برہمن لاہوری، بیدل، برکت اللہ بلگرامی، افضل ثابت، قلیم ثبات خلف ثابت، نواب سید حسین علی خاں بہرام جنگ مرشد آبادی، غلام حسین خاں (سلمہ اللہ) ذوقی رام مسرت کے علاوہ بہت سے شعرائے فارسی کے اشعار کا انتخاب ہے۔ امید، آرزو، بیدل کے سو سو شعر اور افضل ثابت کے ۲۷۸ شعر نقل کئے ہیں جبکہ میر آثر کا صرف ایک اور آبرو کے صرف دو شعر نقل کئے ہیں۔

شعرائے بہار میں خواجہ امین الدین امین عظیم آبادی کے ۲۲۳، میر محمد علیم تحقیق کے ۳، نواب علی ابراہیم خلیل صاحب گلزار ابراہیم کے ۹۸۔ بلاس رائے رنگین خلف راجہ مان رائے کے ۳۔ مجرم عظیم آبادی کے ۲، الٰہی بخش مفتون عظیم آبادی کے ۲، آجاگر چند الفت کے ۴، راجہ رام نرائن موزوں عظیم آبادی کے ۵۔ مرتب نے خود اپنے دو شعر اور اپنے والد خواجہ عبد اللہ تابید متوفی ۱۲۰۶ھ کے ۱۵۷ اشعار نقل کئے ہیں۔ جو بیاض کے صفحہ ۳۷ سے ۴۱ تک پھیلے ہوئے ہیں۔ بیاض کے ابتدا میں مرزا قتیل کا دیباچہ ہے۔ جو بہ قیاس غالب خود انہیں کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے۔ چونکہ مرزا قتیل کی کسی تحریر کا اب تک پتہ نہیں چلا ہے اس لئے اس تحریر کا عکس ناظرین کی خدمت میں پیش کیا جاتا ہے۔ راقم کی نظر سے "کلیاتِ قتیل" کا ایک ایسا نسخہ بھی گزرا ہے جو قتیل کے پاس رہ چکا تھا اور سرورق پر اس کے دستخط موجود ہیں۔ قتیل کی تحریر کے علاوہ بیاض کے مرتب خواجہ محمد علی تمنا کی تحریر کا عکس بھی شائع کیا جاتا ہے۔ ان دونوں تحریروں کے لئے میں قاضی عبد الودود صاحب بیرسٹر بانکی پور پٹنہ کا ممنون ہوں۔

اوپر کے بیانات سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ مرزا قتیل کا وطن فریدآباد نہیں، بلکہ دہلی تھا۔ اور یہ دلائل ثبوت کے لئے کافی ہیں، لیکن ہم ایک قدم اور آگے بڑھاتے ہیں اور دیکھتے ہیں کہ خود مرزا قتیل نے اپنے بارے میں کیا لکھا ہے۔

(۱) مرزا قتیل کا ایک فارسی شعر ہے:-

گرچہ باشد مولدِ من خاکِ دہلی اے قتیل ... کم کسے چون من زبر دوا ر وان بر خاست است

جب خود وہ اپنا مولد خاکِ دہلی بتاتا ہے تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ ہم اسے صحیح نہ مانیں لیکن ممکن ہے کوئی صاحب فرمائیں صاحب یہ تو شعروشاعری کی باتیں ہیں شعر میں آدمی کیا کچھ نہیں کہہ جاتا ہے۔ ان کے لئے ایک دوسری صاف اور واضح سند بھی پیش کرتا ہوں جس کے بعد شبہ کرنے کی کوئی وجہ نہیں۔

(۲) قتیل نے مولوی سلامت کے نام ایک طویل رقعہ لکھا ہے اس کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو دہلی سے کیسی محبت تھی۔ کیا یہ جذبہ حبِ وطن کے سوا کچھ اور ہے؟ اس رقعہ کے چند جملے یہ ہیں:-

...... داخلِ شہر شدہ بہ پاس خاطر داعی آنم روز سے رونق افروز مسجد فتحپوری شدہ دکاکین بازار قریب مسجد مذکور را از طرف من سلامے و در و دیوار شہر را اشتیاقے رسانیدن ضرور و از عنایات دلی بعید۔ نہ خواہد بود بہ خدا کہ من بر ہر کوچہ و ہر خانہ آن شہر عاشقم: ۲۰۹

(۳) اسی رقعہ کی ابتدا میں ایک جملہ ہے:-

"شاہ جہان آباد مولد و وطنِ فقیر است"

میرا خیال ہے کہ قتیل کی وطنیت دہلی پر اب اس سے زیادہ روشن اور واضح دلیل نہیں لائی جاسکتی۔ اور نہ اس سے بہتر حجت قائم ہوسکتی ہے۔

## ۴

میں سمجھتا ہوں کہ یہ بات اب اچھی طرح سے ثابت ہوچکی ہے کہ قتیل کا وطن دہلی تھا۔ جو اصحاب اس بات کے مدعی ہوں کہ وہ فریدآبادی تھا۔ انھیں اس کا ثبوت معتبر معاصرین کے بیانات سے دینا چاہیئے۔ مجھے تو تذکرہ و تاریخ کا کوئی بیان ایسا نہیں ملا جس سے اسکی وطنیت فریدآباد ثابت ہوسکے۔ وطنیت تو بعد کی چیز ہے، قتیل کا تو قیام فریدآباد بھی متحقق نہیں۔ تاریخ، تذکرہ، روزنامچہ، مکاتیب اور بیاضوں کے مطالعے سے ہمیں قتیل کے مختلف شہروں میں رہنے اور آنے جانے کی بیسیوں مثالیں ملتی ہیں لیکن کسی ایک جگہ بھی ایک دن کیا ایک لمحہ کے لئے بھی فریدآباد میں قیام ثابت نہیں ہوتا۔

قتیل، عاشقی کے بیان کے مطابق سنہ ۱۱۷۲ھ میں پیدا ہوا۔ اور جمہور کے قول کے مطابق سنہ ۱۲۳۳ھ میں اس نے وفات پائی۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ وہ اس مدت میں کدھر رہا اور کہاں کہاں کی خاک چھانتا رہا۔

۱- عاشقی کا بیان ہے کہ قتیل کی پیدائش سنہ ۱۱۷۲ھ دہلی میں ہوئی:- "در سنہ ۱۱۷۲ھ تولد آں در شاہجہان آباد اتفاق افتاد" (سنہ ۱۱۷۲ھ)

۲- سترہ اٹھارہ سال کی عمر تک یعنی تقریباً سنہ ۱۱۸۹-۱۱۹۰ھ تک وہ تحصیل علم کرتا رہا۔ یا تو دہلی رہا یا فیض آباد و گونا رنج

ا ا ان کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ عربی و فارسی کی تحصیل انہوں نے دہلی میں کی : ۱۵۳ (۹۰-۱۱۸۹ھ)

۳ - سنہ ۱۱۹۰ھ میں وہ اسلام لائے۔ مصحفی کا بیان ہے : " در ایامے کہ متعلقانش بحسب آب خورد در فیض آباد رفتہ اقامت کردند بردست شہید ہیزدہ سالہ بود کہ بشرف اسلام پیوستہ " عقدِ ثریا : ۴۶ (سنہ ۱۱۹۰ھ)

مسلمان ہونے کے بعد گھر بار چھوڑ کر الگ ہو گیا اور ایک زمانہ تک اطراف شاہ جہان آباد میں نجف خاں کے لشکر کے ساتھ گھومتا رہا : " اہلِ بیت خود را خیر باد گفتہ کنارہ جست و آزادانہ قدم بہ راہ تجرید نہادہ در اطرافِ شاہ جہان آباد بہ لشکر ذوالفقار الدولہ نواب نجف خاں مرحوم می گشت " نشترِ عشق : ۱۴۵۰

۴ - مصحفی عقدِ ثریا میں فدائی مشہدی کے ترجمہ میں لکھتا ہے کہ مرزا محمد حسن قتیل کے ہمراہ چاندنی چوک میں اس کی زیارت حاصل ہوئی (ص ۴۳) مرزا ابو علی فدائی نجبائے ایران سے تھا اور بہ تقریبِ تجارت اسلحہ وارد ہندوستان ہوا تھا " چوں از دہلی مراجعت بہ وطنِ مالوف کرد و در مشہد مقدس رسید از اسپ افتادہ ودیعتِ حیات سپرد " اس کا سالِ وفات اواخر سنہ ۱۱۹۶ھ ہے ۔ چاندنی چوک دہلی کا مشہور محلہ ہے جہاں قتیل بسر کر رہا تھا ۔ (سنہ ۱۱۹۶ھ)

۵ - بیلے نابینا کے ترجمے میں مصحفی لکھتا ہے کہ میں سنہ ۱۱۹۸ھ میں شاہ جہان آباد سے لکھنؤ آیا لیکن بہ سبب بے مزاجی لکھنؤ چھوڑنے کا ارادہ کر رہا تھا کہ قتیل نے ان کی ڈھارس بندھوائی " موخر الذکر مصحفی کے بیان کے مطابق اس وقت نواب کی ملازمت میں آ گیا تھا ۔ اس سے معلوم ہوا کہ سنہ ۱۱۹۸ھ میں قتیل لکھنؤ میں موجود تھا ۔ (سنہ ۱۱۹۸ھ)

۶ - ابھی مصحفی کا تذکرہ فارسی عقدِ ثریا مرتب بھی نہ ہونے پایا تھا کہ قتیل دہلی سے غائب نظر آتا ہے " در ایام دوری آں تمنا سے صادق ...... من تنہا قدم در بادیۂ تلاشِ اشعار و احوال ...... مسودہ سرگذشت ہر یک را بر پارۂ کاغذی نگاشتم " ص ۲ - تذکرہ عقدِ ثریا سنہ ۱۱۹۹ھ میں مرتب ہوا " زہے باغِ باصفا " مادۂ تاریخ ہے ۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ سنہ ۱۱۹۹ھ میں وہ دہلی سے غائب ہے ۔ (سنہ ۱۱۹۹ھ)

۷ - تذکرہ ہندی میں مصحفی ، نواب مہربان خاں رند کے ذکر میں لکھتا ہے :

" فقیر حسبِ اتفاق روزے برائے دیدنِ آں بزرگ ہمراہِ مرزا قتیل در رستم نگر بہ مکانش گذر افگندہ بود " ص ۱۰۱ - اس سے معلوم ہوا کہ قتیل بہ زمانۂ ترتیب تذکرہ ہندی لکھنؤ میں موجود تھا ۔ تاریخ اختتام تذکرہ سنہ ۱۲۰۹ھ ہے لیکن اس کی ترتیب کا کام سنہ ۱۲۰۱ھ سے پہلے سے شروع ہو چکا تھا ۔ (سنہ ۹-۱۲۰۱ھ)

۸ - تذکرہ خلاصۃ الافکار میں قتیل کے ذکر میں لکھا ہے : " بہ عافیت وصحت بہ معاشرت شاگرداں و دوستاں در بلدۂ لکھنؤ بسر می برد " یہ عبارت قیامِ لکھنؤ پہ دال ہے ۔ یہ تذکرہ سنہ ۱۲۰۶ھ تا سنہ ۱۲۰۷ھ میں لکھا گیا ہے ۔ (سنہ ۱۲۰۶ھ)

۹ - خواجہ محمد علی تمنا عظیم آبادی خلف خواجہ عبداللہ تائید عظیم آبادی متوفی سنہ ۱۲۰۶ھ نے جو نواب علی ابراہیم خاں خلیل کے معتمد تھے ایک ضخیم بیاض فارسی شعرا کی مرتب کی ہے جس پر قتیل نے اپنے ہاتھ سے دیباچہ لکھا ہے ۔ اس کے چند جملے یہ ہیں :-

" قتیل بے سروپا گویہ کہ چوں در سال ہزار و دوصد و دوازدہ ہجری بہ ملاقات شریف خواجہ محمد علی تمنا خلف ارشد خواجہ عبداللہ تائید ...... در لکھنؤ بدولت خانۂ خان صاحب عبدالقادر خاں بہادر اتفاق افتاد " اس بیان کے غلط ماننے کی کوئی وجہ نہیں ۔

...یا آفس کی فہرست کتب فارسی جلد دوم میں مشہور واقعات اور شعرا و اکابرین کے سنین ولادت و وفات وغیرہ دیے ہیں۔
...ن کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۲۱۲ھ میں عبدالقادر خاں کارکن ایسٹ انڈیا کا قیام جان ہمڈن کی معیت میں لکھنؤ میں
...۔ بہرحال ۱۲۱۲ھ میں عبدالقادر خاں لکھنؤ میں موجود تھا۔ اب رہا اس کے اور قتیل کے تعلقات[1] کا حال، سو اس کا بھی ثبوت
ملاحظہ ہو:۔

نہر الفصاحت کے رقعہ (۲۶) میں قتیل اپنے کسی عزیز کو لکھ رہا ہے کہ تمہارا سفر کلکتہ اور خان صاحب مولوی عبدالقادر خاں
...وساطت سے مسٹر جان ہمڈن سے ملاقات کا حال معلوم ہوا۔" چوں این بے سروپا خان صاحب ممدوح نیازمندے و اخلاصے
...بست ..." معلوم ہوا کہ قتیل ۱۲۱۲ھ میں لکھنؤ میں موجود تھا اور وہیں مولوی عبدالقادر خاں کے مکان پر اس کی ملاقات
...ن سے ہوئی۔ (۱۲۱۲ھ)

۱۰۔ چہار شربت کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۲۱۵ھ میں وہ کالپی گیا اور ڈھائی سال تک وہاں مقیم رہا۔ صاحب
تذکرہ شمع انجمن کے قول کے مطابق وہ عماد الملک کا مصاحب بن گیا تھا۔ تذکرہ نتائج الافکار میں بھی یہی ہے کہ کچھ دنوں کالپی
رہے اور بخیر و خوبی بسر کی۔ (۱۲۱۵ھ)

۱۱۔ چہار شربت میں وہ خود لکھتا ہے کہ ۱۲۱۷ھ میں کالپی سے لکھنؤ واپس لوٹا۔ (۱۲۱۷ھ)

۱۲۔ حسین قلی خاں عاشقی تلمیذ وجیہ الدین عشقی عظیم آبادی کا بیان ہے۔

"..... الحال از عرصۂ سی و شش سال بہ لکھنؤ تشریف می دارد، و از پانزدہ سال
بسبب خلت و اتحاد مرزا شجاعت علی خاں مشہور بہ آغا صاحب کہ مختار سرکار
دولت مدار مرشد زادۂ آفاق مرزا اسکندر شکوہ بہادر ..... بہ دولت شاہزادۂ
ممدوح استقامت پذیرفت۔" بعد تحریر احوال ناگہاں خبر جاں گداز رسید کہ
آں فصاحت کیش بہ مرض استسقا بہ تاریخ بست و دوم ربیع الاول در
لکھنؤ ودیعت حیات سپرد۔"

عاشقی یہ سطریں قتیل کی بالکل آخری عمر میں لکھ رہا ہے۔ اس کا سال وفات ۱۲۳۳ھ ہے اگر اس سے ۱۵ سال نکال لیے جائیں تو اس کا
مطلب یہ ہوگا کہ قتیل تقریباً ۱۲۱۸ھ میں سکندر شکوہ کے مصاحبوں میں داخل ہو چکا تھا۔ (۱۲۱۸ھ)

۱۳۔ دریائے لطافت کی ترتیب میں قتیل کا بڑا ہاتھ تھا اور نصف ثانی جو منطق و قوافی اور بیان و بدیع پر مشتمل ہے کلیتہً
اس کا لکھا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ یہ وہ زمانہ ہے جب سعادت علی خاں مسند پر رونق افروز تھے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ ۱۲۲۱ھ، ۱۲۲۲ھ

---

[1] عبدالقادر اور قتیل کے تعلقات پر روشنی "وقائع عبدالقادر خانی" سے بھی پڑتی ہے جس کا ایک ناقص نسخہ کتب خانہ حبیب گنج میں موجود ہے۔ ایک نسخہ جامعہ علی گڑھ میں بھی تھا لیکن اب موجود نہیں۔ راقم نے اپنے کام کے لئے کچھ اجزا کی نقل کتب خانہ حبیب گنج کے نسخہ سے کرائی ہے۔ اور اس وقت وہی پیش نظر ہے۔

میں قتیل لکھنؤ میں موجود تھا۔ (۱۲۲۱-۲۲ھ)

۱۴- آزاد نے زنگین کے حوالے سے لکھا ہے کہ مرزا حاجی کے مکان پر مشاعرہ ہوتا تھا، انشا، قتیل، مصحفی اور دوسرے شعرا جمع ہوتے۔ ناسخ جاتے، سب کو سنتے مگر وہاں خود کچھ نہ پڑھتے۔ (آبِ حیات: ۳۴۵)

مرزا حاجی کے مکان پر مشاعرے کب ہوتے تھے اس کی ہمیں خبر نہیں، لیکن ہم یہ ضرور جانتے ہیں کہ انشا ایک روایت کی بنا پر ۱۲۲۵ھ میں خانہ نشین ہو گیا تھا۔ اس مجمع میں جرأت بھی نظر آتا ہے۔ اس کا سالِ وفات نئی تحقیق کی بنا پر ۱۲۲۴ھ ہے۔ یہ مشاعرے ظاہر ہے کہ ۱۲۲۴ھ یا اس کے لگ بھگ منعقد ہوا کرتے تھے جب کہ میر کے آخری ایام تھے۔ اور ناسخ کا ابتدائی دور۔

۱۵- معدن الفوائد، مرزا قتیل کے ان رقعات کا مجموعہ ہے جو خواجہ امام الدین امامی نے اس کی زندگی ہی میں مرتب کیا ہے۔ اس کے ایک مکتوب میں قتیل رقمطراز ہے: "آقا صاحبان مخدوم مکرم بخیریت اند و تا ہر سنگھ به کوٹھی ہستند و من بہ نخاس در خانہ شما" نخاس لکھنؤ کا ایک محلہ ہے۔ اور یہ مکتوب ۲۰ ربیع الثانی ۱۲۲۷ھ کا لکھا ہوا ہے۔ (۱۲۲۷ھ)

۱۶- ایک دوسرے مکتوب کے چند جملے یہ ہیں: "بہ ہر روز کہ شنبہ غرہ ربیع الثانی ۱۲۲۸ھ بود عرضہ شما و خطے کہ اسمی من بود ور حویلی نخاس ہمکار از حضور بہ این تقریب کہ فردا روزِ مشاعرہ است رسیدم بہ مطالعہ درآمد" اس سے معلوم ہوا کہ ۱۲۲۸ھ میں وہ لکھنؤ میں موجود تھا۔ (۱۲۲۸ھ)

۱۷- مولوی عبدالقادر خان علگین رام پوری اپنے روزنامچہ "وقائع عبدالقادر خانی" میں بہ سلسلۂ سفر لکھنؤ ۱۲۲۹ھ کے ذیل میں لکھتے ہیں: "روزے در محفل مشاعرہ کہ دراں ایام بہ خانہ میر جعفری بود رفتم، مرزا محمد حسن قتیل، و مصحفی، میر نصیر دہلوی دراں زمرہ مرگروہ بہ شمار می آمدند۔ شیخ امام بخش ناسخ دراں ایام روزافزونی بہ نام وری دراں کار بود"۔ (نسخہ راقم: ۵۵) معلوم ہوا کہ قتیل ۱۲۲۹ھ میں لکھنؤ میں موجود تھا۔ (۱۲۲۹ھ)

۱۸- ۱۲۳۱ھ میں ہم اسے پھر کالپی میں موجود پاتے ہیں۔ مظہر العجائب کے دیباچے سے معلوم ہوتا ہے کہ دورانِ تالیفِ کتاب میں وہ کالپی میں ہے۔ یہ کتاب ۱۲۳۱ھ میں لکھی گئی۔ صاف ظاہر ہے کہ ۱۲۳۱ھ میں وہ کالپی میں موجود تھا۔ (۱۲۳۱ھ)

۱۹- راجہ امرت لال اپنے لڑکے مکھن لال کی شادی کے موقع پر قتیل کو جو وہیں لکھنؤ میں موجود ہے، دعوت نامہ بھیجتا ہے:

"عرضِ اقدس می رساند کہ شبِ شنبہ براتِ بندہ زادہ مکھن لال بودہ در مکانے کہ بر چوپٹیا فروکش کردہ ام، امیدوارم کہ امروز یا فردا برائے یک دو ساعت اگر غلام نوازی فرمایند موجبِ افتخار است۔"

مکتوباتِ امرت لال کے اس قلمی نسخے کی ابتدا میں کچھ اور سادہ اوراق ہیں جن پر کچھ ریختہ کے اشعار، کچھ نسخے اور کچھ قطعاتِ تاریخ درج ہیں۔ ایک قطعۂ تاریخ مکھن لال کی شادی کا بھی ہے جس سے صنعتِ تعمیہ میں ۱۲۳۲ھ کے اعداد نکلتے ہیں۔ تقریب شادی لکھنؤ میں انجام پائی۔ معلوم ہوا کہ قتیل ۱۲۳۲ھ میں لکھنؤ میں موجود تھا۔ (۱۲۳۲ھ)

۲۰- اس کا سالِ وفات ۱۲۳۳ھ ہے اور اس امر پر تمام مورخوں اور تذکرہ نویسوں کا اتفاق ہے کہ اس کی وفات لکھنؤ میں ہوئی۔ دوسرے لفظوں میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ وہ ۱۲۳۳ھ میں لکھنؤ میں موجود تھا۔ (۱۲۳۳ھ)

ذیل کی سطروں سے معلوم ہوگا کہ قتیل کس سنہ میں کہاں رہا۔

" سنہ ۱۱۸۳ھ دہلی، سنہ ۱۱۹۰ھ ... ، یا فیض آباد، سنہ ۱۱۹۶ھ میں دہلی، سنہ ۱۱۹۸ھ لکھنؤ، سنہ ۱۱۹۹ھ دہلی سے باہر غالباً لکھنؤ، سنہ ۱۲۰۶ھ، سنہ ۱۲۰۷ھ لکھنؤ، سنہ ۱۲۱۰ھ تا سنہ ۱۲۱۱ھ کے درمیان کسی ایک وقت لکھنؤ، سنہ ۱۲۰۷ھ کے دو چار برس پہلے سے لکھنؤ، سنہ ۱۲۱۲ھ لکھنؤ، سنہ ۱۲۱۵ھ ... ، سنہ ۱۲۱۸ھ لکھنؤ، سنہ ۱۲۱۹ھ لکھنؤ، سنہ ۱۲۲۱ھ لکھنؤ، سنہ ۱۲۲۴ھ لکھنؤ، سنہ ۱۲۲۷ھ لکھنؤ، سنہ ۱۲۳۰ھ لکھنؤ، سنہ ۱۲۳۲ھ ... ، سنہ ۱۲۳۳ھ لکھنؤ، سنہ ۱۲۳۳ھ ... اب مجھے بتایا جائے کہ آخر اس کا قیام فرید آباد میں کب تھا؟ اس کا قیام وہاں ثابت۔ نہ اس کے باپ کا قیام محقق۔ نہ وہ وہاں پیدا ہوا، نہ اس کے باپ کی پیدائش وہاں ہوئی، نہ وہ وہاں مرا۔ نہ اس کے باپ کی وفات وہاں ہوئی۔ آخر فرید آباد اس کا وطن کیسے ہو گیا!

## ۵

یہ مضمون سنہ ۱۹۴۱ء میں بی اے کے امتحان کی فراغت کے بعد سپردِ قلم کیا گیا تھا، اور سنہ ۱۹۴۳ء کی ابتدا میں جب علی گڑھ یونیورسٹی میں تعلیم حاصل کر رہا تھا، اشاعت کے لیے نگار کو بھیجا گیا تھا، جہاں وہ جون سنہ ۱۹۴۳ء میں شائع ہوا۔ اب دس سال کے بعد نظرِ ثانی، ترمیم اور اضافہ کے ساتھ اسے دوبارہ شائع کیا جا رہا ہے۔ اس اثنا میں مجھے بہت سے نوادر تک بھی رسائی ہوئی۔ اور بعض نئے بیانات کا علم ہوا۔ تحقیق کا کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ ہو۔ تحقیق کی دنیا میں دس ماہ کی مدت بھی بہت ہے اور کبھی کبھی ایک آدھ بات ایسی نظر آ جاتی ہے جس کی بنا پر پرانے نتیجے باطل کرنے ہوتے ہیں۔ مقامِ مسرت ہے کہ دس سال گزر جانے پر بھی جو ابتدائی مفروضہ میں نے قائم کیا تھا اور جو دعوے اس مضمون میں کیا گیا تھا، اس سے بال برابر ہٹنے کی ضرورت محسوس نہ ہوئی بلکہ اپنے دعوے پر اور مستحکم ہونے کا موقع ملا۔ اس اثنا میں بزرگوں اور دوستوں کی رائیں بھی معلوم ہوئیں۔ اپنے مخدوم قاضی عبدالودود صاحب بیرسٹر کا ممنون ہوں کہ انھوں نے مضمون کا بڑے غور سے مطالعہ فرمایا اور بڑے مفید مشورے دیے۔ میں ان کا تہِ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں۔ ایک دو مضمون بھی اس سلسلے میں لکھے گئے جن میں خود مولوی سید ہاشمی صاحب فرید آبادی کا مضمون قابلِ ذکر ہے۔ انھوں نے اپنے گرانقدر مضمون میں بعض نئی باتیں کہی ہیں۔ ان کی وضاحت ضروری ہے۔

فرید آبادی صاحب نے "مرزا قتیل کا وطن" کے عنوان سے ایک مضمون رسالہ اردو (جنوری سنہ ۱۹۴۵ء) میں شائع کیا ہے۔ تمہید کے بعد آپ رقمطراز ہیں:۔

"رسالہ نگار میں مختار الدین صاحب آرزو نے بڑی محنت اور قابلیت سے قتیل کے حالات مختلف تذکروں سے جمع کیے ہیں اور زیادہ وثوق سے عاشقی عظیم آبادی کی شہادت پیش کی ہے جو قتیل کا ہم عصر اور اس کے ساتھ خط و کتابت رکھتا تھا اور بڑی تفصیل سے اس کے حالات تحریر کرتا ہے۔ اس نے قتیل کی ولادت شاہجہان آباد (دہلی) بتائی ہے۔ بعض اور معتبر تذکرے بھی اس کی طلبیت اور ابتدائی نشو و نما دہلی تحریر کرتے ہیں۔ مختار الدین صاحب کا بھی یہی خیال معلوم ہوتا ہے اور ہمیں ان کی تائید میں عذر نہیں۔ لیکن مضمون کے آخر میں جو وہ سوال کرتے ہیں کہ "آخر فرید آباد اس کا وطن کیسے ہو گیا؟" جواب میں عرض ہے کہ اس کے دہلوی کہلانے اور فرید آبادی ہونے میں

کوئی تناقض نہیں ہے۔ کیونکہ فریدآباد، دہلی کے مضافات میں داخل ہے"۔ "دریائے لطافت" میں اس کا نام دہلی کے محلوں اور بازاروں کے ضمن میں تحریر کیا گیا ہے اور یہ وہ کتاب ہے، جس کے آخری دو باب خود مرزا قتیل نے لکھے تھے۔"

غرض یہ ہے کہ جب دہلوی کہلاتے اور فریدآبادی ہونے میں کوئی تناقض نہیں ہے تو اختلاف ختم ہو جاتا ہے۔ اب ایسے بیان پر بھروسہ کرنا زیادہ بہتر ہے جس پر اکثریت کا اتفاق ہو۔ سارے قدیم تذکرہ نویس انسے دہلوی کہتے ہیں فریدآبادی کوئی نہیں بتاتا۔ اس لئے انسے دہلوی ہی کیوں نہ تسلیم کر لیا جائے خصوصاً ایسی شکل میں کہ:-

"تاریخوں اور تذکروں سے قطع نظر خود فریدآباد کا محلِ وقوع اور دہلی سے تعلقات ایسے ہیں کہ اگر کوئی تذکرہ نویس قتیل کو ایک نواحی بستی کی تفصیل لکھنے کے بجائے اجمالاً دہلوی لکھتا ہے تو اسے غلط نہیں کہہ سکتے۔"

آخر میں تحریر فرماتے ہیں:-

"بہرحال اتنا یقینی ہے کہ غالب نے جو قتیل کے قریب العصر اور دہلی کے رہنے والے تھے، اس کے فریدآبادی ہونے کا حال کسی سے سنا ہوگا۔ ورنہ وہ خود اس کا وطن تصنیف نہ کرتے، یہ بہت بعید از قیاس بات ہے لیکن جب تک ان کے کسی ہمعصر کی تردید میسر نہ آئے ہم حالیہ ردّ و قدح کو ان کے بیان کی تکذیب کے لئے کافی نہیں سمجھتے۔"

غالب کی تحقیق اور حاسۂ تاریخی کے متعلق عرض کیا جا چکا ہے۔ پھر غالب نے اسے لکھنوی اور ایک جگہ دہلوی بھی تو لکھا ہے۔ غالب کے ایک قول کو تسلیم کیا جائے اور دوسرے اقوال کو کیوں ٹھکرا یا جائے خصوصاً ایسی صورت میں کہ وہ اقوال صحت سے قریب تر ہونے کا امکان زیادہ رکھتے ہوں۔ آخری اقوال، ان کی عمر کے آخری دور کے اقوال ہیں اور ہو سکتا ہے کہ انھیں بعد میں صحیح اطلاع ملی ہو اور وہ اپنے پہلے قول سے پھر گئے ہوں۔ اور جہاں تک وطن تصنیف کرنے کا تعلق ہے تو انھیں تو آدمی تصنیف کرتے دیر نہیں لگتی۔ عبدالصمد ہرمزان کی تصنیف نہیں تو اور کیا ہے؟ رہا سوال ہمعصر کی تردید کا، تو پہلے یہ تو معلوم ہو کہ غالب کے علاوہ قتیل کی وفات کے وقت غالب کی عمر بیس اکیس سال کی تھی جو زمانہ ان کی جوانی کی رنگینیوں کا تھا، مرزا اس زمانہ میں دہلی میں تھے کبھی کبھار ننھیال آگرے چلے جاتے ہوں گے۔ ان کا اس زمانہ میں لکھنؤ جانا اور قتیل کا دہلی آنا ثابت نہیں۔ اس لئے ملاقات کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ ان وجوہ سے ان دونوں کی معاصرت بھی کچھ ویسی ہی ہے۔ اور کون ایسے معاصر ہیں جو قتیل کو فریدآبادی بتلاتے ہیں۔ اور فاضل مضمون نگار عاشق عظیم آبادی اور خواجہ تمنا عظیم آبادی کو قتیل کے معاصر کیوں نہیں سمجھتے۔ جن سے تعلقات، خط و کتابت اور ملاقات سب کچھ ثابت ہے؟

## مصادر:-

مرزا قتیل کی مطبوعہ تصانیف، تاریخ و تذکرے کی کتابوں اور رسائل کے علاوہ ذیل کے مخطوطات خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں:-

۱۔ تذکرۂ خوش معرکۂ زیبا مرتبہ سعادت خاں ناصر، نسخۂ خدابخش، بانکی پور، جامع علی گڑھ

۲۔ تذکرۂ سفینۂ ہندی — مرتبہ بھگوان داس۔ نسخہ خدا بخش بانکی پور۔

۳۔ تذکرۂ نشترِ عشق — مرتبہ آغا حسین قلی خاں عاشقی عظیم آبادی۔ نسخہ خدا بخش بانکی پور۔

۴۔ تذکرۂ معراج الخیال — مرتبہ میر وزیر علی عبرتی عظیم آبادی۔ نسخہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال۔

۵۔ تذکرۂ ریاض الاذکار — مرتبہ میر وزیر علی عبرتی عظیم آبادی۔ نسخہ راقم۔

۶۔ تذکرۂ خلاصۃ الافکار — مرتبہ ابو طالب تبریزی اصفہانی۔ نسخہ خدا بخش بانکی پور۔

۷۔ عمان المعانی — مرتبہ خواجہ محمد علی تمنا عظیم آبادی۔ نسخہ قاضی عبد الودود صاحب بانکی پور۔

۸۔ کلیاتِ قتیل — از قتیل۔ نسخہ خدا بخش، جامعہ علی گڑھ، جامعہ بنارس، حبیب گنج۔

۹۔ رقعاتِ امرت لال — مرتبہ امرت لال۔ نسخہ راقم۔

۱۰۔ وقائع عبد القادر خانی — مرتبہ عبد القادر خاں غمگین رامپوری۔ نسخہ راقم[1]۔

---

[1] یہ مضمون کئی دنوں سے مکمل تھا اور یہاں سے بنارس بھیجا تھا کہ کہیں سے لے کے آفتاب زبیری صاحب [illegible]

# مثنوی بہارِ عشق

خواجہ احمد فاروقی

ہماری تنقید ایک عرصے تک واعظ و محتسب کا کام انجام دیتی رہی ہے۔ اسی لیے مرزا شوق کی مثنوی بہارِ عشق کو کبھی درخورِ اعتنا نہیں سمجھا گیا۔ ہم نے پیالے کو مرقع کی آستین میں پوشیدہ رکھا۔ لیکن اس میں عکسِ یار دیکھنے کی کوشش نہیں کی۔ ہم زاہدِ خود بیں سے سیکھنے میں مصروف رہے اور یہ کبھی نہیں سمجھے کہ رندِ قدح خوار سے بھی بہت سی باتیں سیکھی جا سکتی ہیں۔

اس میں شک نہیں کہ بہارِ عشق کسی کے دبے ہوئے لیکن پُرخروش جنسی رجحانات کی نشاط انگیز داستان ہے۔ یہ ہوسکاری اور عیش کوشی کی کہانی ہے۔ جس کو شاعر نے پوری بے باکی اور بے حجابی کے ساتھ بیان کیا ہے۔ لیکن اس نے رنگین پردہ ڈال کر پردہ کے نقش و نگار کو حقیقت باور نہیں کرایا۔ اور نہ معذرت پیش کر کے اپنے گناہ کو بدتر از گناہ بنایا ہے۔

مثنوی پڑھنے کے بعد ہمارے دل میں مختلف سوالات پیدا ہوتے ہیں؟ کیا مرزا شوق نے محض زندگی کی ترجمانی ہی کی ہے اسے بلند نہیں کیا؟ کیا ان کی پستی میں عفونت ہی عفونت ہے، کسی قسم کی لطافت نہیں ہے؟ کیا ان کی فتادگی بلندی کی منازل قطع کرنے میں کوئی بھی مدد نہیں دے سکتی؟

ایک شخص جو اپنے سر پر بھاری بوجھ اٹھائے ہوئے اندھیری رات میں دشوار گزار سفر طے کر رہا ہے۔ وہ اگر راستہ کے پیچ و خم اور نشیب و فراز سے دوسرے راہ گیروں کو مطلع کر دیتا ہے تو وہ [illegible] کے الفاظ میں اپنا ہی بوجھ ہلکا نہیں کرتا بلکہ دوسروں کا بھی بوجھ ہلکا کر دیتا ہے۔

خیام نے ایک شیخ اور زنِ فاحشہ کا مکالمہ لکھا ہے۔ زاہد نے بدکار عورت کو جھڑکا کہ تو ہر وقت مست و خراب رہتی ہے۔ تو نے خیر سے اپنا رشتہ منقطع کر لیا ہے۔ اور شر سے وابستہ ہو گئی ہے [illegible] کی بھی خبر ہے تجھے؟ اس نے کہا حضور میں تو جیسی ہوں ویسے آپ کو ظاہر کرتی ہوں کیا آپ بھی ایسے ہیں جیسے اپنے آپ کو ظاہر کرتے ہیں؟

مرزا شوق نے اپنے انداز میں اسی سوال کو دہرایا ہے اور اس سوال کی حسین اہمیت سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔

یہ قصہ جانِ عالم واجد علی شاہ کے اس لکھنؤ سے متعلق ہے جہاں فیضِ نسیم اور جلوۂ گل کی کمی نہیں تھی۔ ہر منظر جنت نگاہ اور ہر گوشہ بساطِ دامانِ باغباں بنا ہوا تھا۔ نظارہ جہاں بھی تھا۔ اور شوقِ دیدار بھی، رہس کے سوانگ، اندر سبھا کی پریوں کے جھمگھٹے، درگاہ

اور شام و سحر کی یہ رنگینیاں قائم ہو کر رہ گئی ہیں۔

مے و رامش و رنگ و بو کی یہ فیض بخشیاں صرف "آفتاب سپہر جاہ و حشم" ہی کے لیے مخصوص نہیں تھیں جن کے اختیارات کم ہوتے ہوتے محدود ہو گئے تھے۔ بلکہ ہر غریب و امیر اسی رنگ میں رنگا ہوا تھا۔ ہر خاص و عام کے آگے اسی طرح ایک نہ ایک جام سرشاری رکھا ہوا تھا۔ زہرۂ صبح بھی تھا، اور جامِ بلور بھی۔ صراحیِ مۓ ناب بھی تھی اور سفینۂ غزل بھی، لوگ، ماضی و مستقبل کو حال کی سرمستیوں اور رنگینیوں میں بھلا چکے تھے اور دستِ افشانی اور پاکوبی کا مفہوم صرف یہ رہ گیا تھا کہ:-

بیا تا یک امشب تماشا کنیم
چو فردا شود فکر فردا کنیم

بہارِ عشق کے قصہ کی ابتدا اور انتہا اسی حسن پرور اور عشق خیز سرزمین میں ہوتی ہے۔

یہ افسانہ لکھنؤ کا ایک خوب صورت نوجوان ہے۔ جس کا وقت ابھی معصوم قہقہوں اور چہچہوں میں گزرتا ہے۔ وہ عشق و عاشقی سے قطعی ناواقف ہے اور دامِ الفت سے ناآشنا۔

نامِ الفت سے ہم نہ تھے آگاہ ‏ کسی یوسف کی تھی نہ ہرگز چاہ
عیش و عشرت میں کٹتی تھی اوقات ‏ چہچہوں میں گزرتی تھی اوقات
عشق کا سنتے تھے نہ افسانہ ‏ شمع رویوں پہ تھے نہ پروانہ
جان دیتے نہ تھے کسی گل پر ‏ ہنستے تھے نالہائے بلبل پر
آہ و زاری جو کوئی کرتا تھا ‏ اک تماشا ہمیں گزرتا تھا

لیکن ایک دن جب کہ وہ لکھنؤ کے شرفا کے دستور کے مطابق چوک میں سیر کرنے جا رہا تھا۔ اتفاقاً ایک کافر ادا سے آنکھیں چار ہو گئیں۔ اور اس کے ہوش و خرد کا سارا سرمایہ چھن گیا۔ وہ دل جہاں اب تک مسرت و اطمینان کی حکمرانی تھی، وہاں اضطرار و التہاب کا پرچم گڑ گیا۔ یہ داستان خود شاعر کی زبان سے سننے کے قابل ہے۔

ایک دن جو برائے سیر اٹھا ‏ دیکھی کوٹھے پہ ایک ماہ لقا
ہم روشن تھا حور کی صورت ‏ سر سے پا تک تھی نور کی صورت

"ماہ لقا" کی یہ تصویر کتنی مکمل اور دل کش ہے۔

حسن یوسف بھی اس کے آگے ماند ‏ چہرہ زلفوں میں جیسے ابر میں چاند
گل سے رخسار، گول گول بدن ‏ گات جس طرح کنچنے روشن
رخ پہ وہ بکھرے بکھرے زلف کے بال ‏ رنگِ گل سے وہ ہونٹ پان سے لال
لبِ مسی کے وہ دانت رشکِ قمر ‏ جانِ عاشق نثار ہو جس پر
ناک میں نیم کا فقط تنکا ! ‏ شوخی چالاکی متبسم کا !

قد میں آثار سب قیامت کے | گاڑی گردن میں طوقِ منت کے
رخ پہ گرمی سے وہ عرق کم کم | جس طرح گل پہ قطرۂ شبنم
عکسِ رخ موتیوں کے بالوں میں | بجلیاں چھوٹی چھوٹی کانوں میں
رنگ گل سی کمر لچکتی ہوئی | چوٹی ایڑی تلک لٹکتی ہوئی
سرو سا قد تو گل سے رخسارے | شانے بازو بھرے بھرے سارے

کتنا مکمل اور صحیح نقشہ ہے یہ۔ مہ لقا کی ابھی شادی نہیں ہوئی۔ اس کی جوانی ابھی کانٹے میں تل رہی ہے۔ اس کی خوبصورتی آرائش اور تکلف سے یکسر بے نیاز ہے، مرزا شوق نے بکھرے ہوئے بالوں، بے مسّی کے دانتوں، آستینوں کی پھنسی کرتی، جسم کی پھرتی ناک میں نیم کے تنکے، کانوں کی بجلیوں، بھرے بھرے بازوؤں، پسینہ کے چھوٹے چھوٹے قطروں، اور چوٹی کے لٹکنے کا ذکر کرکے مہ لقا کی تصویر اپنے باریک موقلم سے پوری خوبی و صناعی کے ساتھ کھینچی ہے۔ اس سراپا میں اور زہرِ عشق کے سراپا میں بڑا فرق ہے۔ اس سے مقصود نہ رُخِ روشن کے آگے شمع رکھنا ہے اور نہ ہی مقابلہ کرنا۔ بلکہ صرف یہ ظاہر کرنا ہے کہ آب و رنگ اور جزئیات کے اعتبار سے بہارِ عشق کی تصویر زیادہ دل پذیر ہے۔ زہرِ عشق کے اس قسم کے الفاظ، حیرتِ حور، کمالِ نمکین، رشکِ چشمِ غزال، بے عدیل و نظیر ہمارے سامنے مہ جبین کا پورا نقشہ پیش نہیں کرتے۔ بہارِ عشق میں یہ تعمیم نہیں ہے۔ مہ لقا کی ادائیں الگ ہیں۔ مخصوص ہیں، اُسی کے لیے ہیں۔ سراپا میں جس جگہ بھی نظر کیجیے یہ جی چاہتا ہے کہ عمر یہیں بسر کر دی جائے۔ ایک ایک کرشمہ دامنِ دل کو کھینچتا ہے اور کہتا ہے ع یارِ ما این دارد و آں نیز ہم!
میرِ مثنوی اس جوبن اور جوان منظر کی تاب نہ لا سکا۔ اور ایک ہی نگاہ میں دل ہی کا سودا نہیں ہوا! بلکہ اس کا زمین و آسمان بھی چھن گیا۔

جب نظر سے نظر دوچار ہوئی | ایک برچھی جگر کے پار ہوئی
رنگ رخ دیکھتے ہی زرد ہوا | دل میں بے اختیار درد ہوا
دل جو صدمہ بڑا اٹھاتا تھا | ایک رنگ آتا ایک جاتا تھا
غم نے کی دل سے کج ادائی سی | منہ پہ چھٹنے لگی ہوائی سی
سوزشِ داغِ دل دوچند ہوئی | آتشِ عشق سے بلند ہوئی
سوزِ دل نے یہ آگ بھڑکائی | جان گھبرا کے لب تلک آئی
منہ کو تاب و تواں نے پھیر لیا | ابرِ گیسو نے دل کو گھیر لیا
واں سے جنبش نہ کی ہوئی دشوار | تیر کھائے ہو جس طرح سے شکار
جان و دل مبتلائے درد ہوئے | یک بیک ہاتھ پاؤں سرد ہوئے
لہو کلیجہ سا کوئی ملنے لگا | غم سے دل دو دو ہاتھ اچھلنے لگا

یہ آخری شعر بھی ملاحظہ ہو۔

شہر سارا اجاڑ تھا گویا | اتنا رستہ پہاڑ تھا گویا

یہ کیفیات اصوات سے اتنی قریب ہیں کہ پڑھنے والا متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔

پہلی نگاہ کی محبت اکثر لکھنے پڑھنے والوں کی نظر میں مورد اعتراض رہی ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ محبت کو کسی ترازو میں نہیں تولا جاسکتا اس کا کوئی وقت، کوئی لمحہ مقرر نہیں ہے۔ اس کا نہ کوئی قانون ہے، نہ کوئی تاریخ۔ پھر اس قسم کا فیصلہ کرتے وقت ہمیں اس زمانے کے، اور اپنے ملک کے مخصوص حالات کو بھی نظر انداز نہیں کرنا چاہیئے۔ یہاں بہت سی عورتیں ہی نہیں، مرد بھی قفس میں بند رہتے ہیں اور کسی فتنہ طراز کو دیکھ کر ان کے تاثرات بھی بڑے ہی شدید ہوتے ہیں۔

بہرحال اتنا ہوا کہ ہمارے میر مثنوی کی تمام شب بےچینی اور اضطراب کے ساتھ گزری —— عشق کا رات بھر تو جوش رہا،
صبح ہوتے ہی پھر نہ ہوش رہا۔ دوست آشنا نہایت پریشان ہوئے۔ صدقے بسلے اترنے لگے۔ گلاب چھڑکا جانے لگا۔ اقربا کو بھی تشویش ہوئی۔ اور بعض کو تو یقین ہو گیا کہ یہ شخص اب جاں بر نہیں ہو سکتا۔ یہ بات مبالغہ آمیز ہو سکتی ہے لیکن ناممکن نہیں۔

کوئی کہتا تھا کوئی غم سے بڑا — یک بیک آسمان ٹوٹ پڑا
کچھ دوا کرتے دل کو صبر آتا — کاش بیمار پڑ کے مرجاتا
نہ سنی درد مند کی نہ اپنی کہی — دل کی حسرت تمام دل ہی میں رہی
اللہ آمین ہے اس کو یاد ہے — سارے گھر کا یہ ہی اجالا ہے

سارا گھر ماتم کدہ بنا ہوا تھا کہ خدا خدا کر کے اس مریض غم نے آنکھیں کھولیں اور اس بے ہوشی سے نجات پائی ——

تن بے جاں میں سب کے جان آئی
رنج اور غم دلوں سے ہو گئے دور — اپنے بیگانے سب ہوئے مسرور

اب لوگوں نے اس زخم بے نشاں اور تیر بے کماں کا پتہ لگانا شروع کیا۔ ایک آدمی قسمیں دے دے کر پوچھنے لگا۔ ناچار پوری داستان سنانا پڑی۔

ماجرا سب بتا دیا ان کو — ان کے گھر کا پتہ دیا ان کو

دوستوں نے غم گساری اور چارہ سازی کا پورا یقین دلایا۔

آشنا بولے شہر چھانیں گے — لائیں گے ہم جہاں سے جانیں گے
ہیں جو اس شہر میں تو آئیں گی — ہم سے چھپ کر کہاں یہ جائیں گی

کچھ عرصہ اسی پریشانی اور اضطراب میں گزرا۔ عاشق کا کسی چیز میں دل نہ لگتا تھا۔ دریا کی سیر کی۔ باغ کی بہار، چوسر، شطرنج کوئی چیز اسے مسرور نہ کر سکتی تھی۔

بالآخر ایک دوست نے اس کے گھر کا پتہ لگا لیا۔ اور آکر یہ خوش خبری سنائی۔ لیکن دیکھئے کتنے لطیف انداز میں سنائی ہے۔

جس پہ عالم فریفتہ ہے آج — حسن خود جس کا شیفتہ ہے آج
جس کو ہے ادعائے یکتائی — آفت جاں ہے جس کی رعنائی
تیغ ابرو سے جس کی بسمل ہو — تیر مژگاں سے جس کے گھائل ہو

جس کی خاطر ہوا ہے حال تباہ     جس کی فرقت میں ہو کمال تباہ

کھاتے پیتے ہو اور نہ سوتے ہو     جس کی الفت میں جان کھوتے ہو

واسطے جس کے نالے کرتے ہو     جان دیتے ہو جس پہ مرتے ہو

دل پڑا جس کے غم میں جلتا ہے     جس ستم گر پہ دم نکلتا ہے

جس کا رہ رہ کے دھیان آتا ہے     جس پہ دم دشمنوں کا جاتا ہے

گھر بڑی محنتوں سے پایا ہے     آج اس کا پتہ لگایا ہے

اس کے جواب میں عاشق کا تاثر صرف یہ ہے

ہنس دیا، رنج دل سے دور ہوا

پھر گھبرا کے پوچھتا ہے وہ کب آئیں گی؟

یا مجھے اپنے گھر بلائیں گی؟

دوست ہنستا ہے اور کہتا ہے: ہوش کی دوا کرو۔ یہ کچھ ایسا سہل اور آسان تھوڑی ہے۔

ہنس کے اس نے کہا حواس میں آؤ     ان مری باتوں پہ نہ اتراؤ

ایسا آسان ان کا آنا ہے     سہل کچھ آپ کا بلانا ہے

کس نے یہ مشورہ بتایا ہے     دل کہیں اور بھی لگایا ہے

عشق آفتِ آسمانی ہے     برسوں لوگوں نے خاک چھانی ہے

اس کے بعد عشق کے فلسفہ پر تقریر ہے۔ یہ طولانی ضرور ہے۔ لیکن اردو لٹریچر میں ان کامیاب تجربہ کی مثالیں ایک ہی دو جگہ مل سکیں گی۔

عشق آفتِ آسمانی ہے     برسوں لوگوں نے خاک چھانی ہے

شمع ہو کے کہیں پگھلتا ہے     کہیں پروانہ بن کے جلتا ہے

کہیں سرمہ ہے چشمِ تر ہے کہیں     کہیں صندل ہے دردِ سر ہے کہیں

کہیں ہے کفر اور کہیں اسلام     کہیں دونوں کو کرتے ہیں یہ سلام

کہیں آتش ہے خود کہیں ہے خلیل     کہیں ساقط ہے مثلِ بعض علیل

کہیں فرقت کا دردمند ہے یہ     کہیں مغرور خود پسند ہے یہ

کہیں زخمِ جگر کا پھاہا ہے     درد بن کر کہیں کراہا ہے

کہیں عارض کا خال بنتا ہے     کہیں چشمِ غزال بنتا ہے

کہیں افعیِ زلفِ یار ہے یہ     کہیں تریاقِ زہرمار ہے یہ

گریۂ چشمِ خونچکاں ہے کہیں     خندۂ زخمِ عاشقاں ہے کہیں

میرے مرنے پہ ان کو لاؤ گے
جب میں مر جاؤں گا تو جاؤ گے

دوست وعدہ کرکے رخصت ہو جاتا ہے۔ لیکن سراسیمہ، ششدر اور پریشان ہے کہ یہ کام کس طرح انجام دے اور کس کو ہمراز بنائے۔ اتفاق سے ایک ماما مل جاتی ہے، جس کی تصویر مرزا نے ایسی صناعی اور چابک دستی سے کھینچی ہے کہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ گوشت و پوست کی صورت میں، چہلیں کرتی ہوئی ہمارے سامنے موجود ہے۔ اس کی رہبری اور امداد سے ابتدائی دقتیں دور ہو جاتی ہیں۔

اتنے میں نکلی گھر سے ایک عورت — سانولا رنگ، چلبلی صورت
لال پنجمہ، ازار بند پڑا — گچھا اک کنجیوں کا اس میں پڑا
کھیلتی ہنستی کھلکھلاتی ہوئی! — آنکھ ایک ایک سے ملاتی ہوئی
چاق چوبند سینہ زوری میں — پھول رکھے ہوئے کٹوری میں
آنکھ ایک ایک پہ لگاوٹ کی — بات ایک ایک سے گھلاوٹ کی
حسن کے دن جوانی زوروں پہ — رات کی باسی مہندی پوروں پہ
دھیان ایک اک سے بدگمانی کا — ستیاناس ہو جوانی کا
یہاں ٹھہری کبھی وہاں ٹھہری — دو منہ ہنس بول لی جہاں ٹھہری

یہ ایک متوسط گھرانے کی ماما کا حلیہ ہے اور اس تاریخی ماحول میں بالکل کھپ گیا ہے۔ غالب نے بھی ایک خط میں ماما کا نقشہ کھینچا ہے اور اس میں ان ہی شوخ رنگوں سے کام لیا ہے۔

دوست نے اپنی ضرورت اس سے بیان کی اور کہا کہ اپنی بیگم کو کھڑے کھڑے دروازے تک بلا دو۔ ان سے ایک دو ضروری باتیں کہنی ہیں۔ میں کسی کو بیچ میں ڈالنا نہیں چاہتا۔ بات ان ہی سے کہنے کی ہے۔ اس میں ان کو زحمت تو ہو گی۔ لیکن "غیر کے سننے کا پیام نہیں" ـــ وہ ہی سن لیں تو بہتر ہے۔

ماما اقرار کر لیتی ہے وہ اس کو کوئی بڑا کام نہیں سمجھتی۔ وہ جانتی ہے کہ بات سننے میں ایسی قیامت نہیں ہے

وہ مٹکتی چلی گئی گھر میں
یہ اکیلے کھڑے رہے در میں

بیگم بہت خفا ہوئیں۔ وہ کون ہے؟ کہاں سے آیا ہے؟ بے پوچھے گچھے کیوں لے آئی اُسے ظالمہ کہیں کی؟

بات کرنے کا ہے یہ کون طریق — کر لیا ہوتا خوب سا تحقیق!
آئے کس جا سے ہیں پیام ہے کیا — کس نے بھیجا ہے ان کا نام ہے کیا
پوچھا تو ہوتا ماجرا کیا ہے — تو بھی لے رنڈی کتنی جھیلا ہے
بات کا کچھ سلیقہ خاک نہ ڈھول — فوج اتنا ہو کوئی اول جلول
جھوٹ سچ پانچے ہلاتی آئی — جو چلے کر نئی کھل کھلاتی آئی

اور جو کچھ بولوں تو بگڑتی ہے　　　تو تو ماما ہوا سے لڑتی ہے

مہر لگے گی ترن تیرے سر کا رنڈا　　　شہر بھر کی نگوڑی آوارا

تجھ سے بھوا لئے خوف کھاتی ہوں　　　خیر کہدے میں آپ آتی ہوں

میر افادہ فیح شرک بیٹھ ، وہی چیل آ لی ۔ نہ معلوم ماما کیا سنے اور کیا کہے۔

کیا اس دوست نے وہ سب ظاہر　　　کہا کچھ چپکے کچھ پکار پکار

عاشقی و بزم سب بیان کیا　　　میرا احوال سب بیان کیا

کہا پہلے تو ہو گیا تھا جنوں　　　آج تنگ آ کے کھا گئے افیوں

تم دو بالا ہے گھر قیامت ہے　　　دشمنوں کی عجیب حالت ہے

نبض آنکھوں سے آب ڈھلتا ہے　　　نبض ساقط ہے دم نکلتا ہے

دوست نے سراسر غلط بیانی سے کام لیا اور اس پر جتنا بھی اعتراض کیا جائے کم ہے۔ لیکن اس نے پوری داستان کو اس خوبی اور دلنشینی سے بیان کیا کہ نقا حیران ہو گئی۔

نام افیوں کا سن وہ نالہ زار　　　بولی اچھے نہیں ہیں یہ کردار

زہر یوں کھائیں اور گنوائیں جان　　　کوئی بدنام ہو نہیں کچھ دھیان

مہ لقا پر اس تقریر کو سن کر جو اثر ہوتا ہے۔ اس میں دوست کا غم، عدو کا خوف، جان اور آبرو کا ڈر سب ہی کچھ شامل ہے۔ لیکن اس سے اس دوست کی جرأت اور بڑھ جاتی ہے اور وہ اس سے چلنے اور دیکھنے کے لیے کہتا ہے۔

عرض کی دلبری کے ہے شایاں　　　چل کے ان کی اگر بچا لو جاں

ہے بشر کے لیے مروت شرط　　　آدمی کو ہے آدمیت شرط

قسمیں دے کر دوا پلاؤ انہیں　　　چل کے للہ دیکھ آؤ انہیں

اور کسی کا کہا نہیں کرتے　　　سب بضد ہیں، دوا نہیں کرتے

اور کہے کوئی جھوٹ مانیں گے　　　بے تمہارے چلے نہ مانیں گے

گو کہ بچنے کا کوئی طور نہیں　　　دیکھ ہی لیں گے خیر اور نہیں

بعض نقادوں نے مہ لقا کے اس فعل کو قابلِ اعتراض سمجھا ہے۔ لیکن معترضین اس کے ان الفاظ کو بھول جاتے ہیں۔

نام چلنے کا سن وہ عاشق کش　　　بولی وہ تیوری چڑھا کے خیر چہ خوش

ہوتے سوتوں کو اپنے وہ بلوائے　　　خوب گرمی کی کیا مزے میں آئے

دل میں یہ کیا خیال آیا ہے　　　خانگی کسبی کچھ بنایا ہے

کتنی باتیں نگوڑی آتی ہیں　　　شامتیں کہہ کے تھوڑی آتی ہیں

کوئی مرتا ہے کیوں بلا جانے　　　ہم بہو بیٹیاں یہ کیا جانیں

اس کے بعد غصہ سے کہتی ہے۔

| | |
|---|---|
| پھر یہ غصہ سے بولی او خود کام | کوئی کرتا ہے اس طرح کے کام |
| دُور ہو بس کر ہے قصور معاف | پاس کرتی ہوں جان کر اشراف |
| ورنہ اس کا مزہ چکھا دیتی — ! | کیا کہوں جو نہیں سزا دیتی |
| اب خبردار یاں نہ آئیے گا | پھر نہ یہ بات منہ پہ لائیے گا |
| میری جوتی سے زہر کھایا ہے؛ | مجھ کو کس بات پہ ڈرایا ہے |
| جان جائے گی ان کی جائے گی | میری پاپوش بھی نہ آئے گی |

مہ لقا کے ذہن میں ایک کش مکش ہے۔ اسے آبرو کا بھی پاس ہے اور خونِ ناحق کا ڈر بھی ہے۔
دیکھیے یہ الفاظ ایک عام عورت کے کتنے آئینہ دار ہیں۔

| | |
|---|---|
| اسے تو اپنوں کھائی قہر کیا | اور بھی اپنے حق میں زہر کیا |
| اب جو آئی بھی تھی نہ آؤں گی | جیلے کو اور بھی جلاؤں گی |
| ان کی قسمت میں یوں ہی مرنا تھا | مجھ کو رسوائے شہر کرنا تھا |

لیکن پھر سوچتی ہے کہ اس نے خودکشی کا اقدام کیا ہے۔ اگر وہ اس کی جان بچا سکتی ہے تو اسے بچانا چاہیے۔ انسانیت اور نسائیت دونوں کا تقاضا یہ ہے۔ رسوائی دونوں طرف ہو رہی ہے یوں خونِ ناحق بھی گردن پر رہ جائے گا۔

| | |
|---|---|
| پر مرا دل بھی تھر تھراتا ہے | سن کے لرزہ خدا کا آتا ہے |
| در گزر کس طرح کروں حق سے | ہول آتا ہے خونِ ناحق سے |

جب اس کی سمجھ میں کچھ نہیں آتا تو وہ جھنجھلا کر اپنے ذہن میں یہ ہی طے کرتی ہے۔

| | |
|---|---|
| کیسی جلتی ہے جان رہ رہ کر | یہ ہی آتا ہے دھیان رہ رہ کر |
| گالیاں منہ پہ دیجئے چل کر | جھوٹ سچ دیکھ لیجئے چل کر |

اس کے بعد کہتی ہے :-

| | |
|---|---|
| خیر اب جلد تم یہاں سے جاؤ | جس طرح ہو سکے دوا پلواؤ |
| پہلے اپنی طرف سے دم دینا | پھر مری جان کی قسم دینا |

گھر کے اندر بیٹھنے والی۔ دنیا کے گرم و سرد سے ناواقف، نوجوان، نادان اور ناتجربہ کار لڑکی اگر اس ہم رنگِ زمین دام میں گرفتار ہو گئی۔ تو ایسی حیرت کی یا دنیا سے نرالی بات نہیں ہے۔ اس کا یہ پیام دیکھیے کیا اس میں شرافتِ نفس کا کوئی جذبہ نہیں ہے

| | |
|---|---|
| اور یہ کہنا او خدائی خراب | یوں بھی کھوتا ہے کوئی اپنا شباب |
| یوں گنواتا ہے کوئی اپنی جان | سب سمجھتے ہیں جان ہے تو جہان |
| دو مہینے میں تم کو ضبط ہوا | سال دو سال بھی نہ ضبط ہوا |

ایسے سافر میں ہوش اُڑ گئے واہ  کتنے کم ظرف ہو معاذ اللہ

آخر میں کہتی ہے:-

پھر یہ بولی وہیں نہ رہ جیسا  اک ذرا آ کے جان کہہ جانا
ہم بھی درگاہ آج جائیں گے  ہو گی فرصت تو واں بھی آئیں گے

دوست نے آکر یہ ساری رُوداد عاشق کو سنائی اور زہرہ اسے فقرے پر زور دیا۔

وہ تو اللہ نے بچائی آج  ہم تو سمجھے تھے منہ کی کھائی آج
آپ کے لیے نئی خطر ہوتا  گر یہ فقرہ نہ کارگر ہوتا
پہلے غصہ تھا طور تھے بے طور  بکتے تھے قول و فعل اور ہی اور
جب کہا میں نے زہر کھایا ہے  سن کے لرزہ انہیں تب آیا ہے

مرادا۔کہنے کی خوش خبری سن کر میرِ افسانہ کے قالبِ بے جاں میں جان سی پڑ گئی۔

سن کے یہ ہاتھ پاؤں پھول گئے  رنج و زحمت تمام بھول گئے

یہ دیوانی لڑکی ایک شریف بدمعاش کی باتوں پر اعتبار کر کے اور درگاہِ حضرت عباس کے جانے کا بہانہ کر کے میرِ مثنوی کے ہاں پہنچ گئی۔ ماما اس کے ساتھ تھی۔ اس کی شوخی اور طراری کا وہی عالم تھا۔ جو ہم اس سے پہلے دیکھ چکے ہیں۔

پوچھتی آئی ہے یہاں تک گھر  ہاتھ رکھے کھڑی ہے کولھے پر
اپنے سایہ سے بھی بھڑکتی ہے  بوٹی بوٹی پڑی پھڑکتی ہے
ہنسی ٹھٹھا جگت ضلع میں طاق  چل رہی ہے زبان تڑاق پڑاق
کھڑی ایک اک کا منہ چڑاتی ہے  ہنسے دیتی ہے لوٹی جاتی ہے
چوٹی لپٹی ہے باسی ہاروں سے  لڑ رہی ہے جگت کہاروں سے

مہ لقا کو پردہ کر کے باغ میں اتروایا گیا۔ اس کا آنا بھی قیامت کا آنا تھا۔

سب حیا سے بدن چرائے ہوئے  پائنچے ناز سے اُٹھائے ہوئے
شرم سے گو عرق تھا سب تن میں  پر شرارت بھری تھی چتون میں
نوک جھوک اک جمال سے پیدا  بانکپن چال ڈھال سے پیدا
شوخ و طرار چلبلی کم سن  حُسن اُبلا ہوا بہار کے دن
کچھ گندھے کچھ کھلے وہ سر کے بال  سارے معشوقوں سے نرالی چال
ادا معشوق پن کی گھاتوں میں  شرم آنکھوں میں قہر باتوں میں
چال اٹکھیلیوں سے چلتی آئی  دل کو پاؤں کے نیچے ملتی آئی
جان عشاق ہوتی تھی پامال  دیتے تھے قتل کی صدا خلخال

گھنگھرو جوتی کے جگمگاتے تھے ۔۔۔ بال میں بال اور یہ لانے تھے
منتخب حسن اس کا لاکھوں میں ۔۔۔ لال ڈورے نشیلی آنکھوں میں
گوری رنگت پری سی صورت میں ۔۔۔ چلبلاپن بھرا طبیعت میں
آنکھوں پر سحر ہونٹوں پہ اعجاز ۔۔۔ بات کرنے کا اک نیا انداز
تھا عجب پیچ و تاب کاکل کا ۔۔۔ پھٹا پڑتا تھا جوبن اس گل کا
خرمن جاں پہ برق آفت تھی ۔۔۔ قہر تھی ، فتنہ تھی ، قیامت تھی

مہ لقا اجنبی جگہ آئی تھی ۔ سارا جسم پسینہ میں ڈوبا ہُوا تھا ۔ بار بار اسے یہ ہی ڈر تھا کہ کوئی آتو نہیں رہا ۔ کوئی آواز تو نہیں سے رہا ۔ میر مثنوی کی چکنی چپڑی باتوں نے اسے یہ سمجھنے پر مجبور کیا کہ اسے دھوکا دیا گیا ہے ۔ اور زہر کھانے کا افسانہ محض اس کو یہاں بلانے کے لیے گھڑ لیا تھا ۔

یوں بڑا چکمہ کھا گئی افسوس ۔۔۔ ہو تیرے جل میں آ گئی افسوس

کاش یہ دھوکا کبھی نہ دیا جاتا ۔

اس کے بعد اختلاط اور وصل کی داستان ہے ۔ چاروں طرف بے حیائی اور بے شرمی کے پردے پڑ جاتے ہیں اور خوب دل کھول کر دادِ عیش دی جاتی ہے ۔ قیامت یہ ہے کہ جتنی یہ داستان عریاں اور غیر مہذب ہے اتنی ہی اس کی زبان شُستہ و رفتہ ، سادہ اور بے تکلف ہے ۔ روانی اور صفائی کا یہ عالم ہے ۔ جیسے شفاف پانی کا چشمہ پہاڑ کے دامن سے ڈھلک رہا ہو ۔ جو بندش ہے ۔ وہ چُست ، جو محاورہ ہے وہ درست ، جو لفظ ہے وہ برمحل ۔

ہمارے پند آموز نقادوں نے ساری بحث اخلاق ہی پر آ کر ختم کر دی ۔ انہوں نے اس پر غور نہیں کیا کہ شاعری اچھی بُری نہیں ہوتی ۔ شاعر اچھے بُرے ہوتے ہیں ۔ اور شاعری کی اخلاقیت ( MORALITY ) اس سے زیادہ اور کچھ نہیں ہوتی کہ وہ اظہار و اسلوب میں مکمل ہو ۔ انہوں نے اخلاقی نکات تو ڈھونڈے لیکن جذبات نگاری کی قوت ، بیان کی سلاست ، زبان کی صحت اور روزمرہ کی قدرت پر غور نہیں کیا ۔ یہ عریانی ، تو اس زمانہ کے فیشن میں داخل تھی ۔ خود "صاحب عالم" اور "سلطان عالم" اس کے محرم تھے ۔ اور ان داستانوں کو مزے لے لے کر نظم کرتے اور عوام کے سامنے بے محابانہ پیش کرتے تھے ۔ جب اس بارگاہِ سلطانی سے فتوے مل حاصل ہو جائے اور چشم یار بھی شہ دینے کے لیے موجود ہو ، پھر ایک عام آدمی ، معمولی گوشت و پوست کا آدمی ، اپنی نظر پر ، اپنے دل پر ، اور اپنے قلم پر کس طرح قابو رکھ سکتا ہے ۔

ہمارے تنقید نگار حور پری کے اس جواب کو بھول جاتے ہیں ، جو اس نے اپنی برأت میں واجد علی شاہ کو دیا تھا ۔

کہا حل ، ثابت علی خاں کا ہے ۔۔۔ خطاکی ، خطا نام انساں کا ہے
نہیں ہیں فقط ایک تقصیر وار ۔۔۔ کہ اس دام میں اور بھی ہیں شکار

حقیقت یہ ہے کہ اس حمام میں سب ہی ننگے تھے ۔ صاحبِ عالم ہوں ۔ یا بہارِ عشق کا ہیرو ، حور پری ہوں یا مثنوی کی مہ لقا ۔

پھر اس زمانہ کا مذاقِ سخن بھی ایک خاص سانچہ میں ڈھل گیا تھا۔ یہ سانچہ ٹوٹ سکتا تھا بدل نہیں سکتا تھا۔ دُور کیوں جائیے ابھی کل کی بات ہے ڈاکٹر ضیاء عباس ہاشمی بیان کرتے تھے کہ ان کے ایک عزیز داغ کے دیوان سے میلاد شریف پڑھتے تھے اور زار و قطار روتے تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس زمانہ میں رندی و زہد میں اتنا سخت تضاد نہیں تھا، جتنا آج ہے۔ پروفیسر حامد حسن قادری بیان کرتے ہیں کہ مولوی نصیر عالم صاحب نے ایک مرتبہ علامہ شبلی کے سامنے یہ شعر پڑھا۔

کارخانے میں خدا کے ہے کیسے دخل ہوا
بچّہ تم پہلے جنہیں بیاہ ہوا میرے بعد

مولانا آرام کرسی پر بیٹھے ہوئے تھے، اُٹھ کے بیٹھ گئے۔ پہلے مصرعہ کو بار بار پڑھتے تھے اور اس کے محاورے سے لطف اُٹھاتے تھے۔

پروفیسر نعیم الرحمن صاحب ناقل ہیں کہ ایک مرتبہ لاہور کے اورینٹل کالج کے اہل ریش عربی کے طلبا نے علامہ اقبالؒ سے شکایت کی کہ حسان کا دیوان نصاب سے خارج کرا دیجئے اس لیے کہ اس میں فحشیات ہی فحشیات ہیں۔ علامہ مرحوم نے نہایت معصومیت اور استعجاب سے سوال کیا: "کیا آپ کے درجے میں لڑکیاں بھی ہیں؟" کہا "نہیں" فرمایا "تو پھر کیا حرج ہے۔ آپ سب ماشاءاللہ مرد ہیں اور ڈاڑھی والے ہیں۔ آپ کو یہ بھی تو معلوم ہونا چاہیئے کہ عرب شرفا گالیاں کیسے دیتے تھے۔ آخر گالیاں بھی تو زبان اور ادائے خیال کا ایک طرز ہیں۔ اس سے بھی تو واقفیت ضروری ہے۔"

بات کہاں سے کہاں پہنچ گئی۔ اس سخن گسترانہ بحث سے مقصود صرف یہ ہے کہ اس اختلاط اور وصل کی داستان کو اس دور کے مذاق، اور حالات سے الگ کر کے نہ دیکھنا چاہیے۔ ورنہ ہم اپنے اُوپر بھی ظلم کریں گے اور مصنف پر بھی۔ یہاں ایک طرف اصرار و التجا ہے دوسری طرف انکار اور غصہ۔

اچھے آتے ہی اختلاط بڑھائے — خوب نام خدا مزے میں آئے
چل ہے فقرہ ترا معاذ اللہ — میرے تو ہوش اُڑ گئے واللہ
لوگ کہتے تھے ہے لبوں پہ جان — مکر کے صدقے جھوٹ کے قربان
توبہ کس درجہ بے حیائی ہے — واہ کیا بیہودہ کی صفائی ہے
میں پڑا چکمہ کھا گئی افسوس — جو ترے جُل میں آگئی افسوس
جھوٹا، بد ذات فعلیا مکّار — ان گنوں پر ترے خدا کی سنوار
گو یہ پہلے سے جان جاتی ہیں — مر بھی جانا جو تو نہ آتی ہیں
ایسے فقروں کو کوئی کیا سمجھے — اور تو کیا کہوں، خدا سمجھے

---

گہ ڈرایا کہ کوئی آتا ہے — کبھی بولی کوئی بلاتا ہے
شرم سے سب بدن چرائے ہوئے — آپ ہی آپ کچھ چھپائے ہوئے

ہاتھا پائی میں صاف بچتے جانا
چھوٹے پڑتے کو ڈھانپتے جانا

بال رخ کے سنوارتے جانا
اوڑھنی کرتی اتارتے جانا

زور کرنا کبھی کہ چھوئیں ہاتھ
کبھی کہنا الٰہی ٹوٹیں ہاتھ

کبھی باتوں میں ہوش کھو دینا
کبھی کھسیانی ہو کے رو دینا

آنکھیں پھوٹیں جو پھر نظر دیکھے
ہم کو پیٹے اگر ادھر دیکھے

کبھی کہتی کہاں میں آن پڑی
کیا کروں کس غضب میں جان پڑی

گھر گئی آکے کیسی آفت میں
پڑ گئی جان کس مصیبت میں

کئی دن سے بخار آتا ہے
تن بدن سن سنایا جاتا ہے

کچھ عجب حال میرے جی کا ہے
دیکھو پنڈا ابھی سے پھیکا ہے

رحم مجھ پر نہیں کچھ آتا ہے
کوئی مہماں کو یوں ستاتا ہے

کبھی جھنجھلا کے سر پٹک دینا
ہاتھ سے کر کبھی جھٹک دینا

گہہ کلائی مروڑنے لگنا
اور کبھی ہاتھ جوڑنے لگنا

کبھی تیوری چڑھا کے یہ کہنا
گہہ زباں کو دبا کے یہ کہنا

کوئی اس طرح بھی بپھرتا ہے
ہاں۔ کوئی ایسی بات کرتا ہے

اشتیاق ایسا کیا زیادہ ہے
خیر ہے کہیے کیا ارادہ ہے

فصد کھلواؤ تم کو سودا ہے
سنبھلو صاحب ذرا ہوا کیا ہے

نچلے بیٹھو تمہیں خدا کی قسم
بس زیادہ کرو نہ ناک میں دم

نوج اس طرح بھی کوئی لوٹائے
نوج کوئی اتنی ہول جول مچائے

کبھی کہنا ہماری بھتی کھائے
گر ہمیں بے طریق ہاتھ لگائے

ہم کو پیٹے اگر مروڑے ہاتھ
ہم کو کھائے گر نہ چھوڑے ہاتھ

گاہ ماتھے پہ ہاتھ کو دھرنا
کبھی اظہار درد سر کرنا

کبھی کہنا سواری منگواؤں
ہے یہی شرط گھر چلی جاؤں

کبھی کہنا کہ تم کو سودا ہے
جان کی خیر ہے ہوا کیا ہے

کچھ بہت خوش مزاج حال ہے
تو نے یہ چڑمری نکالی ہے

بے حیائی کا جامہ پہنا ہے
خیر ہے لکھنؤ میں رہنا ہے

چربی آنکھوں پہ تیری چھائی ہے
کچھ نگوڑے کی شامت آئی ہے

جان ہلکان ہو گئی بخدا
چھوڑ غارت گئے مرا پیچھا

کبھی ذلت نہ یہ اٹھائی تھی      چھائیں پھوئیں میں نوچ آئی تھی
ہٹ کے بیٹھو بہت ستایا ہے      تم نے خیلا مجھے بنایا ہے
کیا دھما چوکڑی مچائی ہے      تیری بختاوری کچھ آئی ہے
تم تصدق گئے نثار ہوئے      خوب میرے گلے کا ہار ہوئے
مجھ کو یہ بات ہے نہیں مرغوب      اچھے کھل کھیلے واہ وا کیا خوب
بس زیادہ نہ آپ اترائیں      دیکھو کچھ شامتیں نہ آ جائیں

مہ لقا غصہ میں آ کر کہتی ہے۔

کچھ تو ہی نہ مجھ کو جانیے گا      دیکھیے پھر برا نہ مانیے گا
موئے جیتے اکھاڑ ڈالوں گی      مکڑی کی طرح جھاڑ ڈالوں گی
میں اگر بولنے پہ آؤں گی      لاکھوں دھڑے تیرے اڑاؤں گی
ابھی سب کہہ کے سن کے کھولوں گی      سات پیڑی کی کہن لکے رکھ دوں گی
دیکھنا کیسی دھوم ڈالوں گی      روئی کی طرح توم ڈالوں گی

---

تھے اسی دن کو سب اٹھا رکھے      کیا کیا ارمان ہیں خدا رکھے
اب میں بھی جو قصد تیرا ہے      لے لو کم بختوں نے گھیرا ہے
اور وہ ہوتیاں ہیں البیلی      میں نہیں کچی گولیاں کھیلی
نوچ اپنے کا اعتبار کروں      ایڑی چوٹی پہ میں نثار کروں
لاکھ منت کرو بلائیں لو      وہ نہیں ہوگا تم جو سمجھے ہو
کوئی دل کا مزہ بھی کھوتا ہے      یہ زبردستیوں سے ہوتا ہے
میں تو مفت خدا ہوئی بدنام      اس محبت کو آپ کی ہے سلام
کچھ عجب ڈھنگ ہیں طبیعت کے      بہت آما سنہ ہو صحبت کے
ہم کو بھاتے نہیں ہیں ایسے طور      یہ چہ میگوئیاں رہیں کہیں اور
بات مجھ کو نہیں یہ خوش آتی      ایسی بندی نہیں ہے ادھماتی

اب تک میر منشی کی منت و سماجت کی آوازیں ہم تک نہیں پہنچیں، اور ان کو پہنچنا بھی نہیں چاہیئے تھا۔ صرف مہ لقا کی خفگی اور غصہ کی آوازیں سنائی دیتی ہیں۔ لیکن اس مرتبہ 'عاشق' کے بلند بانگ دعوے اتنے جوش اور یقین کے ساتھ پیش کیے جاتے ہیں کہ ان کی آواز ہم تک بھی پہنچ جاتی ہے۔

وہ قدموں پہ گر کر کہتا ہے۔

ہر گھڑی دم تمہارا بھرتے ہیں — بخدا ہم تو تم پہ مرتے ہیں
جھوٹے کی جان پر ستم ٹوٹے — شاہ عباس کا علم ٹوٹے
ستیاناس جائے غارت ہو — اور پھر جن کی کچھ طبیعت ہو
بخدا کوئی خوش جو آتا ہو — آنکھیں پھوٹیں جو کوئی بھاتا ہو
اسی اللہ کے ولی کی قسم — روضۂ مرتضیٰ علیؑ کی قسم

مہ لقا جواب دیتی ہے۔

بولی باتیں بنا نہ میرے ساتھ — اب تو میں لگ گئی ہوں تیرے ہاتھ
مجھ پہ مرتے ہو تم قرآن کسوں — سچ کہو تم کو میری جان کسوں
مجھ کو بھی ہو یقیں کہ مرتا ہے تو — یا فقط اپنے منھ میاں مٹھو
اپنے مطلب کی یہ محبت ہے — تیری تو ذات بے مروّت ہے

اس کے بعد بدمستی کا اندھیرا چھا جاتا ہے۔ حیا و شرم کا لباس اُتر جاتا ہے اور تہذیب کی آنکھیں نیچی ہو جاتی ہیں۔

چلبلے چٹکے پکارتی تھی کبھی — ڈھیلے ہاتھوں سے مارتی تھی کبھی

---

لو کلائی اُتر گئی۔ ہے ہے — کیا غضب ہے میں مر گئی ہے ہے

---

قہر ہے ظلم ہے قیامت ہے — مجھ پہ ہے ہے یہ کیسی آفت ہے

---

میری ماما کدھر گئی لوگو — ہائے اللہ میں مر گئی لوگو

---

بس مرا ہو گیا ہے ناک میں دم — ہٹ کے بیٹھو تمہیں خدا کی قسم
اب جو تو بولے گا قرآن کسوں — اپنی اور تیری جان ایک کروں
گالیاں کیسی کوسنے دوں گی — میں بھی ایک اپنے نام کی ہوں گی
بس بہت میں نے آدمیت کی — جو نہ کرنا تھی وہ مروّت کی
دیکھو پھر اب اگر ستاؤ گے — میری پرچھائیں بھی نہ پاؤ گے

میرِ مثنوی کو اس ظلم، اس حیوانیت، حسن و عشق کی اس توہین کے لیے کبھی بھی معاف نہیں کیا جا سکتا۔ مہ لقا کو آخر وقت تک اس فریب پر غصہ، رنج اور ندامت ہے۔ لیکن ایک لڑکی کی بساط ہی کیا؟ ان حلقہ ہائے دام سے نکلنا اس کے لیے ناممکن تھا۔

خوب آنے کی دی سزا مجھ کو — اب نہ لائے کبھی خدا مجھ کو

یہ بھی اک آبرو کا کھونا تھا — نام بدنام سب میں ہونا تھا

لیکن کیا یہ ردِ عمل کافی ہے؟ ایک مغربی افسانہ نگار نے اسی طرح ایک قصہ لکھا تھا۔ ایک دودھ بیچنے والی لڑکی کو ایک آوارہ مزاج رئیس چھیڑتا ہے۔ اور اس کی عفت و نزاکت اس کے جبر و تشدد کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ لیکن وہ لڑکی زمین سے اٹھتے ہی وہ دودھ کا برتن جو اس دھینگا مشتی میں خالی ہو چکا تھا، اس کے سر پر دے مارتی ہے۔ اس قسم کا کوئی ردِ عمل یہاں عشق میں نہیں ہے۔ اور اس کی غالباً وجہ یہ ہے کہ ہندوستان میں یہ سودا ایک ہی بار ہوتا ہے اور ایک ہی شخص سے ہوتا ہے چاہے وہ اچھا ہو یا برا۔ دوسرے ملکوں میں اس متاعِ گم گشتہ کے بعد بھی بوالہوسانہ یا بے نیازانہ زندگی بسر کی جا سکتی ہے۔

مہ لقا کو اب ایک منٹ پہاڑ ہے۔ وہ جلد سواری منگانے کے لیے منتیں کرتی ہے۔

میری رخصت میں اب نہ کر تاخیر — ورنہ ہم صورتوں میں ہوں گی حقیر
میں تو یاں پڑ گئی ہوں بے بس میں — چرچے واں اور ہوں گے آپس میں
گھر میں سب ہوں گے دیکھتے مری راہ — ڈھونڈنے جائے گا کوئی درگاہ
نہ ادھر کی نہ میں ادھر کی رہی — پھر کہو یہ بلا کدھر کی رہی
آبرو جائے میری جائے گی — تیری تو اس میں بھی بن آئے گی
اب تو جانے دے کبریا کے لیے — منتیں کرتی ہوں خدا کے لیے

سواری آجاتی ہے، میر مثنوی، مہ لقا سے چلتے وقت کہتا ہے۔

جاؤ پر یوں ہی مارتی جاؤ — ہاتھ پر ہاتھ مارتی جاؤ
بولو کب آؤ گی قرار کرو — کچھ تو تسکین جانِ زار کرو
کوئی شے منہ سے کہی جاتی ہے — تم نہیں جانتیں جان جاتی ہے
یہ تو باور نہیں بلاؤ گی — کہو دو کھا کر قسم کب آؤ گی

مہ لقا کہتی ہے کہ اس وقت اس کا جواب کیا دیا جا سکتا ہے۔ آئندہ کی کیا خبر۔ اس وقت سب سے بڑا مسئلہ یہ تھا کہ گھر سے نکلے ہوئے اتنی دیر ہو گئی تھی۔ گھر والے پوچھیں گے تو کیا کہا جائے گا۔ اس کا رنگ فق تھا، چہرہ اترا ہوا تھا۔ دل کانپ رہا تھا۔ لیکن پھر بھی اپنے آپ کو بہت سنبھالے ہوئے اٹھی، اور تیوری پر بل ڈال کے سب کے سنانے کے لیے کہنے لگی۔

نوج نوچندی کو میں جاتی آج — آئی ہوں کیسی ہو میں کھاتی آج
بھیڑ نے آج دم تمام کیا — ایسی درگاہ کو سلام کیا
ساتھ ماما نہ آج گر جاتی — کیسی بختاوری مری آتی
یا خدا ہو بھلا بچاری کا — جو لگایا پتہ سواری کا
کیسی گھبراتی ہوں میں جا کر آج — پہنچی یاں تک خدا خدا کر آج
گر قسم لے تو کوئی کھاؤں گی — کبھی نوچندی میں نہ جاؤں گی

اس درد و فرحت آمیز سے سب لوگ مطمئن تو ہو گئے لیکن خود اس کے دل کا حال عجیب تھا۔ وہ حیران تھی کہ یہ کیا ہوا۔ اور اب کیا ہوگا۔

کچھ مزا دل میں کچھ ندامت تھی — اک کشش دو طرح میں طبیعت تھی
کبھی کہتی تھی کیا ہوئی یہ بلا — کبھی کہتی تھی کیوں ہوئی تھی خدا
رہی اُلجھن سی تا سحر اس کو — نیند آئی نہ رات بھر اس کو
جب دل اس کا بہت ہلاک ہوا — تب گریبان صبح چاک ہوا

یہ ہی حال "عاشق" کا تھا۔

ہوئی فرقت سے یہ مری حالت — نہ وہ رنگت رہی نہ وہ صورت
راحت و عیش سب محال ہوا — دو ہی دن میں عجیب حال ہوا
ہو گئی دل کی ایسی حالتِ زار — جیسے برسوں کا ہو کوئی بیمار
نالہ رک رک کے لبوں پہ آنے لگا — ضعف سے جسم تھرتھرانے لگا
مو بمو زلفِ یار کا تھا اسیر — ناتوانی تھی پاؤں کی زنجیر
رنج فرقت سے غیر حال ہوا — جینا کروٹ تلک محال ہوا
چین دن کو نہ رات کو آرام — یاد میں اس کی صبح سے تا شام

لیکن انیسویں صدی کا مجہول عاشق، کوئی اقدام نہیں کرتا۔ تپش ہجر سے مجبور ہو کر لڑکی ہی ماما کو بھیجتی ہے۔ سیلاب کی پہلی موج گزر چکی تھی۔ اور اب وہ محسوس کرتی ہے کہ وہ بھی اس کے بغیر زندہ نہیں رہ سکتی۔ ماما سے کہتی ہے

میری اچھی تو اس کے گھر تک جا
دیکھ کر اس کو اُلٹے پاؤں آ

"اور جو پوچھیں انھوں نے بھیجا ہے" تو کہنا ؎

ان کی پاپوش کو غرض تھی ہاں — جو مجھے بھیجتی خبر کو یہاں
گزری باتوں کی یاد ہے اب کیا — آپ کو پوچھنے سے مطلب کیا
الغرض جب کمال ہو عاری — اور کرے تجھ سے منت و زاری
کہنا کیوں پیچھے پڑ گئے کیا ہے — ہاں انہوں نے بھی تم کو پوچھا ہے

ماما آکر کہتی ہے۔

چین سے تم تو پڑ رہے سو کر — واں کٹی رات ساری رو رو کر
ہے انہیں غش پہ غش چلا آتا — اُٹھا بیٹھا تلک نہیں جاتا
بوٹی بوٹی میں درد ہے ان کے — رنگ چہرے کا زرد ہے ان کے

دل جو تڑپا تو کیا سب کیا　　عشق کا نام بھی خراب کیا
اپنے مطلب نکال کر تم نے　　جھوٹوں پوچھی نہ پھر خبر تم نے
عشق کر آزردہ ہو جیے صاحب　　آپ کے پاؤں پوجیے صاحب

ماہا بھی یہ الزام لگاتی ہے کہ تم کو کبھی توفیق نہ ہوئی کہ کسی سے مہ لقا کی خیر خبر بھی منگا لیتے۔ اس کے جواب میں وہ صرف یہ کہتا ہے۔

دل و جاں سے نثار ان کا ہوں　　پر میں تقصیر وار ان کا ہوں

اس کی خاطر مجبوریاں کچھ اس قسم کی تھیں، کہ کوئی اندر تک جاکر پیام نہیں لا سکتا تھا۔ الغرض اس کے بعد سے پیام و سلام ہونے لگے۔ خاصان اس طرف سے آتا تھا اور تحفے یہاں سے جاتے تھے۔ ایک دن ان کے ہمسائے میں ایک برات تھی۔ میرِ افسانہ بھی حسبِ الطلب گیا ہوا تھا۔ اتفاق سے ماہ لقا بھی بام پر موجود تھی۔ دونوں کی آنکھیں چار ہوئیں۔ اشک بھر آئے۔ زیرِ بام کچھ باتیں بھی ہوئیں۔ جو ہر لحاظ سے نہایت اہم ہیں۔

مہ لقا کہتی ہے۔

گذری کیا کیا نہ جان پر میری　　خوب لی آپ نے خبر میری
اب نہ کہنا کبھی کہ مرتے تھے　　بس اسی منہ پہ پیار کرتے تھے
جھوٹ دم عاشقی کا بھرتا ہے　　کون صاحب کسی پہ مرتا ہے

میرِ مثنوی سے

سن کے میں نے دیا یہ اس کو جواب　　بس زیادہ کرو نہ دل کو کباب
کس کو تم تک بہت دنوں بھجواتا　　کون ایسا تھا جو خبر لاتا
مہندی چھٹتی نہ آپ گھس جاتیں　　دو گھڑی کو اگر چلی آتیں

مہ لقا کا جواب ایک شریف لڑکی کی بے کسی و بے بسی کا مرقع ہے۔ ایسی لڑکی جس کی رسم و رواج کے مطابق جلد شادی ہونا چاہیے لیکن ابھی نہیں ہو سکی ہے۔ جو عورتوں کے سامنے بھی کھل کے بات نہیں کر سکتی اور جس کی نشست و برخاست، رفتار و گفتار، ایک ایک بات کی گرفت کی جاتی ہے۔

بولی شکوہ مرا تو ہے بے جا　　لوج ہو اور پھر ہو قہرِ خدا
نہیں واللہ دسترس اپنا　　قیدی بندی ہے کیا ہے بس اپنا
کچھ مجھی پر نہیں ہے یہ افتاد　　سب کے ماں باپ ہوتے ہیں جلاد
سارے عالم میں گو یہ آفت ہے　　ہم پہ لیکن بلا قیامت ہے
دن بھر ایک ایک منہ کو تکنا ہے　　بات کرنے میں عیب لگتا ہے
ناک میں دم ہے اشکباری ہے　　زندگی تک سے جان عاری ہے

اس کے بعد کہتی ہے۔

اپنے مطلب کا خوب پایا ہے ڈھنگ ہو بلا سے کسی پہ زیست تنگ
کیا شکایت تمہاری کوئی کرے تم کو کیا ہے کوئی جیئے کہ مرے
دھیان دل میں نباہ کا کب تھا اپنے مطلب سے تم کو مطلب تھا
یاد رکھنا تمہارے بن اپنی جان جائے گی ایک دن اپنی
زہر کھانا ہے جان کھونا ہے ایک دن تم پہ خون ہونا ہے

اسی جگہ مہ لقا کے کچھ عزیز بھی تھے اور انہوں نے یہ ساری گفتگو سن لی تھی۔

تھے جو اشراف کچھ نہ بن آئی مشورت اس طرح سے ٹھہرائی
شادی ان دونوں کی جو ہو جائے کچھ تو منہ سے سیاہی دھو جائے
جب کس طرح یہ چھپائیں گے کالا منہ کس کو اب دکھائیں گے

والدین نے سمجھ داری کی اور خاندانی وقار کی غلط پاسداری نہ کرتے ہوئے دونوں کی شادی کر دی۔ اس طرح مثنوی کا خاتمہ وصل کی شادمانی پر ہوتا ہے اور یہ اختتام زہرِ عشق کے انجام سے بالکل مختلف ہے۔

میں نے اس مثنوی کا قصہ مس بالڈ کو جو سینٹ جانس کالج آگرہ میں انگریزی کی لیکچرار ہیں، سنایا۔ غرض یہ تھی کہ ایک غیر ہندوستانی جو عہد شاہی (Restoration) کے ادبیات سے بھی واقف ہیں۔ اس کے کیا تاثرات ہوتے ہیں۔ انہوں نے کہا اسی مرد نے جس نے لڑکی کو خراب کیا ہے شادی ہو جانا انوکھی بات ہے۔ مغرب میں شاید ایسا کبھی نہ ہوتا۔

لیکن میرے خیال میں نفس پرستی کے اس طوفان کے بعد دونوں فریق اپنے دل کا جائزہ لیتے ہیں جس سے یہ لشکر گزرا تھا۔ اور دل کے تقاضے اور دنیا کی مصلحت دونوں سے مجبور ہو کر یہ محسوس کرتے ہیں کہ زندگی کی اس لغزش کو دائمی محبت کے سرور میں تبدیل ہو جانا چاہیئے۔ مصنف نے بھی اپنی طرف سے اس گناہِ عظیم کی اگر کوئی تلافی کی ہے تو یہی کہ ان دونوں کو رشتۂ ازدواج میں منسلک کر دیا ہے عزیزوں اور رشتہ داروں کا بھی یہ فعل قابل قدر ہے کہ انہوں نے اپنی عادت کے مطابق اس شادی کی مخالفت نہیں کی۔ وہ جانتے تھے کہ اگر بات نکل گئی تو سارے عالم میں بدنامی ہو گی اور پھر کوئی لڑکی کو پوچھے گا بھی نہیں۔

اس مسئلہ پر اس طرح سوچیئے کہ اگر اس لڑکی کی شادی کسی دوسری جگہ ہو جاتی۔ تو فریقین کی زندگی میں کیسی عجیب بدنمائی پیدا ہو جاتی۔ اس بدنمائی کا احساس اس وقت اور قوی ہو گا جب نقدیت کو چھوڑ کر ملک کے عام حقیقی حالات کو پیش نظر رکھا جائے گا۔

میرِ مثنوی نے اپنے مہمان کے ساتھ جو بہیمانہ سلوک روا رکھا وہ محبت کی دنیا میں کبھی معاف نہیں کیا جا سکتا اور سخت سے سخت مذمت اور ملامت کا مستحق ہے۔ ممکن ہے اس کی برأت میں یہ کہا جائے کہ وہ جذبات سے مغلوب ہو گیا۔ اور یہ غلطی ہنگامی اور اتفاقی تھی۔ کیونکہ دام کا یہ حلقہ پہلے سے تیار نہیں کیا گیا تھا۔ لیکن محبت کی نفاست اور نزاکت تو کسی قسم کی آلودگی کو برداشت نہیں کر سکتی

اس کے ساتھ یہ بھی واضح رہے کہ میرِ مثنوی کی یہ زندگی ایک انفرادی واقعہ نہیں ہے۔ پورے مجموعہ کا حادثہ ہے۔ وہ واجد علی شاہ اور قطب الدولہ کے لکھنؤ، سرفراز پری اور یاسمن پری کے لکھنؤ بھانڈوں اور سازندوں کے لکھنؤ۔ نواب آب رساں بیگم اور

نواب عشق [illegible] مرزا [illegible] لکھنؤ کی پیداوار ہے۔ اس کو انیسویں صدی کے اس قبدل ماحول
سے جب [illegible] ہاتھوں سے پکڑ کر اس کا [illegible] نچوڑ لیا گیا تھا۔ رنگ کر کے دیکھنا تاریخ اور تنقید کا خون کرنا ہے ——
پھر وہ کوئی [illegible] نوجوان نہیں ہے۔ اسی دنیا کے دوں کا، اسی گوشت پوست کا معمولی انسان ہے۔ اس میں کمزوریاں بھی ہیں۔ اور
خامیاں بھی۔ [illegible] نہیں ڈالا ہے بلکہ اس کی "انفرادیت" اور "عمومیت" کو ابھارا گیا ہے۔ اس اعتبار
سے مصنف کی حقیقت نگاری اور واقعیت پسندی قابلِ داد ہے۔

مرزا شوق نے [illegible] کا کردار پیش کرنے میں وہ کمال نہیں دکھایا جو زہرِ عشق کی ملکہ افسانہ کے کردار میں ہے اسی لیے اس کا
[illegible] بعض جگہ دھندلا ہے اور بعض جگہ رنگ اتنا گہرا ہو گیا ہے کہ سارے میں پھیل گیا ہے۔ ایک لڑکی جس کی
شرافت [illegible] وہ نوکی گھر میں [illegible] تو اس انداز سے۔

طرز گفتار [illegible] کے ساتھ !
شعر پڑھتے [illegible] کے ساتھ
کچھ [illegible] کچھ ہنسی کچھ شرم
[illegible] لپیٹے گرما گرم

مانا کہ [illegible] فطرتِ ثانیہ بن گئی تھی۔ لیکن ان حالات میں جن کا ذکر مثنوی میں کیا گیا ہے۔
ایک لڑکی کی زبان سے [illegible] شعر نہیں نکل سکتے۔ اسی طرح [illegible] وصل پر جب بحث چھڑ جاتی ہے اور اصرار و انکار کا ایک دفتر
کھل جاتا ہے تو ایک [illegible] لڑکی کا یہ کہنا۔

"دوہرا تمہارا یہ حملہ ہے
ایسا سمجھے کہ شہر شملہ ہے"

کسی طرح جائز نہیں۔

لیکن لڑکی کا کردار مہر مثنوی سے زیادہ بلند ہے۔ اور اس منظوم افسانہ میں اس کے کافی شواہد موجود ہیں کہ وہ شریف گھرانے کی
لڑکی ہے جو ایک فریب کا شکار ہو گئی ہے۔ لیکن اپنی عزت اور عصمت بالکل چھوڑ نہیں بیٹھی ہے۔ بہارِ عشق میں زہرِ عشق کے برخلاف عشق
یک طرفہ ہے۔ مرد پہلے محبت کرتا ہے اور عورت بعد میں۔ مرد اس راہ میں اپنی عزت اور شرافت سب کچھ کھو بیٹھتا ہے اور عورت یہ سب
کھو کر بھی سب کچھ جیت لیتی ہے۔

گناہ کا معاملہ بھی عجیب ہے اور سوسائٹی کے قوانین اس سے بھی عجیب تر ہیں۔ ایک بھوکا آدمی فاقوں سے تنگ آکر چوری کرتا
ہے۔ لیکن قانون اسے سزا دیتا ہے۔ ایک ترش رو استاد یا ایک ظالم باپ سالہا سال تک بچوں کی ذہنیت مسخ کرتا رہتا ہے لیکن قانون
اسے کچھ نہیں کہتا۔

ایک جوان پردہ نشین اور ناتجربہ کار لڑکی پہلی دفعہ یہ سنتی ہے کہ ایک شخص اس کی وجہ سے جاں بلب ہے۔ صرف اس کی موجودگی
ہی اس کو بچا سکتی ہے۔ وہ کچھ [illegible] کچھ آدمیت [illegible] کچھ محبت کی خاطر اس کی جان بچانے کے لیے پہنچتی ہے لیکن وہاں اسے ایک جال

جاتا ہے اور وہ کسی کی چہرہ دستیوں کی تاب نہیں لا سکتی۔ کیا اس کو بھی ہم غلطی یا گناہ ہی کہیں گے — اگر یہ غلطی ہے تو ایسی غلطی ہے جس میں سلامت روی کے نشانات موجود ہیں۔ اگر یہ گناہ ہے تو ایسا گناہ ہے جس میں پشیمانی کے آثار پوشیدہ ہیں۔

یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس بدکاری کے بعد وہ لڑکی اس سے ملنے کا اقرار کیوں کرتی ہے؟ اس کے لیے بے چین کیوں ہوتی ہے؟ خالہ کو کیوں بھیجتی ہے؟ کیا محبت اس نقطہ سے بھی شروع ہو سکتی ہے۔ اس کا جواب اس لڑکی کو نہیں ہماری معاشرت کو دینا چاہیے۔ دراصل محبت کو معاشرہ سے جو تعلق ہے اس کو نظر انداز نہیں کرنا چاہیے۔ یہاں یہ اظہر ہوا ہے کہ جس باپ نے ڈسا ہے اسی کی پوجا کی گئی ہے۔ یہ محبت یہ پرستش عصمت یا نفس کی آسودگیوں سے پاک ہے اس لیے کہ جو کچھ نذر کرنے کو تھا وہ تو نذر ہو چکا یا یوں صحیح معنوں میں لٹ چکا۔ اب بجز آنسوؤں کی روانی اور دل کی تپش کے اور کیا باقی تھا۔ یہ جو ستم آب جو ہوس وحشیانہ ظلم دل شکستہ میں نشتر کی طرح گڑی تھی اب بڑھ کر تند و تیز دریا میں تبدیل ہو گئی۔

مہ لقا کے یہ الفاظ صرف اس کے دکھے ہوئے دل کی پکار نہیں۔ بلکہ ہماری عجیب و غریب معاشرت کا مرثیہ بھی ہیں اب تک ہماری نگاہیں واجد علی شاہی لٹریچر کی صرف منفی تیکھیوں میں الجھی رہی ہیں۔ لیکن اس کا یہ مثبت پہلو کبھی بھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔

نہیں واللہ دست رس اپنا قیدی بندی ہے کیا ہے بس اپنا

دن بھر ایک ایک منہ کو تکتا ہے بات کرنے میں عیب لگتا ہے

ناک میں دم ہے اشکباری ہے زندگی تک سے جان عاری ہے

شادی کے بعد نہ تردامنی کی گرانی باقی رہتی ہے اور نہ خشک دامنی کی سبک سری کچھ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ عہد شباب یادگار خواب کی اس مستانہ لغزش پر ضمیر کی اندرونی عدالت نے ان دونوں کو تو بری کر دیا ہے لیکن شادی کے بعد ایک خلش پیدا کر دی ہے۔ مرزا شوق کا یہ کمال معمولی نہیں ہے کہ اگر وہ اپنے مسائل کا حل تلاش نہیں کر سکے تو کم سے کم ان مسائل کو پوری صفائی اور دیانت داری سے پیش تو کر سکے۔

بہار عشق پلاٹ یا کردار نگاری کے اعتبار سے کوئی بلند پایہ مثنوی نہیں ہے۔ اس کی عظمت کا راز زبان کے لطف اور محاورہ کی چاشنی میں پوشیدہ ہے۔ اس زمانہ میں جب لفظی صنعت گری کو حسن معنی سے زیادہ اہمیت حاصل تھی۔ مرزا شوق نے سادگی و سلاست کے دریا بہا دیئے اور عشق و عاشقی اور حسن و جوانی کے راگ کو ایسی میٹھی بول چال میں چھیڑا کہ دہلی کے شیوا بیان اور شیریں زبان بھی انگشت بدنداں رہ گئے اس رسوائے عالم مثنوی کے کتنے اشعار ہیں جو آج بھی زبان زد خلائق ہیں۔

ناک میں نیم کا فقط تنکا شوخی چالاکی منتقاسن کا

---

وصل تم سمجھے آج ہی کل میں تیس برسوں پھرے ہے جنگل میں

---

بے اثر کب یہ چاہ ہوتی ہے دل سے اک دل کو راہ ہوتی ہے

---

اور جو کچھ اروں تو بگڑتی ہے    تو تو ماما ہوا سے لڑتی ہے

---

کوئی مرتا ہے کیوں بلا جھنے    ہم بہو بیٹیاں یہ کیا جانیں

---

مرزا شوق کی تصویریں سر تا سر حقیقت اور اصلیت پر مبنی ہیں۔ انہوں نے اندک و بسیار کا تقریباً ہر جگہ لحاظ رکھا ہے۔ جہاں ہلکے رنگوں کی ضرورت ہے وہاں ہلکے ہیں جہاں گہرے کی ضرورت ہے وہاں گہرے۔ مثلاً ان مصرعوں کی احتیاط اور صحت دیکھئے جن میں خط کشیدہ لفظوں نے جان پیدا کر دی ہے۔

تم نے کی دل سے کچھ ادائی سی    منہ پہ چھٹنے لگی ہوائی سی

---

شہر سارا اجاڑ سب گویا    اتنا رستہ پہاڑ سب گویا

ع۔ کچھ گندھے، کچھ کھلے وہ سر کے بال

ع۔ کچھ رکھائی تھی، کچھ لگاوٹ تھی

ع۔ شانے بازو بھرے بھرے سارے

ع۔ قہر تھی، فتنہ تھی، قیامت تھی

مرزا شوق کو حقیقت نگاری میں کمال حاصل ہے۔ یہ کمال اسی وقت پیدا ہو سکتا ہے جب مشاہدہ وسیع ہو اور نظر ایک ایک جزو کو دیکھ سکتی ہو۔

ناک میں نیم کا فقط تنکا    شوخی چالاکی مقتضا سن کا
آستینوں کی وہ پھنسی کرتی    جسم میں وہ شباب کی پھرتی
رخ پہ گرمی سے وہ عرق کم کم    جس طرح گل پہ قطرۂ شبنم
مِسی رنج موتیوں کے دانوں میں    بجلیاں چھوٹی چھوٹی کانوں میں

اس مثنوی میں مرقع نگاری کی بہت سی کامیاب مثالیں موجود ہیں۔ مرزا شوق کے خطوط نازک اور سبک ہیں لیکن اس صورت گری میں نفاست، اصلیت پر غالب نہیں آئی۔ ماما کی یہ تصویر ملاحظہ ہو۔

اتنے میں نکلی گھر سے ایک عورت    سانولا رنگ چلبلی صورت
لال نیفہ ازار بند بڑا    گچھا اک کنجیوں کا اس میں پڑا
کھیلتی ہنستی کھلکھلاتی ہوئی    آنکھ ایک ایک سے ملاتی ہوئی
چاق چوبند سینہ زوری میں    پھول رکھے ہوئے کٹوری میں
آنکھ ایک ایک پر لگاوٹ کی    بات ایک ایک سے گھلاوٹ کی

حسن کے دن جوانی زوروں پر　　　رات کی باسی مہندی پوروں پر

بعض تصویریں چند خطوں سے کھینچی ہیں لیکن مکمل ہیں۔

وہ مٹکتی چلی گئی گھر میں
یہ اکیلے کھڑے رہے در میں

مہ لقا ایک اجنبی گھر میں اس طرح آئی ہے۔

سب حیا سے بدن چرائے ہوئے
پائنچے ناز سے اٹھائے ہوئے

---

تھا عجب پیچ و تاب کاکل کا　　　پھٹا پڑتا تھا جوبن اس گل کا

بعض تصویریں اس سے بھی زیادہ چھوٹی ہیں لیکن ادھوری نہیں ہیں۔

ع　بوٹی بوٹی پڑی پھڑکتی ہے
ع　شرم آنکھوں میں قہر باتوں میں
ع　جسم ڈوبا تھا سب پسینے میں
ع　[illegible] کرنے لگا مڑ مڑ کے
ع　بال رخ کے سنوارتے جانا

مرزا شوق نے کیفیات و جذبات کی ترجمانی میں بھی اصلیت کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑا ہے۔ روزمرہ اور محاورہ نے ان خاکوں میں حقیقت اور فطریت کا رنگ بھر دیا ہے۔

جب نظر سے نظر دوچار ہوئی　　　ایک برچھی جگر کے پار ہوئی
جان و دل مبتلائے درد ہوئے　　　یک بیک ہاتھ پاؤں سرد ہوئے
بس کلیجہ سا کوئی ملنے لگا　　　غم سے دل دو دو ہاتھ اچھلنے لگا

---

ہو گئی دل کی ایسی حالت زار　　　جیسے برسوں کا ہو کوئی بیمار
چین دن کو نہ رات کو آرام　　　یاد میں اس کی صبح سے تا شام

---

رہی الجھن سی تا سحر اس کو　　　نیند آئی نہ رات بھر اس کو
جب دل اس کا بہت ہلاک ہوا　　　تب گریبان صبح چاک ہوا

یہ نقشے کسی [illegible] اور [illegible] لکھنؤ [illegible] کھینچے گئے ہیں۔

بوٹی بوٹی میں درد ہے ان کے
رنگ چہرے کا زرد ہے ان کے

---

ناک میں دم ہے اشکباری ہے
زندگی تک سے جان عاری ہے

صاحب بہار عشق کو اثر آفرینی کے تمام گر معلوم ہیں۔ دیکھیے اس تدریج اور پُر شکوہ بیان نے تاثیر میں کتنا اضافہ کر دیا ہے

جس پہ عالم فریفتہ ہے آج
حُسن خود جس کا شیفتہ ہے آج

جس کو ہے ادعائے یکتائی
آفت جاں ہے جس کی رعنائی

تیغ ابرو سے جس کی بسمل ہو
تیر مژگاں سے جس کے گھائل ہو

گھر بڑی منتوں سے پایا ہے
آج اس کا پتہ لگایا ہے

جو گفتگو ہے وہ موقع اور محل کے مطابق۔ مقتضا غصہ سے آتش بدامن ہو جاتی ہے۔ لیکن اپنی بلند سطح کو نہیں چھوڑتی یہ گفتگو دیکھیے کتنی بلیغ ہے اور انداز کتنا شاہانہ ہے

دُور ہو بس کہ ہے قصور معاف
پاس کرتی ہوں جان کر اشراف

ورنہ اس کا مزا چکھا دیتی
کیا کہوں جو نہیں سزا دیتی

اب خبردار یاں نہ آیئے گا
پھر نہ یہ بات منہ پہ لایئے گا

میری جوتی سے زہر کھایا ہے
مجھ کو کس بات پر ڈرایا ہے

مرزا شوق نے تلمیح تشبیہہ اور استعارہ کا بھی اہتمام کیا ہے۔ لیکن اس میں وہی سلیقہ برتا ہے جو آنکھ میں سرمہ لگانے اور چہرہ پر غازہ ملنے کے لیے درکار ہے۔ تلمیحات و تشبیہات معمولی اور فرسودہ ہیں۔ لیکن برجستہ اور برمحل ہیں۔

بام روشن تھا طور کی صورت
سر سے پا تک تھی نور کی صورت

حُسن یوسف بھی اس کے آگے ماند
چہرہ زلفوں میں جیسے ابر میں چاند

---

رُخ پہ گرمی سے وہ عرق کم کم
جس طرح گل پہ قطرۂ شبنم

رگِ گل سی کمر لچکتی ہوئی
چوٹی ایڑی تلک سٹکتی ہوئی

سرو سا قد تو گل سے رخسارے
شانے بازو بھرے بھرے سارے

منہ کو تاب و تواں نے پھیر لیا
ابر گیسو نے دل کو گھیر لیا

واں سے جنبش تلک ہوئی دشوار
تیر کھائے ہو جس طرح سے شکار

ندرت ادا کی یہ شیشہ گری ملاحظہ ہو۔ عشق کے متعلق کہتا ہے۔

گریہ چشم خونچکاں ہیں کہیں
خندہ زخم عاشقاں ہے کہیں

[illegible]

اس شعر میں دیکھئے۔ دل کی بے چینی اور پوری رات کی بے قراری کا نقشہ کھینچا ہے۔

جب دل اس کا بہت ہلاک ہوا    تب گریبانِ صبح چاک ہوا

مرزا شوق بول چال کی زبان خوب لکھتے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ گفتگو ہمارے سامنے ہو رہی ہے۔

ہنس کے اس نے کہا حواس میں آؤ    ان میری باتوں پہ نہ اتراؤ

ایسا آسان ان کا آنا ہے    سہل کچھ آپ کا بلانا ہے

کس نے یہ مشورہ بتایا ہے    دل کہیں اور بھی لگایا ہے

---

مہ لقا نوکرانی سے کہتی ہے۔

بات کرنے کا ہے یہ کون طریق    کر لیا ہوتا خوب سا تحقیق

آئے کس جا سے ہیں پیام ہے کیا    کس نے بھیجا ہے ان کا نام ہے کیا

---

جھوٹ سچ پانچھے لاتی آئی    چوچلے کرتی کھل کھلاتی آئی

اور جو کچھ بولوں تو بگڑتی ہے    تو تو ماما ہوا سے لڑتی ہے

ان کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ اس میں عورتوں کی زبان اور لب ولہجہ مردوں سے مختلف ہے۔ اب چند در چند وجوہ سے یہ حد بندیاں ٹوٹتی جاتی ہیں۔ مرزا شوق نے یہ زبان جس خوبی اور کامیابی کے ساتھ لکھی ہے۔ اس کی مثالیں اردو لٹریچر میں بہت کم ہیں اس کے اشعار بہت سے اوپر گزر چکے ہیں۔ ہم صرف چند تذکرہ کے طور پر پیش کرتے ہیں۔

نوج نوچندی کو میں جاتی آج    آئی ہوں کیسی ہولیں کھاتی آج

بھیڑ نے آج دم تمام کیا    ایسی درگاہ کو سلام کیا

ساتھ ماما نہ آج گر جاتی    کیسی بخت آوری میری آتی

یا خدا ہو بھلا کہاری کا    جو لگایا پتہ سواری کا

کیسی پچھتاتی ہوں میں جا کر آج    پہنچی یاں تک خدا خدا کر آج

شمشیر کی یہ عریانی بھی ملاحظہ ہو۔

کچھ منہ ہی نہ مجھ کو جانیے گا    دیکھئے پھر برا نہ مانیے گا

موئے جیتے اکھاڑ ڈالوں گی    مکڑی کی طرح جھاڑ ڈالوں گی

میں اگر بولنے پر آؤں گی    لاکھوں دھرے ترے اڑاؤں گی

ابھی سب کہہ کے سن کے رکھ دوں گی    سات پیڑی کو پن کے رکھ دوں گی

دیکھنا کیسی دھوم ڈالوں گی    رُوئی کی طرح توم ڈالوں گی

روزمرہ اور محاورہ کا جو لطف بہار عشق میں ہے۔ وہ اس فراوانی کے ساتھ مرزا کی کسی مثنوی میں نہیں ہے۔ ان اشعار کو دیکھئے سانچے میں ڈھلے ہوئے ہیں۔

شہر سارا اجاڑ تھا گویا — اتنا رستہ پہاڑ تھا گویا

---

نہ سنی اور کی نہ اپنی کہی — دل کی حسرت تمام دل میں رہی

---

اللہ آمین سے اس کو پالا ہے — سارے گھر کا یہی اجالا ہے

---

آنکھ ایک ایک پر لگاوٹ کی — بات ایک ایک سے گھلاوٹ کی
یہاں ٹھہری کبھی وہاں ٹھہری — دو منہ ہنس بول لی جہاں ٹھہری

---

ہونے سوتوں کو لپٹنے وہ بلائے — خوب لڑ لی لی، کیا مزے میں آ گئے

---

ایک ساغر میں ہوش اُڑ گئے واہ — کتنے کم ظرف ہو معاذ اللہ

---

اپنے سائے سے بھی بھڑکتی ہے — بوٹی بوٹی پڑی پھڑکتی ہے

---

اچھے آتے ہی اختلاط بڑھائے — خوب نام خدا مزے میں آئے
لوگ کہتے تھے ہے لبوں پر جان — مکر کے صدقے جھوٹ کے قربان

---

اشتیاق ایسا کیا زیادہ ہے — خیر ہے کہئے کیا ارادہ ہے

---

کچھ بہت خوش مزاج عالی ہے — تو نے یہ چٹرمری نکالی ہے

---

بے حیائی کا جامہ پہنا ہے — خیر ہے لکھنؤ میں رہنا ہے

---

کیا وہما چوکڑی مچائی ہے — تیری بختاوری کچھ آئی ہے

تم تصدق گئے نثار ہوئے ‌ ‌ ‌ ‌ خوب میرے گلے کا ہار ہوئے
بس زیادہ نہ آپ اترائیں ‌ ‌ ‌ ‌ دیکھو کچھ شامتیں نہ آ جائیں

---

تجھے اسی دن کو سب اٹھا رکھے ‌ ‌ ‌ ‌ کیا کیا ارمان ہیں خدا رکھے
اب میں سمجھی جو قصد تیرا ہے ‌ ‌ ‌ ‌ اسے لو کم بختوں نے گھیرا ہے
بدمزہ پھیکی شوخیاں نہ کرو ‌ ‌ ‌ ‌ بس چلو ٹھنڈی گرمیاں نہ کرو

یہ شعر ملاحظہ ہو۔

کچھ عجب ڈھنگ ہیں طبیعت کے ‌ ‌ ‌ ‌ بہت آراستہ ہو صحبت کے

---

نہ سمجھنا زمانہ اور ہے یہ ‌ ‌ ‌ ‌ شاہ واجد علی کا دور ہے یہ

---

خوش کر آزردہ ہو چکے صاحب ‌ ‌ ‌ ‌ آپ کے پاؤں پوچھے صاحب

---

مہندی بجھتی نہ آپ گھس جائیں ‌ ‌ ‌ ‌ دو گھڑی کو اگر چلی جائیں

اس قسم کے بیسیوں شعر مثنوی میں ملیں گے۔ ہم نے اختصار کی وجہ سے طویل اقتباس سے پرہیز کیا ہے۔

بہارِ عشق اور زہرِ عشق کی بحر ایک ہے، انداز ایک، دونوں کا قصہ معمولی ہے، کچھ مختصر اور بے ترتیب سا۔ جس میں نہ کوئی جدت ہے، نہ فنی مضبوطی۔ لیکن زہرِ عشق میں جو بلند فتادگی، برجستگی، درد اور کسک ہے وہ بہارِ عشق میں نہیں ہے، نور و ظلمت اور سفید و سیاہ کا جو خوبصورت پس منظر زہرِ عشق میں ہے اور جو اس قسم کی تصنیف کے لیے از بس ضروری ہے: وہ بہارِ عشق میں نسبتاً کم اور بہت کم ہے۔ زبان کے اعتبار سے بہارِ عشق مرزا شوق کی سب سے مکمل مثنوی ہے۔ روزمرہ کی چاشنی، الفاظ کی ترتیب، محاورات کی برجستگی، یہ تمام خوبیاں اس میں بدرجہ اتم موجود ہیں۔ اس مثنوی کو پڑھ کر بعض وقت ایسا معلوم ہوتا ہے کہ "وہ آرٹ ناقص ہے جس میں کوئی طرز اور اسلوب نہیں ہے۔"

---

# تنقیدِ شعر اور حالؔی

عبدالقادر سروری

اس بات سے کسی کو انکار نہیں کہ اردو میں کم سے کم شاعری کی حد تک حالی کے تنقیدی کارنامے جدید عہد کے نقیب کہے جا سکتے ہیں۔ حالی سے پہلے اردو تنقید زیادہ تر صوری اور اسلوبی تنقید تھی۔ جس میں شعر کے صوری محاسن اور زبان اور اسلوب کی نزاکتوں کے بارے میں اشارے مل جاتے ہیں۔ اور بدیع معانی اور عروض پر کھل کر بحث کی جاتی ہے۔ نثر عام طور پر ہمارے اہل فکر ادیبوں کی چھان بین سے بے نیاز رہی اور شعر کی اہمیت کے مدِنظر صاحبانِ ذوق کی توجہ زیادہ تر شاعری پر مرکوز رہی۔ جدید عہد سے پہلے اردو نثر کی اصناف بھی گنی چنی تھیں۔ اور اگر کبھی کسی نے نثر کے بارے میں اظہار خیال کرنا چاہا ہے تو توجہ صرف روزمرہ، محاورہ اور صحت الفاظ ہی تک محدود رہی۔ بعض وقت نثری کارناموں پر مستند ادیبوں سے تقریظیں لکھی ہیں۔ اور اس طرح کی تحریروں کا اچھا خاصا ذخیرہ اردو میں مہیا ہے۔ لیکن تقریظیں معلق باتیں ہوتی ہیں۔ نثری تنقید سے متعلق کچھ اشارے بعض تحریروں میں ایسے بھی ملتے ہیں جن میں کسی ادبی کارنامہ کی زبان یا محاورہ پر تعریض کی گئی ہے ایسی تحریروں میں رجب علی بیگ سرور کے "فسانہ عجائب" کا دیباچہ قابل ذکر ہے۔ جس میں سرور نے میرامن کی "باغ و بہار" کی زبان پر تعریض کی ہے کہ :۔

> "میرامن صاحب نے چار درویش میں بکھیڑا کیا ہے کہ ہم لوگوں کے
> ذہن و حصے میں یہ زبان آئی ہے۔ دلی کے روڑے ہیں محاورے کے
> ہاتھ منہ توڑے ہیں۔ پتھر پڑیں ایسی سمجھ پر یہی خیال انسان کا خام ہوتا ہے
> مفت میں نیک نام بدنام ہوتا ہے۔ بشر کو دعوے کب سزاوار ہے۔
> کاملوں کو بیہودہ گوئی سے انکار بلکہ ننگ و عار ہے۔ مشک آنست کہ خود
> ببوید نکہ عطار گوید۔ یہ وہی مثل سننے میں آئی ہے کہ اپنے منہ سے دھنا بائی

ایسی تحریریں بہت مجمل ہیں۔ اور اکثر اوقات تعریض اور کبھی کبھی طنز و استہزاء کی صورت اختیار کر لیتی ہیں۔ ایسی تنقیدوں کو ہم ذوقی تنقید بھی نہیں کر سکتے ہاں گھٹیا جذباتی تنقید کی یہ مثالیں ہو سکتی ہیں۔

عہد جدید سے پہلے ہمارے یہاں ذوقی تنقید کے کچھ اشارے بعض وقت ہمارے سنجیدہ فکر تذکرہ نگاروں اور قدیم

دور کے چند شعرا کے کارنامے مل جاتے ہیں۔ لیکن یہ زیادہ تر شعر سے تعلق رکھتے ہیں اور صوری تنقید کی مثالیں کہی جا سکتی ہیں اس طرح کی تنقید کی ایک اچھی مثال گولکنڈہ کے قدیم شعرا میں وجہی کی مثنوی "قطب مشتری" میں ملتی ہے۔ "در شرح شعر گوید" کے عنوان سے اس نے جو چند شعر لکھے ہیں ان میں وجہی نے شعر کو جانچنے کے معیار پیش کرنے کی کوشش کی ہے وہ کہتا ہے:

کتا ہوں[1] تجھے پند کی ایک بات | کہ ہے فائدہ اس منے[2] دھات دھات[3]
جو بے ربط بولے تو بتیاں پچیس | بھلا ہے جو یک بیت بولے سلیس
نکو[4] کر توں بھوئیں[5] بولنے کا ہوس | اگر خوب بولے تو یک بیت بس
اسی لفظ کوں[6] شعر میں لیائے[7] توں | کہ لیایا ہے استاد جس لفظ کوں

اگر فام[8] ہے شعر کا تجھ کوں چھند
چنے لفظ لیا ہور[9] معنی بلند

گویا وجہی شعر میں ربط معانی و سلاست کو ضروری سمجھتا ہے۔ اور اس کی نظر میں شعر کی خوبی کمیت پر نہیں بلکہ کیفیت پر ہے۔ شعر میں مستند اور منتخب الفاظ اور بلندی معانی کی اہمیت پر بھی وہ زور دیتا ہے۔

گولکنڈہ کا ایک اور شاعر، ابن نشاطی بھی اپنی مثنوی "پھولبن" کے آخری حصے میں شعر کے فن کے بارے میں کچھ اصولی باتیں بتاتا ہے وہ کہتا ہے

اگرچہ شاعری کا فن ہے عالی | ولے کیا کام آوے بات خالی
کہے ہیں شعر کوں گنج خرد و حکمت | کہ بولتے[10] ہے شرط کچھ ہونا نصیحت
اول بارے نصیحت اس میں اچھنا[11] | نصیحت نئیں[12] تو صنعت اس میں اچھنا

یہ شعر کا پرانا اخلاقی نظریہ ہے۔ ابن نشاطی معنوی اعتبار سے شعر کی اخلاقی قدروں پر زور دیتا ہے اور صوری اعتبار سے صنعت پر۔ صنعت نگاری کا وہ دل دادہ تھا۔ چنانچہ "پھولبن" میں اس نے جو صنائع بدائع استعمال کیے ہیں ان کے بارے میں کہتا ہے۔

ہنر کوئی دیکھ ویسے سو دکھایا | صنائع ایک کم چالیس لایا!
بندھا ہر حرف بیتن[13] میں یوں قرینہ | بو تجھے[14] لگ بھی یہ صنعت کا نگینہ

غواصی نے کوئی عام معیار شعر کے نہیں پیش کیے لیکن خود اپنی شاعری کے بارے اس نے جو باتیں لکھی ہیں۔ ان سے بھی ان شعر کے کچھ معیار قائم ہوتے ہیں۔ قدیم اردو شاعری میں غواصی مسلم الثبوت اُستاد مانا جاتا تھا اور اپنی اہمیت کا احساس بھی اسے تھا چنانچہ مثنوی سیف الملوک و بدیع الجمال "میں" در حسب حال خود گوید" کے عنوان سے وہ لکھتا ہے:

دکھایا ہنر موشگافی کیا | سلاست کے تئیں[15] سر تھے[16] صافی دیا

---

۱ کہتا ۲ میں ۳ طرح ۴ مت ۵ بہت ۶ کو ۷ لاوے ۸ ہم ۹ اور ۱۰ کرکے۔ بیان کرکے ۱۱ یہ ۱۲ رہنا ۱۳ نہیں۔
۱۴ سے ۱۵ جان پڑے ۱۶ کو از سر نو صفائی بخشی۔

نزاکت کوں میں آپنے خیال تھے دکھایا ہوں باریک کر بال تے
دیا تازگی شعر کی دھات کوں سحر کو دکھایا ہر ایک بات کوں

"طوطی نامہ" میں بھی "در سبب نظم ایں داستان گوید" کے عنوان کے تحت قدیم اساتذہ شعر کے محاسن کی طرف اشارہ کرتا ہوا کہتا ہے۔

جو یک بیت اُنوں کی اگر کوی پڑھے اثر ذات کوں بیگ بن مد چڑھے
گنے شعر کوں جیو تے کر دیا کئے اپنا ناؤں بر تر دہی!!

ان اشعار سے شعر کے جو معیار ہاتھ آتے ہیں وہ یہ ہیں کہ شعر میں سلاست اور صفائی، نزاکت اور تازگی ضروری ہے۔ اور اثر شعر کا بنیادی وصف ہے۔

بیجاپور کے شعرا میں صنعتی نے (۱۰۵۵ھ) میں اپنی مثنوی "بے نظیر" کے آغاز میں سخن اور شعر کی تعریف میں کئی شعر لکھے ہیں۔ قدیم شعرا سخن، کلام اور شعر دونوں کے لیے استعمال کرتے تھے۔ صنعتی شعر کی رُوحانی قدروں کا زیادہ قائل نظر آتا ہے کہتا ہے۔

سخن گنج ہے عالم الغیب کا
سخن موج زن مُلک لاریب کا

آگے وہ شعر کی حلاوت اور اس کی جان بخش خصوصیت کے بارے میں کہتا ہے۔

سخن ات مٹھائی میں حلوا اچھے شخن سفرۂ من دسوا اہے
رکھن ہار سرسبز دل کا چمن!! سخن ہے سخن ہے سخن ہے سخن

وہ یہ بھی کہتا ہے کہ غبی اور کند ذہن عمدہ شعر سرانجام نہیں کر سکتا۔

کہاں ہوئے کودن تے شعر سلیم
کرے کاٹ کان اَرہ برگِ نیم

صنعتی، سخن سنجی پر سخن فہمی کو فوقیت دیتا ہے۔

زیادہ ہے نزدیک اہلِ قیاس
سخن بولنے تے سخن کا قیاس

شعر کے حسن و قبح کو جانچنے کے یہ معیار قدیم ہیں۔ مشرق میں یہی معیار پرانے زمانے سے مسلم رہے ہیں۔ مغرب میں یونانیوں کے یہاں بھی کچھ اسی طرح کے معیار ملتے ہیں۔ عموماً یہ ہوا ہے کہ ہر زبان کے علما اپنی معیاری اور مسلمہ ادبی اصناف کی بنا پر ادبی اور تنقید شعر کے اصول مرتب کرتے رہے ہیں۔ عربوں میں ابن رشیق اور دوسرے علما نے تنقید شعر کے سلسلے میں جو کچھ لکھا ہے وہ

---

[1] سے [2] اصل [3] ان رجع [4] پڑھے [5] چڑھے [6] جان [7] نام [8] ہے [9] کہاں [10] سے

زیادہ تر قصیدہ کو معیار مان کر لکھا۔ اصناف ادب کے ارتقاء میں قومی مزاج اور طبیعت کو بہت دخل ہوتا ہے۔ علما نے اکثر یہ کیا ہے کہ اپنی مانوس ادبی اصناف کی بنا پر جو تنقیدی اصول مرتب ہوتے تھے انہیں عمومیت کی شکل دے دی۔ یونانی علما نے عموماً یہی کیا ہے۔ مثلاً قواعد زبان مرتب کرتے ہوئے انہوں نے اپنی زبان کے جو قاعدے ہو سکتے تھے انہیں معیار مان کر دنیا کی دوسری ساری زبانوں پر انہیں کو منطبق کرنے کی کوشش کی۔ زبان کی طرح شعری تنقید میں بھی انہوں نے یہی کیا۔ اپنی ادبی اصناف کے مطالعے سے جو اصول متخرج ہوتے تھے انہیں عمومی شکل دے دی۔ یونانی شاعری میں رزمیہ۔ بزمیہ (غنائی) اور ٹریجڈی کو بڑی اہمیت حاصل تھی۔ اس اعتبار سے جو اصول تنقید شعر کے ان کے یہاں مرتب ہوئے۔ ان کی بنیاد یہی اصناف تھیں اور جس طرح انہوں نے زبان کے قاعدوں میں تعمیم کر کے انہیں ساری دنیا کی زبانوں پر منطبق کرنے کی کوشش کی۔ اسی طرح اپنے شعری تنقید کے اصولوں کو شعر پر عام طور پر منطبق کرنے کی کوشش کی۔ یونان کے بہت کم علما ایسے تھے جو اپنی زبان کے علاوہ دوسری زبانیں بھی جانتے ہوں۔

یونان کی قدیم ترین شعری تنقید کے جو آثار ملتے ہیں۔ ان سے تنقید کے بارے میں دو تصورات واضح ہوتے ہیں ایک تو یہ کہ شعر میں اثر یا دل کشی ہونی چاہیے اور دوسرے یہ کہ شعر صداقت کا مظہر ہوتا ہے۔

جہاں تک شعر کے اثر اور دل کشی کے اصول کا تعلق ہے مغرب اور مشرق میں ہم آہنگی ہے صداقت شعری کے سلسلے میں تصورات بہت سے نشیب و فراز سے گزرے ہیں۔ شعری صداقت کا سائنٹیفک اور واضح تصور ابھرتے ابھرتے بہت عرصہ لگ گیا

حالی سے پہلے شعرا کے کلام کے علاوہ تنقید شعر کے کچھ اشارے ہم کو بعض تذکروں میں بھی مل جاتے ہیں۔ یہ اشارے اصول کی صورت میں بہت کم ہیں۔ مگر کچھ اصول عملی تنقیدوں سے اخذ کیے جا سکتے ہیں۔ اس تلاش اور تحقیق سے جو اصول تنقید شعر کے بارے میں ہو سکتے ہیں۔ وہ ایک تو مجمل ہوں گے دوسری بات یہ ہے کہ زیادہ تر عربی اور فارسی شاعری میں مروج اور مقبول اصناف کی بنا پر مدون اور مرتب ہوتے تھے۔ ظاہر ہے کہ ان اصول کو ساری دنیا کی شاعری پر لاگو نہیں کیا جا سکتا۔ جس طرح کسی اور زبان کے مخصوص اصناف شعر کے اصول پر اردو شاعری کی تنقید نہیں کی جا سکتی۔

اصل بات یہ ہے کہ تنقید شعر کے مجرد اور مطلق اصولوں کو ترقی کرنے اور نشو و نما پاتے پاتے کافی عرصہ لگ گیا۔ یہ اصول رفتہ رفتہ اور ذہنی نشو و نما اور تحقیق اور جہان بین کے طریقوں کے ترقی پانے کے ساتھ ساتھ نشو و نما پاتے ہیں۔ سائنسی انداز تحقیق کے طریقوں سے مشرق اور ہندوستان عام طور پر انیسویں صدی عیسوی سے پہلے مانوس نہیں تھے۔ انیسویں صدی کے وسط سے اور خاص طور پر انگریزی ادب ایک برتر اور فاتحین کے ادب کی حیثیت سے اردو کے علما سے روشناس ہوا تو اس سے ہماری علما کی اثر پذیری ایک فطری بات تھی۔ آزاد اور حالی کو لاہور میں کچھ تو بعض انگریزوں کی ترغیب دلانے پر خاص طور پر حالی کو ترجمے کے محکمے میں کام کرتے ہوئے مغربی ادبی کارناموں اور ان کے دیباچوں اور مقدمات سے آگاہی کی وجہ سے اپنے ادبی کارناموں کو بھی مغربی اصول تنقید پر جانچنے کی خواہش فطرتاً پیدا ہوئی۔ اس میں کچھ ضرورت کو دخل تھا۔ اور کچھ تقاضائے ندرت۔

حالی جب شعر و شاعری کا جائزہ لینے بیٹھے تو ان کے سامنے شعری تنقید کے کچھ عمومی اور مجرد اصول تھے جن پر انہوں نے اپنے کارنامے "مقدمہ شعر و شاعری" کے ابتدائی حصے میں بحث کی ہے۔ اس کے آخری حصے میں ان اصولوں پر اردو شاعری کی مختلف اصناف کو جانچنے کی کوشش کی گئی ہے۔

مقدمۂ شعر و شاعری ہندوستان کی جدید زبانوں میں شعری تنقید کے مغربی اصولوں پر لکھی ہوئی اوّلین کتاب ہے
اردو میں بلاشبہ یہ اوّلین مستقل تصنیف ہے جس میں شعر کے مختلف پہلوؤں کا جائزہ لیا گیا ہے اور مروجہ شعری اصناف اور
اسالیب پر بھی تبصرہ کیا گیا ہے۔ اس سے پہلے شعر کو پرکھنے کے جو معیار ہمارے انشاپردازوں کے سامنے تھے وہ بہت کچھ
مختلف تھے۔ عام طور پر منظوم اور مقفیٰ کلام کو شعر سمجھا جاتا تھا۔ یہ صحیح ہے کہ شعر کا مضمون اور اسلوب بھی پیش نظر ہوتا تھا لیکن
بحیثیت مجموعی یہ کم دیکھا جاتا تھا کہ کیا کہا جا رہا ہے بلکہ توجہ اس بات پر زیادہ رہتی تھی کہ کس طرح کہا جا رہا ہے۔ اس کا مطلب
یہ ہوا کہ اہمیت زیادہ تر اس بات کو دی جاتی تھی کہ کوئی شاعر بحر اور قافیہ کے اصول کی کہاں تک پابندی کرتا ہے اور زبان
روزمرہ اور محاورے کی صحت کا کس حد تک خیال رکھتا ہے۔

حالی سے پہلے کی تنقید کے نمونے ہمارے شعرا کے تذکروں میں ملتے ہیں۔ تذکروں کا آغاز کسی شاعر کے کلام کی پسند سے
ہوتا تھا۔ اچھے شعر بیاضوں میں یادداشت کے لیے لکھ لیے جاتے تھے اور شاعر کے بارے میں بھی کچھ معلومات قلمبند کر لی جاتی تھیں۔
رفتہ رفتہ تذکرہ نگاری کے کچھ اصول بھی نشوونما پا گئے اور یہ شاعری کی تاریخ کی شکل اختیار کرنے لگے۔ لیکن شعرا کی یہ تاریخ دراصل مطالعے
کے لیے خام مال اکٹھا کر دیتی تھی۔ کیونکہ شاعر کی زندگی اور حالات کے بارے میں بہت کم چھان بین کی جاتی تھی۔ شعر کی پسند یا ناپسند
کی بنیاد محض انفرادی ذوق ہوتا تھا۔ شعر کی تنقید جیسا کہ محترمہ صالحہ عابد حسین نے لکھا ہے۔ شعر کو عروض کی کسوٹی پر کسنا۔ اس کے لفظوں
اور ترکیبوں پر اساتذہ کی سند لانا اور تذکیر و تانیث کی بحثوں میں الجھنا سمجھا جاتا تھا۔

اس میں شک نہیں کہ حالی سے پہلے آزاد نے انجمن پنجاب کے نئے مشاعروں کی طرح ڈالتے ہوئے جو تمہیدی لکچر ۱۸۶۷ء
میں دیا تھا۔ اس میں جدید تنقید کے کچھ اشارے ملتے ہیں۔ آزاد نے نظم اور کلام موزوں کے بارے میں خیالات ظاہر کرتے ہوئے شعر
کی حیرت انگیز تاثیر پر بہت زور دیا تھا اور فلاسفہ یونان کے کچھ خیالات کی ترجمانی بھی کی تھی۔ آزاد کو فارسی شاعری سے جو لگاؤ تھا۔
اس کا لازمی نتیجہ یہ تھا۔ کہ انہوں نے رومی اور سعدی کی شاعری کو نمونہ سمجھا اور شعر کا اہم مقصد پند و نصیحت اور ہدایت ظاہر و باطن
قرار دیا تھا۔ آزاد کا یہ نظریہ دراصل شعر کی اخلاقی قدروں والا پرانا نظریہ تھا جو شعر کے موجودہ نقادوں کے پاس تمام و کمال قابل قبول
نہیں۔ اخلاقی قدر حقیقت میں حیاتی قدروں میں سے صرف ایک قدر ہے۔ شعر کی قدریں اس سے کہیں زیادہ وسیع ہیں۔ اسی تقریر
میں آزاد نے اردو شاعری کے مروجہ انداز پر بھی نکتہ چینی کی ہے۔ وہ یہ تسلیم کرتے ہیں کہ جہاں تک عبارت کا زور اور مضمون کا
جوش و خروش اور لطائف و صنائع کے سامان کا تعلق ہے۔ ہمارے بزرگ اس قدر دے گئے ہیں کہ اس معاملے میں ہماری زبان
کسی سے کم نہیں۔ لیکن انہیں افسوس ہوتا ہے کہ ہمارے شاعر اس زور اور جوش کو بے اصل اور معدوم باتوں میں ضائع کر رہے
ہیں۔ وہ چند غیر ضروری احاطوں میں گھر کر محبوس ہو گئے ہیں۔ وہ کہتے ہیں "کیسی حسرت آتی ہے جب میں زبان انگریزی میں دیکھتا ہوں
کہ ہر قسم کے مطالب و مضامین نثر سے زیادہ خوبصورتی کے ساتھ نظم کرتے ہیں اور حق یہ ہے کہ کلام میں جان ڈال دیتے ہیں وہ جوش میں
آ کر اپنے اہل وطن کو ابھارتے ہیں کہ:۔

"تمہاری شاعری جو چند محدود احاطوں میں بلکہ چند زنجیروں میں مقید ہو رہی ہے۔ اس کے آزاد کرنے میں کوشش کرو
نہیں تو تمہاری اولاد ایسا پائے گی کہ ان کی زبان شاعری کے نام سے بے نشان ہو گئی۔"

آزاد کی تقریروں سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ انہیں کچھ تو غالباً میجر فلر یا کرنل ہالرائڈ کے ایما پر اور کچھ انگریزی شاعری کے نمونوں کو دیکھ کر اس بات کا احساس ہو گیا تھا کہ اردو شاعری کچھ غیر ضروری حدود میں گھر گئی ہے۔ سوال یہ ہے کہ اس اوکھٹ گھاٹی سے باہر نکلنے کی کیا سبیل انہوں نے بتائی تھی؟ اور شاعروں کے لیے کیا معین نظام تجویز کیا تھا؟ اس بارے میں آزاد کی تقریر اور لیکچر سے کوئی رہنمائی نہیں ہوتی۔ صرف اتنا اندازہ ہوتا ہے کہ منزل کا انہیں کچھ شعور تھا لیکن اس منزل تک پہنچنے کے لیے کوئی معین راہ وہ نہ بتا سکے۔ اس کا سبب شاید یہ ہو کہ آزاد ایک انشا پرداز تھے۔ تجزیہ اور تحلیل سے ان کی طبیعت کو لگاؤ نہ تھا۔ وجہ کچھ بھی ہو یہ واقعہ ہے کہ آزاد مرض کی تشخیص تو کر سکے لیکن علاج تجویز نہ کر سکے۔ اس لیے آزاد کی تقریر اور لیکچر شعری تنقید کا کوئی نظام مرتب نہیں کرتے۔ ان سے محض شاعر کے مطالبے ہیں نئے معیار کی تلاش کا پتہ چلتا ہے۔ اور موجودہ شاعری کے نہج سے اکتاہٹ کا اظہار ہوتا ہے۔ اس بات کو آزاد نے اچھی طرح ظاہر کر دیا ہے۔ کہ ہمارے شعر نے اپنی فضا کو غیر ضروری طور پر محدود کر لیا ہے۔ حالانکہ وہ چاہتے تو فضا کی وسعتوں سے کام لے سکتے تھے۔

آزاد کے شاگرد غلام حیدر نثار کے ایک بیان سے جو نظم آزاد کے آخر میں چھپا ہے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آزاد کی تقریروں نے کافی ہل چل برپا کر دی تھی۔ اور آزاد کے نبیرہ آغا محمد باقر بتاتے ہیں کہ آزاد کے "دو قدم راہ غلط" کرتے ہی ہر طرف سے ملامت کے تیر برسنے لگے۔

اس پس منظر میں جب ہم "مقدمہ شعر و شاعری" پر نظر ڈالتے ہیں تو ان اوراق میں پہلی دفعہ ہم کو شعر اور مطالعۂ شعر کے سارے پہلوؤں پر ایک نئے انداز سے روشنی پڑتی دکھائی دیتی ہے۔ حالی کی بحث اور تحقیق کا انداز اور ان کے اکثر مباحث وہی ہیں جو جدید تنقید کے موضوع ہیں۔

حالی کو شعر و شاعری پر قلم اٹھاتے ہوئے سب سے پہلے شعر کی ضرورت کا جواز دریافت کرنا تھا اس کی ضرورت اس وجہ سے بھی تھی۔ کہ یونان کے سب سے بڑے مفکر افلاطون نے اپنے "جمہوریہ" کے خیالی ڈھانچے سے شاعر کو سرے سے خارج کر دیا تھا۔ افلاطون کے ذہن سے صحیح یا غلط طور پر سوچنے والے اور بھی کئی علما کے پاس سماجی نظام میں شاعر کی ضرورت مسلّم ہی نہیں۔ بعض اہلِ رائے ایسے بھی ہیں۔ جو شعر کو جاہلیت کی یادگار سمجھتے ہیں۔ اس لیے آج کی سائنسی دنیا میں انہیں شعر کا کوئی مقام نظر نہیں آتا۔ حالی کے لیے اس نقطۂ خیال کو رد کرنا آسان کام نہیں تھا۔ لیکن انہوں نے ملائم طبیعت اور ٹھنڈے دل سے سوچنے کی صلاحیت کی مدد سے اس نقطۂ خیال کی بڑی خوبی سے اصلاح کی ہے۔ حالی نے شعر کے جواز میں یہ استدلال پیش کیا ہے کہ "حکیم علی الاطلاق نے اس ویرانہ آباد نما یعنی کارخانۂ دنیا کی رونق اور انتظام کے لیے انسان کے مختلف گروہوں میں مختلف صلاحیتیں پیدا کی ہیں۔ اگرچہ ان میں بعض جماعتوں کے کام ایسے بھی ہیں جو سوسائٹی کے حق میں چنداں سود مند نہیں معلوم ہوتے مگر چونکہ قسامِ ازل سے ان کو یہی حصہ پہنچا ہے۔ اس لیے وہ اپنی قسمت پر قانع اور اپنی کوششوں میں سرگرم ہیں۔ جو شخص اس عطیۂ الٰہی کو مقتضائے فطرت کے موافق کام میں لائے گا۔ ممکن نہیں کہ اس سے سوسائٹی کو کچھ نفع نہ پہنچے۔"

حالی کا یہ استدلال اس انداز کا ہے کہ منکر بھی سوچنے پر مائل ہو جائے گا۔ حالی نے سماج میں شعر کی ضرورت کے مسئلے کو اور آگے بڑھانے کے لیے شعر کی تاثیر کی بہت سی مثالیں پیش کی ہیں۔ استدلال کا یہ طریقہ جدید علمی طریقہ ہے جو کسی مسئلے کو ثابت کرنے

میں بہت وزنی ہوتا ہے۔

حالی نے ان لوگوں کے خیال کی بھی بڑے سلیقے سے اصلاح کی ہے جو شعر کو زمانۂ جاہلیت کی یادگار سمجھتے ہیں۔ اور یہ ثابت کیا ہے کہ شاعری شائستگی میں بھی قائم رہ سکتی ہے۔

شعر کی اخلاقی قدروں کے بارے میں بہت کچھ کہا اور لکھا گیا ہے۔ کچھ علما تو شعر کے ساتھ کسی افادی یا تربیتی مقصد کے وابستہ کیے جانے کے خیال ہی سے جز بز ہوتے ہیں۔ یہ وہ لوگ ہیں جو اس پر زور دیتے ہیں کہ شعر کا مقصد محض شعر ہے۔ شعر سے ورا شعر کا کوئی مقصد قرار دینا ان کے خیال میں بدذوقی ہے۔ کچھ اور علما اس خیال کو رد کیے بغیر شعر کی اخلاقی قدروں کو سب سے اہم سمجھتے ہیں۔ آزاد کا خیال اس بارے میں اوپر بتایا جا چکا ہے۔ حالی بھی اس مسلک کے حامی ہیں۔ چنانچہ مقدمہ میں یہ بحث انہوں نے بڑی خوبی سے کی ہے کہ شعر انسان کی روحانی خوشیوں کو اکساتا ہے۔ انسان کی روحانی خوشیوں کے ساتھ اخلاق کا تعلق بدیہی ہے۔ پھر انہوں نے اس نکتے کی وضاحت کی ہے کہ شعر علم اخلاق کی طرح براہ راست تلقین اور تربیت نہیں کرتا لیکن از روئے انصاف اس کو عام اخلاق کا نائب مناب کہہ سکتے ہیں۔ اس کی تائید میں ان صوفیا کے مسلک کو پیش کیا ہے جو سماع کو قرب الٰہی اور تذکیۂ نفس کا ذریعہ مانتے ہیں۔ حالی کہتے ہیں کہ سماع کا رکن شعر ہی ہے۔

شعر کی ضرورت اور اہمیت کے مسئلے کو زینہ بزینہ اٹھانے کے بعد حالی ذہن کو شعر کی عظمت کی طرف منتقل کرتے ہیں شعر کی تاثیر کو مسلّم اور اس کی اخلاقی قدر کو بدیہی ماننے کے بعد حالی اپنے پیش رو علما کی ہم قدمی پر قناعت نہیں کر لیتے۔ وہ ایک قدم اور آگے بڑھ جاتے ہیں اور یہ کہتے ہیں کہ شاعری سب کچھ ہونے کے باوجود سوسائٹی کے تابع ہے۔ اس مسئلے پر حالی نے طویل اور مدلل بحث کی ہے۔ اور شعر کو عالم تخیل سے دنیائے آب و گل میں اتار دیا ہے۔ حالی کی بحث سے بظاہر یہ مستفاد ہوتا ہے کہ شاعری میں جب بگاڑ پیدا ہوتا ہے تو اس کی وجوہات کی تلاش ہم کو سماج میں کرنا چاہیے۔ لیکن اس اصول کو مان لینے کے بعد یہیں پر رکا نہیں جا سکتا۔ استقرا کی مدد سے ہم یہ بھی سمجھ سکتے ہیں کہ شاعری کا مبدا بھی سماج ہے۔ شاعری سماج سے اٹھتی ہے سماج میں جیتی ہے۔ سماج حیات ملی ہے اور حیات ملی عین حیات ہے۔ جو شاعری سماج سے اپنے رشتے توڑ دیتی ہے وہ حیات سے اپنا رشتہ توڑ لیتی ہے۔ اور اپنے مبدا سے کٹ جاتی ہے۔ حالی نے شاعری کو سوسائٹی کے تابع بنا کر حقیقت میں اردو شاعروں اور نقادوں کے ذہن کو نہایت ترقی پرور تصور سے روشناس کرایا تھا۔

شعر کی ماہیت اور شعر کے عناصر یا لوازم سے بھی حالی نے بحث کی ہے۔ یہ بحث بھی چند دھماکو عناصر سے خالی نہیں ہے۔ مثلاً قافیہ اور ردیف کی جھنکار اور سہارے پر قدم اٹھانے والے شاعروں سے حالی کا یہ کہنا کہ قافیہ اور ردیف شعر کے لوازم سے نہیں بلکہ نظم کے لوازمات سے ہیں۔ ان کی ساری ذہنی بنیادوں کو ڈھا دینے کے مترادف تھا۔

اپنے تجزیہ پسند ذہن کی مدد سے حالی نے شعر اور نظم یعنی "پوئٹری" اور "ورس" کے درمیان پہلی دفعہ فرق کیا۔ شاعری کی شرطوں میں سب سے اہم شرط انہوں نے مطالعہ کائنات کی مقرر کی ہے۔ یہی دراصل وہ پہلو ہے جہاں ہمارے پرانے شاعر بیٹھے نظر آتے ہیں۔ اپنے الہام کے لیے صحیفۂ فطرت کا مطالعہ کرنے کی بجائے، انہوں نے اساتذہ کے دیوان ٹٹولنے کو زیادہ پسند کیا ہے دوسروں کی زمین غزل پر تصرف کرنا، بڑے فخر کی بات سمجھی جاتی تھی۔ مضمون پر مضمون باندھنے کی عادت بھی، دراصل اسی کوتاہی کا

نتیجہ ہے۔

حالی نے یہ بھی تفصیل لکھی ہے کہ شعر میں کیا کیا خوبیاں ہونی چاہئیں۔ یہ مواد اُن کو انگریزی کے مشہور شاعر ملٹن سے حاصل ہوا تھا۔ اس میں شک نہیں تاریخ تنقید میں، ملٹن کے تنقیدی خیالات کی اہمیت اتنی زیادہ نہیں۔ ملٹن کا سب سے اہم کارنامہ یہ تھا کہ اس نے شعر میں قافیہ کے التزام کی مخالفت اور بے قافیہ نظم کی وکالت کی تھی۔ لیکن چونکہ وہ بڑا شاعر تھا۔ اور حالی کے زمانہ میں وہ مقبول انگریزی شاعر تھا۔ اس لیے حالی نے اس کے مبینہ اصول کو تنقید شعر کے بنیادی اصول سمجھ لیا۔ اور اسی سے انہوں نے جہاں تک شعر کی معنوی تنقید کا تعلق تھا، کام لیا۔ سادگی، اصلیت اور جوش، جو ملٹن کی نظر میں، شعر کے لازمی اجزا ہیں۔ اُن میں دو اجزا، یعنی سادگی اور اصلیت سے۔ حالی سے پہلے کی شاعری بیگانہ ہو رہی تھی۔ جوش یا ایک اور نقاد کے الفاظ میں، جذبات کا اظہار خود چھلکاؤ، یا تو سرے سے پایا ہی نہیں جاتا تھا، اور شعر ذہنی کاوش کا نمونہ بن گیا تھا یا پھر بے موقع اور حد سے بڑھا ہوا تھا۔

حالی نے مطلق حیثیت سے، سادگی اور اصلیت کا اس احتیاط سے تجزیہ کیا ہے وہ آج بھی پڑھنے کے قابل ہے۔ شاعری میں جوش کے مفہوم کو سمجھاتے ہوئے انہوں نے مروّجہ اردو شاعری پر بھی تبصرہ کیا ہے اور اس میں وہ سارے امور گنائے ہیں جن کی وجہ سے ہماری شاعری، سادگی، اصلیت اور جوش، سب سے دُور رہی ہے۔ یہ تبصرہ حقیقت میں حالی کے مطالعے کی وسعت اور گہرائی کا نچوڑ ہے۔ انہوں نے ملٹن کے اصول کی روشنی میں، اُردو غزل اور قصیدہ کا بھی جائزہ لیا ہے۔ حالی کی صحت پسند طبیعت نے یہ گوارا نہیں کیا کہ "خدائے سخن" میر کی شاعری میں ساری خوبیاں ہی خوبیاں دیکھے چنانچہ سادگی بیان کے سلسلے میں وہ لکھتے ہیں۔

اگرچہ ہمارے بعض شعرا ایسے بھی گذرے ہیں، جنہوں نے سادگی بیان کو سب چیزوں پر مقدم سمجھا ہے جیسے میر، درد، اثر اور مصحفی وغیرہ۔ لیکن چونکہ انہوں نے قدما کے خیالات و مضامین سے بہت کم تجاوز کیا ہے۔ اس لیے ان کے دیوان زیادہ تر بھرتی اور رنگین اشعار سے بھرے ہوئے ہیں۔

سرسید اور حالی کے زمانے میں ایک اصطلاح "نیچرل شاعری" کی چل پڑی تھی جیسے ادبی حلقوں میں اپنے مطلب کے لیے استعمال کیا گیا ہے۔ نیچرل شاعری کو وہ یہ مفہوم پہناتے تھے کہ وہ شاعری ہے جو نیچریوں سے منسوب ہے اور جس میں نیچرل خیالات اور تصورات پیش کیے جاتے ہیں۔ سرسید اور حالی "نیچری" کہلاتے تھے۔ چنانچہ سرسید کی اصلاحی مساعی کے مخالفین اور ادیبوں کا وہ گروہ جو "اودھ پنچ" سے وابستہ تھا۔ انہیں "پیر نیچر" کے لقب سے موسوم کرتا تھا۔ اور سرسید اور اُن کے رفقائے کار کی خوب ہنسی اڑائی جاتی تھی۔ حالی نے نیچرل شاعری کے بارے میں جو غلط فہمیاں پھیلی ہوئی تھیں یا دانستہ پھیلائی گئی تھیں ان کا تذکرہ کیا ہے اور نیچرل شاعری کے حقیقی مفہوم کو، جو ان کے ذہن میں تھا، واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔

حالی نے شعر میں صوری لوازم یعنی زبان اور اس کی درستی کی اہمیت پر بھی مفصل روشنی ڈالی ہے۔ ان کو خاص طور پر نیچرل شاعری کے جس کے وہ سرگرم وکیل تھے۔ اغراض و مقاصد کی تکمیل کے لیئے، اُردو کے مروجہ ذخیرۂ الفاظ اور اسالیب کی تنگ دامانی کا احساس تھا۔ اسی لیے وہ ہندی بھاشا سے استفادہ اور ہندی کے الفاظ کو اُردو میں داخل کرنے کی ضرورت پر زور دیتے ہیں۔ اس موقع پر حالی، بعض ایسی ذیلی بحثوں میں اُلجھ گئے ہیں جن کی یہاں قطعاً ضرورت نہیں تھی یہ زبان کے مستند رکھ دل

کی بحث ہے۔ یہ بحث دراصل حالی سے پہلے کے عہد کی ایک نزاعی بحث تھی۔ حالی کی بحث میں ایک کھلا تضاد ہے کہ وہ اردو کو ہندوستان کی سب سے زیادہ وسیع اور عام زبان مانتے ہوئے بھی اسے لکھنؤ اور دہلی کے مرکزوں میں قید کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اصل میں یہاں حالی اپنے آپ کو ان ٹکسالوں سے وابستہ رکھنا اس لیے ضروری سمجھتے تھے کہ اہلِ دہلی اور اہلِ لکھنؤ میں سے کوئی بھی حالی کو اہلِ زبان نہیں مانتا تھا۔ اور یہ روایت آج تک برابر چل رہی ہے۔ حالانکہ خود حالی کو اردو دنیا نے ایک ایسی سند کے طور پر مان لیا ہے جس کی زبان نے اردو کو دہلی اور لکھنؤ کی شخصی اور جغرافیائی قیود سے آزاد کر دیا ہے۔

یہ صحیح ہے کہ حالی زبان کے سلسلے میں کوئی تعمیری اور منظم تجویز پیش نہ کر سکے۔ ان انہوں نے اردو زبان کو وسعت دینے اور اس کی سند کے شخصی اور جغرافیائی معیاروں کو معروضی اور عملی بنانے کے لیے اردو کی مستند لغات اور قواعد زبان کی تدوین کی ضرورت پر زور دیا ہے۔

"مقدمہ شعر و شاعری" کا بڑا حصہ تنقید شعر کی نظری بحثوں پر مشتمل ہے۔ اس حصے میں عملی تنقید کے بھی چند نمونے اس سلسلے میں مل جاتے ہیں۔ جہاں انہوں نے اپنے معینہ اصولوں پر اردو شاعری کو جستہ جستہ طور پر جانچا ہے۔ "مقدمہ" کا آخری حصہ اردو شاعری کی عملی تنقید سے متعلق ہے۔ اس حصے میں انہوں نے اردو کی مختلف اصناف شاعری کا جائزہ لیا ہے۔ اس جائزہ میں غزل، قصیدہ، رباعی مثنوی اور دوسری اہم یا غیر اہم اصناف کو حالی نے تنقید شعر کے لیے نئے اصولوں پر جانچنے کی کوشش کی ہے۔ غزل کے بارے میں وہ کہتے ہیں کہ اس کی حالت فی زمانہ ابتر ہے۔ اور وہ محض ایک بے سوز اور دگرداز کا رصنف ہو کر رہ گئی ہے۔ قصیدہ کی حالت کو بھی وہ ناگفتہ بہ بتاتے ہیں۔ اور مثنوی کے محض عشقیہ قصوں تک محدود ہو کر رہ جانے کی انہیں شکایت ہے۔ مرثیہ قصائد ہی کے ذیل میں آ جاتا ہے۔ یہی تین اصناف ایسی ہیں جنہیں حالی، اردو شاعری کا سرمایہ سمجھتے تھے۔ اسی لیے انہوں نے بڑی دقتِ نظر کے ساتھ ان کا محاسبہ کیا ہے اور ان کی اصلاح اور انہیں مقتضائے زمانہ کے مطابق بنانے کی تجویزیں بھی پیش کی ہیں۔ حالی کا یہ جائزہ ان لوگوں کے لیے جو اردو شاعری اور اس کی اصناف کو مثالی اور خطا سے بالاتر مانتے تھے۔ بڑا ہی ناگوار ثابت ہوا۔ حالی نے خاص طور پر غزل میں جو باتیں بنیادی مانی جا رہی تھیں، ان پر حملہ کر کے شعراء کے پاؤں تلے سے زمین کھینچ لی تھی۔ اس لیے جیسا کہ محترمہ صالحہ عابد حسین نے کہا ہے۔ "مقدمہ" حالی کی سب سے زیادہ مشہور، سب سے زیادہ معتوب اور سب سے زیادہ مقبول کتاب ثابت ہوئی۔

حالی نے محض اصول اور ضابطے مدوّن کرنے ہی پر اکتفا نہیں کیا۔ بلکہ ان اصناف کو اپنے بیان کیے ہوئے اصولوں کے مطابق برتا بھی۔ حالی کی عظمت کا حقیقت میں بہت بڑا یہ پہلو ہے۔ اصول سازی ہمیشہ آسان کام ہے۔ لیکن عملاً ان اصولوں کو اختیار کرنا۔ اتنا آسان نہیں۔

عملی شعری تنقید کے کارناموں میں حالی کی تصانیف "حیات سعدی" اور "یادگار غالب" حالی کے مبسوط کارنامے ہیں حیات سعدی میں سعدی کے کلام اور تصانیف پر حالی کی تنقید کا ایک حصہ ان کی تصانیف کی مقبولیت سے متعلق ہے۔ جو حصہ کلام اور تصانیف کی براہ راست تنقید سے متعلق ہے۔ اس میں بظاہر حالی نے "مقدمہ" کے معینہ اصولوں کی سختی سے پابندی نہیں کی۔ بلکہ بعض جگہ تنقید کے روائتی انداز سے بھی کام لیا ہے۔ اس حصے میں وہ تقابلی تنقید کے طریقے سے بھی کام لیتے ہیں اور اپنے مافی الضمیر کی وضاحت کرتے ہیں۔

اردو شاعری کی عملی تنقید میں "یادگارِ غالب" کا وہ حصّہ اہمیت رکھتا ہے جس میں حالی نے مرزا کے کلام پر ریویو کیا ہے حقیقت میں وہ مقام تھا جہاں حالی اپنے مقررہ اصولوں سے زیادہ سے زیادہ وابستہ رہ سکتے تھے۔ لیکن انہوں نے بعض اور ملا کی طرح اپنے آپ کو اصولوں سے سختی کے ساتھ بندھا ہوا۔ لکھنے کی بجائے کسی قدر آزاد روی سے بھی کام لیا ہے۔ اور خیالات کے بہاؤ کے رُخ پر نکل گئے ہیں۔ اصل میں اچھی تنقید بھی تخلیق ہوتی ہے اور تخلیق کے تحت شعور میں اصول کارفرما ہو سکتے ہیں۔ لیکن مصنف کا ان کے ساتھ چمٹ جانا، اکثر عمدہ تخلیق کا باعث نہیں ہوتا۔ حالی کی تنقید کا اصل موضوع تو مرزا غالب کی غزل گوئی ہے۔ لیکن ان کے قطعات اور رباعیوں کی جانب بھی مجمل اشارے ملتے ہیں۔

مرزا کی غزل پر حالی کی تنقید کا اسلوب کچھ روایتی سا بن گیا ہے۔ وہ غزل گوئی کا بہ حیثیت مجموعی جائزہ نہیں سے سکے ہیں بلکہ اپنے جائزہ کو انہوں نے خانوں میں بانٹ دیا ہے۔ مختلف عنوانات قائم کر کے ان کے ماتحت غالب کے اشعار پیش کرنے اور ان کی شرح کرنے کے طریقے کو حالی نے پسند کیا ہے۔ ایک بات ضرور قابلِ توجہ ہے کہ حالی نے تنقید کو محض صوری اور اسلوبی تنقید تک محدود نہیں رکھا۔ اس تنقید میں یہ بات واضح ہے کہ حالی کی معلومات کا دائرہ محدود تھا۔ اس لیے وہ مغرب کے غنائی شعرا سے غالب کی غزل کا تقابلی مطالعہ نہیں کر سکے۔ انہوں نے عام طور پر فارسی کے غزل گو شعرا سے بھی غالب کا مقابلہ نہیں کیا اور یہ ضروری بھی نہیں تھا بلکہ بعض وقت ایسا مقابلہ خطرناک بن جاتا ہے۔ جہاں تک غالب کے کلام کی شرح اور تفہیم کا تعلق ہے۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ حالی کی تشریحوں نے اس کے محاسن اور معنویت کی جانب لوگوں کی توجہ منعطف کرانے میں بنیادی خدمت انجام دی۔

"یادگار" میں حالی نے مرزا کی اردو نثر پر بھی نظر ڈالی ہے لیکن حالی کی نثری تنقید، اس انشائیے کے موضوع سے خارج ہے

---

# رجِ اکبر

حامد حسن قادری

حضرت اکبر الٰہ آبادی نے بہت لوگوں کے نام رکھے۔ کسی کا بُدھو، کسی کا جُمّن، کسی کا لیڈر، کسی کا پلیڈر۔ مولانا محمد علی رئیس الاحرار نے اکبر کا نام رکھ دیا "رجِ اکبر" بوزن "رجِ اکبر"۔ حضرت اکبر ویسے بہت منقطع تھے، صرف شاعری میں "ہنسوڑ" تھے۔ مولانا محمد علی ظریف شاعر نہ تھے۔ مگر طبیعت سے بڑے چلبلے، باتوں میں بڑے مسخرے تھے۔ ایک روزنامہ ہمدرد کوچۂ چیلان دہلی سے نکالتے تھے۔ اس میں اکبر الٰہ آبادی کے تذکرے پر ان کو رجِ اکبر لکھا تھا۔ مجھے بہت پسند آیا تھا۔ اسی لیے اس کو اس مقالے کا عنوان قرار دیتا ہوں۔

شاعری میں رمزیات کے بغیر چارہ کار نہیں۔ نام رکھنا بھی ایک رمز، ایک ایما، ایک استعارہ ہے۔ جس طرح بادہ و ساغر کے بغیر نہیں بنتی، اسی طرح رند و ساقی، شیخ و زاہد، واعظ و محتسب کے بغیر نہیں بنتی، اور اسی طرح مولوی مدن، شیخ چلی، موسےٰ و عیسےٰ، افلاطون و فرعون کے بغیر کام نہیں چلتا۔

کسی رمز یا نام کے استعمال کا بڑا فائدہ اختصار کے ساتھ ابلاغ ہے۔ ایک نام ایک اصطلاح بن جاتا ہے۔ سیرت یا صورت کا پورا خاکہ یا نقشہ ایک لفظ میں سما جاتا ہے۔ جو نام سنتے ہی آنکھوں کے سامنے آجاتا ہے۔ کسی تفصیل سے وہ حُسن پیدا نہیں ہوتا اور وہ لطف حاصل نہیں ہوتا جو ایک چھوٹے سے نام سے ہو جاتا ہے۔ مثلاً بدھو کا نام ہے۔ بدھ یا بُدھی عقل کو کہتے ہیں۔ بُدھو کے معنی ہوئے عقل مند۔ لیکن ازراہِ طنز و ظرافت بے عقل اور احمق کو بُدھو کہتے ہیں۔ اکبر کے ہاں اس کا لُطف دیکھئے :۔

بُدھو میاں بھی حضرت گاندھی کے ساتھ ہیں\
گو گردِ راہ ہیں مگر آندھی کے ساتھ ہیں

یہاں جُمّن میں وہ بات نہ نکلتی جو بُدھو میں ہے۔ دوسری جگہ کہتے ہیں :۔

مرزا غریب چُپ ہیں، ان کی کتاب ردّی\
بُدھو اکڑ رہے ہیں، صاحب نے یہ کہا ہے

یعنی صاحب نے جو کچھ کہا ہے وہ اصل میں غلط ہے، بلکہ مرزا کی کتاب میں جو کچھ ہے وہی صحیح ہے۔ لیکن بُدھو احمق اس کو کیا سمجھیں، ان کے نزدیک تو صاحب کا فرمودہ ہی سب کچھ ہے۔ اب مرزا غریب صاحب کے خلاف کیا کہیں، چُپ ہیں، ان کی کتاب ردّی۔

"بُدھو" اکبر کی ایجاد نہیں۔ پرانا نام ہے۔ لیکن اکبر نے نئے نام اور اصطلاحات بھی ایجاد کئے ہیں۔ اور بعض بعض کو اس طرح برتا گئے ہیں کہ اکبر والے معنی یاد آجائیں تو اچھے خاصے معقول لفظ سے سنجیدگی رخصت ہو جاتی ہے۔ مثلاً "لیڈر" کا لفظ کس قدر عام ضروری اور کارآمد ہے، ایسا کہ اس کا کوئی مترادف اس قدر معنی خیز نہیں۔ لیکن اس کو اکبر کے اس شعر میں دیکھئے:۔

یوسف کو نہ سمجھے کہ حسیں بھی ہے جواں بھی
شاید نرے لیڈر تھے زلیخا کے میاں بھی

"میاں" کی جگہ "لیڈر" کہہ کر کیا لیڈروں کی قلعی کھولی ہے!

حضرت احمق پھپھوندوی بھی بڑے پختہ کار ظرافت شعار ہیں۔ "لیڈر" سے وہ بھی کام لیتے ہیں:۔

لیڈر ہے میرا نام، فلاکت کا ہوں میں چن
مدت سے اپنی قوم کے سر آرہا ہوں میں

دلچسپ بات کہی۔ لیڈروں کے باوجود قوم کی فلاکت دور نہیں ہوتی تو لیڈر کس مرض کی دوا ہیں۔ بلکہ ان کا بار لیڈری اور بھی قوم کی فلاکت کا باعث ہے۔ اکبر کا ایک اور "لیڈر" دیکھئے:۔

قوم کے غم میں ڈنر کھاتے ہیں حکام کے ساتھ
رنج لیڈر کو بہت ہیں مگر آرام کیساتھ

ایک وکیل صاحب نے قومی خدمت اختیار کی تو اکبر نے کہا:۔

پپیہے پکارا کئے پی کہاں
مگر وہ پلیڈر سے لیڈر ہوئے

جمعۃ الوداع یا عید کی نماز پڑھنے کبھی صاحب آجاتے ہیں، وہ "صاحب" جن کے لیے اکبر کہتے ہیں:۔

رہ گئے نا آشنا۔ احباب غائب ہو گئے
ہم نفس دو اک جو باقی تھے وہ صاحب ہو گئے

تو پھر مسجد میں تماشا دیکھئے۔ جمّن، وفاتی جیسے غریب نمازی جو نماز کے اہتمام میں دو تین گھنٹے پہلے سے آئے ہوئے بیٹھے ہیں پہلی صف سے اٹھا دیئے جاتے ہیں اور حکام کے لیے جگہ خالی کرائی جاتی ہے۔ ایسے ہی منظر پر اکبر کہتے ہیں:۔

شانِ نماز اکبر شاہانہ ہو چلی ہے
مسجد الگ بنائیں اپنی میاں وفاتی

یہاں وفاتی پر کیسی بیکسی کا عالم طاری ہے۔

ڈپٹی نذیر احمد کی "مراۃ العروس" میں "ماما عظمت" ایک کیرکٹر بن گئی ہے اور ضرب المثل۔ اکبر الٰہ آبادی کی بی نصیبن بھی ایک کیرکٹر ہی ہیں:۔

رہیں ہر پھر کے آیا بی نصیبن     وہ گو اسکول میں برسوں پڑھا کیں

اکبر نے ناموں سے دلچسپ کام لئے ہیں۔ نام جس قوم کے فرد کا ہوتا ہے، اس قوم کی خصوصیات کا رجحان ہوتا ہے۔ اس لیے ناموں کو اکبر نے جہاں محض مناسبات کے لیے لکھا ہے، وہاں بھی مضمون میں اس نام اور قوم کے خصائص قومی و شخصی کا خیال رکھا ہے۔ چنانچہ لکھتے ہیں:۔

ٹامی کے آگے ٹیمز کا دلچسپ پاٹ ہے — گنگو کی جانفزائی کو گنگا کا گھاٹ ہے
ڈوبے ہوئے ہیں یہ بھی مگر اپنی بات میں — پیرو بھی بہہ رہے ہیں خیالی فرات میں

اسلام کی رونق کا کیا حال کہیں تم سے —— کونسل میں بہت سید، مسجد میں فقط جمّن

رات افسوس سے کہتے تھے برنسی بھائی —— ہم سے ناحق ہیں الگ کانفرنسی بھائی

دھمنا تے میں بھی بنا سکتے ہیں —— کہتے ہیں مان جاؤ منسا رام

حکم انگلش کا۔ ملک ہندو کا —— اب خدا ہی ہے بھائی مسلّو کا

کہیں نام سے صرف قافیہ آرائی مقصود رکھی ہے۔ جیسے:۔

قائم یہی بوٹ اور موزا رکھیے — دل کو مشتاق مس ڈسوزا رکھیے
ان باتوں پہ معترض نہ ہوگا کوئی — پڑھیے جو نماز اور روزہ رکھیے

لیکن دوسری جگہ نام سے کوئی خصوصیت ملحوظ رکھتے ہیں، مثلاً:۔

حجاب تمکنت کو دور کرتا ہے زبیدہ سے
سوا اس کے جو باتیں ہیں فقط اک پردہ پوشی ہے

"زبیدہ" کے ہم وزن حمیدہ، حمیرا وغیرہ بھی تھے۔ لیکن "تمکنت" کے محل پر "زبیدہ" کس قدر موزوں ہے۔ زبیدہ خاتون ملکہ ہارون رشید خلیفۂ عباسی کا نام ضرب المثل ہے۔

اصلی ناموں کو بھی علامت بنانے میں اکبر نے لطافت و جدت پیدا کی ہے۔ کہتے ہیں:۔

مجھ کا —— ہے سر اپنا پائے بُت پر۔ زبان پہ ہے گلہ جفا کا
مرے عمل میں ہے طرز سید۔ غزل میں انداز لاجپت ہے

سر سید کی انگریز پرستی اور لالہ لاجپت رائے کی بغاوت پسندی کی طرف کس قدر خوبصورت اشارے ہیں۔

دو اور نام لکھتے ہیں۔ ان میں اگرچہ "طرز سید" اور "انداز لاجپت کی خوبی نہیں مگر دونوں کا فرق خوب ہے۔ کہتے ہیں:۔

ایک، شوکت اور ضیاء الدین وضع و خو میں ہیں
فرق اتنا ہی ہے، وہ جنگل میں ہیں۔ یہ زُو میں ہیں

مولانا شوکت علی کو تن و توش اور زور و شور کے سبب سے جنگل کا شیر کہا۔ اور ان کے مقابلے میں ڈاکٹر ضیاء الدین کو عجائب خانے کا۔

ڈارون کا نام اکبر نے بڑی کثرت سے استعمال کیا ہے۔ ڈارون کا نظریہ درست ہی سہی، لیکن اس کی گاڑی کا بندر پہ آ کر اٹک جانا اور انسان کا بندر سے رشتہ جوڑنا، ہندوستانیوں کی نظر میں مضحکہ خیز ضرور تھا جہاں بندر عجیب ذات واقع ہوئے ہیں۔

اکبر کو وقت کے لیے ایک دلچسپ موضوع ہاتھ آگیا۔ بڑی گل افشانیاں کیں۔ لیکن جہاں اکبر کو صرف ڈارون کے نظریۂ ارتقا پر طنز و اعتراض مقصود ہے اس کا کوئی مفید و دلچسپ پہلو نہیں پیدا ہوتا۔ مثلاً اس شعر میں:—

کہا منصور نے خدا ہوں میں ڈارون بولے بوزنا ہوں میں

یا اس سے بڑھ کر اس شعر میں:—

نئی تعلیم کو کیا واسطہ ہے آدمیت سے جناب ڈارون کو حضرت آدم سے کیا مطلب

یہاں اکبر کا ذہن و فکر غلطی کرتا ہے۔ کسی علمی نظریہ و تحقیق سے بغیر دلیل کے اختلاف جائز نہیں۔ البتہ طعن و طنز کا نہایت تازیانہ ہے لیکن یہی ڈارون کا نام ذیل کے شعر میں عجیب کام کر جاتا ہے:—

یا رب امید کے پھل رہتے ہیں رو بہ فنا تک

ہم کو خدا بچائے اولاد ڈارون سے

اولاد ڈارون یعنی انگریز جس طرح بندر باغ کے پھل کو فنا کرتے ہیں اسی طرح انگریز ہماری امیدوں کو تباہ و برباد کرتے ہیں۔ کس قدر بیباکی سے انگریز حکومت پر اعتراض کرتے ہیں۔

یا پھر ذیل کے شعر میں ڈارون کا نام کیا پر لطف ہے:—

عقل سپرد ماسٹر، مال سپرد صاحب جان سپرد ڈاکٹر، روح سپرد ڈارون

جب ہر چیز کو کسی نہ کسی کے سپرد کرنا ٹھہرا تو روح سپرد ڈارون۔

اسی طرح بعض اور ناموں کو اکبر نے مختلف موقعوں اور کاموں میں علامت قرار دیا ہے۔ اس میں بھی کہیں بے اعتدالی ہوگئی ہے۔ ہربرٹ اسپنسر اور جان اسٹوارٹ مل دو بڑے مشہور مفکر و فلسفی تھے۔ اکبر کے زمانے میں جن یوروپین فلاسفروں کی کتابیں کالج و یونیورسٹی کے نصاب میں شامل ہوئیں ان میں سب سے مقدم اسپنسر اور مل تھے۔ تعلیم یافتہ لوگوں کی زبانوں پر ان کے نام تھے۔ اردو میں ان کی تصانیف و مقالات کے ترجمے ہوئے۔ اس وجہ سے اکبر کی زبان پر بھی یہی دو نام زیادہ آتے۔ ایک جگہ لکھتے ہیں:—

کتاب دل مجھے کافی ہے اکبر درس حکمت کو

میں اسپنسر سے مستغنی ہوں مجھ سے مل نہیں ملتا

اس شعر پر کسی نقاد کا یہ اعتراض غلط ہے کہ ”اکبر محض تصوف پرست ہیں“ یا ”وہ علم کو بے معنی سمجھتے ہیں“۔ عقل و علم کو بامعنی سمجھنا اور ان سے کام لینا اکبر کے قول و عمل دونوں سے ثابت ہے۔ اس شعر میں اسپنسر و مل کے فلسفۂ تفکر و تعلیم اور فلسفۂ اخلاق و سیاست سے اکبر کو انکار نہیں۔ بلکہ اکبر اپنی ایک کیفیت کو بیان کرتے ہیں جس میں فلسفے کی کتابوں کے علاوہ ایک اور کتاب یعنی ”کتاب دل“ درس حکمت کے کام آتی ہے۔ ہندوستان میں اسی بیسویں صدی میں ایسے لوگ بھی پائے گئے ہیں جنھوں نے اسپنسر و مل کی کتابوں کے بعد ”کتاب دل“ کا مطالعہ بھی مفید پایا ہے۔ یہ بات نئے لوگوں کی سمجھ میں نہیں آتی۔ لیکن کیا یہ ضروری ہے کہ سب باتیں ہر ایک کی سمجھ میں آجائیں۔ بہر حال اوپر کے شعر میں اکبر نے اسپنسر و مل کے نام برمحل استعمال کئے ہیں۔ لیکن ذیل کے شعر میں اُنکا موقع نہ تھا:—

اسپنسر و مل کے حق میں کسی نقاہت کے سبب گل توپ خانہ اک طرف، بابو کی جرأت اک طرف*

صبا بوٹ سے مراد بنگالی بابو ہے۔ ۱۹۰۵ء میں تقسیم بنگال ہوتے کے بعد چھ سال تک بنگالیوں نے تنسیخ تقسیم کے لیے شورش برپا رکھی۔ اسی کی طرف اکبر اشارہ کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ بنگالیوں کی جرأت کا سبب اسپنسر و مل کی تعلیم تھی۔ لیکن یہ بات غلط ہے۔ ان فلاسفروں کی تعلیم کو بغاوت سے کچھ تعلق نہیں۔ بلکہ مل کا تو درس ہی یہ ہے کہ سیاست میں زور و شور اور بغاوت کی جگہ نہایت تحمل و تامل کے ساتھ تفکر و تدبر کے انقلاب کے لیے راستہ بنانا چاہئے۔ اکبر نے اصل میں اسپنسر و مل کو مغربی تعلیم کے لیے علامت قرار دیا ہے اور ان کا مفہوم یہ ہے کہ بنگالیوں کی شورش خود انگریزوں کی دی ہوئی تعلیم کا نتیجہ ہے۔ تاہم ان ناموں کا استعمال اس شعر میں بے محل اور نازیبا ہے۔

مشہور تاریخی ناموں سے اکبر نے زیادہ کام نہیں لیا۔ سب سے زیادہ لیلےٰ اور مجنوں سے ان کو دلچسپی معلوم ہوتی ہے۔ ان کے متعلق بہترین شوخ مضمون "ردِ مجنوں کا استعفا" ہے۔ لیکن یہ شعر بھی خوب ہے:۔

نجد میں بھی مغربی تعلیم جاری ہو گئی　　لیلیٰ و مجنوں میں آخر فوجداری ہو گئی

مغربی تعلیم کی خرابی کا بیان اس سے بڑھ کر نہیں ہو سکتا۔ ہندوستان میں لیلیٰ و مجنوں جیسے تعلق والے نہ سہی۔ پھر بھی مختلف لوگ امن و عافیت سے رہ رہے تھے۔ پہلے مغربی سیاست نے آپس میں فوجداری کرانے کی ضرورت سمجھی اور پھر سیاست بے سیاست خود بخود فوجداری ہونے لگی۔ اس شعر میں اکبر کو مغربی تعلیم کے فوائد سے انکار نہیں، بلکہ اس کے ان عواقب و نتائج کی طرف اشارہ مقصود ہے، جن سے اہلِ ہند آخر میر کے ہم نوا ہو گئے:۔

باہم سلوک تھا تو اٹھاتے تھے نرم و گرم　　کاہے کو میر کوئی دبے جب بگڑ گئی

ناموں کے علاوہ خطابوں سے بھی اکبر نے ایماء و علامت کا کام لیا ہے۔ مرزا کی آن بان مشہور بات ہے "میرزا منشی" محاورہ ہے۔ اکبر بھی پردے کے متعلق کہتے ہیں:۔

میرزایانہ ادا تھی سلطنت کی بات تھی

ذیل کے شعر میں بھی مرزا بطور علامت استعمال ہوا ہے:۔

دربارِ دہلی اک طرف۔ لوکل مجالس اک طرف
مرزا کا چم ثم اک طرف۔ بدھو کی گھس گھس اک طرف

ٹھاکر کے دو معنی ہیں۔ اکبر نے دونوں طرح لکھا ہے۔ کہتے ہیں:۔

اُنہیں کی بھینس ہے بھائی کہ جن کی لاٹھی ہے　　انہیں کا گاؤں ہے اکبر جو بن سکیں ٹھاکر

دوسری جگہ لکھتے ہیں:۔

درِ دیر پر میں نے ڈنڈوت کی　　بھری تھی مرے دل میں ٹھاکر کی بیت
کیا شور چیلوں نے یہ ہر طرف　　مہاراج کی جے ! گرو جی کی جیت

یہ قطعہ اکبر کی ذہانت و ظرافت اور صناعت کی عجیب و غریب مثال ہے چوتھے مصرعہ میں صنعت "حکایت الصوت" کا استعمال ہے۔ یعنی چوتھے مصرعہ کے الفاظ (جے۔ جی۔ جیت) کو کھینچ کر پڑھنے سے "چیل" کی آواز پیدا ہوتی ہے۔ اور تیسرے مصرعہ میں بڑی صنعت کے ساتھ اس کی طرف اشارہ کیا ہے۔ یعنی چیلوں کا لفظ "چیلے" کی جمع اور "چیل" کی جمع دونوں طرح پڑھا جا سکتا ہے۔ گویا چیلے کیا ہیں

چیلے ہیں۔ یہ اکبر کا عجیب مسخرا پن ہے۔

یہاں شاید یہ بات بے محل نہ سمجھی جائے کہ اکبر جس بے تکی انگریز پرستی کے مخالف تھے اس کی ایک دلچسپ مثال ٹھاکر کی بگڑی ہوئی صورت ٹیگور ہے۔ ڈاکٹر رابندر ناتھ ٹیگور اصل میں ڈاکٹر رابندر ناتھ ٹھاکر ہے۔ ٹیگور ہندوستان کی کسی زبان کا لفظ نہیں۔ انگریزی نما لفظ بنا لیا ہے۔ بنگالی زبان میں ڈاکٹر صاحب کے نام میں ٹھاکر ہی لکھا جاتا ہے۔

ایک اور دلچسپ خطاب دیکھئے:۔

نہ سہی لطف علم، گھی ہی سہی  شیخ صاحب مہنت جی ہی سہی

اس مضمون کے لیے لالہ، پنڈت وغیرہ سب سے زیادہ مہنت جی ہی موزوں تھے۔

دو اور خطاب بڑے مزے سے لکھے ہیں:۔

پکا لیں پیس کر دو روٹیاں تھوڑے سے جو لانا  ہمارا کیا ہے اے بھائی۔ نہ مسٹر ہیں نہ مولانا

مسٹر اور مولانا دونوں کو پیسنے پکانے سے عار ہے۔ اس شعر کی قافیہ آرائی تو اکبر کا خاصہ ہی ہے۔ لیکن قافیہ آرائی کے شوق کا اعتراف اور اس کی "بے پناہ" مثال ذیل کے شعر میں دیکھئے:۔

موج ہے دل میں مرے قافیہ پیمائی کی  جا کے گنگا پہ کہا کرتا ہوں "جے مائی کی!"

برگد کے مولوی کی اکبر نے ایسی ایسی تواضع کی ہے کہ ان حضرت کا جی ہی جانتا ہو گا۔ معلوم ہوتا ہے اس "قوم" کے ساتھ اکبر کو کچھ "للّی" ہے۔ بہرحال ایک شعر میں بڑی بلیغ بات کہی ہے، یعنی:۔

برگد کے مولوی کو کیا پوچھتے ہو کیا ہے  مغرب کی پالیسی کا عربی میں ترجمہ ہے

"مولوی" کے لیے کہنا کہ "عربی میں ترجمہ ہے" کس قدر خوبصورت بات ہے۔ اور ظاہر ہے کہ برگد کا مولوی مغربی پالیسی کے پروپیگنڈے کا کام دیتا ہے۔

شیخ نہایت قدیم، صدہا سال کہنہ علامت ہے، اس میں لطف پیدا کرنا مشکل ہے جب تک ایسے جدید مضامین و اسالیب نہ ہوں جیسے ان دو تین شعروں میں ہیں:۔

یاد کرتا ہے گذشتہ با اثر لاحول کو  شیخ کو طعنے دیا کرتا ہے شیطاں ان دنوں

یعنی شیخ میں اگلے لوگوں کا سا ایمان اور تقویٰ نہیں رہا، اس لیے شیخ کے لاحول میں اثر نہیں۔ اب اس سے شیطان نہیں بھاگتا۔

وہ تو گرجا پر گا اور یہ گیا کعبے کو پھاند  شیخ کا ٹٹو تو انجن سے بھی بڑھ کر تیز ہے

کعبے کو پھاند جانا یعنی کعبے سے بے تعلق رہنا یا کعبے کی حرمت و خدمت کا خیال نہ رکھنا۔ شریف مکّہ کی "کعبہ فروشی" کے واقعات معلوم و مشہور ہیں۔

شیخ صاحب کی تعلّی کی نہ قلعی کھل جائے  لارڈ صاحب کا کہیں حشر میں اظہار نہ ہو

لارڈ صاحب کی خوشامد میں شیخ صاحب کی ایمان فروشی کا کیا خوب بیان ہے۔

یا ذیل کے شعر کی سی اعلیٰ اور لطیف ظرافت پیدا کی جائے:۔

سچ کہتے ہیں شیخ اکبر، ہے طاعت حق لازم  ہاں ترک مے و شاہد، یہ ان کی بزرگی ہے

"یہ ان کی بزرگی ہے" یعنی، یہ ان کا بڈھا پن ہے۔ اس شوخی کا جواب نہیں۔

# آوارہ گرد اشعار

## قاضی عبدالودود

(۱) "آوارہ گرد اشعار" کی ابتدا سالنامہ شاعر ۱۹۵۱ء سے ہوئی اور اس وقت تک اس کی کئی اور قسطیں مختلف رسائل میں طبع ہو چکی ہیں۔

(۲) کچھ امور کی تحقیق حسبِ دلخواہ نہ ہو سکی، مقالہ کتابی شکل میں چھپے گا تو ضروری اضافے کئے جائیں گے۔

(۳) مواد کافی نہ ہونے اور امورِ دیگر کی بنا پر یہ فیصلہ بھی نہیں ہو سکتا کہ کوئی شاعر جس کی طرف کوئی خاص شعر منسوب ہوا ہے فی الواقع اس کا مدعی تھا یا نہیں کہ یہ شعر میرا ہے۔

(۴) ایسے اشعار پر بھی جن میں خفیف اختلافات ہیں "آوارہ گرد" کا اطلاق ہوا ہے لیکن یہ التزام نہیں کہ اختلافات کا ذکر کیا جائے۔

(۵) اس قسط میں حسبِ ذیل مخففات مستعمل ہوئے ہیں:

آب = آبِ حیات ط ۱۹۱۷ء، آصفیہ = فرہنگِ آصفیہ، انجمن = انجمن ترقی اردو، بیاض کوانھرے = بیہ بیاض جو نمائش ہسٹوریکل ریکارڈس کمیشن پٹنہ فروری ۱۹۵۶ء میں کوانھرے آئی تھی ناقص الطرفین ہے اس لئے اس سے اس کے مؤلف کا حال معلوم نہیں ہوتا۔ لیکن قرائن اس پر دلالت کرتے ہیں کہ یہ وہی ہے جس کا ذکر صفیر ص ۹۸ میں ہے۔ حسن = تذکرۂ شعرائے اردو از میر حسن ط ا۔ خمخانہ = خمخانۂ جاوید۔ سوسائٹی = کتب خانہ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال۔ شفیق = چمنستانِ شعرا از شفیق۔ شورش = عکسِ مخطوطۂ آکسفورڈ۔ یہ شورش عظیم آبادی متوفی ۱۱۹۵ھ کا تذکرۂ شعرائے ریختہ ہے مگر اس میں کسی شخص نے تصرفات کئے ہیں۔ شوق = تذکرۂ قدرت اللہ شوق۔ شیفتہ = گلشنِ بےخار از شیفتہ ط ۱۹۱۰ء۔ صفیر = جلوۂ خضر جلد ا از صفیر بلگرامی۔ ط = طبع۔ طبقات = طبقاتِ شعرائے ہند از کریم الدین۔ طوفاں = تذکرۂ شعرا از ابن طوفاں، مرتبۂ راقم۔ عشقی = تذکرۂ عشقی عظیم آبادی نسخۂ راقم۔ قاسم = مجموعۂ نغز از قاسم۔ قائم = مخزنِ نکات از قائم۔ گردیزی = تذکرۂ ریختہ گویاں از فتح علی حسینی گردیزی۔ گلزار = گلزارِ ابراہیم نسخۂ م۔ م = کتب خانۂ مشرقیہ پٹنہ۔ مسرت = تذکرۂ مسرت افزا، یہ معاصر پٹنہ میں بالاقساط طبع ہو رہا ہے۔ میر = میر تقی میر، حیات اور شاعری" از جناب ڈاکٹر خواجہ احمد فاروقی۔ نساخ = سخنِ شعرا از نساخ۔ نکات = نکات الشعرا از میر ط ۲۔ نکہت = مخزنِ فوائد از نکہت دہلوی، یہ طبع ہو چکی ہے لیکن اس وقت پیشِ نظر نہیں اس

کے حوالے سے جو کچھ لکھا گیا ہے وہ مخطوطۂ اردو ۰ دم سے ماخوذ ہے۔ و = ورق۔ ہندی = تذکرۂ ہندی از مصحفی۔

(۶) لفظ آوارہ گرد، ممکن ہے کہ ایرانیوں کی زبان پر نہ ہو، لیکن محض اس بنا پر اسے قلمروِ اردو سے خارج نہیں کیا جا سکتا۔ یہ ہرزہ گرد کی طرح ہے جو ایران میں مستعمل ہے۔ "آوارہ گرد" ہندوستان میں صدیوں سے رائج ہے۔ ۱۔ تاریخ ارادت خاں واضح متوفی ۱۱۲۸ھ م: "آوارہ گرد نزد اعظم شاہ آمد" ص ۶۶ ۔ ۲۔ سفر نامۂ آنند رام مخلص متوفی ۱۱۶۴ھ: "آوارہ گردانِ کوہ" ص ۸۵ ۔ ۳۔ بہارِ بے خزاں، مصنفۂ اواسطِ مائۃ سیزدہم، منقول از "میر" "از آوارہ گرد یہا آرمید" ص ۵۸۱۔ ۴۔ کلیاتِ میر، اشاعتِ آسی "پھرتا ہوں گلیوں میں آوارہ گرد سا" ص ۵۳۔ "آوارہ گردی اپنی پہنچی میر دلوں پر" ص ۲۹۰ "آوارہ گرد بادیۂ ابتلا ہوں میں" ص ۵۵۷ ۔ ۵۔ آبِ بقا از خواجہ عشرت لکھنوی: "آوارہ گردی" ص ۹ ۔ ۶۔ اندر سبھا امانت" از حسرت موہانی منقول از نگار دسمبر ۱۹۵۲ء: "سبز پری آوارہ گرد ہو جاتی ہے" ص ۴۲ ۔ ۷۔ حاشیۂ طلسم الفنا از مرزا محمد عسکری لکھنوی: "آوارہ گرد عورت" ص ۴۰۹ ۔ ۸۔ خیام مصنفہ سید سلیمان ندوی: "آوارہ گرد رباعیوں" ص ۲۸۰ ۔

(۷) ان اصحاب کا تہِ دل سے شکریہ ادا کیا جاتا ہے جن سے اس مقالے کی تحریر میں مدد ملی ہے۔ ان کے نام اپنی اپنی جگہ پر ملیں گے۔

---

(۱) کوچۂ عشق کی راہیں کوئی ہم سے پوچھے — خضر کیا جانیں غریب اگلے زمانے والے

صبا، شاگردِ آتش کا شعر ہے (دیوان طبع ۱۲۹۴ھ ص ۱۸۸) لیکن آصفیہ ۴ ص ۶۳۷ میں بنام میر۔

(۲) میں اور بزم مے سے یوں تشنہ کام آؤں — گر میں نے کی تھی توبہ ساقی کو کیا ہوا تھا

غالب کا طبعزاد ہے (دیوان مطبع نظامی کانپور ص ۱۳) مگر آصفیہ ا ص ۱۴۴ میں میر کے نام سے ہے۔

(۳) گرم مجھ سوختہ کے پاس سے جانا کیا تھا — آگ لینے مگر آئے تھے یہ آنا کیا تھا

میر کا مطلع ہے (کلیات ص ۲۲۵ عشقی) لیکن آصفیہ ۳ ص ۱۲۱ میں درد سے منسوب ہے۔

(۴) یہ جو چشم پُر آب ہیں دونوں — ایک خانہ خراب ہیں دونوں

انتخاب دیوانِ میر مؤلفہ جناب ڈاکٹر عبدالحق ص ۶۳ میں مطلع شامل ہے اور باوجود اس کے کہ کلیات سے غیر حاضر ہے، مقدمۂ کلیات نوشتۂ آسی مرحوم میں میر کے نام سے ہے ص ۳۳ "میر" میں ان اصحاب کی تقلید کی گئی ہے ص ۳۶۷ ، اور جناب عطا[1] کا بیان ہے کہ "اکثر لوگ" اسے میر کی ملک سمجھتے ہیں (نگار جولائی ۱۹۵۲ء ص ۴۷) یہ درست ہو یا نہ ہو، ان کا یہ قول ضرور صحیح ہے کہ یہ مطلع طبقات[2] میں بالکل حضور، شاگرد درد کے نام سے ہے۔ اس پر یہ اضافہ کیا جا سکتا ہے کہ اشاعتِ طبقات سے کم و بیش ۱۲ سال قبل شیفتہ (ص ۱۱۶) اور ان سے بھی بہت پہلے قاسم (۱ ص ۲۱۳) اسے حضور[3] کی طرف منسوب کر چکے ہیں۔ کوئی

---

[1] جناب شاہ عطا الرحمٰن عطا کاکوی نے بھی ایک مقالہ "آوارہ گرد اشعار" کے عنوان سے لکھا ہے۔ اس کی ۶ قسطیں نگار ۱۹۵۲ء میں اپریل تا دسمبر شائع ہوئی ہیں۔ [2] طبقات ص ۲۴۹ ۔ [3] حضور، مجموعۂ نغز کے اختتام ۱۲۲۱ھ سے قبل ہی مر چکے تھے مگر مرزا فرحت اللہ بیگ مرحوم کے مشاعرۂ کریم الدین میں شریک ہیں۔

قدیم شہادت اس امر کی کہ میر کی تصنیف ہے، میرے علم میں نہیں۔

(۵) "فغانِ دہلی" ایک مجموعۂ اشعار ہے جو تفضل حسین کوکب نے ۱۲۷۶ھ میں شائع کیا تھا۔ اس میں بہ استثنائے بعض وہ نظمیں ہیں جو شورش ۵۷ء سے متاثر ہو کر لکھی گئی تھیں۔ اردو کی مشہور غزل جو بحذف ۵ اشعار درجِ ذیل ہے جہاں تک میرا علم ہے پہلے پہل اسی مجموعے کی وساطت سے منظرِ عام پر آئی تھی۔ "فغانِ دہلی" میں یہ "حسامی" کی طرف منسوب ہے ؎

گئی یک بیک جو ہوا پلٹ نہیں دل کو میرے قرار ہے
کروں غم ستم کا میں کیا بیاں مرا غم سے سینہ فگار ہے

ساری رعایائے ہند تباہ ہوئی کہوں کیا کیا ان پہ جفا ہوئی
جسے دیکھا حاکمِ وقت نے کہا یہ تو قابلِ دار ہے

وہ شہر دہلی یہ تھا چمن کہ سب طرح کا یہاں تھا امن
وہ خطاب اس کا تو مٹ گیا فقط اب تو اُجڑا دیار ہے

شب و روز پھولوں میں جو پلیں کبھی خارِ غم سے نہ چھِل گئیں
ملے طوق قید میں جب انہیں کہا گُل کے بدلے یہ ہار ہے

جو سلوک کرتے تھے اور سے اب ہیں دیکھو وہ کس طور سے
وہ ہیں تنگ چرخ کے جور سے رہا تن پہ ان کے نہ تار ہے

پڑو بالِ تن پہ ہے سر پہ سرا نہیں جان جانے کا ڈر ذرا
بچے غم سے نکلے ہے دم مرا مجھے اپنی زندگی بار ہے

یہاں تنگ حال جو سب کا ہے یہ کرشمہ قدرتِ رب کا ہے
یاں بہار میں تو خزاں ہوئی واں خزاں انھوں کو بہار ہے

یہ ستم کسی نے بھی ہے سنا کہ دی پھانسی لاکھوں کو بے گناہ
ولے کلمہ گویوں کی طرف سے ابھی ان کے دل پہ غبار ہے

نہ تو دشمنائی ہے غیر میں نہ ہے اپنا یاں کوئی دہر میں
چلا تیر اجل کا بھی شہر میں کیا لاکھوں کا جس نے شکار ہے

کیا حسامی ڈر تجھے حشر کا جو حذر رکھے سمجھے برملا
تجھے ہے وسیلہ رسول کا کہ ترا وہ حامیِ کار ہے[1]

یہ اشعار جو مختلف الانواع اسقام سے مملو ہیں بجنسہٖ "فغانِ دہلی" طبع ۱۳۱۲ھ سے نقل کئے گئے ہیں۔ ۱۲۷۹ھ کے بہت بعد "بہارِ گلشن" نامی ایک مجموعۂ اشعار غالباً لکھنؤ کے کسی مطبع نے چھاپ کر شائع کیا تھا۔ یہ اس وقت پیشِ نظر نہیں لیکن مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ اس میں اس غزل کے کچھ اشعار ظفر کے نام سے درج ہوئے تھے اور مقطع میں "حسامی" کی جگہ "ظفر" تھا۔ میرا خیال ہے کہ متنِ اشعار میں اور بھی اختلافات تھے۔ لیکن یہ یاد نہیں کہ اس میں کوئی ایسا شعر بھی تھا یا نہیں جو "فغانِ دہلی" میں موجود نہیں۔ خمخانہ ۲ اشاعت پذیر ہوا تو اس میں بہ تقلیدِ فغانِ دہلی اس غزل کے ۹ شعر حسامی کے نام سے مرقوم ہوئے ص ۲۴۲۔ لیکن "بہادر شاہ ظفر" مصنفہ امیر احمد علوی مرحوم میں اس زمین کے ۱۰ اشعار شامل ہیں جن میں سے ایک ؎

سبھی جا وہ ماتمِ سخت ہے کہوں کیسی گردشِ بخت ہے
نہ وہ تاج ہے نہ وہ تخت ہے نہ وہ شاہ ہے نہ دیار ہے

"فغانِ دہلی" سے غیر حاضر ہے اور نہ معلوم کہاں سے لیا گیا ہے۔ باقی ۹ اشعار فغانِ دہلی میں ہیں لیکن دونوں کا متن بہت

---

[1] حسامی کا حال خمخانہ ۲ میں درج ہے۔

عنوان ہے۔ کتاب مذکور میں اشعارِ زیرِ بحث کے متعلق لکھا ہے: "اس دردِ مصیبت (۱۸۵۷ء) کی یادگار ایک نظم ہے جس کو ادا شناس ظفر کی تصنیف بتاتے ہیں مگر اس تمام کلام پر نظر کر کے بعض نکتہ رس اس کو حامی تخلص ایک غیر معروف شاعر کی طرف منسوب کرتے ہیں۔ اس دار و گیر میں الفاظ کی نشست پر غور کرنے کا کس کو موقع تھا؟ دل کے جذبات زبان پر بے ساختہ آئے اور اب تک دردمندوں کی زبان پر ہیں" ص ۱۱۱۔ "حامی" غالباً "حسامی" کا مصحف ہے اور میں نے کہیں اور یہ اشعار "حامی" کے نام سے نہیں دیکھے۔ جہانِ عظیم آبادی نے "مغل اور اردو ص ۱۶۷ میں اس غزل کے ۳ شعر "فغانِ دہلی" ہی میں پیش کئے ہیں اور وہ انھیں ظفر کی ملک قرار دیتے ہیں، اس کتاب میں مقطع کا مصرع اس طرح ہے۔

"تجھے خوفِ حشر ہے کیا ظفر تو خدا کے فضل پہ رکھ نظر"

خمخانہ ۵: سر برام کی وفات کے بعد پنڈت کیفی مرحوم نے شائع کیا تھا۔ اس کے ص ۱۷۴ میں "فغانِ دہلی" کے ۳ شعر بحوالہ دیوانِ ظفر مندرج ہیں۔ مگر یہ اشعار دیوان میں نہیں اور خمخانہ ۵ میں ان کا شمول غالباً پنڈت صاحب کا فعل ہے۔ میری رائے میں کوئی قابلِ قبول شہادت اس کی موجود نہیں کہ یہ اشعار ظفر کے ہیں۔ "سبھی جا ..... الخ" تو نہ معلوم کس کا ہے باقی حسامی کے ہیں۔

(۶) مضامینِ فرحت حصہ ۴: "غدر کے کئی برس بعد دلّی میں ایک مشاعرہ ہوا تھا اس میں کوئی طرح نہیں دی گئی تھی۔ بس یہی تھا کہ دلّی کا مرثیہ کہو۔ یہ کل کلام ایک کتاب کی شکل میں چھپا ہے۔ اس مشاعرے میں آزردہ بھی شریک تھے۔ انھوں نے دلّی کی تباہی پر خدا کا شکر ادا کیا ہے

ہوا اچھا جو مٹا نام و نشانِ دہلی
کس کی پاپوش بنے مرثیہ خوانِ دہلی " ص ۱۸۲

خمخانہ ۴: ترجمہ حبیب علی خاں شاداں: "فغانِ دہلی کی تحریر کے وقت بھی ان کی عمر تیرہ چودہ برس کی ہو گی کہ منفرد شعرا کے شدید تقاضے سے عاجز آ کر انھوں نے دہلی کا مرثیہ کہا جس کا ایک شعر یہ ہے

مٹ گیا خوب ہوا نام و نشانِ دہلی
میری پاپوش بنے مرثیہ خوانِ دہلی " ص ۳۶

مرزا فرحت اللہ بیگ مرحوم نے جس کتاب کی طرف اشارہ کیا ہے وہ "فغانِ دہلی" کے سوا اور کوئی نہیں ہو سکتی۔ مگر اس میں مشاعرے کا ذکر نہیں۔ شعرِ زیرِ بحث کی زمین میں تیس سے زیادہ شعرا کے اشعار البتہ ہیں، جو اس پر دلالت کرتا ہے کہ مشاعرہ ہوا ہو یا نہ ہوا ہو، طرح ضرور دی تھی۔ فغانِ دہلی میں آزردہ کا ایک مسدس ہے جس کا آخری بند یہ ہے

روزِ وحشت مجھے صحرا کی طرف لاتی ہے
سر ہے اور جوشِ جنوں سنگ ہے اور چھاتی ہے
ٹکڑے ہوتا ہے جگر جی ہی پہ بن آتی ہے
مصطفےٰ خاں کی ملاقات جو یاد آتی ہے
کیونکر آزردہ نکل جائے نہ سودائی ہو
قتل اس طرح سے بے جرم جو صہبائی ہو ص ۱۲

ظہور علی ظہور دہلوی (متوفی ۱۲۸۶ھ) شاگرد ذوق وغیرہ سے دیوانِ مطبوعہ (اس وقت تحریری یادداشت پیشِ نظر)

ہیں آزردہ کی ایک غزل کی تضمین ہے۔ یہ بموجب صراحتِ دیوانِ شورش ۱۲۵۵ھ سے متاثر ہو کر کہی گئی تھی۔ دیوانِ ظہور کمیاب ہے اور یہ غزل کم لوگوں کی نظر سے گزری ہے اس لئے اس موقع پر نذرِ ناظرین کی جاتی ہے ؎

اگر ہم نہ تھے غم اٹھانے کے قابل ۔۔۔ تو کیوں ہوتے دنیا میں آنے کے قابل

کریں چاک سینہ تو سو بار لیکن ۔۔۔ نہیں داغِ دل یہ دکھانے کے قابل

ملیں تم سے کیونکر رہے ہی نہیں ہم ۔۔۔ بلانے کے قابل نہ آنے کے قابل

رہی روز قصہ منا کی تعمیر ۔۔۔ نہ تھا یہ کبھی گھر بنانے کے قابل

چھٹے بھی قفس سے تو کس کام کے ہیں ۔۔۔ نہیں جب چمن تک بھی جانے کے قابل

بجز اس کے تھے خاک چھنے ہی اے چرخ ۔۔۔ نہ تھے خاک میں پھر ملانے کے قابل

کیا ترکِ دنیا ہی جب تو یہ سمجھے ۔۔۔ کہ دنیا نہیں دل لگانے کے قابل

وہ آتے دمِ نزع کیا کہہ سکیں ہم ۔۔۔ نہیں ہونٹ تک بھی ہلانے کے قابل

سدا ایا یہ رنج اور یہ ناصبوری ۔۔۔ نہ تھے ہم تو اس آزمانے کے قابل

رہے ہم نہ کچھ رشتے ناں کے غم میں ۔۔۔ نہ فکرِ سخن نہ پڑھانے کے قابل

نہ چھوڑیں گے محبوبِ الٰہی کے در کو [1] ۔۔۔ نہیں گو ہم اس آستانے کے قابل

ہمیں قید کرنے سے کیا نفع صیاد ۔۔۔ نہ تھے دام میں ہم تو لانے کے قابل

نہ بال منقش نہ پر ہائے رنگیں ۔۔۔ نہ آوازِ خوش کے سنانے کے قابل

وہ آزردہ جو خوش بیاں تھے نہیں اب
اشارے سے بھی کچھ بتانے کے قابل

تعجب ہے کہ مرزا صاحب شعرِ زیرِ بحث کا مصنف آزردہ کو سمجھے، یہ شاد آں کا کہا ہوا ہے جیسا کہ صاحب خمخانہ کا بیان ہے۔ لیکن صرف یہی شعر انھوں نے موزون کیا تھا، فغانِ دہلی میں صراحتاً مرقوم ہے " بسبب کم فرصتی بر ہمیں یک مطلع اکتفا نمودہ اند" ص ۵۵۔ مصرع خمخانہ میں اور دوسرا مضامین فرحت میں صحیح لکھا گیا ہے۔

(۲) آبِ زمزمہ سوز : "یہ قطعہ بھی ایک خاص موقع پر ہوا تھا اور عجب انداز سے پڑھا گیا :

گئے گھر سے جو ہم اپنے سویرے ۔۔۔ سلام اللہ خاں صاحب کے ڈیرے

وہاں دیکھے کئی طفلِ پری رو ۔۔۔ ارے رے رے ارے رے رے ارے رے " ص ۱۹۹

مگر دیوانِ ظہور میں بھی ہے اور چونکہ دیوانِ سوز (نسخہ کراچی و نسخہ مملوکہ جناب علی حیدر) میں نہیں ہے اور آب کے سوا کہیں اور سوز کے نام سے نظر نہیں آتا، گمان قوی ہے کہ ظہور کے نتائجِ افکار سے ہے۔ اس صورت میں اس کی اصلی شکل یہ ہے جو دیوان میں ہے :

گیا میں اتفاقاً کل سویرے ۔۔۔ سلام اللہ خاں صاحب کے ڈیرے

وہاں بیٹھی ہوئی تھی ان کی مصیبت کی      ایسے ویسے ایسے ویسے ویسا ایسے ویسے

(۸) زندگی زندہ دلی کا ہے نام      مردہ دل خاک جیا کرتے ہیں

ناسخ کا شعر ہے (کلیات مطبع مولائی ص ۱۹۰) مگر آصفیہ ۲ ص ۲۱۴ میں بنام ذوق۔

(۹) وہ سعی وہ دیونی کی صحبت      مسعود دہ کی وہ آدمیت

گلزار نسیم مصنفہ پنڈت دیا شنکر نسیم لکھنوی (اشاعت جلیبت ص ۲۹) کا شعر ہے لیکن آصفیہ ۱ ص ۵۲ میں بنام نسیم دہلوی (اصغر علی خاں)

(۱۰) کرتی تھی جو بھوک پیاس بس میں      پانی پینی تھی کھا کے قسمیں

گلزار نسیم کا شعر ہے ص ۲۹ مگر آصفیہ ۱ ص ۱۹۵ میں بنام حسن۔

(۱۱) تو مجھے بھول گیا ہو تو پتا بتلا دوں      کبھی فتراک میں تیرے کوئی نخچیر بھی تھا

غالب کا شعر ہے (دیوان ص ۱۵) لیکن آصفیہ ۳ ص ۲۲۵ میں بنام مصحفی۔

(۱۲) روندے ہے نقش پا کی طرح خلق یاں مجھے      اے عمر رفتہ چھوڑ گئی تو کہاں مجھے

درد کا مطلع ہے (دیوان مطبع محمدی لکھنؤ ص ۳۱، حسن ص ۱۰۰، قائم ص ۸۲) مگر آصفیہ ۳ ص ۲۶۰ میں بنام ارشد۔

(۱۳) شکوہ تو یوں کرے ہے مرے اشک سرخ کا      تیری کب آستیں مرے لوہو سے بھر گئی

فغاں کا شعر ہے جو دیوان مطبوعہ کے علاوہ ان مخطوطات دیوان میں بھی ہے جو میرے پاس ہیں۔ تذکرے بھی اسی کے مؤید ہیں کہ فغاں کا زائیدہ طبع ہے (نکات ص ۷۵، قائم ص ۴۳، حسن ص ۱۴۳، گردیزی ص ۱۲ وغیرہ) لیکن نور اللغات ۴ ص میں اسے سودا کا نتیجہ فکر قرار دیا گیا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ کلیات سودا ص ۱۹ میں یہ شعر موجود ہے لیکن صاحب نور اللغات کی نظر اس پر نہیں پڑی کہ سودا نے اسے تضمین کیا ہے۔ وہ قطعہ جس کے آخر میں یہ شعر آتا ہے سودا کی ایک غزل کا جزو ہے اور قطعے کا پہلا شعر یہ ہے ؂

سودا فغاں کو خط یہ لکھا اس کے یار نے
جس وقت اس کے حال کی اس کو خبر گئی      ص ۱۸۹

اس تضمین کا ذکر نکات و حسن میں بھی ہے۔

(۱۴) صحبت گل ہے فقط بلبل سے کیا بگڑی ہوئی      ان دنوں سارے چمن کی ہے ہوا بگڑی ہوئی

ظفر کا مطلع ہے (کلیات ط ۱۸۸۶ء ص ۳۳۴) مگر نور اللغات ۴ ص ۲۱۵ میں بنام جلال۔

(۱۵) مرحبا شاباش اے رحمت خدا کی آفریں      میرے حق میں تم نے یاور خیر کا کہنا کیا

انشا کا شعر ہے (کلام انشا ص ۶، گلشن ہند ص ۳۶) لیکن آصفیہ ۱ ص ۹۸ میں بنام نظیر۔ لطف یہ کہ ۴ ص ۲۴۴ میں انشا کے نام سے بھی ہے۔

(۱۶) تجھ رو میں لطف ہے سو ملک کو خبر نہیں      خورشید کیا ہے اس کے فلک کو خبر نہیں

مجرد کا مطلع ہے۔ (نکات ص۱۵۰، گردیزی ص۲۰، شفیق ص۴۲۵، حسن ص۱۶۸، شیفتہ ص۱۴۷) لیکن آب ص۴۳ میں نام سودا ہے۔ صاحب آصفیہ جو آزاد کو قصداً دروغ گو سمجھتے ہیں، اس اعتراف کے باوجود کہ شمس البیان (طبع اول) اور شیکسپیئر کے لغت میں مجرد کے نام سے ہے۔ آزاد کے تتبع میں اسے سودا کا مطلع بتاتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ "شاید کلیات میں نکلے۔" (رسم ص۳۵۲) کلیات میں اس زمین کا ایک شعر موجود نہیں۔

(۱۴) از زلفِ سیاہ تو بدل دھوم پڑی ہے — آئینے کے گلشن میں گھٹا جھوم پڑی ہے
اس زلفِ سیہ فام کی کیا دھوم پڑی ہے — آئینے کے گلشن میں گھٹا جھوم پڑی ہے

"از زلف ... الخ" آب ص۹۶ میں میرزا فطرت کے نام سے ہے اور "اس زلف ... الخ" ص۱۲۱ میں آرزو کے دوسرے اشعار کے ساتھ مندرج ہے لیکن حاشیے میں مرقوم ہے کہ انشا کی دریائے لطافت میں "از زلف ... الخ" قزلباش خاں امید سے منسوب ہے۔ "اس زلف ... الخ" کی نسبت حاشیے میں لکھا ہے کہ تذکرہ سودا میں اسی طرح آرزو کے نام سے ہے۔

(ل) آزاد نے تذکرہ سودا کا اس طرح حوالہ دیا ہے کہ گویا ان کی نظر سے گزرا ہے، لیکن آب ص۱۵۲ میں اسے "نایاب" بتاتے ہیں جو اس موقع پر بظاہر "ناپید" کے معنی میں مستعمل ہوا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ آزاد کا ماخذ اصلی تذکرہ قاسم ہے جس میں شعر کی دونوں شکلیں درج ہیں، دوسری شکل ۲ کے متعلق لکھا ہے: "واللہ اعلم بحقیقۃ الحال کہ ... ہمیں طور بود یا مرزا (سودا) تصرف نمود" (ج۱ ص۲۵)۔ قاسم سے پہلے کسی نے اس تذکرے کا ذکر نہیں کیا اور اس صورت میں کہ قائم و حسن تلامذہ سودا کے تذکروں میں اس کی طرف اشارہ نہیں، صرف قاسم کی شہادت پر اس کے وجود خارجی کا قائل ہونا ممکن نہیں۔ (ب) شعر کی پہلی شکل وہی ہے جس میں فارسیت زیادہ ہے (ج) دریائے لطافت (انجمن ص۲۵ و دیگر نسخ) میں امید نہیں، فطرت کے نام سے ہے (د) آزاد کی عبارت میں لفظ "بعض" گمراہ کن ہے۔ سچ یہ ہے کہ تذکرہ قاسم سے قطع نظر، کوئی تذکرہ ایسا نہیں جس میں یہ شعر ہو اور فطرت کے نام سے نہ ہو (نکات ص۵۷، قائم ص۱۲، حسن ص۱۶۸) — (ہ) آرزو کا اس شعر سے کچھ تعلق نہیں، ہوتا تو میر اسے فطرت کی طرف منسوب نہ کرتے۔

(۱۷) ہے عجب یہ رسم دیکھی مجھے روزِ عیدِ قرباں — وہی ذبح بھی کرے ہے وہی لے ثواب الٹا
یہ عجیب ماجرا ہے کہ بروزِ عیدِ قرباں — وہی ذبح بھی کرے ہے وہی لے ثواب الٹا

شعر ۱ آب ص۲۳۲ میں بنام مصحفی اور بہ تبدیل بعض الفاظ مصحفی کے دیوان ۳ (نسخۂ م و دیگر نسخ) میں موجود ہے۔
شعر ۲ آب ص۳۰۸ میں انشا کے نام سے ہے اور کلیات انشا طبع دہلی میں بھی ہے[2] مگر محشی کلام انشا کا بیان ہے کہ خطی نسخے اس سے خالی ہیں (ص۲۷)۔ کلیات کے ۳ قلمی نسخوں (ایک نسخہ مملوکہ جناب ڈاکٹر عندلیب شادانی، ۲ م میں ہیں) اور دیوان (نسخۂ م) میں

---

[1] شاد عظیم آبادی نے تذکرہ سودا کا حسین آباد میں ہونا لکھا ہے، لیکن وہاں کبھی تھا نہ اب ہے۔ وہ اصحاب جو حیاتِ فریاد، نقشِ پائدار وغیرہ کو دیکھ چکے ہیں وہ جانتے ہیں کہ شاد کیسے راوی ہیں۔

[2] یہ نسخہ آزاد کے والد کے مطبع میں چھپا تھا۔

بد اس وقت پیش نظر ہیں۔ یہ شعر موجود نہیں۔ قرینہ ہے کہ نسخۂ مطبوعہ میں غلطی سے داخل ہو گیا ہے۔

(۱۹) ہماری خاک یوں اُڑتی پھرے اے باد وحشت    بگولے کا کبھی صدمہ کبھی صرصر کی زحمت ہے

بیت شاگرد وفا دہلوی کا مطلع ہے (گلزار عشقی)، لیکن انتساب نورتن بہ تصنیف مجبور شاگرد جرأت مطلع مجبور کا نمونہ ہے ... میں مہر بابا کے نام سے ہے۔ آزاد نے آب حیات ص۱۰۶ میں اسے سودا کی طرف منسوب کیا ہے، لیکن آب حیات ص۲۹۴ اور دیوان درد ص۱۴۷ میں اور کی زبانی اسے میر کا طبعزاد کہا گیا ہے۔

(۲۰) حسرت ان غنچوں پہ ہے جو بن کھلے مرجھا گئے    کھل کے گل کچھ تو بہار اپنی صبا دکھلا گئے

ذوق کا مطلع ہے اور اس کی اصلی شکل یہی ہے (اشاعت دیوان وغیرہ ص۱۳۹، اشاعت آزاد ص۳۵۰)، لیکن جناب کلیم الدین احمد نے یہ بہ تبدیل بعض الفاظ صبا کے نام سے لکھا ہے (معاصر ۶ ص۵۵)

(۲۱) یا تنگ نہ کر ناصح ناداں مجھے اتنا    یا چل کے دکھا دے دہن ایسا کمر ایسی

آب حیات ص۵۲۸ میں بنام آزردہ مندرج ہے اور مقدمۂ کلیات حسرتی (شیفتہ نوشتہ فقیر) بدایونی مرحوم میں کسی سند کے بغیر مرقوم ہے کہ یہ آزردہ کی اس غزل کا شعر ہے جو انھوں نے ۱۸۴۷ء کے ایک مشاعرے میں پڑھی تھی جسے شیفتہ نے منعقد کیا تھا (ص۱۲)۔ جناب عطا مدعی ہیں کہ بعض تذکروں میں آزردہ کے نام سے ہے لیکن کسی تذکرے کا نام نہیں لیتے اور جناب آسی نسبا کے ایک ریختہ باقی تغیر کے حوالے پر اکتفا کرتے ہیں (نگار اکتوبر ۱۹۴۲)۔ کوئی ایسا تذکرہ جو جناب عطا کا مؤید ہو میرے علم میں نہیں، اور قرین بہ یقین ہے کہ جناب عرشی کا ماخذ مقدمۂ دیوان ہے۔ جناب عطا نے اس پر اظہار حیرت کیا ہے کہ یہ شعر طبقات میں ثاقب رائے تاب کشمیری کی طرف منسوب ہے لیکن یہ صرف طبقات ص۳۴۶ ہی میں ان کے نام سے نہیں، کریم الدین سے برسوں پہلے شیفتہ اسے تاب کی تصنیف قرار دے چکے ہیں (ص۲۹)۔ مشاعرہ ۱۸۴۷ء میں اس شعر کا پڑھا جانا یاد کرنے کی بات نہیں۔ شیفتہ کا تذکرہ جس پر آزردہ کی تقریظ ہے کم از کم دو یا تین سال پیشتر معرض طبع میں آ چکا تھا

(۲۲) خمخانہ ہم ترجمہ تنہا، داماد صبا لکھنوی: اگست ۱۹۰۵ء کے کامیاب میں جو غزل ان کے نام سے ہے اس کے بعض اشعار یوسف علی خاں ناظم کے ہیں مثلاً

خون ہوتے ہوئے دیکھا کبھی جلتے دیکھا    دل کو ہر بار نئے رنگ بدلتے دیکھا

اسی طرح دوسرا شعر بھی بہ تبدیل الفاظ انہی کا ہے ۔

زاہد و شیخ و برہمن مرے ہم مشرب ہیں    در میخانہ سے کس کس کو نکلتے دیکھا

ناظم کا مصرع یوں ہے: "زاہد و شیخ سبھی خوب ہیں کیا بتلاؤں" اسی طرح ناظم کا یہ مشہور شعر ۔

ہے یہ ساقی کی کرامت کہ نہیں جمتے پاؤں    اور پھر بزم میں سب نے اسے چلتے دیکھا

بے تکلف اپنی غزل میں داخل کیا ہے۔ شاعری کی کائنات یہ ..... اور ..... استادی کا دعویٰ! ص۲۹۳ دیوان ناظم ص۱۰۲ سے صاحب خمخانہ کے قول کی تصدیق ہوتی ہے۔ تنہا صاحب دیوان تھے مگر اس کے چھپنے کی نوبت نہیں آئی۔ خبر نہیں اس کا خطی نسخہ موجود ہے یا نہیں اور ہے تو یہ اشعار اس میں ہیں یا نہیں۔

(۲۳) از کشاکشِ ضعفم نگسلد روان از تن — این کہ من نہ مے میرم ہم ز ناتوانیہاست

غالب کا شعر ہے۔ کلیاتِ فارسی ص۳۵۹۔ لیکن مخمخانہ ۱ ص۲۶۶ میں ہے کہ عبدالغنی ارشد دہلوی نے یہ شعر اپنی وفات سے چند منٹ پیشتر کہا تھا۔

(۲۴) نہ ہر منظورِ نظر ٹھہرا ہے چشمِ یار کو — سنگدل گنڈا اٹھا یا مردمِ بیمار کو

کلیاتِ آتش مطبوعہ مطبع محمدی، نسخۂ مصنف ص۱۴۸ میں موجود ہے۔ لیکن شیفتہ نے ایک گمنام شاعر محمد امین متّقی کی طرف منسوب کیا ہے ص۱۵۲ اور نکہت و ۲۰ - ۲، آصفیہ ۴ ص۱۳۱ میں بہ تبدیلِ بعض الفاظ سلیمان شکوہ کے نام سے ہے۔ مؤخر الذکر کا دیوان ہے، لیکن مجھے اب تک اس کے دیکھنے کا اتفاق نہیں ہوا۔

(۲۵) تھوڑی سی بھی نیک و بد کی گر دہ تمیز رکھے — کافر ہو پھر جو دل کو اس سے عزیز رکھے

محمد ماشاکردہ کا مطلع ہے (ہندی ص۲۲، قاسم ۱ ص۳۴۶) لیکن مخمخانہ ۵ میں میر ضیا کے نام سے ہے۔

(۲۶) اے راز کا ہے رنے ایجادِ گلستاں ہے — راز ین کو لگا رہنے صبا دِ گلستاں ہے

شیفتہ ص۸۵ (انتساخ ص۱۷۶) و مخمخانہ ۴ ص۲۲۹ میں بنام راسخ عظیم آبادی، لیکن ان کے دیوان کے کسی نسخے میں نہیں اور انتخاب دیوانِ تنہا شاگردِ مصحفی (مؤلفہ حسرت موہانی) میں بہ تبدیلِ بعض الفاظ موجود ہے۔ بلکہ اس میں اس زمین کے اور اشعار بھی ہیں اس میں کچھ شک نہیں کہ یہ تنہا کا نتیجۂ فکر ہے۔

(۲۷) دشمنی در پردہ کی اے مطلبی تم نے کیا کیا — آپ تو پردے میں بیٹھے اور ہمیں رسوا کیا

شیفتہ ص۸۵ (انساخ ص۱۷۶) و مخمخانہ ۴ ص۲۳۲ میں بنام راسخ، لیکن دیوانِ راسخ کے کل نسخوں سے جو میری نظر سے گزرے ہیں غیر حاضر ہے اور بہ تبدیلِ بعض الفاظ عشقی نے مراد بخش مراد، شاگردِ راسخ کے نام سے لکھا ہے۔ یہی صحیح ہے۔

(۲۸) ہوئے ہم جب سے بندے برہمن سے رام کہتے ہیں — حرم کے رہنے والو تم سے عشق اللہ کرتے ہیں

قاسم ۱ ص۶۵ میں بنام جرأت، لیکن عمدۂ منتخبہ، صندر حقیقت، شاگردِ جرأت (ط ۱۲۶۳ھ ص۳۲) میں حضرت استادِ جرأت کے نام سے ہے۔ جرأت نے پوری غزل بشمول مطلع کی تضمین کی ہے (کلیات م و ۲ ۸ ۶ ۳) مقطع حسرت کی تضمین یہ ہے:

نہ پہنچے بوالہوس تو عاشقوں کی گردِ کو ہرگز — نہیں بنتے وہ جرأت ان کی آہِ سرد کو ہرگز
بھلاؤں گا نہ میں استاد کی اس فرد کو ہرگز — سخن آدرو کا حسرت نہ پہنچے درد کو ہرگز
کہ اس پر آہ نکلے ہے اور اس پروا کرتے ہیں

مجھے یاد تھا کہ یہ غزل دیوانِ حسرت نسخۂ کتب خانۂ رضائیہ رامپور میں موجود ہے، جناب عابد رضا، بیدار نے اس کی تصدیق کر دی۔

(۲۹) حقارت اپنے عاشق کی نہیں معشوق کو بھاتی — بیاں سعی اپنی رسوائی میں تا مقدور مت کیجو
کہا تھا ساربان کے کان میں لیلیٰ نے آہستہ — کہ مجنوں کی خرابی کا کہیں مذکور مت کیجو

جواہرِ سخن ۲ مؤلفہ جناب کیفی چریا کوٹی میں شعر ۲ بیاں کے نام سے ہے، لیکن حسن ص۹۳ میں بدر النسا بیگم، دختر

در مدین نما ہے، وزیر محمد شاہ کی طرف منسوب ہے۔ میں نے جناب ڈاکٹر عبدالستار صدیقی سے اس کے متعلق دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ دیوان بیان کا جو نسخہ ان کے پاس ہے اس میں دونوں شعر آخر غزل میں یکے بعد دیگرے موجود ہیں۔ اس کا امکان ہے کہ بیان نے تضمین کی ہو اور شعر فی الواقع بدر النسا بیگم کا ہو۔ واضح رہے کہ موخر الذکر کے شاعر ہونے کا مدار صرف حسن کے بیان پر ہے اور یہ کہا تھا ... الخ، کے علاوہ کوئی اور شعر ان کے نام سے نظر نہیں آیا۔

(۳۰) آنکھیں نہ جینے دیں گی تری بے وفا مجھے ‏ ‏ ‏ ان کھڑکیوں سے جھانک رہی ہے قضا مجھے

ریاض خیر آبادی نے لکھا ہے کہ صحیح ہو یا غلط، میں نے یہ شعر شمس درشاگرد ناسخ کے نام سے سنا ہے (ریاض نمبر نگار ص۲۲) لیکن دیوان بحر، شاگرد ناسخ مسمی بہ ریاض البحر مطبوعہ ۱۲۸۵ھ میں موجود ہے ص۱۵۲ اور ریاض کے استاد امیر مینائی نے بھی یہ شعر بحر ہی کی طرف منسوب کیا ہے (انتخاب یادگار ص۵۶)

(۳۱) توڑ بت زاہد نے کیوں مسجد یہ بتخانہ کیا ‏ ‏ ‏ تب تو اک صورت بھی تھی اب صاف ویرانہ کیا

حسن ص۵۶ و گلزار مسرت ص۲۴ میں بنام میر اعلیٰ علی خلف میر ولایت اللہ۔ لیکن کلیات سید محمد خاں رند کے اس نسخے میں جو مصنف کی زندگی میں (۱۲۶۸ھ) میں طبع ہوا تھا بشکل ذیل میں موجود ہے۔

توڑ بت مسجد بنی مسمار بت خانہ ہوا

جب تو اک صورت بھی تھی اب صاف ویرانہ ہوا ‏ ‏ ص۱۴۲

رند نے اپنی نثر میں جو دیوان اوّل کے بعد ہے، اعتراف کیا ہے کہ میں نے اوائل میں میر خلیق خلف میر حسن سے اصلاح لی تھی اور تذکرۂ حسن عجب نہیں کہ ان کی نظر سے گزرا ہو۔ چکبست کے مقدمہ گلزار نسیم میں یہ حکایت درج ہے کہ ناسخ نے ایک مشاعرے میں نسیم لکھنوی کو مخاطب کرکے یہ مصرع "شیخ نے مسجد بنا مسمار بت خانہ کیا" پڑھا اور بولے کہ دوسرا مصرع نہیں سوجھتا کہ شعر مکمل ہو جائے۔ ناسخ کی زبان سے یہ مصرع نکلا ہی تھا کہ نسیم نے یہ مصرع لگایا ـــ "تب تو اک صورت بھی تھی اب صاف ویرانہ کیا"، حاضرین پھڑک اٹھے۔ ناسخ نے مذہبی چوٹ کی تھی، نسیم نے ٹھنڈا کر دیا۔" ص۲۵ گلزار نسیم مرتبہ چکبست کی اشاعت کے کچھ ہی بعد ریاض خیر آبادی نے لکھا تھا کہ (الف) یہ حکایت مصنوعی ہے، کہیں اور نہیں ملی (ب) ناسخ و نسیم کے مرتبے میں بڑا فرق تھا۔ ناسخ انھیں قابل خطاب نہ سمجھتے ہوں گے (ج) ناسخ ایسے غیر مہذب نہ تھے کہ ایک ہندو اور پھر "محبوب ہندو" (؟) کو مخاطب کرکے ایسا دل شکن مصرع پڑھتے۔ (د) نسیم لاکھ حاضر جواب سہی مگر ناسخ کے سامنے ان کی زبان نہ کھلتی (ریاض نمبر ص۷) چکبست نے نہ پہلے یہ بتایا تھا کہ یہ حکایت انھیں کہاں سے ملی اور نہ جہاں تک میرا علم ہے انھوں نے ریاض کے اعتراض کے بعد اپنے ماخذ سے متعلق کسی قسم کی اطلاع دینے کی ضرورت محسوس کی۔ ریاض کا خیال ہے کہ وہ خود مخترع ہیں، میں سمجھتا ہوں کہ انھوں نے کسی سے سنی ہو گی نسیم سے جو غلو تھا اس نے اس پر غور کرنے کا موقع نہ دیا کہ کتنی دور از قیاس ہے۔ اعلیٰ علی نے جس زمانے میں یہ شعر کہا تھا نسیم کیا ان کے استاد آتش بھی اس وقت پیدا نہ ہوئے ہوں گے۔

(۳۲) حسرت لے تازہ اسیران قفس آتی ہے ‏ ‏ ‏ دھوم سے فصل بہار اب کے برس آتی ہے

مہدی مجروح کا مطلع ہے (مکمل غزل المشمول مطلع مخطوطہ دیوان مملوکہ جناب سید نادر آغا تاجر کتب لکھنؤ میں موجود ہے و مکتوبہ جناب سید نادر آغا بنام راقم) یہ شعر ۱۲۸۰ھ کے بعد تذکرۂ شیفتہ میں شامل ہو کر (ص ۹۳) منظر عام پر بھی آ چکا تھا لیکن سید محمد خاں رند کے دیوان ۲ (ص ۱۰۹ ردیف ی) (اس زمین کا کوئی اور شعر نہیں) میں مرقوم ہے۔ رند نے اپنی نثر (رجوع ہو ص ۳) میں لکھا ہے کہ دیوان ۱ میں رجب ۱۲۵۰ھ تک کا کلام ہے۔ دیوان ۲ سے متعلق اس قسم کی صراحت نہیں لیکن ظاہر ہے کہ اس میں اس کے بعد کے اشعار ہوں گے۔

(۳۳) اے جان اب یہ آ کے ٹھہرنے سے فائدہ — رہنا ہوا تو رہ گئے چلنا ہوا چلے

کلیات حسرتی و شیفتہ ص ۱۰۵ میں موجود ہے اور شیفتہ نے اپنے تذکرے میں بھی اسے اپنے نام سے لکھا ہے ص ۲۳۱، لیکن دیوان رند ص ۱۲۲ میں بھی ہے۔ رند کو علی علی رنگی اور شیفتہ سے توارد ہوا ہے، یا یہ سرقے کے مرتکب ہوئے ہیں، اس کا فیصلہ دشوار ہے۔

(۳۴) کیا بے سبب ہیں ہم کہ نہیں ہر سو بدلتے ہیں — دل اٹھتا ہے جو یہ پہلو تو وہ پہلو بدلتے ہیں

مراۃ الغیب (دیوان امیر مینائی) پہلی بار ۱۲۹۰ھ میں چھپا تھا۔ مطلع ہذا اس میں شامل ہے (طبع ۱۳۰۹ھ ص ۲۱۶) اور رشک لکھنوی کے دیوان ۲ نظم مبارک میں جو مصنف کی وفات کے بعد طبع ہوا ہے، یہ مطلع ملتا ہے:

کیا بے سبب ہیں کب کروٹیں لے کر سنبھلتے ہیں
جو اٹھتا ہے جو یہ پہلو تو وہ پہلو بدلتے ہیں ص ۶۱

(۳۵) چھڑیں اب غم سے فرصت ایک ذرا بہیات نہیں — اس سے منہ ڈھانکے رہا رونا پھر بات نہیں

افسوس کا مطلع ہے (دیوان مرتبہ ۱۲۷۰ عشقی) لیکن قاسم ص ۲۲۴ میں ان کے استاد جرأت کے نام سے ہے۔

(۳۶) کیا یہ اور ڈھب کا میں بھری محفل میں کم سمجھے — ابھی سب تاڑ جاویں گے نہ اتنا تو ستم کیجے

انشا کا مطلع ہے (کلام انشا ص ۲۶)

(۳۷) خدا سے تاب تو شیریں تجھے اس بچانے کی — کیا فرہاد نے تیشے سے سر تو ہو لہان اپنا

تحفۃ الشعرا میں بنام مظہر، حالانکہ چمنستان شعرا (ص ۲۵۳) لیکن در اصل آنند رام مخلص کا ہے اور انتخاب دیوان کے اس نسخے میں جو خود مخلص کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے، موجود ہے۔ اس پر راقم کا ایک مقالہ نوائے ادب میں طبع ہو چکا ہے۔

(۳۸) بروز حشر الٰہی چو نامۂ عملم — کنند باز کہ آں روز باز خواہ من است
ولیکن بلکہ آں را ز سر نوشت ازل — اگر زیادہ و کم باشد آں گناہ من است

کلیات غالب اور سبد چین طبع ۲ میں یہ قطعہ نہیں ہے اور جہاں تک میرا علم ہے غالب کے دوران حیات میں کبھی یہ ان کے نام سے شائع نہیں ہوا۔ لیکن سید غوث علی شاہ (متوفی ۱۲۹۷ھ) کے ایک مرید نے غالب اور اپنے پیر دونوں کی وفات کے بعد تذکرہ غوثیہ میں شاہ صاحب کی زبانی یہ لکھا ہے کہ یہ ان دو قطعوں میں سے ایک ہے جو غالب نے اپنے نام سے سنائے تھے۔ جناب مالک رام نے سبد چین طبع ۲ میں اسے کتاب مذکور کے حوالے سے شامل کر لیا ہے ص ۹۶، لیکن جناب ڈاکٹر محمد اسحٰق

سے اس انگریزی کی کتاب "چار سر برآوردہ شاعرات ایران" میں جو اُن کے "تذکرۃ الخواتین" سے چند رما ماہ لقا چندا حیدر آبادی سے منسوب کیا ہے صلا۔ فیصلہ اس بات کا ممکن ہے کہ تذکرۃ الخواتین کا ماخذ معلوم ہونے کے بعد کیا جا سکے۔

(۳۹) تا کوئی کہ آفت نہ نئی مانگے — اور ملک عدم کی کچھ نشانی مانگے
دکھلائیے اسے تو اپنی یہ تیغ نگاہ — جس کا مارا کبھی نہ پانی مانگے

ہندی صلا، قاسم ۲ صلا۲۹ میں بنام مرزا علی لطف۔ لیکن عشقی میں یہ بہ تبدیل بعض الفاظ اولیا مو بانی کے نام سے ہے۔

(۴۰) خدا کسی کو گرفتِ زلف کا نہ کرے — نصیب میں کسی کافر کے یہ بلا نہ کرے
(منشی) مردانے بانیا ب کا مطلع ہے (قائم صلا، حسن صلا۶۵)۔ لیکن قاسم اصلا۲ میں مستی تخلص کے ایک دوسرے شاعر مقبل سے منسوب ہے۔

(۴۱) آدم کا جسم جب کہ عناصر سے مل بنا — کچھ آگ بچ رہی تھی سو عاشق کا دل بنا
سودا کا مطلع ہے (کلیات صلا۲۱)۔ اور قائم نے اپنے تذکرے میں اپنے استاد کے جو اشعار دیئے ہیں ان کا آغاز اسی سے ہوتا ہے صلا۔ لیکن شفیق نے خود قائم کو اس کا مصنف لکھا ہے صلا۵۔

(۴۲) ہیں کہاں تو کہاں یہ کہتے ہیں — کہ یہ آپس میں دونوں رہتے ہیں
درد کا مطلع ہے (دیوان صلا۲۵، حسن صلا۴۸، قاسم اصلا۴۵) لیکن مصنفِ سرت نے اسے ان کے بھتیجے صاحب میر کے نام سے لکھا ہے صلا۔ اس کا یہ بیان کہ یہ ان اشعار میں سے ہے جو مجھے خود والد سے ملے تھے، صحیح ہے تو یہ ہرزہ ہے۔

(۴۳) فغاں مجھ مستِ بی خبر خندہ قلقل نہ ہوئے گا — ہے گلگوں کا شیشہ، ہچکیاں لے لے کے رووے گا
میر کا مطلع ہے (کلیات صلا۵، نکات صلا۱۵۶، قائم صلا۴۱، حسن صلا۱۷۵، گلزار)۔ لیکن آب صلا۱۲۲ میں آرزو کے نام سے ہے۔

(۴۴) کوئی نہیں کہ یار کی لاوے خبر مجھے — اے سیلِ اشک تو ہی بہا دے ادھر مجھے
میر حسن کا مطلع ہے، جو کلیات کے متعدد نسخوں (از آنجملہ نسخہ م و ۲۰۶) میں ملتا ہے۔ لیکن گلزار و عشقی میں حسن عنبر حسن ناگور کے نام سے ہے اور قائم اصلا۲۵ میں شوکت بداز سبقت سے منسوب ہے۔ بدیہہ گوئی مصنفہ ہوش بلگرامی میں عماد الملک بلگرامی کی زبانی مرقوم ہے کہ پہلا مصرع آصف الدولہ کا ہے، اس نے اعلان کیا تھا کہ مصرع لگانے والے کو ہزار روپے ملیں گے۔ ایک شہدے نے دوسرا مصرع کہہ کے انعام حاصل کیا۔ صلا۶

(۴۵) نکہتِ گل نے جگایا کسے زندان کے بیچ — پھیر زنجیر کی جھنکار پڑی کان کے بیچ
غلام علی خاں حشمت کا مطلع ہے (نکات صلا۳، قائم صلا۲۷، حسن صلا۹۷ وغیرہ) مگر قاسم اصلا۲۱۲ میں بنام محمد علی خاں حشمت۔ آسی مرحوم نے "دونایاب زمانہ بیاضیں اور ان کا انتخاب" ہم صلا۵۶ میں لکھا ہے کہ مصحفی کے یہاں یہ موخر الذکر حشمت کے نام سے ہے۔ یہ صحیح نہیں، مصحفی بھی اس معاملے میں میر و قائم کے ہمنوا ہیں (ہندی صلا۴۲)

(۴۶) وے صورتیں الٰہی کس ملک بستیاں ہیں — اب دیکھنے کو جن کے آنکھیں ترستیاں ہیں
آئے تھے کیوں عدم سے کیا کر چلے جہاں میں — یہ مرگ و زیست دونوں آپس میں ہنستیاں ہیں

حسن ص ۱۲۶ (گلزار ابراہیم) حسرت ص ۱۵ میں بنام فتح علی شیدا، شاگرد سودا۔ لیکن شعرائے گلدستۂ نشاط مؤلفہ موتی لال (مطبوعہ کلکتہ) میں ہینگا شیدا کے نام سے ہے۔ اور آب ص ۱۳۳ میں سودا، کو اس کا مصنف لکھا ہے۔ پوری غزل بشمول ہر دو شعر کلیات سودا ص ۱۰۹ میں بھی ہے مگر معتبر نسخے اس سے خالی ہیں، اس لیے مجھے شک نہیں کہ غزل شیدائے مقدم الذکر کی ہے۔

(۴۷) وہ جب تک کہ لطف سنوارا کیا — کھڑا اس پہ میں جان وارا کیا
ابھی دن کو رے کو کیا صبح آہ — وہ چلتا رہا میں پکارا کیا
قمارِ محبت میں بازی سدا — وہ جیتا کیا اور میں ہارا کیا
کیا قتل اور حسب ان بخشی بھی کی — حسن اس نے احسان دوبارہ کیا

آب ص ۲۵ میں بنام میر حسن، صاحب بحر العلوم۔ مگر آزاد کو یہ دعوے نہیں کہ ان کا کلیات میری نظر سے گزرا ہے، بلکہ وہ یہ کہتے ہیں کہ "اب نہیں ملتا" ص ۲۵۰ - یہ قریب بہ یقین ہے کہ آزاد نے یہ اشعار چمن بے نظیر سے لیے ہیں جو پہلی بار شورش ۱۸۵۷ء سے چند سال قبل چھپا تھا اور جسے دتاسی بر بنائے غلط فہمی اپنی تاریخ ادبیات ہندی و ہندوستانی جلد ۲ ص ۳۵۸ و ص ۳۶۱ میں خود محمد حسین (آزاد) کی تالیف بتاتا ہے۔ اشعار زیر بحث کتاب مذکور میں زیر عنوان "حسن" (نسخۂ نولکشوری ص ۱۱۴) موجود ہیں اور اس زمین کا کوئی اور شعر ان کے ساتھ نہیں۔ ظاہر ہے کہ جب اس تخلص کے متعدد شاعر گزرے ہیں تو محض عنوان اس کے لیے کافی نہیں کہ یہ اشعار میر حسن کی طرف منسوب کیے جائیں، بلکہ یہ بات کہ مقطع میں لفظ "بخشی" آیا ہے اور یہ شیفتہ ص ۵۹ و طبقات ص ۲۱۲ دونوں میں خواجہ حسن مودودی کے نام سے ہے، اس کے خلاف پڑتی ہے۔ مگر آزاد کو میر حسن کے اشعار کی ضرورت تھی اور خواجہ حسن سے کچھ مطلب نہ تھا۔ انہیں مقدم الذکر کے نام سے درج کتاب کرنے میں تامل نہ ہوا۔ مجھے یاد تھا کہ مکمل غزل متاخر الذکر دیوان (نسخۂ سوسائٹی) میں موجود ہے۔ جناب شاہ مقبول احمد کے خط سے اس کی تصدیق ہو گئی۔

(۴۸) حسن بے پروا کو خود بین و خود آرا کر دیا — کیا کیا میں نے کہ اظہار تمنا کر دیا

مجھے یاد آتا ہے کہ حسرت موہانی نے اردوئے معلےٰ کے کسی شمارے (سنہ ۱۹۱۱ء تا ۱۹۱۳ء) میں لکھا تھا کہ مجھے اس مطلع میں بیخود بدایونی سے توارد ہوا ہے۔ انتخاب دیوان حسرت طبع ۱۹۱۹ء ص ۲ میں یہ موجود ہے لیکن جیسا کہ مجھے جناب ظہیر احمد صدیقی سے معلوم ہوا ہے مطبوعہ دیوان بیخود اس سے خالی ہے۔ توارد سے واقف ہو کر اس کی ملکیت سے باز آ گئے ہوں گے۔ براہ کرم وہ اصحاب جن کی رسائی مجلدات اردوئے معلیٰ تک ہے مطلع فرمائیں کہ میرا بیان صحیح ہے یا غلط۔

(۴۹) کس سوچ میں ہو نسیم بولو — آنکھیں تو ملاؤ دل کہاں ہے

نسیم لکھنوی کی ایک غزل کا مقطع ہے جو گلزار نسیم میں شامل ہے ص ۳۵۔ لیکن آصفیہ ۴ ص ۱۲۱ میں اس کی مسخ شدہ شکل میر سے منسوب ہے:

میر کس سوچ میں ہو بولو — آنکھیں تو ملاؤ دل کہاں ہے

(۵۰) غزالاں ہم تو واقف ہو کہو مجنوں کے مرنے کی — دوانا مر گیا آخر کو ویرانے پہ کیا گزرا

غزالو تم تو حاضر ہو کہو مجنوں کے ماتم میں — دوانا مر گیا جس وقت ویرانے پہ کیا گزرا

تذکرہ حسن (ص ۱۳) میں ہے کہ رام نرائن موزوں نے جو فارسی گو تھے اور اردو بالکل نہیں کہتے تھے، یہ شعر اس وقت [...] بدیہہ کہا تھا جب انھیں قتل سراج الدولہ کی خبر ملی تھی۔ ہمیں شعر "غزالاں ... (لکھ) از و یادگار ماند" (گلزار ابراہیم کے مطابق [...] ۔ حوالہ) میں ہے صحیح نہیں۔ مصرع میں "غزالو ..." (لکھ) "از ویرانے" قیاسی ہے۔ صحیح عملی نسخے میں "مہانے" ہے۔ ایک غیر معروف [فا]رسی شاعر میرزا ابراہیم مشتاق کے نام سے ہے (ص ۲۲۵)

(۵۱) گلگیر نے کاٹ کے سر شمع — پروانے سے شب جل کٹی کی

طوفاں ص ۳۵ میں بنام مصحفی، لیکن دواوین مصحفی (نسخ پٹنہ) میں یہ شعر نہیں۔ میں نے کسی جگہ عرش خلف میر کے نام [سے] دیکھا کہ جناب عابد رضا بیدار سے دریافت کیا کہ دیوان عرش طبع لکھنؤ میں ہے یا نہیں۔ ان کا جواب اس مضمون کا آیا کہ [دیو]ان میں ہے۔

(۵۲) جبر نہیں ہوں کہ تیرے تئیں اے شبِ وصال — ظاہر میں دیکھتا ہوں کہ عالم ہے خواب کا

حواشی طوفاں ص ۴۲ میں بحوالہ گلزار بنام درد، لیکن ہدایت کا شعر ہے (نکات ص ۱۳۱، حسن ص ۲۱۵)

(۵۳) کیست کہ پیغام من بشہر شروان برد — یک سخن از من بداں مرد سخنداں برد
گو بہ خاقانیا ایں ہمہ آشوب چیست — نہ ہر کہ گو بہ دو بیت نسبت بخاقاں برد

یہ اشعار جمال الدین عبدالرزاق اصفہانی کے ہیں جن میں اس نے اپنے معاصر خاقانی سے خطاب کیا ہے اور جہاں تک مجھے [یاد] ہے میں نے اپنے مقالے "نکاتِ سخن" میں انھیں اسی کے نام سے لکھا تھا، لیکن اردو ادب کے حسرت نمبر ص ۴۹ میں خاقانی کے [نام] سے ہے۔ یہ ادارہ اردو ادب کی اصلاح ہے یا میرا سہوِ قلم؟ اس کے متعلق مسودے کی طرف رجوع کئے بغیر کچھ نہیں کہہ سکتا [جو م]سودہ دفتر اردو ادب میں ہے۔

(۵۴) یہی از معشوق مرنا عشق کو بدنام کرنا ہے — خدا مجنوں کو بخشے مر گیا اور ہم کو مرنا ہے

(۵۵) مرغانِ قفس کو پھولوں نے اے شاد یہ کہلا بھیجا ہے — آجاؤ جو تم کو آنا ہو ایسے میں ابھی شاداب ہیں ہم

"ہماری شاعری" مصنفہ جناب مسعود حسن رضوی ادیب (ص ۱۵) میں شاد عظیم آبادی کے صرف یہی دو شعر ہیں اور پہلے کو انھوں [ن]ے سہواً شاد لکھنوی کی طرف منسوب کیا ہے ص ۱۱۶۔ یہ کلام شاد اور میخانۂ الہام (ص ۲۷۱) دونوں میں ہے اور اس میں کچھ شک نہیں [کہ] شاد عظیم آبادی کا ہے۔ دوسرا شعر بھی ان دونوں کتابوں میں (میخانہ ص ۱۷۵) موجود ہے۔ مگر "ہماری شاعری" ص ۷ میں اس [کے] پیش کرنے پر اکتفا کیا گیا ہے۔ یہ نہیں بتایا کہ کس کا ہے۔ میں نے معاصر ا ص ۱۳ میں جو اعتراض کیا تھا کہ اس کتاب میں شاد لکھنوی [کے] نام سے ہے محض بے جا تھا۔ اس کا مجھے سخت افسوس ہے اور میں جناب ادیب سے معذرت خواہ ہوں۔ ہوا یہ کہ یہ بات ذہن [میں] تھی کہ شاد عظیم آبادی کے دو شعروں میں سے ایک شاد لکھنوی کی طرف منسوب ہو گیا ہے، وقتِ تحریر پہلے کی جگہ دوسرا شعر قلم سے [نکل] گیا۔ تعجب اس پر ہے کہ نگار سنمبر ص ۱۲ میں یہی غلط اعتراض جناب عطا نے بھی کیا ہے۔

(۵۶) تذکرۂ گردیزی کے مرتب جناب ڈاکٹر عبدالحق نے اس تذکرے کے شعرا کی جو فہرست دی ہے وہ اس پر شاہد ہے کہ اس میں پاکباز کے بعد قزلباش خاں کا ترجمہ ہے۔ حالانکہ اس میں تراجم کی ترتیب میں حروفِ تہجی کا التزام ملحوظ کیا گیا ہے۔ تذکرے کے صفحہ ۲۶ میں زیرِ عنوان "پاکباز" عبارت نثر اور شعر ذیل درج ہے:

جلوے تمھارے حسن کے تنہا ہیں یہ ہم کہاں — تم تو چمن ہمیشہ ہو افسوس ہم نہیں

اس کے معاً بعد ایک سرعنوان "قزلباش خاں" ہے اور اس کے تحت ذیل کی نثر و نظم مرقوم ہے (صفحہ ۲۶ و صفحہ ۲۷)

"این شعر توشگاہ قزلباش خاں مرحوم است:

قفس کے در کو باز اے بلبل اب صیاد کرتا ہے — خدا جانے کرے گا ذبح یا آزاد کرتا ہے

این بیت[1] بنام دیگرے ہم مسموع شدہ:

مجھے درد و الم بیتاب نت رکھتے میاں صاحب — خبر لیتے نہیں کیسے ہو تم میرے میاں صاحب

جواب نامہ میرے تو پھرا انتظار میں میرے — خدا خزاں نہ دکھائے بہار میں میرے

مدام عمر شرابیں پیا کئے ساقی — ہزار حیف کہ اب انتظار میں میرے"

گردیزی نے پانچوں شعر پاکباز کے نام سے لکھے ہیں، لیکن مرتب نے انھیں اس طرح پیش کیا ہے کہ صرف ایک شعر پاکباز کے نام آیا ہے اور کے بقیہ باقی قزلباش خاں کو مل گئے ہیں۔ مشفق نے کل اشعار گردیزی کے منشا کے مطابق پاکباز سے منسوب کیے ہیں صفحہ ۵۲ لیکن جناب طالب مرتب کے ہمنوا ہیں اور شعر ہم کے متعلق رقمطراز ہیں کہ متفقہ طور پر پاکباز کا سمجھا جاتا ہے لیکن گردیزی نے اسے پاکباز کے نام لکھ کر شک کی بنا دیا ہے (نگار دسمبر صفحہ ۳۰)۔ یہ نکات صفحہ ... قائم صفحہ ۲۵ اور مسرت صفحہ ۳۱ میں پاکباز کے نام سے ہے لیکن گلزار میں صلاح الدین پاکباز کی جگہ صلاح الدین بیتاب ہے۔ اس نام و تخلص کا کوئی شاعر اس زمانے میں نہیں گزرا "بیتاب"، کتابت کی غلطی ہو تو عجب نہیں۔ صاحب مسرت نے شعر ہم کو پاکباز کی طرف منسوب کرنے کے بعد لکھا ہے کہ "مؤلف ..... بنام شخصے دیگر این ہم شنیدہ: 'فراق کیا ہے یا وصل یار رب میرے خدا الخ' شاید شاعر برائے حسن مصرع عشق تبدیل نمودہ باشد ... واللہ اعلم" صفحہ ۳۲۔ یہ تبدیل شدہ شعر یاس کا نقد صغیر صفحہ ... میں آصف الدولہ کے نام سے ہے مگر اس کا دیوان (سوسائٹی) اس سے خالی ہے۔

(۵۷) کسی نے روم لی قسمت میں کوئی شام سے آیا — ہمیں کچھ لے نہ آیا ایک تیرا نام لے آیا

مصحفی نے ہندی صفحہ ۱۰ میں مہربان خاں رند کو "جاہل" کہا ہے اور یہ بتایا ہے کہ ان کا "مزاجِ زبان" تک درست نہ تھا۔ قائم کا قول ہے کہ پہلے میر سوز وغیرہ ان کے یہاں پہنچے، اس کے بعد سودا کا فرخ آباد جانا ہوا تو رند نے انھیں اپنے رفقا میں داخل کر لیا۔ صفحہ ۵ حسن (صفحہ ۱۶۰) اور صاحب گلزار نے انھیں سوز و سودا کا شاگرد لکھا ہے لیکن حسن کا بیان ہے کہ "اکثر

---

۱؎ میرے نزدیک اس عبارت کا تعلق "قفس ... الخ" سے ہے مگر اس کا امکان ہے کہ "جلوے ..... الخ" سے ہو۔

۲؎ یہ عبارت میری رائے میں "مجھے درد و الم ..... الخ" سے تعلق رکھتی ہے لیکن یہ ممکن ہے کہ "قفس ..... الخ" سے متعلق ہو۔

[illegible] سودا و سودا او دیوان مہربان خاں یافتہ مے شود، ازیں جہت اشعارا و را قلمی نکردم آنچہ در دیوانش نوشتم برآں اکتفا کردم"

[illegible] شوق کہتے ہیں: "اکثر غزلیات مضبوطہ بر تو بر ہادرا بہ مرزا رفیع (سودا) و میر سوز وغیرہ نسبت می کنند خداوند کہ در واقع [illegible] ست" قائم نے تذکرہ رند میں ایک غزل کے متعلق لکھا ہے: "این غزل در کلیات سودا ایں عاصی دیدہ و بسیار نا پسند بود" [illegible] ۲۷ ناصر کا قول ہے کہ رند کا دیوان مؤلف کی نظر سے گزرا ہے۔ مگر اکثر یہی غزلیں سوز کے دیوان میں موجود اور نام رند کا ان سے نابود۔ یہ نہ چاہیے کہ جو چیز جس بالعموم ہو اس کا دعوے انصاف سے بعید ہے۔"

شعر زیر بحث قائم نے رند کے نام سے لکھا ہے۔ دیوان رند (سوسائٹی) میں اس زمین کے اور اشعار کے ساتھ موجود [illegible] لیکن شوق نے رند کے ان اشعار میں شمار کرنے میں جنھیں لوگ سودا یا سوز کی ملک سمجھتے ہیں۔ مطبوعہ کلیات سودا ص۲۱۶ میں [illegible] نہا ہے اسی زمین کے اور اشعار اس کے ساتھ نہیں۔ حسن ص۱۱۸ میں سوز سے منسوب ہے اور مکمل غزل دیوان سوز [illegible] نسخہ جناب علی حیدر میں شامل ہے۔

میرا خیال ہے کہ رند یا تو شاعر تھے ہی نہیں یا محض برائے نام شعر کہتے تھے۔ کسی نے [illegible] "اور اس زمین [illegible] شعر دراصل سوز کے ہیں جو زمانہ ملازمت میں انھوں نے رند کو دئے تھے۔ مگر انقطاع تعلقات کے بعد خود اپنے [illegible] میں داخل کر لئے۔ سودا کا اس سے کچھ سروکار نہیں، کلیات کے معتبر خطی نسخے اس سے خالی ہیں۔

(۵۸) صحبت وعظ تو تا دیر رہے گی واعظ — یہ ہے میخانہ ابھی پی کے چلے آتے ہیں

نظم طباطبائی کی شرح دیوان غالب (الناظر بک ایجنسی ص۵۹) میں یہ شعر اسی طرح مرقوم ہے لیکن نظم نے اس کے [illegible] کا نام نہیں بتایا۔ میں نے جہان غالب (معاصر ۲ جنوری ۱۹۵۲ء) میں لکھا تھا:

" اس دعوے کے ثبوت میں کہ باقر "وجدان صحیح" رکھتے تھے، مقدمہ نگار (خلف باقر) نے شاہ ظہور الحق مرحوم کی زبانی [illegible] بیان لیا ہے کہ کسی نے باقر کے سامنے یہ شعر پڑھا ––

مجلس وعظ تو تا دیر رہے گی غالب
پاس ہی میخانہ ہے پی کے چلے آتے ہیں

[illegible] بڑی حیرت ہوئی۔ اسی دن خط لکھ کر حقیقت دریافت کی۔ غالب کا جواب جو بقول مقدمہ نگار شاہ ... مرحوم کو لفظ بلفظ [illegible] یاد ہے: "اگر یہ شعر میرا ہو تو مجھ پر ایک ہزار لعنت، ورنہ جس نے اس کو غلط میری جانب منسوب کیا ہے اس پر دس [illegible] لعنت۔ مجھ پر کیا شامت آئی تھی کہ پاس ہی میخانہ ہوتے ہوئے مجلس وعظ میں جا بیٹھتا" ص۴۳۔ عبارت حاشیہ: "یہ دراصل یوں ہے: مجلس وعظ ... قائم ––– رہے ... آتے ہیں" اور کچھ لوگ اسے قائم کی تصنیف سمجھتے ہیں مگر قائم ... لازماً بطور تخلص آیا ہے اور نہ یہ شعر دیوان قائم (انڈیا آفس) میں ہے۔ حکایت کے صحیح ہونے کا میں ضامن نہیں" ص۲

جناب عرشی نے نگار اپریل میں اس شعر کا مصرع اول اسی طرح لکھا ہے جس طرح کہ حاشیہ معاصر میں ہے اور جناب [illegible] رسول خاں (مقدمہ نگار دیوان نوشاد) کے اس قول کی تردید کرتے ہوئے کہ یہ میر کا طبعزاد ہے، کسی ثبوت کے بغیر قائم کو اس کا

---

[illegible] شوق کہتے ہیں کہ کلیات رند ۰۵ ہزار اشعار پر مشتمل ہے لیکن سوسائٹی کا نسخہ زیادہ ضخیم نہیں۔

مصنف قرار دیا ہے ص۴۲۔ انھوں نے نگار اکتوبر میں اس سے دوبارہ بحث کی ہے اور میری تحریر کا ذکر کرتے ہوئے یہ فیصلہ کیا ہے کہ "جب تک اس کا کوئی دوسرا دعوے دار پیدا نہ ہو قائم کا ہے۔" ص۴۳۔

مقدمۂ دیوانِ باقر میں مصرع ۲ کی جو شکل ہے اس میں ایک سے زیادہ سقم ہیں اور حکایتِ شعر خواہ صحیح ہو یا غلط غالباً کو اس شعر سے کچھ علاقہ نہیں۔ مقدمۂ دیوانِ نوشاد میری نظر سے نہیں گزرا۔ ظاہراً اس میں مصرع ۱، اسی طرح ہے جس طرح کہ معاصر میں ہے اور میر کی طرف شعر کے انتساب کی کوئی سند اس میں نہیں۔ کلیاتِ میر اس سے خالی ہے اور جہاں تک علم ہے مقدمہ نگار دیوانِ نوشاد میر سے منسوب کرنے میں منفرد ہیں۔ رہا قائم کا معاملہ تو یہ جیسا کہ حاشیۂ معاصر میں لکھا گیا دیوانِ قائم میں نہیں اور شبلی سے قبل کسی نے اسے ان کے نام سے نہیں لکھا۔ شعر کی اس شکل کے بھی جو حاشیۂ معاصر میں ہے وہی ذمہ دار ہیں (شعر العجم ۲، طبع ۱۹۱۱ء ص۲۹۵) شعر کی اصلی شکل وہی ہے جو شرح دیوانِ غالب میں ہے اور مجھے اس کا علم نہیں کہ دراصل کس کا ہے۔

(۵۹) روشن ہے اس طرح دلِ ویراں میں داغ ایک
اُجڑے نگر میں جیسے جلے ہے چراغ ایک

"میر" ص۱۳۱ و ص۲۸۵ میں تغیرِ مصرع شکل میں میر کے نام سے ہے اور مسرت ص۵۴ و گلزار میں جرأت اس کے مصنف بتلائے گئے ہیں۔ کلیاتِ میر، کلیاتِ جرأت م اس سے خالی ہیں۔ میر کا تو قطعاً نہیں۔ کلیاتِ جرأت کے اور نسخوں میں بھی نہ ملے ان کا بھی نہیں۔ عشقی نے اسے ثابت، شاگرد فدوی سے منسوب کیا ہے۔

(۶۰) چھپا ہے مانگ میں دل جا کے اب میں ڈھونڈوں کدھر
کہ آدھی رات اُدھر ہے اور آدھی رات اِدھر

یہ شعر کم از کم ۷ شاعروں کی طرف منسوب ہے۔ یہ امتیاز شاید ہی اردو کے کسی دوسرے شعر کو حاصل ہو۔ حسرت نے اسے بدھ سنگھ قلندر کا طبع زاد بتایا ہے ع۱۵۴۔ شوق کہتے ہیں کہ دیدار بخش دیدار کا نتیجۂ فکر ہے۔ گلزار میں حمزہ علی رنگ کے نام سے ہے، قاسم (۱/۳۰۷) اور غالباً ذکا بھی اسے اصغر علی اصغر مارہروی کی تصنیف سمجھتے ہیں۔ مصحفی کے نزدیک سکندر کی ملک ہے۔ شیفتہ (مخطوطۂ م) در باطن (نغمۂ عندلیب ص۲۵۴) کی رائے میں عماد الملک نظام کے ذہن کی پیداوار ہے اور نکات ص۲۵۷ و آصفیہ ۲ ص۷۵ کے مطابق منتظر کے رشحاتِ قلم سے ہے۔

# داراشکوہ کا دیوان

پروفیسر محمد علم الدین سالک

داراشکوہ شاہ جہاں کا سب سے بڑا بیٹا تھا۔ ماں باپ دونوں اسے بہت عزیز رکھتے تھے۔ اس کی وجہ تھی کہ ممتاز محل کی پہلی دو اولادیں لڑکیاں تھیں۔ شاہ جہاں کو لڑکے کی خواہش تھی۔ وہ اس غرض کے لیے اکثر خواجہ معین الدین چشتی اجمیری کے آستانہ مبارک پر حاضر ہوا کرتا تھا۔ آخر اس کی دعا قبول ہوئی اور دارا ۲۹ صفر المظفر ۱۰۲۴ھ مطابق ۲۰ مارچ ۱۶۱۵ء کو اجمیر کے مقام پر پیدا ہوا اور غرہ محرم ۱۰۷۰ھ کو مقام دہلی قتل کیا گیا۔ ایک شاعر نے اس واقعہ کی عجیب و غریب تاریخ کہی ہے۔

عقل پائے ادب گرفت و گفت — قتل دارا شکوہ شد تاریخ

۲ — ۱۰۶۷ + ۲ = ۱۰۶۹ھ

دارا کی تعلیم و تربیت عام مغل شہزادوں کی طرح بڑے اعلیٰ پیمانے پر ہوئی۔ اس زمانے کے مشہور اساتذہ اور علماء اس کی تعلیم و تربیت پر مقرر ہوئے۔ ان میں مولانا عبداللطیف سلطان پوری، ملا میرک اور شیخ ہروی کا ذکر دارا کے اساتذہ کی فہرست میں ملتا ہے۔

خطاطی اس زمانے میں ایک شاہانہ وصف سمجھا جاتا تھا۔ دارا کو نستعلیق کا مشہور عالم استاد ملا عبدالرشید دیلمی میسر آیا۔ اور اس نے اس فن میں خوب مہارت حاصل کی۔ ہندوستان کے مختلف کتب خانوں میں دارا کی لکھی کتابیں اور وصلیاں آج بھی ملتی ہیں جن سے اس کے کمال فن کا پتہ چلتا ہے۔

فنون سپہ گری کے بغیر شہزادوں کی تعلیم مکمل نہ سمجھی جاتی تھی۔ دارا نے اس میں بھی کمال حاصل کیا۔ ساموگڑھ کا معرکہ دارا کی سپاہیانہ مہارت کا آئینہ دار ہے۔

بہرحال دارا نے اپنے دادا جہانگیر اور اپنے باپ شاہ جہاں کی سرپرستی میں رہ کر گوناگوں کمالات حاصل کیے۔ اور اسے "شاہ بلند اقبال" کا خطاب ملا۔ طبیعت میں تصوف کا مذاق موجود تھا۔ اس پر تلاش حق کا جنون دماغ میں سما گیا۔ اس لیے اس کی تصانیف میں ایسی ایسی باتیں بھی ملتی ہیں جو اسلام کے نقطہ نظر سے قابل اعتراض ہیں۔ گو بعض ارباب تصوف نے انہیں مختلف معنے پہنا کر عین اسلام ثابت کرنے کی کوشش کی ہے مگر حقیقت یہ ہے کہ دارا کی آزاد روی، تلاش حق کا سودا اور ریاضت و عبادت سے کنارہ کشی

یک خود را خدا می دانم

قطرہ را نہمتے کہ بالبحر است

بیشتر زیں روا نمی دانم

فنا کے متعلق اس کی یہ غزل دیکھئے کس سرمستی سے وہ اپنے خیالات کا اظہار کرتا ہے ؎

ہمہ بود در وجود ما　　گنج مخفی ست ایں نمود ما

گرچہ در پردہ داشتم آواز　　شد زِ نے ظاہر ایں سرودِ ما

ما ندیدیم ہیچ غیر خود　　غیر نہ نمود در شہود ما

ہمہ فانی شود ز ما فانی　　ہست باقی ہمہ وجود ما

سر مانم کہ شد بجانب ما　　از پئے خویش شد سجود ما

خویشتن را گرفتہ بنشینیم　　اے خوشا ہم چنیں قعود ما

فرق در تا درِی و تو در نیست

چوں اغلاق شد قیود ما

ایک اور غزل میں وہ ہمہ اوست اور فنا کے مقامات پر بحث کرتا ہوا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت میں کہتا ہے ؎

یک وجود ہوست لا محدود　　کہ بروں بود از حد حدود

کرد خواہش بدیدن رخ خویش　　چوں کہ بر حسن گنج مخفی بود

پس زہر عاشقی ہویدا شد　　از ہمیں خواست جملہ شد بوجود

حسن خود بر سبیل تجلّے دید　　نام آں گل محمدؐ فرمود

از محمدؐ ہزار گل بشگفت　　یک ورنام احمدؐ و محمودؐ

گفت معشوق خویش درایں نام　　شد کلید در خزانہ جود

بعد ازاں عین نفس خدائی خواست　　شد خدا در رسول گفت و شنود

خاص جا دوست حرف ہا گوید　　گشت قرآن خویش را بستود

چوں نظر کرد در صفات حریش　　شد رحیم و کریم و رب و ودود

آسمان و زمیں بشد پیدا　　چوں حباب از میاں دریا زود

گفت زآواز خویش آں دریا　　از ہماں موج و نقش رشتے نمود

گرمی و شور عشق چوں افتاد　　نام خود کرد شاہد و مشہود

آخر از عشق جملہ پیدا شد　　ایں کرہا تمام عشق کشود

نقطہ مہر چوں بشد　　عبد در نام گشتہ شد معبود

قادری جملہ از تو پیدا شد
آنچہ بود و است و ہست و خواہد بود

ملا کی تنگ نظری سے مخلوق ہمیشہ نالاں رہی ہے۔ دارا کے مذہبی اعتقادات پر بھی اکثر لے دے ہوتی رہی ہے اور اس معاملہ میں ملا سب سے آگے ہوتا تھا۔ دارا اس کا زخم خوردہ تھا۔ اس واسطے وہ ملا کے متعلق اپنے دلی جذبات کا اظہار یوں کرتا ہے۔

بہشت آنجا کہ ملائے نباشد     ز ملا بحث و غوغائے نباشد
جہاں خالی شود از شور ملا     ز فتویٰ ہاش پروائے نباشد
در آں شہرے کہ ملا خانہ دارد     در آنجا ہیچ دانائے نباشد
مبیں اے قادری تو روئے ملا
مرد آنجا کہ شیدائے نباشد

پیری مریدی اور بیعت کے جواز و عدم جواز پر ہمیشہ بحثیں چلتی آ رہی ہیں۔ دارا نے اس کے جواب میں ایک غزل لکھی جس کے چند شعر یہ ہیں:

طعن کردی تو بر ارادت من     من ز طعن تو کے شوم دلگیر
من چگونہ مرید کس نشوم     از ارادت مرا سرشت خمیر
من مریدم بحضرت میراں     ہست نشنام پیش من بے پیر
کے ارادت کنی تو با پیرے     نگذارد ترا چو نفس شریر
مردم شہر را چو بے پیراند
قادری ماند فاش از تقدیر

دیوان میں اس زمانے کے مشہور روحانی بزرگوں کی منقبت بھی پائی جاتی ہے۔ چونکہ دارا کا پیر طریقت کبھی لاہور اور کشمیر میں رہتا تھا۔ اس لیے پنجاب، لاہور اور کشمیر اس کی ارادت کے خاص مرکز تھے۔ وہ پنجاب کی تعریف میں یوں رطب اللسان ہے:

باز چوں جان و دلم بیتاب ہست     باز چوں چشمان من بیخواب ہست
عشق پنجابم نمودہ بے قرار     زاں کہ نقش دوست پنجاب ہست
کعبہ من حضرت لاہور داں     سجدۂ من سوئے آں محراب ہست
قادری را کعبہ دارا پور شد
کاندراں بسیار فتح الباب ہست

دارا پورہ لاہور کا ایک مشہور محلہ تھا جہاں حضرت میاں میرؒ قیام پذیر تھے۔ یہ وہی جگہ ہے جہاں آج کل آپ کا مزار اور نادرہ بیگم کی قبر واقع ہے۔ دارا نے یہ محلہ اپنے دادا پیر کے نام سے آباد کیا تھا۔ ایک اور غزل میں وہ حضرت میاں میرؒ کی منقبت

کرتا ہوا کہتا ہے ؎

دل شدہ فارغ از ہمہ تدبیر | می شود آنچہ ہست در تقدیر
خطرہ اندر دلم نمی آید | خطرہ ہا دور کرد بیان میر

دارا شکوہ کی عقیدت کا دوسرا مرکز ملا محمد شاہ عرف ملا شاہ بدخشی ہے۔ جب تک حضرت میاں میرؒ بقیدِ حیات رہے ملا شاہ گرمیاں کشمیر میں اور سردیاں لاہور میں بسر کیا کرتے تھے۔ مگر جب حضرت میاں میرؒ ۱۰۴۵ھ میں فوت ہو گئے تو انہوں نے مستقل طور پر لاہور میں رہنا شروع کر دیا۔ جہاں آرا بیگم نے ان کے لیے ایک نہایت خوب صورت خانقاہ سری نگر میں تیار کرائی جہاں دارا اکثر ان کی خدمت میں حاضر ہوا کرتا تھا۔ یہ خانقاہ کوہ ماران کے دامن میں واقع تھی۔ اب بھی اس کے کھنڈرات وہاں پائے جاتے ہیں اسی مناسبت سے دارا یہ شعر ان کی منقبت میں اکثر پڑھا کرتا تھا ؎

کوہ ماراں بکمر لعل بدخشاں دارد
ایں چنیں بخت کجا تخت سلیماں دارد

ملا شاہ کی منقبت میں بھی دارا کے دیوان میں کئی غزلیں ملتی ہیں۔ ایک غزل ہے ؎

مرا بخشیدہ ملکِ ہدایت | کہ آں ملک مرا شد بے نہایت
ولی پر دولت و بے دشمن ندارم | مرا چوں شاہ دارد در حمایت
تو کردی بخشش شاہانہ شاہا | نہ کرد از اولیا دیگر نوایت

تو کردی شاہ آوری را خانہ آباد
سلامت بر سرش دارد خدایت

ایک اور غزل میں آپ کی منقبت کرتے ہوئے دارا کہتا ہے ؎

ذات او ہست شیخ اہل اللہ | اہل توحید را اماں باشد
صورتِ جامع حقیقت شرح | شرح او رازِ نہاں باشد

ایک نہایت عمدہ غزل حضرت پیران پیر شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی مدح میں بھی ہے۔ جس کے لفظ لفظ سے عقیدت مندی کا اظہار ہوتا ہے۔ بیان نہایت سادہ اور انداز نہایت دل نشین ہے۔ ملاحظہ ہو ؎

حضرت میراں خداوندِ جہاں | غوثِ جن و انس و شاہ عاشقاں
محیِ دیں شیخ عبدالقادر است | آں کہ او را عرش باشد آستاں
سید سادات فخر اولیا | شیر دیں شہباز اوج لامکاں
رہنمائے شاہراہِ احمدی | دستگیر جملہ درماندگاں!
ہر کجا پائے نہادی بر زمیں | فخر کردے آسماں زیں آستاں

خواجہ بہاؤالدین نقشبندی سلسلۂ نقشبندیہ کے بانی ہیں۔ دارا کو ان سے بھی عقیدت تھی۔ دیوان میں دو غزلیں ان کی مدح میں

نام موجود ہیں۔ ایک کا مطلع ہے ؎

قطب دنیا و دین بہاؤ الدین

نقشبند یقین بہاؤ الدین

شاہ جہانی دور کی ایک مشہور شخصیت حضرت ایشانؒ بھی تھی۔ ان کا نام محمدؒ اور عرف خواجہ خاوند محمود تھا۔ کشمیر میں سلسلہ نقشبندیہ کو انہیں کی وجہ سے فروغ ہوا۔ بعض سیاسی حالات کی بنا پر انہیں مجبور کیا گیا کہ وہ اپنا مستقل قیام لاہور میں رکھیں چنانچہ انہوں نے لاہور کے سبب سے امیراد۔ دولت مند محلہ مغل پورہ میں اقامت اختیار کی اور یہیں اپنی مسجد اور خانقاہ تعمیر کرائی۔ آپ اپنے زمانے کے بہت بڑے محدث اور مفسر تھے۔ ۱۰۵۲ھ میں فوت ہوکر یہیں دفن ہوئے۔ دارا نے آپ کا مرثیہ لکھا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے دارا کے تعلقات آپ سے نہایت مخلصانہ تھے۔ مرثیے کے چند شعر یہ ہیں ؎

چوں نباشد آسماں با چشم تر          چوں سفر فرمود شیخ بحر و بر

شیخ ہفت اقلیم طاؤس حرام          پیشوائے اولیاء معتبر

آں محمد کز نمی آمد برون          اہلِ شرق و غرب را گردیدہ سر

روز و شب می گرد بر گرد حرم          کاں چناں گردش نیا آید از بشر

اولیاء را مرگ می باشد حرام          لا یموتوا است چوں اندر خبر

دو ہزار و پنج دو و چوں رفت او          روز سہ شنبہ و پنج از صفر

قادری گریاں بماند از ہجر او

گرد از دار سے برائے چوں سفر

دیوان سے دارا کے مذہبی اعتقادات خاص کر توحید رسالت، ختم نبوت، حبِ اہل بیت اور خلفائے راشدین سے عقیدت کا پتہ چلتا ہے۔ توحید کے بارے میں اس کا خیال ہے ؎

ترک زنار کردہ ام زاں رو          تار وحدت نبود در زنار

قادری نیست ہیچ جز قادر          وحدہٗ لا اللہ الا ہُوَ!

متوجہ مشو بغیر خدا          رشتۂ ہست سبحہ و زنار

رسالت کے بارے میں اس کے خیالات ملاحظہ ہوں ؎

چند بازی تو بر شریعت خود          احمد مرسل از خداست سوا

ختم نبوت کے متعلق کہتا ہے ؎

تو ہمنشین من شد دیگر ہوا و ناکم          چوں خاتم النبیین با یار غار صحبت

خلفائے راشدین کے بارے میں کہتا ہے ؎

نیست بیچارہ ہیچ کار درست

نیست چیزے بجز چہار درست
بہر تحقیق معنی تمہید باید
پایۂ چار استوار درست

بجانتو ؎

ذاتِ او ہست و نیز اہل اللہ
اہلِ توحید را امان باشد

دارا کو جس لاڈ پیار سے ماں باپ نے پالا۔ جس طرح اسے عزیز رکھا۔ اور ہر بات میں اس کی ناز برداری کی۔ اس سے اسے یہ وہم ہو گیا تھا کہ وہ اپنے تمام بھائیوں سے ممتاز ہے۔ چنانچہ دیوان میں اس کے متعلق جابجا اشارے پائے جاتے ہیں۔ ان اشعار سے پورا پورا حظ اٹھانے کے لیے یہ ضروری ہے کہ ہم یہ بات ذہن نشین کر لیں کہ شاہجہان اپنی جگہ یہ فیصلہ کر چکا تھا کہ اس کا جانشین دارا ہو گا۔ اس نے اسے شاہ بلند اقبال کا خطاب بھی عطا کیا۔ اسے چترِ شاہی اور دیگر لوازماتِ شاہی استعمال کرنے کی اجازت بھی دے دی۔ اس واسطے دارا اپنے آپ کو بادشاہ سمجھتا تھا۔ وہ خود کہتا ہے ؎

قرنہا ہم چو فت آوری باید　　　قادری صاحبِ قرآن گشتہ

---

ہر چند کہ نیست سایہ از ذاتِ خدا　　　لیک خود سایۂ شہ غیر نما

---

وہم چوں گویند مرا سایۂ حق　　　ترسم کہ ازیں در می آید حق را

---

بعض اشعار سے دارا کے اخلاق و عادات پر بھی روشنی پڑتی ہے۔ وہ محبتِ زر کو پسند نہیں کرتا تھا۔ اس واسطے کہتا ہے ؎

دستِ زر آلود بد بو می شود
جان زر آلود را احوال چیست

دارا کے خیال میں بنیادی سچائیاں ہر مذہب میں موجود ہیں۔ اس لیے وہ ہر مشرب کے لوگوں سے راہ و رسم رکھتا تھا۔ اور ان سے میل ملاپ بڑھاتا تھا۔ دوسرے لفظوں میں وہ دنیا پر ظاہر کرتا تھا کہ اس کا مسلک صلح کل ہے اور اسے کسی مذہب اور کسی فرقے سے عداوت نہیں۔ اس کی وجہ فلسفہ ہمہ اوست ہے۔ چنانچہ وہ کہتا ہے۔

قادری دید تا ترا در کل!
صلح کل کرد از عناد گذشت

دارا رازداری پر بہت زور دیتا ہے۔ اور تلقین کرتا ہے کہ روحانی اور مادی دنیا میں کامیابی کا راز یہی ہے کہ اپنے اسرار کو چھپاؤ اور اگر کوئی رازدار بنانا چاہتے ہو تو اپنے دل کے سوا کسی کو رازدار نہ بناؤ ؎

راز خود را بغیر دل تو مگو — راز داری بغیر دل نہ بود

بعض بعض اشعار شریعت کے نقطۂ نظر سے کھٹکتے ہیں جن پر فقہا خورده گیری بھی کرتے رہے ہیں اور جو آخر میں اس کی تباہی کا باعث بنے مثلاً

کفر و دیں در رہش پویاں — وحدہٗ لاشریک لہ گویاں

---

قادری گشت قادر مطلق — از پئے ہر فنا کمال بقاست

---

قادری زود بین قادر شد — چوں مدد کرد قادر بغداد

---

ہم محمد تو ئی و ہم اللہ — ایں عنایت تراست . . .

---

قادری راز قدرت کامل — قادر ذوالجلال ساز دمے

---

یہ دارا کے دیوان کا ایک نہایت سرسری جائزہ ہے افسوس ہے کہ دیوان کا کوئی اچھا نسخہ میسر نہ آنے کی وجہ سے بعض اشعار نہ پڑھے جاسکے۔ بہرحال جو کچھ مل سکا اس سے دارا کی افتادِ طبیعت، اس کے ماحول اور اس کے اعتقادات کا کسی حد تک اندازہ ہو سکتا ہے۔ اس سے دارا کی شخصیت کو سمجھنے میں بہت مدد ملتی ہے۔ اور وہ اسباب بھی سامنے آجاتے ہیں جن کی بنا پر اسے ناکامیوں سے دوچار ہونا پڑا۔ اگر دیوان کے ساتھ ساتھ دارا کی دیگر تصانیف کو بھی سامنے رکھا جائے تو دارا اور اس کے دور کی بڑی دلچسپ تاریخ مرتب ہو سکتی ہے۔ ایسی تاریخ جس کے آئینے میں اس دور کے مسلمانوں کی خوبیوں اور کمزوریوں کا صحیح اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ اور ان عوامل کا سراغ بھی مل سکتا ہے جو مغلوں کی عظیم الشان سلطنت کے آناً فاناً زوال کا باعث بنے۔

---

# غالب کی مقبولیت کے اسباب

شیخ محمد اکرام

کلامِ غالب کی مقبولیت کی سب سے بڑی وجہ اس کا حیرت انگیز تنوع ہے۔ مرزا کی شاعری زیادہ تر عشق و محبت کا بیان ہے لیکن ذہین اور پیچیدہ خیالات کے طالب کے لیے یہاں معنی آفرینی اور نازک خیالی کے وہ نمونے ہیں جو دیوانِ غنی میں بھی مشکل سے ملیں گے۔ شگفتہ طبع لوگوں کے لیے شوخی و ظرافت ہے اور انسانی فطرت کی داستان سننا ہو تو یہاں وہ پتے کی باتیں ہیں کہ جوں جوں چشمِ بصیرت کھلتی جائے گی ان کا لطف بڑھتا جائے گا۔ یہی وجہ ہے کہ دیوانِ غالب میں ہر شخص اپنی تصویر دیکھتا ہے اور لطف اٹھاتا ہے۔

اس ساز میں بے شمار نغمے ہیں اور ہر نغمہ دل آویز ہے۔ اس دل آویزی کی وجہ یہ ہے کہ کلامِ غالب محض سنائی باتوں کا بیان نہیں بلکہ قلبِ غالب کے مشاہدات کا آئینہ ہے۔ اس رباب پر دستِ قدرت نے سارے تار ایک ایک کر کے بجائے ہیں اور دیوانِ غالب انہی نغموں کی صدائے بازگشت ہے۔

زخمہ بر تارِ رگِ جاں می زنم
کس چہ داند تا چہ دستاں می زنم

مسٹر واٹر رالے نے شیکسپیئر کے متعلق لکھا ہے: "وہ کمیاب ترین چیز تھا یعنی ایک پورا انسان۔" شیکسپیئر کے متعلق تو یہ رائے اس کی کتابوں کے مطالعے پر مبنی ہے لیکن جن گوناگوں تجربوں سے مرزا کو واسطہ پڑا تھا اگر ان کا مقابلہ شیکسپیئر کے حالات سے کریں تو مرزا کا پلہ شیکسپیئر سے ہلکا نہیں رہے گا۔ مرزا کی زندگی میں ان کے ایک مخالف نے ان کے متعلق طنزاً لکھا تھا: "آپ انتخابِ زمانہ ہیں، یکہ دواں ہیں۔ جس طرف طبیعت آئی اس کی خاک اڑائی۔ چنانچہ دخترِ رز سے جو ناک لگائی تو وہ ظرف پیدا کیا کہ مینائے گردوں میں شرابِ شفق کا حصہ آتا باور بےجنبش کش لایا اور قمار بازی پر جو دھیان کیا تو وہ چھکے جاری ہوئے کہ مہرہ بساط اور یکہ طرے داؤں کھانے لگے۔" (گلستانِ بےخزاں)

لیکن یہ تصویر کا فقط ایک پہلو ہے۔ مرزا اگرچہ مے خانے اور قمار خانے کی پوری طرح خاک چھان چکے تھے تو شرع اور تصوف کی منزلوں سے بھی ناواقف نہ تھے۔ دہلی کے دو بڑے عالم فضل حق خیرآبادی اور مولانا صدرالدین ان کے عزیز دوست تھے اور جس دقت سے صوفیانہ راز و نیاز کی باتیں ان کے اشعار میں ادا ہوئی ہیں اردو کے بہت تھوڑے شعرا کے کلام میں ملیں گی۔ وہ رنگ رلیوں میں پل کر جوان ہوئے تھے لیکن زمانے نے ایک ایک کر کے اپنے ترکش کے سارے تیر ان پر چلائے اور اگر وہ بزمِ نشاط اور محفلِ عشرت میں اجنبی معلوم نہ ہوتے تھے تو دردمندوں کے مصائب بھی خوب سمجھتے تھے۔ نتیجہ یہ ہے کہ میخوار ہو یا محتسب، شوخی اور ظرافت کا دلدادہ

ہو۔ فلسفی ہو یا عاشق مزاج، ان سب کے لیے کلامِ غالب میں کچھ نہ کچھ موجود ہے۔

مرزا کی مقبولیت کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ وہ نئے طرز کے آدمی تھے اور ان کے خیالات کا جو اسلوب تھا آج زمانہ اس کی تائید کر رہا ہے۔ ہم یہ ذکر کر چکے ہیں کہ مرزا تقلید کے قائل نہ تھے اپنی سمجھ پر زیادہ بھروسہ کرتے تھے۔ ان کی جدت پسندی نئے مضامین اور نئی تشبیہیں تلاش کرنے تک محدود نہ تھی بلکہ لغت، شعر، انشا اور دوسری علمی و ادبی باتوں کے علاوہ وضع قطع اور لباس میں بھی وہ اپنے پیشروؤں اور معاصروں کی پیروی کرنا ضروری نہ سمجھتے تھے۔ وہ ان پر آزادانہ نکتہ چینی کرتے تھے۔ جب کلکتہ میں ان کے اشعار پر یہ اعتراض ہوا کہ انھوں نے قتیل کے وضع کردہ اصولوں کا خیال نہیں رکھا تو انھوں نے بڑے جوش سے کہا تھا ؎

زلّہ بردارِ کس چرا باشم　　　من ہمایم، مگس چرا باشم

یہ آزاد خیالی اور تقلید سے نفرت عمر بھر ان کی امتیازی خصوصیت رہی اور قومی خیالات کے موجودہ عبوری دور میں بھی یہی طرزِ عمل زیادہ ہوا ہے۔ اسی طرح مرزا نے اپنے دوستوں کی کتابوں پر جو تبصرے لکھے وہ عام طور پر اگرچہ بلند پایہ نہیں لیکن ان میں اور مغربی طرز کی تقریظوں میں یہ بات مشترک ہے کہ وہ کتاب اور مصنف کی تعریف میں مبالغے سے پاک ہیں۔ اس کے علاوہ زبان اور محاورے پر مضمون اور بیان کو مقدم رکھنے کی جو خصوصیت کلامِ غالب میں موجود ہے مغربی شاعری کے اصولِ تنقید بھی اس کے حامی ہیں۔ مرزا نے اُردو مکتوب نویسی میں جو رنگ اختیار کیا وہ فارسی فنِ انشا کی نسبت انگریزی خطوط نویسی سے زیادہ قریب تھا۔ ان سب باتوں کی وجہ سے موجودہ نسل جس کی تعلیم مغربی اصولوں پر ہوئی ہے مرزا کے کلام اور اپنے خیالات میں دوسرے مشرقی شعرا کی نسبت بہت زیادہ باتیں مشترک پاتی ہے۔

دورِ حاضرہ میں غالب کو خاص طور پر مقبولیت حاصل ہوئی ہے لیکن یہ عام خیال کہ غالب کے معاصرین نے اس کی بالکل قدر نہ کی واقعات کے غلط اندازہ پر مبنی ہے۔ اگر غالب کی شاعری اور نثر نگاری کی تدریجی تبدیلیوں اور ترقیوں کو ذہن میں رکھیں تو خیال آتا ہے کہ اگر غالب کے اردو کلام کو فوری مقبولیت حاصل نہیں ہوئی تو اس کا بڑا سبب کلامِ غالب کے اصلاح طلب پہلو تھے۔ ایک مدت تک مرزا رنگِ بیدل پر فریفتہ رہے۔ پھر چند روز کے لیے سنبھلے تو اُردو چھوڑ کر فارسی شاعری شروع کی اور ایک ایسے گلستان کی آبیاری کی جس میں عوام الناس کو بار نہ تھا۔ فارسی نثر نگاری میں غالب نے ان اساتذہ کی پیروی کی جن کی پُرتصنع اور پُرتکلف نثر بیدل کی مصنوعی شعریت کا جواب تھی۔ اگر معاصرین غالب نے ان چیزوں کو سر آنکھوں پر نہ رکھا اور انھیں قبولِ عام کی سند نہ ملی تو ہمیں حیران نہ ہونا چاہیے کیونکہ انھیں تو اب بھی کوئی خاص فروغ حاصل نہیں اور اگر تمام حالات کو غور سے دیکھیں تو پتہ چلتا ہے کہ بعض اہم امور میں زمانہ غالب کی نہیں بلکہ معاصرین غالب کی تائید کر رہا ہے۔

عوام الناس مرزا کا یہ مصرع

ع　شہرتِ شعرم بہ گیتی بعدِ من خواہد شدن

پڑھتے ہیں اور سر دھنتے ہیں کہ مرزا کا وہی کلام آج الہامی سمجھا جاتا ہے جس کے متعلق ان کے معاصرین کہتے تھے ؎

اگر اپنا کہا تم آپ ہی سمجھے تو کیا سمجھے　　　مزا کہنے کا جب ہے اک کہے اور دوسرا سمجھے
کلامِ میر سمجھے اور کلامِ میرزا سمجھے　　　مگر ان کا کہا یہ آپ سمجھیں یا خدا سمجھے

# آتش کی صوفیانہ شاعری

احتشام حسین

انگریزی، ہندی، اور فارسی کی طرح اُردو ادب میں بھی صوفیانہ شاعری کی ایک اہم روایت ملتی ہے۔ ولی۔ محمود بحری، سراج اورنگ آبادی، خواجہ میر درد۔ میر تقی میر۔ غالب۔ آتش۔ آسی غازی پوری اور اقبال اس سلسلہ کی مضبوط کڑیاں ہیں۔ ان میں سے ہر ایک صوفیانہ اور روحانی تجربہ کے مختلف مدارج سے تعلق رکھتا ہے۔

تصوف حیات وکائنات کے سمجھنے کی صحیح کوشش ہے یا نہیں، اس بحث سے قطع نظر تصوف سے زندگی اور ادب میں ایسے رجحانات اور ایسی گہرائیاں ضرور پیدا ہوئیں جنہیں کسی طرح نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ تاریخ ادب کے ایک مخصوص دور میں تصوف شاعری میں اس طرح رس بس گیا کہ حقیقی اور مصنوعی جذبات اور حال و قال میں تمیز کرنا مشکل ہو گیا۔ وہ شعراء جو عملاً صوفی تھے ان کا تو پوچھنا ہی کیا، جن کو تصوف سے کوئی خاص لگاؤ نہ تھا وہ بھی شیخ علی حزیں کے اس مقولہ پر عمل کرتے نظر آتے ہیں کہ "تصوف برائے شعر گفتن خوب است" چنانچہ اُردو شعراء میں بھی دونوں طرح کے لوگ ملتے ہیں۔ وہ واقعی اس وادی کے رہرو اور اس دریا کے شناور ہیں اور وہ جو مسائل تصوف کو دوسرے مضامین کی طرح ایک مضمون سمجھ کر شعر میں جگہ دیتے ہیں۔ دونوں حیثیتوں میں محض وہ فرق نہیں ہے جسے اظہار بیان کے نازک اختلاف سے واضح کیا جا سکے۔ بلکہ اس سے تصوف اور زندگی کے تعلق، روحانی داخلی تجربے اور علمی انداز نظر کے اختلاف پر بھی روشنی پڑتی ہے اور حقیقی صوفیانہ شاعری، رسمی صوفیانہ خیال آرائی سے الگ ہوتی ہے۔

خواجہ حیدر علی آتش صوفی شعراء میں گنے جاتے ہیں۔ اور ایسے صوفی شعراء میں جو محض قال کے شاعر نہ تھے بلکہ صاحب حال بھی تھے۔ وہ باقاعدہ صوفی نہ سہی لیکن ان کی زندگی اور شاعری پر نظر رکھ کر انہیں بڑے صوفی شعراء میں شمار کرنا ہی پڑے گا۔ وہ دہلی کے ایک ایسے خاندان سے تعلق رکھتے تھے جہاں تصوف اور پیری مریدی کا زور تھا۔ لیکن انہوں نے اپنی زندگی میں گھر کی وہ بہار نہیں دیکھی وہ وطن سے دور چڑھتے سورج کے شہر فیض آباد میں پیدا ہوئے۔ جہاں زندگی کی جدوجہد میں شریک ہونے کے لیے انہیں آبائی مسلک کو خیرباد کہنا پڑا۔ بقول آزاد انہوں نے شاعری اختیار کی اور خاندانی طریقہ کو سلام کر کے ان میں سے فقط آزادی اور بے پروائی کو وراثت میں لے لیا۔ آزاد کے یہ چند الفاظ آتش کی شخصیت اور مزاج اور ان کے تصوف کی نوعیت پر بہت اچھے تبصرے کی حیثیت رکھتے ہیں۔ تصوف کے اعلیٰ معیار کو پیش نظر رکھتے ہوئے آتش کو رومی، سنائی۔ عطار اور درد کی صف میں شمار کرنا صحیح نہ ہوگا۔ چہ جائے کہ ان صوفی شعراء کا ہم پلہ قرار دینا جن کے اقوال اور ملفوظات سے تصوف کی تاریخ مرتب ہوئی ہے لیکن پھر بھی ان کی زندگی اور شاعری دونوں

ہیں تعلیمات کی روح صوفی کی وسعتِ نظر اور صفائے قلب، قناعت پسندی اور استغنا کے وہ جلوے نظر آتے ہیں کہ انہیں صوفی شعرا کی بزم میں جگہ دینا غلط نہ ہوگا۔ یہ حقیقت ہے کہ وہ باقاعدہ کسی صوفیانہ تحریک یا سلسلے سے وابستہ نہ تھے۔ لیکن اپنی ذات سے وہ صوفی تھے۔

اُردو شاعری میں ابتدا ہی سے صوفیانہ خیالات ملتے ہیں۔ یہ ترکہ صرف فارسی شاعری سے نہیں بلکہ اس زندگی سے ملا تھا جو مذہب کے حدود کے اندر آزاد خیالی کا اور جاگیردارانہ تمدن کی تقسیم کے اندر عوام کی بہبودی کا تصور رکھتی تھی۔ اس میں ہندی تصوف کی پرچھائیں بھی نظر آتی ہے۔ دنیا کی تاریخ تصوف دیکھی جائے تو بہت سے خیالات میں یک رنگی اور یکسانی پائی جائے گی۔ حالانکہ ہر ملک میں اس کے ارتقا کی نوعیت مختلف ہوگی۔ اسی وجہ سے بعض علما کا خیال ہے کہ تصوف کا تعلق کسی مخصوص مذہب یا قوم سے نہیں بلکہ یہ زندگی کو سمجھنے اور کائنات کی حقیقت کا راز معلوم کرنے کی اس فطری خواہش کا نتیجہ ہے۔ جس سے کوئی دل خالی نہیں۔ لیکن اس راز کا معلوم کر لینا ہر شخص کے امکان میں بھی نہیں ہے۔ بقول آتش ؎

یہ کیفیت اسے ملتی ہے جو جس کے مقدر میں
مئے الفت نہ خم میں ہے نہ شیشے میں نہ ساغر میں

ہر شخص قوم اور ملک کی باطنی کرید مختلف نتائج برآمد کرتی ہے اور مختلف مسلک بن جاتے ہیں۔ بعض علما نے اسے بالکل آریائی تصور، روحانیت اور باطنیت قرار دیا ہے۔ بعض دوسرے مفکرین کا خیال ہے کہ اسلامی تصوف پر نو افلاطونی فلسفۂ اشراق کا گہرا اثر ہے اور اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ دوسری صدی ہجری سے اسلام پر یونان اور اسکندریہ کے فلسفیوں کا واضح اثر پڑنے لگا تھا اس لیے ذہنی انتشار کے اس دور میں اشراقیت نے مسلمانوں کے عقیدۂ توحید کو متاثر کیا تو تعجب کی بات نہیں۔ پھر مسلمان صوفیوں اور مفکروں میں بہت سے ایسے ہیں جو اسے خالص اسلامی بتاتے ہیں۔ یہ علمی بحثیں ہیں۔ اور ان کے چھیڑنے کا یہ موقع نہیں تاہم اتنا کہنا ضروری ہے کہ اگر نقطہ نظر کا اختلاف نہ ہوتا۔ اگر مختلف اثرات کی کارفرمائی نہ ہوتی اور تلاش حقیقت کا خواب کثرتِ تعبیر سے پریشان نہ ہوتا تو خود صوفیوں کے اتنے مکتب خیال اور سلسلے نہ ہوتے۔ اس لیے ہندوستانی شاعر کے صوفیانہ خیالات میں اگر اسلامی اثرات کے علاوہ ویدانتی اور اشراقیت جدیدہ کے عناصر کی جھلک ملتی ہے تو یہ کوئی حیرت کی بات نہیں۔ مکاتبِ تصوف کی پیدائش میں عوامی تحریکوں کے اثرات کی جستجو بھی اس جگہ بے موقع ہوگی۔ کیونکہ آتش کا تصوف خود صوفیانہ تحریکوں کے زوال پذیر دور سے تعلق رکھتا ہے۔ آتش کی صوفیانہ شاعری کے سمجھنے میں تصوف کے کسی مخصوص مسلک کو پیش نظر رکھنا بھی مفید نہ ہوگا۔ بلکہ تصوف کی اس عام روح کو دیکھنا ہوگا جو مختلف مکاتب میں مشترک ہے۔

آتش کے صوفیانہ خیالات کی لَو سب سے زیادہ تو ان کی آزادگی پسندی، تصفیۂ قلب اور روحانی سرمستی میں ہوتی ہے جس سے ان کی شاعری بھری پڑی ہے۔ لیکن تصوف کے وہ مقامات بھی ان کے یہاں آتے ہیں جن کا تعلق معرفتِ نفس، فنائے خودی، وحدتِ وجود، ترک دنیا، مجاز و حقیقت، جبر و اختیار، ہستیٔ انسان کی بے ثباتی اور عظمت، ترک رسوم اور شوخیٔ تخیل سے ہے۔ یہی وہ کسوٹیاں ہیں جن پر آتش کا تصوف پرکھا جا سکتا ہے۔ اور انہیں اہم مسائل کی تشریح اور توضیح سے تصوف کے حدود معین کیے جا سکتے ہیں۔ جہاں تک آتش کا تعلق ہے ان کا تصوف رسمی یا شاعرانہ نہیں تھا۔ بلکہ ان کی روح اور شخصیت، ان کے عقائد اور طرزِ معاشرت کا آئینہ تھا۔ ان کی قناعت پسند اور سادہ زندگی، بیباکی اور بے ریائی، احساس فروتنی اور جذبۂ عظمت سے ان کے اشعار مالا مال ہیں۔ ظاہر ہے کہ اپنے مخصوص مفہوم میں یہ مسائل تصوف

نہیں ہیں۔ لیکن صوفی جس صفائے قلب اور تزکیۂ باطن پر زور دیتا ہے اس کی اخلاقی مظہر یہی خصوصیتیں ہیں۔ آتش کی شاعرانہ نشوونما لکھنؤ میں ہوئی۔ ابتدائی زمانے کو چھوڑ کر لکھنؤ کی شاعری میں تصوف کی بہت کمی نظر آتی ہے۔ اس کے اسباب تھے جن سے بحث یہاں ضروری نہیں۔ لیکن سب سے یہ حقیقت کہ آتش سے پہلے یہاں تصوف کا ذکر نہ صرف کم تھا بلکہ رسمی بھی نہ تھا۔ انہوں نے اپنی آزادہ روی، خلوص، استغنا، منش کردار اور رندانہ بانکپن سے تصورات کے خالی شیشوں میں تند و تیز شراب بھر دی اور طباعیت کی بے پناہ آمدنی میں باطنی واردات کے چراغ جلاتے۔

تصوف کا سب سے اہم مسئلہ معرفت خداوندی ہے۔ اور اس کے ہزاروں پہلو ہیں۔ مذہب اسلام نے بھی عقائد میں توحید کو بھی جگہ دی ہے۔ لیکن صوفی کا وحدت وجود کا تصور توحید کے عام تصور سے بہت مختلف اور بہت پیچیدہ ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ سارا صوفیانہ نظام معرفت اسی کے گرد گھومتا ہے۔ الہیاتی تاویلات اور شاعرانہ نازک خیالیوں نے اور دشواریاں پیدا کر دی ہیں۔ سادہ الفاظ میں اسے کچھ یوں سمجھ سکتے ہیں، خدا ایک ہے۔ یہی نہیں بلکہ اسے ایک کہنا بھی ٹھیک نہیں خدا کے سوا کچھ اور نہیں ہے تو ہم کیا ہیں؟ کسی نے کہا ہم خدا ہیں۔ کسی نے کہا اس کا مظہر، کسی نے کہا اس کا ایک حصہ، روح اکبر کا پرتو، بحر حقیقت کا ایک قطرہ —— یہی وجہ ہے کہ تصوف کے زیادہ تر مکاتب وجود انسانی کو خدا سے دوری اور ہجر سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور اسی ذات میں مل جانے کو روحانیت کی معراج قرار دیتے ہیں۔ آتش کے یہاں یہ مضمون مختلف انداز، تشبیہوں اور استعاروں میں والہانہ جوش کے ساتھ بیان ہوا ہے ؎

حباب آسا میں دم بھرتا ہوں تیری آشنائی کا
نہایت غم ہے اس قطرے کو دریا کی جدائی کا

تعلق روح سے مجھ کو جسم کا ناگوارا ہے
زمانے میں چلن ہے چار دن کی آشنائی کا

---

اور اس قالب خاکی میں روح کہتی ہے
مکاں سے تنگ ہے مشتاق لامکاں ہوتا

---

آدمی کو موت کے آنے کی لازم ہے خوشی
عید ہے جس روز چھٹکارا ہوا محبوس کا

ان تمام اشعار میں ایک ہی ساز بج رہا ہے۔ خدا اصل ہے۔ اور انسان اس کا جزو۔ اس سے ملنے کے لیے بے قرار ہونا ہی حصول معرفت کا زینہ ہے۔ چنانچہ دوسرے صوفی شعراء کی طرح آتش بھی بعض اوقات مذہب اور شریعت کی ظاہری قیدوں کو توڑ کر اس اصل حقیقت کی تلاش میں مجنوں بن جانا چاہتے ہیں۔ تاکہ کوئی اور چیز اپنی طرف مائل ہی نہ کر سکے۔ اس منزل پر پہنچ کر ظاہری رسوم مذہب، کعبہ و بت خانہ کے اختلافات بہت حقیر معلوم ہونے لگتے ہیں۔ اسے نہ بھولنا چاہیے کہ یہ دیوانگی مذہبی دیوانگی سے مختلف ہے۔ یہاں سارے مذہب کی سمائی ہے۔ اور وہاں اپنے مذہب کے سوا اور کسی کی نہیں۔ آتش کے خیال میں قید مذہب کی گرفتاری سے چھٹنا ایسی دیوانگی ہے جو سب سے بڑی عقلمندی ہے ؎

قید مذہب کی گرفتاری سے چھٹ جاتا ہے
ہو نہ دیوانہ تو ہے عقل سے انساں خالی

کعبہ و دیر کے اختلاف کی حقیقت یوں بیان کی ہے ؎

کعبہ و دیر میں وہ خانہ برانداز کہاں      گردش کافر و دیندار لیے پھرتی ہے

---

قول اپنا ہے یہ سجہ و زنار کے لیے      دو پھندے ہیں یہ کافر و دیندار کے لیے

---

کوچۂ یار میں ہو روشنی اپنے دم کی      کعبہ و دیر کریں گبر و مسلماں آباد

کعبہ و دیر کے باہر اس سرزمین کی تلاش جہاں خدا کی تلاش گبر و مسلمان بن کر نہ کی جائے، صرف آزاد خیالی کی مظہر نہیں ہے بلکہ مذہبیت کی حدوں کے باہر نکل کر معرفت اور حقیقت کا بھید معلوم کرنے کی آرزو ہے۔ کعبہ اور بت خانہ کی حد بندی نے نگاہوں کی وسعت چھین لی ہے۔ ایسے میں اس روح کائنات کی جستجو جو ہر کافر و دیندار کی جان ہے۔ شریعت کی حدوں میں رہ کر نہیں کی جا سکتی ؎

تیرے کوچے کا ہے لے خانہ خراب افسانہ آج

شیخ کعبہ چھوڑتا ہے برہمن بت خانہ آج

اس جگہ تفصیلی بحث کا موقعہ نہیں۔ ورنہ یہ دیکھنا مشکل نہیں کہ آتش کے یہاں شریعت اور طریقت کی وہ جنگ نہیں ہے جو اکثر صوفی شعرا کے یہاں ملتی ہے۔ اور دونوں میں زبردست خلیج حائل ہوتی نظر آتی ہے۔ آتش کے یہاں مذہبی جذبات اور خیالات بھی بڑی تعداد میں ملتے ہیں بلکہ یوں کہہ سکتے ہیں کہ وہ مذہب سے زیادہ دور نہیں جانا چاہتے۔ ہاں ان کے یہاں تنگ نظری باقی نہیں رہتی ؎

ناقوس میں سے آئی صدا کے ہو الغفور      ہم تبکدے سے گئے جو خدا سے ڈرے ہوئے

---

کرتے ہیں سجدہ اسکی طرف کیا سمجھ کے لوگ      کعبہ ہے نام ایک کنشت خراب کا

مختصر یہ کہ آتش خدا کی جستجو اور عرفان حق کی تلاش میں چل پڑنا چاہتے ہیں۔ اور جدھر سے اس کی آواز سنائی دے اس کی جھلک دکھائی پڑے ادھر ہی مڑ جاتے ہیں ؎

چلا وہ راہ جو سالک کے پیش پا آئی

ٹھہر گیا جو کہیں بوئے آشنا آئی

یہی مسائل طریقت کے مقامات ہیں۔ سالک کو بڑی ہوشیاری سے قدم آگے بڑھانا چاہیے۔ کیونکہ اس راہ میں بہکانے اور بھٹکانے والے بھی ملتے ہیں ؎

طریق عشق کا سالک ہے، واعظوں کی نہ سن

ٹھگوں کے کہنے کا کیا اعتبار راہ میں ہے

اگر کوئی راہ بھٹک گیا تو کسی طرف کا نہ ہوگا۔ آتش نے اس خیال کو کتنی خوبصورتی، کتنے جوش اور والہانہ پن سے ادا کیا ہے ؎

پارا نزادہ جو غرق ہوا بحر عشق میں

نہ داغ ہے جو دامن ساحل میں رہ گیا

اس طرح سالک غرض ہر طرح کی مستی، وجدان اور بے خودی کے سہارے اپنی راہ طے کرتا ہے ؎

سالکِ راہِ محبت کو پس و پیش نہیں
مصلحت بیں نہیں ہیں عاقبت اندیش نہیں

اس کے سفرِ عرفان کی آخری منزل یہی ہے کہ قطرہ دریا میں مل جائے اور دریا ہو جائے۔ چنانچہ آتش بھی اسی جستجو میں زندگی کی تکلیفیں جھیلتے ہیں لیکن حصولِ مقصد کے لیے ویرانوں کی خاک اڑاتے بڑھتے جاتے ہیں۔ انہیں یقین ہے کہ خدا مسجد اور بت خانے میں نہیں دل ہی میں ہے۔ لیکن جب تک ریاضت اور صفائے نفس سے آنکھیں روشن نہ ہو جائیں، خودی کا طلسم ٹوٹ نہ جائے اس وقت تک وہ مل نہیں سکتا۔ تلمیحوں اور استعاروں میں یہ خیالات اس طرح ظاہر ہوئے ہیں ؎

شیریں نہاں ہوئی ہے فرہاد کے دہن میں ———— لیلیٰ پکارتی ہے مجنوں کے پیرہن میں

---

واہ ری بے بصری واہ ری نابینائی ———— صورت آباد سے مشتاقِ لقا جاتے ہیں

---

عارف ہے وہ جو حسن کا جویا جہاں میں ہے ———— باہر نہیں ہے یوسف اسی کارواں میں ہے

انہیں یہ بھی یقین ہے کہ وہ ہاتھ آئے گا مگر مجاہدہ کی ضرورت ہے ؎

تھکیں جو پاؤں تو چل سر کے بل نہ ٹھہر آتش ———— گلِ مراد ہے منزل میں خار راہ میں ہے

---

ٹھہرے نہ پھر جو راہ میں تیری نکل چلے ———— شل ہو گئے جو پاؤں تو ہم سر کے بل چلے

---

ہے اتحاد میرے ترے موجِ آب کا ———— اے بحرِ حسن اپنا سمجھ آشنا مجھے

---

منہ چھپا اب تو نہ مشتاقوں سے اے خورشید رو ———— چرخِ گرداں کی طرح برسوں ہی سرگرداں کیا

---

صدا یہ صید گاہِ عشق سے آتی ہے برسوں سے ———— نشانہ تیر کا ہو راہ کر فتراک سے پیدا

عرفان کی ان راہوں پر آتش ایک واقف کار سالک کی طرح بے فکری سے چلتے ہیں۔ کیونکہ انہوں نے علائقِ دنیا سے اپنا دامن پاک رکھا ہے۔ اردو شعرا میں غالباً آتش کے یہاں فقر و استغنا کا جذبہ سب سے زیادہ ملے گا۔ قناعت اور توکل کی دولت لے کر وہ اور تمام چیزوں کو ٹھکرا دینا چاہتے ہیں۔ سینکڑوں اشعار میں سے چند شعر دیکھئے۔ وہ آتش کی ترجمانی خود کریں گے ؎

منزلِ فقر و فنا جائے ادب ہے غافل ———— بادشہ تخت سے یاں پہلے اتر لیتا ہے

---

کنجِ عزلت میں قناعت کی جو نانِ خشک پر    نعمتیں دنیا کی جو کچھ تھیں مہیا ہو گئیں

---

جو قناعت کے مزے سے آشنا ہو جائے گا    بھیک کا کاسہ اسے دستِ دعا ہو جائے گا

---

شگفتہ رہتی ہے خاطر ہمیشہ    قناعت بھی بہارِ بے خزاں ہے

---

چھوڑ کر ہم نے امیری کی فقیری اختیار    بوریئے پر بیٹھے ہیں قالیں کو ٹھوکر مار کر

---

طلبِ دنیا کو کر کے زن مریدی ہو نہیں سکتی    خیالِ آبروئے ہمتِ مردانہ آتا ہے

---

اس قسم کے تصوف کے اظہار میں شاید ہی اردو کا کوئی شاعر آتش کے قریب پہنچ سکے۔ کیونکہ یہ محض شاعری نہیں ان کی زندگی تھی۔ معمولی لباس میں گھٹیا سے مکان کے اندر، چھوٹی سی آمدنی کے سہارے اپنی چٹائی پر بیٹھے زندگی گزار دی۔ وہ حقیقتاً دنیا کی ان لذتوں کو ٹھکرا دینے کی طاقت رکھتے تھے جو ان کی شخصیت کو مجروح کرتی تھیں۔ ترکِ دنیا کا یہ جذبہ محض خانقاہ میں بیٹھ کر جہدِ حیات سے بچنے کے لیے نہیں تھا۔ بلکہ اس میں ان کے مزاج کے استغنا کا عکس ہے اور اگر استغنا میں بھی غرور پیدا ہو جائے تو آتش کی نگاہ اس کا پردہ بھی فاش کر دینے پر آمادہ نظر آتی ہے۔ خدا پہ بھروسہ تھا تو یہ توکل تھا ؎

قسمت میں جو لکھا ہے سو آئے گا آپ سے
پھیلائیے نہ ہاتھ نہ دامن پسارئیے

اور جب فقیروں کے کبر و نخوت پر نظر جاتی تھی تو کہتے تھے ؎

رعونت کونسی شے پر ہے ان عزلت گزینوں کو
حصیرِ کہنہ دیکھا، دستِ خشک و پائے شل پایا

جبر و اختیار بھی صوفیانہ خیالات میں اہم جگہ رکھتے ہیں۔ صوفی عام طور سے تسلیم و رضا کا بندہ ہوتا ہے۔ اور سب کچھ خدا ہی کی طرف سے سمجھتا ہے۔ آتش کے یہاں بھی صوفیانہ روایت نظر آتی ہے ؎

پھرتا ہوں پھیرتا ہے وہ پردہ نشیں جدھر
پتلی کی طرح سے نہیں میں اختیار میں

---

اختیاری حرکتِ جاں نہ مجبوروں کی
لیے جاتی ہے جدھر ہم کو قضا جاتے ہیں

وہ بھی حقیقت تک پہنچنے کے لیے مجاز کا راستہ اختیار کرنا چاہتے ہیں ؎

خدا یاد آ گیا مجھ کو بتوں کی بے نیازی سے
ملا بامِ حقیقت زینۂ عشقِ مجازی سے

آتش میں بھی فروتنی، خاکساری اور عاجزی ہے لیکن جہاں انسانی عظمت کے اظہار کا موقعہ آتا ہے۔ وہاں وہ بھی اس عالمِ اصغر میں عالمِ اکبر دیکھتے ہیں ؎

سمجھے آتش نہ کوئی آدمِ خاکی کو حقیر
نہیں اسرار سے یہ خاک کا پتلا خالی

بہرحال آتش اردو صوفی شعرا میں ایک اہم جگہ رکھتے ہیں۔ انہوں نے تصوف سے جو عارفانہ رنگ لیا۔ اس میں سپاہیانہ اور مردانہ جذبات کی آمیزش کر کے نہ صرف لکھنؤ کے شاعرانہ رنگ میں گرمی، زور اور چوکھاپن پیدا کیا بلکہ خود اردو شاعری کو نئے امکانات اور نئے میلانات سے آشنا کر کے اس کا دامن وسیع اور گراں بار کر دیا۔ ان کی شاعری اسی تصوف کے اثر سے زیادہ تر آزادی اور عظمتِ انسانی کے صحت مند خیالات سے بھری ہوئی ہے۔ جسے وہ اپنے دور کے شاعرانہ رنگ میں غیر معمولی قوت اور جوش، روانی اور خلوص کے ساتھ پیش کرتے ہیں عموماً یہ خیالات تاریخی مجبوریوں کی وجہ سے الفاظی انداز رکھتے ہیں۔ لیکن جذبات کی تمنائیں اور انسان کو حقیقت سے ہم آغوش اور ہم آہنگ بنا دینے کی خواہش آتش کو ان روایت پسند، بیمار اور اسلوب پرست شاعروں سے بہت بلند کرتی ہے۔ جن کے پاس کھوکھلے الفاظ کے سوا اور کچھ نہیں ہوتا۔

- - - - - - - -

# مزے دار شاعر

## محمد حسن عسکری

جرأت پر مضمون لکھنے میں اس انداز سے بیٹھا ہوں کہ جیسے امتحان کا پرچہ کرنا ہو۔ بلکہ اپنا امتحان لینے کے لیے ہی میں نے یہ موضوع چھانٹا ہے۔ میں نقاد نہ سہی، مگر ایسے مضمون تو لکھتا ہی رہتا ہوں جن میں مختلف قسم کے لکھنے والوں پر اپنی رائیں یا اپنے تعصبات کا اظہار کرتا ہوں۔ چنانچہ مجھے دیکھنا یہ ہے کہ میں تنقید نگار کس حد تک ہوں۔ آسکر وائلڈ نے کہا ہے کہ ہر قسم کا اسلوب تو بس نیلام والے کو پسند آتا ہے۔ یہ فقرہ فن کار کے لیے تو بڑی حد تک درست ہے اور تنقید نگار کے لیے بھی ایک حد تک درست ہے۔ لیکن پھر بھی ہم تنقید نگار سے یہ توقع کرتے ہیں کہ وہ اپنے ذاتی مزاج کے اندر گھٹ کے نہ رہ جائے۔ بلکہ اپنی کائنات میں ایسی چیزوں کے لیے بھی جگہ نکالے۔ جو اس کے مزاج سے موافقت نہیں رکھتیں۔ موافق اور ناموافق کی کش مکش فن کار کے لیے بھی مفید ہے۔ بلکہ میں تو یہاں تک کہوں گا کہ شیکسپیئر، ڈانٹے، جوائس، میر جیسے فن کاروں میں عظمت اور آفاقیت اسی کھینچا تانی کے ذریعے آئی ہے۔ لیکن جو فن کار اپنے مزاج کے اندر بند ہو کر بیٹھ جائے اور ناموافق چیزوں سے کراہیت اور حقارت کے سوا اور کچھ محسوس نہ کرے۔ اسے بھی ہم کسی نہ کسی حد تک اور تھوڑی بہت دیر کے لیے قبول کر لیتے ہیں۔ جیسے شبلی اور غالب۔ اس کے برخلاف اگر نقاد اپنے مزاج کو اچھی خاصی کال کوٹھڑی بنا لے اور جو چیز اس کے اندر نہ سما سکے، اسے کائنات ہی سے خارج کرنا چاہیے۔ اس کے اندر ایک سڑن پیدا ہو جاتی ہے اور پڑھنے والے کو متلی ہونے لگتی ہے۔ یہ حال ایمرسن اور اس کے ساتھیوں کا ہے یا آج کل مڈلٹن مری کا۔ اگر مجھ میں نقاد بننے کی صلاحیت بھی ہو تو میں کم از کم ایسا نقاد نہیں بننا چاہتا جو لوگوں کو پیام زندگی دیتا پھرے۔ لیکن مزاج کی عائد کردہ پابندیوں کے علاوہ بعض مجبوریاں اپنی خوش فہمیوں سے بھی پیدا ہوتی ہیں۔ میں نے مدتوں سے کوئی افسانہ تو نہیں لکھا۔ لیکن کہتا یہی رہتا ہوں کہ مجھے افسانہ لکھنا ہے۔ اس اعتبار سے میں اپنا حق سمجھتا ہوں کہ میرے تجربات کا ایک مرکز اور میری کاوشوں کا ایک رخ ہو۔ چنانچہ میں پڑھتا بھی ایسی چیزیں ہوں جن سے مجھے پتہ چل سکے کہ متنوع تجربات ایک مرکز پر کیسے لائے جا سکتے ہیں۔ مجھے نہ تو غم جاناں والے پسند ہیں، نہ غم دوراں والے۔ نہ ایسے لوگ جو باری باری سے دونوں کا مزا لیتے ہوں۔ میں تو ایسے لوگوں کو دیکھنا چاہتا ہوں جن کے یہاں غم جاناں اور غم دوراں دونوں مل کر اپنا غم بن جائیں۔ اپنے غم سے میرا مطلب یہ نہیں کہ آدمی بیٹھ کے اپنی محرومیوں کو رویا کرے ـــــ چاہے وہ محرومی "ز کنار ما بکنار رفتہ" والی مایوسی کی طرح غیر مادی ہی کیوں نہ ہو۔ اس اپنے غم سے مراد وہ تخلیقی درد ہے جو انسانی ہستی اور انسانی زندگی کی تفتیش کا ذریعہ بنتا ہے اور جس میں کائنات کا غم و نشاط بن جانے کی قوت اور گہرائی موجود ہوتی ہے۔ مثلاً ڈانٹے۔ چاسر۔ شیکسپیئر۔ اور جیمز جوائس کے یہاں یہ اپنا غم کس طرح شروع* ہوتا ہے۔ اس کا بیان میرے

نے بڑی اچھی طرح کر دیا ہے۔

دل نہیں مجھ کو ملا یہ تو بہ جی کا ہے وبال
خود بخود جاتا ہے کتنا آرزو کیا ہے اسے
یاد میں مبری ہوا ہو کچھ سبب تو ہے بجا
نے کسو کے گیسو و کاکل کا وابستہ ہوں میں
کیا کروں اپنا لئے ہے موجب عرض تجھ سے بیاں

گفتنی ہو تو کہوں اسے میرؔ میں کچھ اس کا حال
چاہتا ہے سیم وزر یا کوئی دل بر خوش جمال
عشق بازی مفلسی، آزردگی، رنج و ملال
نے کسی کے چاند سے مکھڑے کا مجھ کو ہے وبال
نے غم درد جدائی ہے نہ اندوہ وصال

ستم عاشق بظاہر لیک ہر دم
عمر بگذشت و نمی دانم چہ می خواہد دلم

اُردو شاعری کی تاریخ میں بعض لوگ ایسے ہیں جن کے یہاں یہ غم پیدا ہو کر اپنی نفسیات لی ہیں۔ مگر اُن کی کامرانی یا محرومی محض تحقیق کا ذریعہ تو بن جاتا ہے مگر انسانی زندگی یا کائنات کی تفتیش تک نہیں پہنچ جاتا۔ مثلاً مومن پھر بہت سے لوگ ایسے ہیں جو دُکھ درد کا ذکر تو کرتے۔ اس لیے اُن کے یہاں وقتاً ایک واقعے تک محدود ہو کے رہ جاتی ہے۔ اور اُنہیں اپنی پوری شخصیت پر بھی غور کرنے کی ترغیب نہیں دیتی سے یہ آغوش اٹھا ہے۔ میری فوقتاً عشق کا غم تو نظر آتا ہے۔ مگر اپنا غم پیدا ہی نہیں ہوتا۔ مثلاً جرأت۔ اسی لیے میں نے اپنا امتحان لینے کے لیے جرأت کو چھیڑے اُن کا ایک طبیعت کو جرأت سے کتنی مناسبت ہے، یہ اسی سے ظاہر ہے کہ مضمون لکھنے کے لیے میں نے اُن کا دیوان تین دفعہ پڑھا۔ مگر ایک بھی شعر یاد نہیں ہو سکا۔

یونگ نے میاں بیوی کے تعلقات پر ایک مضمون لکھتے ہوئے بتایا ہے کہ ان دونوں میں ایک فریق تو CONTAINER ہوتا ہے۔ دوسرا CONTAINED چونکہ پہلے فریق کی شخصیت اتنی پیچیدہ، متنوع اور پہلودار ہوتی ہے کہ دوسرا اُس کے اندر سما جاتا ہے۔ مگر دریا تو پہلے فریق کے اندر بہت سے خانے خالی رہ جاتے ہیں۔ اس لیے آسودگی دونوں کو نہیں ملتی۔ آسودگی حاصل کرنے کے لیے ضروری ہے یا پہلا فریق سکڑے، یا دوسرا فریق پھیلے۔ چنانچہ مکمل ہم آہنگی حاصل کرنے کے لیے میاں بیوی میں ایک کش مکش سی شروع ہو جاتی ہے۔ میرے خیال میں بالکل یہی نقشہ ایک شاعر اور ایک قاری کے تعلقات کا ہے۔ خیر ایسے شاعروں پر غور کرنے کا تو سوال ہی نہیں جن کی شخصیت ایک عام قاری سے بھی محدود ہو۔ انہیں تو ہم ادب کی تاریخ میں شامل ہی نہیں کرتے۔ لیکن ایسے شاعر بہت سے ہیں جو ہماری شخصیت کے بعض پہلوؤں کو پوری طرح مطمئن کرتے ہیں۔ اور ہم اُن سے تھوڑی دیر کے لیے جی بھر کے لطف لے سکتے ہیں۔ لیکن چونکہ وہ ہماری شخصیت کے بہت سے تقاضوں کو تشنہ چھوڑتے ہیں۔ اس لیے وہ ہمارے جیون ساتھی نہیں بن سکتے۔ مثلاً اکبرؔ۔ اس کے برخلاف میرؔ جیسے شاعر کو پڑھتے ہوئے ہم فوراً CONTAINED بن کے رہ جاتے ہیں۔ اور یہیں ناآسودگی یہ رہتی ہے کہ شاعر کی طبیعت کے بہت سے عناصر کا جواب ہمارے پاس موجود نہیں۔ میرؔ کو پڑھنا تو ایک اچھی خاصی جنگ ہے جو عمر بھر جاری رہتی ہے۔ اس کا احساس اُس اُردو کے ہر شاعر کو رہا ہے، اور اُردو نے میرؔ کا صرف ایک CONTNTAINER پیدا کیا ہے ـــــ فراقؔ۔ تو میں یہ دعوےٰ نہیں کر رہا ہوں کہ فراقؔ صاحب میرؔ سے بڑے شاعر ہیں۔ مگر اتنی بات ضرور ہے کہ فراقؔ کے بعض مطالبات میرؔ سے بھی پورے نہیں ہوتے۔ یا یہ تشنگی یک طرفہ نہیں۔ اُن کی زندگی میں بھی لوگوں کو میرؔ سے جتنی عقیدت تھی اُس کے باوجود وہ اپنے پڑھنے والوں سے مطمئن نہیں ہو سکے۔

کس کس ادا سے ریختے میں نے کہے ولے — سمجھا نہ کوئی میری زباں اس دیار میں

تاب کس کو جو حالِ میر سنے — حال ہی اور کچھ ہے مجلس کا

ان شعروں میں اُس زمانے کے سیاسی، معاشی اور سماجی حالات پر جتنی بھی تنقید شامل سمجھی جاسکے اُس کے باوجود یہ حقیقت برقرار رہتی ہے کہ یہ ایک ایسی شخصیت کی ناآسودگی ہے جسے اپنے عقیدت مندوں میں بھی تسکین کے سارے پہلو نہیں ملتے۔ بلکہ یہ بات میر نے پوری وضاحت سے بھی کہی ہے ؎

تری چال ٹیڑھی، تری بات روکھی
تجھے میر سمجھا ہے یاں کم کسو نے

میر کے یہاں جو مشکلیں پیدا ہوتی ہیں۔ اُن کی وجہ صرف یہی نہیں کہ اُن کی شخصیت اوروں سے زیادہ پیچیدہ اور پہلودار تھی بلکہ وہ اپنی شخصیت پر مسلسل خلاقانہ عمل کے ذریعے متضاد عناصر کو گھلا ملا کر ایک نئی چیز پیدا کرنا چاہتے تھے۔ اُن کے اندر جس قسم کا جدلیاتی عمل جاری تھا اُس کا ایک اشارہ اس شعر میں ملتا ہے ؎

نہیں میر مستانہ صحبت کا باب
مصاحب کرو کوئی ہشیار سا

مستانہ پن اور ہشیاری کے ان متضاد تقاضوں کو سہارنا عام آدمی کے بس کی بات نہیں۔ اسی لیے اپنی سہولت کے لیے عام پڑھنے والوں نے یہ مشہور کر دیا کہ میر کی شاعری واہ نہیں آہ ہے لیکن جن شاعروں نے واقعی میر سے اُلجھنے کی کوشش کی، وہ عمر بھر ریز ریز پکارا کیے ——— سوائے فراق کے۔ [دوسرے شاعر تو یہی افسوس کیا کیے کہ نہ ہوا پر نہ ہوا میر کا انداز نصیب۔ لیکن فراق صاحب احترام کے ساتھ ساتھ اپنے اختلاف کا بھی اعلان کر گئے ہیں ؎

جو ہوتا رنگِ میر و میرزا تو بات ہی کیا تھی۔]

غرض یہ کہ میر کو پڑھنا عمر بھر کا جھگڑا مول لینا ہے۔ اس کے برخلاف عام آدمی کو جرأت کے معاملے میں کوئی پریشانی نہیں ہوتی یہاں نہ کوئی CONTAINER بنتا ہے نہ کوئی CONTAINED۔ جرأت جیسے شاعر اور عام پڑھنے والے کا معاملہ بالکل اللہ ملائی جوڑی کا سا ہے۔ چولی پٹ چولی بیٹھ جاتی ہے۔ نہ تو شاعر کو پڑھنے والے کی گرفت میں آنے کے لیے سکڑنا پڑتا ہے، نہ پڑھنے والے کو شاعر کے ساتھ ہم آہنگی حاصل کرنے کے لیے پھیلنا ضروری ہے۔ جرأت عام آدمی کے سارے جذباتی تقاضے پورے کرتا ہے۔ اور قاری کو اپنے ذاتی تجربات ایسے مل جاتے ہیں۔ شاعری کی "میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہے" والی تعریف اگر کہیں صادق آتی ہے تو جرأت کی شاعری پر۔ یہ بات میر کے متعلق نہیں کہی جاسکتی۔ میر کی شاعری جذبات کو بقول فراق صاحب "کچھ اور" بنا دینے والی شاعری جذبات کے بیان کی شاعری ہے۔ میر کی شاعری خلاقانہ ہے جرأت کی شاعری بیانیہ۔

بیانیہ شاعری سے میں نے کیا مراد لی ہے۔ اس کی وضاحت کے سلسلے میں پھر میر اور جرأت کا موازنہ کروں گا۔ میر کی شاعری محض اُن کی "شخصیت" کا اظہار نہیں ہے۔ اوّل تو اُن کی شخصیت کے اندر ہی مختلف عناصر میں تضاد اور تصادم ہے پھر جو فن کار اس تضاد کو سمیٹ کر اس کی قلب ماہیت کرنا چاہتا ہے۔ وہ شخصیت سے الگ اور اُوپر بھی رہ سکتا ہے۔ جرأت کی شاعری اُن کی زندگی کا عکس ہے۔ میر اپنے

...زرے ناقابل تھا۔ سینہ شفاف کے بجائے مستی میں اُکسائے ہوئے پایے یا حباب خاستہ از بحر کا ذکر زیادہ مہذب تھا۔ اب جنسی
...ے کے صحت مند نشاط کو اتنی بُری نظر سے نہیں دیکھا جاتا اور ادب میں یہ ذہنی عشق روز بروز کم ہو رہی ہے۔

اختر کے یہاں لذتیت ہے مگر عریانی نہیں۔ جسمانی محبت ہے مگر پستی اور ابتذال نہیں۔ عورت ان کی نظر میں کوئی
...نا نہیں بلکہ دیوی ہے۔ ان کے نزدیک کائنات اور اس کی ہر چیز پر عورت کی خدائی ہے۔ مگر اختر کی عورت سے زیادہ اختر کا
...ی اہمیت رکھتا ہے۔ یہ اقبال کے عاشق ہرجائی کی یاد دلاتا ہے جسے حسن جہاں بھی ہے اور جس حال میں بھی ہے عزیز ہے ؎

گو حسین تازہ ہے ہر لحظہ مقصودِ نظر
حُسن سے مضبوط پیمانِ وفا رکھتا ہوں میں

KEATS نے شاعری میں افکار کی جگہ حسیات اور خیالات کی جگہ جذبات پر زور دیا ہے۔ غنائی یا عشقیہ شاعری
...جذبات کی گہرائی اور صداقت بہت کچھ ہیں۔ مگر عشقیہ شاعری میں بھی بڑی شاعری محض عشقیہ نہیں ہوتی اور بڑی شاعری کے لیے
...خیالات کی بلندی یعنی تخیل کی ندرت اور کائناتی یا آفاقی رنگ ضروری ہیں۔ یعنی عشق کو محض عشق نہیں زندگی بھی ہونا چاہیے۔ اختر کے
...ہاں افکار کی گہرائی یا بلندی نہیں ہے۔ ان کے یہاں جذبات ہی جذبات ہیں۔ جذبات میں شوق اور شوق کی معقدی، حسن اور حسن کے
...ذات اکثر خوب بیان کرتے ہیں۔ ان کا یہ شعر نیا نہیں۔ مگر ان کی شاعری کی اچھی نمائندگی کرتا ہے ؎

یہ کس کو دیکھ کر دیکھا ہے میں نے بزمِ ہستی کو
کہ ہر شے ہے خدائی میں حسیں معلوم ہوتی ہے

ان کی غزلوں میں بھی کلیمانہ اسلوب کے بجائے شاعرانہ رنگ اور جذباتی کیفیت ہے۔ مگر اس میں وہ والہانہ پن اور
...ہے جو نظیر، داغ، حسرت، جوش اور فراق کی یاد دلاتی ہے۔ اردو میں یہی عاشق ہیں جو اپنے عشق پہ شرماتے نہیں بلکہ فخر
کرتے ہیں ؎

یہ مے چھلک کے بھی اس حسن کو پہنچ نہ سکی — یہ پھول کھل کے بھی اس کا شباب ہو نہ سکا
نازشِ گیسوئے سلمیٰ پہ بڑھے ہاتھ اختر — یوں گدایانہ تماشائے لبِ بام نہ کر
اس کے عہدِ شباب میں جینا — جینے والو تمہیں ہوا کیا ہے
مجھے مے خانہ تھراتا ہوا محسوس ہوتا ہے — وہ میرے سامنے شرما کے جب پیمانہ رکھتے ہیں
بھلا کیوں کر نہ ہوں راتوں کو نیندیں بیقرار اس کی — کبھی لہرا چکی ہو جس پہ زلفِ مشکبار اس کی
یوں تو ہر در پہ بھٹکتے نظر آئے دامن — کھینچتے ناز سے جس کو وہی داماں نہ ملا
خوابِ نوشیں میں ہے وہ جانِ بہار — نور و نکہت کی داستانِ خموش

یہ ایک دلچسپ حقیقت ہے کہ اختر کی غزلیں باوجود دلچسپی اور لطافت اور شگفتہ ہونے کے اس درجہ کی نہیں جو ان کی نظموں
کا ہے۔ غزل میں جس بلاغت، جس بھرپور معانی، جس نکتہ آفرینی کا کمال ملتا ہے۔ وہ ان غزلوں میں نہیں ہے۔ نظموں میں جہاں تصویریں زیادہ
...ی اور رنگ زیادہ شوخ ہیں انہیں زیادہ کامیابی ہوئی۔ ان کی موسیقی بھی نظموں ہی میں لطف دیتی ہے۔

چنانچہ اختر کے یہاں ایک نوجوان عشق، اس کی سپردگی اور لذتیت ہے۔ یہ لاکھ سطحی سہی مگر صحت مند ہے۔ اختر کی جنت یوں تو سلمیٰ، ریحانہ یا عذرا کی آغوش ہے۔ مگر اس کی جنت کی تعبیر میں فطرت کا حسن بھی ہے۔ یوں بھی فطرت کے آغوش میں اختر کو سکون ملتا ہے۔ ان کی جنت ارضی ہندوستان کی ایک ایسی بستی ہے جو دامنِ کوہ میں ہے۔ پہاڑوں کا پس منظر اس کی عظمت اور تقدس کا ضامن ہے۔ اس کے گرد ایک دریا سے حسین لہراتا ہے۔ جیسے حور کی گردن میں نور کی ہنسلی۔ یہ دریا زندگی کی روانی اور ایک مسلسل حرکت کے احساس کو ظاہر کرتا ہے۔ پھر وہاں پنگھٹ ہیں، جھولے ہیں۔ دلچسپ اندھیاریاں ہیں۔ آم کی شاخوں کے حریری پردوں میں نغموں کے خزانے ہیں۔ تارے نور کے پیمانے ہیں، اور چاند نور کی خوابیدہ پری ہے۔ مگر یہ سب یادیں ان کی خلوتِ ایام اور مشکیں شبستاں کی یاد کو اور روشن کرتی ہیں۔ اختر کے یہاں فطرت نہ (WORDSWORTH) ورڈزورتھ کی طرح ایک مقدس ہستی ہے، نہ نظیر کی طرح محبوبہ کے لیے پھولوں کی سیج۔ اختر اور جوش دونوں فطرت پرست ہیں۔ اگرچہ اختر حسن کی طرح فطرت کی مصوری میں بھی دھندلکے یا ایک حسین ابہام کے عاشق ہیں۔ جوش اختر سے زیادہ واضح ہیں اور ان کی نظر فطرت کی بے مہری پر بھی پڑتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میں اختر کو اردو کا پہلا رومانی شاعر سمجھتا ہوں۔ فطرت عورت یا ماضی، ان سب کی مصوری میں اختر چیز سے زیادہ اس کے تصور کے عاشق ہیں۔ ان کا نوجوان عشق انہیں کسی چیز کو غور سے دیکھنے نہیں دیتا۔ ان کے یہاں رنگوں، نغموں اور خطوط کی بہاریں ہیں۔ چاندنی کی پھواریں اور فردوسی مناظر کی قطاریں ہیں۔ بعض اوقات یہ یادیں انہیں اس دنیا اور اس کی تلخیوں سے دور لے جاتی ہیں مثلاً سرزمینِ عشق میں ؎

ہنگامۂ عالم سے دور، آفت گہِ ہستی سے دور
اس مکر کی دنیا سے دور، اس ظلم کی بستی سے دور
اس رات اس دن سے الگ اس اوج اس پستی سے دور ہے ——— اک سرزمینِ عشق ہے

اسی طرح تاثراتِ منظر میں وہ ایک خیالی جنت کی تصویر کھینچتے ہیں۔ مگر وہ اس دنیا کی بہاروں کے بھی دلدادہ ہیں۔ اور اس حد تک دلدادہ ہیں کہ جنت کی بھی آرزو نہیں کرتے ؎

یہ دنیا، یہ نظارے اور یہ رنگینی فضاؤں میں
یہ جلوے چاند سورج کے، یہ تابانی ستاروں کی
یہ زینت لالہ زاروں کی، یہ رفعت کوہساروں کی
یہ بھینی بھینی آوارہ سی خوشبوئیں ہواؤں میں
یہ بکھری بکھری مستی جھومنے والی گھٹاؤں میں
یہ تیزی آبشاروں کی، روانی جوئباروں کی
یہ پھولوں کا ہجوم اور یہ لطافت سبزہ زاروں کی
یہ موسیقی جو رقصاں ہے پرندوں کی صداؤں میں

یہ نغمے یہ ترانے یہ شراب و شعر کا عالم
یہ آرائش مکانوں کی یہ زیبائش مکینوں کی
یہ رعنائی حسینوں کی یہ صحبت نازنینوں کی
یہ عمریں، یہ بہاریں یہ شباب و شعر کا عالم
نہ لے جا خلد میں یارب یہیں رہنے دے تو مجھ کو
یہ دنیا ہے تو جنت کی نہیں ہے آرزو مجھ کو

اس وجہ سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ اختر کی رومانی شاعری میں فراریت کے بجائے زندگی کے حسن و مسرت کو جذب کر لینے کی تمنا ہے۔ اختر اورینوی نے لکھا ہے کہ "اختر کی شاعری میں گریز و ہجرت کی تمنا کروٹ لے رہی ہے۔" اس میں شک نہیں کہ کہیں کہیں اختر گریز و ہجرت کی طرف بھی جاتے ہیں۔ مگر زندگی اس کا حسن اور اس کا رومان انہیں اپنی جنت ارضی کی طرف لے آتا ہے۔

اختر کے یہاں عشق میں مرنے کی خواہش بھی ہے اور جنگ جوئی اور شمشیر زنی کا ولولہ بھی۔ اور آزادی کے نام پر مارنے مٹنے کی آرزو بھی۔ ان چیزوں میں بظاہر تضاد نظر آتا ہے۔ مگر در اصل اختر کی رومانیت کے یہ مختلف پہلو ہیں۔ سلمیٰ کی تصویر کو سینے سے لگا کر مر جانا ایک مقدس فریضہ ہے۔ اور آزادی کی جدوجہد میں وطن کی خاطر تلوار اٹھانا اور زخموں سے کھیلنا ایک عبادت۔ جوانی کو جہاں "حور عین" ہیں وہاں "خون چکاں کفن کا بناؤ" بھی۔ وہ محبوب کی حنا کے ساتھ اپنے لہو کی رنگینی کو نہیں بھولتی۔ اس لیے یہ سپاہیانہ عشق جو بقول راشد نے زمنۂ وسطیٰ کے ایک نایٹ کی یاد دلاتا ہے۔ جوانی اور لہو کی روانی کا عشق ہے۔ اور اس کی شدت اور تیزی باوجود وقتی ہونے کے دلچسپ ہے۔

رہی اختر کی فن کاری تو نظموں، گیتوں اور ترانوں کے اس شاعر نے تشبیہات و استعارات سے بڑا کام لیا ہے۔ اختر کی تشبیہات نئی نہیں۔ لیکن اختر کے مقصد کو پورا کرتی ہیں۔ اس سے اختر کا شعور فنی ظاہر ہوتا ہے۔ رومانی شاعری میں فوق فطری عناصر اور انسانوں میں فوق بشری عناصر کو دیکھتا ہے۔ اختر نے اپنے استعاروں میں اسی اصول سے کام لیا ہے "تاثرات نغمہ اور چودھویں سالگرہ کا تحفہ" دونوں میں یہی اصول کارفرما ہے۔ جس کی وجہ سے ان میں روانی اور دل کشی آگئی ہے ؎

نظر کے سامنے رقصاں ہیں رنگین وادیاں گویا
شراب و شعر میں ڈوبی ہوئی ساری فضائیں ہیں
افق پر موجزن مستانہ خوابوں کی ہوائیں ہیں
فضا پر بس رہی ہیں نور کی آبادیاں گویا
خلا میں پرفشاں ہیں حسن کی شہزادیاں گویا

---

ستارے نذر کردوں، آفتاب نذر کردوں
کلی کا حسن، گلوں کا شباب نذر کردوں

ریاضِ خلد کی شادابیاں کروں حاضر نگاہِ حور کا رنگیں حجاب نذر کروں
زلیلہ سائرہ چودھویں سے حسرت ہے کہ میں بھی چودھویں کا ماہتاب نذر کروں

غرض اختر کی رنگین، دھندلی دھندلی، سنہرے پردوں میں لپٹی ہوئی فضا کے لیے یہی فنکاری موزوں ہے۔ "تمہیں ستاروں نے بے اختیار دیکھا ہے" یا "یہی وادی ہے وہ ہمدم جہاں ریحانہ رہتی تھی" یا "خوش آمدید" میں تشبیہات خیال انگیز نہیں ہیں۔ خیال کو بہلانے کے لیے ہیں اور پڑھنے والے کا ذہن پھسلتا ہوا ایک رنگین دنیا میں پہنچ جاتا ہے۔ اس رنگین دنیا کا حسن کچھ عرصہ کے بعد ماند پڑ جاتا ہے۔ یہاں کے پھولوں میں کانٹے یہاں کی چاندنی راتوں میں سائے ابھرتے نظر آتے ہیں۔ مگر یہ سب ذرا بعد میں ہوتا ہے۔ شروع شروع میں تو یہ نظمیں ہمیں جادو کے دریچوں تک پہنچا دیتی ہیں۔ اردو میں اختر ایسے شاعر ہیں جنہوں نے سانیٹ کی حدود اور تنگ دنیا میں شگفتگی اور روانی پیدا کی۔ سانیٹ ان سے پہلے عظمت اللہ خاں وغیرہ نے بھی لکھے۔ اور بعد میں ان کے اثر سے تو یہ عام ہو گئے مگر انہوں نے اس میں کامیابی حاصل کی ہے۔ اگرچہ اردو میں سانیٹ کی وجہ سے کوئی اضافہ نہیں ہوا۔ اور اسی وجہ سے حال میں اسے ترک کیا جا رہا ہے۔

کیا اختر کی شاعری بے وقت کی راگنی ہے؟ کیا اس کی عمر بہت کم ہے۔ کیا اس کا حسن ایک رنگین لمحے، ایک میٹھی یاد کا حسن ہے؟ کیا اس شاعری کی ہمارے ادب میں کوئی اہمیت نہیں؟ آج یہ سوال قدرتی طور پر ہمارے ذہن میں پیدا ہوتے ہیں۔ آج کی دنیا اور آج کے ذہن کی ELIOT نے اپنی ایک نظم میں بڑی اچھی تصویر کھینچی ہے ؎

I HAVE LOST MY PASSION: WHY SHOULD I NEED TO KEEP IT,
SINCE WHAT IS KEPT MUST BE ADULTERATED

یہ ذہن بڑا سخت کافر ہے۔ یہ ہر حسین دھندلکے میں چھپے ہوئے غار، ہر ملکوتی حسن کے زوال، ہر جذبے کے نشیب و فراز سے واقف ہے اس لیے یہ رومان کے بجائے حقیقت، جذبے کے بجائے فکر، خواب کے بجائے بیداری اور ذہنی ابہام کے بجائے ذہنی توازن کو پسند کرتا ہے۔ یہ فیصلہ صحیح ہے۔ مگر اس کے باوجود اختر کی جنتِ ارضی کا حسن کم نہیں ہوتا۔ اس میں زندگی اور صداقت ہے۔ یہ زندگی ساری زندگی نہیں ہے۔ حسن صرف شباب کی آوارہ نگہی میں نہیں بلکہ فطرت کے بدلتے ہوئے نظاروں، زندگی کے نت نئے انقلابات نئے تجربات اور رجحانات میں بھی ہے۔ اختر کی شاعری کا بڑا حصہ حسن کے اس تصور تک نہیں پہنچتا۔ اس میں ایک ذہنی بچپن ہے مگر اس بچپن کے باوجود اس کی کشش، تازگی اور رنگینی میں شبہ نہیں کیا جا سکتا ہماری اردو شاعری میں رونا بسورنا بہت ہے۔ پرانی شاعری ایک مریض سوسائٹی اور مریض عشق کی وجہ سے زندگی سے اور زندگی کے نشاط و انبساط سے محروم تھی۔ موجودہ دور میں زندگی کی سخت چکی نوجوانوں کو بہت جلد پیس ڈالتی ہے ان کے منہ کا مزا کڑوا ہو جاتا ہے۔ وہ وقت سے بہت پہلے بوڑھے ہو جاتے ہیں۔ ان کا احساسِ محرومی انہیں کبھی کھل کر ہنسنے نہیں دیتا۔ اختر کی شاعری شباب اور اس کے رومان کی شاعری ہے۔ کیا ہوا اگر ان کا جادو زیادہ دیر تک نہیں رہتا۔ ان کے یہاں جادو تو ہے اور شاعری میں جہاں بھی جادو ہے بڑی چیز ہے اور جہاں جادو نہیں وہاں بڑی سے بڑی چیز میں کچھ کمی محسوس ہوتی ہے۔

---

# فیضی کا نظریۂ شعر

ڈاکٹر وحید قریشی

فیضی کے نظریۂ شعر کو سمجھنے کے لیے ابوالفضل کے نظریۂ فن سے واقف ہونا ضروری ہے۔ فیضی ایک انفعالی کردار تھا۔ اس کا اپنے بڑے بھائی کے نظریۂ فن سے متاثر ہونا ناگزیر ہے۔ اسی میں ابوالفضل کی عظمت اور فیضی کے نقطۂ نظر کی صحت کا راز ہے۔[1] زندگی کے ابتدائی ایام ہی سے چھوٹے بھائی کی علمی فتوحات اور عام زندگی میں اس کے فیصلوں کی درستی نے مبارک پر واضح کر دیا تھا کہ فیضی پر ابوالفضل کو ترجیح حاصل ہے۔[2] اس ترجیحی سلوک کو فیضی نے فوراً قبول کر لیا۔ اور ہمیشہ اپنے بھائی کی علمی تگ و دو اور معاملہ شناسی کا معترف رہا۔[3] اس انداز نظر کا اثر فیضی کے نظریۂ شعر پر بھی پڑا۔[4]

ابوالفضل کے نظریۂ فن کے تین بنیادی نکات ہیں (۱) الفاظ و معانی کا رابطہ (ب) تقلید و انفرادیت اور تصوف (ج) ادب اور صوفیانہ اقدار کی اہمیت۔ اگر کسی دور نے باقاعدہ الفاظ اور معانی کی برابری اور گہرے رابطے کو تسلیم کیا ہے تو وہ فیضی اور ابوالفضل ہی کا دور ہے۔ اکبری مصنفین نے قدیم ادبا کی پیروی کو عملی مشکلات کے پیش نظر نادرست قرار دیا اور اپنے فن اور نظریۂ فن کو میکانکی ہونے سے بچا لیا۔ اس طرح جاندار اسلوب بیان کے لیے راستہ صاف ہو گیا۔ قدیم اسلوب پر ابوالفضل کا سب سے بڑا اعتراض یہ ہے۔

همگی بسیج بر آرایش الفاظ باشد و معنی را پیرو لفظ دانسته به فاژگون روے نگار پوے زدند[5]

---

۱؎ بلوخمن، دیباچہ آئین اکبری ص۲ ) ۲؎ انشائے ابوالفضل ص۲۳۱ ۳؎ ابوالفضل نے ایک جگہ اکبرنامے میں اپنے بارے میں فیضی کا یہ شعر نقل کیا ہے

صد سالہ رہ میانِ من و اوست در کمال  در عمر اگر از دو سہ سالے فزوں ترم

۴؎ عبدالقادر بدایونی نے منتخب التواریخ جلد سوم ص۲۹۹ پر فیضی کے حال میں لکھا ہے:-

"فیضی در اواخر بتقریب برادرِ خود کہ اور اعلامی می نویسند بجہت علوِ شان دراں وزن تخلص فیاضی اختیار نمودہ وساز گار نیامد و بعد از یک دو ماہ رخت حیات از عالم بر داشتہ"

۵؎ انشائے ابوالفضل ص۲۸۳ ۶؎ اس لیے فیضی بھی محتشم کاشی کی شاعری میں لفظ و معنی کی برابری کا قائل ہے:-

حریر باف سخن محتشم کہ در کاشاں  بطرز تازہ تر از ہر سخنوری دارد
یکے ز نکتہ وراں گفت دیدم اشعارش  عبارتیست کہ معنی سرسری دارد
بگفتمش سخن او عبارت است ولے  عبارتے کہ بہ معنی برابری دارد
چہ طرف بندم ازیں رہ روانِ قافلہ کش  کہ می کشند نخست از تنِ خیال لباس

ابوالفضل قدماکے علی الرغم اپنے نظریۂ شعر کا تصوف سے ناطہ جوڑنے میں کامیاب ہو جاتا ہے۔ اکبری دور میں یہ آسانی اس لیے بھی ہے کہ اس زمانے سے ہندوستان میں ادبا رومی کے تصوف سے متاثر ہونا شروع ہو گئے تھے۔ تصوف کی تخلیقات میں یہ امتیاز کہ رومی تو صوفی شاعر ہے اور جامی محض تنگ بند زیادہ گہرا ہونے لگا۔ نتیجۂ تغزل کی وہ ہفت رنگ چمک دمک شروع ہوئی جو "تازہ گوئی" کہلاتی ہے "رسمیات" کی مخالفت کا رجحان بھی بڑے زور شور سے اٹھا۔ یہ بھی ایک حد تک رومی کا فیض ہے کہ ابوالفضل اور فیضی کا صوفیانہ درجہ "تقلید" کی منزل سے کہیں آگے اور "تحقیق" کے دم قدم سے آباد ہے[1]۔ شعر اور تصوف کا ایک دوسرے پر اثر انداز ہونا اس لیے بھی ممکن تھا کہ جیسے تصوف زندگی بسر کرنے کا ایک انداز تھا اسی طرح فن شعر بھی اپنے تمام لوازم کے ساتھ ایک ضابطۂ حیات ایک راہِ عمل بن جاتا ہے فیضی تو یہاں تک کہہ جاتا ہے:۔

| | |
|---|---|
| فیضیم عاشقِ جمالِ سخن | کز دو عالم مرادِ من سخن است |
| از ہمہ روئے در سخن دارم | قبلۂ اعتقادِ من سخن است |
| ہیچ گاہے از و گریزم نیست | پیرِ من اوستادِ من سخن است |

یہ پُرخلوص ذہنی رجحان جہاں فیضی کی شاعری کو جذباتی گہرائی اور وسعت عطا کرتا ہے وہاں اس کے نظریۂ شعر کو بھی صوفیانہ اندازِ فکر سے متاثر کرتا ہے۔ اس دور میں اس کے بغیر جذباتی وحدت ممکن ہی نہ تھی۔ یہ اشتراکِ عمل نظریۂ شعر اور تصوف کو ہم گام کر دیتا ہے۔ اور ہر دو رجحانات میں زبان کی وحدت بڑی آسانیاں پیدا کرتی ہے "معنی" اور "صورت" واحد ذخیرۂ الفاظ ہی کو ظاہر نہیں کرتے بلکہ ایک ذہنی افق کی طرف بھی اشارہ کرتے ہیں۔ ابوالفضل کے نزدیک قدما و معاصرین "رہ زدۂ پندار" اور "غارت کردۂ تقلید" ہیں[2] اور ان کے مقابلے میں اس کا اپنا اسلوبِ بیان "طبعِ نشاط کاشی"[3] جس ادب پارے میں محسوبات صوفیانہ نہیں ہیں ان کا لکھنے والا "ابوالاحدادِ عبارت"[4] اور وہ متاع "برادرانِ صورت"[5] کے لیے "بازارِ پُر اسباب"[6] ہے۔ دنیا داری کے معاملات انسان کو "کیمیاگر"[7] نہیں بنا سکتے۔ اس کیمیاگری کے لیے تو ضرورت ہے "معاملاتِ صوری و معنوی کہ از صدق فروغی داشتہ باشد"[8] کیونکہ یہی چیز تو "تجرد و نشاط دوں" کے کام آتی ہے۔ بڑے ریاض کے بعد کہیں جا کر یہ نقطۂ نظر حاصل ہوتا ہے:۔

| | |
|---|---|
| چشمِ جاں رائُرمہ کش فیضی کہ اربابِ نظر | روئے معنی را بروزنِ ہائے عرفاں دیدہ اند |

---

[1] رومی کہتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| خلق را تقلیدِ شان بربادداد | اے دو صد لعنت بریں تقلید باد |

فیضی کہتا ہے:۔

| | |
|---|---|
| دل بستگیٔ بسترِ تحقیقم بخش | آزادگیٔ ز قیدِ تقلیدم دہ |

[2] انشائے ابوالفضل صفحہ ۲۴۷ [3] ایضاً

[4] ایضاً صفحہ ۲۴۶۔ (انوری کے بارے میں)

[5] ایضاً [6] ایضاً

[7] ایضاً (حکیم سنائی کے بارے میں) صفحہ ۲۴۷ [8] ایضاً (ظہیر فاریابی کے بارے میں) صفحہ ۲۴۶

تصوف کی چھاپ جب نظریۂ شعر پر لگی تو فیضی اور ابوالفضل کا ادبی زاویہ اس سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ تصوف میں ان کی نہرلی "تعبیہ" سے آگے تھی تو فن میں بھی "غارت کرۂ تقلید" کو انھوں نے ناپسند کیا۔ اس طرح "تحقیق" اور "انفرادیت" ہم معنی ہو گئے اور آگے راستہ صاف تھا۔

اس سے پہلے تصوف اور شاعری کو یوں گھلا ملا کر دیکھنے کی کبھی کوشش نہیں کی گئی۔ سبب شاید یہ تھا کہ ہر علم کی حدود مقرر تھیں اور یہ ضروری نہ تھا کہ ایک علم دوسرے کے ساتھ مل کر عقلی وحدت بنا سکے (جذباتی وحدت کا سوال ہی نہ تھا) اس لیے نظریۂ فن تصوف کا اثر اقتدار اس سے پہلے ہمیں نہیں ملتا۔ اگرچہ اصطلاحات کی نکا نکت پہلے بھی پائی جاتی تھی لیکن نظریۂ فن کا بنیادی تعلق تصوف کی بجائے عموماً علمِ معانی و بیان ہی سے رہا ہے۔ یہ اکبری دور کی خصوصیت ہے کہ شخصی کوششیں اجتماعی رنگ اختیار کرتی گئیں اور ترقی خواہ عناصر بروئے کار آ گئے۔ ان عناصر کی زیادتی نے فارسی شعر و ادب کی کایا پلٹ کر دی۔ اور اقدارِ ادب جیسے بنیادی مسائل جو اس سے قبل محض زبان کو اپنی اساس قرار دیتے تھے تصوف کے زیرِ اثر اقدارِ حیات کو بنیادی ماننے لگے۔ اگرچہ اس دور کے ادبا سے بھی "زبان" کی اہمیت سے پورا انکار نہ ہو سکا۔ پھر بھی قطعی فیصلہ خیالات و جذبات کی اہمیت کے پیشِ نظر ہی ہو سکتا تھا۔ وہ ادب گھٹیا ہے جس کے محتویات ارفع و اعلیٰ نہیں اور ارفع و اعلیٰ محتویات صرف صوفیانہ ہی ہو سکتے ہیں ۔۔ یہ ابوالفضل اور فیضی کا عقیدہ تھا اس ترازو میں انوری کی شاعری پوری نہیں اترتی[1] اسی پرستائی کی شاعری کا ایک حصہ ناقص قرار پاتا ہے[2]۔ اور یہی وہ مقام ہے جہاں خاقانی کی "خود ستائی" لائقِ تعزیر بنتی ہے[3]۔

اے کاش اوراسخن خود ش این قدر نفع رساندے تا از حسرتِ نایافت مراتب
دیوی نجات یافتہ بگلشن سرائے خرسندی رسیدے[4]

یہ اندازِ نظر بھی اتنا ہی خام ہے جتنا 'زبان' کو بنیادی قدر مان لینا۔ تاہم اس سے "جدت" کا اندازہ تو ہوتا ہے۔ اگرچہ صوفیانہ شاعری کے سوا ہر شاعری کو گھٹیا قرار دے لینا خود فریبی سے کم نہیں۔ پھر اس نظریئے میں یہ خرابی بھی تو ہے کہ نقاد محض صوفیانہ خیالات ہی کے اظہار کو اہم مان لے اور اس طرح جامی اور اُن کے ساتھیوں کی خشک شاعری کے لیے راہ نکل آئے۔ اور جامی بھی رومی کے درجے کا شاعر سمجھ لیا جائے۔ اگرچہ ابوالفضل کو اس کا احساس ضرور ہے ورنہ وہ "صدق" کا لفظ استعمال نہ کرتا۔ لیکن اگر یہ تسلیم کر لیا جائے کہ محض خلوص اچھی شاعری کا ضامن نہیں تو بات وہیں رہ جاتی ہے۔ اور اس طرح ابوالفضل کے اپنے وہ اشعار جو صوفیانہ خیالات کے حامل ہیں وہ بھی اعلیٰ درجے کی شاعری کہلا سکتے ہیں۔ حالانکہ ابوالفضل کی شاعری ایک خشک مولوی کی شاعری ہے اس کے برخلاف فیضی کی شاعری ایک زندہ دل صوفی کی شاعری ہے جس میں جذبات و احساسات کی رنگارنگی اور زندگی کی تمام نشانیاں موجود ہیں۔ تو پھر فیضی اس پھیکے پن سے کیسے دامن بچا گئے؟ حالانکہ صوفیانہ خیالات کی عظمت کے وہ خود بھی قائل تھے۔ اور رباعیات میں اس کا اظہار انھوں نے بڑے کھلے لفظوں میں کیا ہے۔ اس کا جواب ہمیں اس ردِ عمل میں ملتا ہے جو جامی کے رفقا کے خلاف اس دور میں ہوا۔ اور جس میں فیضی۔ عرفی۔ نظیری اور ظہوری سبھی شریک

---

[1] انشائے ابوالفضل ص۲۴۵ - [2] انشائے ابوالفضل ص۲۴۶
[3] " ص۲۴۶ - [4] " ص۲۴۴

ہیں۔ یہاں پہنچ کر فیضی اپنے بھائی کے راستے سے الگ ہو کر دوسرے معاصرین کے گروہ میں شریک ہو جاتے ہیں۔

فارسی شاعری کی بدنصیبی کے ادوار کا اگر کبھی جائزہ لیا جائے گا تو جامی اور اس کے معاصرین کی تحریریں بہت بڑے شواہد میں شمار ہوں گی۔ فنون لطیفہ کی ترقی و اشاعت کا زمانہ بھی کم و بیش یہی ہے۔ اسی دور نے بہزاد جیسے فنکاروں کو پیدا کیا۔ اور اسی دور نے مصوری، فن تعمیر اور دوسری صنعتوں کو عروج تک پہنچایا۔ لیکن یہی وہ بدقسمت دور ہے جس نے فارسی شاعری کی آبرو کو خاک میں ملا دیا۔ خود نظریۂ شعر بھی اس دور سے اگر متاثر ہوا تو صرف اس قدر کہ تنقیدی اصطلاحوں میں "سخن گذاری" DESCRIPTIVE کی ترکیب کا اضافہ ہوا۔ ورنہ شاعری تک بندی بن گئی۔ اور نظریۂ شعر لفظی بحثوں کی آماجگاہ ہوا۔ فارسی ادب پر کوئی بڑا احسان نہ علی شیر نوائی کا ہے نہ جامی کا۔ ممکن ہے منگولوں کے حملوں کے دوررس اثرات خاص کر اقتصادی اثرات نے زندگی کی بنیادیں ہلا کر غیر مفید علوم کی بربادی کا سامان کیا ہو۔ لیکن یہ تو قطعی ہے کہ فارسی شاعری خشک فلسفیانہ موشگافیوں اور بے جان صوفیانہ خیالات کا مجموعہ بن گئی۔ جس میں جذبات و احساسات کی صداقت تو کجا خود جذبات و احساسات کی موجودگی تک بحث طلب ہے۔ اس کا بلا واسطہ ردِ عمل فغانی کی اور "ہم آہنگی دو رنگ" کی تحریک ہے۔ جس میں تصوف کی جگہ دنیا داری نے لے لی۔ بہار رنگار کی بزم آرائیاں۔ چنگ و نے کی نغمہ سرائیاں اور بادہ و ساغر کی ہنگامہ آرائیاں مطمحِ نظر بن گئیں۔ ہندوستان کی سرزمین اس کے مقابلے میں بہار و نگار سے خالی نہ تھی۔ لیکن یہاں صوفیانہ ادب کی روایات مسلسل اور مربوط شکل میں باقی تھیں۔ یہاں تو متضاد عناصر میں یگانگت کی تلاش ہی سے نیا راستہ ممکن تھا۔ بابر کی آمد کے بعد ایرانیوں کا تانتا بندھ چکا تھا۔ اور افغانستان کی سرحدیں بھی سمٹ سمٹا کر مغلوں کی آغوش میں آچکی تھیں۔ اور دربار شاہی میں فارسی زبان و ادب کے مربی پیدا ہو گئے۔ اس نئی فضا میں اکبری دور تک نکھار آ گیا۔ اس زمانے میں محمد شاہی جبران تو نہ تھے لیکن محمد شاہی کس بل ضرور موجود تھا۔ مغلیہ تہذیب کی شائستگی، نفاست اور رہنے سہنے کے انداز کو آرٹ کا سلیقہ دینے کا شوق روز بروز بڑھ رہا تھا۔ اس فضا نے عرفی۔ فیضی۔ ابو الفضل اور سینکڑوں ادبا کو پروان چڑھایا۔ جن پر فارسی ادب کو آج بھی ناز ہے۔ بالکل اسی طرح کی احیائی تحریک دکن میں بھی پیدا ہو رہی تھی۔ جس سے ظہوری۔ ملک قمی اور بعض دوسرے شعرا نے کسب فیض کیا۔ اور یہ سب ادبا ادب کو نئی زندگی عطا کرنے والے تھے۔

شاعری ایک نئی تحریک سے زندہ ہو گئی۔ "تازہ گوئی" کا رواج ہوا۔ آگرہ، سیکری، اور دلی کی گلیاں اس نئی بُو باس سے بس گئیں۔ یہ تبدیلی محض لفظی نہ تھی۔ اس کی تہہ میں عالم گیر عوامل اور جذبات کی امنڈ توانائی تھی۔ نظیری۔ عرفی اور فیضی کو گرد و پیش کے تغیرات کا احساس تھا۔ اور اسی احساس نے انھیں تازہ گویوں کا نمائندہ بنا دیا۔ وہ بات کہنے کا جذباتی انداز وہ رچا ہوا تغزل جو جامی کو نصیب نہ تھا۔ انھوں نے اُسے پا لیا۔ عظیم فن کاروں (حافظ۔ سعدی۔ رومی۔ خواجوی۔ خسرو وغیرہ) کے شہ پاروں کے زیر سایہ اظہار کے راستے نکالے[1] رسمیات کو ترک کرکے روایات کے جاندار حصوں سے کسب فن کیا۔ انسانی شخصیت کی تہ در تہ جذباتی حیثیتوں کو اجاگر کیا گیا۔ مشاہدے کی ندرت اور فن کی پختگی سے تغزل کی ایک انوکھی سطح کا انکشاف ہو گیا۔

گفت دگوئے غمِ یعقوب بہ پیشینۂ ما     بوئے پیراہنِ یوسف زہد اندیشۂ ما
کوہکن صنعتِ ما داشت ولے ذوق بسے است     قوتِ بازوئے دل می طلبد تیشۂ ما

---

[1] با بزرگانِ سخن صاف ندیدیم و لے     بے سبب نیست کہ چندیں سخنت ناصاف است     (فیضی)

دردِ دلِ ما غم دنیا غم معشوق شود — بادہ گر خام بود پختہ کند شیشۂ ما[1]

یہی وہ نقطۂ نظر ہے جس سے فیضی نے اپنے بھائی کے "زہد خشک" کا توڑ کیا اور اپنی شاعری کو مادی اور خاص کر "بہار و نگار" کے علائم سے ملا کر اسے جادو، شراب اور خورشید کا ہم سنگ بنا دیا۔ جہاں عرفی نے غم دنیا کو غم معشوق بنا کر اپنے زمانے کی نئی رو کا ساتھ دیا تھا۔ فیضی نے بھی تصوف کو جذبات کی سطح پر لا کر دیکھا۔ اور اس کی وسعت، پختگی اور صد رنگی کو نمایاں کیا۔ اس سے اس کا نغمہ زیادہ شیریں اور طرب آور ہو گیا۔

فیضی این بزم نشاط است لب شوق ببند — از سخن زمزمہ ہائے طرب آلود بیار[2]

بہار فیض چو آمد بہ دورِ ما فیضی — بشعر تر ہمہ آفاق را فرو گیریم

مگر کہ از اثرِ گریہ ام بود فیضی — چنیں کہ گفتۂ من آبدار می آید

گرچہ فیضی براہِ زہد افتاد — خوش عاشقانہ افتاد است

حالِ خود گویم کہ می باشد بہ دل — حرفِ عشق از ہر سخن نزدیک تر

انسانی عشق کو بیان کرنے والے الفاظ اور آداب و اشغال کو تصوف میں برتنے سے وہ رومانی اور جذباتی فضا بھی ساتھ رہی جو مادی عشق سے وابستہ ہے۔ یوں بعض مخصوص الفاظ (مے، نغمہ، جادو، شراب، خورشید، جام، آتش، مشعل، قدسیاں، سرمستی، نوا، ارغنوں، حریف، نعرۂ مستانہ، صہبا، بتکدہ، مے خانہ) کو ان کے EMOTIONAL CONTEXT سے علیحدہ کر کے وسیع تر کینوس پر استعمال کیا گیا ہے۔ تصوف کے ساتھ ساتھ اس دور کے شعرا کا دوسرا محبوب موضوع فنِ شعر ہے۔ خود شعر کو موضوع بنانے میں بھی یہی علائم کارآمد ثابت ہوئیں۔

جب تصوف طریقِ حیات ہے اور شعر بھی طریقِ حیات ہے تو خود شعر کا موضوع بن جانا آسان ہے۔ لیکن سب سے زیادہ قابلِ توجہ پہلو اور مرکزِ جذبات موضوع یا تو معاصر شاعر (رقیب یا حریف) ہو سکتے ہیں۔ یا پھر تخلیق کے وہ مراحل جو اپنے اندر بڑی قدر و قیمت رکھتے ہوں۔ کیونکہ الہام کا سرچشمہ اور شعر کا منبع تو ہر حال میں دل ہے۔ دل، سوزِ دل، تجربہ، اظہار، اثرات یا بہ الفاظِ دیگر شاعرانہ عمل POETIC PROCESS کے مختلف مظاہر یقیناً موضوعِ شعر بننے کا آسان ترین حق رکھتے ہیں۔ اس موضوع پر اس دور کے شعرا کا سرمایہ کچھ زیادہ ہی ہے۔ اور فیضی کے ہاں تو دیوان کا تقریباً ایک ثلث حصہ انھیں موضوعات پر مشتمل ہے۔ عرفی اور ظہوری کے ہاں بھی ایسے اشعار کافی ہیں۔ لیکن نظیری اور فیضی اس معاملے میں سب پر سبقت لے گئے ہیں۔

شعر کو الہام تو پہلے سے مانا جاتا ہے۔ اور اکبری دور سے کہیں پہلے شعرا نے شعر اور صوفیانہ "الہام" کا مرکز دل کو مان لیا تھا۔ یہ دل عشق کا مرکز ہے چاہے یہ عشق شعر ہو یا عشقِ خدا۔ اس لیے شعر کو جب فیضی نے موضوع بنایا تو اس کے اثرات میں محبوب کی تمام صفات اور عشوہ طرازیاں بھی شامل ہو گئیں:-

---

[1] دیوانِ عرفی (نو لکشور پریس) صـ۲۷

[2] نظیری کہتا ہے:- بزم خاص است ور نکتہ بدستور بیار<br>معنی دور طلب کن سخن دور بیار

مست از سخن می رسد از دل به لب ما      عشق است که بربسته زبانِ ادب ما

با شمع ز سوزِ دل به مهتاب نسازیم      خورشید بود انجمن افروز شب ما

مطرب بلند ساز کن امشب ترانه را      در شعرِ من بخواں غزلِ عاشقانه را

فیضی اگر ز نظمِ خود صیتِ بلند برکشی      مشعلِ قدسیاں کنی معنیٔ دل فروز را

هیچ جا دلیست ندانم به طرزِ گفتارش      که باز بسته زبانِ سخن طرازاں را

صریرِ کلکِ ز فیضی به بزم گاهِ صبح      نوا بلند کند ارغنوں نوازاں را

فیضی حدیثِ ما ز نگاراں هند پرس      کیں کارگاهِ سحر به جادو گدا گفتیم

دوش رندانه شنیدند ز فیضی غزلے      که به صد نعرهٔ مستانه ز محفل برخاست

فیضی حدیثِ عشق رقم زن که خامه ات      معنی نگار و نکته طراز آفریده اند

گرچه فیضی را جنوں انگیز می آید سخن      طرزِ گفتارِ سخنگوئے مرا دیوانه کرد

کلکِ فیضی می دهد گلهاے تر      می رود معنیٔ رنگیں شاخ شاخ

بتاں گرمِ رقص اند بر شعرِ فیضی      زہے جادو آموزِ جادو خیالاں

فیضی ایں طرزِ دل آویز که داری به سخن
مگر از شوخ سخندانِ من آموخته

فیضی کے نزدیک شعر کی یہ الہامی صفات اس وقت ظاہر ہوتی ہیں۔ جب دل عشق کی چوٹ کھائے ہوئے ہو۔ یہ خلش اضطراب شعر کی روحِ رواں ہے:-

بشوقِ تازہ گلے گفته ایں غزل فیضی      بیاد آر که از نکتهاے چیدهٔ ماست

گرچه فیضی از جهاں طومارِ معنی در نوشت      حسبِ حالِ عشق بازاں مانده دیوانِ غزل

شب که فیضی سخن از سوزِ دلِ خود می گفت      دلِ صاحب نظر از گرمیٔ معنی می سوخت

فیضی از حالِ دل و دیده سخن می رانی      که سیاهی ز سرِ کلکِ تو خوں آمیز است

مجلسِ ما که ایں چنیں گرم است      از نفسهاے آتشیں گرم است

دلِ من سوخت فیضی از سخنت      که ز معنیٔ دل نشیں گرم است

نظمِ فیضی را چه می بینی که عشق      صد چنیں گلهاے رنگارنگ داشت

بدرند نه پرده رازِ فیضی      گل پیرهناں چاک دامن

---

۱؎ نظمِ من معنیٔ رخشنده بداں می دارد      که سیاهی بنویسند و نماید شنگرف
(فیضی)

لیکن اصل موضوع وہ تخلیقی عمل ہے جس سے جذبات اکائیوں میں تبدیل ہو کر شعر بنتے ہیں۔ بعض اوقات جذبات کی موج غلط کار ہوتی ہے۔ کہنے والا بزعمِ خود اپنے جذبات کے ابلاغ میں کامیاب ہوتا ہے لیکن شعر اپنا اثر نہیں دکھاتا۔

دوش ہر بادہ کہ بر یادِ حریفاں خوردم
دلِ من سوخت و لے گرمیٔ احباب نداشت

بعض اوقات جذبات رُک رُک کر چلتے ہیں:۔

گوہرِ دل کم فتد بہ دستِ فیضی — پا بکش اندازۂ جستجو کہ تو داری
خوں گریم ازیں بخت کہ ہر کس بگلستاں — گلدستۂ تر بندد و من خار بہ بندم

پھر بعض لمحے ایسے بھی ہوتے ہیں کہ جذبات کا دھواں دھار لاوا اُبلتا چلا جاتا ہے:۔

فیضیؔ بہ ہوا کہ شد نکتہ سرائے قدسیاں — ہر دمش از نے قلم زمزمہ ساز یافتم
مگر ز نازکیٔ طبع زود رستم فیضی — کہ خانہ تر شدہ از نوکِ خامہ آب چکید
ز فرق تا بہ قدم مو بموئے من معنی ست — گماں مبر کہ دریں خانہ نقشِ دیوارم

اس کا تجزیہ تو ممکن نہیں بس ایک اندرونی خلش ہے جس پر فتح پانے کے لیے فیضی اپنی ناکامی کا سہارا "ہمت" کو بناتا ہے[1]۔

با خود بہ نبردیم دریں معرکہ فیضی — وقت است کہ ہمت برساند مددِ ما
از خود نہ دہمت خود ایں قدر امید ہنوز — کہ بگنجینۂ غیب ایں ہمہ رہ بندم طرف

یہاں پہنچ کر شعری عمل کے تجزیے کی منزل آتی ہے:۔

عجب تر از دلِ فیضی ندیدہ ایم طلسم
کہ ہم گہر بود و ہم محیط و ہم غواص

لیکن شعری عمل محض ایک غیر واضح اور ناقابلِ فہم الہامی کیفیت ہی نہیں۔ اس کے سرے تو زندگی ہی سے ملے ہوئے ہیں۔ ایک طرف روایت (TRADITION) ہے اور دوسری طرف اپنی شخصیت کے گہرے نقوش اور تجربات کی اتھاہ گہرائیاں۔ تجربہ دل کے راستے ان گہرائیوں اور جھیلوں میں ڈوبتا ہے۔ روایت بھی اسی پر اثر انداز ہوتی ہے، شخصیت بھی اپنا رنگ روغن دے جاتی ہے۔ جب کہیں جا کر شعر میں نکھار، بانکپن اور رچاؤ ابھرتا ہے۔ ان تمام پیچ دار منزلوں کو ایک قطعے میں فیضی نے یوں پیش کیا ہے:۔

فیضی منم کہ با خردِ آسماں نورد
یک چند سیرِ عالمِ الفاظ کردہ ام

---

[1] ابو الفضل اسلوب کی والا پائگی کے لیے "عزمِ درست" کو ضروری قرار دیتا ہے اور اس کی تشریح میں یکتائی اندیشہ جستجوئے سخت، تنومندی خرد، نیازمندی اور عنایت ایزدی کا شاملِ حال ہونا اہم شمار کرتا ہے (انشائے ابو الفضل صـ۲۸۶) ہمت سے مراد غالباً یہی عزمِ درست ہے۔

۱

با گونہ گونہ مردم عالم نشستہ ام
سیرِ بہشت و دوزخ و اعراف کردہ ام
ہم در زباں متابعِ اخلاق بودہ ام
ہم در سخن تتبعِ اسلاف کردہ ام
گر ذرد نیست در سخنِ من عجب مدار
کیں بادہ را بہ پردۂ دل صاف کردہ ام

اور یہی اس کے نظریۂ شعر کا خلاصہ ہے۔

---

# کتابیات

(۱) انشائے ابوالفضل (نولکشور ایڈیشن) (۲) آئینِ اکبری مرتبہ بلوخمن (انگریزی ترجمہ) (۳) اکبر نامہ شائع کردہ رائل ایشیاٹک سوسائٹی (۴) منتخب التواریخ۔ بدایونی (۵) مثنوی رومی — (۶) دیوانِ نظیری (۷) دیوان عرفی (۸) دیوانِ فیضی (مرتبہ مولوی فیروزالدین)

---

# برج بھاشا کی پہلی گرامر

سید مسعود حسن رضوی ادیب

شہنشاہ اورنگ زیب عالمگیر کے عہد سلطنت میں کوکتاش خاں یعنی بادشاہ کے کوکہ کی فرمائش سے ایک کتاب تحفۃ الہند کے نام سے لکھی گئی جس کا موضوع ہے اہل ہند کے علوم متداولہ۔ یہ کتاب چھپ کر کبھی شائع نہیں ہوئی، مگر اس کے چند نسخے مختلف کتب خانوں کی زینت ہیں۔ ایک نسخہ میرے کتب خانے میں بھی موجود ہے۔ مصنف نے کتاب کا دیباچہ خود لکھا ہے، جو میرے نسخے میں مختصر اور دوسرے نسخوں میں طولانی ہے۔ مختصر دیباچے سے معلوم ہوتا ہے کہ کتاب اورنگ زیب کے مطالعے کے لیے لکھی گئی اور طولانی دیباچے سے ظاہر ہوتا ہے کہ اورنگ زیب کے کسی بیٹے کے لیے لکھی گئی۔ اس کا نام بعض نسخوں میں اعظم شاہ اور بعض میں معز الدین جہاندار بتایا گیا ہے۔ مصنف کے والد کا نام سب نسخوں میں فخر الدین محمد ہے، لیکن خود اس کا نام بعض نسخوں میں میرزا محمد اور بعض میں میرزا خان ہے۔

میرے کتب خانے میں قصائد عرفی کی ایک شرح مفتاح النکات کے دو قلمی نسخے ہیں۔ شارح کا نام میرزا جان بن فخر الدین محمد ہے۔ یہ شرح سنہ ۱۰۷۳ھ میں یعنی اورنگ زیب کے عہد سلطنت میں لکھی گئی۔ کچھ عجب نہیں کہ مفتاح النکات اور تحفۃ الہند کے مصنف بھائی بھائی ہوں۔ اگر تحفۃ الہند کے مصنف کا صحیح نام میرزا خان تھا تو میرزا جان بن فخر الدین محمد اور میرزا خان بن فخر الدین محمد کا حقیقی بھائی ہونا اور زیادہ قرین قیاس ہو جاتا ہے۔

تحفۃ الہند میں ایک مقدمہ، سات باب اور ایک خاتمہ ہے، جن کی تفصیل ذیل میں درج کی جاتی ہے:۔

مقدمہ۔ ناگری رسم خط اور بھاکھا کے قواعد کلیہ۔
پہلا باب۔ پنگل یعنی اہل ہند کا علم عروض۔
دوسرا باب۔ تُک یعنی اہل ہند کا علم قافیہ۔
تیسرا باب۔ النکار یعنی اہل ہند کا علم بیان و بدیع۔
چوتھا باب۔ سنگار رس یعنی اہل ہند کا علم عاشقی و معشوقی۔
پانچواں باب۔ سنگیت یعنی اہل ہند کا علم موسیقی۔
چھٹا باب۔ کوک یعنی عورت مرد کے اقسام اور عورتوں کے ساتھ معاشرت۔

ساتواں باب ۔ سامُدریک یعنی اہلِ ہند کا علمِ قیافہ۔
خاتمہ ۔ اہلِ ہند کے لغات و مصطلحات و کنایات۔

مقدمۂ کتاب کے دو حصے ہیں۔ پہلے حصے میں ناگری حروف اور رسمِ خط کا تفصیلی بیان ہے اور دوسرے میں بھاکھا کے "قواعدِ کلیہ" ہیں۔ مصنف اپنے آپ کو ان قواعد کا "مخترع" کہتا ہے۔ یعنی اس کا دعویٰ یہ ہے کہ بھاکھا (برج بھاشا) کی گرامر اس نے پہلے پہل لکھی ہے۔ میں نے ہندی کے مستند عالموں سے دریافت لیا مگر وہ اس سے پہلے کی لکھی ہوئی برج بھاشا کی کسی گرامر کا نام نہ بتا سکے۔ بہ ظاہر مصنف کا یہ دعوے صحیح ہے کہ یہ برج بھاشا کی پہلی گرامر ہے۔ اگرچہ یہ گرامر کی کوئی جامع کتاب نہیں ہے، پھر بھی تاریخی حیثیت سے غیر معمولی اہمیت رکھتی ہے اور اردو کے بارے میں لسانی تحقیق کرنے والوں کے لیے بہت کار آمد ہے۔ اس سے کھڑی بولی اور برج بھاشا کا باہمی تعلق آسانی سے سمجھ میں آ سکتا ہے۔ مقدمۂ کتاب کے اسی دوسرے حصے کا اردو ترجمہ ذیل میں پیش کیا جاتا ہے۔

مصنف نے ہندی لفظوں کا وہ تلفظ اختیار کیا ہے جو بھاکھا والوں کی زبانوں پر جاری تھا اور ہر لفظ کا تلفظ تفصیل کے ساتھ اس طرح بیان کر دیا ہے کہ کسی شبہے کی گنجائش باقی نہیں رہی۔ میں نے اختصار کے خیال سے ان بیانات کو حذف کر کے ہندی لفظوں پر اعراب لگا دیئے ہیں۔

## زبان کی کیفیت

اہلِ ہند کی زبانیں متعدد ہیں، لیکن وہ زبانیں جن میں نثر کی کتابیں اور نظم کے دیوان تصنیف کئے جا سکتے ہیں۔ اور جو طبعِ سلیم اور ذہنِ مستقیم کو پسند آتی ہیں تین ہیں۔

۱۔ سہنسکرت[1] ۔ وہ ہر طرح کے علوم و فنون کی کتابیں زیادہ تر اس زبان میں تصنیف کرتے ہیں۔ اُن کے اعتقاد میں وہ عالمِ علوی کی زبان ہے اور وہ اس کو "آکاس بانی" اور "دیو بانی" کہتے ہیں، یعنی آسمان والوں کی زبان اور دیوتاؤں کی زبان جو کہ آسمانی اور علوی ہیں۔

۲۔ پراکرت ۔ بادشاہوں، وزیروں اور بڑے بڑے لوگوں کی مدح زیادہ تر اس زبان میں لکھتے ہیں۔ وہ عالمِ سفلی یعنی اُس عالم کی زبان ہے جو زمین کے نیچے ہے اور اُس کو "پاتال بانی" اور "ناگ بانی" بھی کہتے ہیں، یعنی اسفل السافلین کے رہنے والوں اور سانپوں کی زبان جو کہ زمینی اور سفلی ہیں۔ یہ زبان مرکب ہے سہنسکرت سے جس کا ذکر پہلے ہو چکا اور بھاکھا سے جس کا ذکر اس کے بعد ہوگا۔

۳۔ بھاکھا ۔ رنگین اشعار اور عاشق و معشوق کا بیان زیادہ تر اس زبان میں کرتے ہیں۔ یہ اُس عالم کی زبان ہے جس میں ہم لوگ رہتے ہیں۔ "بھاکھا" کا اطلاق عموماً سہنسکرت اور پراکرت کے سوا اور کل زبانوں پر ہوتا ہے اور خصوصاً برج والوں کی زبان پر۔ "برج" ہندوستان کی ایک سرزمین کا نام ہے۔ اصل اس کی متھرا ہے (جو ایک مشہور و معروف مقام کا

[1] عشقی دکنی نے اس لفظ کو اسی تلفظ کے ساتھ استعمال کیا ہے ؎ در رکھا کم سہنسکرت کے اس بول میں
(مثنوی قصۂ بے نظیر)

نام ہے )۔ ہو سفر کے گرد چار کوس تک برج کی حد ہے۔ برج داوں کی زبان سب زبانوں سے زیادہ فصیح ہے مشہور دیاؤں گنگا و جمنا کے دو آب میں جو خطہ واقع ہے جیسے کچھ دار وغیرہ، وہ فصاحت کے لیے مشہور ہے۔ چکنڈ دار ایک مشہور و معروف مقام کا نام ہے چونکہ زبان رنگین شعروں، شیریں جوابوں اور عاشق و معشوق کے بیان پر مشتمل ہے اور شاعروں اور طبیعت داروں میں زیادہ تر رائج اور مستعمل ہے اس بنا پر اس کے قواعد کلیہ بنائے گئے ہیں اور اس چیز کا اختراع کرنے والا یہ نحیف ہے۔

## شَبد کا بیان

شبد سنسکرت زبان میں کلمے کو کہتے ہیں۔ بھاکھا والے اس لفظ کو سین مہملہ سے بولتے ہیں[1]۔ ہمارے نحویوں کی اصطلاح میں کلمہ وہ ہے جو کسی معنی کو ادا کرنے کے لیے بولا جائے۔ اہل ہند کی اصطلاح میں اس کی تین قسمیں ہیں۔ سُنیاوَن، کِرَکَب اور کِرتا۔

سَنیاوَن اُس کلمے کو کہتے ہیں جو تینوں زمانوں یعنی ماضی، مستقبل اور حال میں سے کسی سے تعلق نہ رکھتا ہو۔ اُس کی دو قسمیں ہیں:۔

ایک وہ جو معنی پر دلالت کرنے میں کسی دوسرے لفظ کا محتاج نہ ہو۔ مثلاً رام جو ان کے مشہور دیوتاؤں میں سے ایک کا نام ہے۔ یا جَل جس کے معنی ہیں پانی۔ اس قسم کے کلموں کو سُنیاوَن کہتے ہیں۔ عربی کی اصطلاح میں اِن کو اِسم کہتے ہیں۔

دوسرے وہ جو معنی پر دلالت کرنے میں کسی لفظ کا محتاج ہو۔ مثلاً پَر عربی کے علیٰ اور فارسی کے بَر کے معنی ہیں۔ اس قسم کے کلموں کو بِرَت کہتے ہیں۔ عربی کی اصطلاح میں اُن کو حرف کہتے ہیں۔

کِرَتَب فعل کو کہتے ہیں اور فعل کے معنی ہیں کچھ کرنا۔ کرتب وہ کلمہ ہے جو تینوں زمانوں یعنی ماضی، حال اور استقبال میں سے کسی ایک سے تعلق رکھتا ہے۔ اِن تینوں زمانوں کو ترِکال کہتے ہیں۔ کرتب کی پانچ قسمیں ہیں، بھوت، بَرتمان، بھَوِکھ، کِرِیا، کِرت۔

## بھوت کا بیان

بھوت فعل ماضی کو کہتے ہیں۔ اور فعل ماضی وہ ہے جو گزشتہ زمانے سے تعلق رکھتا ہے۔ فعل ماضی لازمی صیغوں میں آتا ہے اور فعل لازمی وہ ہے کہ فعل اپنے فاعل پر تمام ہو جائے اور آگے بڑھ کر مفعول تک نہ پہنچے۔ وہ چار صیغے یہ ہیں:۔

۱۔ آیو، یہ صیغہ واحد مذکر غائب، واحد مذکر حاضر اور واحد مذکر متکلم میں مشترک ہے۔

۲۔ آئے، یہ صیغہ جمع مذکر غائب، جمع مذکر حاضر اور جمع مذکر متکلم میں مشترک ہے

۳۔ آئی، یہ صیغہ واحد مؤنث غائب، واحد مؤنث حاضر اور واحد مؤنث متکلم میں مشترک ہے۔

۴۔ آئیں، یہ صیغہ جمع مؤنث، جمع مؤنث حاضر اور جمع مونث متکلم میں مشترک ہے۔

---

[1] یعنی بھاکھا والے شَبد کو سَبد کہتے ہیں۔

فعل متعدی بھی اسی طرح چار صیغوں میں آتا ہے۔ اور فعل متعدی وہ ہے کہ فعل اپنے فاعل پر تمام نہ ہو بلکہ آگے بڑھ کر مفعول تک پہنچے بھاشا بولی کے صیغے مفعول کے تذکیر و تانیث کے اعتبار سے مختلف ہوتے ہیں۔ یعنی اگر مفعول مذکر ہوتا ہے تو فعل مذکر لاتے ہیں۔ اور اگر مفعول مؤنث ہوتا ہے تو فعل مؤنث لاتے ہیں۔ مثلاً اگر مفعول واحد مذکر ہو تو کہیں گے ماریو اور اگر مؤنث ہو تو کہیں گے ماری اور اسی قیاس پر باقی صیغوں کو سمجھ لینا چاہئے۔

## بَرتمان کا بیان

برتمان فعل حال کو کہتے ہیں۔ اور فعل حال وہ ہے جو گزشتہ اور آئندہ زمانوں کے درمیان میں ہو فعل حال چار صیغوں میں آتا ہے۔

۱۔ کرت ہے۔ یہ صیغہ واحد مذکر غائب، واحد مؤنث غائب، واحد مذکر حاضر اور واحد مؤنث حاضر میں مشترک ہے۔
۲۔ کرت ہیں۔ یہ صیغہ جمع مذکر غائب، جمع مؤنث غائب، جمع مذکر متکلم اور جمع مؤنث متکلم میں مشترک ہے۔
۳۔ کرت ہو۔ یہ صیغہ جمع مذکر حاضر اور جمع مؤنث حاضر میں مشترک ہے۔
۴۔ کرت ہوں۔ یہ صیغہ واحد متکلم کا صیغہ ہے۔

ان چاروں صیغوں میں لفظ کرت کی ت کو اگر مضموم پڑھیں تو مذکر کا صیغہ ہو جاتا ہے اور اگر مکسور پڑھیں تو مؤنث کا صیغہ ہو جاتا ہے۔

## بھوِکھ کا بیان

بھوکھ فعل مستقبل کو کہتے ہیں۔ اور فعل مستقبل وہ ہے جو آئندہ زمانے سے تعلق رکھتا ہے۔ فعل مستقبل آٹھ صیغوں میں آتا ہے:۔

۱۔ کرے گو۔ یہ صیغہ واحد مذکر غائب اور واحد مذکر حاضر میں مشترک ہے۔
۲۔ کریں گے۔ یہ صیغہ جمع مذکر غائب اور جمع مذکر متکلم میں مشترک ہے۔
۳۔ کرو گے۔ یہ جمع مذکر حاضر کا صیغہ ہے۔
۴۔ کروں گو۔ یہ واحد مذکر متکلم کا صیغہ ہے۔
۵۔ کروں گی۔ یہ واحد مؤنث متکلم کا صیغہ ہے۔
۶۔ کرے گی۔ یہ صیغہ واحد مؤنث غائب اور واحد مؤنث حاضر میں مشترک ہے۔
۷۔ کریں گی۔ یہ صیغہ جمع مؤنث غائب اور جمع مؤنث متکلم میں مشترک ہے۔
۸۔ کرو گی۔ یہ جمع مؤنث حاضر کا صیغہ ہے۔

# کرِیا کا بیان

کرِیا چار طرح پر ہے :-

۱۔ بھم بھاو ۔ یہ اثبات فعل ماضی ہے ۔ مثلاً آیو ۔

۲۔ اَبھم بھاو ۔ یہ نفی فعل ماضی ہے ۔ مثلاً نا آیو ۔

۳۔ بھاو ۔ یہ اثبات فعل حال و فعل مستقبل ہے ۔ مثلاً کرت ہے ۔ کرے گو ۔

۴۔ اَن بھاو ۔ یہ نفی فعل حال و فعل مستقبل ہے ۔

نفی اور نہی کے لیے نون مفتوح (نہ) یا لفظ نا کلمے کے شروع میں لگا دیتے ہیں ۔

# کرت کا بیان

کرت مفعول کو کہتے ہیں اور مفعول وہ ہے کہ فعل اُس پر واقع ہو مفعول کے آخر میں ة لاتے ہیں مثلاً ہنیو رام راون یعنی رام نے راون کو مارا ۔ اور کبھی مفعول کو فاعل سے پہلے لے آتے ہیں ۔ مثلاً ہنیو راون رام ۔ اور کبھی ة کو جو ضمیر مفعول ہے لفظ کے آخر سے حذف کر دیتے ہیں ۔ مثلاً ہنیو رام راون ۔ اس محل پر فاعل کو مفعول سے پہلے لانا بہتر ہے ۔ ورنہ قرینے اور قیاس پر نظر کر کے معنی نکال لیتے ہیں ۔

# کرتا کا بیان

کرتا فاعل کو کہتے ہیں ۔ اور فاعل فعل کرنے والا ہے ۔ اُس کی دو قسمیں ہیں :-

۱۔ سوادھین ۔ وہ فاعل جو خود کام کرے ۔ مثلاً کاجی یعنی کام کرنے والا ۔

۲۔ پرادھین ۔ وہ فاعل جو کسی دوسرے کو کوئی فعل کرنے کا حکم دے ، خواہ امر کے ساتھ ہو خواہ نہی کے ساتھ ۔

امر کسی کو کوئی کام کرنے کا حکم دینا ہے اور نہی کسی کو کسی کام سے روکنا ہے ۔ امر حاضر تین صیغوں میں آتا ہے :-

۱۔ کرُو ۔ یہ امر واحد مذکر حاضر کا صیغہ ہے ۔

۲۔ کرِ ۔ یہ امر واحد مونث حاضر کا صیغہ ہے ۔

۳۔ کرَو ۔ یہ صیغہ جمع مذکر حاضر اور جمع مؤنث حاضر میں مشترک ہے ۔

امر غائب بھی تین صیغوں میں آتا ہے :-

۱۔ کرے ۔ یہ صیغہ واحد غائب مذکر اور واحد غائب مونث میں مشترک ہے ۔

۲۔ کریں ۔ یہ صیغہ جمع غائب مذکر ، جمع غائب مؤنث اور جمع متکلم میں مشترک ہے ۔

۳۔ کروں ۔ یہ امر واحد متکلم کا صیغہ ہے ۔

نہی حاضر و غائب کے بھی یہی امر حاضر و غائب کے چھ صیغے ہیں جن کے شروع میں نہ یا نا بڑھا دیتے ہیں۔

## پُرلنگ کا بیان

پُرلنگ مذکر کو کہتے ہیں۔ اور مذکر کے معنی ہیں مرد یا نر۔ اس کی دو قسمیں ہیں:۔

۱۔ وہ جو علم ہو اور اس کے مقابل میں کوئی مونث ہو۔ مثلاً رام اور کانہ جو مشہور دیوتاؤں کے نام ہیں اور علم وہ ہے جو کسی معین شخص کا نام ہو۔

۲۔ وہ کہ اسم مذکر غیر علم کے آخر میں الف لگا دیں۔ مثلاً مرگا کہ لفظ مرگ (ہرن) پہ الف بڑھا دیا گیا ہے۔

## اُستری لنگ کا بیان

استری لنگ مؤنث کو کہتے ہیں۔ اور مونث کے معنی ہیں عورت یا مادہ۔ اس کی دو قسمیں ہیں:۔

۱۔ وہ جو علم ہو یعنی کسی معین شخص کا نام ہو۔ مثلاً سیتا اور رادھا، جو دو مشہور عورتوں کے نام ہیں۔

۲۔ وہ جو علم نہ ہو۔ اس کی بھی دو قسمیں ہیں:۔

(۱) وہ جس کا مقابل کوئی مذکر اور نر ہو۔ مثلاً ترنگنی یا ترنگی (گھوڑی) اور ہستنی[1] (ہتھنی)۔

(۲) وہ جس کے مقابل مذکر اور نر نہ ہو۔ مثلاً بیار (ہوا) اور آگن (آگ)۔

یہ آخری قسم مونث سماعی ہے اور اس کا استعمال فقط محاورے کے سننے سے تعلق رکھتا ہے۔

جب پرلنگ کو استری لنگ یعنی مذکر غیر علم کو مونث کر دینا چاہتے ہیں تو مذکر اسم کے آخر میں چند حرف بڑھا دیتے ہیں۔ وہ حرف یہ ہیں:۔

۱۔ الف۔ مثلاً بردھ (بڈھا) سے بردھا (بڑھیا)

۲۔ ی۔ مثلاً دیو سے دیوی۔

۳۔ آنی۔ مثلاً ردر سے ردرانی یعنی ردر کی بیوی۔ ردر عموماً دیوتا کے معنی میں آتا ہے۔ اور خصوصاً مہادیو کو کہتے ہیں۔

۴۔ نی۔ مثلاً ترنگ سے ترنگنی۔ کبھی آخری ی کو گرا دیتے ہیں اور صرف نون باقی رہ جاتا ہے مثلاً ترنگن۔

## نپن سک لنگ کا بیان

نپن سک لنگ۔ خنثیٰ کو کہتے ہیں یعنی وہ جو حقیقت میں نہ مرد ہو نہ عورت۔ محاورے میں ایسے گنتی کے چند اسم ہیں۔ ان سب کا ذکر طوالت کا باعث ہوگا۔ ان میں سے ایک لفظ کنڈل ہے، جس کے معنی ہیں حلقہ۔ اس جنس کا استعمال سنسکرت

---

[1] ایک نسخے میں ہستنی ہے۔

... سے مخصوص ہے۔ بالکل مستعمل نہیں ہے۔

# بہوچن کا بیان

بہوچن جمع کو کہتے ہیں اور واحد سے زیادہ کو جمع خیال کرتے ہیں۔ جمع بنانے کے لیے واحد لفظ کے آخر میں حرف نون لگا دیتے ہیں۔ مثلاً کلتا (مذکا۔ عورت) سے کلتان۔ اور نون سے پہلے کا حرف اگر ساکن یا موقوف ہوتا ہے تو اس پر زبر لگا دیتے ہیں جیسے کر (ہاتھ) سے کرن اور رنگ (پانوں) سے رنگن۔ اور جس لفظ کے آخر میں و ساکن یا ی ساکن ہو تو کبھی اس واو یا یے کو اپنے حال پر ساکن رہنے دیتے ہیں اور کبھی اُس پر زبر کی حرکت لگا دیتے ہیں۔ مثلاً سکھی سے سکھین اور جھجو سے جھجوں اور کبھی الف نون سے جمع بناتے ہیں۔ مثلاً سکھی سے سکھیاں۔

# اسم اشارہ کا بیان

اسم اشارہ وہ اسم ہے جس سے کسی کی طرف اشارہ کریں۔ اسمائے اشارہ سات ہیں :—

۱۔ وا — یہ واحد غائب کے اشارے کے لیے ہے یعنی وہ

۲۔ تا — یہ بھی واحد غائب کے اشارے کے لیے ہے یعنی وہ

۳۔ یا — یہ واحد حاضر کے اشارے کے لیے ہے یعنی یہ

۴۔ جا — یہ بھی واحد غائب کے اشارے کے لیے ہے یعنی جو

۵۔ اُن — یہ جمع غائب کے اشارے کے لیے ہے۔

۶۔ اِن — یہ جمع حاضر کے اشارے کے لیے ہے۔

۷۔ جن — یہ جمع غائب کے اشارے کے لیے ہے۔

یہ ساتوں اسمائے اشارہ مذکر اور مؤنث میں مشترک ہیں۔

# بدبرت کا بیان

بدبرت کلام کو کہتے ہیں۔ اور کلام دو کلموں سے مرکب ہوتا ہے۔ مثلاً رام آیو

# سمبندھ کا بیان

سمبندھ ترکیب اضافی کو کہتے ہیں۔ اور ترکیب اضافی وہ ترکیب ہے جس میں کلمۂ اوّل کو کلمۂ ثانی سے نسبت ہو۔ اصطلاح عرب میں کلمۂ اوّل کو مضاف اور کلمۂ ثانی کو مضاف الیہ کہتے ہیں۔ اہل ہند کی ترکیب اضافی تین کلموں سے مرکب ہوتی ہے۔ مثلاً پُوت رام کو یعنی پسر رام۔ اس میں کلمہ پُوت مضاف ہے اور کلمہ رام مضاف الیہ ہے اور لفظ کو جو آخر میں ہے علامت نسبت ہے۔ جو عربی

کی مثال غلامٌ لِزَیدٍ میں لام مکسور کی جگہ اور فارسی کی مثال غلامِ زید میں مضاف کے آخری کسرے کی جگہ آیا ہے۔ ہندی میں جب مضاف الیہ کو مضاف پر مقدم کرتے ہیں تو لفظ "کو" جو علامتِ نسبت ہے درمیان میں لاتے ہیں اور کہتے ہیں راجہ کو پوت۔ اس محل پر کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ علامتِ نسبت کو حذف کر دیتے ہیں اور کہتے ہیں رام پوت۔

## اُن حرفوں اور کلموں کا بیان جو اسموں کے شروع اور درمیان میں آکر مختلف معنی دیتے ہیں

(۱) اَ (الف مفتوح)۔ اسم کے شروع میں آکر نفی اور سلبیت کے معنی دیتا ہے اور اس کو اصطلاح میں نا س یعنی نفی کہتے ہیں۔ مثلاً اجان یعنی نہ جاننے والا نادان۔

(۲) الف۔ اسموں کے درمیان میں آکر تواتر اور توالی کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً چلاچل یعنی دمادم۔ یہ الف فارسی میں بھی استعمال ہوتا ہے۔

(۳) بِ (بائے مکسور)۔ اسم کے شروع میں آکر نفی اور سلبیت کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً بِکل یعنی بے قرار اور بے آرام۔ کیونکہ کل کے معنی ہیں قرار اور آرام۔

(۴) سَ (سین مفتوح)۔ اسم کے شروع میں آکر معیت اور ہمراہی کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً سجل یعنی سیراب اور شاداب، کیونکہ جل کے معنی ہیں پانی۔ یہ سَ کبھی لیاقت اور قابلیت کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً سپوت یعنی قابل اور رشید بیٹا۔ اور یہ حرف اس معنی میں اس لفظ کے سوا اور کہیں نہیں سُنا گیا۔

(۵) سُ (سین مضموم)۔ اسم کے شروع میں آکر خوب اور اچھا کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً سُباس یعنی اچھی بُو والا، خوشبودار۔

(۶) کَ (کاف مفتوح)۔ اسم کے اوّل میں آکر عدم لیاقت اور نا قابلیت کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً کپوت یعنی ناقابل یا نالائق بیٹا۔ اور یہ حرف اس معنی میں اس لفظ کے سوا اور کہیں نہیں سُنا گیا۔

(۷) کُ (کاف مضموم)۔ اسم کے شروع میں آکر بد اور بُرا کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً کُرنگ یعنی بدرنگ، بُرے رنگ والا۔

(۸) نِ (نون مکسور)۔ اسم کے شروع میں آکر نفی اور سلبیت کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً نلج یعنی بے شرم، بے حیا، کیونکہ لج اور لاج کے معنی ہیں شرم و حیا۔

## اُن حرفوں کا بیان جو لفظوں کے آخر میں آکر مختلف معنی دیتے ہیں

(۱) الف۔ اسم کے آخر میں آکر وصفیت اور فاعلیت کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً کبتا یعنی شاعر اور موصوف بہ صفت شاعری، کیونکہ کبت کے معنی ہیں شعر۔ دیوا یعنی دینے والا اور موصوف بہ صفت دہندگی۔ کبھی الف تانیث کے لیے آتا ہے مثلاً بڑھا یعنی بوڑھی عورت، کیونکہ بڑھ بوڑھے مرد کو کہتے ہیں، جیسا کہ اوپر لکھا جا چکا ہے اور کبھی تانیث کیساتھ وصفیت اور فاعلیت کے معنی بھی دیتا ہے۔ مثلاً گربا یعنی غرور کرنے والی اور موصوف بہ صفت غرور، کیونکہ گرب کے معنی ہیں غرور۔ اور کبھی الف تذکیر اور نری کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً ہرنا یعنی نر ہرن۔ اسم علم کے آخر میں الف ندا کا

فائدہ دیتا ہے۔ اور ندا کسی کو پکارتا ہے۔ مثلاً راما یعنی اے رام۔ الف ندائیہ فارسی اور عربی میں بھی مستعمل ہے۔

(۲) پ۔ اسم کے آخر میں آکر صاحبی اور خداوندی کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً بھوپ یعنی صاحب و خداوند زمین، کیونکہ بھو کے معنی ہیں زمین۔

(۳) ت۔ اسم کے آخر میں آکر مصدری معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً گنت یعنی گننا شمار کرنا۔

(۴) ٹ۔ اسم کے آخر میں آکر فاعلیت کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً کھیوٹ یعنی ناؤ کھینے والا۔ اس ٹ کے آخر میں واؤ معروف بھی لگا دیتے ہیں مثلاً کھیوٹو۔

(۵) ج۔ اسم کے آخر میں آکر پیدا ہونے کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً بارج یعنی پانی سے پیدا ہونے والا۔ اس لفظ کا اطلاق کنول کے پھول پر اور ہر اس چیز پر ہوتا ہے جو پانی سے پیدا ہو، کیونکہ بار کے معنی ہیں پانی۔

(۶) دِ (دال مکسور)۔ اسم کے آخر میں آکر ظرف مکان کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً باردِ یعنی بادل۔ کیونکہ بار کے معنی پانی ہیں جیسا کہ ابھی بتایا جا چکا ہے۔

(۷) دھ۔ یہ بھی اسی معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً اشبدھ یعنی سمندر، کیونکہ انب کے معنی ہیں پانی۔ یہ قاعدہ کلیہ ہے کہ پانی کے معنی دینے والے اسم کے آخر میں دِ بادل کے معنی کا اور دھ سمندر کے معنی کا فائدہ دیتا ہے۔

(۸) ک۔ اسم کے آخر میں فاعلیت کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً سیوک یعنی خادم۔ کیونکہ سیو اور سیوا کے معنی ہیں خدمت۔ یہ کاف کبھی مصدری معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً بیادھک یعنی طبابت۔

(۹) گ۔ اسم کے آخر میں آکر راہ، روش اور رفتار کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً اُرگ یعنی سینے سے راہ چلنے والا۔ کیونکہ اُر کے معنی ہیں سینہ۔ اس لفظ سے سانپ مراد لیتے ہیں۔

(۱۰) ن۔ اسم کے آخر میں مصدری معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً چلن یعنی چلن، رواج۔ کیونکہ چل اور چال کے معنی ہیں رفتار اور طریقہ۔ حرف نون کبھی فاعلیت کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً موہن یعنی موہنے والا، فریفتہ کرنے والا، کیونکہ موہ کے معنی ہیں فریفتگی اور کبھی جمع کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً کرن ہو کر کی جمع ہے اور کر کے معنی ہیں ہاتھ۔ اور کبھی تانیث کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً ترنگن یعنی گھوڑی، کیونکہ ترنگ کے معنی ہیں گھوڑا، جیسا کہ اوپر کہا جا چکا ہے۔

(۱۱) و (واو معروف)۔ اسم کے آخر میں آکر فاعلیت کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً پاہرو یعنی پہرا دینے والا، پاسباں، کیونکہ پاہرہ اور پہرہ کے معنی ہیں پاسبانی اور نگہبانی۔

(۱۲) ہ (ہائے مکسور)۔ اسم کے آخر میں آکر مفعول بہ کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً واہ یعنی اس کو، کیونکہ وا کے معنی ہیں وہ۔

(۱۳) ی۔ (یائے معروف)۔ اسم کے آخر میں آکر نسبت کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً اجمیری یعنی منسوب بہ اجمیر۔ اجمیر ہندوستان کے ایک مشہور شہر کا نام ہے۔ اور یہ ی فارسی میں بھی مستعمل ہے۔ کبھی ی صفت اور فاعلیت کا فائدہ دیتی ہے۔ مثلاً گربی یعنی غرور کی صفت سے موصوف، غرور کرنے والا۔ کیونکہ گرب کے معنی ہیں غرور۔ اور کبھی ی تانیث کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً دیوی یعنی دیو کی عورت، جیسا کہ اوپر کہا جا چکا ہے۔

## اُن کلموں کا بیان جو اسموں کے شروع میں آکر مختلف معنی دیتے ہیں

اؔ۔ وہ کلمے جو اسم کے شروع میں آکر ندا کے معنی دیتے ہیں۔ یہ دس کلمے ہیں:۔

(۱) ہے — مثلاً ہے رام۔

(۲) اَہے — مثلاً اَہے رام۔

(۳) ہو — مثلاً ہو رام

(۴) اَہو — مثلاً اَہو رام۔

(۵) اَے — مثلاً اے رام۔ یہ کلمہ فارسی میں بھی مستعمل ہے۔

(۶) اے ہو۔ جو اَے اور ہو سے مرکب ہے۔ مثلاً اے ہو رام۔

(۷) اَرے۔ مثلاً ارے رام۔ اس کلمے کو مونث کی ندا میں یائے معروف سے بولتے ہیں۔ مثلاً اَری سکھی۔ اور سکھی کے معنی ہیں ندن مصاحبہ۔

(۸) رے۔ بغیر الف اول کے۔ مثلاً رے رام۔ اس کلمے کو بھی ندائے مونث میں یائے معروف سے بولتے ہیں مثلاً ری سکھی۔

(۹) اے رے، جو اَے اور رے سے مرکب ہے۔ مثلاً اے رے رام۔ ندائے مونث کے لیے اس کے دوسرے جز رے کو یائے معروف سے بولتے ہیں۔ مثلاً اے ری سکھی۔

(۱۰) ارے اے، جو ارے اور اَے سے مرکب ہے۔ مثلاً ارے اے رام۔ ندائے مونث کے لیے اس کے پہلے جز ارے کو یائے معروف سے بولتے ہیں۔ مثلاً اری اے سکھی۔

ب۔ وہ کلمے جو اسم کے شروع میں آکر نفی اور سلبیت کا فائدہ دیتے ہیں۔ یہ دو کلمے ہیں:۔

(۱) نِر۔ مثلاً نربھو یعنی بے خوف، بے ترس، کیونکہ بھو کے معنی ہیں خوف اور ترس۔

(۲) اَن۔ مثلاً اَن رس یعنی بے مزہ، بے ذوق، کیونکہ رس کے معنی ہیں مزہ اور ذوق۔

## اُن کلموں کا بیان جو اسموں کے آخر میں آکر مختلف معنی دیتے ہیں

اؔ۔ وہ کلمے جو اسم کے آخر میں آکر صاحبی اور خداوندی کے معنی دیتے ہیں۔ یہ دس کلمے ہیں:۔

(۱) وَنت۔ مثلاً روپ ونت یعنی صاحب حسن و جمال، کیونکہ روپ کے معنی ہیں حسن و جمال۔ کبھی مذکر کے لیے اس کلمے کے آخر میں الف لگا دیتے ہیں اور کہتے ہیں روپ ونتا اور مونث کے لیے یائے معروف لگا دیتے ہیں روپ ونتی۔

(۲) کار۔ مثلاً گن کار یعنی صاحب علم و ہنر، کیونکہ گن کے معنی ہیں علم و ہنر۔

(۳) پال۔ مثلاً بھوپال صاحب زمین و ملک۔ بادشاہ، زمیندار اور صاحب ملک پر اس لفظ کا اطلاق کرتے ہیں کیونکہ بھو کے معنی ہیں زمین۔

(۴) پَت۔ مثلاً مہی پت یعنی صاحب و خداوند زمین اور صاحب مملکت۔ اس لفظ کا اطلاق بھی بادشاہ، زمیندار اور صاحب مملکت پر کرتے ہیں، کیونکہ مہی اور میدنی زمین کو کہتے ہیں۔ قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ جب زمین، مُلک، دنیا اور مرد کے معنی دینے والے اسموں کے آخر میں پت کا لفظ آتا ہے تو وہ بادشاہ کے معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً مہی پت، دیس پت، جگ پت، نرپت۔ کلمۂ کنت بھی ان اسموں کے آخر میں اسی معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً مہی کنت۔ کلمۂ پت۔ جب تارہ اور رات کے معنی دینے والے اسموں کے آخر میں آتا ہے تو چاند کے معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً تارپت۔ چھنڈر پت اور رینی پت۔ اور کلمۂ پت جب ندی کے معنی دینے والے اسم کے آخر میں آتا ہے تو دریا کے معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً ندی پت

(۵) ایس۔ جب اس کلمے کو کسی دوسرے کلمے سے ملاتے ہیں تو لکھنے میں الف کو حذف کر دیتے ہیں، کیونکہ قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ جس کلمے کے شروع میں الف ہوتا ہے جب اس کو کسی دوسرے کلمے سے وصل کرتے ہیں تو الف کو حالت تحریر میں حذف کر دیتے ہیں۔ مثلاً مہیس یعنی صاحب و خداوند زمین، کیونکہ مہی اور میدنی کے معنی ہیں زمین جیسا کہ اوپر لکھا جا چکا ہے۔ اس کلمے کو بھی بادشاہ، زمیندار اور صاحب ملک پر اطلاق کرتے ہیں۔

(۶) ایسر۔ مثلاً کابی سر یعنی صاحب و خداوند شعر، کیونکہ کاب کے معنی ہیں شعر۔ سنسکرت میں لفظ ایسر کو شین کے ساتھ بولتے ہیں۔

(۷) اِنْدْر۔ مثلاً نرِندر یعنی صاحب و خداوند مرداں، کیونکہ نر کے معنی ہیں مرد۔

(۸) راج۔ مثلاً کب راج یعنی مَلک الشعرا، کیونکہ کب کے معنی ہیں شاعر۔

(۹) ایت۔ مثلاً ڈھالیت یعنی صاحب سپر، کیونکہ ڈھال سپر کو کہتے ہیں۔

(۱۰) آوَت۔ مثلاً لچھماوت یعنی دولت والی عورت، کیونکہ لچھمی کے معنی ہیں دولت۔ اور ت کے آخر میں یائے معروف بھی لاتے ہیں۔ مثلاً لچھماوتی۔ اور یہ کلمہ کنول کے معنی دینے والے اسم کے آخر میں پدمنی کے معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً پدماوتی۔

ب ۔ وہ کلمے جو اسموں کے آخر میں آکر فاعلیت کے معنی کا فائدہ دیتے ہیں۔ یہ پانچ کلمے ہیں:۔

(۱) آیا (ی کی تشدید کے ساتھ) مثلاً کھلیا یعنی کھیلنے والا۔

(۲) وار مثلاً کھلوار یعنی کھیلنے والا۔

(۳) آر۔ مثلاً کھلار یعنی کھیلنے والا۔ اس کے آخر میں یائے معروف بھی لاتے ہیں مثلاً کھلاری۔

(۴) آک۔ مثلاً پیراک یعنی پیرنے والا۔

(۵) آؤ۔ مثلاً بٹاؤ یعنی راستہ چلنے والا اور مسافر۔

ج ۔ وہ کلمے جو اسموں کے آخر میں آکر مصدری معنی کا فائدہ دیتے ہیں۔ یہ آٹھ کلمے ہیں:۔

(۱) بو۔ مثلاً بولبو یعنی بولنا۔

(۲) آئی۔ مثلاً ترنائی یعنی جوانی، کیونکہ ترن کے معنی ہیں جوان۔

(۳) آپو۔ مثلاً مٹاپو یعنی فربہی، کیونکہ موٹا کے معنی ہیں فربہ۔ روزمرہ کی بول چال میں اس لفظ کے آخر والے واؤ کی جگہ الف استعمال کرتے ہیں اور کہتے ہیں مٹاپا۔

(۴) پَن۔ مثلاً بال پن یعنی بچپن، طفولیت۔ پن کے آخر میں واو مجہول اور نون غنہ بھی لگاتے ہیں اور کہتے ہیں بال پنوں۔ روزمرہ کی بات چیت میں واو مجہول کی جگہ الف استعمال کرتے ہیں اور کہتے ہیں بال پناں۔

(۵) نوں۔ مثلاً آونوں یعنی آنا۔ روزمرہ کی بول چال میں واو کی جگہ الف استعمال کرتے ہیں اور کہتے ہیں آوناں۔

(۶) پت۔ مثلاً چکن پت یعنی رعنائی، زیبائی اور خودنمائی۔

(۷) آپ۔ مثلاً ملاپ یعنی ملنا، ملاقات کرنا۔

(۸) آو۔ مثلاً بناو یعنی بنانا، آراستہ کرنا۔

د:۔ وہ کلمے جو اسموں کے آخر میں آکر وصفیت کے معنی دیتے ہیں۔ یہ دس کلمے ہیں:۔

(۱) تائی۔ مثلاً سیام تائی یعنی سیاہی، کیونکہ سیام کے معنی ہیں سیاہ۔ اس کلمے کو اس کے دوسرے جزو "ئی" کے بغیر بھی استعمال کرتے ہیں جیسے سیاتتا۔

(۲) آٹ۔ مثلاً چکناٹ یعنی دُہنیت اور چکنے ہونے کی صفت۔

(۳) آوٹ۔ مثلاً مہراوٹ یعنی زنانہ پن، کیونکہ مہری کے معنی ہیں عورت۔

(۴) آس۔ مثلاً مٹھاس یعنی میٹھے ہونے کی صفت۔

(۵) ایل۔ مذکر کے لیے لام کے آخر میں واو مجہول لگاتے ہیں اور کہتے ہیں رنگیلو یعنی رنگینی کی صفت سے موصوف مرد۔ روزمرہ کی بول چال میں واو کی جگہ الف استعمال کرتے ہیں اور کہتے ہیں رنگیلا۔ مونث کے لیے یائے معروف لگا دیتے ہیں اور کہتے ہیں۔ رنگیلی یعنی رنگینی کی صفت سے موصوف عورت۔

(۶) سار۔ مثلاً ملنسار یعنی ملاقات یا میل جول کی صفت سے موصوف۔

(۷) کا۔ یہ لفظ مونث کے لیے مخصوص ہے۔ مثلاً ابھسارکا یعنی فسق و بدکاری کی صفت سے موصوف عورت، کیونکہ ابھسار کے معنی ہیں فسق و بدکاری۔

(۸) آیوں۔ مثلاً ڈھٹایوں یعنی بے حیائی اور بے شرمی کی صفت۔

(۹) اُول۔ مذکر کے لیے لام کے آخر میں واو مجہول لگا دیتے ہیں اور کہتے ہیں منجھولو یعنی منجھلا ہونے کی صفت سے موصوف مرد۔ روزمرہ کی بات چیت میں واو مجہول کی جگہ الف استعمال کرتے ہیں اور کہتے ہیں منجھولا۔ مونث کے لیے یائے معروف لگاتے ہیں اور کہتے ہیں منجھولی۔

(۱۰) اُوہاں۔ مثلاً بھگوہاں یعنی نیم رنگ سرخی کی صفت سے موصوف مرد، کیونکہ بھگوا نیم رنگ سرخ کو کہتے ہیں۔ مونث کے لیے اس لفظ میں الف کی جگہ یائے معروف لاتے ہیں۔ مثلاً بھگوہیں یعنی مذکورہ صفت سے موصوف عورت۔

## وہ کلمے جو اسموں کے آخر میں آکر تصغیر کا فائدہ دیتے ہیں

عربی کی اصطلاح میں تصغیر کسی کو چھوٹا اور حقیر کرنا ہے۔ یہ کلمے چار ہیں:۔

۱۔ ڑا۔ مثلاً لنگر سے لنگڑا اور لنگر کے معنی ہیں شوخ۔ مونث کی تصغیر کے لیے ڑا کی جگہ یا لاتے ہیں۔ مثلاً گاگر سے گگریا اور گاگر کے معنی ہیں گھڑا۔ کلڑ یا مذکر کے لیے نسبت کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً کنوجیا یعنی کنوج کی طرف منسوب مرد۔ کنوج ہندوستان کے ایک مشہور شہر کا نام ہے۔

۲۔ را۔ مثلاً مینہ سے مینہرا اور مینہ کے معنی ہیں بارش۔

۳۔ اوٹا۔ مثلاً ڈھوٹا سے ڈھٹوٹا۔ اور ڈھوٹا کے معنی ہیں لڑکا۔

۴۔ اوٹا۔ مذکر کے لیے اس کلمے کے آخر میں واو مجہول لاتے ہیں اور کہتے ہیں کلوٹو اور کبھی اس کلمے میں واو معروف کی جگہ واو مجہول بھی لاتے ہیں مثلاً بجھروٹو یعنی چھوٹی گٹھڑی۔ ان دونوں صورتوں میں روزمرہ کی بول چال میں آخری واو مجہول کی جگہ الف استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً کلوٹا اور بجھروٹا۔ اور مونث کے لیے الف کی جگہ یائے معروف لگاتے ہیں۔ مثلاً کلوٹی اور بجھروٹی۔

## وہ کلمے جو اسموں کے آخر میں آکر دارندگی کے معنی کا فائدہ دیتے ہیں

یہ دو کلمے ہیں:۔

۱۔ دھر۔ مثلاً گردھر یعنی دارندۂ کوہ۔ گردھر کانھ کا نام ہے، کیونکہ کہا جاتا ہے کہ کانھ نے ایک وقت پہاڑ کو ہاتھ پر لے لیا تھا۔ اُس وقت سے اُن کا نام گردھر ہو گیا۔ یہ کلمہ زمین کے معنی دینے والے اسم کے آخر میں پہاڑ کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً دھرادھر یعنی دارندۂ کوہ، کیونکہ دھرا کے معنی ہیں زمین۔ اور امرت یعنی آبِ حیات کے معنی دینے والے اسم کے آخر میں چاند کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً سدھا دھر۔ اور چاند کے معنی دینے والے اسم کے آخر میں مہادیو کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً سسش دھر۔

۲۔ دھاری۔ مثلاً جٹا دھاری۔ یعنی جٹا رکھنے والا۔ اور جٹا کے معنی ہیں سر کے بال جو آپس میں چپک کر ایک ہو گئے ہوں۔

## وہ کلمے جو اسموں کے آخر میں آکر دہندگی کے معنی دیتے ہیں

یہ دو کلمے ہیں:۔

۱۔ دائی۔ مثلاً دُکھ دائی یعنی رنج دینے والا۔

۲۔ انک۔ مثلاً سکھ دانک یعنی آرام دینے والا۔

## وہ کلمے جو اسموں کے آخر میں آکر کنندگی کے معنی دیتے ہیں

یہ دو کلمے ہیں :-

۱- کَر - مثلاً دِن کَر یعنی دن کرنے والا - اس کا اطلاق آفتاب پر کرتے ہیں -
۲- کَرتا - مثلاً گُن کَرتا یعنی فائدہ کرنے والا -

## وہ کلمے جو اسموں کے آخر میں آکر لوٹ لینا، چھین لینا، لے بھاگنا کے معنی دیتے ہیں

یہ دو کلمے ہیں :-

۱- ہَر - مثلاً مَن ہَر یعنی دلربا، دل لے لینے والا - اس کلمے کے آخر میں نون بھی لگا دیتے ہیں اور کہتے ہیں مَن ہَرن - اور مونث کے لیے نون کے بعد یائے معروف لگا دیتے ہیں اور کہتے ہیں مَن ہَرنی یعنی دلربا عورت -
۲- ہَرتا - مثلاً پاپ ہَرتا یعنی پاپ کا دور کرنے والا -

## وہ کلمے جو اسموں کے آخر میں آکر مختلف معنی دیتے ہیں

۱- ہار - ایک کلمہ ہے جو کسی اسم کے آخر میں آکر لیاقت اور سزاواری کے معنی دیتا ہے - مثلاً ہوَن ہار یعنی ہونے کے لائق - مثلاً
۲- اَوٹا - ایک کلمہ ہے جو اسم کے آخر میں آکر آلے کے معنی دیتا ہے - مثلاً کَسَوٹا یعنی وہ چیز جس سے کسائی کی جائے -
مذکر کے لیے اس کلمے کے آخر میں کبھی الف لگا دیتے ہیں اور کہتے ہیں کچھوٹا یعنی وہ چیز جس سے ستر عورت کیا جائے یعنی آگا پیچھا چھپایا جائے - کیونکہ کاچھ کے معنی ہیں عورت یعنی جسم کا وہ حصّہ جس کو چھپا رہنا چاہیئے - اور مونث کے لیے اس کلمے کے آخر میں یائے معروف لگاتے ہیں - مثلاً کَسَوٹی یعنی وہ چیز جس سے سونا چاندی پرکھتے ہیں کیونکہ کس کے معنی ہیں پرکھنا - کبھی یہ کلمہ ظرفیت کے معنی دیتا ہے - مثلاً کجروٹی یعنی وہ چیز جس میں کاجل رکھتے ہیں
۳- بِن - ایک کلمہ ہے جو اسم کے آخر میں آکر بے اور بغیر کے معنی دیتا ہے - مثلاً لال بِن یعنی بے معشوق اور لال کے معنی ہیں معشوق - اس کلمے کے آخر میں الف نون بھی بڑھا دیتے ہیں اور کہتے ہیں لال بِناں - اس کلمے کو کبھی اسم کے پہلے بھی لاتے ہیں اور کہتے ہیں بِن لال اور بِناں لال -
۴- سالا - ایک کلمہ ہے جو اسم کے آخر میں آکر ظرف مکان کے معنی دیتا ہے - مثلاً دھرم سالا، یعنی عبادت، خیرات، دینداری، اور خدا پرستی کی جگہ - اس کلمے کو کبھی بغیر آخری الف کے بھی استعمال کرتے ہیں - مثلاً ٹک سال یعنی سکے بنانے اور سونے چاندی کے پرکھنے کی جگہ -
۵- آہنڈ - ایک کلمہ ہے جو اسم کے آخر میں آکر بو کے معنی دیتا ہے - مثلاً مچھلاہنڈ یعنی مچھلی کی سی تیز اور بُری بو -
۶- چَر - ایک کلمہ ہے جو درخت کے معنی دینے والے اسم کے آخر میں آکر ہرن اور بندر کے معنی دیتا ہے - مثلاً رُکھ چر

اور جنگل، بیابان کے معنی دینے والے اسم کے آخر میں آکر یہی معنی اور جنگلی بیابانی آدمی کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً بن چر۔ پانی کے معنے دینے والے اسم کے آخر میں آکر ابر و باراں کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً جل چر اور رات کے معنی دینے والے اسم کے آخر میں آکر بھوت کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً نس چر۔

۷۔ مئی۔ ایک کلمہ ہے جو اسم کے آخر میں آکر کثرت کے معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً جل مئی یعنی وہ جگہ جہاں کئی دریا بہتے ہوں یا ایسا دریا جس میں بہت پانی ہو، کیونکہ جل کے معنی ہیں پانی۔

۸۔ انش۔ ایک کلمہ ہے جو اسم کے آخر میں آکر حصہ کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً دشوانش یعنی دسواں حصہ۔

۹۔ اَوتی۔ ایک کلمہ ہے جو اسم کے آخر میں آکر مقدار اور اندازے کے معنی کا فائدہ دیتا ہے۔ مثلاً سمجھوتی یعنی سمجھنے کی مقدار اور اندازہ۔

---

# اُردو اور پنجابی

## ڈاکٹر محی الدین زور

زبانِ اردو کا پنجابی سے جتنا قدیم اور جتنا گہرا تعلق ہے اتنا کسی اور زبان سے نہیں ہے۔ اردو دنیا کی ایک ایسی عجیب و غریب زبان ہے جو ہمیشہ غلط فہمیوں میں گھری رہی اور جس کو اپنوں اور بیگانوں نے اس کی بے تعصبی، ہمہ گیری اور باہمہ و بے ہمہ رہنے کے باوجود ہمیشہ نقصان پہنچانے کی کوشش کی۔ اس کی اس مسلسل وسعت رفتار نے ہر دور میں بہت سوں کو دھوکہ دیتی رہی۔ اسی طرح اس کے آغاز و ارتقا کی نسبت بھی بڑے بڑے ادیب اور محقق اکثر ان جالیوں میں بھٹکتے رہتے ہیں۔ اور بعض اب تک بھی بھٹک رہے ہیں۔ اس گمراہی کی سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ وہ کسی نہ کسی وجہ سے پنجابی زبان کے اس حصے کو ماننے کے لئے تیار نہیں ہوتے جو اس نے اردو زبان کے بننے اور ترقی کرنے میں ادا کیا ہے۔

واقعہ یہ ہے کہ اردو کے آغاز و ارتقا کا مسئلہ اس وقت تک کسی ماہر لسانیات کو نہیں مل سکتا جب تک کہ اس کے ساتھ پنجابی کے تعلق پر غور نہیں کیا جاتا۔

بعض لوگ غلط فہمی یا مقامی تعصب کی وجہ سے اردو کو ہندی یا سندھی یا برج بھاشا یا کھڑی بولی کی بیٹی سمجھ لیتے ہیں اور دوسروں کو بھی سمجھانے کی کوشش کرتے ہیں۔ حالانکہ یہ ایسی غلطی ہے کہ اس کو مان لینے کی وجہ سے ہر منزل پر نت نئی غلطیوں کو گوارا کر لینا پڑتا ہے۔ اور یہ سلسلہ لامتناہی بن کر بلند پایہ صاحبانِ فضل و کمال کو بھی گمراہ کر دیتا ہے۔ سچ کہا ہے ؎

خشتِ اول چوں نہد معمار کج ــــ تا ثریا می رود دیوار کج

یہ غلطیاں اور غلط فہمیاں زیادہ تر یورپی محققین اور ماہرین لسانیات کی پیدا کردہ ہیں۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ جرمن، فرانسیسی اور انگریزی ماہرین لسانیات نے ہماری زبانوں سے متعلق قابلِ قدر خدمات انجام دی ہیں۔ اور ہم ان کے احسان مند رہیں گے۔ لیکن اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ احسان کے سعادت مندانہ اعتراف کے ساتھ ساتھ ہم ان کی غلطیوں کو بھی آنکھ بند کر کے قبول کر لیں۔

ہمارے ملک کی سیاسی و سماجی آزادی کے بعد سے ہمیں اس بات کی ضرورت ہے کہ ہم اب اپنی ذہنی آزادی بھی حاصل کریں اور اپنی زبانوں اور ان کے ادب کے متعلق آزادانہ اور صحت مندانہ نقطۂ نظر کو پیشِ نظر رکھ کر تحقیقات کریں اور ایسے نظریوں اور بے پا در ہوا خیالات کو چھان بین کے بعد علی الاعلان رد کر دیں جو کہ ہم اپنی کم علمی یا یورپ کے ماہرین لسانیات پر اندھا

اور خطبے شامل ہیں۔ ان میں سے بعض بہت ہی قدیم یعنی ۱۹۱۵ء کے لکھے ہوئے ہیں لیکن ۱۹۳۳ء کے مقالے میں مولانا نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ اُردو سندھ میں بنی ہے چنانچہ وہ طویل بحث کے بعد جو نتیجہ اخذ فرماتے ہیں وہ یہ ہے کہ

"قرین قیاس یہی ہے کہ جس کو ہم آج اُردو کہتے ہیں، اس کا ہیولیٰ اسی وادیٔ سندھ میں تیار ہوا ہوگا۔" ص ۳۱

اس سے پہلے کے ایک خطبے میں انھوں نے تحریر فرمایا ہے کہ

"اُردو زبان کا پیدا ہونا کسی ایک قوم یا قوت کا کام نہیں بلکہ مختلف قوموں اور زبانوں کے میل جول کا ایک ناگزیر اور لازمی نتیجہ ہے . . . . . .
اُردو شاہجہان کے عہد کی یادگار بتائی جاتی ہے لیکن اصل یہ ہے کہ غوریوں، خلجیوں اور تغلقوں ہی کے زمانہ میں یہ پیدا ہو چکی تھی۔" ص ۶

ایک اور مضمون میں مولانا نے یہ رائے قائم فرمائی ہے کہ

"یہ مخلوط زبان سندھ، گجرات، اودھ، دکن، پنجاب اور بنگال ہر جگہ کی مقامی زبانوں سے مل کر ہر صوبہ میں الگ الگ پیدا ہوئی۔" ص ۲۵

واضح ہو کہ مولانا سلیمان ندوی کے یہ عجیب و غریب اور متضاد بیانات "پنجاب میں اُردو" اور "ہندوستانی لسانیات" کی اشاعت کے بعد شائع ہو رہے ہیں جن میں اس مسئلہ کو پوری طرح واضح کر دیا گیا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مولانا نے ان تحقیقی اور لسانیاتی کتابوں کے مطالعہ کی زحمت ہی گوارا نہ فرمائی۔ لیکن ان متضاد بیانات اور رایوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس کے بعد جب پنڈت کیفی نے قلم اٹھایا تو قطعی طور پر کسی نتیجے پر پہنچنے سے گریز کیا۔ اور چونکہ یہ دونوں اصحاب لسانیات سے زیادہ تاریخ ادب و نقد شعر کے ماہر ہیں، اس لئے اپنے علم و فضل اور وسعت معلومات کے باوجود اصل مسئلہ سے دور ہو گئے۔ یا شاید دوسرے مصنفوں کی تحقیق یا نظریہ سے ہم خیال ہونے کو اپنے تبحر علم کے لئے کسر شان تصور کیا۔

غرض "نقوش سلیمانی" اور "کیفیہ" کی اشاعت کے بعد اُردو کے آغاز و ارتقا اور جائے پیدائش کے بارے میں اُردو اور ہندی کے ارباب قلم پھر تذبذب میں پڑ گئے۔ اور اُردو کے پنجاب میں پیدا ہونے کے مسلم الثبوت نظریہ کو نظر انداز کرنے کا میلان شروع ہو گیا۔ اس میلان میں شاید اس لئے بھی تقویت پیدا ہونے لگی کہ اس نظریہ کے آغاز کا سہرا کسی یورپی محقق کے سر نہیں باندھا گیا تھا اور ہم ہندوستانیوں کے نزدیک اب تک انگریز یا جرمن یا فرانسیسی مصنف کا نام ہی کسی خیال یا نظریہ یا رائے کی صداقت و صحت کی سب سے بڑی ضمانت ہے۔

دوسری وجہ شاید یہ ہے کہ اس میلان کو ہوا دینے والے اُردو اور ہندی ادیب چونکہ خود لسانیات پر کافی عبور نہیں رکھتے، اس لئے خود ذاتی تحقیق و تفتیش کرنے سے معذور رہیں۔

تیسری وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ ان میں سے اکثر صوبہ داری عصبیت کے شکار ہیں اور اتر پردیش اور دہلی کے سوا کسی اور مقام کو اُردو اور ہندی کا مرکز و منبع ماننے کے لئے تیار نہیں اور نہیں چاہتے کہ برج کی مقدس سرزمین اور اس کے نواحی علاقے

اس [illegible] محروم ہو جائیں اور اردو کے آغاز کا سہرا پنجاب کے سر باندھا جائے ۔

اردو کے آغاز و ارتقا سے متعلق اردو کی جدید ترین لسانیاتی تحریروں کے تجزیہ سے قبل ضروری معلوم ہوتا ہے کہ پروفیسر ڈاکٹر سینتی کمار چیٹرجی کی انگریزی کتاب "انڈو آرین اور ہندی" اور پروفیسر ڈاکٹر سدھیشور ورما کی "اردو کتاب [illegible]" کا بھی تذکرہ کیا جائے ۔

ڈاکٹر سینتی کمار چیٹرجی کلکتہ یونیورسٹی میں لسانیات کے پروفیسر اور ہندوستان کے سب سے بڑے عالم لسانیات اور محقق ہیں۔ ان کی تصانیف کی اوّلیت و اہمیت اور ان کے تبحرِ علمی کی وجہ سے اگر ان کو عہد حاضر میں ہندوستانی لسانیات کا امام کہا جائے تو غلط نہ ہوگا۔ ان کی تحقیقات نے یورپ کے بڑے بڑے ماہرین اور خاص کر "لسانی جائزہ ہند" کے مرتب سر جارج گریرسن کی غلطیوں کو بے نقاب کر دیا ہے۔ گجرات کی ورناکولر سوسائٹی نے ۱۹۴۰ء میں ان کو ہندی، ہندوستانی کے موضوع پر تقریر کرنے کے لئے مدعو کیا تھا اور یہ تقریریں اس سوسائٹی کی طرف سے ۱۹۴۲ء میں "انڈو آرین اور ہندی" کے نام سے کتابی صورت میں شائع کی گئی تھیں۔ پروفیسر چیٹرجی نے اپنی اس کتاب میں "ہندوستانی لسانیات" سے ان الفاظ میں [illegible] لیا ہے کہ

The language that they (Muslims) first adopted was naturally that current in the Punjab. Even in these days, there is not much difference between the Punjab dialects, particularly those of Eastern Punjab, from these spoken in the western most parts of the United Provinces ; and eight or nine hundred years ago, we might imagine that the difference was still less : it is even likely that an almost indentical speech was current in Central and Eastern Punjab and Western United Provinces." ( p. 167 )

اس کے بعد دہلی میں مسلمانوں کی آمد اور وہاں اپنی بنائی ہوئی بولی کو پنجاب سے ساتھ لانے کا ذکر ان الفاظ میں کیا ہے ۔

" It is likely that Punjabi Mohamaddans who came to Delhi as followers of the Turki and Persian conquerers had the greatest importance of all the Indian groups, in the new capital. They brought their dialect to Delhi ; and their dialect, which agreed with those of the districts to the North and North West of Delhi in some important matters, gave the tone and supplied some salient characteristics to the new verkchess prache so business speech which came into being in the new capital city." ( pp. 168-169 )

اس بیان کے آخری حصے میں چیٹرجی نے بھی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ دہلی کی عظمت قائم رکھنے کی کوشش کی ہے۔ لیکن اس سے آگے چند صفحات بعد ہی ڈاکٹر چیٹرجی اُردو شہ پارے کے حوالے سے اس حقیقت کا اعتراف کرتے ہیں کہ اُردو بنانے والے پنجاب ہی سے آئے۔ ان کے الفاظ یہ ہیں۔

"Judging from the kind of speech the descendants of the North Indian Muslims, still speak in the Deccan, and from the language of early Dakvi Poetry of the 16th-17th centuries (*cf.* Urdu Shahpare, by Dr. S. Mohiuddin Qadri, Hydrabad Dakan Part I, 1929), it is clear that they mostly hailed from the Punjab and from the Bangaru and 'Vernacular Hindustani' dialects areas of North India." (p. 184)

مگر بڑا تعجب ہوتا ہے جب سنیتی کمار جیسا محقق آگے کی چند سطروں میں یہ خیال ظاہر کرتا ہے کہ دکنی اُردو کسی اور بولی سے بنی اور شمالی اُردو کسی اور بولی سے۔ وہ لکھتے ہیں۔

"The North Indian Vernacular which became established in the South was sister speech to Hindustani, if not exactly identical with it, being of some Punjab and Western United Provinces origin." (p. 184)

چند اور سطروں کے بعد چیٹرجی پھر اُردو کا اصلی وطن پنجاب ہی کو قرار دینے کی طرف مائل ہوتے ہیں۔ چنانچہ شاہ برہان الدین جانم کی نظم "سکھ سہیلا" پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"Shah Burhan's language has some distinct Punjabi affinities, and it is noteworthy that he calls it Guj (a) ri as contrasted with Bhaka, *i.e.* Braj Bhaka. This name Gujri gives an indication of the origin and affinity of this dialect: evidently the Gujars of the Punjab ........ had come in good numbers with the North Indian armies, and they maintained their name and their dialect in the Deccan for some time." (pp. 185-186)

یہاں اس کا موقع نہیں ہے کہ پروفیسر سنیتی کمار چیٹرجی کے ان بظاہر متضاد بیانات کے اسباب اور ان کے حسن و قبح پر تنقیدی نظر ڈالی جائے۔ البتہ اس امر کا اظہار ضروری ہے کہ یہ مبہم بیانات بھی ان غلط فہمیوں کا باعث ہیں جو بعد کے

اور ارباب قلم کی لسانیاتی تحریروں کو گمراہ کر دینے کا باعث ہوئے اور جن کا ذکر آئندہ درج ہے۔

پروفیسر چٹرجی کی تقریروں کے اس مجموعہ کی اشاعت کے چند ماہ بعد ہی ادارہ ادبیات اُردو کی طرف سے پروفیسر ڈاکٹر سد ھیشور ورما کی ایک کتاب "آریائی زبانیں" میرے ہی مقدمے کے ساتھ شائع ہوئی۔ سدھیشور ورما پرنس آف ویلز کالج جموں میں سنسکرت اور لسانیات کے عرصے تک پروفیسر رہ چکے ہیں۔ انھوں نے موضوع کی مناسبت سے آریائی زبانوں پر تو اس کتاب میں تفصیل سے بحث کی ہے لیکن اس کی تمہید میں ہندوی زبان کے ماخذ و ارتقا پر بھی سرسری طور پر اظہار خیال کیا ہے۔ لیکن اس سے پتہ چلتا ہے کہ انھوں نے اس مسئلہ پر غور ہی نہیں کیا۔ نہ تو محمود شیرانی کی کتاب "پنجاب میں اُردو" ہی پڑھی۔ نہ پنڈت کیفی کی "کیفیہ" اور نہ ہندوستانی لسانیات ہی کا مطالعہ کیا۔ اگرچہ چٹرجی کی مذکورہ بالا کتاب کے جابجا حوالے دئے ہیں لیکن اُردو یا ہندوی کے آغاز کی نسبت اسی پُرانے خیال کو دہرادیا ہے کہ وہ دہلی کے بازاروں اور ضلع میرٹھ کی زبان سے مل کر بنی ہے۔ (صفحات ۱۲، ۱۳)

آخر میں اُردو اور ہندی کی ان کتابوں کا ذکر ضروری ہے جو گذشتہ چار پانچ سالوں میں شائع ہوئی ہیں۔ ان میں خاص طور پر دو کتابیں اہمیت رکھتی ہیں اس لئے کہ وہ لسانیاتی انداز میں لکھی گئی ہیں اور اُردو کی ان معدودے چند کتابوں میں سے ہیں جو اس مخصوص موضوع پر اب تک شائع ہوئی ہیں۔

پہلی کتاب پروفیسر احتشام حسین کی "ہندوستانی لسانیات کا خاکہ" ہے۔ احتشام حسین صاحب نے دراصل جان بیمز کی مشہور کتاب "این آؤٹ لائن" کا ترجمہ اپنے ایک سیر حاصل مقدمے کے ساتھ ۱۹۴۸ء میں شائع کیا ہے۔ ان کا مقدمہ اگرچہ بطور دیباچہ، کتاب کے ساتھ شریک ہے لیکن بجائے خود ایک مبسوط مقالے کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس میں احتشام صاحب نے اس موضوع کی تمام مطبوعہ کتابوں کے مطالعہ کا نہایت عمدہ نچوڑ نہایت سلجھے ہوئے انداز میں پیش کیا ہے۔ لیکن بڑی حیرت ہوتی ہے جب یہ جملہ بھی اس مقدمے میں نظر سے گذرتا ہے کہ

> "جیولز بلاک (فرانسیسی ماہر لسانیات) نے جو نظریہ پیش کیا ہے اور جسے
> ڈاکٹر زور نے تسلیم کیا ہے، وہ یہ ہے کہ ابتدا میں پنجابی اور کھڑی بولی
> میں صرف تدریجی فرق رہا ہوگا۔ بعد میں ایک پنجابی بن گئی۔ دوسری
> کھڑی بولی۔" (صفحہ ۵۳)

حالانکہ نہ تو پروفیسر جولز بلاک نے یہ نظریہ پیش کیا اور نہ میں نے کہیں اپنی کتابوں میں ان کے کسی نظریہ کی وضاحت کی۔ اس نظریہ کے اگر کوئی بانی قرار دئے جا سکتے ہیں تو وہ دراصل پروفیسر چٹرجی ہیں جن کی طرف میں نے "ہندوستانی لسانیات" میں صفحہ ۹۰ اور "ہندوستانی فونیٹکس" میں صفحہ ۱۹ پر اشارہ بھی کیا ہے۔ پروفیسر جولز بلاک نے دراصل اپنے ایک مضمون میں اس امر کی طرف اشارہ کیا تھا کہ ہندوستانی کے آغاز و ارتقا پر غور کرتے وقت دہلی کے اطراف و اکناف کی بولیوں کو بھی پیش نظر رکھنا چاہیئے اور ان کا یہ مضمون اسکول آف اورینٹل اسٹڈیز لندن کے بلیٹن میں ۱۹۲۸ء میں اس وقت چھپا تھا جب کہ میرا مقالہ پی۔ ایچ۔ ڈی مکمل ہو چکا تھا۔ اگر یہ مضمون اس کی ترتیب کے دوران ہی چھپتا تو میں

اس کی تائید تو یقیناً نہیں شاید تردید ہی کرتا۔

پروفیسر جولز خود بھی محمود شیرانی کی کتاب اور ان کی تحقیقات سے اس وقت تک ناواقف تھے اور جب ۱۹۲۹ء میں لندن سے پی ایچ ڈی کر لینے کے بعد ڈی لٹ کے لئے پیرس پہنچا اور پروفیسر جیولز بلاک کے ساتھ گجراتی فارم آف ہندوستانی پر مقالہ لکھنا شروع کیا تھا تو اس وقت ان مباحث اور نظریہ سے پوری طرح واقف ہوئے۔ چنانچہ جب پیرس ہی سے ہندوستانی فونیٹکس شائع ہوئی تو اس پر خود پروفیسر جیولز بلاک ہی نے مقدمہ تحریر فرمایا اور چونکہ وہ اس نظریہ کو سمجھ چکے تھے اس لئے اپنے مقدمے میں اس کی کوئی مخالفت بھی نہیں کی۔

لیکن جیسا کہ میں نے پہلے بھی کہا ہے کہ ہندوستانی مصنفین کے لئے کسی یورپی محقق کا نام ہی ضمانت کا کام دیتا ہے چنانچہ جیولز بلاک کے اس ابتدائی خیال کو صحیح سمجھ لینے کے بعد پروفیسر احتشام حسین نے اپنے مقدمے کو اردو کے آغاز اور جائے پیدائش کے بارے میں کوئی قطعی نتیجہ قائم کئے بغیر ہی ختم کر دیا ہے۔

یہی حال اس کی ہم عصر ایک دوسری کتاب مقدمہ تاریخ زبان اردو کا بھی ہے۔ اس کو ڈاکٹر مسعود حسین خاں نے علی گڑھ یونیورسٹی کی پی ایچ ڈی کے مقالے کے طور پر مرتب کیا تھا۔ یہ مقالہ ابھی حال میں کتابی صورت میں شائع ہوا ہے اس مقالہ میں اگرچہ زیادہ تر پروفیسر شیرانی کے طرز تحقیق کا انداز اختیار کیا گیا ہے اور ان کی تحقیقات سے استفادہ کیا گیا ہے۔ لیکن جیولز بلاک کے مذکورہ بالا نظریہ کو بنیاد قرار دے کر پوری کتاب میں اس امر کی کوشش کی گئی ہے کہ پنجابی سے توجہ ہٹا کر ہریانوی کو آگے بڑھایا جائے اور کچھ اس انداز میں کتاب لکھی گئی ہے کہ پنجابی واقعی پس منظر میں چلی جاتی ہے۔

ڈاکٹر مسعود حسین یہ تو مانتے ہیں کہ:۔

> "یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ جاتی ہے کہ ہندوستان کی جدید آریائی زبانوں کے طلوع کے وقت ہریانی اور پنجابی میں خط فاصل قائم کرنا دشوار تھا" (ص ۱۰۱)

لیکن اس کے ساتھ ہی یہ عجیب و غریب خیال بھی ظاہر کرتے ہیں کہ:۔

> "البتہ شورسینی اپ بھرنش کی جانشین ہونے کی حیثیت سے پنجابی زبان کے مقابلہ میں ہریانی اور کھڑی بولی کو زیادہ قدیم ماننا پڑیگا" (ص ۱۰۱)

اس کتاب میں مسعود صاحب سے ایک اہم فروگذاشت یہ ہوئی ہے کہ انھوں نے موجودہ پنجابی اور موجودہ ہریانی کا مقابلہ قدیم دکنی سے کر کے نتائج اخذ کئے ہیں۔ حالانکہ دکنی اردو نے جس وقت پنجاب میں نشو و نما حاصل کیا اس وقت ہریانی اور کھڑی بولی تو کجا خود برج بھاشا بھی ایک جداگانہ زبان کی حیثیت سے عالم وجود میں نہیں آئی تھی۔ اور خود انھوں نے پروفیسر شیرانی کے اس نظریہ کو قبول کیا ہے کہ ہریانی کی پیدائش مسلمانوں کی آمد دہلی کے بعد عمل میں آئی ہے۔ (ص ۱۳)

ڈاکٹر مسعود حسین مانتے ہیں کہ لاہور کی ترکی ہندی فضا میں خواجہ مسعود سعد سلمان پرورش پاتے ہیں۔ جو ہندوی زبان کے بھی بزرگ شاعر تھے۔ (ص ۱۲۸ و ۱۲۹)

اور یہ بھی تسلیم کرتے ہیں کہ "خواجہ مسعود کسی ہندوی زبان میں بھی شاعری کرتے تھے اور شاید ان کا دیوان خسرو کے وقت

...ب دستیاب تھا؛ لیکن یہ نہیں کہہ سکتے کہ یہ ہندوی زبان کون سی تھی ۔ اس لئے قیاس قائم کرتے ہیں کہ زبان لاہوری ہوگی ۔

یہ ایک عجیب قیاس ہے جب کہ ہم کو معلوم ہے کہ امیر خسرو ہر جگہ کی زبانوں کا فرق جانتے تھے اور اپنے عہد کے ...ت بڑے ماہر و محقق لسانیات تھے چنانچہ انھوں نے اپنے عہد کی ہندوستانی زبانوں کی فہرست بھی لکھ دی تھی جس کو مسعود صاحب نے ...ی صفحہ ۴۳ پر نقل کیا ہے ۔ ایسی صورت میں اگر مسعود سعد سلمان کی زبان لاہوری ہوتی تو امیر خسرو اس کو لاہوری ہی لکھتے اور ...ن کی زبان اور مسعود کے دیوان کی زبان میں فرق ہوتا تو وہ ضرور یہ بھی واضح کر دیتے کہ میں نے دہلوی میں شاعری کی اور مسعود نے لاہوری میں ۔

لیکن اس کی بجائے انھوں نے اپنی اور مسعود دونوں کی زبان کا نام ہندوی ہی لکھا ۔

اس سلسلے میں ایک اور بات بھی واضح کر دینی ضروری ہے کہ امیر خسرو نے اپنی زبانوں کی فہرست سے ہندوی کو الگ ...ی رکھا اس لئے کہ یہ زبان بین صوبجاتی حیثیت اختیار کر چکی تھی ۔ ان کے عہد میں یہ کوئی مقامی زبان نہیں رہی تھی ۔ اور انھوں ...ے جن زبانوں کے نام لکھے ہیں، وہ صرف مقامی ہیں اور ان مقامی زبانوں کی فہرست میں برج بھاشا کو انھوں نے دہلوی اور ...ابی کو لاہوری لکھا ہے ۔

مسعود صاحب دہلوی کو اُردو سمجھتے ہیں اگر یہ صحیح ہوتا تو خسرو پر یہ الزام رہتا کہ انھوں نے برج بھاشا جیسی اہم زبان ...ذکر ہی نہیں کیا ۔

قصہ مختصر یہ کہ ہریانی کو اُردو کا ماخذ ثابت کرنے کی کوشش میں ڈاکٹر مسعود حسین کی پوری کتاب ایسی گنجلک اور مبہم و ...تضاد بیانات سے معمور ہو گئی ہے کہ ان پر ایک سرسری تبصرہ کے لئے بھی کافی وقت اور فرصت درکار ہے ۔ اس میں کوئی شک نہیں ...یہ کتاب محنت اور تلاش و جستجو سے لکھی گئی ہے اور مصنف نے لسانیاتی مسائل سے گہرے شغف کا ثبوت دیا ہے لیکن محض ...بلاک کی سند پر ایک پورا نظریہ قائم کرنے اور پنجاب میں آغاز اُردو کے نظریہ کو غلط ثابت کرنے کی سعی میں اپنی ساری قابلیت ...ت کر دی ہے ۔

اس کی اشاعت کے بعد کوئی تعجب نہیں کہ اُردو کے آغاز و ارتقا کے بارے میں عام طور پر انتشار خیال پیدا ہوا اور ہر شخص ...ی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد الگ بنانے کی کوشش کرنے لگے ۔ اس لئے ضروری ہے کہ ان سب کتابوں اور ان کے مندرجہ مبہم و متضاد ...انات کی جانچ کی جائے اور ان میں جہاں جہاں غلطی ہے، اس کی تردید دلائل کے ساتھ پیش ہو ۔ اور پنجابی اور اُردو دونوں زبانوں ...ایک ایسی مبسوط کتاب مرتب اور شائع کی جائے جس میں لسانیاتی نقطۂ نظر سے اور دلائل و براہین کے ساتھ اُردو کے آغاز و ارتقا ...اُردو اور پنجابی کے تعلق پر روشنی ڈالی جا سکے ۔

اس کتاب میں ان امور کا بھی سے تفصیلی جائزہ لینا پڑے گا جن کے بارے میں شیرانی، کیفی، چٹرجی اور مسعود حسین خاں نے بحث ...ث کی ہے اور جس کے سلسلے میں ان کے آپس میں اتفاق یا اختلاف رائے پیدا ہوا ہے ۔

اس بات کو صاف طور پر واضح کرنا پڑے گا کہ ہریانی زبان کی پیدائش اُردو کی پیدائش کے بعد عمل میں آئی ہے ۔ اگر قدیم دکنی اُردو کی بعض خصوصیات ہریانی زبان سے ملتی جلتی ہیں تو اس کی یہ وجہ نہیں کہ اُردو ہریانی سے بنی بلکہ اس کا اصلی

سبب یہ ہے کہ اردو اور ہریانی دونوں کا سرچشمہ ایک ہی تھا۔

قدیم دکنی اردو کی بہت سی کتابیں اس اثنا میں شائع ہو کر منظرِ عام پر آچکی ہیں اور آرہی ہیں۔ ان میں سے بعض ایسی ہیں جن تک چٹرجی، شیرانی اور مسعود حسین خاں کسی کی رسائی نہیں ہوئی۔ اس لئے اب قدیم ترین زبان کے ان نمونوں کا گورونانک، کبیر، تلسی داس، سورداس اور تو دچند بردے کی زبان سے مقابلہ کر کے ان کے آپس کے لسانی اختلافات کو واضح اور معین کرنا ہوگا۔ دکن کی طرح گجرات، مالوہ اور خاندیس کے قدیم مصنفین کی کتابوں اور نظموں کی زبان بھی اس مقابلہ و موازنہ میں زیرِ بحث آنی ضروری ہے اس لئے کہ ان علاقوں میں بھی سرزمین پنجاب ہی کے فیض یافتہ صدیوں سیاسی اور علمی حیثیت سے برسرِ اقتدار رہے ہیں۔

ان تمام امور کو پیشِ نظر رکھ کر جو کتاب مرتب ہوگی اس سے نہ صرف اردو کی ابتدا اور جائے پیدائش کے مسئلہ کی یکسوئی ہو جائے گی بلکہ پنجابی اور پنجاب سے اردو کے دیرینہ اور بنیادی تعلق کے بارے میں جو غلط نظریات عہدِ حاضر کے ادیبوں اور محققوں کے دماغوں میں نشوونما پا رہے ہیں، ان کی تردید ہو جائے گی۔ اور اردو، ہندی اور پنجابی تینوں زبانوں کے ارباب کو معلوم ہوگا کہ یہ تینوں زبانیں باہم دگر کتنی پیوستہ ہیں اور یہ کہ سرزمین پنجاب نے ہندی اور اردو کی شکل میں ہندوستان اور پاکستان کو کیسی عظیم الشان نعمتیں عطا کی ہیں۔

---

# تنقید میں نقطۂ نگاہ کی اہمیت

## شوکت سبزواری

تنقید ایک مفید فن ہے۔ جس سے اچھا اور مفید کام لیا جاسکتا ہے۔ لیکن یہ اسی وقت ممکن ہے جب صحیح تنقیدی شعور سے کام لے کر تنقید میں باقاعدگی پیدا کی جائے اور ایک فن کی طرح اس کی عمارت ٹھوس علمی بنیادوں پر استوار ہو۔ تنقید کو باقاعدہ بنانے کے معنی یہ ہیں کہ تنقید کے اصول نہیں، شعر فہمی کے بندھے ٹکے قاعدے ہیں۔ کچھ پیمانے ہیں۔ جن کی مدد سے شعر یا نثر پارے کو ناپ کر اس کی ادبی قدر و قیمت کا اندازہ لگایا جاتا ہے۔ سونے اور چاندی کے پرکھیا کے پاس ایک کسوٹی ہوتی ہے جس پر رگڑ کر وہ کھوٹے کھرے کی جانچ کر لیتا ہے۔ تنقید کے اصول بھی کسوٹی کی طرح ہیں۔ جن پر شعر کے کھرے کھوٹے کو پرکھا جاتا ہے۔ یہ اصول اگر طے ہو جائیں تو تنقید میں باقاعدگی آجائے۔ اور وہ ایک مفید اور علمی بنیادوں پر استوار فن کی حیثیت اختیار کرلے۔

اس میں شک نہیں کہ ایک زمانہ تھا جب تنقید کے اصول مقرر تھے۔ جن پر شعر کو پرکھا جاتا تھا اور جو ان اصولوں کو جانتے تھے۔ وہ نقاد کہلاتے تھے۔ ان کے فیصلے اٹل ہوتے تھے۔ لیکن یہ اُس زمانے کی بات ہے جب تنقید لفظوں کی جانچ پرکھ اور ترکیب تول سے آگے نہ بڑھی تھی۔ نقاد کلمے کی فصاحت اور کلام کی بلاغت کے فیصلے صادر کیا کرتے تھے۔ اب تنقید بہت آگے بڑھ گئی ہے اب اس میں زندگی کی سی وسعت آگئی ہے۔ آج چند اصول مقرر کر کے انھیں معیار نقد قرار دینا ایسا ہے جیسے چھٹنکیں انچی گز کی مدد سے اس وسیع اور پہناور کائنات کی وسعتوں کو ناپنا۔ آج کسی طرح بھی تنقید کے بندھے ٹکے اصول نہیں ہو سکتے۔ پھر تنقید میں باقاعدگی اور ایک فن کی سی استواری کس طرح پیدا ہو؟

اس سوال کا جواب مختلف نقادوں نے مختلف طریقوں سے دیا ہے۔ یہ نقاد مختلف نقطہ ہائے نگاہ کے مالک تھے۔ وہ زندگی کو جن زاویوں سے دیکھتے تھے۔ شعر و ادب کے کارناموں کے پرکھنے میں انھی زاویوں سے انھوں نے کام لیا۔ اس لیے ہر ایک نے اپنی تنقید کا معیار الگ بتایا۔ میرے خیال میں اس سے تنقید کی حیثیت واضح نہیں ہوتی اور نہ اس میں باقاعدگی آتی ہے۔ تنقید میں باقاعدگی اسی وقت آسکتی ہے جب زندگی کی بابت ان نقادوں کے زاویۂ نگاہ کو اچھی طرح سمجھ لیا جائے اور معیار نقد مقرر کرنے سے پہلے اس نقطۂ نگاہ کی حقیقت دریافت کرلی جائے۔ جو اس معیار کے لیے اساس کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس لیے جس طرح تنقید کے بندھے ٹکے اصول نہیں۔ اس کا کوئی قطعی معیار بھی نہیں۔ معیار یا تو چند اصولوں کا مجموعہ ہوتا ہے۔ جہاں اصول نہ ہوں۔ وہاں مجموعہ کہاں ہوسکتا ہے یا معیار ایک جامع اور کسی قدر مبہم اصول کا نام ہے جو اپنی جامعیت اور ابہام کی وجہ سے نہ تو واضح ہی ہے اور نہ قطعی۔ منطق کے

اصولوں کی سی روشنی اس میں پائی جاتی ہے اور نہ کپڑے کے گز کی سی قطعیت۔ مثلاً حسن کاری، یا افادیت، یا زندگی کی تنقید، یا سماجی شعور وغیرہ۔ ان سب میں ہر ایک کو معیار نقد قرار دیا گیا ہے۔ کسی کے نزدیک حسن کاری ادب ہے۔ کسی کے نزدیک افادیت، کوئی زندگی کی تنقید کو ادب بتاتا ہے کوئی سماجی شعور کو۔ حسن کاری کی حدود کیا ہیں؟ افادیت کسے کہتے ہیں؟ زندگی کی تنقید کا معیار کیا ہونا چاہیئے؟ سماجی شعور کی اساس کیا ہے؟ یہ ہیں۔ سے کوئی چیز بھی واضح نہیں۔ تنقید کے اصولوں کی طرح ان میں سے کسی معیار کے بھی بندھے ٹکے اصول نہیں بتائے گئے۔

ادب کے متعلق دو بڑے نقطۂ نگاہ ہیں۔ جن پر تنقیدی نظریوں کی بنیاد قائم ہے۔ ایک نقطۂ نگاہ تو یہ ہے کہ ادب زندگی کا آئینہ ہے جسے زندگی سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔ دوسرا نقطۂ نگاہ یہ ہے کہ ادب خود ایک مستقل اور آزاد نظام ہے۔ اس کا زندگی سے کوئی تعلق نہیں ہے زندگی کا ناتا جوڑنے والے آج کل اکثریت میں ہیں اور ان کے نقطۂ نگاہ کو آہستہ آہستہ سبھی مانتے جا رہے ہیں۔ یہ ادیب کو زندگی کا ترجمان سمجھتے ہیں اس لیے ان کا خیال ہے کہ آج زندگی میں جو تنوع ہے جو رنگا رنگی ہے۔ ادب میں بھی وہی تنوع اور رنگا رنگی پائی جانی چاہیئے۔ ان کے نزدیک ادب کی کسوٹی خود زندگی ہے۔ زندگی کے تمام گوشے ادب کا موضوع ہیں۔ اس کے ہر چھوٹے بڑے پہلو کو ادب میں بیان کیا جا سکتا ہے زندگی میں سادگی بھی ہے۔ اور پرکاری بھی۔ چھل بل بھی ہے۔ اور رس جس بھی۔ یہ سادگی، پرکاری، چھل بل، رس جس ادب میں بھی سمویا جا سکتا ہے ادب زندگی کا ترجمان ہی نہیں نقاد بھی ہے۔ اس میں زندگی کی تصویر کشی ہی نہیں کی جاتی، زندگی کی تنقید اور اصلاح کا کام بھی اس سے لیا جاتا ہے۔

لیکن اتنا کافی نہیں۔ زندگی کی بابت ان کا نقطۂ نگاہ کیا ہے۔ یہ معلوم ہونا چاہیئے۔ اور ان کی تنقید کی حیثیت متعین کرنے کے لیے یہ بھی دیکھنا چاہیئے کہ ان کا یہ نقطۂ نگاہ کہاں تک حقیقت کے مطابق ہے۔ دنیا میں ہر چیز کی قدر و قیمت اسی وقت معلوم ہو سکتی ہے جب اسے پرکھ کر دیکھا جائے۔ اس کا براہِ راست ادبی تنقید سے تعلق نہ سہی۔ لیکن پھر بھی اس کی جانچ پڑتال ضروری ہے۔ اس مکتبِ خیال کے تنقیدی فیصلوں کا دارومدار جس نقطۂ نگاہ پر ہے۔ اگر اس کی حقیقت واضح ہو جائے۔ تو اس کا اثر تنقیدی فیصلوں پر بھی پڑ سکتا ہے۔

یہ تو سبھی جانتے ہیں کہ زندگی کے دو پہلو ہیں۔ ایک مادی، دوسرے غیر مادی۔ زندگی کی تعمیر جن دو کائناتی عناصر سے ہوئی ہے۔ ان میں ایک مادہ ہے۔ دوسرے قوت۔ جسم مادہ کا مظہر ہے اور ذہن قوت کا۔ جسم کثافت ہے۔ اور ذہن لطافت۔ یہاں تک تو کوئی اختلاف نہیں اس کے بعد ایک مکتبِ خیال کے نقاد زندگی کے مادی عنصر یعنی کثافت کو اصل زندگی سمجھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ مادہ قوت سے پہلے ہے۔ اوّل مادہ تھا۔ قوت بعد میں رونما ہوئی۔ بلکہ قوت مادہ سے الگ اور اس سے مختلف کوئی حقیقت نہیں۔ وہ مادے کی کسی قدر لطیف صورت کا نام ہے۔ اس میں تو شاید ہی کسی کو شبہ ہو کہ مادے کے تقدم و تاخر کا سوال براہِ راست تنقید سے متعلق نہیں۔ وہ طبیعات کا مسئلہ ہے جسے نقاد کی بجائے ماہر طبیعات ہی حل کر سکتا ہے۔ دوسری زبانوں کے ادبی نقاد محض ادب و شعر کے نقاد نہ تھے۔ فلسفہ، نفسیات طبیعات کے ماہر بھی تھے۔ اس لیے انھوں نے اگر مادے کے تقدم کا دعویٰ کیا اور اسے اپنے تنقیدی نظریات کی بنیاد ٹھہرایا۔ کچھ سوچ سمجھ کر اور جانچ پرکھ کر ہی کیا۔ جس طرح ادبی تنقید ان کے غور و فکر کا نتیجہ تھی۔ اسی طرح ان کے تنقیدی نظریے اور ان کی اساس بھی ان کی ذاتی کد و کاوش کی پیداوار ہے۔ لیکن اردو کے نقادوں نے اس بنیادی نظریہ کو کیسے اپنایا؟ وہ اُن کے ذاتی فکر و ادراک کا نتیجہ نہ تھا۔ اور انھیں یہ بھی معلوم نہ تھا کہ فلسفہ اور سائنس کے ماہروں کی ایک بڑی تعداد آج بھی اس نقطۂ نگاہ کو صحیح نہیں سمجھتی۔

مادہ اور قوت اگر ساتھ ساتھ ہیں تو یہ فیصلہ کرنا آسان نہیں کہ ان میں سے مقدم کون ہے۔ یہ بالکل ایسا ہی ہوگا جیسے کو

[illegible] سمجھا جائے کہ دن پہلے ہے یا رات۔ اصل سوال حقیقت کا ہے۔ زندگی کی حقیقت مادی ہے یا غیر مادی؟ فیصلہ جدید طبیعیات کی رُو سے [illegible] ہے اور اس کا ایک افادی پہلو بھی ہے۔ اگر یہ طے ہو جائے کہ زندگی کی حقیقت غیر مادی ہے۔ تو ادب میں مادی مطالبوں کو جو [illegible] اپنی حیثیت سے زیادہ اہمیت دی جا رہی ہے۔ قدرتی طور پر ان کی وہ اہمیت نہ رہے گی۔ اور اس کا ادب کے دوسرے [illegible] پر بھی اثر پڑے گا۔ نیوٹن کے زمانہ تک مادے اور زندگی کے مادی عنصر کی بڑی اہمیت تھی۔ اس وقت تک مادے کو ایک [illegible] سمجھا جاتا تھا۔ اور یہ خیال عام تھا کہ مادہ مقدار رکھنے والے چھوٹے چھوٹے ذرات کا نام ہے جو اتنے سخت اور ٹھوس ہیں کہ نہ وہ [illegible] سکتے ہیں اور نہ بٹ سکتے ہیں۔ مادی دنیا کی بنیاد یہ ذرات ہیں جو مادہ کی تین ابتدائی صفات یعنی وزن، صلابت اور حجم (بعد) کے حامل ہیں۔ [illegible] جدید طبیعیات کے نظریہ اضافیت و کمیت نے نیوٹن اور ڈالٹن کے قدیم طبیعیاتی نظریہ کا تار و پود بکھیر کر رکھ دیا۔ اور جدید تجربات نے یہ ثابت کر دکھایا کہ ذرات کی کوئی اصلیت نہیں۔ جسم کی ترکیب برقی لہروں سے ہوئی ہے۔ جنھیں آئنسٹائن کے لفظوں میں "[illegible] واقعات کا انضمام" اور پروفیسر وائٹ ہیڈ کے لفظوں میں "عضویہ" کہہ سکتے ہیں۔ برقی لہروں کی تعبیر میں منفی اور مثبت دو قسم [illegible] شامل ہیں۔ جدید طبیعیات کی رُو سے زندگی کی حقیقت برقی لہر یا قوت کا بہاؤ ہے۔ اس نظام میں مادے کا درجہ بہت بعد میں آیا۔ اور یہ ترکیب [illegible] برقی لہر سے برق پارے بنے اور برق پاروں کی ترکیب سے ذرے وجود میں آئے۔ اور آخر میں ان ذرات کے اجتماع سے اجسام کی دنیا خلق [illegible] طبیعیات میں زندگی کی اصل لطافت ہے۔ کثافت کو لطافت نے اپنی رونمائی کا سہارا بنایا۔ غالب اردو کا غزل گو شاعر ہے۔ اس نے جدید طبیعیات [illegible] کو اپنی تخئیل کا رنگ دے کر اس طرح پیش کیا ہے۔

لطافت بے کثافت جلوہ پیدا کر نہیں سکتی — چمن زنگار ہے آئینۂ بادِ بہاری کا

مولانا رومی یہی بات اس سے پہلے اپنے سیدھے انداز میں کہہ چکے تھے۔

پیکر از ما هست شد نے ما ازو — بادہ از ما مست شد نے ما ازو!

اردو کے سب سے بڑے مفکر شاعر اقبالؔ کا خیال بھی یہی ہے۔

دمادم رواں ہے یمِ زندگی — ہر اک شے سے پیدا رمِ زندگی
اسی سے ہوئی ہے بدن کی نمود — کہ شعلے میں پوشیدہ ہے موجِ دود
گراں گرچہ ہے صحبتِ آب و گل — خوش آئی اسے محنتِ آب و گل

[illegible] اردو کے نقاد یہ دعویٰ نہیں کر سکتے کہ زندگی کی اصل حقیقت مادہ ہے۔ یہ ان کی اپنی دریافت ہے۔ یہ بات وہ ایک خاص [illegible] کے مادہ پرست مفکروں کی تقلید میں کہتے ہیں۔ یہ بالکل اتفاق ہے کہ ہمارے بزرگ زندگی کی بابت جو نظریہ رکھتے تھے۔ جدید طبیعیات نے اس کی [illegible] دی۔ اردو کے مادہ پرست نقادوں کو ایک خاص خیال کے مفکروں کی تائید محض جذباتی طور پر کرنا زیب نہیں دیتا۔ علمی مسائل میں ہمارے بزرگ بھی [illegible] سے کام لیا کرتے تھے۔ اگر بزرگوں سے اختلاف کرنا ہو تو صاحب نظری ہے۔ تو زیادہ بہتر یہ ہے کہ زندگی کی بابت وہ اپنے اس مادی نظریہ کے [illegible] میں جذبات سے کام نہ لیں بلکہ دلائل کی روشنی میں اس پر ٹھنڈے دل سے غور کریں۔

یہاں ایک اور بحث سامنے آتی ہے جس کا تعلق تنقید کے بعض اہم نظریوں سے ہے۔ اس کی وضاحت بھی ضروری ہے۔ اکثر نقاد یہ کہتے سنے جاتے ہیں کہ ارتقا رجعت پسندانہ نظریہ ہے۔ ہم انقلاب کے ماننے والے ہیں۔ لیکن یہ نقاد کبھی ارتقا کی وضاحت نہیں کرتے اور انقلاب و ارتقا

میں جو نازک فرق ہے۔ اس کا ذکر بھی وہ ذرا کم کرتے ہیں۔ عام طور سے ارتقا اور انقلاب میں فرق مدت کی کمی بیشی سے کیا جاتا ہے۔ اور یہ کہا جاتا ہے کہ جس تبدیلی میں وقت کم لگے وہ انقلاب ہے اور جس میں زیادہ وقت لگے وہ ارتقا ہے۔ یہ غلط ہے۔ مدت کی کمی بیشی کوئی معیار نہیں۔ خود ارتقا کی صورت میں کہیں زیادہ وقت لگتا ہے اور کہیں کم۔ ایک تخم جو زمین میں ڈالا جاتا ہے۔ اکثر چھ ماہ کی مدت میں ایک سرسبز اور لہلہاتے ہوئے کھیت کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ لیکن بعض تخم ایسے بھی ہیں جن کے برگ و بار لانے میں سال دو سال سے کم مدت نہیں لگتی۔ ارتقا اور انقلاب، دونوں کی حقیقت تبدیلی ہے۔ تغیر ایک ایسا عنصر ہے جو دونوں میں مشترک ہے۔ لیکن ارتقا میں تغیر آہستہ آہستہ اور بتدریج ہوتا ہے۔ اور انقلاب میں یک لخت اور دفعتاً۔ ارتقا کی صورت میں بڑھنے والی چیز کے درمیانی مدارج بھی ہوتے ہیں۔ انقلاب میں ان درمیانی مدارج کی گنجائش نہیں۔ ایک بچے کی پیدائش کی مثال لیجئے۔ اوّل اوّل وہ ایک پانی کا قطرہ تھا جس نے پہلے ایک چھیچھڑے کی شکل اختیار کی۔ پھر گوشت کے لوتھڑے کی۔ اس کے بعد ہڈیاں اور رگیں تعمیر ہوئیں، اس کے بعد کھال کا پردہ آیا۔ اور آخر میں جان پڑ گئی۔ بالکل یہی کیفیت تخم کی ہے۔ زندگی میں ارتقا ہے۔ آج تک انقلاب نہیں دیکھا گیا۔ ڈارون نے انسان کی پیدائش کا جو نظریہ پیش کیا ہے اور جسے دنیا کے سبھی ماہرین حیاتیات نے صحیح مانا ہے، وہ بھی ارتقا ہے۔ اس کے مقابلے میں ہندو فلسفی نظریہ انقلاب یا کون و فساد کے قائل ہیں۔ اور بعض اسلامی علماء کا رجحان بھی اسی طرف ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ سب سے پہلا انسان یک بیک وجود میں آیا۔ اور درمیان کی تمام ارتقائی منزلوں کو پھاند کر وہ شعور کی آخری سرحد پر پہنچ گیا۔

الجھنیں بہت ہیں۔ کوئی کہاں تک سلجھائے۔ بہر طبیعاتی ارتقا کا ذکر تھا معاشرے کا ارتقا بھی انہی خطوط کے برابر برابر ہوا ہے۔ زندگی میں پیچیدگیوں کے باوجود ایک طرح کی ہمواری ہے جنہیں قوموں کے عروج و زوال اور انسانی معاشرے کے مدوجزر کی داستانیں یاد ہیں، وہ فطرت اور تاریخ دونوں میں ارتقا کے قائل ہیں۔ آج تاریخ کی رفتار ترقی پہلے کے مقابلے میں تیز بتائی جاتی ہے لیکن اس کے باوجود ہم دیکھتے ہیں کہ جب تک کوئی قوم معاشری ارتقا کی تمام درمیانی منزلوں سے نہیں گزر لیتی۔ وہ جمہوریت اور مساوات کی آخری منزل پر نہیں پہنچتی (اور یہ بھی کون کہہ سکتا ہے کہ یہ آخری منزل ہے) اس میں شبہ نہیں کہ انسانی مساوات کی منزل ابھی دور ہے۔ آج دنیا میں ایسی قومیں بستی ہیں جو جمہوریت کے احساس سے محروم ہیں۔ اور ایسی قومیں بھی ہیں جو اس سے آگے بڑھ کر معاشی مساوات کے قریب پہنچ چکی ہیں۔ اس سے آگے بڑھنے کا ارادہ کر رہی ہیں۔ جب تک کسی معاشرے میں آگے بڑھنے اور ترقی کرنے کی صلاحیت پیدا نہیں ہوتی۔ وہ کبھی آگے نہیں بڑھتا۔ صرف چند افراد کی کوششیں اسے آگے بڑھانے یا انقلاب لانے میں مستقل طور سے نہ کبھی کامیاب ہوئی ہیں اور نہ آج اس کی امید ہے۔

ایک طرف یہ کہا جاتا ہے کہ معاشرے کی تاریخی رفتار میں ارتقا کا امکان نہیں۔ دوسری طرف پرانے اور نئے نظامِ حیات کے درمیان ایک عبوری دور بتایا جاتا ہے۔ یہ دونوں چیزیں ساتھ ساتھ نہیں ہو سکتیں۔ عبوری دور کا امکان صرف ارتقا کی صورت میں ہے۔ اگر معاشرے کی تاریخ ارتقا کے لیے ناسازگار ہے۔ اس میں صرف انقلابی طوفان اٹھتے ہیں۔ اور انقلاب کے ہنگامہ خیز زلزلے آتے ہیں۔ تو اس میں کسی طرح بھی عبوری دور کی گنجائش نہیں نکل سکتی۔ اور اگر نکل سکتی ہے تو صرف اس وقت جب زندگی کے رواں دواں کارواں کو کسی ایک مقام پر ٹھہرا دیا جائے۔ جو زندگی کی تغیر پذیر اور سفر پسند فطرت کے خلاف ہے۔ اقبال کو لوگ رجعت پسند بتلاتے ہیں لیکن اس نے ذیل کے شعر میں زندگی کی جو فطرت بتائی ہے اس پر اس ملنز کی ترقی پسندی کو قربان کیا جا سکتا ہے۔

ٹھہرتا نہیں کاروانِ وجود
کہ ہر لحظہ ہے تازہ شانِ وجود

ارتقا کی حالت میں زندگی درجہ بدرجہ آگے بڑھتی ہے۔ پھونک پھونک کر قدم رکھتی ہے اس لیے جب تک وہ آخری منزل پر نہ پہنچ جائے [illegible] گا کہ وہ عبوری دور سے گزر رہی ہے۔ بیچ کی منزلیں طے کر رہی ہے۔ اگر زندگی ایک منزل سے دوسری منزل تک جست لگا کر پہنچتی ہے۔ اور زندگی کی رفتار تیز ہو جانے کی وجہ سے آگے بڑھنے کی اب صرف یہی ایک صورت رہ گئی ہے (اور یہی انقلاب ہے) تو عبوری دور کا [illegible] صورت میں یہ ہوگا کہ زندگی کسی منزل پر اتنی مدت تک ٹھہر جائے کہ اس کی تازگی جاتی رہے۔ یہ سکون ہے اور یہ زندگی کے مزاج کو سازگار نہیں۔

یہ عبوری دور کی جو علامت بتائی جاتی ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہمارے نقادوں کے ذہن میں زندگی کا کوئی واضح تصور نہیں وہ زندگی کی رٹ لگاتے ہیں لیکن اس کی فطرت اور مزاج سے ناواقف ہیں۔ زندگی کی فطرت میں تضاد کاری ہے۔ جو اس کی روز افزوں ترقی کی ذمہ دار ہے۔ اگر زندگی میں باہم آویزش رکھنے والی کیفیات کا اجتماع نہ ہوتا تو ہم اس کی فطرت کو جدلیاتی کبھی نہ کہتے۔ زندگی کے عناصر کی آویزش ہی اس کی جدلیت ہے۔ میں نے زندگی کی حقیقت بے نقاب کرتے ہوئے عرض کیا تھا کہ یہ ایک برقی رو ہے جس میں مثبت اور منفی دو طرح کی لہریں گھلی ہوئی ہیں۔ زندگی اصلیت کے اعتبار سے اگرچہ لطافت ہے۔ لیکن جلوہ نمائی کے لیے اسے کثافت کا سہارا لینا پڑا۔ متضاد کیفیتوں میں توازن برقرار رکھنا بڑا دشوار کام ہے۔ جب توازن بگڑتا ہے تو زندگی سہارا ڈھونڈتی ہے یہی جدلیاتی عمل ہے۔

ادب کا زندگی سے جو ناتا ہے اس کا تقاضا ہے کہ زندگی کی تضاد کاری کی جھلک ادب میں بھی نظر آئے۔ آج ادب میں جو متضاد نظریے زور پکڑتے جا رہے ہیں، ہمارے نقاد اس کی وجہ یہ سمجھتے ہیں کہ زندگی اس وقت عبوری دور سے گزر رہی ہے۔ ابھی ہم کسی منزل پر نہیں پہنچے اس لیے ہمارے ادبی نظریوں میں تضاد ہے۔ ہم میں مختلف میلانات پائے جاتے ہیں۔ جن میں بظاہر سمجھوتہ ناممکن ہے۔ انفرادیت و اجتماعیت۔ روایت و بغاوت۔ واقعیت و تخیلیت۔ مقصدیت و رومانیت۔ داخلیت و خارجیت۔ جدت و قدامت۔ مادیت و روحانیت۔ یہ متضاد نظریے اگر ہماری موجودہ زندگی کی الجھنیں اور آزمائشیں ہیں۔ تو ہمارے ادیب مطمئن رہیں۔ وہ ان آزمائشوں سے کبھی نجات نہ پا سکیں گے۔ وہ انہیں عبوری دور کے مذبذب کی پیداوار کہہ کر ان سے پیچھا نہیں چھڑا سکتے۔ یہ متضاد نظریے ضرور ہیں۔ ان میں اختلاف اور آویزش مسلم ہے۔ لیکن یہ عبوری دور کی پیداوار نہیں۔ ان میں زندگی کی تضاد کاری ہے۔ زندگی کے متضاد پہلوؤں کی جھلک ہے ان متضاد میلانات میں توازن قائم رکھنا ادب ہے ان الجھنوں سے سلجھن پیدا کرنا ادب ہے۔ ان کے پیچ و خم کو قائم رکھتے ہوئے ان میں سے سیدھی راہ نکال لینا ادب ہے۔ یہ بھول بھلیاں ضرور ہے لیکن کامیاب وہ ہے جو اس بھول بھلیاں سے بچ کر نکل آئے اور اس میں کھو نہ جائے۔ اس میں کھو جانے والے یہ سمجھتے ہیں کہ وہ اس کو توڑ پھوڑ کر نئی راہ نکال سکیں گے۔ یہ زندگی سے منہ موڑنا ہے۔ دریا کی موجوں سے ٹکرانا زندگی ہے۔ موجوں کی تاب نہ لا کر ساحل پر محفل آرائی کرنے والے زندہ نہیں۔ "زندگی طرب گاہ خسرو نہیں" "کوہ بے ستوں" ہے۔ زندگی کا ادب طرب گاہ خسرو کا مزدور نہیں ہوتا۔ کوہ کن ہوتا ہے۔ آج کے بے بصر ادیبوں سے تیز نظر تو وہ شاعر تھا جو زندگی کی تضاد کاری کی وضاحت کرتے ہوئے کہہ گیا تھا۔

زندگی انجمن آرا و نگہبان خود است
اے کہ در قافلۂ با ہمہ شو بے ہمہ شو!!

یہاں نئی نسل کی ایک ذہنی الجھن سلجھاتے چلیں۔ جوش کے لفظوں میں بیگانگان خامی ہی دراصل آج کے اردو ادب کی ساری ابتری اور اردو تنقید کی افراتفری کے ذمہ دار ہیں۔ زندگی کے مزاج کو پہچان کر ہی ہم ادبی نظریوں کی چھان پھٹک کر سکتے ہیں۔ اس وقت ہمارے سامنے

تین سلسلے ہیں، فطرت، معاشرہ اور ادب۔ فطرت ان میں مقدم ہے۔ معاشرے کی بنیاد فطرت پر ہے۔ اور ادب کی بنیاد معاشرے اور فطرت دونوں پر۔ فطرت نے جب ارتقا کی طرف قدم بڑھایا تو بالکل ابتدائی فطری تقاضوں نے ابتدائی معاشرے کو جنم دیا اور جیسے جیسے انسان حیوانی افق سے انسانی افق کی طرف بڑھتا گیا۔ معاشرے میں ترقی کے آثار رونما ہوتے گئے۔ ایک زمانہ تھا جب انسان برہنہ تن گپھاؤں میں زندگی بسر کرتا تھا۔ اور کچا گوشت کھا کر اپنا پیٹ بھرتا تھا۔ اس وقت اس کی زندگی کی ضرورتیں جیسی سادہ اور ابتدائی قسم کی تھیں۔ اس کا معاشرہ بھی اتنا ہی سادہ اور ابتدائی تھا۔ اس کی ابتدائی ضرورتیں اس کے جبلی تقاضوں تک محدود تھیں۔ لیکن مل جل کر زندگی گزارنے کی وجہ سے کچھ نئی اجتماعی ضرورتیں وجود میں آئیں جنھوں نے نئے تقاضوں کو ابھارا۔ یہ نئے تقاضے سماج کی پیداوار تھے۔ خالص سماجی ضرورتیں پوری کرتے تھے۔ اس لیے ان کی اساس سماج قرار پایا لیکن خود سماج کی اساس فطرت تھی۔ فطری اور جبلی تقاضوں نے انسان کو مل جل کر مشترکہ زندگی بسر کرنے پر مجبور کیا تھا۔ اس لیے گو بواسطہ سہی فطرت کو بھی سماجی تقاضوں کی تمدنی پیداوار کی اساس قرار دینا ہوگا۔ ادب سماج کی اعلیٰ تمدنی تقاضوں کی پیداوار ہے اس لیے صحت مند ادبی نظریہ یہ ہے کہ ادب کے جدید رجحانات فطرت کے مزاج سے ہم آہنگ ہوں اور معاشرے کے ارتقائی رُخ متعین کرنے میں ہماری مدد کریں۔

فطرت کا مزاج کیا ہے؟ اس سوال کے جواب پر ہمارے تمام تنقیدی نظریوں کی بنیاد ہے۔ اس لیے اس کی تعیین تنقید سے پہلے ہو جانی چاہیئے۔ اُردو کی جدید تنقید میں آج کل دو نظریے زیادہ نمایاں ہیں۔ ایک معاشی جو کارل مارکس کی طرف منسوب ہے۔ دوسرا جنسی جو فرائڈ کے ذہن کی تخلیق ہے۔ ان نظریوں کی بنیاد انسان کی دو ابتدائی اور فطری خواہشیں ہیں۔ ایک تلاش معاش دوسرے جنسی تجسس۔ ہم نے ان خواہشوں کو فطری اس لیے کہا کہ ان کی پیدائش میں سماجی تقاضوں کو دخل نہیں۔ انسان یہ خواہشیں حیوانی زندگی کے دور سے اپنے ساتھ لایا جو انسانی دنیا میں قدم رکھنے کے بعد بھی اگرچہ برقرار رہیں۔ لیکن ان کی حیثیت یہاں آ کر ذرا بدل گئی۔ اوّل اوّل انسان کی زندگی کا مقصد اپنی ان خواہشوں کی تکمیل تھا۔ اس کے بعد غذا کو اس نے بقائے شخص کا وسیلہ سمجھا۔ اور جنس کو بقائے نوع کا۔ اوّل اوّل یہ خواہشیں مقصد کی حیثیت رکھتی تھیں۔ بعد میں یہ ایک اور اچھے مقصد کا ذریعہ بنیں۔ انسان نے حیوانی درجے سے ابھر کر انسانی درجے میں قدم رکھا۔ اس لیے شروع میں حیوان اور انسان میں کچھ زیادہ فرق نہ تھا۔ حیوان کی طرح وہ جبلت کا غلام تھا۔ اس کے سارے تقاضے پیدائشی قسم کے تھے۔ بھوک، گرمی، سردی، جسمانی تکلیف کا وہ صرف احساس کر سکتا تھا۔ جب وہ اس دور سے آگے بڑھا تو احساس نکھر کر جذبے کی شکل اختیار کی اور اس میں محبت، نفرت، غم و غصہ، ایثار و قربانی وغیرہ اعلیٰ پاکیزہ جذبات نے پرورش پائی۔ اس کے بعد عقل کے نشو و نما پاتے ہی اس کی دنیا بدل گئی اور دل پر عقل کا پہرہ بیٹھ گیا۔

آئیے اب رہبر ذہن نے مذہب کو پرانی نسل کی الجھن بنایا ہے اور جنس کو نئی نسل کی۔ اس لیے میں نئی نسل کی الجھن کو لے کر اس مسئلے کو سلجھانا چاہتا ہوں۔ انسان اوّل اوّل عورت کو — غذا کی طرح — جنسی خواہش کی تسکین کا ذریعہ سمجھتا تھا اور ہر جنس اور موسمی عورت کو للچائی ہوئی نظروں سے دیکھتا تھا۔ اس وقت تک اس جنس لطیف نے اس کے دل میں محبت کی جوت نہ جگائی تھی۔ محبت نے آہستہ آہستہ پنانا سکھایا جسے وہ ہر شے کا پروانہ تھا۔ اب ایک دیوی کا پجاری بنا۔ جس کی قربان گاہ پر اس نے اپنا سب کچھ چڑھا دیا۔ اس زمانے سے عورت اور مرد میں نباہ کے عہد و پیمان استوار ہوئے۔ لیکن جب تک انسان پر جنسی محبت کا بھوت سوار رہا وہ ہر عورت کو ایک ہی نگاہ سے دیکھتا رہا۔ جب ترقی سے ایک قدم آگے بڑھایا تو اس نے ماں، بہن، بیوی میں فرق کیا۔ اس سے پہلے ذاتی محرم رشتوں سے شادی کیا کرتے تھے۔ اس کے بعد یہ شادیاں ممنوع قرار پائیں۔ یہ جذبہ محبت کی تہذیب تھی ———

جنسی محبت کے جذبے کی تہذیب بھی ہوئی اور اس کی مثالیں بھی ہمیں پرانی تہذیبوں میں ملتی ہیں۔ قدیم ہندوستان میں عورت کو ... سمجھا جاتا تھا۔ اور کہیں کہیں نا کتخدا لڑکیوں کی پرستش کا رواج بھی تھا۔ بہت ایدیش۔ اور پنچ تنتر کی بعض کہانیاں ہندوؤں ... جذبے اور عمل کی طرف رہنمائی کرتی ہیں۔ یورپ کے سورمائی عہد میں بھی بڑے بڑے سورما عورت کے نام پر مہمیں سر کرتے ... عرب جاہلیت کے اشعار میں عرب کے ربلیڈروں کو عورت کی نظر میں امتیاز حاصل کرنے کے لیے سر دھڑ کی بازی لگاتے ... ہیں۔

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ فطرت کا مزاج ابتدائی فطری تقاضوں کی تحسین و تہذیب ہے جو معاشرتی ارتقاء کے قدم بہ قدم ... جیسا کہ میں نے اوپر عرض کیا، سماج کے تمدنی تقاضوں کی پیداوار ہے۔ اس لیے تہذیب (یا تطہیر) فطرت کا مزاج ہی ... ارتقائی رخ اور ادب کا منہاج بھی ہے۔ جو لوگ ادب کی بنیاد ابتدائی جنسی جذبے یا غذا کو قرار دیتے ہیں۔ وہ الٹے پاؤں ... جانا چاہتے ہیں اور حیات و کائنات ساتھ سے چلنے کی جگہ اسے پیچھے دھکیل رہے ہیں۔ یہ اگر ترقی ہے تو معکوس ... انقلاب ہے جوش نے ذیل کے شعروں میں شاید اسی حقیقت کی طرف اشارہ کیا ہے۔

جب دل کو "شکست زنداں نے"
کر دیا نسل تازہ سے مایوس
وائے بر وضع شاعران جدید
راگ ملکہ لٹ، ترانہ مکھی چوس
ان کے اسلوب میں، بہ سعی بلیغ
اہتمام ترقی معکوس

جنسی نظریۂ حیات کے اثر سے عورت اردو کے نئے ادب میں اپنی پرانی جسمانی گرمیوں اور صنفی دعوتوں کے ساتھ آرہی ... ڈی۔ ایچ لارنس وغیرہ جنس زدہ ادیبوں کی تقلید میں ہمارے یہاں بیگو اور کلونت کور جیسے کردار تخلیق کیے جا رہے ہیں۔ انسان کی ... خواہشیں کریدی جا رہی ہیں۔ سویا ہوا حیوان جاگ رہا ہے۔ اقبال نے اردو ادب کے اسی رجحان کو دیکھ کر کہا تھا۔

ہند کے شاعر و صورت گر و افسانہ نویس!
آہ بیچاروں کے اعصاب پہ عورت ہے سوار

غذائی نظریۂ حیات کی برکت سے آج روٹی انسانیت کی اعلیٰ قدروں کی جگہ لے چکی ہے۔ ہر خیال کی اچھائی اور برائی کا معیار ... روٹی بن گئی ہے۔ مارکس نے جب یہ کہا تھا کہ "اپنے ماحول کے ساتھ میرا تعلق ہی میرا شعور ہے" تو اس کا مقصد یہ نہ تھا ... ماحول کی پیداوار ہوتا ہے۔ وہ شعور اور ماحول کے تعلق پر زور دینا چاہتا تھا۔ ماحول سے وابستگی اس کے پیش نظر تھی۔ اور اس ... پرستی کو دیکھتے ہوئے ماحول پر زور دینا کچھ بے جا بھی نہ تھا۔ لیکن اس کا مطلب آج یہ لیا جا رہا ہے کہ ادیب اپنے ماحول سے ... اور اس سے بلند ہو کر نہ دیکھے۔ یہ ادب کی غایت، فطرت کے مزاج، معاشرے کے ارتقائی رُخ، سے ناواقفیت ہی نہیں، ... ذہنی نارسائی بھی ہے۔

زندگی پر میں جھپٹ سکتا نہیں
جسم سے تیرے لپٹ سکتا تو ہوں!

زندگی پر جھپٹنا نہ ماحول سے چمٹنا ہے اور نہ جسم سے لپٹنا۔ یہ اعلیٰ اخلاقی اور روحانی قدروں کے مطابق اس کو ڈھالنا ہے۔ اس کے لیے فکر کی پرواز اور بقول گوئٹے کی واقعات کی سطح سے بلند ہو کر واقعات پر نگاہ ڈالنے کی ضرورت ہے جس سے ہماری نئی نسل محروم ہے۔ مارکس اور اس کے ہم خیال مفکروں نے فکر کی پرواز کو لامرکزیت سے بچانے کے لیے ماحول اور حقیقت پر زور دیا تھا۔ بقول اقبال ؎

آنکھ طائر کی نشیمن پر رہی پرواز میں

یہ بے پر و بال رقص دکھانے والے طاؤس" طائر فلک کے پر تبلیغ کرنا چاہتے ہیں۔

یہاں ادب اور سیاست کا فرق واضح کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے۔ سیاست میں براہِ راست تبلیغ ہوتی ہے۔ اور ادب میں بوسطہ ادب۔ ادب عوام کے ذہن کی تربیت کرتا ہے۔ اور انھیں اس قابل بناتا ہے کہ وہ آنے والی تبدیلی کو قبول کر سکیں۔ سیاست، شورش بپا کر کے انقلاب لاتی ہے اور انقلاب جیسا کہ پریم چند نے لکھا ہے ہمت مند طریقوں کی ناکامی ہے۔ ادب زندگی اور معاشرے کا خادم ہے۔ ہمارے ادیب اسے سیاست بنانا چاہتے ہیں۔ یہ خود مارکسی نظریۂ ادب کے منافی ہے۔ ٹراٹسکی نے اپنی مشہور کتاب ادب اور انقلاب میں ادیب کا اپنے ماحول سے تعلق بتلاتے ہوئے لکھا تھا۔

"فنی تخلیق فن سے باہر وجود میں آنے والے جدید محرکات کے زیر اثر قدیم ہیئتوں کو پیچیدہ انداز سے الٹ کر کام لینے کا نام ہے۔ اس لحاظ سے فن کی حیثیت ایک خادم کی سی ہے۔ یہ کوئی ایسا منقطع عضو نہیں جو خود اپنے کو کاٹ کاٹ کر کھائے۔ یہ ایک متمدن انسان کا عمل ہے جو اپنی زندگی اور ماحول سے غیر منقطع طور پر وابستہ ہے۔"

ایک متمدن انسان کی ماحول سے وابستگی اس قسم کی نہیں ہوتی —— یا نہیں ہو سکتی۔ جس قسم کی وابستگی ایک غیر متمدن انسان کی اپنے ماحول سے ہوتی ہے۔ انسان کبھی ماحول کی پیداوار تھا۔ آج وہ اس کا خالق ہے۔ اپنے ماحول پر یہ تسلط سخت جنگ و پیکار کے بعد اسے حاصل ہوا ہے۔ تسخیرِ فطرت اس طویل جد و جہد کا نتیجہ ہے۔ ادب نے اس جنگ و پیکار میں انسان کا قدم قدم پر ساتھ دیا۔ آج بھی اسے انسان کا معاون ہونا چاہیے۔ آج بھی اسے انسان کی اعلیٰ قدروں کا تحفظ کرنا چاہیے۔ انسان کی ضرورت قدر نہیں۔ اس کی تہذیب قدر ہے پانی پینا قدر نہیں۔ خشک زمین سے پانی کے چشمے نکالنا قدر ہے۔ ماحول سے چمٹے رہنا قدر نہیں۔ اس کو ڈھالنا۔ بنانا اور سنوارنا قدر ہے۔ ادیب کو قدروں کا خالق اور ان کا محافظ ہونا چاہیے یہ زندگی کی خدمت ہے —— زندگی کو آگے بڑھانا ہے۔ روٹی کو آگے بڑھانا ہے۔ روٹی کو زندگی کی قدر قرار دینے والے زندگی کو آگے بڑھانے کی بجائے پیچھے لے جانا چاہتے ہیں۔ روٹی سیاست کی قدر ہو سکتی ہے۔ زندگی کا سہارا بھی ہو سکتی ہے۔ لیکن وہ نہ زندگی کی قدر ہے نہ ادب کی۔ جنسی خواہش انسان کی فطرت ہے جس طرح غذا اس کی فطرت ہے۔ لیکن یہ دونوں جسم کے مطالبے ہیں اور انسان جسم ہی نہیں شعور بھی ہے۔ بلکہ جسم سے زیادہ شعور ہے۔ شعور نے انسان کو جنسی خواہش سے احساسِ جمال تک پہنچایا اور غذا کی طلب سے اخلاقی توانائی تک۔ ادب کو جمال، قوت، اور حق تک

کا ایک رواں ہونا چاہیے۔ اقبال نے ذیل کے اشعار میں انسان کی انہیں تمدن آفریں تخلیقی صلاحیتوں کا ذکر کیا ہے۔

نو شب آفریدی چراغ آفریدم ——— سفال آفریدی ایاغ آفریدم

بیابان و کہسار و راغ آفریدی ——— خیابان و گلزار و باغ آفریدم

من آنم کہ از سنگ آئینہ سازم

من آنم کہ از زہر نوشینہ سازم

اگر زندگی سے فرار ادب نہیں تو زندگی کی دلدل میں پھنس کر رہ جانا اور اس میں لوٹ لگانا بھی ادب نہیں ہو سکتا۔ آج کے سماج میں معاشیات کی جو اہمیت ہے۔ وہ مناسب ہے لیکن ادب میں اس کو جو جگہ دے دی گئی ہے وہ نامناسب ہے۔ اس سے اخلاقی اور روحانی قدریں پس منظر میں جا پڑی ہیں۔ ادب میں سیاست آ گئی ہے۔ پھول کی پتی سے ہیرے کا جگر کاٹا جا رہا ہے۔ سوئی سے پھوڑے کا کام لیا جا رہا ہے۔ یہ ادب نہیں۔ ایک مشہور نقاد کے لفظوں میں یہ ایسا ہے۔ جیسے کسی پل کی تعمیر سے اصلاح اخلاق کا کام لینا یا گھنٹا مار کے گھر چھوڑنا۔ موجودہ نظام حیات اس قابل نہیں کہ اسے زندہ رہنے دیا جائے۔ لیکن اس کی شکست و ریخت میں ادب کو اپنا مزاج، اپنا مقام اور اپنی روش فراموش نہ کرنی چاہیئے ادب قدروں کا خالق ہے۔ سیاست کے میدان میں اترنا اور معاشی برکتیں ایک طبقے سے چھین کر دوسرے طبقے کے حوالے کرنا۔ اس کو زیب نہیں دیتا۔ یہ اس کے مزاج و منہاج کے لیے ناسازگار ہے اور بقول ہربرٹ ریڈ نمی سی تتلی کو نرم و نازک پھول کی پتیوں سے اڑا کر گھڑ گھڑانے والی مشین کے آہنی پہیئے پر بٹھاتا ہے۔

یہ بھی صحیح نہیں کہ مارکس کے نزدیک تاریخ کا رُخ متعین کرنے والا تنہا عنصر معاشیات ہے۔ اس کے رفیق اینگلز نے اپنے ایک خط میں اس خیال کی تردید کرتے ہوئے لکھا ہے کہ "سیاست، قانون، فلسفیانہ نظریات، مذہبی خیالات بھی تاریخی مسابقت پر اثر ڈالتے ہیں اور اکثر ان مسابقتوں کی شکل متعین کرنے میں غالب اور نمایاں حصہ لیتے ہیں۔" ادب بھی ان مؤثر عناصر میں سے ہے۔ ادب نے آج سے پہلے فلسفہ اور مذہب کا ساتھ دے کر ایک صالح انسانی تہذیب کی تعمیر کی تھی۔ آج بھی وہ یہ خدمت انجام دے سکتا ہے۔ اگر ادب نے سیاست کی جگہ لی اور اپنی ساری کوششیں غیر طبقاتی سماج کے قیام کے لیے وقف کر دیں تو اس کی موت زیادہ دور نہیں۔ طبقاتی کشاکش ختم ہونے کے ساتھ ہی وہ بھی دفن ہو جائے گا۔

ادب کا براہ راست معاشی مسائل میں دخل دینا اور طبقاتی اونچ نیچ مٹانے کا بیڑا اٹھانا ایسا ہے جیسے مذہبی خیالات کی تبلیغ اور اخلاقیات کی نشر و اشاعت کا کام ادب سے لینا۔ دونوں ادب کے عمل دخل سے باہر ہیں۔ ادب ابلاغ ہے تبلیغ نہیں۔ لیکن اس کے باوجود موجودہ معاشی تفاوت کو ادب کی حمایت حاصل نہ ہونی چاہیئے۔ ادب اپنی حدود میں رہ کر بھی ترقی پسند رجحانات کی رہبری میں حصہ لے سکتا ہے۔ ادب کا کوئی خاص موضوع نہیں۔ ادب زندگی کا رفیق ہے۔ اس میں زندگی کی سی وسعت ہے۔ کسی ایک طبقے کے لحاظ سے، وہ کتنا ہی بڑا کیوں نہ ہو۔ کسی ایک موضوع کے ساتھ ادب کو مخصوص کر لینا ادب کی بلند فطرت کے خلاف ہے۔ ادب سے یہ مطالبہ کیا جا سکتا ہے کہ وہ جو کچھ کہنا چاہتا ہے۔ آسان اور عام فہم زبان میں کہے تاکہ زیادہ سے زیادہ لوگ اس سے استفادہ کر سکیں۔ لیکن اس سے یہ مطالبہ نہیں کیا جا سکتا کہ وہ اپنی سطح سے اتر کر وہ بات کہے جو عوام چاہتے ہیں۔ عوام کو اٹھانے کی بجائے خود گر جائے۔ ان کی ذہنی تربیت کو نظر انداز کر کے ان کے جسم پر تیل کی مالش کرنے لگے۔

مولانا اسماعیل میرٹھی نے بچوں کے لیے نظمیں لکھیں تو ان کی ذہنی سطح کے مطابق انہوں نے "کوا"، "ریل گاڑی" اور "ایک لڑکی بگھارتی ہے دال" جیسے سامنے کے موضوعات منتخب کئے۔ آج زندگی کے گوناگوں موضوعات میں سے کسان، مزدور، درانتی، ہتھوڑا، جیسے دروس کو ادب کے لیے مخصوص کیا جا رہا ہے۔ جس معنی میں اسماعیل میرٹھی کی شاعری بچوں کی شاعری تھی۔ اس معنی میں آج کا اردو ادب عوام کا ادب ہے۔ وہ بھی محدود تھی یہ بھی محدود ہے۔ جوش کہتے ہیں :-

وہ دو سالم کا شاعر یکتا! !      شعر میں گانٹھ دے جو جیبی دروس
اس کے ذوق سخن کی دنیا میں      صرف اک فصل ہے، نہ ماہ نہ پوس
ایک ہی میکدے میں سب مدہوش
ایک ہی دائرے میں سب محبوس

---

# طبقۂ معتزلہ

نیاز فتح پوری

افراد کی طرح قوموں کی بھی نفسیات ہوا کرتی ہے جس میں واقعات و حوادث کے ساتھ ساتھ تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں اور جنہیں عروج یا زوال کا سبب قرار دیا جاتا ہے۔ لیکن بعض قوموں کی بھی تاریخ کا مطالعہ ہم کو یہ بتاتا ہے کہ کبھی کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ صرف ایک واقعہ نے یک لخت ساری نفسیات کو بدل کر رکھ دیا۔ اور ہوا کا رُخ دفعتاً ادھر سے اُدھر ہو گیا۔ تاریخ اسلام میں ہم کو ایسا ہی واقعہ ملتا ہے جس کو عام طور پر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی۔ حالانکہ اس کی اہمیت اتنی بڑی ہے کہ اگر وہ واقعہ پیش نہ آتا تو آج ساری دنیا کی تاریخ کچھ اور ہوتی۔

رسول اللہؐ کی حیات میں اسلام کی اجتماعی حیثیت ایک ایسی رسی کی تھی۔ جس کی تمام لڑیں ایک دوسرے سے گتھی ہوئی تھیں لیکن آپ کی آنکھ بند ہوتے ہی یہ لڑیں ایک دوسرے سے جدا ہونے لگیں۔ اور اسلام کی "حبل متین" کمزور ہو گئی۔ ایسا کیوں ہوا۔ اس اتحاد کے ختم ہونے کا سبب کیا تھا؟ اس کا جواب مشکل نہیں۔ کیونکہ جس نے تاریخ اسلام کا سرسری مطالعہ کیا ہے وہ بھی سمجھ سکتا ہے کہ اس کا سبب رسول اللہؐ کی جانشینی یا خلافت کا جھگڑا تھا۔ لیکن یہ بات یہیں ختم نہیں ہو جاتی۔ ذہن انسانی پھر سوال کرتا ہے کہ یہ جھگڑا کیوں ہوا۔ اس اختلاف کی وجہ کیا تھی۔ اور اس کا جواب ہم اس کے سوا کچھ نہیں دے سکتے کہ اس اختلاف و نزاع کا سبب صرف یہ تھا کہ رسول اللہؐ وقتِ رحلت نہ اپنا جانشین نامزد کر گئے اور نہ کوئی واضح ایسا اصول متعین فرما گئے جس کو سامنے رکھ کر ان کی جانشینی کا مسئلہ طے کیا جا سکتا۔ اور تاریخ اسلام کا یہی وہ ایک واقعہ ہے جس نے نہ صرف تاریخ اسلام بلکہ تاریخ عالم کا رُخ ادھر سے اُدھر کر دیا ——— ہر چند اس باب میں اہل السنۃ والجماعۃ اور شیعی حضرات اپنی اپنی طرف سے متعدد دلائل پیش کرتے ہیں لیکن ان میں کسی میں کوئی دلیل قطعی و اذعانی نہیں ہے۔ حجۃ الوداع کے خطبے میں رسول اللہؐ کا حضرت علیؓ کے متعلق یہ ارشاد کہ

مَنْ کُنْتُ مَوْلَاہُ فَعَلِیٌّ مَوْلَاہُ

اپنی جگہ مسلّم۔ رحلت کے وقت آپ کا قلم کاغذ طلب کرنا، جسے واقعۂ قرطاس کہتے ہیں۔ اپنی جگہ بالکل درست۔ اسی طرح زندگی کی آخری ساعتوں میں رسول اللہؐ کا حضرت ابوبکرؓ کو امامت کی خدمت تفویض کرنا بالکل صحیح لیکن ان میں سے کوئی ایک بات بھی ایسی نہیں جسے ہم رسول اللہؐ کا کھلا ہوا اور واضح فرمان یا قطعی دلیل قرار دے سکیں۔

رسول اللہؐ کے ہوش و حواس نے تقریباً اخیر وقت تک ان کا ساتھ نہ چھوڑا تھا۔ اور اگر وہ چاہتے تو نہایت آسانی

کے ساتھ صاف صاف الفاظ میں مسئلہ خلافت کو طے کر سکتے تھے۔ آپؐ اگر یہ کہہ سکتے تھے کہ کاغذ قلم لاؤ تاکہ میں اپنے
کچھ ہدایات چھوڑ جاؤں یا یہ کہ فلاں شخص فلاں فرائض امامت انجام دے تو کیا وہ اس سے زیادہ مختصر بات یہ نہ کہہ سکتے تھے
میرے بعد فلاں شخص کو اپنا سردار منتخب کرنا۔ یا وہ یہ نہ کر سکتے تھے کہ صحابہ میں سے کسی کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر دوسروں
کی وست بیعت ادا دت بڑھانے کا اشارہ فرما دیتے۔ یقیناً آپ ایسا کہہ سکتے تھے ایسا کر سکتے تھے۔ اگر آپ چاہتے لیکن آپؐ نے
ا نہیں چاہا۔ اور اس نہ چاہنے نے ہوا کا رُخ دفعتاً بدل دیا۔ آپؐ نے ایسا کیوں نہیں چاہا، یہ بالکل جدا مسئلہ ہے۔ جس کا ہمارے
موضوع سے کوئی تعلق نہیں۔ ہمارا مقصود تو بہ صورتِ تمہید صرف یہ بتانا تھا کہ اسلام کی اجتماعیت کے درہم برہم ہو جانے کا نتیجہ
یہ کیا تھا جس کی بنیاد پر اسلام متعدد جماعتوں میں بٹ گیا اور آپس کی خانہ جنگیاں شروع ہو گئیں۔

یوں تو یہ تفریق اسی وقت شروع ہو گئی تھی جب رسول اللہؐ کے بعد حضرت ابوبکرؓ کو خلیفہ بنایا گیا۔ کیونکہ یہ حضرت علیؓ کی
خواہشات کے خلاف ہوا تھا۔ اور ان کا ساتھ دینے والے اعزہ کو بھی یہ فیصلہ پسند نہ آیا تھا۔ لیکن چونکہ حضرت علیؓ بڑے صلح کل
انسان تھے۔ اس لیے وہ بالکل خاموش رہے۔ اور آخر وقت تک کوشش کرتے رہے کہ اسلام کا شیرازہ منتشر نہ ہو۔ لیکن جب
حضرت عثمانؓ کی شہادت کا واقعہ پیش آیا۔ اور اس کے بعد اس نے جنگ جمل اور جنگ صفین کی صورت اختیار کی تو وہ پھوڑا جو
مدت سے پکتا چلا آ رہا تھا پھوٹ گیا۔ اور جماعت اسلامی سنی، شیعہ، خارجی، باطنیہ وغیرہ متعدد فرقوں میں بٹ گئی۔ جن میں سے
ایک معتزلہ طبقہ بھی تھا۔

اس وقت ہم سنی، شیعہ اور خوارج کے متعلق کوئی گفتگو کرنا نہیں چاہتے بلکہ صرف معتزلہ جماعت کی بابت مختصراً عرض کرنا
چاہتے ہیں۔ اور یہ انتخاب ہم نے صرف اس لیے کیا ہے کہ اس طبقہ سے زیادہ اسلام کی علمی و ذہنی خدمت کسی اور طبقہ نے انجام
نہیں دی۔

رسول اللہؐ کے زمانے میں اسلام بہ لحاظ عقائد بہت سادہ مذہب تھا اور یہ سادگی اس وقت تک قائم رہی۔ جب تک
اسلام سرزمین عرب تک محدود رہا۔ لیکن رسول اللہؐ کے بعد جب فتوحات کا سلسلہ شروع ہوا اور عرب و عجم ایک دوسرے سے ملے تو
دوسری قوموں کو مذہب اسلام کی حقیقت سمجھانے کے لیے نقل کے علاوہ عقل سے بھی کام لینا پڑا۔ اور یہی وہ چیز تھی جس نے علم
کلام کی بنیاد ڈالی۔ اور معتزلہ طبقہ ہی وہ طبقہ تھا جس نے علم کلام کو انتہائی ترقی تک پہنچایا۔

سب سے پہلے اختلافی مسئلہ جسے اعتزال کی اساس اولین کہنا چاہیئے۔ مسئلہ جبر و قدر تھا۔ یعنی یہ عقیدہ کہ انسان سے
جو گناہ سرزد ہوتے ہیں، وہ خود اس کے اختیاری افعال ہیں اور خدا کی مرضی سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔ اس عقیدے کو سب سے
پہلے معبد نے ظاہر کیا اور اسی لیے اس کی ماننے والی جماعت قدریہ کے نام سے موسوم ہو گئی۔ لیکن چونکہ اس اعتقاد کا اثر وقت
کی سیاست پر بھی پڑتا تھا اور معبد حکومت بنی اُمیہ کا شدید مخالف تھا اس لیے عبدالملک بن مروان نے ۸۰ھ میں معبد کو قتل
کرا دیا۔ مگر یہ عقیدہ معبد کے زمانہ ہی میں اس قدر رواج پا گیا تھا کہ بزور شمشیر اسے دبانا ممکن نہ تھا۔ چنانچہ معبد کے بعد غیلان دمشقی
نے اس کی ترویج شروع کر دی اور اس میں "امر بالمعروف و نہی عن المنکر" کے مسئلہ کو بھی شامل کر دیا۔ جو حکومت کے لیے کہیں زیادہ
خطرناک تھا۔ لیکن چونکہ یہ زمانہ عمر بن عبدالعزیز کا تھا وہ دیانت و امانت میں اپنا مثل نہ رکھتے تھے اور غیلان کی سخت نکتہ چینیوں کو

بڑی خوشی سے گوارا کر لیتے تھے۔ اس لیے ان کے عہد تک تو غیلان پوری طرح کھل کر اپنے عقائد کی تبلیغ کرتا رہا۔ لیکن جب ہشام بن عبدالملک تخت نشین ہوا تو اس نے اسے گرفتار کرا کے پہلے ہاتھ پاؤں کٹوائے اور پھر قتل کرا دیا۔

واضح رہے کہ اس وقت تک معبد اور غیلان کی جماعت کو صرف قدریہ یا عدلیہ کہتے تھے اور اعتزال یا معتزلہ کا نام کوئی نہ جانتا تھا۔

یہ وہ زمانہ تھا جب بصرہ دارالعلوم کی حیثیت رکھتا تھا اور حسن بصری کے حلقۂ درس کا بڑا شہرہ تھا۔ ان کے شاگردوں میں عمرو بن عبید اور واصل بن عطا دو شخص ایسے بھی تھے جو غیر معمولی قوت اجتہاد رکھتے تھے اور منقولات سے زیادہ معقولات کے حامی تھے۔

اس وقت فقہ اسلامی کی چار اصطلاحیں کافر، فاسق، فاجر، منافق شدت کے ساتھ زیر بحث تھیں اور خصوصیت کے ساتھ یہ مسئلہ زیادہ مابہ النزاع تھا کہ گناہ کبیرہ کے مرتکب کو کیا سمجھنا چاہیئے۔ اس سے قبل گناہ کبیرہ کے مرتکب کو فاسق و فاجر کے لقب سے یاد کرتے تھے۔ لیکن خوارج نے کہا کہ ایسے شخص کو کافر کہنا چاہیئے۔ چنانچہ ایک دن یہی مسئلہ پیش تھا کہ حسن بصریؒ نے کہا میرے نزدیک ایسا شخص مسلمان تو ہے لیکن منافق مسلمان، واصل بن عطا نے کہا: میں ایک تیسری صورت اختیار کرتا ہوں اور وہ یہ کہ ایسا شخص نہ مسلمان ہے نہ کافر۔ حسن بصریؒ یہ سن کر بہت برہم ہوئے اور واصل و عمرو دونوں درس گاہ سے اٹھ کر چلے گئے۔ کہا جاتا ہے کہ ان کے چلے جانے کے بعد حسن بصریؒ نے واصل کی بابت کہا "قد اعتزل منی" یعنی اس نے مجھ سے روگردانی اختیار کی اور اس کے بعد ہی اس کا لقب معتزلی ہو گیا۔

مجھے روایت کے اس آخری ٹکڑے سے اختلاف ہے کیونکہ حسن بصریؒ کے یہ الفاظ توہین کے تھے اور معتزلہ جماعت جو اپنے آپ کو فخریہ معتزل کہتی تھی کبھی اس نام سے موسوم ہونا گوارا نہ کرتی۔ جس کی بنیاد توہین و تذلیل رہی ہو۔ علاوہ اس کے یہ بات تاریخی حیثیت سے بھی صحیح نہیں کیونکہ سیاسی نقطۂ نظر سے معتزلہ جماعت بہت پہلے وجود میں آ چکی تھی۔

جب حضرت علیؓ خلیفہ ہوئے تو بعض اکابر صحابہ نے بیعت سے انکار کر دیا تھا۔ جن میں طلحہ، زبیر، سعد بن ابی وقاص، عبداللہ بن عمر، زید بن ثابت وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ ان میں سے طلحہ اور زبیر نے تو علانیہ حضرت علیؓ کی مخالفت شروع کر دی۔ لیکن اور حضرات غیر جانب دار رہے۔ اہل مدینہ کی روش بھی عموماً غیر جانب دارانہ تھی۔ اور بصرہ کی تیمی جماعت بھی نیوٹرل تھی۔ اور حاجب طبری نے اس جماعت کی غیر جانب دارانہ پالیسی کے لیئے لفظ اعتزال استعمال کیا ہے۔ نوبختی نے بھی ان نیوٹرل رہنے والوں کو معتزلہ کہہ کر یاد کیا ہے۔ اس لیے اعتزال اور معتزلہ کا لفظ حسن بصری کی درس گاہ سے نہیں نکلا بلکہ اس سے پہلے ہی وجود میں آ چکا تھا۔ اور چونکہ خلافت علیؓ کے مسئلہ میں واصل اور عمرو بن عبید نیوٹرل تھے اس لیے اگر حسن بصریؒ ان کو معتزلہ نہ کہتے تو بھی وہ معتزلہ ہی کہلاتے۔ اس غیر جانب داری کی مذہبی توجیہہ انہوں نے یہ کی تھی کہ حضرت علیؓ، طلحہ، زبیر اور حضرت عائشہؓ سب اپنی اپنی جگہ سچے مسلمان تھے لیکن آپس کی لڑائی نے ان کو دو جماعتوں میں تقسیم کر دیا تھا۔ پھر ظاہر ہے کہ ان دو میں سے صرف ایک جماعت ہی حق پر ہو گی۔ جس کا ہم کو علم نہیں۔ اس لیے نیوٹرل رہنا ہی مناسب ہے لیکن اس غیر جانب داری کے کچھ سیاسی اسباب بھی تھے۔ اس میں شک نہیں کہ واصل بن عطا ایک حد تک علویین کا مخالف اور علویین کا طرف دار تھا۔ یعنی وہ حضرت ابوبکرؓ اور

حضرت عمرؓ کو تو غاصبِ خلافت نہ سمجھا تھا۔ لیکن حضرت علیؓ کو حضرت عثمانؓ پر مزید ترجیح دیتا تھا۔ اور یہی عقیدہ زیدیہ شیعی جماعت کا بھی تھا۔ جس کی فقہ واصل بن عطا نے ہی مرتب کی تھی۔ علویین کے ساتھ اس کی ہمدردی کا ایک سیاسی سبب بھی تھا اور وہ یہ کہ ٹھیک اس وقت امویین کا دور دورہ تھا، عباسیین نے ابھرنا شروع کیا جو اہلِ بیت ہونے کے لحاظ سے اپنے آپ کو مستحقِ خلافت ظاہر کرتے تھے اور جن سے واصل کو بڑی دلچسپی تھی اور جن کو کامیاب بنانے کے لیے علویین کو ساتھ رکھنا ضروری تھا۔ لیکن وہ کھلم کھلا امویین کی مخالفت بھی نہ کر سکتا تھا کیوں کہ مذہب اعتزال آہستہ آہستہ اموی دربار میں بھی جگہ پیدا کرتا جا رہا تھا۔ بلکہ یزید بن عبدالملک نے تو علانیہ اس مسلک کو قبول کر لیا تھا۔

معتزلہ کی ترقی کا زمانہ بنو عباس کا دورِ خلافت تھا۔ سفاح پہلا فرماں روا تھا لیکن وہ صرف چار سال حکومت کر سکا۔ اور قیامِ سلطنت کی ابتدائی دشواریوں کی وجہ سے وہ کسی اور طرف توجہ نہ کر سکا۔ لیکن دوسرے فرماں روا منصور کے زمانے میں معتزلہ کے قدم پوری طرح جم گئے۔ واصل کا ساتھی عمرو بن عبید چونکہ منصور کا بچپن کا دوست تھا اور دونوں ہم سبق رہ چکے تھے۔ اس لیے اس کے دربار میں عمرو بن عبید کو بہت رسوخ حاصل ہو گیا اور منصور اس سے اس قدر محبت کرنے لگا کہ جب اس کا انتقال ہوا تو خود منصور نے اس کا مرثیہ لکھا جو اپنی نوعیت کا بالکل پہلا شعر تھا۔

واصل بن عطا چونکہ پہلے ہی سے آلِ عباس کا طرف دار تھا اس لیے اس زمانے میں اس کے مسلک کو یوں بھی مقبول ہونا چاہیے تھا لیکن اس کا ایک بڑا سبب اور بھی تھا وہ یہ کہ منصور استحکامِ سلطنت کی طرف سے مطمئن ہو کر علوم و فنون کی ترقی کی طرف مائل ہو گیا۔ اور مذہبی مناظروں کی عام اجازت دے دی۔ وہ چاہتا تھا کہ اسلام پر جو نکتہ چینیاں ہوتی ہیں ان کا رد عقلی دلائل سے کیا جائے اور اس خدمت کو معتزلہ ہی پوری طرح انجام دے سکتے تھے جن کا گل سرسبد اس وقت واصل بن عطا تھا۔

واصل کی زباں دانی اور لسانی مہارت کا یہ عالم تھا کہ جب وہ کوئی تقریر کرتا تھا وہ حرف ر سے بالکل خالی ہوتی تھی کیونکہ یہ حرف اس کی زبان سے ادا نہ ہوتا تھا۔ ایک شخص نے امتحاناً اس سے پوچھا کہ اگر تمہیں یہ کہنا ہو کہ وہ گھوڑے پر سوار ہوا اور اپنا نیزہ تانا" تو تم "رکب علی فرسہ وجرّد رمحہ" کی جگہ کیا کہو گے۔ اس نے جواب دیا میں کہوں گا "استویٰ علیٰ جوادہ وسحب عاملہ"

علوم مذہبی میں اس کے تبحر کے ثبوت میں اس قدر کہنا غالباً کافی ہوگا کہ مسائل فقہیہ کے استنباط کے لیے جو چار ماخذ: قرآن حدیث۔ اجماع اور قیاس مانے گئے ہیں وہ اس کے مقرر کیے ہوئے ہیں۔ اصول فقہ کے بڑے بڑے مسائل سب سے پہلے اسی نے پیش کیے ملاحدہ کا رد بھی سب سے پہلے اس نے کیا اور علم کلام کا موجد تو وہ خیر تھا ہی۔

الغرض معتزلہ جماعت میں واصل بن عطا بڑی زبردست شخصیت کا مالک تھا اور اس کے عقائد اس قدر مقبول ہوئے کہ ملک کے تمام بڑے بڑے علما اپنے آپ کو معتزلی ظاہر کرنے پر فخر کرنے لگے۔ اور ایک فرقہ اسی نام سے منسوب ہو گیا جسے واصلیہ کہتے ہیں۔

خلیفہ منصور کے بعد ہارون الرشید کے عہد میں مذہبی آزادی ختم ہو گئی کیونکہ اس میں قدامت پسندی زیادہ تھی اور وہ مذہبی مناظرہ کو پسند نہ کرتا تھا۔ تاہم چونکہ دربارِ خلافت میں برامکہ کا اثر زیادہ تھا جو بڑے علم دوست اور آزاد خیال تھے اس لیے اعتزال کی آبیاری کچھ نہ کچھ ہوتی رہی۔ ہارون الرشید کے بعد جب مامون کا زمانہ آیا تو معتزلہ کو آگے بڑھنے کے لیے کھلا میدان ہاتھ آ گیا۔ کیونکہ مامون خود معتزلی

حامد رہتا تھا۔ ابوالہذیل اور نظام مشہور معتزلی علما جو فلسفہ و حکمت کے زبردست ماہر تھے مامون کے استاد رہ چکے تھے ابوالہذیل کے متعلق مامون کہا کرتا تھا کہ "اظل ابو الہذیل علی الکلام کاظلال الغمام علی الانام" یعنی ابوالہذیل کا سایہ کلام پر ایسا ہے جیسے بادلوں کا سایہ انسانوں پر۔

ہارون کے تعصب نے غیر قوموں کو یہ سمجھنے کا موقعہ دے دیا تھا کہ اسلام عقل کے مقابلے میں نہیں آ سکتا۔ اور اس کی اشاعت صرف تلوار سے ہو سکتی ہے۔ لیکن مامون نے اس بدنامی کو دور کرنے کے لیے ایک بہت بڑی مجلس مناظرہ قائم کی اور جس میں مختلف مذاہب کے بڑے بڑے علما کو شرکت کی دعوت دی۔ ان میں مانوی مذہب کا پیشوا یزدان بخت بھی شریک تھا۔ مسلمانوں کی طرف سے مامون نے ابوالہذیل کو اعتراضات کا جواب دینے کے لیے مامور کیا۔ یہ مناظرہ دنوں تک جاری رہا اور آخرکار میدان ابوالہذیل کے ہاتھ رہا۔ مامون نے نہ صرف بغداد بلکہ ملک کے تمام اضلاع میں مجالس مناظرہ کو رواج دیا اور ہر جگہ آزادی سے مذہبی گفتگو ہونے لگی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ چاروں طرف اسلام کی آزاد خیالی اور عقل پسندی کا شہرہ ہو گیا اور ہزاروں لوگ حلقۂ اسلام میں داخل ہوئے۔

ابوالہذیل کا استدلال بہت دل چسپ ہوتا تھا وہ فریق مخالف کے مسلمات کو سامنے رکھ کر جواب دیا کرتا تھا۔ ایک بار کسی مجوسی عالم سے مناظرہ ہوا جو اپنے مذہب کو اسلام پر فائق قرار دیتا تھا۔ ابوالہذیل نے دوران بحث میں اس سے پوچھا کہ "آگ کیا چیز ہے؟" اس نے کہا "خدا کی بیٹی ہے۔"

ابوالہذیل:۔ "اور گائے کا کیا مرتبہ ہے؟"

مجوسی:۔ "گائیں خدا کے فرشتے ہیں جن کے بازو کاٹ کر دنیا میں کاشت کاری کے لیے بھیج دیا ہے۔"

ابوالہذیل:۔ "پانی کیا ہے؟"

مجوسی:۔ "خدا کا نور۔"

ابوالہذیل:۔ "بھوک پیاس کیا ہے؟"

مجوسی:۔ "شیطان کا فقر و فاقہ۔"

یہ سن کر ابوالہذیل نے کہا کہ مجوس بھی عجیب طبقہ ہے۔ جس نے خدا کے فرشتوں کو ذبح کیا، خدا کے نور سے دھویا، خدا کی بیٹی پر رکھ کر اسے بھونا اور پھر شیطان کے فقر و فاقہ کے حوالے کر دیا۔

ابوالہذیل کی ذہانت کا ایک نہایت دلچسپ واقعہ ملاحظہ ہو۔

ایک بار وہ امیر حسن بن کی مجلس میں پہنچا تو دیکھا کہ ایک نو وارد مسند کے پاس بیٹھا ہوا ہے۔ ابوالہذیل نے پوچھا "یہ کون ہے؟" امیر نے کہا کہ "یہ نجومی ہے اور نجوم کے حساب سے پیشین گوئیاں کرتا ہے۔" ابوالہذیل نے کہا "اگر اجازت ہو تو اس سے کوئی سوال کروں۔" امیر نے کہا "ضرور۔"

ابوالہذیل نے ایک سیب جو امیر کے سامنے ہی رکھا ہوا تھا، اٹھا لیا اور نجومی سے پوچھا "بتاؤ میں اسے کھاؤں گا یا نہیں؟" نجومی نے حساب کر کے جواب دیا کہ "آپ اسے کھائیں گے۔" ابوالہذیل نے سیب ہاتھ سے رکھ دیا اور کہا "میں اسے ہرگز نہیں کھاؤں گا۔" نجومی نے کہا کہ "آپ اسے پھر اٹھائیں، میں پھر غور کرتا ہوں۔ شاید حساب میں کچھ غلطی ہو گئی ہو۔" ابوالہذیل نے اس مرتبہ دوسرا سیب اٹھایا، امیر

نے پوچھا: "دوسرا سیب کیوں نیا؟" ابو ہذیل۔۔۔ اس لیے کہ اگر اس مرتبہ بجوسی نے یہ کہا کہ میں اسے نہ کھاؤں گا تو کھاؤں گا۔" بجوسی بہت خفیف ہوا اور دربار سے چپ چاپ چلا گیا۔

ابو الہذیل کا ساتھی بلکہ اس کا شاگرد نظام جس کا نام ابھی لیا گیا، تمام معتزلی علماء میں تنہا اس خصوصیت کا مالک تھا کہ اسے لکھنا پڑھنا نہیں آتا تھا۔ پھر بھی ادب، تاریخ، فقہ، کلام اور فلسفہ و حکمت کا زبردست ماہر تسلیم کیا جاتا تھا۔ اس کے حافظہ کا یہ عالم تھا کہ قرآن، انجیل، توریت، زبور مع تفسیروں کے اس کو ازبر تھے اور شعرائے عرب کے ہزاروں اشعار اور فلسفہ و کلام کے تمام مسائل اس درجہ مستحضر تھے کہ وہ بلا تکلف ان کا حوالہ دے سکتا تھا۔

ایک دفعہ جعفر برمکی کی مجلس میں ارسطو کا ذکر آیا تو نظام نے کہا کہ مجھے اس کے بعض نظریوں سے اختلاف ہے۔ جعفر نے کہا کہ تم تو پڑھنا جانتے ہی نہیں۔ تم کیا سمجھ سکتے ہو؟ یہ سن کر نظام نے ارسطو کی کتاب کا ایک ایک مسئلہ اور ساتھ ہی ساتھ اس پر اپنا اعتراض بیان کرنا شروع کیا تو جعفر حیران رہ گیا۔

طبیعات میں سب سے پہلے اس نے ثابت کیا کہ رنگ، بو، آواز، ذائقہ، روشنی و حرارت وغیرہ مادی اعراض ہیں اور مادہ اعراض ہی سے مل کر وجود میں آتا ہے۔ وہ جزو لایتجزیٰ کا قائل نہ تھا۔ وہ معجزہ شق القمر اور وجود جنات کا بھی منکر تھا۔ وہ قرآن کی فصاحت و بلاغت کو بھی معجزہ نہ کہتا تھا، لیکن تناسخ کا قائل تھا۔

وہ بڑا لطیف الخیال شاعر بھی تھا۔ چنانچہ اس کا ایک شعر جس میں محبوب کی انتہائی نزاکت کا اظہار کیا گیا ہے ملاحظہ ہو۔

ومر بقلبي خاطرا فجرحته
ولم ار خلقا قط يجرحه الفكر

یعنی جب میں نے اس کا تصور کیا اور اس کا گذر میرے قلب میں ہوا تو وہ زخمی ہو گیا۔ میں نے آج تک کوئی انسان ایسا نہیں دیکھا جو محض تصور و خیال سے زخمی ہو جائے۔

افسوس ہے کہ عین عالم شباب میں اس کا انتقال ہو گیا۔ پھر بھی وہ اپنے بعد کافی تعداد شاگردوں کی چھوڑ گیا۔ جن میں جاحظ کا شمار ائمہ اعتزال میں ہوتا ہے۔ اور جس کی تصانیف میں کتاب الحیوان اور کتاب البیان و التبیین اب بھی مشہور و مقبول ہیں۔ بعد کو معتزلہ جماعت کے دو فرقے نظام اور جاحظ ہی کے نام سے منسوب ہو گئے جنہیں نظامیہ اور جاحظیہ کہتے ہیں۔

اتفاق دیکھئے کہ مامون کے بعد معتصم اور واثق تخت نشین ہوئے اور یہ بھی دونوں معتزلی تھے۔ ان کے عہد کے قاضی القضاۃ احمد بن ابی داؤد جو سلطنت کے سیاہ و سپید کے مالک تھے، وہ بھی معتزلی تھے۔ اس لیے معتزلہ کی وہ ترقی جو مامون کے زمانہ سے شروع ہوئی تھی معتصم اور واثق کے عہد میں انتہائی عروج کو پہنچ گئی۔ اور ساری دنیا کھنچ کھنچ کر اعتزال کی طرف آنے لگی۔

اس کے بعد متوکل تخت نشین ہوا تو یہ ترقی رک گئی۔ کیونکہ وہ فلسفہ و حکمت کا دشمن تھا۔ پھر بھی چونکہ عراق عرب، خراسان، فارس، کرمان اور خوزستان وغیرہ اکثر اسلامی ممالک میں اعتزال پھیل گیا۔ اس لیے متوکل اسے آسانی سے مٹا نہ سکا۔ اور چوتھی صدی ہجری کی ابتدا میں بھی جب معتزلہ پر زوال آ چکا تھا۔ ابو علی جبائی ایسا شخص پیدا ہوا جسے امام الاعتزال مانا جاتا ہے

معتزلہ کے زوال کی صحیح تاریخ ابوالحسن اشعری کے وقت سے شروع ہوتی ہے۔ جو عقائد معتزلہ کے سخت مخالف ہے۔ چونکہ اب عباسیوں کی سلطنت تقریباً ختم ہو چکی تھی۔ اور سلاجقہ کے عروج کا زمانہ تھا۔ جو مذہبی آزادی کے سخت دشمن تھے اس سے اب اعتزال کو جبراً بزور شمشیر مٹایا جانے لگا۔ اور چونکہ سلاجقہ کے بعد بھی جتنی مسلم حکومتیں ظہور میں آئیں سب کی سب اشعری مذہب کی پابند تھیں۔ اس لیے انہوں نے پوری قوت سے اعتزال کا استیصال شروع کر دیا۔ اور آخر کار رفتہ رفتہ عقلی اداروں کے دروازے عوام پر ہمیشہ کے لیے بند ہو گئے۔

---

# واجد علی شاہ کی ایک نایاب تصنیف

ڈاکٹر ابواللیث صدیقی

واجد علی شاہ برصغیر کی سیاسی تاریخ میں ایک بدنام شخص ہے۔ اس کی عیش پرستی اور سلطنت سے بے خبری، ناچ رنگ، ناچ گانے کے جلسے، نقالوں کی محفلیں، شاعروں کے اجتماع اور مصاحبین کی کثرت کو بعض لوگ سلطنت اودھ کی تباہی کا ذمہ دار ٹھہراتے ہیں۔ ہم اس وقت واجد علی شاہ کی زندگی کے اس سیاسی پہلو سے تعلق نہیں رکھتے لیکن اتنا ضرور کہیں گے کہ واجد علی شاہ میں یہ خامیاں نہ بھی ہوتیں تو ایک نہ ایک دن سلطنت اودھ ضرور برطانوی ہند میں شامل ہو جاتی۔ آخر بہادر شاہ ظفر اپنے کردار میں واجد علی شاہ سے مختلف تھے۔ ان پر عیش پرستی، ناچ گانے اور اخلاقی پستی کا الزام نہیں لگایا جا سکتا۔ لیکن ان کا کردار سلطنت دہلی کو نہ بچا سکا۔ دراصل ۱۸۵۷ء سے کم از کم سو سال پہلے سے ہندوستانی سیاست پر برطانوی اقتدار آہستہ آہستہ چھاتا جا رہا تھا۔ یہاں تک کہ انگریز اپنے وطن سے ہزاروں میل دور ایک ایسی سلطنت کے مالک بن بیٹھے جہاں دریاؤں میں امرت بہتا تھا، زمین سونا اگلتی تھی، لیکن جہاں کے لوگ پیٹ بھر کر کھانے اور تن ڈھانکنے کے لیے کپڑے سے بھی محروم تھے۔

اس سیاسی تاریخ کی بحث کو چھوڑ کر اگر تاریخ ادبیات کی طرف آئیں تو یہ زمانہ جو ایسے انتشار اور زوال کا ہے نہایت اہم معلوم ہوتا ہے۔ خود واجد علی شاہ اور بہادر شاہ ظفر اور ان سے متعلق شعرا اور ادیبوں نے جو تخلیقات کی ہیں وہ اس ادبی تاریخ کا ایک مستقل باب ہیں۔ واجد علی شاہ اپنی ایک کتاب میں خود اپنی تصانیف کی تعداد ۴۶[1] بتلاتے ہیں اور ان میں سے بعض کی تفصیل بتاتے ہیں۔ اس سلسلہ میں لکھتے ہیں[2]:

"یہ سب فقیر کے کتب خانے میں موجود ہیں اور جو تنزل سلطنت اور غارت بدمعاشاں میں تاراج ہوئیں وہ خارج از حساب ہیں۔" اس عبارت کے لکھنے کے بعد بھی واجد علی شاہ زندہ رہے اور ظاہر ہے اس عرصے میں اس تعداد میں اضافہ ہی ہوا ہوگا۔ اس اعتبار سے واجد علی شاہ اپنے دور کے ایک ممتاز شاعر اور مصنف قرار پاتے ہیں۔ سلاطین اور امرا کے متعلق اکثر یہ گمان ہوتا ہے کہ جو کلام ان کے نام سے شہرت پاتا ہے وہ سب ان کی تصنیف نہیں ہوتا بلکہ درباری شعرا اور ادیبوں کی کاوشیں بھی ان کے نام سے منسوب ہو جاتی ہیں۔ ممکن ہے بعض حالتوں میں ایسا ہی ہو لیکن واجد علی شاہ کے بارے میں ہماری قطعی رائے ہے

---

[1] "بنی"، ص ۲۴۳ ۔ [2] ایضاً

... ہیں ان کے نام سے منسوب ہیں وہ واقعی ان کی اپنی تصنیف ہیں۔

ان تصانیف کے تنوع اور موضوعات کو دیکھ کر بھی اس خیال کی تائید ہوتی ہے۔ ان کے معاصرین میں سے جن شعرا

۔۔۔نگاروں کی تحریرات محفوظ ہیں ان کو دیکھ کر معلوم ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ ان کے خوشہ چیں نہیں ہیں۔ شاعری میں انکا انداز

اگرچہ عام لکھنوی مذاق کا ترجمان ہے لیکن ان کا اپنا کردار اور ذاتی واقعات و حوادثات اس کثرت سے اس کلام میں موجود

ہیں کہ ہمیں ماننے میں تامل ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ کی تصنیف نہیں۔ لیکن شاعری کے دفتر سے قطع نظر واجد علی شاہ کی

بعض تصانیف ایسی ہیں جیسی ان کے معاصرین میں کسی اور نے تصنیف نہ کیں انھیں سے واجد علی شاہ کی طبیعت کی اپج اور

۔۔۔طرازی ان کے ذاتی مشاغل، مختلف علوم و فنون میں ان کی مہارت غرض ان کے مکمل کردار کا اندازہ ہوتا ہے۔ ایسی ہی ایک

کتاب "بنی" ہے۔

اس کتاب میں واجد علی شاہ اپنا تعارف اس طرح کراتے ہیں:۔

"اختر شاہ آخر اودھ، یہ فقیر حقیر راقم و مصنف و مؤلف سراپا تقصیر ہے۔ پندرہ برس کے سن میں

والد جنت مکان نے ولیعہد او روزیر کیا۔ بیس برس کے سن میں تخت اودھ بجائے حضرت اعلیٰ قائم ہوا۔ اٹھیس برس

کے سن میں بلا عہد و ظلم و نا انصافی و بے آزاری رعیت بے سبب تخت سے محروم کیا گیا۔ بیس برس سے

کلکتہ محلہ موچی کھولہ ملقب بہ مٹیا برج میں قیام ہے۔ پچاس برس کا سن ہوا چھبیس مہینے قلعہ ولیم فورٹ کلکتہ

میں ناحق قید رہا۔ ساٹھ سے اوپر پر پاشا، اللہ چشم بد دور اولاد ذکور و اناث ہیں ۱۲۹۱ھ سے باعانت

گورنمنٹ بیس ہزار روپوں میں دو دختروں کا عقد کر دیا۔ سنا جاتا ہے کہ اس حساب سے بارہ دختر پر سن آئندہ

میں باعانت گورنمنٹ عقد ہوں گی۔ پچاس برس کے سن میں اتنی جلدیں کتابوں کی تصنیف کیں۔ اس

حساب سے "بنی" کا سنہ تصنیف ۱۲۹۲ھ مطابق ۱۸۷۷ء قرار پاتا ہے۔"

کتاب کا موضوع:۔ یہ کتاب جو تقریباً چار سو صفحات پر مشتمل ہے مختلف موضوعات پر حاوی ہے۔ مثلاً:۔ (۱) راگ مالا (۲) ناٹک و دریا۔

۔۔۔ (۴) بھنڈیتوں اور مضحک نقلوں کے باب میں (۵) تمثیلی مشاعرہ (۶) شعبدے اور لطیفے (۷) پہیلیاں (۸) خطاب محلات و

بیگمات و خطاب شہزادگان و ارباب عالم پسند (۹) خطاب جانوران (۱۰) خطاب کبوتر خانہ معہ نام (۱۱) خطاب بلبل خانہ۔

(۱۲) خطاب مچھلیوں کے (۱۳) درخت (۱۴) خطاب کوٹھیوں اور کمروں کے (۱۵) قانون اختری حفظ عصمت مرد و زن اور

ہدایت بیگمات کے واسطے۔

راگ مالا:۔ موسیقی ہندوؤں میں جزو عبادت ہے۔ چنانچہ ابتدائے تاریخ سے ہندوؤں نے اس فن کو پروان چڑھایا۔

---

۱ ایضاً ص۲۴۱ ۵ ص۲۳ ۶ ص۲۹۳ ۷ ص۳۰۵ ۸ ص۳۰۰ ۹ ص۳۴۵

۱ ص تا ۴ ۲ ص۵۴ ۳ ص ۱۱ ۴ ص۱۲۴ ۱۰ ص۳۵۳ ۱۱ ص۳۵۴ ۱۲ ص۳۵۴

۱۳ ص۳۵۵ ۱۴ ص۳۶۰ ۱۵ ص۳۶۵

اگرچہ اپنے دورِ زوال میں یہ فن بھی دوسرے فنونِ لطیفہ کی طرح صرف پست جذبات کی تسکین کا ایک ذریعہ بن کر رہ گیا۔ تاہم اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ فنکاروں نے اسے مختلف زمانوں میں اپنے خونِ جگر سے سینچا اور بڑے ریاض سے اس میں محنت کرکے اصول اور قاعدے مرتب کیے۔ مسلمان روایتی طور پر گانے بجانے کو پسند نہیں کرتے تھے لیکن ان میں بھی صوفیوں کا ایک گروہ ایسا تھا جو سماع کو عبادت سمجھتا اور اس سے تزکیہ نفس کا کام لیتا۔ پھر ایک دور ایسا آیا کہ مسلمان فنکاروں نے اسے بحیثیت فن اختیار کیا اور اس میں بہت کچھ اضافے کیے، اور لوگوں کے علاوہ صرف ایک حضرت امیر خسرو کا تاریخی نام لینا کافی ہے۔ انھوں نے عربی اوزان کو ہندی راگوں میں ڈھالا۔ چنانچہ ہندی اور عربی موسیقی کی بھی آمیزش حضرت امیر خسرو کے مشہور قول میں ہے۔ اس کے علاوہ بے شمار راگ اور راگنیاں بھی ایجاد کیں۔ مغلوں نے موسیقی کی سرپرستی کی تو تان سین جیسا فنکار پیدا ہوا اور یہ سلسلہ بطور وضعداری بعض ریاستوں میں اب تک جاری ہے۔ واجد علی شاہ گانے بجانے کے عاشق تھے۔ بعض لوگ اسے محض ان کی عیش پرستی اور جذباتِ ہوس کی تسکین کا ذریعہ سمجھتے ہیں۔ لیکن خود ان کی تصانیف سے معلوم ہوتا ہے کہ انھوں نے اس فن کو استادوں سے حاصل کیا تھا اور اس پر اس قدر محنت کی تھی کہ خود استادی کا درجہ حاصل ہو گیا تھا۔ اس کا ثبوت اور تحریروں کے علاوہ 'بنی' کے چھٹے حصے میں ملتا ہے جو راگ مالا سے متعلق ہے۔

اس باب میں مختلف فصلیں ہیں اور ہر فصل میں ایک ایک راگ کی تفصیل لکھی گئی ہے۔ مثلاً چوتھی فصل "خیال" کے باب میں ہے۔ اس میں راگ کے نام، اس کے گانے کا وقت، بول وغیرہ بیان کیے گئے ہیں۔

۱) خیال راگنی۔ رام کلی۔ تال دھیمہ۔ تتالہ۔ اس کا وقت صبح سے پہر دن چڑھنے تک ہے۔

۲) خیال ٹوڈی تال دھیمہ۔ تتالہ۔ اس کا بھی وقت صبح سے پہر دن چڑھے تک ہے۔

اس خیال کی مثال یہ ہے:-

آستائی مائی ری یہ جوبن مدھ ماتیاں

انترا اختر کے سنگ پریت کروں گی دھک دھک ہووت موری چھاتیاں[1]

۴) خیال راگنی بھٹیار۔ اس کو ہر وقت برتتے ہیں۔[2]

آستائی، آج مورے گھر کاج مندیلا باجے مائی ری

انترا گلیوں گلیوں پُن برست ہے جھلکت ہے نگارا اختر پیارا ملکسا و دھ راجے

پانچویں فصل ساون کے بیان میں ہے۔

ساون تلک کا مور تال روپک اور یہ شبانہ روز برتا جاتا ہے۔

آستائی۔ سیّاں بن لاگت بوند کٹاری

انترا سپنے میں آ بورا من لے گیو اختر ان جیہ بہاری

ایضاً آستائی۔ بدریاں بوندوں برسے رسے لکھ نیا بوندوں برسے

---

[1] ص ۱۱ [2] ص ۱۳

[illegible] ٹھمری ہیں۔

[illegible] جھنجھوٹی۔ یہ ہر وقت گائی جاتی ہے۔

تال جلد تتالہ آستائی۔ بگھڑا دکھا جا میری سیمتن پیاری

انترا۔ اکفتر تم گھونگھٹ تو کھولو پائل بجا میری دلہن پیاری

[illegible] دوسرا باب[1] تال ادھیا میں ہے۔ اس میں ایک مقدمہ اور دو فصلیں ہیں۔ مقدمہ میں واجد علی شاہ لکھتے ہیں :-

"جاننا چاہیئے کہ ناچ اور گانے میں تین طرح کی لے درست ہے اور زیادہ اس سے

صنعت طبعی ہے۔ پہلی ٹھا۔ دوسری دُون۔ تیسری تِگُن۔ اس باب کی پہلی فصل ٹکڑوں

کے بیان میں ہے جو الفاظ سے ادا ہوتے ہیں اور دوسری فصل ٹکڑوں کے پھیروں

کے بیان میں ہے جو گنتی سے ادا ہوتے ہیں "

[illegible] تحریر سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ جاتی ہے کہ گانا بجانا واجد علی شاہ کے لئے محض ایک تفریحی مشغلہ نہ تھا اور نہ اسے [illegible] عیش کا ذریعہ سمجھنا چاہیئے۔ واجد علی شاہ نے اس مشغلہ کو بطور فن اختیار کیا تھا اور اس میں فنکاروں کی طرح اپنے کمال کا اظہار کیا۔ [illegible] راگوں اور راگنیوں کے بول اس کی ذہنی تصنیف ہیں۔ آگے چل کر اس کا بھی ثبوت ملے گا کہ اپنی تکمیل کے بعد واجد علی شاہ [illegible] فنکاروں کی تربیت کی اور اس طرح موسیقی کے ایک پورے دبستان کو پروان چڑھایا۔ راقم السطور کو اس فن میں زیادہ دخل نہیں [illegible] اس بارے میں زیادہ تفصیل میں نہیں جا سکتا لیکن یہ ایسا موضوع ہے جو ہمارے فنونِ لطیفہ کی تاریخ سے دلچسپی رکھنے والوں [illegible] مطالعے کے قابل ہے جیسا کہ میں نے عرض کیا ہماری تاریخ میں ایسے سلاطین اور امرا تو بہت ملتے ہیں جنھوں نے فنونِ لطیفہ اور [illegible] کی سرپرستی کی۔ لیکن ایسے بہت کم ملیں گے جو خود فن میں ڈوب گئے۔ واجد علی شاہ یقیناً ان میں سے ایک ہیں۔ راگ مالا کے بعد دوسرا [illegible] بانا تلب سے متعلق ہے۔ اس میں پہلی فصل "گت" سے متعلق ہے۔ مثلاً

**مؤدب گت**[2] :- سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر رکھ کر دونوں ہاتھوں کو ناف سے ملا کر ناچے اور لیپا ہونے کے وقت [illegible] ناچ دیکھنے والوں کی طرف رہے۔

**فریاد گت** :- اس میں دونوں ہاتھ کشادہ رہیں۔ یہاں تک کہ بغل کی سفیدی نظر آئے اور منہ رقاص کا ناچ دیکھنے والے کی جانب ہو [illegible] نے وقت یعنی لیپا ہونے وقت داہنا ہاتھ ناچ دیکھنے والے کی طرف رہے۔

**ناز گت** :- داہنے ہاتھ کی انگلیاں ملا کر اس ہاتھ کی بیچ کی انگلی کو ٹھوڑی کے اوپر اس طرح رکھے کہ اس ہاتھ کی ہتھیلی نظر آئے اور [illegible] کی صورت مؤدب گت کے بائیں ہاتھ کی صورت کے مطابق ہو اور ناچے۔ اور لیپا ہونے کے وقت داہنا پہلو مشاہدہ کنندہ کی سمت ہو۔

اسی طرح غمزہ گت۔ پیشواز گت۔ مکٹ گت۔ لکا گھونگھٹ گت۔ واوھیہ گھونگھٹ گت۔ بنگالہ گھونگھٹ گت۔ بندگی سلامی گت۔ [illegible] بانکی گت۔ بائیں بانکی گت۔ پیاری گت وغیرہ ملا کر سولہ گتوں کی تفصیل بیان کی گئی ہے۔

دوسری فصل کھڑے کے ناچ میں ہے[3]

---

[1] ص ۳۷ [2] ص ۵۹ [3] ص ۶۲

کھرّے میں فقط پانچ گتیں ہیں۔ ان کے نام یہ ہیں۔ پہلی مچھری گت۔ داہنے ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہاتھ کی پیٹھ پر رکھ کر دونوں انگوٹھوں کو کولھے میں حرکت دے اور ایک دو کی گنتی پر ناچے۔ داہنے پاؤں سے ایک اور بائیں پاؤں سے دو اور کھرّے کا سم ایک ہی توڑتا ہے اور داہنی طرف سے گھومنا فطرتی مقرر ہے۔

باقی چار گتیں بہنگا گت۔ بھبنگا گت۔ لہنگا گت اور پنکھا گت ہیں۔ ان کی بھی اسی طرح تفصیل بیان کی ہے۔ خاتمہ اس عبارت پر ہوتا ہے[1]:

"جاننا چاہیئے کہ کھروے میں فقط چار توڑے مستعمل ہیں۔ پہلا بائیں چونڈ پر، دوسرا داہنے پر، تیسرا دونوں زانوؤں پر، چوتھا کھڑے ہو کر۔" ان پانچوں گتوں کو تصویروں کے ذریعے سے بھی پیش کیا گیا ہے۔ ان تصویروں کے متعلق سب سے پہلی بات یہ ہے کہ یہ تمام تصویریں مردوں کی ہیں۔ کسی طوائف یا عورت کی تصویر نہیں ہے۔ ایک عام غلط فہمی یہ ہے کہ ناچ ایک طرح کی نمائش بنی ہے۔ طوائفوں کے رقص نے غالباً اس غلط فہمی کو تقویت پہنچائی ہے۔ ان تصویروں میں رقاص مرد ہیں اور صورت شکل سے پٹھان معلوم ہوتے ہیں۔ اسی قسم کی کلاہ۔ اسی انداز کے بال اور مونچھیں۔ البتہ لباس میں پیشواز پہنے ہوئے ہیں۔ واجد علی شاہ کے متعلق یہ مشہور رہا ہے کہ رقص میں بھی ان کے پاؤں کا انگوٹھا تال پر حرکت کرتا تھا۔ اور رقص میں انھیں ایسی مہارت تھی کہ گھنگھرو پہن کر اس طرح رقص کرتے کہ جس گھنگھرو سے چاہتے آواز پیدا کرتے اور جس گھنگھرو کو چاہتے ساکن و ساکت رکھتے۔

اس کے بعد کتاب کا سب سے اہم باب شروع ہوتا ہے یہ رہس کے متعلق ہے۔ امانت کو اردو ڈرامے کا باوا آدم اور اس کی اندرسبھا کو اردو کا سب سے پہلا ڈرامہ بتایا جاتا ہے۔ اسی سلسلہ میں یہ کہا جاتا ہے کہ واجد علی شاہ کو رہس سے دلچسپی تھی اور انھوں نے رہس تصنیف کئے تھے یہ مسئلہ اختلافی بتایا جاتا ہے کہ واجد علی شاہ نے خود بھی اس رہس میں کام کیا تھا ـــ یا نہیں اور یہ بھی نہیں معلوم کہ ان رہسوں میں کسی قسم کی تکنیک استعمال کی گئی تھی۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ واجد علی شاہ کے رہس کی تعمیر میں کچھ فرانسیسی اثرات بھی پائے جاتے ہیں۔ اور بعض کے نزدیک ان میں ہندوؤں کے مذہبی رہس کا سا انداز ہے۔ یہ مسئلہ بھی اختلافی ہے کہ واجد علی شاہ کے رہس امانت کی اندرسبھا کو ڈرامہ کہہ سکتے ہیں یا نہیں۔ ان میں سے بہت سے سوالوں کا جواب خود واجد علی شاہ کے قلم سے اس حصہ میں مل جاتا ہے۔ اور اس اعتبار سے یہ تحریر اردو ڈرامے کے ایک اہم باب کو وضاحت اور استناد کے ساتھ پیش کرتی ہے۔

اس باب میں جو کتاب کا بڑا حصہ ہے، دو فصلیں ہیں[2]۔ پہلی فصل میں چھتیس[36] ایجادی رہس ہیں۔ یہ لفظ واجد علی شاہ نے خود استعمال کیا ہے اور اس لئے اس میں کسی شبہ کی گنجائش نہیں۔ یعنی کہ یہ جملہ رہس خود واجد علی شاہ کی ایجاد یا تصنیف ہیں۔ رہس کی تیاری کے سلسلے میں واجد علی شاہ لکھتے ہیں[3]:

"سکھیاں پیشواز سے آراستہ ہو کر آئیں اور خاموش بیٹھ جائیں۔ سازندے ان کے ہمراہ یہ تصنیف راقم کا ہیں "آستانی چاہیے سکھی اب رہس کریں۔ الکشر پی کے من کو رجھائیں" جس وقت راقم کا تخلص بول پر آئے فوراً سب سکھیاں کھڑی ہو جائیں اور جس مقام

---

[1] ص ۶۳ [2] ص ۶۹ [3] ایضاً

... بیٹھے صف باندھ کر کھڑا ہونا مقرر ہو چکا ہو وہاں پر صف بستہ ہوا ایستادہ ہوں اور رہس کے وقت ہرگونہ اکل و شرب ... سے محفوظ رہیں اور نہ مقام رہس سے تا اختتام باہر جائیں اور رود جوڑ چھوٹی بھیرتی جھانجھوں کی ہاتھ میں لے کر بجائے ... ہر رہس کے ماقبل ضرور ہے کہ راقم کی تصانیف گائیں ۔ بعدہ پکھاوجی کے ٹکڑے کے ہمراہ وہ نغمہ سم پہ تمام کیا ... ہر رہس کے ختم کے بعد چرخی رہو جان عالم یا جانِ عالم کی نیچے سر میں کہا کریں اور ایک ٹکڑا داہنی جانب اور دوسرا ... جانب اور تیسرا بالائے ناف تمام کریں اور اس کی تشکل یہ ہے کہ پہلے داہنی جانب دونوں ہاتھ لے میں بڑھائیں اور دوسری ... بائیں جانب بھی اسی طرح سے اور تیسری مرتبہ ناف پر بائیں ہاتھ کی انگشت کلمہ اور انگشت سر ملا کر چٹکی کی صورت بنا کر رکھیں ... ہاتھ کی بندھی ہوئی پیشانیوں پر اور ایک دو بین پر کمر کو ہلائیں ایک داہنے کولھے پر دو بائیں کولھے پر اور تین پھر داہنے کولھے پر ... ہر جگہ میں کلہ سے اٹھایا اور دھرا کریں[1]

یہ عام ہدایات ہیں جن کا اطلاق ہر رہس پر ہوتا ہے ۔ خاص رہسوں کے متعلق تفصیلی ہدایات الگ دی گئی ہیں ۔ اس طرح ... کا ایک حصہ یعنی ہدایت کاری اپنے اولیں نقوش اور ابتدائی شکل میں ہمارے سامنے آتی ہے ۔ مختلف رہسوں میں سے ... کی ہدایات ملاحظہ ہوں[2] :-

**رہس مہتاب مکھی نام** :- دونوں ہاتھوں کی کلمے کی انگلیاں جوڑ کر مثلِ ہلال پیشانی پر رکھیں اور ایک کے بازو سے دوسری اپنے بازو ... کو نکال کر زنجیرہ بندی کریں اور "مہتاب مکھی ناچو سکھی ری" گاتی ہوئی آگے آئیں اور حلقہ کریں یعنی مدور ہوں اور رقص کریں ۔ من ... گاتی ہوئی ایک دو ایک دو تال میں پاؤں سے نکالتی ہوئی پسپا ہو کر جائے معمولی پر جائیں اور چرخی رہو جان عالم ...

**رہس آسمان مکھی نام**[3] :- دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کو آپس میں ملا کر اس کے بعد دونوں ہاتھوں کی انگشتانِ میانہ کو مساوی ایک ... کالے اس طرح سے کہ انگوٹھا علیحدہ رہے اپنی اپنی پیشانیوں پر رکھیں اور ایک کے بازو سے دوسری اپنا بازو نکال کر زنجیرہ بندی ... "... مکھی ناچو سکھی ری" گاتی ہوئی آگے آئیں اور حلقہ کریں اور رقص کریں اور بطریقِ اول عمل میں لائیں ۔

... علی شاہ نے تمہید میں جن چھتیس[3] ایجادی رہسوں کا ذکر کیا ہے ان کے نام حسب ذیل ہیں :-

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) ... سلام نام | (۲) دوسرا رہس سبھی گل بال نام | (۳) تیسرا رہس طاؤس پنکھی نام | (۴) چوتھا رہس مردھر نام |
| ... سنائی | (۶) رہس مہتاب مکھی | (۷) رہس آفتاب مکھی | (۸) رہس آسمان مکھی |
| ... جوطرہ | (۱۰) " چوتھ رخہ | (۱۱) " افسر مبارک | (۱۲) " آداب |
| ... | (۱۴) " خوش بنیاد | (۱۵) " برقع | (۱۶) " بھلا نام |
| ... یا | (۱۸) " جان سکھی | (۱۹) " ہیہ سکھی | (۲۰) " جبن سکھی |
| ... دست | (۲۲) " چپ دست | (۲۳) " رادھا | (۲۴) " تعلیم |

---

[1] ... [2] ص ۴۳ [3] ص ۴۴

(۲۵) رہس حُور (۲۶) رہس شمشاد (۲۷) رہس ہمایوں (۲۸) رہس خندہ

(۲۹) " بااوب (۳۰) " خوب (۳۱) " مخفی (۳۲) " مطلوب

(۳۳) " ہمزاد (۳۴) " تحفہ (۳۵) " من سکھی (۳۶) " معشوق

یہ چھتیس رہس واقعی واجد علی شاہ کی ایجاد ہیں اور ان کا تعلق ہندوؤں کے مروجہ مذہبی یا نیم مذہبی رہسوں سے قطعاً نہیں ہے۔ چھتیسویں رہس کا نام رادھا ضرور ہے لیکن اس میں رادھا یا کرشن کے رومانی قصے کا کوئی اشارہ نہیں۔

رہس یہ ہے :-

"تینتیسواں رہس رادھا نام۔ گھونگھٹ بطریق لکھنوا گھونگھٹ گت نکالیں اور بطریق احکام سابق عمل کریں۔"[1]

یہ رہس اسٹیج ڈرامے کے تین اجزا پر مشتمل ہیں (۱) ہدایت کاری (۲) موسیقی (۳) رقص۔ لیکن انھیں صحیح معنوں میں ڈرامے نہیں کہہ سکتے۔ ان میں کوئی قصہ کہانی یا پلاٹ نہیں۔ نہ مکالمے اور مناظر ہیں جب تک یہ عناصر شامل نہ ہوں ڈرامے کا یہ تصور کہ وہ عمل کے ذریعے سے پیش کرنے میں تشنۂ تکمیل رہتا ہے۔ پہلے تین عناصر میں سے دو یعنی رقص اور موسیقی اگرچہ آج تک کسی نہ کسی حد تک اردو ڈرامے کے لازمی جزو بنے ہوئے ہیں تاہم ان کا بنیادی تعلق ڈرامے سے کچھ نہیں ہے۔ لیکن واجد علی شاہ نے رادھا کنہیا کے دو قصوں کو الگ الگ دو رہسوں کی شکل میں ترتیب دیا ہے اور ان میں ڈرامے کے باقی عناصر بھی آگئے ہیں۔

پہلا قصہ رادھا اور کنہیا کے اظہار حالات اور عشق میں ہے[2]

دو سکھیاں کارچوبی پر لگا کر بھاری جامہ حسن پہنیں۔ ایک کا نام ارغوان پری اور دوسری کا نام زعفران پری ہے اور ایک مرد شکل دیو کر بہیہ منظر بنے۔ اس کا نام عفریت ہے اور ایک سکھی جوگن بنے اس کا نام صحرا ہے اور ایک مرد خادم جوگن کا بنے اس کا نام غربت ہے۔ بعد ختم رہس سب سکھیاں بیٹھ جائیں اور ایک جانب دونوں پریاں کرسیوں پر بیٹھیں اور ایک طرف جوگن کرسی پر اجلاس کرے اور دیو پریوں کے سامنے گرز لیے ہاتھ باندھے کھڑا ہو اور غربت جوگن کے سامنے دست بستہ استادہ ہو اور ایک جانب رادھا کنہیا بالکٹ اور تنہ بیتہ لگائے ہوئے گھونگھٹ بڑی لٹکائے ہوئے کرسیوں پر اجلاس کریں اور رام چیرا دونوں کی خدمت میں دست بستہ حاضر ہو۔ اور چار سکھیاں ایک کا نام للتا، دوسری سا کھا، تیسری چنبیہ، چوتھی لڑوا جیغہ کلغی لگائے ہوئے جھرمٹ کیے ہوئے علیحدہ کھڑی ہوں اور چار بہاریں مصنوعی کنوئیں سے مٹھری کاتی ہوئی راقم کی تصنیف پانی بھرتی ہوئی ہوں اور ایک مرد مسافر کی صورت بنا ہوا مع گٹھڑی اور عصا بدست حاضر ہو اور چار مکھن والیاں ہوں راقم کی تصنیف گاتی ہوئی اور مکھن نکالتی ہوئی ہوں۔ جوگن کو چاہیے غمزدہ بیٹھنا۔

(سوال غربت کا اور عرض صحرا سے) جگ جگ جیو آنند رہو جوگن صاحب کیوں ملول ہو۔ کاہے جیا ملین ہے؟

(صحرا کا ارشاد غربت سے) جو میں برن ہوئے ایک رنج ہے۔

(عرض غربت) وہ کیا رنج ہے۔ ہم سے کہنے کا ہو تو کہیے۔

---

ا۔ صـ ۱۸

۲۔ صـ ۲۵

(سوال عزبت) چوبیس برس ہوئے[1] اس غم[2] میں کہ رادھا کنہیا کا ناچ نہیں دیکھا۔

(جواب عزبت) بس آپ کو اسی کا غم ہے۔ جاتا ہوں تدبیر کرنے کو۔

(عزبت کا رخصت کرنا۔ عزبت چلا اور عفریت سے جا کر ملاقات کی اور کہا)

(عزبت) السلام علیکم میاں عفریت!

(جواب عفریت) وعلیکم السلام والتسبیح والاکرام والطعام والکلام والشمس والباہ امیر میاں عزبت علی خان بہادر بہادران کھٹ پٹ جنگ نام بڑے صوبہ جود۔

(پھر دونوں بغلگیر ہوئے۔ عفریت اس طرح سے ہنسا کاؤں کاؤں کھل کھل کھل کھل)

(عزبت کا سوال عفریت سے) میاں عفریت! ہمارے تمہارے مدت سے بھائی چارہ ہے۔ تم کو ہم سے ایک امر ضروری کہنا ہے اگر تم سے ہو سکے۔

(جواب عفریت) کیا کام ہے؟

(سوال عزبت) ایک جوگن ہے اس کو ایک غم ہے۔

(جواب عفریت) وہ کونسا غم ہے؟

(سوال عزبت) جوگن صاحبہ کہتی ہیں کہ مجھے رادھا کنہیا کے ناچ نہ دیکھنے کا غم ہے۔ میں وعدہ کر آیا ہوں کہ کوشش کرتا ہوں۔ اگر تم سے ہو سکے تو میرے وعدے کو پورا کرو۔

(عفریت کا جواب اور قسمیں) تمتی تمتی تم جیسی لوٹک لاٹا چھوٹتا جھانا ممندون معلق شدہ کاؤ کی دم، دریچوں کی قسم جو میرے کئے مطلب برآمد ہو گا ہرگز دریغ نہ کروں گا۔ لو میں سعی کرتا ہوں۔

(پس اسی وقت عفریت عزبت کو ہمراہ لے کر روانہ ہوا اور کہنے لگا)

(عفریت) باباسا نور بازی۔ جمال بازی۔ نیزہ بازی۔ خلال بازی۔ شمشیر بازی۔ راست بازی! اچل میرے ساتھ اور بحضور زعفران پری و ارغوان پری حاضر ہوا اور عرض کی ایک جوگن رادھا کنہیا کے ناچ کے غم میں جوگن ہوئی ہے اور چاہتی ہے کہ وہ ناچ دیکھے۔

(زعفران پری اور ارغوان پری جوگن کو طلب کر کے اس کے غم کا حال پوچھتی ہیں اور یہ معلوم کر کے کہ چوبیس برس سے رادھا کنہیا کے ناچ دیکھنے کے غم میں مبتلا ہے عفریت کو حکم دیتی ہیں کہ جوگن کو رادھا کنہیا کا ناچ دکھایا جائے چنانچہ ناچ کی تیاری ہوتی ہے)

اس تیاری اور ناچ کو واجد علی شاہ اس طرح بیان کرتے ہیں:۔

**رادھا کنہیا سکھیاں ناچ ہنڈولے کا ناچ**

---

[1] یعنی مدھ کو یعنی مجھ کو بہ لہجہ پوربی     [2] غم

اس وقت سب سکھیاں برابر استادہ ہوں اور ایک سر اعد پٹے کا کنہیا تھامے دوسرا سرا رادھاجی وسط صف میں تھامے اور یہ ہنڈولہ گھمائی جائیں۔ اور ایک لڑکی پلوان تال میں لگاتی جائیں۔ اور سب سکھیاں متابعت رادھاجی کی کرتی جائیں اور کنہیاجی پنیدہ پر مقابل رادھا کے ہو کر سب یہ گیت گائیں اور ہر قدمی پر ڈھیل دیا کریں۔

آستائی کا ہنڈولہ جھولے سیاما سیام کنہیں گھنہ چلت چون سنہ تنہ سنہ تنہ سنہ تنہ

پہلا انترا۔ سب سکھیاں مل پینگ بڑھاؤ لے کے تان تنہ تنہ تنہ تنہ تنہ تنہ

دوسرا انترا۔ مور مکٹ کٹ راکھ روکنڈ رباعل باجے جھنہ تنہ جھنہ تنہ جھنہ تنہ

بعد اختتام ہنڈولہ سب سکھیاں راجہ رام چندر کی جے کہیں بعدہٗ رادھا کنہیا مقابل استادہ ہوں اور نصف سکھیاں کنہیا کی جانب اور آدھی رادھا کی طرف کھڑی ہوں اور رادھا کنہیا سے سوال جواب شروع ہوں اور رنجھ بھاؤ ہوتا جائے اور ارکان بکور چکیدہ ں میں داہنی جانب سے دونوں کے پاؤں سے ہر بیت اور ہر دوہرے کے بعد ادا ہونے جائیں۔

(زبانی رادھا المصنفہ) مجمع غیر میں ایسا ستم ایجاد کیا ❊ مت انلا بھول کے ہم کو نہ کبھی یاد کیا

دوہرا ❊ میں برہن سنجوگ سنگ نہ کر لیو سا تھہ ❊ ناری تجوت بیہ کے پچھلا ہو گئے ہاتھ

(جواب کنہیا المصنفہ) نام میرا ہے کنہیا میں تجھے جانتا ہوں
رادھاجی جان سے میں تجھ کو میں پہچانتا ہوں

دوہرا ❊ رادھاجی کے انک پر بند یا ادچھپے بیت
مانو پھولیں کینکی بھورہ باس لیت

(جواب رادھا المصنفہ) میں تیرے عشق میں دیوانی ہوں اے کانا
میں نے جی جان سے تجھ کو تو یہاں پہچانا

دوہرا ❊ آؤ پیارے موہن پلک ڈھانپ توہے لیہوں
نا میں دیکھوں اورن کو اور نا توہے دیکھن دیہوں

چنانچہ یہ سوال جواب اسی طرح ہوتے رہتے ہیں۔ پھر ایک دوسرے کے بعد کنہیا حاضرین اور ناظرین سب کو زرجا کر تعظیم کرے اور سب ہاتھوں میں لیں اور آنکھوں سے لگا میں اور رہ ہیں۔ اس کے بعد رادھا کا گانا شروع ہوتا ہے۔

زبانی رادھا ❊ ندی کنارے دھواں اٹھے رے میں جانوں کچھ ہوئے
جا کے کارن جوگ کمایا وہ نہ جوتا ہوئے

---

کنہیا ❊ مونہہ مہتاب دا گلابی چشماں دے اندر وچ سونہڑاں دی ہنھکڑیاں
دل بھی دیکھا پردیس لگی جساندا راہ دی دیکھیڑ کھڑیاں

---

لہ صہ ۹۱

کنہیا کے سوال جواب کے درمیان رادھا کہتی ہے ۔

راجن کے راج ادھراج مہاراج جگ جگ جیو آنند رہو وہ مُرلی ؟ جا ہیں چھ راگ چھتیس راگنیاں جات

نہیں وہ مُرلی کہاں پر چھوڑ آئے وہی بجاؤ ۔

کنہیا جی اس سوال پر عذر کرتے ہیں کہ وہ مُرلی کھو گئی ۔ رادھا کہتی ہے میں نہیں خوب جانتی ہوں وہ مُرلی تم نے کبری کو دے

دی ہے ۔ یہ کہہ کر رادھا روٹھ جاتی ہے ۔ کنہیا منانے کی کوشش کرتے ہیں ۔ رادھا راضی نہیں ہوتی ۔ کنہیا جی اپنے ملازم رام چیرا کو بلاتے ہیں

اور رادھا کو منانے کی کوشش کرتے ہیں ۔ وہ راضی نہیں ہوتی تو ایک ایک کرکے سکھیوں کو بیچ میں ڈالتے ہیں لیکن مقصد حاصل نہیں

ہوتا ۔ رام چیرا عرض کرتا ہے کہ مہاراج رادھا کو منانے سے مانگوا ور تپسیا کرو شاید مل جائیں ۔ اس وقت کنہیا جی آسن مار کر

بیٹھ جاتے ہیں ناک پکڑ کر سانس روکیں تو راؔ رادھا جی اٹھ کر گلے سے چمٹ جائیں ۔ پھر سکھیاں لڈو لے کر آئیں ، لڈو لو جا سوال جواب

جاری ہوتا رہتا ہے ۔ رادھا کہتی ہے مہاراج ابھی جب ہی خوش ہوں گی جب مُرلی ڈھونڈ کر لاؤ گے ۔ اور کنہیا مُرلی کی تلاش میں

جاتے ہیں ۔ سب سے پوچھتے ہیں ہمری مُرلی کسی نے دیکھی ہے ۔ ہمری مُرلی کسی نے دیکھی ہے ۔ رام چیرا مذاقیہ کردار بن کر سامنے آتا ہے

اور کہتا ہے ہمری مُرلی کسی نے دیکھی ہے ۔ اس کے بعد کنہیا جی ایک کنوئیں پر پہنچتے ہیں جہاں چار پنہاریاں پانی بھرتی ہیں ۔ کنہیا ان سے

سوال کرتے ہیں اور وہ کہتی ہیں ہاں ہم نے دیکھی ہے ۔ ماکھن لادو تو ہم دیں ۔ پنہاریں کنوئیں پر واجد علی شاہ کی تصنیف ٹھمری گاتی رہتی ہیں اور

کنہیا جی ماکھن کی تلاش میں جاتے ہیں اور ماکھن چرا کر لاتے ہیں ۔ پنہاریاں کو دیتے ہیں اور مُرلی واپس لے کر بجاتے آتے ہیں ۔ رادھا مُرلی کی آواز

سن کر دوڑ کر کنہیا کے گلے سے چمٹ جاتی ہے اور بہ دل راضی ہو جاتی ہے ۔ رادھا اس وقت ساز ندوں کے بیچ میں جا کر یہ ٹھمری گاتی ہے اور

خوب دل سے ارتھ بتا و بکھ بتا اس سمبت ادا کرتی ہے ۔

آستائی : بجن لاگی سیام کی بانسری رے

انترا : ندیا کنارے اکھتر بانسری بجاوت نکس جات جیاسے سانس رے

یہاں پہنچ کر قصہ ختم ہو جاتا ہے ۔ خاتمہ پر واجد علی شاہ لکھتے ہیں[1] :۔

" قصہ ختم ہوا ۔ اگر شب بیداری منظور ہو تو ہر رہس کی علیحدہ علیحدہ ناچ اور گانا کر رات کاٹ

سکتی ہے مگر یہ قصے اور رہس وقتِ شب مرغوب اور بہتر معلوم ہوتے ہیں ۔ دن کو

نہیں اچھے لگتے اس واسطے جب اس قصے اور رہسوں کی کیفیت دیکھیں وقت

آراستہ کریں "

اس رہس میں واجد علی شاہ نے صرف رقص اور موسیقی سے متعلق ہدایات دینے پر اکتفا نہیں کیا ہے بلکہ پوشاک اور لوازمات کی بھی

تفصیل دی ہے ۔ تفصیل پوشاک کنہیا جی کی : گھٹنہ معہ جانگیہ ۔ گھانگرہ ۔ گلوبند کارچوبی ۔ مکٹ کارچوبی چار عدد مور کے ۔

تفصیل پوشاک اور زیور رادھا جی کی :۔ نتھ ۔ بینہ ۔ تمام ہندوانی زیور ۔ پھریرہ ۔ لہنگا ۔ پشواز ۔ بندی یعنی سراسری ۔ نقرہ بانسری

---

[1] ۔ صفحہ ۱۰۶

معہ تمرلی آٹھ عدد ہوئے۔

اسی طرح سکھیوں و پریوں کی پوشاک کی تفصیل ہے۔ دیو کی پوشاک دیکھئے۔

جاکٹ سیاہ۔ پتلون سیاہ۔ دستانہ سیاہ۔ موزہ یعنی جراب سیاہ۔ چہرہ مکھوٹی کریہہ منظر کمر زرچوبی سیاہ۔ پٹکا کلاں کاغذی سات عدد ہوئے۔ اسی طرح جوگن کی آلات و پوشاک مالکن والیوں کی۔ زیور اور پوشاک بنجاریوں کی۔ پوشاک مسافر کی۔ پوشاک عفریت کی۔ پوشاک رام چیرا اور رہس والیوں کی الگ الگ تفصیل بیان کی ہے۔

اسی انداز کا رادھا اور کنہیا کا ایک دوسرا رہس بھی واجد علی شاہ نے لکھا ہے اس میں رادھا کنہیا۔ چاروں سکھیاں اور کل بارہ رہس والیاں شریک ہوتی ہیں۔ دونوں قصوں کے خاتمے پر لکھتے ہیں[1]:

"نوشتہ بماند سیاہ بر سفید  نویسندہ را نیست فردا امید

الحمد اللہ کہ تا سنہ ۱۲۹۲ھ مقام کلکتہ محلہ مٹیا برج میں یہ دونوں قصے الگ الگ معہ مجلس رہسوں کے تیار اور مرتب ہیں البتہ مقدمات جلی اور زیر میں راقم سے اس قدر مہیا نہیں ہو سکا جو تکمیل کرتا۔ زمان السلطنت اور استقلال میں سب کچھ خدا نے عطا کیا تھا اور اب بھی اسی کی ذات سے امید ہے۔"

رہس میں جن لوگوں نے کام کیا ہے اور جو خدمت کردار انھوں نے ادا کئے ہیں اور جو ان کی تنخواہیں مقرر تھیں ان سب کی تفصیل ایک الگ باب میں بیان کی گئی ہے جس کا عنوان خطاب محلات اور بیگمات اور خطابات شہزادگان اور ارباب عالم ہے۔ وغیرہ ہے[2]۔

"فصل پہلا جو سب سے پہلے تیار کیں رادھا منزل والیاں یہ اٹھارہ اسم ہیں: نواب صغیر محل صاحبہ[1] والدہ اختری جاہ مرزا محمد ہاشم بہادر۔ دوسری[2] نواب نمیزدار صاحبہ بیگم افسر محل موصوفہ۔ موصوفہ معہ شہزادہ ایک سو نوانوے روپے مہینے کے تنخواہ دار اور باقی سترہ اسموں کے فی اسم ایک سو تین روپے مقرر ہیں۔ مجموع ایک ہزار نو سو چالیس روپے کے ماہواری رادھا منزل کی رہس والیوں کو دیتا ہے۔ تیسری[3] نواب مغلی بیگم صاحبہ عاشقہ راقم۔ چوتھی[4] نواب عباسی بیگم صاحبہ کنہیا۔ پانچویں[5] نواب نامدار بیگم صاحبہ رادھا۔ چھٹی[6] نواب جانانہ بیگم صاحبہ ارغوان پری۔ ساتویں[7] نواب ستارہ بخت بیگم صاحبہ زعفران پری۔ آٹھویں[8] نواب سلطان بیگم صاحبہ صحرا یعنی جوگن۔ نویں[9] نواب مغلی بیگم صاحبہ للتا سکھی۔ دسویں[10] نواب نتھی بیگم صاحبہ ساکھ سکھی۔ گیارھویں[11] نواب عروسانہ بیگم صاحبہ چپن سکھی۔ بارھویں[12] نواب جانان بیگم صاحبہ لڑوا سکھی۔ تیرھویں[13] نواب محجاب بیگم صاحبہ۔ چودھویں[14] نواب ریحان بیگم صاحبہ۔ پندرھویں[15] نواب وزیر بیگم صاحبہ۔ سولھویں[16] نواب جناب بیگم صاحبہ۔ سترھویں[17] نواب خوش قدر بیگم صاحبہ۔ اٹھارھویں[18] نواب نور ربانی صاحبہ۔ غلام حسین خاں مغنی شریہ بندہ اور قائم خان رقاص شاگرد بندہ اس جلسے کے معلم ہیں اور یہ اٹھارہ اسم راقم کی مصنوعات ہیں۔ سرکار راقم سے رہس کے وقت بھاری پیشواز میں مسالہ دار معہ دوپٹہ بر زر او رگھٹنہ تحفہ فی اسم علیحدہ ملا کرتے ہیں اور بعد رقص ہیرے تو شک خانہ میں احتیاط سے صندوقوں میں بند کر دیئے جاتے ہیں اور رادھا، کنہیا، پریوں، صحرا، عفریت، مسافر، رام چیرا، ان سب کا بھی اسباب معہ

ـــــــــــــــ

۱۔ ص ۱۲۳

۲۔ ص ۳۰۸

ہزاروں اور مالکن والیوں کے میری طرف عائد اور میرے حسابات میں شمول ہیں۔ ان کی تنخواہوں سے کچھ علاقہ نہیں۔ اس رہس کو ماشاء اللہ تیرھواں چودھواں برس شروع ہے۔ فنِ موسیقی میں طاق شہرۂ آفاق ہیں۔"

اس بیان سے رادھا کنہیا کے رہس کی ابتدا کی تاریخ ۱۴-۸-۱۲۷۸-۱۲۹۲ قرار پائی ہے اور اس طرح امانت کی اندرسبھا یقیناً اس سے پہلے کی تصنیف قرار پائی ہے۔ ناٹک ساگر کے مصنفین اندر سبھا کی تاریخ $\frac{1270}{1853}$ بتاتے ہیں اور اس کے ثبوت میں یہ شعر پیش کرتے ہیں:

زہے وجد بولی اٹھے پریزاد　　جہاں میں دھوم ہے اندر سبھا کی

اس سے وجد کے دو یعنی "د" کے تعمیہ سے ۱۲۷۰ برآمد ہوتے ہیں لیکن ان کے دیوان موسومہ خزائن الفصاحت میں جسے ان کے صاحبزادے نے مرتب کیا ہے۔ یہ عبارت موجود ہے:-

"بعد اس کے احباب نے فرمائش کی کہ قصہ راجہ اندر اس طرح نظم کیجئے کہ جس میں غزلیں اور مثنوی اور ٹھمریاں اور ہولیاں اور بسنت اور ساون اور دادرے اور چھند ہوں تاکہ اس زبان میں بھی طبیعت کی جودت اور ذہن کی رسائی دیکھیں بسبب اصرار ہر دوست و یار چار و ناچار ۱۲۶۵ میں یہ قصہ تصنیف کیا اور اندر سبھا اس کا نام رکھا۔"

اگر ۱۲۶۵ سن تصنیف ہے تو پھر تاریخی مصرعہ سن اشاعت طباعت ہو سکتا ہے۔

واجد علی شاہ کی اس عبارت سے اس قضیہ کا بھی فیصلہ ہو جاتا ہے کہ انھوں نے رہس میں کوئی پارٹ ادا نہیں کیا بلکہ رادھا منزل والیوں میں سے نواب عباسی بیگم صاحبہ کنہیا کا کردار ادا کرتی تھیں۔ یہ عبارت عجیب سی معلوم ہوتی ہے کہ مردوں کا پارٹ بھی ایک عورت کو ادا کرنے کے لئے دیا جاتا ہے۔ کیونکہ رہس میں عام طور پر تمام کردار مرد ہی ادا کرتے تھے اور یہ روش ایک عرصہ تک قائم رہی۔ واجد علی شاہ نے رقاص کا نام قائم خاں لکھا ہے۔ تیسرے اس تمام تفصیل میں ایک موقع بھی ایسا نہیں آتا جہاں بعض حضرات کا بیان کردہ فرانسیسی اثر ظاہر ہوتا ہو۔ آگے چل کر ممکن کیا یقینی طور پر ڈرامے کے مغربی تصورات نے اردو ڈرامے پر اثر ڈالا لیکن اس ابتدائی دور میں یقیناً اس طرح کا کوئی اثر نہیں۔

معلوم ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ کو رہس سے غیر معمولی دلچسپی پیدا ہو گئی تھی اور رادھا منزل والیوں کے علاوہ انھوں نے رہس کے اور بھی جلسے ترتیب دئے۔ ان سب کی تفصیل موجود ہے۔

(۱) سادہ منزل والیاں۔ پندرہ اسم۔ ۱۲۸۵ میں قائم ہوا۔ پیر خاں مغنی شاگرد واجد علی شاہ اور قلندر بخش رقاص شاگرد واجد علی شاہ جلسے کے معلم تھے۔ پندرہ رہس والیاں واجد علی شاہ کی ممتوعات تھیں اور ان سب کو ملا کر آٹھ سو اٹھتر روپے آٹھ آنے ماہوار تنخواہ ملتی تھی۔

(۲) بڑا جلسہ سلطان خانے والیاں۔ چوبیس اسم۔ ۱۲۸۴ میں قائم ہوا۔ ان کی تعلیم میں پہلے بجی بخش خان مغنی شاگرد واجد علی شاہ اور ان کے بعد تاج خاں مغنی اور قلندر بخش رقاص اور نثار علی خاں پکھاوجی اور تعیش الدولہ بہادر عیش شاعر اور زعلا ۔۔۔ الدولہ بہادر منشی جلسہ

شاگردانِ واجد علی شاہ نے حصّہ لیا۔ اس رہس کے سلسلے میں واجد علی شاہ اپنے کمالِ فن کے بارے میں لکھتے ہیں[1]۔

"گستاخانہ ادنیٰ عرض خدمت ناظرین اور شائقین اور طالبین اور مشتاقان اور
شاداں فن تال اوجھپ میں ہے کہ ایک دھیمے تال میں تین برس کے عرصے میں
باون طرح کی سَے تار علی خاں پکھاوجی کو معہ صاحبات جلسہ بتائی اور سب نے
بامانت راقم اور شاگردانِ راقم یاد کیں مگر فرقہ نساً ایسا کج فہم اور ناقص العقول
ہے کہ سوائے خود آرائی اور خود پرستی گویا کوئی کام دُنیا کا پروردگار نے ان کے
متعلق نہیں کیا۔ چوبیس اسموں میں تین چار اسم تو ان لکنوں پر قادر اور قائم ہوتے
ما بقی سوائے لَے سُرے کے لَے جو چاہیئے وہ نہیں جانتیں ــــ"

اس سے صاف ظاہر ہے کہ واجد علی شاہ رہس میں بھی بڑا ریاض کرتے تھے اور اس کا مقصد محض تفریح، یا اندر سبھا کی طرح کسی فرمائش کو پورا کرنا یا محض نثر و نظم اور مختلف راگوں کو جمع کر دینا نہ تھا۔

حسبِ دستور یہ چوبیس سلطان خانے والیاں بھی واجد علی شاہ کی ممنوعات تھیں اور ان سب کو ملا کر دو ہزار دو سو چونتیس روپے آٹھ آنے ماہوار ملتے تھے۔

(۳) حضور والیاں یا خاص منزل والیاں۔ گیارہ اسم۔ عنایت خاں مغنی خواجہ بخش طبلہ اور حیدر علی رقاص شاگردان واجد علی شاہ معلم تھے۔ ان کو چار سو پینسٹھ روپے ماہوار ملتے تھے۔

(۴) سرور منزل والیاں۔ بہ لقول واجد علی شاہ "صاحبان سن رسیدہ بھی ہیں" سولہ اسم۔ فی اسم بیس روپیہ کی تنخواہ کل تین سو بیس روپے ماہوار۔ غرض اس طرح کے بائیس جلسوں کی پوری تفصیل ملتی ہے۔ خاتمہ پر واجد علی شاہ لکھتے ہیں[2]:

"جاننا چاہیئے کہ زیرِ تعلیم راقم تا تحریر پینتالیس اسم ہیں اور سب جلسہ ملا کر دو سو
سولہ اسم گانے ناچنے والے اللھم زد۔ ماشاء اللہ چشم بد دور تا تحریر کتاب ہذا راقم
کے پاس ہر وقت و ہر ساعت و ہر لمحہ موجود ہیں مگر ملاقات اور صحبت اور حکایات
ہر روز انھیں سے ہوتی ہے جو پینتالیس اسم زیرِ تعلیم حضیر ہیں۔ جملہ آٹھ ہزار پانچ
سو اٹھانوے روپے مشاہرہ ہوئے۔"

اس حساب سے مختلف رہسوں پر ملا کر سالانہ خرچ ایک لاکھ تین ہزار ایک سو چھہتر روپے تک جا پہنچتا ہے اور اس میں صرف مختلف اسموں کی تنخواہ شامل ہے۔

پوشاک، زیورات، انعام و اکرام مغنی، پکھاوجی اور رقاصوں کی تنخواہ اس میں شامل نہیں۔ اگر اسے بھی ملا لیں تو صرف رہس سے متعلق واجد علی شاہ کا خرچ کم و بیش ڈیڑھ لاکھ روپیہ سالانہ تک جا پہنچتا ہے اور یہ عالم اس وقت ہے جب واجد علی شاہ

---

لہ ص ۳۱۲ ۲ہ ص

معزول ہو کر مٹیا برج میں مقیم ہیں اور ایک مختصر سی پنشن پر گزر کر رہے ہیں جیسا کہ انھوں نے خود لکھا ہے کہ ان جلسوں کی تیاری جیسی تمام سلطنت لکھنؤ میں بھی مٹیا برج میں نہ ہو سکی۔ اس سے اندازہ لگا سکتے ہیں کہ لکھنؤ میں واجد علی شاہ اس مد میں کتنا خرچ کرتے ہوں گے۔

رہس والیوں کے علاوہ پندرہ مغنی۔ ایک گھنٹی والا۔ دو پکھاوجی تینتیس طبلہ نواز چھیالیس سارنگی نواز۔ بائیس منجیرہ نواز۔ بیسنے نواز۔ چہار رقاص۔ ایک شعبدہ باز۔ دو ڈھولک نواز۔ ایک شہنائی نواز اور بائیس نفر نقار خانے اور چھ سرور محفل ملازم تھے جن کی تنخواہیں تین ہزار دو سو اکسٹھ روپے ماہانہ یا انتالیس ہزار ایک سو تینتیس روپے سالانہ مقرر تھی۔ سرور محفل ڈومنیوں کا خطاب تھا اور ان کے مرد بہار محفل کہلاتے تھے۔

واجد علی شاہ کے بارے میں اکثر کہا جاتا ہے کہ ناچنے اور گانے والی عورتوں اور ان کے متعلقین جو ہر وقت بادشاہ کو گھیرے رہتے تھے، نے انھیں خراب کیا اور ان کی صحبت میں امور سلطنت کی طرف سے بے تعلق ہو کر پست افعال اور پست اقوال کی طرف مائل ہو گئے۔ کسی قدر یہ بات درست ہے لیکن رہس کے سلسلہ میں واجد علی شاہ کا ایک بیان ایسا ملتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ڈوم ڈھاڑیوں کے مزاج، عادات اور اطوار کو ناپسند کرتے تھے۔ خاص جلسے والیوں کے سلسلہ میں لکھتے ہیں[۱]:۔

"تیسرا سال منقضی ہوتا ہے کہ نحیف خود ان کی تعلیم دہی میں بدل و جان مصروف رہتا ہے۔ اب ماشاءاللہ ہے ہر ایک میں بخوبی واقفیت ہوتی جاتی ہے۔ بجانا، گوانا، ارتھ بھاؤ بتانا، ٹکڑے پاؤں سے لوانا، گتیں بجوانا سب مجھ سے متعلق ہے۔ کسی سازندے، نوازندے، مغنی، رقاص کو ذرہ دخل نہیں۔ بلکہ ان کے ہمراہ سوائے راقم اور کوئی نہیں ہوتا۔ جو کبھی ایسا ہی دل چاہا تو سازندوں کو ہمراہ بجوا لیا۔ دوسرے تیسرے مہینے کے بعد چٹکیوں پر دھرپد، چترنگ، تروٹ، ترانہ، دھمال، روپک، تیورا، چوتالہ، دھیمہ تتالہ، کبیر کبی، چمپ برہ ببھی، سولفاختہ، جھپ تالہ، چاچر، غزل، ادھیہ، خیال، ٹھمری گا تیاں کن۔ جواہر لچھے کے چھنو ٹکر چہ پاؤں سے نکالتیاں ہیں۔ دو تین سو چیزیں سب طرح کی آج تک بتا چکا ہوں اور بتائے چلا جا رہا ہوں۔

نقلیں بھی مضحک کرتیاں ہیں۔ سمجھدار ہو گیاں ہیں۔ صورت اس کی یہ ہوئی تو جلسے مرتب کئے یاد ہامنزل والیوں اور سلطان خانے والیوں پر ایسی ایسی محفلیں کیں کہ صبح کا کھانا شام کو، شام کا صبح کو نصیب ہوا مگر آخر کار ان صاحبوں نے بسبب تاثیر صحبت شاہانہ رونڈی ڈوم ڈھاڑیوں کا سا مزاج پیدا کیا۔ مجھ اکیلے کا اثر نہ ہوا۔ تعلیم دہی میں بھی تفرقہ پڑا۔ علم کی طرف توجہ بالکل نہ کی مزے کی طرف رجوع ہوئیں۔ یہ حالات دیکھ کر راقم الحروف نہایت کبیدہ خاطر اور پریشان رہتا تھا کہ یا خدا کیا تدبیر کروں۔ بغیر سازندوں کے ایک کلمہ زبان سے نہ نکالتیاں تھیں۔ ایک دن شاہ زمانی نے مجھے رنجیدہ خاطر دیکھ کر کہا۔ صاحب تم کیوں شبانہ روز چپ رہا کرتے ہو۔ میں نے قصہ گزشتہ نقل کیا۔ انھوں نے صلاح دی

---

[۱] ص ——

"دریافت کیا کہ ہم جو اوروں کو تعلیم وہی میں شریک کرتے ہو۔ میں نے جواب دیا سب جلسوں کی عادتیں خراب ہو گئیں وہ اب میرے زیر تعلیم نہیں آسکتیاں ہیں۔ انھوں نے ہنس کر جواب دیا ایک ورنید کر دو کھلے ہیں۔ کو ربان چھو کر بان بلواتی ہوں، کچی لکڑی کی طرح جدھر توڑو مروڑو گے بلا تکلف ٹوٹیں گی اور نواب بارگاہ محل صاحبہ، راہکار خاقن دار وغہ اشفاق السلطان اور نواب شہزادہ محل صاحبہ یہ سب بھی ایسے ہی کلمات زبان پر لاتے، میں بھی راضی ہو گیا۔ الحق یہ صلاح یہاں تک مفید ہوئی کہ میں نے اب عہد واثق کیا کہ مدت العمر کسی ڈوم ڈھاڑی، میراثی، کلاونت، گویّے، دھرپدیے، ہتیالئے، رقاص پکھاوجی کے حوالے ایک اسم بھی نہ کرواں گا۔"

اس تحریر میں واجد علی شاہ نے علم اور مزے کو الگ الگ سمجھا ہے اور بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ وہ علم اور فن کے حصول اور اسی جذبہ کی تسکین کے لئے یہ سب کچھ کرتے تھے یہ اور بات ہے کہ ایک والیٔ سلطنت کو ان فنون سے اس درجہ وابستگی پیدا کرنا مناسب بھی ہے یا نہیں لیکن یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ جب واجد علی شاہ صحیح یا غلط اس طرف مائل ہوئے تو انھوں نے فنکاری کا حق ادا کر دیا۔

آخر میں سوال پیدا ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ کے ان رہسوں اور جلسوں کا اُردو ڈرامے کی تاریخ میں کیا درجہ ہے جنھیں ایجادی رہس جن کا پہلے ذکر کیا جا چکا ہے قصہ پن سے عاری ہیں۔ ان میں اداکاری نہیں، مکالمے نہیں، مناظر نہیں، پھر انھیں ڈرامے کی تعریف میں کیسے شامل کیا جائے۔ ان رہسوں پر یہ اعتراض درست ہے۔ دراصل یہ صرف موسیقی اور رقص کا امتزاج ہیں بلکہ ان میں موسیقی کم اور مختلف اعضا کی حرکات و سکنات زیادہ ہیں لیکن انہی رہسوں پر رادھا کنھیا رہس کی بنیاد ہے۔ رقص اور موسیقی ان رہسوں میں بھی نمایاں عناصر ہیں لیکن ان میں ایک قصہ پن بھی ہے، مکالمے بھی ہیں، مناظر بھی ہیں، مختلف کردار بھی ہیں جن میں مسخرے کردار بھی ہے۔ کنھیا رہس میں مناظر بار بار بدلتے ہیں مثلاً:-

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | (پہلا منظر) | زعفران پری۔ ارغوان پری کا جلسہ۔ دیو سامنے کھڑا ہے مغربت، جوگن کے سامنے دست بستہ استادہ ہے۔ |
| (۲) | (دوسرا منظر) | رادھا، کنھیا، رام چہرا ملازم، چار سکھیاں۔ |
| (۳) | (تیسرا منظر) | جوگن کا خادم غربت، مسافر کی صورت۔ |
| (۴) | (چوتھا منظر) | غربت اور عفریت کی ملاقات۔ |
| (۵) | (پانچواں منظر) | رادھا کنھیا کا رقص۔ |
| (۶) | (چھٹا منظر) | کنھیا کا مُرلی کی تلاش میں روانہ ہونا۔ پنہاریوں سے ملاقات۔ |
| (۷) | (ساتواں منظر) | مکھن والیوں کی تلاش۔ ملاقات، مکھن چُرا کر لانے کا منظر۔ |
| (۸) | (آٹھواں منظر) | کنھیا مُرلی بجاتے ہیں اور رادھا آکر ان سے لپٹ جاتی ہے۔ |

ان تفصیلات میں یہ پتہ نہیں چلتا کہ مناظر کس طرح بدلے جاتے ہیں۔ پردوں کا استعمال غالباً نہیں ہوا تھا ورنہ کہیں نہ کہیں ان کا

[illegible] ہوتا۔ اسٹیج کے متعلق یقین کے ساتھ نہیں کہا جا سکتا کہ اس کی کیا شکل تھی۔ رادھا کنہیا رہس یا رام لیلا رہس جو ہندو منڈلیاں
[illegible]ے رہسوں یہ ترتیب دیتے تھے عام طور پر کھلے میدانوں میں ادا ہوتے تھے اور سارے کردار مرد ادا کرتے تھے۔ واجد علی شاہ کے رہس
[illegible]ن کے محلات میں ہوتے تھے معلوم ایسا ہوتا ہے کہ کسی کشادہ جگہ پر سارے کردار الگ الگ بٹھا دیئے جاتے تھے اور تمام مناظر
[illegible] سامنے ادا ہو جاتے تھے۔ دیکھنے والوں کی اصل دلچسپی گانوں اور رقص تک محدود ہوتی تھی لیکن واجد علی شاہ کے رہس میں
[illegible] بات قابلِ غور ہے کہ مکالمے نثر میں ہیں۔ دیو پریاں موجود ہیں لیکن بنیادی کردار رادھا، کنہیا، سکھیاں، ملازم، پنہارن، جھمن
[illegible] وغیرہ ہیں۔ ان کی اداکاری فطری، سادہ اور دلچسپ ہے۔

جس زمانے میں واجد علی شاہ اپنے رہس تیار کر رہے تھے قریب قریب اسی عہد میں امانت نے اندر سبھا ترتیب دی
[illegible] علی شاہ کے رہس ان کے محلات تک محدود رہتے۔ امانت نے اندر سبھا عوام کی فرمائش پر عوام کے لئے لکھی۔ قدرتی طور پر
[illegible] امانت پر اس قدر محنت نہیں کی گئی جس قدر واجد علی شاہ اپنے رہسوں پر کیا کرتے تھے۔ اس میں گانے زیادہ
[illegible] ان میں تک بندی معلوم ہوتی ہے لیکن عوام کے لئے یہ ایک نیا اور دلچسپ مشغلہ تھا۔ چنانچہ اس قدر مقبول ہوا کہ امانت
[illegible] مداری لال نے اور پھر ان کو دیکھ کر اور لوگوں نے اندر سبھائیں اور دوسری سبھائیں لکھیں۔ یہ سب ڈرامے کے جدید فن
[illegible] میں ابتر ہیں لیکن اردو ڈرامے کی پیشرو یقیناً یہی رہس اور سبھائیں ہیں۔

رہس کے گانے :-

کنہیا رادھا کے رہسوں میں بکثرت گانے ہیں جن سے واجد علی شاہ کی فنکاری کا اندازہ ہوتا ہے۔ علاوہ سوال و جواب
[illegible]ے گانوں میں جو ضمنی گانے بھی اکثر ہیں۔ ان میں دوہرے، دادرے، ٹھمریاں اور ہولیاں شامل ہیں۔ یہ سب گانے عام بلکہ عوام
پسند ہیں۔ ان میں پکے گانے نہیں ہیں اور نہ غزلیں ہیں۔ پکے گانے نہ ہونے کی وجہ یہ ہے کہ شاید ان کی فنی وقت اور جانکاہی رہس
[illegible] انداز کی متحمل نہیں ہو سکتی تھی اور غزل اس لئے نہیں کہ غزل کی فنی عظمت ایسی تھی کہ واجد علی شاہ اسے ناچ گانے میں
استعمال کرنا نہیں چاہتے تھے۔ بہرحال وجوہات کچھ ہوں اس قسم کے گانے ان رہسوں میں نہیں ہیں۔
رہسوں کے بعد کتاب کا پانچواں باب شروع ہوتا ہے جو بھنڈیتوں اور مضحک نقلوں کے بارے میں ہے۔ واجد علی شاہ
آغاز میں لکھتے ہیں :-

"جاننا چاہیئے کہ موجد بھنڈیتی اور جملہ حکایات اور لطائف اور نقلوں کے
امیر خسرو دہلوی ہیں"[1]

اس کے بعد مختلف علوم و فنون بالخصوص موسیقی میں امیر خسرو کے فنی کمالات کا ذکر تقریباً تین صفحوں میں کیا ہے اور اس
سلسلہ میں امیر خسرو کی ایجادات کو تفصیل سے بیان کیا ہے۔ ہمیں واجد علی شاہ کے اس بیان سے اختلاف ہے۔ امیر خسرو کی طبیعت
[illegible] مزاج کی افتاد، شعر و ادب میں ان کے رجحانات اور میلانات، حضرت نظام الدین اولیاء سے ان کا عشق، درباروں
[illegible] ان کی عزت اور مرتبے کے پیشِ نظر یہ بات قبول کرنے کو جی نہیں چاہتا کہ امیر خسرو کبھی بھنڈیتی اور نقالی پر بھی اتر سکتے ہیں۔

---

[1] صفحہ ۱۲۴

اسی طرح واجد علی شاہ کا یہ قول بھی درست نہیں کہ "خالق باری[1] بھی ایک شہزادے کو بہلانے بہلانے موزوں کردی اور اکثر ان کے سامنے آستین چڑھا کر اور تاؤ کر کر اور گال پھلا کر الفاظ ہائے معمولی سے جو بھنڈ بنی ہیں بیان کروں گا۔ سحر ابن کرکے بہلاتے تھے" یہ بات اب ثابت ہو چکی ہے کہ امیر خسرو خالق باری[2] کے مصنف نہیں ہیں اور یہ کتاب ان کے کئی سو سال بعد تصنیف ہوئی تھی۔ بھانڈوں کے فرقے سے متعلق ایک عجیب بات واجد علی شاہ کے بیان سے معلوم ہوتی ہے لکھتے ہیں[3]:-

> "اس فرقہ کو راقم نے بچشم خود دیکھا کہ ایسے پابند صوم و صلوٰۃ ہوتے ہیں کہ سبحان اللہ ہزار روپے کی تھیلی سامنے دھر دو اور فرمائش کرو کہ نماز فوت ہونے دو۔ اگر نقل کئے جاؤ گے تو ہزار روپیہ یہ تمہارا ہے کبھی قبول نہ کریں گے۔ پر نماز وقت پر بجا لائیں گے۔"

اگر یہ درست ہو تو اسے بھی اس وضعداری کا ایک مظہر سمجھنا چاہیئے جو اس عہد کی تہذیب و معاشرت کا ایک اہم اور بنیادی جزو ہے اور یہ کہ ایسا طبقہ بھی جو بظاہر بہت بدنام نظر آتا ہے اخلاقی اعتبار سے بالکل دیوالیہ نہیں ہو چکا تھا۔ لیکن واجد علی شاہ کا یہ بیان بھی کچھ کھٹکتا ہے۔

نقلوں کی یہ فصل خاصی طویل ہے (ص ۱۲۲ تا ص ۲۹۳) اور تقریباً پونے دو سو صفحوں پر پھیلی ہوئی ہے۔ لیکن اس میں اکثر نقلیں ایسی ہیں جنہیں مضحک کہنا مشکل ہے۔ ان میں ایسا جوش ہے کہ تعجب ہوتا ہے کہ عام جلسوں میں یہ نقلیں کس طرح ادا کی گئی ہوں گی۔ مثلاً گو بندہ کی نقل جس کی ابتدا اس طرح ہوتی ہے[4]:-

> "ایک بی بی تھیں انھوں نے پتھر کا عضو تناسل آلہ مرد بنوایا تھا ۔ ۔ ۔ ۔"

ان مضحک حکایتوں اور نقلوں کے پڑھنے سے واقعی عبرت ہوتی ہے اور اخلاقی اعتبار سے ایک دیوالیہ معاشرت کی تصویر آنکھوں کے سامنے پھر جاتی ہے۔ اس کے لئے واجد علی شاہ کہاں تک ذمہ دار ہیں۔ قدرتی طور پر بار بار قاری کے سامنے یہ سوال پیدا ہوتا ہے۔ ہمارے خیال میں واجد علی شاہ اپنے دور کی پیداوار ہیں۔ ان کے رہسوں کی تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ رادھا کنہیا کا رہس جو انھوں نے سب سے پہلے تیار کیا سنہ ۱۲۶۸ھ سے شروع ہوتا ہے۔ امانت اس سے پہلے سنہ ۱۲۶۵ھ میں اندر سبھا لکھتے ہیں اور جیسا کہ امانت کے دیوان کے دیباچے کی عبارت سے ظاہر ہے، دوستوں کے تقاضے اور اصرار سے مجبور ہو کر لکھتے ہیں۔ گویا رہس یا ناچ گانے کا مذاق صرف واجد علی شاہ کی وجہ سے نہیں پھیلا بلکہ یہ کہنا زیادہ درست ہوگا کہ واجد علی شاہ خود اس کا شکار ہو گئے۔ واجد علی شاہ کی فطرت ان میں جا بجا جھلکتی ہے چنانچہ خاص منزل والیوں کے سلسلہ میں انھوں نے علم اور مرتبے میں جو تمیز کی ہے اور جس طرح ڈوم ڈھاڑیوں سے اپنی بیزاری کا اعلان کیا ہے۔ اس سے اس خیال کی تائید ہوتی ہے۔

اس فصل کے خاتمہ پر واجد علی شاہ نے اپنی ایک غزل بھی لکھی ہے گو بظاہر اس غزل کا یہاں کوئی محل معلوم نہیں ہوتا۔ غزل یہ ہے:-

---

[1] ص ۱۲۶ [2] ص پنجاب میں اردو ص [3] ص ۱۲۷ [4] ص ۱۵۷

نظارۂ رخِ احمر سے رنگِ لالہ اڑا — ہما کی طرح سرِ گوشۂ گل سے ہالا اڑا
کتاں کی طرح ہوا پرزے پرزے دیکھ کے رخ — مثالِ کبکِ فلک سے مہ کا ہالا اڑا
کبھی چمک کے جو نکلا فلک پہ عارضِ مہ — یہی میں سمجھا کہ تیرے مکاں کا اجالا اڑا
تباہی کیا کہ عدالت ہی میں مکان لٹا — وہ گاؤ خورد ہے دفتر کہ رخ قبالہ اڑا
مجھے نہ صید کیا تھا کہ ان نگاہوں نے — مری تڑپ سے تو رنگِ رخِ غزالہ اڑا
ہرا نہ چتر سرِ شام حسنِ محفل میں — ہما کی طرح گلوئے پری سے مالا اڑا
لکھی تھی اس میں جو تعریفِ اوجِ بارہ بند — فلک پہ بازوؤں سے جل کے رسالا اڑا
جو دیکھے بازی نیزہ تیری آشفتہ — نکہت برق کی مانند میرا حبالا اڑا

یہ غزل اپنے انداز اور آہنگ کے اعتبار سے خالص لکھنوی ہے اور تغزل کی کیفیت سے یکسر محروم ہے۔

لطائف کے بعد ایک فصل میں چند پہیلیاں ہیں لکھنو کے اکثر شعرا اپنی شاعری کے آخری دور میں پہیلیوں اور چیستاں گوئی پر آتے ہیں۔ امانت سے لے کر محسن کاکوروی تک کے یہاں اس کی مثالیں ملتی ہیں۔ اس کی وجہ غالباً یہ ہے کہ یہ شعرا جو داخلی جذبات اور قلبی کیفیات سے کم تر تعلق رکھتے تھے خارجی مضامین اور خیال آرائی و مضمون آفرینی کو معراجِ کمال سمجھتے تھے۔ خیال آرائی ہی کی ایک انتہائی شکل پہیلی ہوتی ہے اور یہ لوگ غالباً اسی منزل میں جا پہنچے تھے۔

اس کے بعد فصل شروع ہوتی ہے اس میں محلات اور بیگمات کے خطابات ہیں۔ یہ حصہ تاریخ ادب کے لئے شاید اہم نہ ہو لیکن واجد علی شاہ کی زندگی اور ان کی تاریخ کے سلسلہ میں اسی حصہ میں سب سے اہم معلومات ہیں۔ ان کی بیگمات محلات ممنوعات کی تعداد، ان کے نام و خطابات اور مراتب کا اندازہ اسی فہرست سے ہوتا ہے۔

محلات کی تعداد ۴۷، اور بیگمات ۳۲ ہے اور یہ ملا کر ۷۹ ہوتی ہیں۔ ان میں وہ محلات اور بیگمات شامل نہیں ہیں جو اپنے بدسہ رقص و غنا اور رہس کے سلسلے میں لکھی جا چکی ہیں۔ رہس کے آخر میں ان کی تعداد جو ناچنے گانے میں حصہ لیتی تھیں ۲۱۶ بتائی ہے جن میں سے ۳۴ ایسے ہیں جو براہِ راست واجد علی شاہ کے زیرِ تعلیم تھے۔ ان سب کو ملا کر یہ تعداد ۲۹۵ تک جا پہنچتی ہے ممنوعات میں سے واجد علی شاہ نے صرف چار کے نام لکھے ہیں[1]۔ معلی پسند، اطاعت پسند، خیال پسند اور امیر النساء خانم۔ لیکن ممنوعات کی تعداد یقیناً اس سے زیادہ ہے کیونکہ بقول شرر واجد علی شاہ ایسے مذہبی آدمی تھے کہ نامحرم عورت کا سامنے آنا گوارا نہ تھا اور محل کی خادمائیں بھی ممنوعات میں شامل کر لی گئی تھیں اور نواب آب رساں اور نواب آصفا بیگم جیسے خطابات سے سرفراز تھیں۔ واجد علی شاہ کی زندگی کا یہ پہلو ایسا ہے جس کی کوئی معذرت پیش نہیں کی جا سکتی۔

اس سلسلہ میں ایک نکتہ نہایت دلچسپ ہے۔ واجد علی شاہ کو خطابات تقسیم کرنے کا غیر معمولی شوق معلوم ہوتا ہے بیگمات محلات اور ممنوعات کے علاوہ شہزادیوں، شہزادوں[۲۵]، بہوؤں[۵]، دامادوں[۲]، مرشد زادوں[۱۵] اور مرشد زادیوں[۳۳] کے ۲، خطابات اور ہیں اور جو واجد علی شاہ نے لکھے۔ ان کے درباری مصاحب اور حکام جو لفظ دولہ مثلاً ذوالفقار الدولہ، طبیب الدولہ سے ممتاز تھے تعداد میں

---

۱؎ ص ۳۲۶

۴۴ ہیں۔ آٹھ داروغہ کان باغ ان کے علاوہ تھے۔ یہ سب ملا کر ایک خاصی بڑی تعداد ہوتی ہے اور اگر اس میں ان کے دیگر ملازمین و متعلقین کو شامل کر لیں تو حیرت ہوتی ہے کہ واجد علی شاہ کے دم سے کتنے لوگ وابستہ تھے اور زوالِ سلطنت کا اثر کتنے خاندانوں اور افراد پر پڑا ہوگا۔ واجد علی شاہ نے یہ کتاب مٹیا برج میں [illegible] میں لکھی جب ان کی گزر اوقات مختصر سی پنشن پر ہو رہی تھی مگر یہاں بھی متعلقین کی تعداد کچھ کم نہ تھی۔ پھر واجد علی شاہ اپنے ان متعلقین کی بھی خبر گیری کرتے رہتے تھے جو ان کے چلے آنے کے بعد لکھنؤ میں رہ گئے تھے۔ چنانچہ نواب ممتاز محل صاحبہ اور ان کی والدہ کو بڑی پابندی سے روپیہ بھیجتے تھے[۱]۔ جب ہم واجد علی شاہ کے عیب شمار کرتے ہیں تو ہمیں کم از کم ان کی سیرت کا یہ روشن پہلو بھی فراموش نہیں کرنا چاہیئے۔

واجد علی شاہ کی طبیعت میں جو ایجاد کا مادہ تھا افسوس کہ اسے اظہار کے لئے صحت مند میدان نہ ملا۔ اس کا اندازہ خطابات کی فہرست سے ہوتا ہے۔ محلات، بیگمات، [illegible] حکام وغیرہ کو خطاب دینے کا رواج عام رہا ہے لیکن واجد علی شاہ کا یہ شوق شاید یہاں کی حد تک پہنچ گیا تھا۔ چنانچہ جانوروں کے لئے جو خطابات انھوں نے تجویز کئے اور جن کے متعلق وہ [illegible] کرتے ہیں کہ ان میں سوائے راقم کے دوسرے کی فکر کو دخل نہیں بے شمار ہیں۔ ان میں جدت اور تازگی نمایاں ہے مثلاً:۔

(۱) بلبل - ۴۶ خطابات۔ زیور گل، آتش رخ، حسینہ، عاشق گل، گلاب رنگ، خوش نوا، شاہد چمن، بلبل شیدا وغیرہ۔

(۲) لعل - ۱۸ خطابات۔ دلفگار، سحر بیاں، غزل خواں، مطرب اعظم وغیرہ۔

(۳) کستورا - ۲۲ خطابات۔ ترانہ سرا، ناز ہیرا، رخت الحدید، انارکلی وغیرہ۔

(۴) شاما ۴ خطابات

(۵) مدہ ۱۴ خطابات۔

(۶) دہیڑ ۱۲ خطابات۔

(۷) چنڈول ۱۲ خطابات

(۸) اگن آٹھ خطابات۔ کلال چشم چھ خطابات۔ البقہ دس خطابات۔ ہریل نو خطابات۔ ملاگیر سات خطابات۔ [illegible] آٹھ خطابات۔

اسی طرح دہوی، طوطی، گنجڑی، بوٹے، مرغ فرنگ، کاکاتوا، مینا، بھنگراج، [illegible]، پپیہا، غوغائی، لال مرچ، [illegible] لوا، لاما، کرکل، کنہری، بیا اور گلدم کے خطابات ہیں جانوران اور اردلی خاص کے خطابات علیحدہ ہیں۔ خطابات [illegible] انگریزی۔ خطابات [illegible] خانہ، کبوتر خانہ، مینڈھا خانہ، مچھلیوں، رنگ پشت تک کو خطابات سے محروم نہیں رکھا ہے۔ اس کے بعد زنخوں کے ۴۳ خطابات ہیں اور آخر میں کوٹھیوں، محلوں اور کمروں کے خطابات کی ایک طویل فہرست ہے۔

اگر غور سے دیکھا جائے تو یہ طویل فہرست واجد علی شاہ کی ایک خاص نفسیاتی کیفیت کی ترجمان ہے۔ واجد علی شاہ جو خود کو سلطانِ عالم سمجھتے تھے عملاً ایک مجبور اور نظر بند انسان تھے۔ بادشاہت کا خواب انھوں نے دیکھا تھا لیکن بادشاہت

---

۱ تفصیل کے لئے دیکھئے تاریخ ممتاز     ۲ ص ۳۴۵

کسی نامحرم غیر مرد کو حقہ بھرانے کی اجازت نہیں۔ دفعہ چھٹی کسی غیر مرد نامحرم کا نام نہ لو خواہ بہن مالک خواہ بیبی مالک بلکہ اس فرقے کے نام سے اسے پکارو یعنی کوئی آدمی ہے یا کوئی کبوتر باز یا جانور باز یا داروغہ یا باغبان یا مکاندار یا ماہی پرور وغیرہ ایہ نہ کہو کہ نام تو نواب علی ہے پیار سے کہو تو یا فلاں یا بیگ یا خان ادھر آؤ یا میر صاحب یا مرزا صاحب یا شیخ صاحب۔ دفعہ ساتویں۔ کسی نامحرم غیر مرد کے دست بدست کوئی چیز نہ لو بلکہ لانے والا زمین یا اس جگہ پر با آرام و حفاظت دھر دے۔ بعد اس کے اپنے ہاتھ سے اٹھا کر بھیجنے والے اپنے مصرف میں لائیں۔ دفعہ آٹھویں۔ غیر مرد نامحرم جو رو مالوں سے فرش کو صاف کریں نامحرم عورتیں ان کو صفائی کی خود جگہ دے دیا کریں۔ ایسا نہ ہو کہ کسی کا ہاتھ ان کے اجسام سے صفائی کے وقت مس ہو تو باعث ناخوشی مالک و غضب خدا ہو۔ چاہیئے کہ ان آٹھوں ہدایتوں کو ہمہ وقت مد نظر رکھیں تا خاوند اور خداوند دونوں خوشنود رہیں اور دنیا کا کار بھی بند نہ رہے۔ اگر تم سب کو پردے میں بٹھا دیا جائے تو کسی قدر تمھارے خاوند کو البتہ بے چینی ہوگی اور عجب نہیں کہ اس بے چینی کی حجت سے تم لوگ اپنے خاوند کی ملاقات سے محروم ہو جاؤ اور اگر اس ہدایت پر چلو گی تو اپنے خاوند کے پہلو میں رہو گی بلکہ ہمہ وقت دل میں گھر ہوگا۔ خدا تم عورتوں کا ہادی ہے و بس۔"

اسی سلسلہ کی ایک اور کڑی ہدایت نامہ برائے ملازمین ہے جس میں چھ دفعات ہیں۔

دفعہ پہلی۔ اپنے مالک کی عورت پر نظر گاڑ کے نہ دیکھیں بلکہ جو کچھ کہنا ہو نیچی نظروں سے کہیں۔ دفعہ دوسری۔ اگر اپنے مالک کے روبرو بیٹھتے ہو تو کبھی وقتِ ضرورت اپنی مالکہ کے آگے بھی نہ بیٹھو۔ دفعہ تیسری۔ گلوری اور حقہ نامحرم عورتوں سے نہ مانگو اور بہ سبب احترام اپنے مالک کے ان کے آگے بھی نہ کھاؤ۔ دفعہ چوتھی۔ کسی مالک کی عورت کا نام آدھا نہ لو اور حقارت سے نہ لو۔ دفعہ پانچویں۔ کبھی نامحرم عورت کے دست بدست کوئی چیز دو نہ لو بلکہ کہو کہ رکھ دیجیے میں اٹھا لوں گا۔ دفعہ چھٹی۔ فرش جھاڑو تو خیال رہے کہ ہاتھ ان کے کسی عضو سے مس نہ ہو جائے کہ تو موجب طغیان اور رنج ہو۔ جب ان چھ چیزوں کو بجا لاؤ گے کبھی دھوکہ نہ کھاؤ گے۔ اگر تمھارا مالک اپنی کل عورتوں کو پردے میں بٹھا دے تو کسی قدر اسے بے چینی بھی ہوگی اور تم زیارت سے محروم رہو گے ـــــــ مزینہ ہجدہم شہر صفر المظفر ۱۲۹۴ھ

یہ ہدایات ملازمین اور خدمتگاروں کے لئے تھیں۔ محلات اور بیگمات کے لئے بھی آدابِ مجلسی کی وضاحت کی گئی ہے۔ ان ہدایات سے اور کچھ ثابت ہو یا نہ ہو واجد علی شاہ کی طبعی نفاست، نزاکت، صفائی پسندی اور ضابطہ پرستی کا ضرور پتہ چلتا ہے۔ بیس دفعات پر مشتمل ان دلچسپ ہدایات میں سے جو خاص طور پر بیگمات سلطان خانہ مبارک جواہر منزل

ضامن نہیں کے لئے تھیں۔ ملاحظہ ہوں :-

دفعہ پہلی ۔ ہمیشہ اپنے کو خوشبو رکھیں ۔ دفعہ دوسری ۔ دھوبا ہوا اُجلا کپڑا جو کچھ سرکار سے ملتا ہے یا اپنی لیاقت کے موافق جیسا بنایا ہو پہنا کریں ۔ زنہار زنہار میلی اور دھبے دار اور پھٹی پوشاک خواہ پائجامہ، خواہ دوپٹہ، خواہ چھوٹے کپڑے ہوں ... ورنہ جن کے سپرد ہیں اور جو ان کے اہتمام والے ہیں ان سے مواخذہ ہوگا اور وہ ہی داروغہ لوگ اس کے جوابدہ ہوں گے ۔ پاؤں اور تلوے ہمیشہ آئینے کی طرح صاف اور چمکتے رہیں کسی طرح کا میل اور داغ ور نہ ہوا کرے ۔ بالوں میں خوشبو ... اور آنکھوں میں کاجل یا سرمہ، ہاتھوں میں مہندی پہنچوں تک ہمیشہ رہا کرے ۔ جو کنواریاں ہیں وہ بغیر حکم از خود ... نہیں ۔ کوئی بلاوجہ چھیڑنے کا قصد نہ کرے ممانعت قطعی ہے ۔ بلانے کے وقت حتی الوسع جلد حاضر ہوا کریں ۔ بیباک و ... حاضر ہوا کریں وغیرہ ۔

یہ تمام تفصیلات شاید آج پڑھنے والوں کے دلوں پر بار خاطر گزریں لیکن ان کی بڑی تاریخی اہمیت ہے ۔ ان سے اندازہ ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ کی صلاحیتیں جو سلطنت کے انتظام اور انصرام میں صرف ہو سکتی تھیں ایسی بے مصرف ... میں صرف ہو رہی تھیں ۔ جن کا تعلق صرف ان کی ذات سے تھا معلوم ایسا ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ اپنے سیاسی اقتدار ... عملی قوت سے اس درجہ محروم ہو چکے تھے کہ انھوں نے اپنے لئے ایک خیالی سلطنت تعمیر کر لی تھی ۔ یہ سلطنت ان کے ... کی حد و وقتی جہاں ان کا ہی حکم چلتا تھا اور جہاں کا ذرہ ذرہ ان کے چشم و ابرو کے اشارے پر رقص کرتا تھا ۔ پھر ان تمام تفصیلات سے محلوں کی زندگی کا نقشہ آنکھوں کے سامنے پھر جاتا ہے ۔ مشرقی تمدن کے آخری نمونے کے جن مٹتے ہوئے نقوش میں ... رنگ بھرنے کی کوشش کی ہے وہ نقوش یہاں بغیر کسی تنقید کے اپنی پوری آب و تاب سے نظر آتے ہیں ۔ واجد علی شاہ ... اور اس عہد کا داستان نگار اس باب کو مشکل سے نظر انداز کر سکتا ہے ۔

اس بارے میں کوئی شبہ نہیں کہ واجد علی شاہ کی تمام تصانیف میں ایک بنیادی ماخذ کی حیثیت سے یہ کتاب نہایت ... ہے ۔ اس میں ذاتی تفصیلات اور معلومات جس طرح فراہم کی گئی ہیں وہ قطعی اور یقینی ہیں اور کسی دوسرے ذریعہ سے حاصل ... ہو سکتیں ۔ واجد علی شاہ کی شاعری ممکن ہے بعض لوگوں کو صرف تفنن یا رسمی معلوم ہو ۔ ممکن ہے بعض دوسروں کے نزدیک ... کم کی ہو لیکن جو لوگ ہندوستان کے مسلمان فنکاروں بالخصوص موسیقی اور رقص کے ماہرین کے کارناموں سے دلچسپی رکھتے ہیں وہ اس کتاب کی دریافت کو بڑا وزن دیں گے ۔ اس کا انداز بیان صاف، سادہ اور دلکش ہے ۔ اس میں لکھنوی ... اور شاعری کا ضرب المثل تکلف یا تصنع بالکل نہیں پایا جاتا ۔ نہ اس میں بات سے بات پیدا کی گئی ہے ۔ نہ محض ... آفرینی یا تخیل کی بلند پروازی ہے ۔ اپنے موضوع کے اعتبار سے بھی یہ کچھ کم اہم نہیں ۔ اردو میں فنون لطیفہ پر کتابیں کم ہیں ... واجد علی شاہ کے زمانے تک ۔ تو یہ کمی اور بھی نمایاں تھی ۔

مرزا فرحت اللہ بیگ کا دلی کا آخری یادگار مشاعرہ ایک تاریخی حیثیت اختیار کر چکا ہے ۔ واجد علی شاہ نے بھی ... انداز کی ایک تمثیل مشاعرے کی نقل کے عنوان سے لکھی ہے جس میں ایرانی، ہندی، فارسی اور اردو شعرا کو شامل کیا ہے ان کی تعداد ۵۲ ہے ۔ پہلا نام میاں ناسخ کا اور آخری نام جرأت کا ہے ۔

اسی رشاعرے کے سلسلے میں واجد علی شاہ نے خود اپنا بھی مختصر سا تعارف کرایا ہے جو تمہید میں نقل ہوا۔ اس میں واجد علی شاہ نے [illegible] ۴۰ تصانیف کا ذکر کیا ہے۔ ان میں سے بعض تصانیف کئی کئی جلدوں پر مشتمل ہیں جن سے یہ تعداد دو سو سے اوپر ہو جاتی ہے۔ ان کی فہرست حسب ذیل ہے:

(۱) اختر ملک (۲) افسانۂ عشق (۳) ارشادِ خاقانی (۴) ایمان (۵) الہدایت (۶) بحرِ الفت (۷) بحرِ مختلف (۸) [illegible] (۹) تاریخ مذہب (۱۰) تاریخ ممتاز (۱۱) تاریخ خاص (۱۲) تاریخ فراق (۱۳) تاریخ مشغلہ (۱۴) غزالہ (۱۵) تاریخ نور (۱۶) تاریخ جمشیدی (۱۷) تاریخ دہر (۱۸) تجلی عشق (۱۹) جوہر عروض (۲۰) حزن اختری (۲۱) دریائے تعشق (۲۲) دستور واجدیہ (۲۳) [illegible] (۲۴) دیوان مبارک (۲۵) دفتر پریشاں (۲۶) دلہن (۲۷) سخن اشرف (۲۸) [illegible] (۲۹) صحیفۂ سلطانی (۳۰) [illegible] (۳۱) عشق نامہ (۳۲) [illegible] مضمون (۳۳) کلیات اختری (۳۴) کلیات سوم (۳۵) گلدستۂ عاشقان (۳۶) [illegible] (۳۷) ماہی نامہ (۳۸) [illegible] (۳۹) مباحثہ بین النفس والعقل (۴۰) ناجو (۴۱) [illegible] (۴۲) [illegible] اختری (۴۳) [illegible] (۴۴) لغت ہندستانی زبان (۴۵) چار پانچ کتابیں مراثی (۴۶) [illegible] شہدائے کربلا مرثیوں کا حساب (۴۷) مجموعہ واجدیہ۔

آخر میں لکھتے ہیں:

یہ سب فقیر کے کتب خانے میں موجود ہیں۔ اور جو تزلزلِ سلطنت اور غارتِ بدمعاشاں میں تاراج ہوئیں وہ خارج از حساب ہیں۔

اس کے بعد واجد علی شاہ گیارہ بارہ برس اور زندہ رہے۔ اس زمانہ میں جو کچھ لکھا وہ بھی اس میں شامل نہیں۔ ان تصانیف میں سے بیشتر اب نایاب ہیں۔ یہ سب موجود ہوتیں تو واجد علی شاہ کے کردار پر عیش پسندی اور عیاشی کے جو دھبے ہیں شاید دھل جاتے۔ [illegible] کی شخصیت اور کارناموں کا مکمل جائزہ لے کر اس کا صحیح مقام متعین کیا جا سکتا۔

# ہماری داستانیں

## وقار عظیم

کوئی کہتا ہے داستان —— تو یہ شعر پڑھنے کو جی چاہتا ہے کہ ؎

زباں پہ بارِ خدایا یہ کس کا نام آیا
کہ میرے نطق نے بوسے مری زباں کے لیے

اور دل کے اس احساس اور ارادہ میں کسی شاعری کو دخل نہیں —— یہاں شاعری سے میری مراد محض مبالغہ آرائی سے ہے ورنہ سچ پوچھئے تو داستان اور شاعری میں بڑا قریبی تعلق ہے۔ دونوں کی پرورش تخیل اور تصور کی آغوش میں ہوتی ہے۔ اور دونوں احساسِ غم و اندوہ کا مرہم ہیں میرے لیے اور ان سب کے لیے جو داستانوں کی گوناگوں لذتوں سے آشنا اور اس مے کے نشے کے رسیا ہیں۔ داستان کے لفظ سے نہ جانے کتنے عجیب و غریب تصور وابستہ ہیں کہ جب یہ لفظ کان میں پڑتا ہے، تصور بیتی ہوئی صحبتوں کی رنگین یادوں میں ڈوب جاتا ہے اور یا پھر ایسے جہانوں کی سیر کرتا ہے۔ جہاں غمِ عشق اور غمِ روزگار دونوں غم کی خلش سے ناآشنا ہیں —— ہر چیز میں رعنائی، کشادگی اور انوکھاپن۔

یہ داستانیں راتوں کی تنہائیوں میں چھپ چھپ کر بھی پڑھی جاتی تھیں اور اس طرح مہجور کی شب فرقت اختر شماری کے غیر شاعرانہ شغل کے بغیر سپیدۂ سحر کا منہ دیکھتی تھی اور گوشۂ تنہائی سے الگ دوست احباب کی محفلوں میں بھی، جہاں دنیا والے دن بھر کی سختیوں سے تھک ہار کر کسی ایسے جہان کی سیر کرنے کو یکجا ہوتے تھے جو ان پر خود فراموشی کی کیفیت طاری کر سکے۔ کسی کھلے ہوئے میدان میں چاندنی کے فرش پر "یارانِ باصفا" کا ایک حلقہ جما ہوا ہے۔ اور ہر ایک کی توجہ کا مرکز صرف ایک شخص ہے جو ان سب کے حلقہ میں گھرا ہوا لفظوں سے رزم و بزم کی گوناگوں تصویریں کھینچ رہا ہے اور دیکھنے والے ہر نقش کو حیرت سے دیکھتے، وجد میں آتے اور خود فراموشی میں مبتلا ہوتے ہیں۔ یہ محفل روز جمتی اور دو تین گھنٹے اور کبھی کبھی آدھی رات گئے تک جاری رہتی۔ سننے والے یہاں سے اٹھ کر جاتے ہیں۔ اور خواب نوشیں میں بھی اس رزم و بزم کے ذہنی مرقعے دیکھتے ہیں جن سے ان کی زندگی محروم ہے۔

یہی محفل کہیں کہیں بزم آرائی کے سارے لوازم کے ساتھ منعقد ہوتی ہے۔ فرش، فروش، چاندنی، قالین، گاؤ تکیے، جھاڑ فانوس، عود، عنبر، فضا مصفا، منور اور معطر ہے۔ اور داستان سننے والے امید و شوق کو جلو میں لئے، غم و اندوہ کی دنیا کو خیرباد کہہ کر سرور و انبساط کا سرمایہ جمع کرنے کے لیے، ایک ایک کر کے آتے ہیں اور آنے والے وقت کے انتظار میں اپنی اپنی جگہ پر بیٹھ جاتے ہیں۔ داستان

ہوتی ہے، تخیل کی بلند پروازی نئے نئے مناظر سامنے لاتی ہے اور ہر منظر کی مرقع کشی میں رنگینیٔ بیان کے دریا بہاتی ہے ——— رنگینی
حسن بیان ہے اور داد و تحسین کے نعرے بلند ہوتے جاتے ہیں۔ داستان سننے والوں کے جذبۂ شوق و جستجو کو بڑھاتی رہتی ہے اور اہلِ محفل
داستان گو کے ساتھ نئے نئے طلسمات کی سیر کر کے وہ کچھ پا لیتے ہیں جو انھیں زندگی میں میسر نہیں۔

ایک منظر وہ ہے جب کوئی سرمست ناز محوِ استراحت ہے۔ لیکن خیال اب بھی زندگی کی پیچیدگیوں میں الجھا ہوا ہے اعصاب
کو ایسے دارو کی ضرورت ہے جس سے یکسوئی میسر آئے۔ کسی نے کسی داستان کا نغمۂ دل نشیں چھیڑا، پلکیں بوجھل ہوئیں اور تلخیوں اور
پیچیدگیوں کی دنیا اس کے کیف میں ڈوب گئی۔

اور پھر جو بیماریٔ غم کسی اور طبیب کے نسخوں سے دور نہیں ہوتی، اس کی دلجوئی چہار درویشوں کا قصہ سنا کر جاتی ہے ———
داستان ختم ہوتی تو مریض کے غسلِ صحت کی تیاری شروع ہو جاتی ہے۔

غرض داستان کے تصور کے ساتھ وہ سارے تصور جیتے جاگتے بن کر سامنے آتے ہیں جو صدیوں سے اس کے ساتھ وابستہ
ہیں۔ دل آرائی اس کا منصب اولین ہے۔ وہ مریضوں کے لیے داروئے شفا اور غم نصیبوں کے لیے سرمایۂ سرور و شادمانی ہے۔ اسے
سامعین کو غم خوار بنانے والے بے خودی و خود فراموشی کی آغوش میں پرورش پانے اور ہر آن تازہ جہانوں کی سیر کرتے ہیں۔

بے خودی کی یہ دولت بے پایاں اس دنیا کا مقصود ہے جسے داستانوں نے اپنا بنایا ہے ——— یہاں کے حقائق ہماری
اپنی دنیا کے حقائق سے بالکل مختلف ہیں۔ اس میں جن، دیو اور پریاں آباد ہیں۔ یہ دنیا جادوگروں، نجومیوں، جوتشیوں، رمالوں کی دنیا
ہے ——— اور یہ ساری مخلوق شاہوں، وزیروں، امیروں اور تاجروں کی زندگی میں دوستی یا دشمنی کے رشتے سے منسلک ہے یہاں کے
جنوں، دیوؤں اور پریوں کی طرح سارے انسان بھی عجیب الخلقت ہیں۔ حد درجہ خوبرو، حد درجہ بدوضع، حد درجہ نیک، حد درجہ خیر کے
مجسمے، شر کے پیکر، ہر چیز کی انتہا، ہر چیز کی معراج، بلندی سے بلند اور پستی سے پست۔ ان سارے انسانوں کو رزم و بزم کے ایسے
معرکے پیش آتے ہیں جو اس سے پہلے کسی انسان کے تصور میں بھی نہیں آئے تھے۔ یہ سارے معرکے سر ہوتے ہیں اور ان کا انجام ہمیشہ
طرب و نشاط ہوتا ہے۔ یہاں غمِ عشق اور غمِ روزگار دونوں کا انداز جداگانہ ہے۔ غمِ عشق صرف دوستوں کے لیے، غمِ روزگار صرف دشمنوں
کے لیے اور اگر عشق کو کبھی غمِ روزگار سے سابقہ بھی پڑے تو عشق کا نصب العین، تائیدِ غیبی سے، رہنمائی خضر سے، مشکل کشا کی دستگیری
سے، اسمِ اعظم سے، لوح سے، تعویذ سے، سحر و تسخیر سے یا اپنی بے مثال قوت بازو سے اسے بناتا اور شر کو روسیاہی کے سپرد کر کے
خود سرخروئی اور کامرانی کا تاج سر پہ رکھتا ہے اور انجام کار یوں دادِ عیش دیتا ہے کہ جو سنے، جو پڑھے وہ تھوڑی ہی دیر کے لیے سہی،
یہ بھول جائے کہ دنیا میں غم بھی ہیں، تلخیاں بھی ہیں اور نامرادیاں بھی ہیں۔

داستانوں نے انسانوں کی دنیا کے سامنے اس عجیب و غریب دنیا کا تخیل پیش کر کے رنگینی، خوش فہمی، کشادگی، فراوانی،
راحت و عظمت کا مفہوم پیش کیا ہے۔ بے کسوں اور محروموں سے ان کی بے کسی اور محرومی چھین لی ہے کہ بے خودی اور خود فراموشی کے یہ
بڑے انعام ہیں اور بے خودی کی دولت پر جتنا تصرف داستانوں کا ہے، کسی اور چیز کا نہیں ——— ان کا حصار اتنا شکن نہیں، اس سے
ہر زمانہ میں اور ہر طبقہ میں داستانیں محبوب و مرغوب رہی ہیں۔ اور یہ دعوے کرتے وقت میرے سامنے اردو کی داستانوں کی ڈیڑھ،
پونے دو سو برس کی تاریخ ہے۔

یہ قصہ محمد شاہ رنگیلے کے عہد کا ہے۔ بوستان خیال کے مصنف ۱۷۲۶ء میں گجرات سے دہلی آئے اور ۱۷۵۰ء تک تلاش روزگار میں رہے۔ اس زمانہ میں جس مکان میں مقیم تھے اس کے قریب ہی ایک قہوہ خانہ تھا۔ یہاں ہر طرح کے لوگ جمع ہوتے تھے۔ انھیں میں ایک صاحب ایسے تھے جو داستان گوئی کے فن سے آشنا تھے۔ انھیں دوسروں کے ہزاروں قصے یاد تھے۔ لیکن ان سب کو اپنی طرف منسوب کر رکھا تھا۔ قصوں میں اپنی طرف سے بہت کچھ اضافہ کر لیتا تھا۔ اس کے باوجود اپنی فن کاری پر حد درجہ نازاں بلکہ مغرور تھا۔ ایک دن کہنے لگا "انسان حسب قدرت علم و فضل میں دستگاہ پیدا کر سکتا ہے مگر فن قصہ گوئی اللہ کی دین ہے کہ بغیر مناسبت طبیعت ہرگز حاصل نہیں ہوتا۔ اہل صحبت نے بھی اس کے قول کی تصدیق کی۔" ایک دن اس شخص نے کوئی ایسی داستان بیان کی جو اہل مجلس میں سے ایک صاحب کہیں اور بھی سن چکے تھے۔ انھوں نے کہا کہ داستان فلاں شخص کی ہے۔ غرض یہ محفل برخاست ہوئی اور روز کوئی نہ کوئی قصہ کھڑا ہوتا رہا۔ یہاں تک کہ ایک دن محمد تقی خیال نے ایک قصہ کی تمہید لکھ کر اس محفل میں سنائی۔ اس پر دوسرے داستان گو صاحب نے فرمایا کہ یہ تو فارسی میں ہوا کرتا [illegible] یہ ہے کہ قصہ اردو میں ہے۔ اسی طرح کئی اور بہت سے [illegible] اردو میں خاصا [illegible] لیکن رفتہ رفتہ خیال کی داستانوں کا شہرہ ہوا اور ان سے کہا گیا کہ یہاں امیر حمزہ کی داستان [illegible] وہاں تم بھی سنایا کرو۔ انھوں نے تعمیل کی۔ پھر ان کی رسائی ایک [illegible] تک ہوئی جو داستان سننے اور لکھوانے کے بڑے شوقین تھے۔ یہاں سے نواب رشید الدین بہادر تک رسائی ہوئی۔ اور ان کی فرمائش پر بوستان خیال کو باقاعدہ طور پر لکھنا شروع کیا [illegible] تیسری جلد شروع کی تھی کہ امرا کی وساطت سے بادشاہ کی خدمت میں پہنچے اور بادشاہ نے حکم دیا کہ اسے مکمل کیا جائے [illegible] بادشاہ نے دو کاتب زود نویس اور خوش خط اس کام پر مقرر کیے۔ ابھی دو جلدیں مکمل ہوئی تھیں کہ بادشاہ کا انتقال ہو گیا (۱۷۴۸) اور محمد تقی بنگال پہنچ کر نواب سراج الدولہ کے دربار سے وابستہ ہو گئے اور انھیں کی فرمائش پر قصہ کو پندرہ جلدوں میں مکمل کیا۔

محمد تقی خیال نے اپنے دہلی کے قیام اور قہوہ خانہ والی قصہ گوئی کی مجلس کا حال بڑی تفصیل سے بیان کیا ہے اور اس بیان سے یہ نتیجے نکلتے ہیں کہ داستان کہنے اور داستان سننے کا چسکا لوگوں میں عام تھا اور اس شوق میں عوام اور خواص امیر، وزیر اور بادشاہ تک شامل تھے، داستانیں اردو اور فارسی میں کہی جاتی تھیں۔ وہ نہ صرف کہی جاتی تھیں بلکہ لکھی بھی جاتی تھیں۔ قصہ گو اپنے ذہن اور تخیل سے بھی قصے تراشتے تھے اور دوسروں کے قصوں میں ترمیم و اضافہ کر کے بھی سناتے تھے۔ لیکن پسندیدگی اور قدردانی صرف طبع زاد قصوں کو حاصل تھی۔
—— یہ زمانہ اب سے دو سو برس پہلے کا ہے۔ اردو کی اکثر داستانیں انیسویں صدی میں لکھی گئیں۔ منظوم داستانوں کا یہاں ذکر نہیں لیکن نثر کی پہلی داستان جو ہم تک پہنچی ہے تحسین کی نو طرز مرصع ہے جو ۱۷۷۵ء میں لکھی گئی۔ اس کے بعد وہ قصے جو فورٹ ولیم کالج کے اہتمام میں لکھے گئے۔ ان میں میر امن کی باغ و بہار، حیدر بخش حیدری کی آرائش محفل اور طوطا کہانی، خلیل علی خاں اشک کی داستان امیر حمزہ، —— سنگھاسن بتیسی اور بیتال پچیسی زیادہ مقبول ہوئے۔ ان قصوں کا زمانہ تصنیف ۱۸۰۰ء سے ۱۸۲۵ء تک پھیلا ہوا ہے۔ اس دوران میں فورٹ ولیم کالج سے الگ بھی بعض لوگ ایسے قصے لکھنے میں مصروف تھے جن کا انداز داستانوں سے ملتا ہے —— ۱۸۰۱ء میں زریں کی نو طرز مرصع (یا باغ و بہار) لکھی گئی۔ ۱۸۰۳ء میں انشاء نے رانی کیتکی کی کہانی لکھی۔ ۱۸۱۳ء میں مہجور نے نورتن لکھی —— یہ ایسے قصوں اور داستانوں کے نام ہیں جو تصنیف ہونے کے بعد بار بار چھپے اور مختلف حلقوں میں پسندیدگی کی نظر سے دیکھے گئے۔ قیاس کہتا ہے کہ اس عہد میں اور قصے بھی لکھے گئے ہوں گے۔ بہرحال اس کے بعد سے نثر لکھنے والوں نے داستان

... نثر صنفِ ادب کی حیثیت سے اختیار کر لیا اور انیسویں صدی کے آخر تک اردو میں جتنی داستانیں لکھی اور چھاپی گئیں ان کی
... مجموعی حیثیت سے اُردو کے دیوانوں سے زیادہ ہوگی۔ ۱۸۲۴ء میں سرور کی فسانۂ عجائب اور اس کے بعد تھوڑے تھوڑے
... کا ادب سرور، شگوفۂ محبت اور شررِ عشق، الف لیلہ، بوستانِ خیال، طلسم ہوش ربا کی آٹھ ضخیم جلدیں، داستان امیر حمزہ اور اس
... دفتر، بقیہ طلسم ہوش ربا کی دو جلدیں، طلسم نور افشاں اور طلسم ہفت پیکر کی تین تین جلدیں، الف لیلہ ہمہ رنگِ سخن،
... ت اور ان کے علاوہ بے شمار مترجم اور طبع زاد قصے اور داستانیں عوام اور خواص کے ذوقِ داستان خوانی اور داستان
... دلالت کرتے ہیں۔ اردو کے اکثر اچھے داستان گو غدر سے پہلے اور غدر کے بہت بعد تک دہلی، اودھ، رامپور، بنارس
... درباروں اور امیروں سے وابستہ رہے ہیں۔ اور اس تعلق اور وابستگی کے علاوہ شہروں میں داستان گوئی کی مجلسیں
... رہے جن میں داستانوں کو کبھی لکھ کر اور کبھی زبانی یہی داستانیں سنا کر سننے والوں کے دلوں کو مسرور کرتے اور ان سے ہدیۂ تحسین و
... محبت وصول کرتے رہے ہیں۔ اور دلی اور لکھنؤ نے اپنے زوال اور انحطاط کے زمانہ میں بھی اپنی محبوب دل کو اس شمع
... رکھا ہے چنانچہ دہلی میں ۱۹۲۹ء تک میر باقر علی داستان گو کی محفلیں مرجع خواص و عام تھیں اور لکھنؤ میں اب بھی عید کے دن
... ستار عیش باغ کے میدان میں مرزا اٹلّن کی داستان سننے جاتے ہیں۔ بہرحالت تو بادشاہوں، وزیروں، امیروں اور
... کی تھی ۔۔۔ اب ذرا ایک جھلک ایسے ادیبوں کی دیکھیے جن کے ذوق کی نفاست اور لطافت ہر زمانہ کے لوگوں کے
... اور نمونہ رہے گی۔

جمعرات کا دن ہے۔ شام کے پانچ بجے ہیں۔ غالب کے بلی ماراں والے گھر میں بچوں اور بوڑھوں کی ایک محفل جمی ہوئی ہے۔ داستان پڑھی جارہی ہے اور سب شوق سے سن رہے ہیں۔ غالب میر محفل ہیں۔ داستان سنتے ہیں اور جہاں کہیں داستان گو مطالب اچھی طرح ادا نہیں کرسکتا، داستان کا سلسلہ اپنے ہاتھ میں لیتے اور مکمل کرتے ہیں اور خوش ہو ہو کر کہتے ہیں کہ دلی کی زبان انہیں داستان کہنے والوں کے ہاتھ میں ہے۔

داستان سے غالب کو جو گہری وابستگی تھی۔ اس کا اظہار تو گلزارِ سرور اور بوستانِ خیال کے دیباچوں سے ہوتا ہے اور دوسرے ... ایک خط سے جو انھوں نے میر مہدی مجروح کو لکھا تھا۔ بوستانِ خیال کے دیباچہ کے دو تین جملے سنئے:

"افسانۂ داستان میں وہ کچھ سنو کہ کبھی کسی نے دیکھا نہ سنا"

-

"ہر چند خردمند بیدار مغز تواریخ کی طرف بالطبع مائل ہوں گے لیکن قصہ کہانی کی ذوق بخشی و نشاط انگیزی کے بھی دل سے قائل ہوں گے"

"داستان طرازی من جملہ فنونِ سخن ہے۔ سچ یہ ہے کہ دل بہلانے کے لیے اچھا فن ہے"

اور اب دیکھئے میر مہدی مجروح والے خط کی عبارت، لکھتے ہیں:

"مرزا غالب علیہ الرحمۃ! ان دنوں بہت خوش ہیں۔ پچاس ساٹھ جزو کی کتاب

امیر حمزہ کی داستان اور اسی قدر حجم کی ایک جلد بوستانِ خیال کی آ گئی ہے۔ سترہ بوتلیں بادۂ ناب کی توشک خانہ میں موجود ہیں۔ دن بھر کتاب دیکھا کرتے ہیں۔ رات بھر شراب پیا کرتے ہیں ؎

کسے کیں مرادش میسر بود!

وگر جم نہ باشد سکندر بود

مختصر یہ کہ عوام اور خاص دونوں میں داستانیں سننے اور داستانیں پڑھنے کا شوق کسی نہ کسی انداز سے اب سے تقریباً دو سو برس سے قائم ہے۔ بیچ میں چند برس ایسے آئے تھے جب ناول اور مختصر افسانہ کے مٹے فن نے داستانوں کو مختلف محفلوں سے نکال کر اس کی مسند پر قبضہ کر لیا تھا لیکن اب پھر خواص ان داستانوں کی طرف متوجہ ہو رہے ہیں۔ انھیں پڑھنے کے لیے وقت نکالا جا رہا ہے، انھیں گفتگو اور تنقید کا موضوع بنایا جا رہا ہے اور انھیں ایک نعمتِ غیر مترقبہ کی طرح کتب خانوں میں محفوظ کرنے کی کوشش کی جاتی ہے ——— اور اب بھی بھارت جیسے وہار وغیرہ میں طلسم ہوش ربا، داستان امیر حمزہ اور فسانۂ آزاد کے سستے ایڈیشن شائع کیے جاتے ہیں اور یہ سب کچھ قصہ کہانی کی ان بے شمار کتابوں اور ان ضخیم کتابوں کے خلاصوں سے الگ ہے جو پٹڑی پر بیٹھنے والے کتب فروش صبح سے شام تک بیچتے ہیں۔ اب بھی ان کے رزق کا سب سے بڑا سہارا یہی داستانیں ہیں۔

داستانیں کہنے اور داستانیں لکھنے میں ہمیشہ سے بڑا گہرا ربط رہا ہے۔ اور ہر زمانہ میں لوگوں کو داستانیں سننے اور پڑھنے سے یکساں دلچسپی رہی ہے اور ہر زمانہ میں کہی اور لکھی جانے والی داستانوں میں تخیل کی کارفرمائی سب سے زیادہ رہی ہے۔ فرق صرف یہ ہے کہ داستان کہنے اور لکھنے والوں نے مقامی ماحول اور مقامی مذاق سے متاثر ہو کر داستانوں میں داستان کی ساری خصوصیتیں برقرار رکھ کر بھی ان کے مضمون اور انداز میں جزوی تبدیلیاں کی ہیں۔ ان میں سے بعض فرق ارادی ہیں اور بعض غیر ارادی طور پر تحریر میں داخل ہو گئے ہیں۔ فسانۂ عجائب اس اثر کی بڑی نمایاں اور واضح مثال ہے۔ اس قصہ میں ایک طرف تو سرور کی شخصیت نے داستان کی تشکیل و ترتیب میں نئے نئے نقوش بنائے ہیں اور دوسری طرف لکھنوی معاشرت اور مذاق کے مخصوص انداز نے قصہ کی تفصیلات میں امتیازی رنگ پیدا کیے ہیں۔ یہی صورت ذرا کمتر طریق پر باغ و بہار، آرائشِ محفل اور بوستانِ خیال میں بھی موجود ہے۔ لیکن دہلی اور لکھنؤ کی داستان گوئی اور داستان نویسی میں مقامی مذاق نے جو امتیازی فرق پیدا کیے ہیں۔ داستانوں کے مضمون اور ان کی بیانی تفصیلوں سے زیادہ اندازِ بیان میں ظاہر ہوتے ہیں۔ جو داستان گو دہلی کے مذاق سے متاثر ہیں انھوں نے بیان میں سادگی، فصاحت اور سلاست کو اپنا شیوہ بنایا ہے۔ اس کے مقابلہ میں جن داستان گویوں پر لکھنوی ماحول اور مذاق کا اثر ہے، تصنع، رنگینی اور عبارت آرائی ان کے طرز کی نمایاں خصوصیت ہے۔ طرزِ بیان کی ان منفرد اور امتیازی خصوصیات کے اظہار کے لیے بڑی آسانی سے میر امن کی باغ و بہار اور سرور کی فسانۂ عجائب کے نام لیے جا سکتے ہیں۔ لیکن ان دو کتابوں سے الگ بھی دہلی اور لکھنؤ کے داستان گویوں کی لکھی ہوئی جتنی داستانیں ہماری نظر کے سامنے ہیں وہ بھی مذاق کے اس نمایاں فرق کی مظہر ہیں ——— طلسم حیرت اور سروشِ سخن جو میر امن اور سرور کی حمایت میں لکھی گئی ہیں، اس فرق کے واضح اور امتیازی نمونے ہیں۔ لیکن اس فرق کا جو عکس بوستانِ خیال کے ترجموں میں ہے وہ حیرت انگیز بھی ہے اور معنی خیز بھی۔ لیکن اس فرق کی وضاحت سے پہلے شاید بوستانِ خیال کے ترجموں کی دلچسپ کہانی بیان کرنی ضروری ہے۔

یہ بات عام طور پر علم میں ہے کہ فارسی میں بوستانِ خیال کے ۱۵ حصے ہیں اور پہلے مترجم مرزا غالب کے بھتیجے خواجہ امان دہلوی ہیں۔ انھوں نے سب سے پہلے بوستانِ خیال کی تیسری اور چوتھی جلد کا ترجمہ حدائق انظار کے نام سے کیا اور اسی پر مرزا غالب نے اپنا دیباچہ لکھا۔ اس کے بعد انھوں نے باقی جلدوں کا ترجمہ کیا۔ آخری حصہ کے ترجمہ میں مصروف تھے کہ دل میں درد ہوا۔ اٹھ کر لیٹ گئے اور اسی درد میں ان کا انتقال ہوا۔ ترجمہ کا باقی حصہ ان کے صاحبزادے خواجہ قمر الدین خان راقم نے مکمل کیا۔ بوستانِ خیال اتنی مقبول ہوئی کہ بعض چھاپہ خانوں نے اسے چھاپنے کی اجازت طلب کی۔ خواجہ قمر الدین نے کسی وجہ سے اجازت نہیں دی۔ دوسرے چھاپہ خانوں والے تو چپ بیٹھ رہے لیکن منشی نولکشور کو ان کے چھاپنے کی دھن لگی اور انھوں نے بوستانِ خیال کا ترجمہ اپنے اہتمام میں کروا کے اپنے مطبع میں چھاپا۔ یوں دلّی اور لکھنؤ والوں میں بوستانِ خیال کے دو الگ الگ ترجمے ہوئے۔ ان کی مختلف جلدوں کے نام دلّی اور لکھنؤ والوں نے الگ الگ رکھے لیکن سب قصوں کو ملا کر یہاں اور وہاں دونوں جگہ 'بوستانِ خیال' ہی کہا گیا۔ خواجہ امان کی ترجمہ کی ہوئی پہلی جلد ۱۸۶۶ء میں چھپی اور ان کا انتقال ۱۸۷۹ء میں ہوا ——— خواجہ امان نے جس جلد کا ترجمہ نہیں کیا تھا۔ اس کا ترجمہ لکھنؤ سے مرزا محمد عسکری (عرف چھوٹے آغا) نے کیا اور وہ ۱۸۸۰ء میں نولکشور پریس میں چھپا، اور باقی حصے بھی ۱۸۸۹ء تک مکمل ہوئے۔

اب بوستانِ خیال کے ان دو ترجموں کی عبارتوں کا مقابلہ کیجیے جن میں سے ایک کا ترجمہ ایک دلّی والے نے کیا ہے اور دوسرے کا ایک لکھنوی نے، تو زبان و بیان میں دہلی اور لکھنؤ کے انداز کا وہ فرق اور بھی نمایاں ہو جاتا ہے جس کا ذکر باغ و بہار ——— اور فسانۂ عجائب کے سلسلہ میں بار بار آتا رہا ہے۔ لیکن عبارتوں کے مقابلہ سے پہلے خود ترجمہ کرنے والوں کی کیفیت مزاج کی ایک جھلک دیکھ لیجیے جو ان کے ترجموں کے دیباچوں سے مترشح ہے۔

خواجہ امان اپنے دیباچہ میں لکھتے ہیں:

"جس تحریر یا تقریر میں آورد و ساختگی کا دخل ہوگا اور آورد بھی وہ کہ کوئی لفظ تک سے خالی نہ ہو، بلا ریب وہ زبان اہل زبان کے نزدیک زبانِ عوام ہے، اس طرح کی تُک بندی اور زبان درازی انھیں افسانوں کے واسطے لائق و خوشنما ہے جن کی تمہید ایسی ہوتی ہے کہ ایک تھا بادشاہ، ہمارا تمہارا خدا بادشاہ ——— نہ یہ قصہ سرِ دفترِ قصص۔ اگر احیاناً تصرفاً اس کے ترجمہ میں سوائے بیانِ مصنف کے کچھ بھی جودتِ طبع کی جاتی حسنِ قصہ ہرگز باقی نہ رہتا۔ خاکسار نے ترصیع بیان و درازئ زبان سے قطع کی اور اہلِ دہلی کے روزمرہ کا مقلد ہوا۔ لیکن وہ روزمرہ کہ جو خاص عمائد و اعزۂ شہر کے بے تکلف و بلا تصنع استعمال میں ہے۔"

مرزا محمد عسکری نے اپنے دیباچہ میں پہلے بوستانِ خیال کی اصل فارسی عبارت کی تعریف کی ہے اور پھر خواجہ امان کے اور اپنے ترجمے کے انداز کا مقابلہ کیا ہے۔ لکھتے ہیں:

"عبارت رنگین، مقفیٰ و مسجع۔ فصاحت و بلاغت میں قلم توڑ دیئے ہیں۔ اشعار برجستہ اور حسبِ حال، ایسی عمدہ طرز سے موقع و محل پر لکھے ہیں کہ سبحان اللہ...... اگرچہ خواجہ امان صاحب دہلوی نے بھی نہایت عمدہ ترجمہ فرمایا ہے ...... مگر جب اس ترجمہ کو ملاحظہ فرمائیں گے، فصاحت و بلاغت، لطفِ زبان، نازک خیالیوں میں بدرجہا بڑھا ہوا پائیں گے۔"

اب دونوں جگہ کے ترجموں کا ایک ایک نمونہ ملاحظہ کیجیے:

خواجہ امان کی عبارت ہے: "راوی کہتا ہے کہ اس روز مرسلاق دیو پردۂ قاف کو گیا تھا۔ تا نصف شب اپنے برادر خورد کے ہاں مہمان رہا۔ اس نابکار نے حیوانات قوی الجثہ اور شراب غلیظ سے اکثر دیوان قاف کی دعوت کی تھی۔ جب نصف شب گذری مرسلاق دیو اپنے بھائی سے خواہان اجازت ہوا، اور کہا میں اس وقت پردۂ دنیا پر ہی کوہ پر جاؤں گا اور شراب کے نشہ میں اس آدم زاد کا نغمۂ خوش سنوں گا۔ ہر چند اس دیو مہمان دار نے کہا کہ یہ کیا وقت جانے کا ہے مرسلاق دیو نے نہ مانا۔۔۔۔۔"

یہ عبارت لکھنؤ والے ترجمہ میں یوں ہے:

"اب وہ کیفیت دیو کے سنی جاتی ہیں کہ جب وہ حرام زادہ بدلیقہ یعنی مرسلاق دیو قاف میں گیا۔ اخوان الشیاطین میں سے ایک کا مہمان ہوا۔ سارا دن اور آدھی رات تک مرے ہوئے ہاتھی، ریچھ، سور، بلیاں چوہے، گھونسیں کھایا کیا۔ یا انگور جیسے چوہے آپ۔۔۔۔۔ میں پڑے پڑے بغیر آتش بدرش کھایا کیے تھے جن میں تعفن سے بلبلے اٹھتے تھے۔ ان کی شراب پیا کیا۔ نشہ میں یہ ترنگ سوجھی کہ چلوں آدم زاد کا گانا سنوں۔ بھائی سے رخصت ہوا۔ ہوائی طرح چلا۔۔۔۔۔۔"

جس طرح دہلی اور لکھنؤ کی تحریر، داستانوں میں مقامی مذاق نے طرح طرح کے فرق پیدا کیے ہیں اور ایک اختصار اور دوسرا طول، ایک سادگی دوسرا رنگینی، ——— ایک روانی اور دوسرا سنجیدگی کی طرف مائل ہے۔ اسی طرح کہی جانے والی داستانوں میں بھی یہ فرق نمایاں ہے۔ چنانچہ دلی کے آخری داستان گو میر باقر علی کی داستانوں کی بڑی خصوصیت یہ ہے کہ سلاست اور فصاحت اس کا جوہر ہے۔ لکھنؤ کے داستان گویوں نے اپنے لیے الگ الگ رنگ مخصوص کر رکھے تھے۔ اور ہر ایک اپنے رنگ میں منفرد اور ممتاز سمجھا جاتا تھا۔ کسی کو بزم کے مرقعے کھینچنے میں ید طولیٰ حاصل تھا، کوئی رزم آرائی میں آپ اپنا جواب تھا، کوئی شعروں کی کثرت سے داستان کو پرلطف بناتا تھا اور کسی کی داستان ایک زعفران زار تھی کہ جو اسے سنتا ہنسی سے لوٹ پوٹ ہو جاتا۔ غرض ہر ایک کا رنگ نرالا تھا اور رنگوں کا یہ تنوع سننے والوں کے مذاق کی رنگینی اور بوقلمونی کی بنا پر تھا۔ لیکن یہ ساری رنگینی، ساری بوقلمونی جیسے ایک خاص زمانے کے لیے تھی۔ نئے زمانے نے وہ ساری صحبتیں درہم برہم کر دیں۔ داستان گویوں کے قدردان اور قدر شناس نہ رہے تو داستان گو داستان طرازی میں خون جگر کس کے لیے کھپاتے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بزم کی برہمی کے ساتھ شمعیں بھی گل ہو گئیں۔ داستان سننے والے بھی کم رہ گئے اور سنانے والے بھی، پڑھنے والے بھی اور لکھنے والے بھی اور کچھ مدت کے بعد داستانوں کے سارے ضخیم دفتر طاق نسیاں کی نذر ہو گئے لیکن زمانہ کو ان کی گوشہ نشینی اور گوشہ گیری بھی گراں گزری اور اس نے انہیں ان طاقوں سے اتار کر برا بھلا کہنا شروع کیا۔ کہنے اور دیکھنے والوں نے ان دفتروں کو راکھ کا ڈھیر سمجھ کر کریدا تھا، لیکن راکھ کو الٹا پلٹا تو اس میں سے بہت سی چنگاریاں جگنو اور ستارے بن کر جھانکیں اور نظروں کو ان میں کشش نظر آئی، لیکن کچھ نظریں ایسی بھی تھیں جنھوں نے ان چنگاریوں میں تو کچھ نہ پایا اور راکھ کے ڈھیر کو سب کچھ سمجھ بیٹھے اور گن گن کر اس میں عیب نکالنے ——— اور اس طرح جہاں تھوڑے بہت لوگ اب بھی ایسے باقی تھے جن کے نزدیک داستانیں ایک خاص زمانہ اور خاص مذاق کی بڑی دلکش تصویریں تھیں، ایسے لوگ بھی خاصی تعداد میں پیدا ہو گئے

ہے [illegible] کو صرف اسی نظر سے دیکھتے تھے جو نئے زمانہ اور اس نئے زمانہ کے مذاق نے انھیں عطا کی تھی ۔

کہا جانے لگا کہ داستان ایک دفترِ بے معنی ہے ——— ایک ایسے ماحول کی پیداوار جو ہماری تاریخ پر اور ہمارے تمدن اور [illegible] کی روایات پر ایک بدنما داغ ہے ۔ وہ یا تو ایسی زندگی کے ترجمان اور آئینہ دار ہیں جو تمام زندگی کی کشاکش اور اس کے فطری تقاضوں [illegible] ہے اور اس زندگی کے مصور جس کا سرے سے وجود ہی نہیں ——— جنوں، دیوؤں، پریوں اور جادوگروں کی دنیا ۔ اس دنیا میں [illegible] چلتے پھرتے نظر آتے ہیں وہ انسانی خصائص سے عاری ہیں ۔ ان کی پوری ساخت اور سرشت غیر فطری ہے ۔ ان کے جذبات [illegible] فکر، عمل اور ردِ عمل سب چیزیں عام انسانی دنیا کے تجربہ اور مشاہدہ سے بعید اور فہم و ادراک سے بالاتر ہیں ۔ ان میں تخیل [illegible] دیکھنے کے لائق ہے ——— یہ داستانیں فن کے احساسِ تناسب سے عاری ہیں ۔ ان میں نہ [illegible] ہے نہ اعتدال ۔ ان کا سارا فن [illegible] لطف اور کیفیت سے خالی ہے ۔ یہاں واقعات اور تفاصیل فطری رفتار سے آگے نہیں بڑھتے ۔ انتشار کی منزلِ آخر تک پہنچ جاتے [illegible] ——— غرض داستانوں میں فن ایک بھی نہیں اور عیب ہزار ۔

اب اگر کوئی ان سو طرح کی عیب جوئیوں اور نکتہ چینیوں پر اس نظر سے غور کرنے بیٹھے کہ کیا داستانوں میں سچ مچ کچھ اچھا نہیں، [illegible] چیز تو اسے بھی محسوس ہوتی ہے ۔ اور وہ یہ کہ یہ داستانیں ہر طرح کے رطب و یابس سے بھری پڑی ہیں ۔ لیکن انصاف کی نظر کو اس میں حسن بھی [illegible] ہیں ان باتوں کو عیب کہا جاتا ہے ۔ وہ داستانوں کے لیے ناگزیر ہیں ——— یا یوں کہیے کہ ان کے بغیر داستان داستان ہی نہیں بنتی ۔

داستانوں پر سب سے بڑا اعتراض یہ ہے کہ ان کی تعمیر و تشکیل سرے سے غیر فطری عناصر سے ہوتی ہے ۔ جن، دیو، پریاں، جادوگر، سحر، طلسم، اسمِ اعظم، لوح، نقش، قلبِ ماہیت ——— اور ان سب کے ساتھ ایسے مرد جو طاقت، جوانمردی، جرأت، ہمت، جود و سخا، محبت، ایثار [illegible] عدیم المثال ہیں اور ایسی عورتیں جن کے حسن و محبوبی کی دونوں جہانوں میں نظیر نہیں ۔ یا ایسے انسان جو بدی کا مجسمہ ہیں اور ساری بدیاں [illegible] بیک وقت جمع ہیں ۔ ایک بڑی سے بڑی مہم کو سر کرتا ہے، ہفت خواں طے کرتا ہے اور اپنی مرادِ عشق کو پہنچتا ہے اور دوسرا اپنی ساری [illegible] قوتوں کے باوجود پہلے سے متصادم ہوتا ہے تو رو سیاہی نصیب ہوتی ہے ۔ دانا و بینا الو، دانا و ناصح طوطے، فصاحت و بلاغت [illegible] دریا بہا دینے والی مچھلیاں، ہمدرد و ہمراز گیدڑ، غرض ایسی بے شمار باتیں جو نہ ہمارے مشاہدہ میں آتی ہیں، نہ تصور و تخیل کے احاطے میں [illegible] اس دنیا کے حقائق ہیں ۔ نئے زمانہ کا نقاد ان سب چیزوں کو غیر فطری کہتا ہے اور اسی بنیاد پر داستانوں پر سوختنی اور دریدنی [illegible] کا حکم لگاتا ہے ۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ یہی غیر فطری عناصر داستان کے فطری عناصر ہیں ۔ انھیں سے داستان داستان ہے ۔ یہ نہ ہوں تو داستان داستان نہ رہے ——— اور داستان کی یہ ساری خصوصیتیں تخیل کی رفعت اور بلند پروازی اور فکر اور تصور کی ندرت اور جدت طرازی کا [illegible] تخیل داستانوں کو نئے سے نئے رنگوں میں رنگتا اور [illegible] واقعات سے بزم کی شمعیں جلاتا اور رزم کی صف آرائیاں کرتا ہے ۔ اس رنگینی کا لازمی نتیجہ حیرت و استعجاب اور رفعت و شکوہ والی دنیا اور تخیل کی بلند پروازی اور جدت طرازی ہے ۔ لازم و ملزوم کا رشتہ ہے ۔ اور [illegible] دونوں لازم و ملزوم مل کر داستان کے فن کی تخلیق کرتے ہیں ۔ یہی دو چیزیں داستان کا پورا فن ہے اور اس لیے ان کی موجودگی داستان کو [illegible] سے عاری نہیں بناتی بلکہ حقیقت یوں ہے کہ یہ دونوں چیزیں نہ ہوں تو داستان فن کے لوازم سے عاری ہو جائے کہ یہی داستان کا فن ہے ۔

لیکن داستان کا فن یہیں مکمل نہیں ہو جاتا ——— زندگی کا یہ غیر فطری انداز اور تخیل کی بے راہ روی اور بدلگامی فن کی تکمیل فن کی ابتدائی منزلیں ہیں ۔ جو راہ رو صرف ان ابتدائی منزلوں میں الجھ کر رہ جائے اس کا مقصود و مقسوم حیرانی و سرگردانی کے سوا کچھ نہیں ۔ اس لیے

ایچھے داستان گویوں نے ان دونوں ابتدائی منزلوں کو ابتدائی منزلیں سمجھ کر اپنے منصب کے دوسرے مطالبات اور تقضیات پر بھی نظر رکھی ہے اور جس حد تک اور جس نسبت سے ان مطالبات کو عزیز یا بے وقر جانا ہے اسی حد تک اور اسی نسبت سے شہرت و بقائے دوام سے ان کا رشتہ قائم ہوا ہے۔

یہ صحیح ہے کہ داستانوں کی دنیا اور اس دنیا کے بسنے والے عجیب الخلقت ہیں، ان کی ہر بات کا انداز غیر فطری ہے حسن کا، عشق کا، جرأت و مردانگی کا، کرم و ایثار کا ــــ خیر کا، شر کا، ہر چیز کی انتہا اور انتہا کی جھلک ہے، ہر بات مثالی ہے۔ لیکن اس مثالی دنیا میں فن کا ایک تقاضا اور ایک مطالبہ ہے، اور وہ یہ کہ اس دنیا کی ساری چیزوں میں ان کے عجب کے باوجود آپس میں ایک خاص تناسب ضروری ہے کہ انسان بھی ایسے ہوں تو ان کے مدمقابل بن سکیں، پریوں کا حسن عالم فریب ہے تو عشق بھی مجنوں بر شت ہو۔ اس دنیا کی ہر بات کی تعبیر اسی دنیا کی ہر بات سے ہونی چاہیئے جب یہاں انسانوں کی معمولی دنیا نہیں تو معمولی انسانوں کے سے عمل اور اخلاق کی دنیا موجود ہے۔ اعتدال کے منافی اور تناسب کے خلاف ہے۔ داستانوں میں فن کا وہ تناسب اور توازن تلاش کرنا جو نئے زمانہ کے ناول اور افسانہ کا مابہ الامتیاز ہے۔ بڑی عجیب سی بات ہے۔ لیکن اس کی پوری فضا اور پورے ماحول کے مختلف عناصر اور اجزا میں تناسب کا احساس فن کا ایک لازمہ ہے اور فن کے اس لازمہ کی طرف سے بے توجہی اور بے نیازی یقینی طور پر فنی کے لیے بڑا عیب ہے۔

لیکن فن کی کسی کمی کو ہم عیب محض اس لیے نہیں کہہ دیتے کہ وہ کمی بجائے خود کوئی اہمیت رکھتی ہے۔ فن کے کسی ایک عنصر کے فقدان کو اس لیے قابلِ توجہ سمجھا جاتا ہے کہ یہ فقدان دوسرے فنی عناصر پر بھی اثر انداز ہوتا ہے اور اس طرح ایک عیب بہت سے عیب بن کر فنی تخلیق کے فنی مرتبہ اور عظمت کو متاثر کرتا ہے۔ داستان بھی فن کے اس نازک قانون سے مبرا نہیں۔ داستان میں جہاں ایک طرف ہم اس کے مختلف عناصر میں پوری زندگی اور پورے ماحول سے مطابقت اور مختلف اجزا اور عناصر کے باہمی تناسب پر زور دیتے ہیں، ہم یہ بھی کہتے ہیں کہ داستان کے فن کا ایک بڑا تقاضا یہ ہے کہ اس میں لطفِ داستان یا افسانوی کشش اور دل نشینی بھی موجود ہو۔ اگر یہ بات نہ رہے تو پھر سرے سے داستان کا وہ سارا تصور جو رنگینیٔ تخیل اور جدت و ندرت کے حسن پر قائم ہے پارہ پارہ ہو جائے۔ لیکن خود اس لطفِ داستان اور افسانوی دلکشی کا انحصار اسی مطابقت اور تناسب پر ہے جس کا ابھی میں نے ذکر کیا ــــ اور اس رومانیت اور اس کے پرتو طلسم اور رنگا رنگ مناظر [illegible] کے دربار سے غیر فطری ہونے کی سند ملتی ہے۔ لیکن داستانوں کی مصیبت یہ ہے [illegible]

[illegible]

ہفت خواں کو طے کر کے کامرانی اور بامرادی کی منزلِ مقصود کو پہنچتے ہیں۔ ان کی زندگیوں میں رفعت، عظمت، مروّت، انسانیت، کرم، ایثار، شجاعت، جوانمردی اور بڑی سے بڑی مصیبت کے آگے سینہ سپر ہونے اور بالآخر مظفر و منصور ہونے کی جو صفات مجتمع ہیں ان میں انسان کی تمناؤں کی تعبیر نظر آتی ہے جو اس کی انتہائی آرزو کے باوجود حقیقت نہیں بن سکتیں ـــــ داستانوں کا یہ غیر معمولی اخلاقی پہلو بھی داستان کے فن کا ایک لازمی عنصر ہے اور داستان گو اس کے اظہار میں جس حد تک اعتدال و توازن قائم رکھنے میں کامیاب ہو سکیں، حد تک اپنی شخصیت کو واعظ اور مصلح بننے سے محفوظ رکھ کر داستان گو کی شخصیت میں مدغم کرے اس کے کردار پڑھنے والوں کے لیے زیادہ حقیقی بنیں گے، ان سے اسے موانست اور لگاؤ پیدا ہوگا، اور اس طرح داستان کی چھوٹی سے چھوٹی چیز اس کے لیے کشش اور دلچسپی کا موجب ہوگی ـــــ اور یہی کشش اور دلچسپی ہر کہانی اور ہر داستان کے فن کا آخری پہلو ہے ـــــ آخری بھی اور اہم بھی۔ داستان کی ابتدا اور اس کی انتہا فن کے اسی اصول کی پابند ہے اور داستان اپنی طوالت، اپنی غیر موزونیت، اپنے عدم توازن و اعتدال، اپنے غیر فطری عناصر، اپنے کج رو اور بے راہ رو تخیل کے باوجود دلچسپ ضرور ہیں اور اس طرح فن ایک اہم، سب سے اہم، ایک بڑا، سب سے بڑا تقاضا پورا کرتی ہیں۔

---

# مرزا رسوا کی تنقید نگاری

ڈاکٹر محمد حسن

اردو میں ادب کی ماہیت اور اس کی فلسفیانہ توجیہہ کی طرف بہت کم نقادوں نے توجہ کی ہے۔ عام طور پر ادب کو ایک مسلّمہ حقیقت سمجھ کر اس کا مطالعہ کیا گیا ہے۔ اور اس مطالعے میں بھی اس پہلو پر زیادہ زور دیا گیا ہے کہ اس کے رشتے ادبی روایت سے ملائے جائیں۔ اس عام میلان کے پیش نظر ایک ایسے ادیب کے تنقیدی مراسلے چونکا دینے کی حد تک جدید ہیں۔ جس کی ساری شہرت ناول نگاری کی بنا پر قائم ہے۔ مرزا محمد ہادی رسوا کو ادبی دنیا "امراؤ جان ادا" کے مصنف کی حیثیت سے جانتی ہے لیکن وہ درحقیقت بڑی جامع صفات کے انسان تھے۔ فلسفہ، ہیئت، علم نجوم، ریاضی، سائنس، الٰہیات اور اخلاق سبھی پر ان کو غیر معمولی قدرت حاصل تھی۔

اس مختصر مقالے میں ان کے چند تنقیدی مراسلات کا تعارف کرانا مقصود ہے۔ اس وقت اس قسم کے تین مراسلات میرے پیش نظر ہیں۔ یہ مراسلے کے عنوان سے رسالہ "معیار" لکھنؤ کے مختلف پرچوں میں شائع ہوئے تھے اور انہیں بہت عرصے بعد مرزا محمد ہادی عزیز لکھنوی نے رسالہ "زمانہ" کانپور میں شائع کیا تھا۔

مرزا رسوا نے شعر و شاعری کے مسائل کو دوسرے تمام علوم سے مربوط کر کے پیش کیا ہے۔ پہلے مراسلے کے پہلے پیراگراف میں اپنے مقصد کی وضاحت اس طرح کرتے ہیں :۔

> "میرے اس خط اور دوسرے خطوں کا جو اس کے بعد لکھے جائیں گے یہ منشا ہوگا کہ علم شعر کی ان خوبیوں کو جنہیں اردو زبان کی شاعری ڈھونڈھ رہی ہے حتی الوسع بیان کر دوں۔ مگر یہ سخت مشکل ہے کہ ان امور کو سمجھنے کے لیے جنہیں میں ذکر کیا چاہتا ہوں، مبادی مسائل علم نفس سے واقف ہونا بہت ضروری ہے اور اس علم کی کوئی کتاب بالفعل اردو میں نہیں ہے۔ شیخ بوعلی سینا کا ایک رسالہ فارسی زبان میں میرے پاس تھا اور اس کا ترجمہ بھی میں نے اردو میں لکھا تھا اور تحقیقاتِ جدیدہ کے موافق بعض حواشی تعلیقات اس پر زیادہ کر دیے تھے وہ گم ہو گیا۔"

شعر کے بارے میں ایک واضح اور صاف بیان دوسرے مراسلے کی ابتدا میں ملتا ہے۔ ظاہر ہے کہ مرزا کی فکر پر اخلاق اور الٰہیات کا اثر غالب تھا۔ اور اسی کے پیش نظر انہوں نے مضامین کو "القائی اور الہامی" قرار دیا ہے۔ اور اخلاق سے ان کا بلاواسطہ ربط ملحوظ رکھا ہے۔

"میں ان حیثیات سے قطع نظر کر کے صرف یہ کہتا ہوں کہ بعض اشعار اخلاق کے لیے مفید ہیں اور بعض مضر۔ مثلاً وہ اشعار جن میں اخلاقی مضامین ہوں۔ وہ قسم حسن میں داخل ہیں۔ اور جن میں نفس پرستی کے مضامین ہوں وہ قبیح ہیں۔ لیکن ہمارے اور ہمارے بعض معاصرین کے بعض اشعار بلکہ ہمارے اکثر اشعار ان دونوں صفتوں سے معریٰ ہیں۔ نہ ان میں کوئی حسن ہے نہ قبح ..... ایسے شعر کہنا ایک فعل عبث ہے۔"

شاعری کا ملکہ اکثر خداداد قرار دیا گیا ہے۔ حالیؔ تک نے اسے اکتسابی سے زیادہ وہبی بتایا ہے۔ مرزا رسواؔ نے اس بارے میں بڑی دلچسپ بات کہی ہے۔ مضامین کو "الفاقی اور الہامی" مانتے ہوئے اور موزونیت کو خداداد صلاحیت تسلیم کرنے پر بھی وہ اس ... کے قائل ہیں کہ موزونیت کی اوسط استعداد عام طور پر سارے انسانوں میں پائی جاتی ہے۔

"فطرت نے ہر انسان کو اوسط استعدادات عطا کیے ہیں۔ فطرت کے قواعد کلیہ میں اتفاقات و عوارض کو بہت کم دخل ہے۔ حدِ خاص سے زیادہ خوبصورت اور حدِ خاص سے زیادہ بدصورت بمشکل مل سکتے ہیں ..... اگر فطرت نے کسی کو موزوں طبع نہیں پیدا کیا تو وہ شعر موزوں کرنا کیسا موزوں پڑھ نہیں سکتا۔ مگر ایسے ناموزوں طبیعت والے مشکل سے ملیں گے لہٰذا اوسط درجہ کے دماغ والے اکثر موزوں طبع بھی ہوا کرتے ہیں۔"

اردو تنقید میں مذاقِ سلیم کی ایک منطقی بنیاد قائم کرنے کی یہ ایک ابتدائی کوشش ہے۔ مرزا رسواؔ نے اس کی توجیہہ میں ملکی ... اثرات کو پوری طرح ملحوظ رکھا ہے۔ اور جہاں فطرت کے خداداد عطیے موزونیت کا ذکر کیا ہے۔ وہیں یہ بھی صراحت کر دی ہے کہ:

"..... ملک، مزاج اور عادت کو بھی اس امر میں بہت کچھ لگاؤ ہے۔ فطرت نے ہر ملک کے مناسب ایک صورت خاص اور ایک طبیعت مخصوص ہر باشندہ کو عنایت کی ہے۔"

مذاقِ سلیم کی ماہیت، اس کے نشوونما اور تاریخی ارتقاء پر مرزا رسواؔ نے تفصیلی بحث نہیں کی ہے۔ لیکن اوسط درجے کی موزونیت کو قومی مزاج کی خصوصیت قرار دے کر گویا انہوں نے شاعر کو غیر معمولی طور پر اور خداداد موزوں طبع قرار دیا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ اپنے ملک اور قوم کے مزاج کا آئینہ دار بتایا ہے۔ اس طرح شاعر اور غیر شاعر میں مرزا رسواؔ کے نزدیک بنیادی فرق نہیں ہوتا دونوں موزوں طبع ہوتے ہیں۔ ہاں ایک کی موزوں طبعی اوسط درجہ کی ہوتی ہے اور دوسرے کی زیادہ ترقی یافتہ۔

موزوں طبعی کی اس ترقی یافتہ شکل تک پہنچنے کا راستہ کیا ہے؟ مرزا رسواؔ نے اسے "ابتدائی درستی" قرار دیا ہے۔ اور اس نتیجے پر ان کا نظریہ قدیم استادی و شاگردی کے ادارے تک پہنچ سکتا ہے۔ موسیقی کی مثال پیش کرتے ہیں۔

"اکثر استعدادات بہ سبب عدم مزاولت کے ضائع ہو جاتے ہیں یا بہ سبب عدم علم کے ابتدا خراب ہو کر درستی کے قابل نہیں رہتی۔ جو لوگ ابتدا میں کسی کامل اُستاد سے موسیقی حاصل نہیں کرتے۔ اور ابتدا ہی میں سر بیورہ ٹھیک نہیں کر لیتے ان کو بد آواز اور بے اصول گانے کی مشق ہو جاتی ہے لہٰذا

"مبتدی کو اپنی ابتدائی مشق کا خیال نہایت ضروری ہے۔ اگر ابتدا ہی میں خراب ہو گئی تو استاد کامل کی کوششوں سے بھی کوئی اثر مترتب نہ ہوگا۔"

مرزا نے حسبِ توقع اس کی مثال لکھنؤ کے عام طرزِ شاعری سے دی ہے اور اس بے روح صنعت گری سے اپنی برأت کا اظہار کیا ہے۔ جو لکھنؤ میں شاعری کی بنیاد سمجھی جانے لگی تھی:

"مثلاً ہمارے شہر کے اکثر شعرا اور ان کے تلامذہ کو مناسباتِ الفاظ کا لحاظ حد سے زیادہ ہے اگرچہ یہ ایک صنعتِ شعری ہے اور محاسنِ کلام میں داخل ہے۔ مگر اب سلیقہ شعرا اس کو عیوبِ شعر میں شمار کرنے لگا ہے اور اس بدعادت کا اثر اس قدر شائع و ذائع ہو گیا ہے کہ اب اس کا ترک من قبیلِ محالات سمجھا جاتا ہے۔ اس طرح بعض تشبیہات جو کسی اگلے استاد نے کسی موقع پر نظم کر دی تھیں ان کی اب اس کثرت سے چتھاڑ کی گئی ہے کہ سننے والوں کو ان سے نفرت ہو گئی۔"

اس بحث کو مرزا نے ایک دوسرے موضوع سے وابستہ کر دیا ہے۔ انہوں نے یہاں یہ سوال اٹھایا ہے کہ تشبیہ اور استعارہ کے استعمال میں روایت اور تجربہ کا حصہ کیا ہونا چاہیے۔ آیا شاعر کو آزمودہ تشبیہیں استعمال کرنی چاہئیں یا تجربہ اور براہِ راست مشاہدے سے نئی تشبیہوں کی تشکیل کرنی چاہیے۔ یہیں مرزا رسوا نے ایک دوسرا سوال یہ قائم کیا ہے کہ انسانی ذہن کو تشبیہ و استعارے سے کیوں لذت حاصل ہوتی ہے۔

"ان امور میں صرف قوت باعثِ لذت ہے۔ یعنی قائل کا قول سامع کے لیے صرفِ قوت کا باعث ہوتا ہے۔ قوت سے یہاں قوتِ ذہنی مراد ہے۔ توجیہہ مزید اس کی یہ ہے کہ انسان میں دو سبب لذت کے ہیں (۱) استعمال قویٰ بحالت صحت (۲) ارتفاع الم اور یہی استعمال قویٰ ایک حد خاص سے متجاوز کرنے کے بعد موجب الم ہو جایا کرتا ہے ....."

آگے چل کر لکھتے ہیں:

"تشبیہاتِ غریب و بعید کے سننے کے بعد سامع کو قوتِ فکر کے استعمال کا موقع ملتا ہے۔ اور یہی موجبِ لذت ہوتا ہے۔ تشبیہ کی ندرت ایک استعجابِ خاص کا باعث ہوتی ہے اور استعجاب خود ایک کیفیت داخلی کا نام ہے [illegible]

[illegible]

"بعض صاحب معنی بند شعر کہتے ہیں۔ ایسے لوگ دہلی میں بہت تھے۔ جن کے ہر شعر کو سمجھنے کے لیے قوتِ فکر کو حد اعتدال سے زیادہ محنت کرنا ہوتی تھی ...... دماغ کے پردے بہت ہی نازک ہیں۔ ان کی لذت کے لیے نازک خیالیوں کی ضرورت ہے۔ نازک خیالی اور دقتِ مضمون دو امر جداگانہ ہیں۔ ایک کے دھوکے سے دوسرے کو اختیار کر لینا بڑی غلطی ہے۔"

نئی تشبیہوں کی تلاش کے لیے مرزا رسوا نے ادبیات اور مطالعۂ کائنات سے پیدا ہونے والے دوسرے تمام علوم کا ربط دیا ہے۔ اور یہ ربط محض نادر تشبیہوں کی تلاش کے لیے ضروری نہیں ہے بلکہ اسی ربط کی بنا پر شعر کو دوسرے تمام علوم کے پہلو بہ پہلو [illegible] ملتا ہے اور شعور کے اعلیٰ ترین مدارج میں جگہ دی جا سکتی ہے۔ مرزا رسوا نے تقلیدی اور کتابی شاعری پر سخت الفاظ میں تنقید کی ہے [illegible] سے جس وابستگی کا مشورہ دیا ہے وہ ایک معنی میں حالی کی نیچرل شاعری کے تصور سے بھی زیادہ جنبتی ہے۔ اردو شاعری کے [illegible] کے بارے میں لکھتے ہیں:

"جس قسم کے اشعار آج کل ہمارے گلدستوں میں شائع ہوتے ہیں۔ کیا وہ 'شاعری جزویست از پیغمبری' کے مصداق ہو سکتے ہیں۔ واللہ ایسا نہیں ہے اس کا ایک سبب کم علمی ہے۔ علم سے میری مراد بہت سی کتابیں پڑھ لینا یا کم از کم سلسلۂ فلسفیہ کو کسی نہ کسی طور سے تمام کر لینا نہیں ہے محض اور فطرت تحصیلِ علم کے لیے کافی ہے مگر عقل سے کام لینا اور فطرت میں تصرف کرنا کسی قدر محنت چاہتا ہے اور اس کی ہمیں فرصت نہیں۔

جس قدر مضامین پیش پا افتادہ تھے۔ ان کو اگلے کہہ گئے اب ہماری استادی صرف اس سے استنباط کرنے میں صرف ہوتی ہے۔ اور اگر اس کا سلیقہ بھی ہم کو نہیں تو ان کو اور خراب کرتے ہیں۔ ہماری شاعری سماعی اور کتابی ہے نظری۔ ہم خود فطرت کا مشاہدہ کر کے غور کرنے اور کتاب فطرت سے مضامین پیدا کرنے کے عادی نہیں ہیں۔ اگلوں کے مضامین کو اپنے لفظوں میں ادا کر دینا ہمارا خاص کام ہے اور اس پر ہمیں فخر ہے۔"

[illegible] تقلیدی روش اور استعارہ در استعارہ خیال بندی پر حالی نے بھی مقدمہ شعر و شاعری میں سخت تنقید کی ہے۔ مگر اس کا حل اخلاقی شاعری اور نیچرل مضامین کی فراہمی تھا۔ مرزا رسوا نے اس مسئلے کو چورے کی پس منظر میں پیش کیا ہے اور اسی سے [illegible] کے نزدیک اخلاق کا تصور محدود نہیں تھا۔ اور شاعری کو وہ محض جذباتی ابال نہیں سمجھتے تھے بلکہ [illegible] سے شعور کا ایک بڑا [illegible] مرحلے میں ایک جگہ لکھتے ہیں:

"طبیعیات[1]، الٰہیات[2] اور شعر[3] ——— بظاہر ان کے مقاصد جدا جدا ہیں اور شاعر کو جسے [illegible] ادنیٰ مرتبہ پر رکھا ہے۔ درحقیقت یہ ہے کہ علم سے وہ کام نہیں ہو سکتا جس کو شاعر تخیل انجام دے سکتا ہے۔ فطرت سے دقیق مضامین کو اخذ کرنا اور ان کو عام فہم اور موثر پیرایہ میں [illegible] جانا شاعری کا کام ہے اور کسی سے نہیں ہو سکتا۔ میں اس سے زیادہ ترقی کر کے کہتا ہوں

کہ حقائق اور معارف کو جس پیرائے سے شاعر ادا کرتا ہے فلسفی کی مجال نہیں کہ اسے بیان
کرسکے۔ یہاں کے آئینہ خانہ میں عالم جبروت کی جھلک نظر آتی ہے۔ پیاری پیاری صورتیں مجسم ہوتی
ہیں اور صوت و حرف کے ذریعے سے سامع تک پہنچتی ہیں "

شاعر اور حکیم کو مرزا رسوا نے ایک ہی صف میں کھڑا کر دیا ہے۔ بلکہ شاعر کا مرتبہ حکیم اور فلسفی سے بہت کچھ زیادہ بتایا ہے
آگے چل کر لکھتے ہیں :-

"شاعری کی وسعت مثل وسعت عالم کے لامتناہی ہے۔ اس کی جولانگاہ فلسفہ کی حدِ رسائی سے
کہیں آگے ہے۔ جن امور کو فلسفہ نے اب ثابت کیا ہے۔ شاعروں کی تخئیل کئی قرن پہلے ان کو
پا چکی ہے۔ شاعر اعلیٰ رموزِ حکمت کو اس طرزِ دلآویز سے کہہ جاتے ہیں۔ کہ فلسفی کو ان کے بیان
کرنے کے لیے بڑی بڑی دقتیں پیش آتی ہیں"

اس اعتبار سے مرزا رسوا کا نظریۂ ادب اخلاقی یا فطرت پرستانہ سے کہیں زیادہ نفسیاتی معلوم ہوتا ہے۔ جو اس زمانے
کے عام چلن کے پیش نظر کافی تعجب خیز بات ہے۔ پہلے ہی مرحلے میں مرزا رسوا نے علم النفس کی عام اصطلاحوں سے بحث کی ہے
اور نہ صرف ان کے معنی اور مفہوم کو احاطہ کرنے کی کوشش کی ہے۔ بلکہ اس کے ساتھ ہی ساتھ ان کو تنقیدِ شعر اور نظریۂ ادب کے سلسلے
میں استعمال کیا ہے :

"...... ایسی چیزوں کو جو بذریعہ کسی حاسہ کے معلوم ہوں محسوس کہتے ہیں۔ ذہن کے
اس فعل کو جس سے محسوس کا علم ہوتا ہے احساس کہتے ہیں۔ احساس کی تعریف یہ ہوئی، احساس
مراد ہے اس اثر کے شعور سے جو کہ نظام آلی پر کسی موثر کی تاثیر سے حادث ہوتا ہے"
"..... احساس کے لیے شئے محسوس کا حاضر ہونا شرط ہے۔ مگر اکثر ایسا ہوتا
ہے کہ شئے کی صرف ایک ہی صفت کا ہمیں احساس ہوتا ہے اور سب صفتیں ہم کو یاد آجاتی
ہیں۔ اگرچہ وہ بالفعل غائب ہوں ...... یا ایک ہی حاسہ کے محسوس نے اسی حاسے کی دیسی
ہی محسوس کو یاد دلا دیا ...... یا ایک حاسے کے محسوس نے دوسرے حواس کے محسوسات
کو یاد دلا دیا"

اس کے بعد لزوم ذہنی کے قوانین سے بحث کرتے ہیں۔ اور قانون مماثلت اور قانون مقارنت کا تذکرہ کرتے ہیں۔ کہ اکثر چیزیں
جو یا تو ایک دوسرے کے مماثل ہونے کی وجہ سے یاد آتی ہیں۔ یا ایک ہی وقت میں ایک ہی ساتھ مشاہدہ میں آنے کی وجہ سے یاد آجاتی
ہیں۔ خواہ وہ مماثل ہوں یا نہ ہوں۔

پھر ہر احساس کو تین قسموں میں تقسیم کرتے ہیں :-

" (۱) شعورِ محض (۲) اس احساس سے خاص لذت یا الم کا حاصل ہونا (جسے آگے چل کر مرزا رسوا
نے وجدان کہا ہے) (۳) وہ احساس کسی خاص تحریک کا باعث ہو جاتے مرتا نے ارادے

تعبیر کیا ہے، مثلاً گلاب کے پھول کو دیکھنے سے ایک تو یہ علم ہوا کہ اس کا جسم ایسا شکل ایسی اور خوشبو ایسی ہے۔ یہ شعور محض ہے۔ دوسرا یہ کہ گلاب کا رنگ اور شکل کے دیکھنے سے یا خوشبو کے سونگھنے سے ہم کو مسرت حاصل ہوئی یا مثلاً اس کا کانٹا چبھ جانے سے ہمیں الم ہوا۔ یا وہ لذت اس حد تک پہنچی کہ گلاب کے پھول کو توڑنے کا ہمیں شوق ہوا۔ چنانچہ ہم نے اسے توڑنے کا قصد کر کے اسے توڑ لیا۔ اور کانٹے کے چبھ جانے سے جو الم ہوا تھا اس لیے اس سے بچتے رہے

پھر شعور کا تجزیہ کرتے ہوئے اس کو بھی مختلف مدارج میں تقسیم کیا ہے۔ پہلے درجے کا نام ادراک قرار دیا ہے۔ اور اس کی وضاحت اس طرح کی ہے: یعنی کسی چیز کے مجموعی صفات کے احساسات سے اس چیز کو شناخت کرنا" دوسرا درجہ تعمیم کا ہے یعنی "چیزوں کی عموم اور خصوص کی نسبتوں کا قائم کرنا۔ صنف نوع اور جنس کا قرار دینا مثلاً ایک خاص طرح کی شکل اور رنگ اور خوشبو کے اعتبار سے گلاب نام رکھ لیا۔ یا ایسی بہت سی چیزیں کہ اگرچہ ان کی رنگت اور شکلوں میں اختلاف ہے مگر بعض اوضاع خاص کی وجہ سے ملتے جلتے ہوئے ہیں ان سب کو پھول کہتے ہیں"

تیسرے درجے کو استدلال بتایا ہے جو "جزئیات سے کلی اور کلیات سے جزئی پر خاص حکم لگانے" کا نام ہے۔ اس استدلال کی مختلف زاویے ہو سکتے ہیں۔ مثلاً زید فانی ہے، عمر فانی ہے، بکر فانی ہے، خالد فانی ہے۔ لہٰذا انسان فانی ہے یا مثلاً کل انسان فانی ہیں۔ زید انسان ہے لہٰذا زید فانی ہے۔ پہلی صورت کو استقرا اور دوسری کو قیاس قرار دیا ہے چوتھے تمثیل جو "ایک قسم کے مجموعی صفات کو ایک فرد میں تجویز کر لینے" کا نام ہے اس تمثیل کو بھی مرزا رسوا نے دو صورتوں میں تقسیم کر دیا ہے: "ایک یہ کہ جو صورتیں کبھی عندالذہن حاضر تھیں ان کو پھر ذہن کے سامنے لانا" دوسری "نئی صورتیں جو عالم خارجی میں موجود ہی نہ ہوں ان کو ایجاد کرنا"

یہ تمثیل دراصل فن کی بنیاد ٹھہرتی ہے۔ مرزا رسوا نے ایک اصطلاح کے تفصیلی تذکرے کے بعد یہ صراحت کی ہے:

"بعض لوگوں کو یہ خیال ہوگا کہ تمثیل خواہ مخواہ ایک جدید اصطلاح ایجاد کی گئی ہے۔ حقیقتاً یہ وہی ہے جس کو تخیل کہتے ہیں اور محاکات اور اختراع[۲] اس کی دو قسمیں ہیں۔ لیکن غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ تخیل ایک شرط ذہن کی ہے۔ جس کا زور ابتدائے نشوونما سے ہوتا ہے اور جس پر وہ دو قانون تذکر اور تقابل کے قائم کیے گئے۔ جن کا ذکر سابقاً ہو چکا ہے۔ اور تخیل کا ظہور ذہنی ترقی کا آخری درجہ ہے۔ جس سے اکثر اذہان بہت ہی کم بہرہ یاب ہوتے ہیں"

ہمارے تنقیدی ادب میں تخیل کے لفظ کو کافی بے پروائی سے استعمال کیا جاتا رہا ہے انگلستان میں ( FANCY ) اور ( IMAGINATION ) کی توجیہہ و تعریف میں کافی بحثیں ہو چکی ہیں۔ اڈیسن، برک، کولرج کے مختلف تصریحات نے ان دونوں لفظوں کو واضح طور پر الگ الگ کر کے پیش کیا ہے اور تخیل کو ایک ایسی تخلیقی قوت قرار دیا ہے جو صرف عالم خارجی میں موجود اشیاء پر پہلے حاصل کیے ہوئے مشاہدات کی مرہون منت نہیں بلکہ خود اپنی کائنات کی تخلیق کر سکتی ہے۔ ہمارے ادب میں غالباً مرزا رسوا پہلے تنقید نگار ہیں۔

جنہوں نے تخیل اور تمثیل کے اس فرق کو نمایاں کیا ہے۔ اور اس طرح اس کی فلسفیانہ توجیہہ کی ہے۔ آگے چل کر محاکات اور تمثیل کے فرق کو بیان کرتے ہیں:

"اگر تمثیل کے اور اس کی دونوں قسموں کے ساتھ ساتھ لفظ شاعرانہ استعمال کر کے ہم شاعرانہ تمثیل، شاعرانہ محاکات اور شاعرانہ اختراع کہیں تو ہمارے مطلب کے لیے مفید ہو سکتا ہے محاکات وہ حالت ذہن کی ہے جب کہ وہ چیزیں جو کبھی عندالذہن حاضر تھیں ان کی صورتیں جو خزانۂ حفظ میں موجود ہیں۔ پھر ذہن کے سامنے آجائیں اس کو استرجاع کہتے ہیں۔ [جس کو ورڈز ورتھ نے (EMOTION RECOLLECTED IN TRANQUILITY) کہا ہے۔ م۔ح] اس کی دو قسمیں ہیں (۱) غیر ارادی (۲) ارادی اور باقیار ان کے مدت تک ذہن کے سامنے حاضر رہنے کے استحضار کہتے ہیں۔ اور یہ بھی یا ارادی یا غیر ارادی۔ شاعرانہ محاکات کے لیے انتخاب کا سلیقہ چاہیے۔ تاکہ الفاظ کے ذریعے سے ان کا بیان کیا جائے تو وہ عندالسامع مقبول ہو یا موجب کسی قبض و بسط کا ہو۔"

یہاں قبض اور بسط کی تشریح طلب اصطلاحات کو بھی مرزا نے واضح کیا ہے۔ قبض ان کے نزدیک وہ حالت وجدانی ہے جو الم کے مشابہ ہے اور معز اثرات سے دور رہنے یا ان کو دفع کرنے کی آمادگی ذہن میں پیدا کرتی ہے۔ جس طرح آنکھ میں کوئی ذرہ پڑنے کا خطرہ ہو تو یکایک پلک جھپک جاتی ہے اسی طرح قبض کی حالت میں انسان اپنے کو ناخوش گوار صورت حال سے محفوظ کر لیتا ہے۔ اور نفسیاتی طور پر پیش بندی کر لیتا ہے۔ بسط ان کے نزدیک لذت ایابی کی حالت ہے اور لذات سے متمتع ہونے کے شوق کا باعث ہوتی ہے۔ محاکات، تمثیل اور تخیل کے اس نازک فرق کو سمجھنے اور بیان کرنے سے مرزا رسوا کے تنقیدی مرتبے کا اندازہ ہوتا ہے لکھتے ہیں:-

"محاکات محض واقعہ نویسی یا مورخ کے لیے زیادہ مفید ہے۔ نہ کہ شاعر کے لیے اختراع صرف شاعر کا حصہ ہے۔"

تمثیل کو مرزا نے شعور، وجدان اور ارادہ کے اعتبار سے تین حیثیتوں سے پیش کیا ہے (۱) وہ جن کا تعلق شعور سے ہے (۲) جن کا تعلق وجدان سے ہے (۳) جن کا تعلق ارادہ سے ہے اور جب ان کے اجتماع کو عقل ایک فرد واحد میں پیش کرتی ہے تو اس سے ایک مثالیہ کا ظہور ہوتا ہے جسے کمال کہتے ہیں۔ اس طرح مرزا رسوا نے حسن، افادیت اور حقیقت تینوں اجزا کو ایک وحدت میں پرونے کی کوشش کی ہے اور اس طرح وہ تقریباً افلاطونی تصور تک پہنچتے ہیں۔ جس نے مغرب اور مشرق میں تنقید جمال کے سارے نظریات کو متاثر کیا ہے لکھتے ہیں۔

"وہ ذاتِ مقدس جس میں یہ صفاتِ مثالیہ پائے جاتے ہیں۔ حق الحق۔ جمیل لذاتہٖ۔ خیر مطلق اور غایت الغایات ہے۔ مثالیہ اوّل یعنی حق موضوع فلسفۃ الوجود کا ہے۔ جمال موضوع علم ذوقیات کا ہے۔ خیر موضوع علم اخلاق کا اور تصور باری تعالیٰ عزاسمہٗ موضوع الٰہیات کا ہے حقیقت

نفس الامری سے وہ امر مراد ہے۔ جس کی موجودگی کو عقل خارج میں تجویز کرتی ہے نہ صرف
ذہن میں بخلاف امر ذہنی کے جس کا وجود صرف ذہن میں ہے خارج میں نہیں ہے؟

یہیں مرزا رسوا کے تصور جمال کے بارے میں چند اقتباسات پیش کرنا ضروری ہے۔ کانٹ نے جمالیات کی بنیاد PUR POSIVENESS WITHOUT PURPOSE یعنی بغیر (غرض) افادیت کے کسی شے میں مقصد کے پائے جانے کو قرار دیا تھا اس پہلو کو ... نے بھی ملحوظ رکھا ہے:

"کھیل سے مرغوب لذاتہ مقصود ہے۔ نہ وہ جس کو ہم کسی غرض سے دوست رکھیں جس کے حصول کا وہ واسطہ ٹھہرے بلکہ اس کا حصول عین مراد ہے؟

حسن بنیادی طور پر حسن اپنا مقصد آپ ہے۔ وہ کسی دوسرے مقصد تک پہنچنے کا ذریعہ نہیں ہے یہ ہو سکتا ہے کہ اس سے دوسرے مقاصد بھی حاصل ہوتے ہوں۔ لیکن وہ ضمنی اور ثانوی ہوں گے۔ اصلی اور بنیادی نہ ہوں گے بقول مرزا رسوا۔

"ممکن ہے کہ امر جمیل نافع بھی ہو یعنی کسی غرض ادنیٰ یا اعلیٰ سے اس کا حصول مطلوب ہو مگر جس حیثیت سے کہ وہ واسطہ کسی غرض کا ہے۔ اس حد میں داخل نہیں مرغوب لذاتہ کی ایک بہت عمدہ مثال بچوں کے کھیل سے مل سکتی ہے اس لیئے کہ اس سے ان کی کوئی غرض مخصوص نہیں ہوا کرتی یہی کھیل کا شوق جو بچوں میں پایا جاتا ہے۔ ترقی کرتے کرتے اس حد تک پہنچ گیا ہے۔ جس سے بت تراشی۔ مصوری۔ طراحی۔ موسیقی۔ شعر ایسے ایسے فنون لطیفہ نکل آئے ہیں۔ بچوں کے کھیل اور کھلونے بہت ہی سیدھے سادے ہوتے ہیں اور بوڑھوں نے اپنے کھیلوں میں طرح طرح کی پیچیدگیاں اور لطافتیں پیدا کر لی ہیں۔ چشم حقیقت بیں کے نزدیک اصل دونوں کی ایک ہی ہے"

کھیل اور فن میں فلسفیانہ مماثلت کا تصور یورپ میں شلر کی تصانیف کے بعد عام ہوا ہے۔ ہمارے تنقیدی ادب میں اس تصور ... اور پوری شرح و بسط کے ساتھ پیش بھی نہیں کیا گیا۔ گو حالی نے مقدمہ شعر و شاعری کے پہلے یا دوسرے صفحے پر اس شخص کو بھی ... طور پر مفید بتایا ہے۔ جو ایک ویران پہاڑی پر بیٹھا اپنی دھن میں مست ہو کر بانسری بجا رہا ہے۔ لیکن بعد میں خود وہ بھی افادیت اور اخلاق کی پابندی میں بُری طرح گھر کر رہ گئے۔ مرزا رسوا کا تصور ان سے ذرا مختلف ہے۔ گو وہ بھی اخلاق اور فطرت پرستی کے قائل ہیں ان کا دائرہ زیادہ وسیع اور فلسفیانہ طور پر زیادہ مابعد الطبیعاتی ہے۔ جمالیات کے سلسلے میں مرزا نے صاف طور پر لکھا ہے۔

"فنون لطیفہ کے مقابل وہ فن ہیں جن کو نافعہ کہنا چاہیئے۔ مثلاً فن میکانات (کلیں بنانے کا فن) کے ذریعے سے وہ چیزیں بنائی گئی ہیں۔ جو انسان کی بقا اور ترقی شخصی اور نوعی کے لیئے مفید ہیں"

لیکن یہ تضاد مرزا کے نزدیک مکمل اور قطعی نہیں ہے۔ جمالیات اور افادیت میں کوئی ایسا بیر نہیں ہے کہ دونوں ایک شے میں جمع نہ ہو سکیں۔ ہاں یہ مسئلہ ضرور قابل غور ہے کہ ادبیات میں کسی کو بنیادی اہمیت حاصل ہوگی۔ اور کس کو ثانوی۔ حسن اور افادیت یکجا

ہو سکتے ہیں۔ اور ان کو یکجا کرنا ہی فن کی سب سے بڑی منزل ہے:۔

"کبھی ایسا ہوتا ہے کہ جمال اور نفع دونوں صفتیں ایک ہی شے میں جمع ہو جاتی ہیں۔ مثلاً ایک خوبصورت جیبی گھڑی ایسی چیزیں عندالذوق و نیز عندالعقل مستحسن ہیں۔"

ہر صاحبِ فن کی غرض یہ ہونی چاہیئے کہ اس کی ایجاد میں دونوں صفتیں پائی جائیں مگر ایسا نہ ہو کہ ایک کی رعایت سے دوسرا ناقص رہ جائے۔ ہر ایک صاحبِ فن کی مراعات لازم ہے اگر اس سے دوسرا مطلب بھی نکل آئے تو فہو المراد۔ مثلاً شاعر کا مقصود یہ ہونا چاہیئے کہ اس کا شعر اصول سے درست ہو۔ اس میں کوئی ذاتی خرابی ہو پھر اگر اس سے کوئی نصیحت بھی نکلتی ہے تو سبحان اللہ ورنہ نصیحت گری کو ناصح مشفق کے حوالے کرے اور خود بزم شعرا میں اپنی عزت بچانے کے لیے شعر عمدہ کہے۔"

اس کے بعد مرزا نے فنون لطیفہ کی تقسیم ان کے ذرائع اظہار کے اعتبار سے کی ہے۔ بت تراشی۔ طراحی اور مصوری کو پہلی قسم میں شمار کیا ہے۔ کہ ان کا تعلق دیکھنے سے ہے۔ اور ان میں شکل اور رنگ سے کام لیا جاتا ہے۔ دوسری قسم میں موسیقی کو گنا ہے جس کا تعلق حسِ سمع سے ہے اور سُر کے آواز اور سُر سے کام لیا جاتا ہے۔ تیسری قسم فنونِ ادبیہ کی قرار دی ہے۔ جس کا تعلق نہ دیکھنے سے ہے نہ سننے سے بلکہ تخیل سے ہے اور جس کے اظہار کا ذریعہ الفاظ ہیں۔ مرزا نے فنون ادبیہ کے لیے شعر کی اصطلاح استعمال کرنے کا مشورہ دیا "لیکن اسے کلام منظوم کے لیے بولتے ہیں۔ لہٰذا خوف التباس سے" شعر کی بجائے فنون ادبیہ کی ہمہ گیر اصطلاح استعمال کی ہے۔ اس طرح ان کے نزدیک شعر کا اصل مقصد صرف یہ ہے کہ وہ الفاظ کے ذریعے شعور اور وجدان کو متاثر کرے اور قبض و بسط کا موجب ہو۔

بنیادی طور پر مرزا کا تصورِ فن اخلاقی سے زیادہ نفسیاتی معلوم ہوتا ہے۔ وہ قبض و بسط کو ایسی ذہنی کیفیات کے معنوں میں استعمال کرتے ہیں۔ جن سے غلط اور اخلاقی طور پر بُرے کاموں سے احتراز کا مادہ پیدا ہو اور زندگی کی صحیح نعمتوں سے لذت یابی کی صلاحیت حاصل ہو۔ اس لحاظ سے ادب ان کے نزدیک ترجیحات (PREFERENCES) کا ایک موزوں اور مناسب سلسلہ پیدا کرنے کی کوشش ہے۔ انسان میں قدروں کی ایک ایسی ترتیب پیدا کرنے کی کوشش ہے جو اچھی چیزوں کی طرف راغب کرے اور بُری باتوں سے روکے اور یہ کوشش بنیادی طور پر ترغیبی یا خارجی سے زیادہ نفسیاتی اور داخلی ہی ہو سکتی ہے۔

شعر کی یہ بنیادی تعریف کرنے کے بعد وہ یہ بھی تسلیم کرتے ہیں۔ کہ فنونِ ادبیہ میں ضمناً اور "اغراض عمدہ" بھی شامل ہیں۔ مثلاً "حکایت، توجیہہ، استدلال، موعظت۔ اس صورت میں چاہیے کہ مصنف ترتیب مقدمات میں ایسی لیاقت اور سلیقہ کو صرف کرے جس سے اس کی تصنیف ان دونوں غرضوں کے لیے بدرجۂ اتم و اکمل مفید ہو۔" اس کی مثال انہوں نے تاریخ اور سائنس سے دی ہے اور بتایا ہے کہ فنون ادبیہ میں جو قوتِ اظہار سب سے اعلیٰ سمجھی جاتی ہے وہی دوسرے علوم میں بھی کام دیتی ہے۔

"اگر کوئی مورخ کسی واقعہ تاریخی کو اس طرح بیان کرے جس سے سامع یا ناظر کی تخیل میں ہو بہو تصویریں کھنچ جائیں یا کوئی حکیم کسی قانونِ فطرت کی توجیہہ اس صورت سے کرے کہ ہر جزی میں ہیں اس کے آثار نظر آجائیں تو کہا جائے گا کہ وہ بیان اور توجیہہ دونوں غرضوں یعنی غرض علمی اور

غرضِ شعری) کے لیے بدرجۂ اتم و اکمل مفید ہے۔ وہ علم جو بہت ہی خشک خیال کیے جاتے
ہیں مثلاً (ریاضی) (اور) منطق ان کے بیان میں بھی اگر سلیقۂ شعری سے کام لیں۔ تو سامع اور ناظر
اس سے محظوظ ہو سکتے ہیں۔ اور لطف یہ ہے کہ غرضِ علمی بھی بخوبی حاصل ہوتی ہے بلکہ اس
سے ایک قسم کی مدد بھی ملتی ہے۔"

یہاں سلیقۂ شعری کو اظہار و بیان کا جوہر قرار دیا گیا ہے اور اس سلیقۂ شعری میں تخیل کے مناسب استعمال اور الفاظ کے ذریعے (الفاظ) کی تصویر کھینچ دینے کو بنیادی اہمیت دی گئی ہے۔ لیکن مرزا نے ادبیات میں محاکات کے استعمال کو دوسرے فنونِ لطیفہ کی محاکات ۔۔۔ آذ کیا ہے وہ شاعری اور مصوری کے فرق کو بھی ملحوظ رکھتے ہیں۔ اور ان کے ذرائع اظہار کے فرق کو بھی۔

"فنون ادبیہ جملہ احساسات بلکہ جمیع وجدانیات و عقلیات کے استعمال پر بشرطیکہ وہ بذریعہ لفظ
و عبارت کے ادا ہو سکیں قادر ہیں اگرچہ ادیب مصور کی طرح کسی چیز کی رنگت اور شکل آنکھ سے
نہیں دکھا سکتا نہ خوش آئند سُر کانوں تک پہنچا سکتا ہے لیکن وہ الفاظ کے ذریعے سے ہر چیز
کی صورت صفحۂ تخیل پر کھینچ سکتا ہے نہ صرف ایک رخ سے بلکہ مختلف رخوں سے اور یہ ذہنی
تصویر بہ نسبت جسمانی تصویر کے زیادہ تر پائدار ہے۔ الفاظ کے انتخاب اور تالیف سے نہ صرف
نظم بلکہ نثر میں بھی اصولِ موسیقی کا مزا پیدا کر سکتا ہے اور لطف یہ کہ ایسی حالت میں کسی اشکالِ تاریخی
یا مسئلہ حکمی کا ثبوت اور حل بھی دیا جائے گا۔ جو اس کی غرضِ خاص ہے۔"

ارسطو نے تاریخ اور ادبیات کے فرق کی کافی الفاظ میں صراحت کی ہے۔ مرزا نے اس فرق کو ایک اور پہلو یعنی محاکات کے سوال کو پیش کیا ہے اور جس طرح دونوں محاکات کو مختلف طریقے پر اور مختلف انداز سے استعمال کرتے ہیں۔ اس کو پیش نظر رکھا ہے۔ ایک مقصد حقیقت کے تابع ہے دوسرے کا مقصد اختراع ہے ایک ترجمان ہے اور دوسرا خالق۔

"اگرچہ شاعر بھی واقعات کی ہو بہو تصویریں کھینچنے میں محاکات سے بہت کام لیتا ہے۔ لیکن اس
کے حسن کا تعلق خاص اختراع سے ہے۔ بخلاف مورخ کے جس کا تعلق محاکات سے ہے جب
شاعر محاکات سے کام لیتا ہے اس وقت بھی اختراع سے باز نہیں رہتا اس لیے کہ شاعر کی نظر
اکثر مرغوب لذاتہ اور جمیل کی طرف رہتی ہے۔ لہٰذا اس کو انتخاب کرنا ہوتا ہے۔ مثلاً جب اسے
کسی واقعے کی تفصیل بیان کرنا ہے تو وہ عدالت کے گواہوں کی طرح ہر جزئی ذکر کا پابند نہ رہے
گا۔ بلکہ صرف ان امور کو انتخاب کرے گا جو اس کے مطلوب کے لیے مفید ہوں۔"

یہاں اس عملی تنقید کا ذکر بھی بے محل نہ ہو گا۔ جو اس ضمن میں مرزا رسوا نے مختلف اردو اساتذہ کے اشعار پر کی ہے ظاہر ہے کہ اس سے ان کا مقصد ان کے کلام پر اجمالی تبصرہ کرنا نہیں ہے اور جو اشعار انہوں نے منتخب کیے ہیں وہ صرف زیرِ بحث موضوع پر اپنے خیالات کی وضاحت کرنے کے لیے چن لیے گئے ہیں۔ لیکن پھر بھی ان کے تنقیدی زاویۂ نظر کی غمازی عملی تنقید سے ہوتی ہے۔ مثال کے طور پر محاکات کے ضمن میں وہ اس بات پر زور دیتے ہیں کہ شعر سے جو تصور قائم ہو یا فضا تعمیر ہو وہ جمالیاتی طور پر خوشگوار اور آسودگی بخش ہو اس

میں ناگواری اور کراہت کا پہلو پیدا نہ ہو۔ لہٰذا جب شاعر یا ادیب کسی واقعے یا مضمون کو بیان کرنے کے لیے اس کے نمائندہ گوشے چن لیتا ہے اور چند مخصوص زاویوں سے اس کو پیش کرنا چاہتا ہے تو اس انتخاب میں خوش گوار اور جمیل پہلوؤں کو ملحوظ رکھنا ضروری ہے ایسے تمام گوشوں کو ترک کرنا چاہیئے جو بقول ان کے مضر یا غیر مفید ہیں اور بسط و قبض دونوں کے لیے معاون ثابت نہیں ہوتے اور انقباض کا باعث ہوتے ہیں۔ عملی تنقید میں وہ اس بات کو ایک کلیے کی حیثیت دے دیتے ہیں:۔

"ہم اس موقعہ پر ایک بہت ہی سہل قانون امور مکروہ سے احتراز کرنے کے لیے تحریر کیے دیتے ہیں۔ اگر اسے یاد رکھیں گے تو شعر اپنے مقصد میں عمدہ ہوگا وہ قانون یہ ہے ہر ایک شعر کے ماحصل پر غور کرکے دریافت کریں کہ اس سے کس قسم کی تصویر ذہن میں پیدا ہوتی ہے اگر اس تصویر کے اجزا یا لزومات قریبہ میں کوئی امر مکروہ شامل ہے۔ تو اس کو نظری کر دینا چاہیئے"

اس کی مثال میں انہوں نے تین اشعار پیش کیے ہیں۔ جن میں سے دو غالب کے ہیں اور ایک ذوق کا۔ ذوق کا مشہور شعر ہے ؎

واہ رے شورِ محبت خوب ہی چھڑکا نمک
استخواں میرے ہما کس مزے سے کھائے ہے

اس شعر پر ان کا اعتراض یہ ہے کہ اس سے ایک تصویر ذہنی پیدا ہوتی ہے۔ جس میں ایک امر مکروہ شامل ہے یعنی انسان کی ہڈیوں کا نمکین ہونا اور ایک جانور کا اسے کھانا عمدہ تخیل نہیں ہے۔"

ایک دوسرے شاعر کا شعر انہوں نے پیش کیا ہے اور اس سے پیدا ہونے والی تصویر ذہنی کو بعید از قیاس مضحکہ اور مکروہ قرار دیا ہے۔ شعر یہ ہے ؎

شغل اگر چاہتے ہو جی کے بہلنے کے لیے
دل میں آ بیٹھو کلیجہ مرا ملنے کے لیے

لکھتے ہیں:۔

"دل میں ایک شخص کا آ بیٹھنا اور ہاتھ بڑھا کر کلیجہ کو ملنا ایک مہمل سی بات ہے۔ اور یہ بھی ظاہر ہے اس شعر میں مخاطب معشوقِ مجازی ہے۔ معشوقِ حقیقی اس سے منزہ ہے کہ کسی کے دل میں بیٹھ کر اس کے کلیجے کو ملے۔"

غالب کے جو اشعار انہوں نے نقل کیے ہیں ان میں ایک فارسی کا ہے اور دوسرا اُردو کا ہے۔ فارسی شعر یہ ہے ؎

داغم ز سوزِ دل نہ خجل دارم ز عشق
بوئے کہ تن ز سوختن استخواں دہد

"ہڈیوں کے جلنے سے چراندھ کا پیدا ہونا جو شاعر کو خلق سے خجل رکھتا ہے واقعی ایک مکروہ امر ہے۔"

غالب کے اُردو شعر پر بھی انہیں یہی اعتراض ہے ؎

داغِ دل گر نظر نہیں آتا بُو بھی اے چارہ گر نہیں آتی

مرزا کا کہنا ہے -

"داغ دل کی بو میں چراند ضرور ہو گی صرف داغ دل کا ذکر کیا گیا تھا کہ اس کے جلنے اور اس میں بو کے پیدا ہونے کا بیان مشرح کیا گیا ہے۔ اس موقع پر بو کا استعمال اس امر کی طرف دلالت واضح ہے۔ اگر یہ کہا جائے کہ یہ امور صرف مجازاً کہے گئے ہیں اس کی اصلیت کا لحاظ نہیں کیا گیا۔ تو اس کا جواب دیا جائے گا۔ کہ مجاز کا مقصود یہی ہوتا ہے کہ حقیقت اس کے ذریعے سے ذہن نشین ہو کیونکہ مجاز میں اکثر امور کلی کو محسوسات کے ذریعے سے جو اقرب الی الفہم ہیں بیان کرتے ہیں، ... ... اگرچہ وہ مجازات جو اشعار مرقومۂ بالا میں شامل ہیں اپنی حد میں درست ہیں۔ لیکن ان کا تخیل کردہ ہے، اس سے اس کا لطف معدوم ہو جاتا ہے۔"

پچھلے مراسلے کے آخر میں موضوع اور انداز بیان کی بحث اٹھائی گئی ہے۔ قدیموں سے لے کر ادیبوں تک ہر ایک کو زبان [illegible] الفاظ کی محدود رسائی کی شکایت رہی ہے اور یہ بات عام طور پر کہی جاتی رہی ہے کہ دقتِ مضمون یا گہرے فلسفیانہ خیال کا اظہار [illegible] اور اچھے انداز میں نہیں ہو سکتا۔ موضوع کی گہرائی اور دقتِ اظہار کی سلاست کو ختم کر دیتی ہے اور بیان کی شگفتگی اور روانی [illegible] بادت کی نذر ہو جاتی ہے۔ مرزا نے اس مسئلے کو اس انداز سے پیش کیا ہے۔

"شعر پر نظر کرنے کے دو رخ ہیں ایک آزادیِ لفظ اور دوسرے آزادیِ معنی۔ جس زمانے میں الفاظ کی باریکیوں کی طرف زیادہ نظر کی جاتی ہے توجہ اسی طرف مبذول ہو جاتی ہے۔ معنویت کا خیال جاتا رہتا ہے، اور جب معنویت کا خیال پیدا ہوتا ہے تو لفظی باریکیاں ترک ہو جاتی ہیں۔ ان دونوں میں نسبت عکسی ہے۔ ایک کی افراط دوسرے کی تفریط کا موجب ہوتی ہے۔ اکثر ایسے شاعر جو مضمون عمدہ کہتے ہیں ان کے الفاظ میں وہ سلاست اور نزاکت نہیں ہوتی جو ان شاعروں کے کلام میں ہوتی ہے جن کو مضمون کی جدت اور ندرت کا چنداں لحاظ نہیں ہوتا، وہ صرف لطفِ زبان کے دل دادہ ہیں۔"

اسی بحث کا دوسرا پہلو مرزا نے اس طرح پیش کیا ہے :

"...... جو شاعر خلاق مضمون ہیں ان کو طرز ادائے مقصود میں بڑی دقت پڑتی ہے اس لیے کہ ہر ایک جدید خیال کے لیے ایک جدید لفظ چاہیے ان کو زبانِ مروجہ میں تصرفات کرنا ہوتے ہیں اور اس صورت میں ان کا کلام موافق روزمرہ عوام کے نہیں رہ سکتا۔ لہٰذا اکثر اشخاص جن کی نظریں سطحی ہیں ان کو ایک قسم کی اجنبیت معلوم ہوتی ہے۔"

اس کی مثال میر کے دیوان کی پہلی غزل سے دیتے ہیں ؎

ہنگامہ گرم کن جو دلِ ناصبور تھا
پیدا ہر ایک نالے سے شورِ نشور تھا

اور لکھتے ہیں :-

"ذرا 'بنگاہ گرم کن' کو دیکھئے اور اُردو زبان کو 'گرم کن' لانے کیا ؟ اس مضمون کو کسی اور طرح ادا کرنا ممکن ہی نہ تھا۔"

لیکن اس بحث سے یہ نتیجہ نکالنا غلط ہو گا کہ مرزا رسوا مشکل الفاظ اور خالص "ادبی زبان" کے استعمال کے قائل تھے وہ فصاحت اور سلاست کے درجے کا لحاظ رکھتے ہیں۔ لیکن ان کے مدارج کے فرق کو اچھی طرح سمجھتے ہیں۔ مثلاً غزل میں سلاست کا جو معیار ہوتا وہ قصیدے کی سلاست کا نہیں ہو سکتا۔ اس فرق کو انہوں نے اس استدلال کے ساتھ بیان کیا ہے :-

"غزل میں زیادہ تر سلاست ہی مناسب ہے اس لیے کہ اس کا موضوع سنجیدہ نہیں ہوتا۔ قصیدہ اور مرثیہ وغیرہ میں خیالات اور ان کے ساتھ ہی زبان کو وسعت دینا چاہیئے۔"

اس بحث کا خلاصہ مرزا نے اس طرح کیا ہے کہ لفظی نزاع اور تکنیک کی باریکیوں سے نفس مضمون کو نقصان پہنچتا ہے۔ اور جب بھی انداز بیان کے غیر ضروری اجزا پر زور دیا جائے گا اس کا انجام یہ ہو گا کہ شاعری صرف صنعت گری ہو کر رہ جائے گی اور اس میں جذبے کی گرمی اور احساس کا خلوص اور شدت ختم ہو جائے گی۔

"وزن اور قافیہ کی پابندی شاعر کے لیے کم نہ تھی کہ اس پر ردیف بڑھائی گئی پھر اور لفظی جھگڑے نکالے گئے۔ بے چارہ جدید مضمون کہاں سے پیدا کرے۔ لفظی جھگڑوں کے بڑھانے سے مضامین کا دائرہ تنگ ہوتا جائے گا۔"

اس دلیل کے ساتھ مرزا نے متوسطین اور متاخرین کی شاعری کو متقدمین کے مقابلے میں پست اور سطحی قرار دیا ہے اور معنویت کی طرف رجحان کو مبارک بتایا ہے۔ ان کے پہلے مراسلے کے آخری حصے میں واضح طور پر یہ صراحت کی گئی ہے :

"ہندوستان میں سو برس ادھر کی شاعری آج کی شاعری سے اچھی تھی۔ متوسطین نے جھگڑے حد سے زیادہ بڑھا دیئے۔ اس لیے مزا جاتا رہا۔ مگر اس زمانے میں پھر رجوع معنویت کی طرف ہے اس لیے مجھے ان مراسلات کے لکھنے کی جرأت ہوئی۔"

اس مختصر مقالے کا مقصد مرزا رسوا کی تنقیدی نگارشات کا تعارف کرانا ہے۔ پہلے مراسلے کے ساتھ ہی یہ مقالہ بھی ختم ہوتا ہے اگر یہ کاوش مقبول ہوئی تو مرزا کے دوسرے مراسلات بھی تعارفی حواشی کے ساتھ پیش کیے جائیں گے

اس مراسلے میں بھی جو موضوعات زیر بحث آئے ہیں ان سے اندازہ ہو گا کہ تنقید نگار کی حیثیت سے مرزا رسوا غیر معمولی استعداد کے ادیب تھے جس طرح ادب کے نفسیاتی عوامل اور فلسفیانہ بنیادوں پر انہوں نے اظہار خیال کیا ہے وہ اُردو ادب کے تنقیدی سرمائے میں نادر کی چیز ہے۔ ادب ان کے نزدیک صرف قدما کی پیروی نہیں ہے۔ بلکہ اس کے رشتے علوم انسانی کے دوسرے تمام ذخیروں سے ملتے ہیں پھر یہ بات خاصی تعجب خیز ہے کہ مرزا رسوا کی تنقید میں مغرب سے غیر معمولی مرعوبیت کا انداز نہیں ملتا نہ وہ حالی کی طرح اخلاق اور اصلاح کے تصورات تک محدود رہتے ہیں اور نہ قدیم رنگ سخن کے پیرووں کی طرح محض لفظی نزاع، صحت زبان اور بیان کے فروعی مسائل میں الجھتے ہیں۔

ان مراسلات میں پہلی بار اُردو تنقید نگار نے ادب کے فلسفیانہ مباحث کو دوسرے تمام علوم سے منسلک کر کے پیش کیا ہے

میں [illegible] اشعار سے اور ادب کی تکنیک کو فلسفیانہ اور نفسیاتی انداز سے پرکھنے اور ان کے اصول و ضوابط قائم کرنے کی کوشش کی گئی ہے [illegible] مراسلات سے یہ بھی اندازہ ہو گا کہ شاعری اور ادب میں احساس صحیح، تجربے کے خلوص (GENUINE EXPERIENCE) [illegible] ہمہ گیری کی طرف جس طرح مرزا رسوا نے رہنمائی کی ہے اس کی مثال ہمارے تنقیدی سرمائے میں بہت کم ملتی ہے۔ اپنے [illegible] کے برخلاف وہ شاعر یا ادیب کو صرف اپنی ذات میں گم ہو جانے والا انسان نہیں سمجھتے بلکہ اسے کائنات سے باخبر، وسعتِ تجربہ اور [illegible] ودو پہنائی رکھنے والا مفکر قرار دیتے ہیں۔ یہ چند ایسے مسائل ہیں جن کی تازگی آج بھی قائم ہے اور ہمارے شاعروں اور ادیبوں کو [illegible] غور کرنے اور ان پر بحث کرنے سے بہت کچھ حاصل ہو سکتا ہے۔

ممکن ہے مرزا رسوا کے تمام تر تنقیدی نظریات سے آج اتفاق نہ کیا جا سکے۔ لیکن ان میں سے کوئی نظریہ بھی ایسا نہیں ہے جو خیال [illegible] آرائی ہو اور جو تخلیق و تعمیرِ فن کے سلسلے میں کارآمد خیالات کے لیے مفید نہ ہو۔ پھر اب سے اتنے عرصے پہلے لکھے ہوئے یہ [illegible] حقیقتاً اپنے دور میں انقلابی حیثیت رکھتے ہوں گے اور اس دور میں اس قدر جدید اور بہ جرأت آگاہ ذہن سے ادبی مسائل پر سوچنا ادبی [illegible] جاسکتا ہے۔ یہ کارنامہ غالباً حالی کے مقدمہ شعر و شاعری کے بعد ہمارے تنقیدی سرمائے میں سب سے اعلیٰ اور بلند مرتبے کا مستحق ہے +

# آزاد کی سیاحت

## (سیرِ ایران)

### (آغا) محمد اشرف

غدر ۱۸۵۷ء کا ہنگامہ فرو ہونے کے پورے ۲۹ سال بعد (۱۸۸۶ء میں) مولوی محمد حسین آزاد نے ایران کا سفر شروع کیا۔ اس وقت ان کی عمر ۵۶ سال تھی۔ اور گورنمنٹ کالج لاہور میں عربی کے پروفیسر تھے۔ ادبی دنیا پر آبِ حیات اور دوسری تصانیف کے ذریعے آزاد کا سکہ بیٹھ چکا تھا۔ چنانچہ خود لکھتے ہیں کہ "مئی ۱۸۸۵ء میں ½ پنشن کی مقدار پوری ہو گئی۔ دل برسوں سے آرزومند ہے کہ رخصت لے کر جگہ سے حرکت اور خدا سے برکت لینی چاہیے۔"

سیاحتِ ایران کا محرک دو جذبوں کو کہا جا سکتا ہے۔ نایاب علمی اور ادبی کتابوں کی تلاش۔ اور بعض فارسی کی کتابیں جو عرصہ سے زیرِ تصنیف تھیں۔ ان کی تکمیل۔ اس عہد میں معیاری کتابوں کے فقدان کا ذکر کرتے ہوئے آزاد لکھتے ہیں:۔

"ہر وقت ایک نہ ایک کتاب کی ضرورت ہوتی تھی۔ اور یونیورسٹی بھی کسی کو کوئی کتاب نہ دیتی تھی۔ کیونکہ نہ اسے کسی سے مروت تھی نہ کسی قسم کی آمد۔ بعض دفعہ ہر روز ایک نہ ایک کتاب کی ضرورت ہوتی تھی۔ وہ بھی نہ ملتی تھی۔"

اسی سلسلے میں آگے چل کر فرماتے ہیں:۔

"...... خدا سے التجا کی۔ کہ اگر مجھے وسعت ملے تو ایک کتب خانہ نظرگاہ خاص و عام میں آراستہ کروں۔ اور جس قدر ممکن ہو ہر فن کی کتابیں اس میں رکھوں۔ کہ کسی بد دماغ سے التجا کرنے کی ضرورت نہ پڑے۔"

۱۸۸۲ء کی ایک تحریر کے مطابق اس وقت آزاد کو ڈیڑھ سو روپیہ ماہوار تنخواہ ملتی تھی۔ اس قلیل رقم میں سے آزاد کتابوں کے لیے کس طرح روپیہ پس انداز کرتے تھے۔ اس کا حال انہی کی زبان سے سنیئے:۔

"اس عالم میں میں نے انتظام یہ رکھا کہ جو کچھ خدا دیتا تھا اس میں سے خرچ کرتا۔ باقی جمع کرتا۔ خانہ بربادوں کی طرح گذارہ کرتا تھا۔ اور اپنے مبارک ارادے سے خانۂ دل کو روشن کرتا تھا۔ اس اثنا میں

کوئی ایسی کتاب جو کم ہاتھ آئے۔ مل جاتی تو لے لیتا۔ کہ ایک دن کام آئے گی۔"

آزاد کو اپنی کم مائگی کا پورا احساس تھا۔ دوسرے رخش عمر تیزی سے منازل حیات طے کرتا چلا جاتا تھا۔ انھیں خیال آیا۔ جو کتابیں اس وقت نایاب ہیں۔ وہ عرب اور ایران میں ارزاں نہیں ملیں گی۔ اس لیے سفر ایران کا ارادہ کیا۔

اپنی تصانیف کی تکمیل کے سلسلے میں سخندانِ فارس اور فارسی کی ایک لغت کے مسودے ان کے سامنے تھے سخندانِ فارس اور زبان کی لغت اصل میں ایک ہی پروگرام کی دو کڑیاں تھیں سخندانِ فارس میں موضوع بحث فلالوجی تھا اور لغت کی ترتیب سے مقصد فارسی روزمرہ کے الفاظ کا ایک ذخیرہ مہیا کرنا تھا۔ جو پرانی لغات میں نہیں ملتے تھے۔ سخندانِ فارس کا منصوبہ سیاحتِ ایران سے پورا ہو گیا۔ مگر افسوس ہے لغت کے خیال کی تکمیل نہ ہو سکی۔ ان کے انتقال کے بعد جو کتاب لغتِ آزاد کے نام سے منسوب ہوتی ہے۔ وہ بظاہر اس لغت کا ابتدائیہ معلوم ہوتی ہے۔ جس کا نقشہ آزاد کے ذہن نے قائم کیا تھا۔

قند پارسی کا مسودہ بھی تیار تھا۔ مگر آزاد اس کی زبان کی صحت روزمرہ محاورے کے مطابق ایران جا کر کرنی چاہتے تھے۔ آموزگار پارسی جن مسودات سے بعد میں ترتیب دی گئی ہے۔ یہ یادداشتیں بھی اسی سفر کا نتیجہ تھیں۔

## سیاحتِ ایران کی ابتدائی منزلیں

روانگی سے قبل بہت سے ضروری امور تھے کہ جن کا طے کرنا ضروری تھا۔ بقولِ آزاد رخصت کا مقدمہ سب سے زیادہ سنگین تھا۔ ناظم محکمہ تعلیمات کے ڈائریکٹر ڈاکٹر لائیٹنر جن سے آزاد کی نوک جھونک کچھ عرصے سے جاری تھی۔ ان کے راستے میں سنگِ گراں ثابت ہو رہے تھے۔ آخر یہ تمام مرحلے بھی طے پا گئے۔ اور ستمبر ۱۸۸۵ء میں خاص گورنمنٹ کی تحریر نے حصولِ رخصت سے آرام دلا دیا۔

سفر کے اخراجات اور کتابوں کی خرید کے لیے ایک مدت سے آزاد روپیہ پس انداز کر رہے تھے چنانچہ بنک میں دس ہزار روپیہ جمع کیا۔ اور بنک کو ہدایت کی کہ یہ رقم کلہم جنوری ۱۸۸۶ء کو لاہور کے مشہور رئیس اور آزاد کے دوست نواب نوازش علی خاں قزلباش کے حوالے کر دے۔ نواب موصوف نے اس کے عوض میں سوداگرانِ ایران کے نام خط تحریر کر دیے۔

تیسری دقت ان کی اپنی صحت سے متعلق تھی۔ خود لکھتے ہیں: ۔

"انھیں دنوں تقدیر سے مجھے چند دل شکن صدمے پہنچے۔ جن میں سے سخت صدمہ ایک جوان بیٹی کی موت تھی۔ جو حقیقت میں سات بیٹوں سے گراں بہا تھی۔ وہ میری تصنیفات میں میرا داہنا ہاتھ تھی۔ اس کے مرنے سے میرا دل ٹوٹ گیا اور تصنیفات کا قلمدان الٹ گیا۔ یہاں تک کہ اکثر ہوشمندوں کو جنون کا شبہ ہو گیا۔"

اس کے علاوہ چند اور بیماریاں بھی لاحق تھیں۔ چنانچہ خویش و احباب نے ضعیفی۔ سفر کی صعوبتوں اور دشواریوں کی بناء پر آزاد کا ارادہ ترک کرانا چاہا آپس میں بحث مباحثے ہوئے۔ آزاد علمی ضرورتوں کا احساس دلانا چاہتے تھے۔ احباب کہتے تھے آپ تنہا کیسے جائیں گے۔ ایک وقت ایسا بھی آیا۔ کہ انھوں نے اپنے لڑکے آغا محمد ابراہیم کو جو اس وقت سروے میں ملازم تھے۔ نوکری چھڑا کر لاہور بلا لیا مگر رخصت ملنے میں دیر لگی۔ ادھر انہیں ایک اور ملازمت مل گئی۔ اس لیے چار و ناچار تنہا سفر پہ کمر باندھی۔ دوستوں کو سمجھایا کہ

اس سے پہلے (۱۸۶۵ء) بھی تو وسط ایشیا کا تنہا سفر کیا تھا۔ اور وہ بھی کس بے سروسامانی میں کہ ۱½ برس تک مفقود الخبر رہا تھا۔ اور سب سے بڑا آزاد کا وہی علمی اور ادبی ضرورتوں کا احساس تھا۔ فرماتے ہیں :-

"جن ضرورتوں کے لیے میں جاتا ہوں، ملک اس کا محتاج ہے۔ اور قوم کو خیال نہیں۔ لیکن ہوگا ایک عرصے کے بعد اس سے بہتر ہے کہ میں ہی اس کام کو جاؤں خصوصاً فارسی کی جامع اللغات کہ بغیر فارس میں جانے کے اس کی تکمیل اور اعتبار ممکن نہیں۔"

ایک شخص نے تو ان کے منہ پر یہاں تک کہہ دیا۔ کہ لوگ کہتے ہیں آپ کو جنون ہے۔ مبادا جنگل میں یا جہاز پہ اس کا ظہور ہو۔ اس وقت کیا ہوگا لیکن آزاد کی جوان ہمت نے کسی بات کی پروا نہیں کی۔ اور خدا پر توکل کر کے ۲۴ جنوری ۱۸۸۵ء کو بذریعہ ریل لاہور سے کراچی روانہ ہو گئے۔ کراچی میں ایک پرانے شاگرد و عزیز مولوی عمر الدین ہیڈ ماسٹر سندھ مدرسہ کے ہاں قیام کیا۔ چونکہ ایران جانے والا جہاز ایک دن پہلے روانہ ہو چکا تھا۔ اس لیے مجبوراً ایک ہفتہ انتظار کرنا پڑا۔ اگرچہ طبیعت کے شوق کو یہ ایک ایک دن کئی کئی مہینے کے برابر تھا۔

سفر کا مقصد چونکہ ادبی تھا۔ اس لیے ہر قدم پر کان نئے الفاظ اور نئی آوازوں پر لگے ہوئے تھے۔ کراچی کے راستے میں سکھر سے کچھ لوگ گاڑی میں سوار ہوئے۔ جب انھوں نے بات چیت کی۔ تو آزاد کے کانوں کو محسوس ہوا کہ ان کی بولی میں بہت سے لفظ فارسی کے ملے ہوئے ہیں۔ اشتیاق نے مجبور کیا کہ اس کی اصل دریافت کی جائے۔ چنانچہ معلوم ہوا کہ یہ مکرانی ہیں۔ وہی مکرانی جن کا ذکر کتابوں میں آزاد نے پڑھا تھا۔ اور جن کے راستے کئی مرتبہ لشکر اسلام ہند میں آیا تھا۔

## کراچی سے بوشہر کو روانگی

۲ اکتوبر ۱۸۸۵ء کو عربیہ ڈاک کے جہاز میں ۱۲۶ روپیہ کرایہ دے کر آزاد سوار ہوئے۔ سفر تیسرے درجے میں کر رہے تھے۔ کیونکہ دس ہزار روپے میں سے زیادہ سے زیادہ روپیہ کتابوں پر صرف کرنا چاہتے تھے۔ دورانِ سفر میں ایک رفیق نے جو دوسرے درجے کے مسافر تھے۔ اپنا آرام دہ کمرہ اور اس کی آسائشیں دکھائیں۔ مگر آزاد نے یہ کہہ کر دل کو تسکین دے لی۔

"اتنے روپے جمع کر کے کتابیں لو تو ایک خانہ الماری کا آباد ہوتا ہے۔ اس لیے تکلیف مجھے آرام معلوم ہوئی۔"

کراچی سے بوشہر تک دس روز کا سفر تھا۔ آج کل کے تیز رفتار سٹیمر اسے مشکل سے تین دن میں طے کرتے ہیں۔ جہاز میں دورانِ سر اور برہمی طبع کی طرف سے بڑا اندیشہ تھا۔ کہ ان کا مزاج صفراوی تھا۔ مگر شوقِ سفر کی وجہ سے کوئی تکلیف نہیں ہوئی۔ بلکہ ایک دفعہ دورانِ سفر میں خیال بھی آیا۔ کہ خلل ہائے مذکور کا اثر طبیعت پر ہے یا نہیں۔ لیکن غور کیا تو کچھ بھی نہ تھا۔

جہاز گوادر جاسک کے سامنے سے گزرتا ........ پہاڑی سلسلہ کو دائیں ہاتھ پر چھوڑتا مسقط سے بچتا ہوا منزلِ مقصود کی طرف بڑھتا جا رہا تھا۔ بندر عباس پر جہاز نے لنگر ڈالا۔ چھوٹی چھوٹی کشتیوں میں چند نوجوان لڑکے خربوزے۔ ناشپاتیاں اور انڈے بیچنے کے لیے آئے۔ آزاد کی توجہ ان اشیاء کی نسبت بیچنے والوں کی زبان پر تھی۔ زبان کے محقق نے فوراً پرکھا کہ سب کی زبان خالص فارسی تھی۔ اور اس

[illegible] یہاں سے خاکِ ایران شروع ہوتی ہے۔ ہم سفر مسافروں کے ہی لفظ لفظ پر ان کا دھیان تھا۔ آغا عبدالکریم ایک ایرانی رفیقِ سفر سے [illegible] جو سویز سے براہِ کراچی کربلا جا رہے تھے۔ فارسی شاعری کا انھیں شوق تھا۔ عربی بھی بولتے مگر سواحل کی۔ انگریزی بھی بولتے [illegible] البتہ دونوں کا یکجا ہوا۔ کہ دونوں ایک دوسرے کو غنیمت سمجھتے تھے۔ آخر ۱۰ اکتوبر کو ان کا جہاز بوشہر کی بندرگاہ میں داخل ہوا۔

## بوشہر سے شیراز تک

بوشہر پہنچنے کے بعد آزاد کا پہلا تاثر یہ تھا:۔

”یہاں سب سے نئی بات یہ معلوم ہوئی۔ کہ چھوٹے چھوٹے بچے کھیلتے تھے۔ فارسی بولتے تھے۔ جیسے ”ہزار داستان“

زبان کی تحقیق کرنے والے اور علمِ زبان کے ماہر خوب جانتے ہیں۔ کہ اس فن کا رسیا ہر ہر قدم پہ ایک نئی بات محسوس کرتا ہے۔ [illegible] نقرہ سنتا ہے۔ اس کے کان اسی طرف لگ جاتے ہیں کہ اہلِ زبان نے اس مطلب کو کیسے ادا کیا۔ محاورے میں یہ بات کیسے [illegible] آزاد کا ذہن اور ان کے کان ان تمام کیفیتوں کا لطف اٹھا رہے تھے۔ اور سفر کی منزلیں اس شوق میں آسان ہوتی چلی جاتی تھیں۔

آزاد کے مشن کے لحاظ سے بوشہر کی کوئی اہمیت نہیں تھی۔ یہاں کی زبان سند ہو سکتی تھی۔ نہ اس شہر میں علمی کتابوں کا ذخیرہ تھا۔ [illegible] کے باوجود کاروان کے انتظار میں آٹھ روز بوشہر ٹھہرنا پڑا۔ آخر ۱۷ اکتوبر کو ایک ایرانی راہوار کرائے پر لیا۔ اور شام کو شہر سے [illegible] کاروان میں شامل ہوگئے۔ یہ آج کل کا سا سفر نہیں تھا۔ کہ موٹریں دن رات سڑکوں پر دوڑتی پھرتی ہیں۔ آج سے ۶۰-۷۰ سال [illegible] شہر پناہ سے نکلتے ہی قزاقوں اور [illegible] کا خطرہ دامن گیر ہو جاتا تھا۔ اس لیے بغیر قافلے کے ایک دم نہیں بڑھ سکتے تھے۔

بوشہر سے شیراز تک تقریباً ۱۵۰ میل کی مسافت ہے۔ اس سفر کو آزاد نے ۹ دن میں طے کیا۔

راستے میں سر بفلک پہاڑوں اور گہری گھاٹیوں کو عبور کرتا یہ قافلہ جوں کی سی رفتار سے حرکت کر رہا تھا۔ کبھی کاروان میدان میں [illegible] کی شدت سہتا تھا۔ اور کبھی برف و باراں کا مقابلہ کرتا تھا۔ جہاں کہیں قافلے نے قیام کیا۔ آزاد خورد و نوش کا سامان مہیا کرنے [illegible] اور کتابوں کی دھن میں گھر گھر اور مسجد مسجد تلاش کرتے پھرتے تھے۔ کھانے پینے کی طرف سے لاپرواہی کا یہ عالم تھا۔ کہ رات کو [illegible] جگہ پلاؤ مل گیا اسے کھا لیا۔ جو باقی بچا اسے ایک پڑیا میں باندھ کر جیب میں رکھ لیا۔ کہ خدا جانے اگلی منزل پہ کچھ کھانے [illegible] یا نہ ملے۔

کازرانی ایک چھوٹا سا گاؤں ہے۔ آزاد نے یہاں ایک جوان عمر فاضل کو ڈھونڈ نکالا۔ ان کا نام شیخ محمد تھا۔ نجف سے [illegible] علم کی تھی۔ تین شخص معتدل ان کے پاس بیٹھے تھے۔ ایک شخص کوئی کتاب دیکھ رہا تھا۔ شیخ نے یہ کتاب آزاد کو دی۔ اور کہا پڑھو۔ [illegible] حال آزاد سے سنئے:۔

”میں نے کھول کر ایک جگہ سے پڑھنا شروع کیا۔ ایک لفظ پر انھوں نے ٹوکا۔ میں نے پوچھا کہ میں غلطی پر نہ تھا۔ پھر بھی میں سوچنے لگا۔ انھوں نے خود سوچ کر فرمایا۔ کہ شما درست خواندید۔ بخوانید۔“

اس طرح دیر تک امتحان لیتے رہے۔ آخر فرمایا "شما زبان عربی را خوب در زیادہ اید۔" مگر اس قصبے میں کوئی کام کی کتاب
ہاتھ نہیں آئی۔ شیراز سے ایک روز کی راہ پر دا اشت ارژن شروع ہو جاتا ہے۔ یہاں کی ٹھنڈی ہوا کا جس قدر شہرہ تھا۔ اس سے
زیادہ سردی آزاد کو لگی گھبرا کر گھوڑے سے کود پڑے۔ کہ دوڑ کر گرمی پیدا کریں۔ ہزار تدبیر کی مگر گھٹنوں سے پاؤں تک کہیں حس نہیں
تھی۔ حد یہ ہے کہ پاؤں میں بھی خون جم گیا تھا۔ آخر کوس بھر پیدل چل کر حواس درست ہوئے۔

۲۶ اکتوبر کی صبح کو شیراز میں وارد ہوئے اور ایک سرائے میں قیام کیا۔ مگر سفر کی صعوبت کے بعد یہاں بھی آرام کی صورت
نظر نہ آئی۔ دل شکستہ ہو کر بستر خاک پر بیٹھ گئے۔ آخر اپنے آپ کو سنبھالا۔ گٹھڑی کھولی۔ کپڑے نکالے۔ چونکہ واپسی میں کتابوں کے
انبار ساتھ لے جانے کا ارادہ تھا۔ اس لیے گھر سے بہت کم سامان لے کر نکلے تھے۔ حد یہ ہے کہ جبّہ تک ساتھ نہیں لائے تھے۔ تفنان
پہنا اور شیراز کی سیر کو نکلے۔ لیکن ابتداء اچھی نہیں ہوئی۔ پہلے ہی جو صاحب سے ملاقات ہوئی۔ یہ غالباً محکمہ تلگراف میں ملازم تھے۔ اور ان
کے ڈائرکٹر طہران سے دورے پر آئے ہوئے تھے۔ انھوں نے کہہ دیا۔ ہمیں فرصت نہیں ہے۔ جب کتب خانہ دیکھنے کی اجازت
چاہی تو بے رخی سے کہا۔ تمہیں اس سے کیا فائدہ ہوگا۔

شیراز کے ایک رئیس نواب حیدر علی خاں کے پاس پہنچے۔ وہاں بھی دعا قبول نہیں ہوئی۔ اندر ہی سے کہلا بھیجا کہ جب کام
ہوگا تو آنا۔ ہم مدد کریں گے۔ اصل میں آزاد کا عشق اس قدر نرالا اور سفر کا مقصد ایسا انوکھا تھا کہ ایرانی رئیس اور امیرزادے اس کی
اہمیت کو نہیں سمجھ سکتے تھے۔ لیکن آزاد ان کی سرد مہری سے آزردہ نہیں ہوئے۔ کیونکہ اب اُن کی منزل مقصود ان کے سامنے تھی۔ نواب
حیدر علی خاں ہی کے دروازے پر ایک دلال سے ان کی ملاقات ہوئی۔ یہ انھیں ایک اور شخص کے گھر لے گیا اور کتابیں دکھائیں۔ کل
۲۳ جلدیں ۲۷ روپے کو خرید لیں۔ شیراز کی سرائے سے یہ تنگ آ چکے تھے۔ اس لیے کسی اور ٹھکانے کی تلاش ہوئی۔ آخر مرزا علی اکبر
کے ہاں مہمان ہوئے۔ اس غریب زادے کی فلاکت پر بہت رحم آیا۔ ۱۳ روز تک اس کے ہاں قیام کیا اور اس کے صلے میں اپنے حوصلے
سے بہت زیادہ رقم اسے دی۔ مگر اس کے بوڑھے باپ سے جو لوہار تھا۔ اور بندوقیں بناتا تھا۔ آزاد کا دم ناک میں آ گیا۔

## ایک ایرانی امیر کی علم پروری

شیراز کے آخری دو روز نواب مرزا علی خاں صدر کے ہاں گزارے۔ اور یہاں معلومات کا سامان آزاد کو کمال وفور کے ساتھ
ملا۔ نواب جس طرح مال و دولت اور جاہ و منصب سے امیر تھے۔ ایسے ہی علم و فضل اور کتب خانے کے اعتبار سے بھی امیر تھے۔ اس صاحب
کمال کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

"باوجود دستگاہ امارت اور پیرانہ سالی کے جب دیکھو گرد کتابیں چُنی ہیں۔ ایک دو
مُلا پاس بیٹھے ہیں۔ بیچ میں آپ مطالعے میں مصروف ہیں۔ تصحیح کرتے ہیں۔ حواشی لکھتے ہیں۔
ایک خوشنویس کاتب ناقص کتابوں کی تکمیل کر رہا ہے۔ مصور نقاشی کر رہا ہے۔ کھانے کا
وقت ہوا۔ وہیں پہلو میں دستر خوان بچھا۔ اُٹھے پہلے سجدۂ شکرانہ بجا لائے۔ ایک روٹی کو
اٹھا کر آنکھوں سے لگایا۔ پھر سب کے ساتھ کھانا کھایا۔ گویا یہ بھی ایک فرض تھا۔ کہ

ادا کر لیا۔ پھر کتابوں کے حلقے میں جا بیٹھے۔[1]

علم و ادب کے ایک مربّی کی اس سے بہتر تصویر کھینچی مشکل ہے۔ نواب صدر کے ہاں پارس نامے کے مصنف حاجی مرزا حسن سے بھی ملاقات ہوئی۔ آزاد کا ذکر سن کر نواب کے ہاں ان سے ملنے آئے۔ ان کی شیراز سے روانگی میں ایک شب باقی تھی۔ شام ہو گئی تھی۔ بوندیاں پڑ رہی تھیں۔ اور یہ ... لے کر اپنے گھر لے گئے۔ اور رات بھر اپنی کمت اب سناتے رہے۔ آزاد نے بہت سے نکتے ان سے سن کر اپنی کتاب ... نوٹ کر لیے۔

ایرانی شرفا کی طرزِ رہائش کے ذکر میں آزاد لکھتے ہیں کہ مکان کے ساتھ ایک مردانہ حصہ ہوتا ہے۔ جو حرم سرا سے زیادہ آراستہ ہوتا ہے۔ اکثر موافق طبع دوست صبح ملاقات کو آتے۔ اور ظہر کی نماز پڑھ کر رخصت ہوتے۔ یاران کو وہیں رہے اور صبح کو ناشتہ کر کے رخصت ہوتے۔ ان طویل علمی صحبتوں میں ادبی تاریخی اور علمی نکتے بیان کئے جاتے تھے۔ مگر زمانے کے ساتھ اب یہ صحبتیں بھی رخصت ہوئیں۔

شیراز کے دورانِ قیام میں آزاد نے۔ حافظیہ، سعدیہ اور شیراز کی مشہور مسجد شاہ چراغ کی زیارت کی۔ مگر اس زمانے میں شیراز کی رونق رخصت ہو چکی تھی۔ بڑی بڑی وسیع اور قدیم مسجدیں اور کہنہ مدرسے گرے پڑے تھے۔ ان میں لڑکے صرف۔ نحو۔ بلاغت فقہ اصول کی کتابیں سامنے رکھے مدرسین کے مسائل کتابی پر بحث کرتے رہتے تھے۔ اور علما کتبِ علمیہ کی تدریس سے پرانی ہڈیوں پر آبِ حیات چھڑکتے تھے۔ ہمارے ملک کی طرح طلباء فقرہ بہ فقرہ نہیں پڑھتے تھے۔ بلکہ استاد کے سامنے کتاب تھی۔ طلباء اپنی اپنی کتابیں کھولے خاموش بیٹھتے اور استاد کتاب کے مطالب کو نہایت توضیح اور تفصیل کے ساتھ بیان کرتا جاتا تھا۔

مرحوم رضا شاہ پہلوی کے عہد میں شیراز کو نئی زندگی ملی ہے۔ ورنہ آزاد لکھتے ہیں کہ وہ عالیشان اور سیدھا بازار۔ اور بلند اور فراخ ... کریم خاں زند نے سو برس پہلے بنائی ہے۔ اگر وہاں سے اٹھا لیں تو اصل شیراز ایک معمولی قصبہ رہ جاتا ہے۔

خواجہ حافظ کے مزار اور اس کے قریب چہل تن اور ہفت تن کی آزاد نے بہت شوق سے زیارت کی مزار کی الواح کو نقل کیا۔ ... خاک مصلےٰ اور آب رکنا باد کی سیر کی۔ اور سعدیہ میں جا کر گلستان بوستان کے پرانے اسباق کی یاد تازہ کی۔ شیراز کی دلچسپ فضا ... دامن پکڑا لیکن جاڑے کا موسم کوہ کوہ برف لیے سر پر چلا آتا تھا۔ بڑھاپے نے خوف کے لحاف میں دبک کر کہا۔ کہ شیراز تو دیکھ لیا۔ اصفہان کو دیکھو اور آگے بڑھو کہ تلاش کی منزل ابھی دور ہے۔" شیراز کے دوست بہت روکتے رہے۔ مگر پندرہ روز کے بعد آزاد ایک قافلے کے ساتھ شامل ہو کر ۱۰ نومبر کو اصفہان روانہ ہو گئے۔

## فی سفر کا نقشہ

سفرنامے میں شیراز تک کا ذکر آزاد نے بہت وضاحت سے کیا ہے۔ اس لحاظ سے یہ حصہ فی الحقیقت سفرنامہ یا ڈائری کی تعریف میں آتا ہے۔ علمی صحبتوں کے علاوہ شیراز کے تماشوں۔ ورزش خانوں اور ان علماء کا ذکر جو اس شہر سے تعلق رکھتے تھے۔ خاصی تفصیل سے موجود ہے۔ اگر تمام سفرنامہ اسی تفصیل سے لکھا جاتا تو ایران کے حالات اور اس دور کی ایک مکمل تصویر ہمارے ہاتھ آ جاتی۔ مگر افسوس کہ اس کے بعد کی مصروفیات نے شاید اس تفصیل کی اجازت نہیں دی۔ اور تاریخ وار بیان کی جگہ مختصر نویسی نے لے لی۔ بعض جگہ فارسی میں کچھ حال تحریر ہے کہیں صرف کسی کا قول نقل کر دیا ہے تاکہ یادداشت کے طور پر باقی رہے۔ آزاد کا ارادہ تھا کہ اس مختصر نویسی کو پھیلا کر مستقل سفرنامے کی

شکل میں پیش کریں گے۔ مگر دوسرے ادبی کاموں نے مہلت نہیں دی کہ اس تصنیف کو مکمل کرے۔
بقایا سفرنامے کی تاریخوں اور مقامات کا معائنہ کرنے سے سفر کا یہ نقشہ تیار ہوتا ہے۔ جس سے یہ دھندلے نقش کچھ ابھاگر ہو جاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| شیراز سے روانگی | ۱۰ نومبر ۱۸۸۵ء |
| اصفہان میں آمد | ۲۵ نومبر " |
| (اصفہان میں قیام | صرف پانچ روز) |
| اصفہان سے روانگی | ۳۰ نومبر ۱۸۸۵ء |
| طہران میں آمد | ۱۰ دسمبر " |
| (طہران میں قیام | تقریباً ۳ مہینے) |
| طہران سے روانگی | یکم مارچ ۱۸۸۶ء |
| مشہد میں آمد | ۲۹ اپریل " |
| (مشہد میں قیام | ۱۲ روز) |
| مشہد سے روانگی | ۹ مئی " |

ہرات میں آمد کی تاریخ کا تعین نہیں ہو سکا۔ البتہ ہرات میں قیام ۲۸ روز رہا۔ ہرات سے قندہار کا سفر ۲۹ دن میں طے ہوا۔ قندہار میں قیام ۵ دن تک رہا۔ قندہار سے ۱۱ روز میں کوئٹے پہنچے۔ اگرچہ یہ سفر صرف ۵ روز کا تھا۔ اور وہاں سے بازبعد شروع ماہ جولائی ۱۸۸۶ء میں لاہور واپس ہوئے۔

## اصفہان اور طہران

شیراز سے اصفہان تک معلوم ہوتا ہے۔ کہ اونٹ کے ذریعے سفر کیا تھا۔ سردی شباب پر تھی۔ مگر پھر بھی جس گاڑی میں جاتے تھے۔ علم و ادب کی جستجو جاری تھی۔ ہر جگہ جا کر پوچھتے۔ اور جو اہلِ علم ہوتا۔ اس سے ملاقات کرتے۔ آزاد کو یہ دیکھ کر حیرت ہوتی کہ چھوٹی سے چھوٹی آبادی میں بھی ایک دو عالم بلکہ کہیں کہیں صاحبِ اجتہاد مل جاتے تھے۔ ان کی حالت پر آزاد کو تعجب ہوتا تھا۔ مثلاً کھیت سے گدھے کے لیے گھاس کندھے پر لیے آتے ہیں۔ یا نہر پر کپڑے دھو رہے ہیں۔ لڑکا گھر کی دیوار چن رہا ہے۔ جب فارغ ہوئے۔ تو دراست شرح لمعہ یا قوانین الاصول کا سبق پڑھانے لگے۔ یہ علمی فضا تمام ایران میں انھوں نے پائی۔ جس کی وجہ شاہانِ سلف کی علم و ادب کی سرپرستی تھی۔ بار بار انھوں نے ایسے علماء سے کہا کہ تم اپنے لڑکوں کو طہران یونیورسٹی میں تعلیم حاصل کرنے کے لیے کیوں نہیں بھیجتے۔ آزاد ہندوستان میں علوم قدیمہ کے زوال کے اسباب خود دیکھ چکے تھے۔ اور زمانے کی روش سے واقف تھے کہ آئندہ یہ گھریلو کتب اور درس و تدریس کے ٹھکانے زندہ نہیں رہ سکتے۔ مگر جب آزاد ایرانی علماء سے زمانے کی ہوا بدلنے کا ذکر کرتے تو وہ ہنس دیتے۔
دورانِ سفر میں ان کے پاس کھانے پکانے کا سامان نہیں تھا۔ کسی گھر سے روٹی مول لیتے۔ کہیں سے انڈے کہیں سے گھی اور دہی کا

[illegible] جیونکہ اندوں کا رقلیہ پکا لیتے - اس بہانے انہیں بہت سی باتوں کی تحقیق کا موقعہ بھی مل جاتا - چونکہ سفر کا یہ حصہ ماہ محرم میں طے ہو رہا تھا - اس [illegible] عزا مجالس ہوا ہیں بھی شرکت کا موقعہ ملتا تھا - ان مجالس سے فیض روحانی حاصل کرنے کے علاوہ آزاد ایرانی شرفا کی تہذیب اور آداب [illegible] کا بھی بہت قریب سے مطالعہ کر سکتے تھے ۔

راستے میں ایک مسخرا حاجی ان کا ہم سفر ہو گیا - جب مورچہ خاک گاؤں میں منزل ہوئی - تو اس بے برکت ایرانی گاؤں میں یہ دونوں [illegible] روٹی خریدنے کے لیے دستک دیتے پھرے - حاجی کو بھی ضد ہو گئی - کہ جب تک روٹی نہیں ملے گی - کوئی گھر بغیر دروازہ کھٹکھٹائے خالی [illegible] ے گا - آگے وہ پیچھے آزاد - حاجی کہتا تھا - صاحب خانہ روٹی ہے - گھر میں سے کوئی بچہ نکل کر کہتا - نہیں - آزاد ہنس کر کہتے ! الحمد للہ [illegible] کہتا ـــــــ مرغ ہے آزاد آواز لگاتے " خدا نہ کرے " آخر ایک شخص کو پیسے دکھا کر روٹی بیچنے پر آمادہ کیا - اس نے سوائی قیمت [illegible] چار خشک روٹیاں دیں - وہ سے کر خدا کا شکر کرتے سرائے واپس آئے ۔

سفر میں اس قسم کے دلچسپ حادثوں سے طبیعت کی کوفت دُھل جاتی ہے ۔

اصفہان کو اہل ایران نے نصف جہان کا خطاب دیا ہے - آزاد بھی اس تاریخی شہر کے خوبصورت خیابان - بچھتے ہوئے [illegible] بازاروں - شاندار مسجدوں اور شاہی محلات کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے - زندہ رود کے پل کی تعریف کی اور اس شہر کو سلاطین صفویہ کی [illegible] کا عجائب خانہ قرار دیا - آزاد صبح سے شام تک شہر کی سیر کرتے تھے - اور شام کو تھک کر بستر پر آ پڑتے تھے - ملّا باقر مجلسی کی قبر پر فاتحہ پڑھنے گئے - مسجد جامع کی زیارت کی - یہ جگہ مہینوں رہنے کی تھی - مگر جاڑے کے ڈر نے پانچ دن سے زیادہ نہ رہنے دیا - اب طہران [illegible] ان کے سامنے تھی - اور ارادہ وہیں ڈیرے ڈالنے کا تھا ۔

اصفہان سے طہران کے راستے میں کاشان کے مخمل بافوں کی صنّاعی اور ریاکدستی کی داد دی - ملّا محسن کاشانی کے مزار پر فاتحہ [illegible] - اور قم میں حضرت امام علی رضؑ کی بیٹی کے مزار کی زیارت کی سعادت حاصل کی ۔

## طہران کی علمی فضا

سفرنامے کی عبارت اور تاریخوں سے طہران پہنچنے کی تاریخ کا تعین ۱۰ دسمبر ہوتا ہے - طہران کی یونیورسٹی - کتب خانوں - سرکاری دفاتر - اور علمی مجلسوں کا شوق آزاد کو راستے میں کہیں سانس لینے کی مہلت نہیں دیتا تھا - دوسرے جن اغراض کے لیے یہ سفر اختیار کیا تھا - وہ [illegible] اسی شہر میں پوری ہوتی تھیں - افسوس کہ اس شہر میں تین مہینے کے قیام کا پورا حال دستیاب نہیں ہو سکا - ورنہ معلوم ہوتا کہ کہاں کہاں انہیں علم کی جستجو لے گئی - البتہ اپنے لکچر میں اتنا حوالہ ضرور دیا ہے کہ کتابوں کی تلاش اور جامع لغات فارسی کے لیے سرمائے کی باقاعدہ جستجو شروع کی - اور سب سے پہلے شہزادہ فرہاد مرزا کے حضور میں پہنچے - جو شاہ ایران کے چچا تھے - سلطنت کے پیچیدہ معاملات انہی کی صلاح [illegible] سے طے پاتے تھے - کئی عالم سرکار میں نوکر تھے - جو ہر وقت علمی ادبی کاموں میں مصروف رہتے تھے - تحقیق الفاظ کے سلسلے میں ان کے صاحبزادے احتشام الملک نے بھی آزاد کی مدد کی - یہ یورپ کے علوم جدیدہ کی تحقیق کے بعد طہران آئے تھے - اور فرنچ خوب بولتے تھے - ان کی وساطت سے آزاد کی رسائی دوسرے علماء اور امراء تک ہوئی - جن امراء کا آزاد نے تذکرہ کیا ہے - یہ سب مغربی علوم کے ماہر تھے - اور ان میں سے اکثر شاہزادے پیرس اور برلن سے ڈگریاں لائے تھے - اصل میں اس وقت ناصر الدین شاہ قاچار کی سیاحت

یورپ کی وجہ سے امراء او شہزادوں میں بھی مغربی تعلیم اور مغربی تہذیب کا رواج عام ہو چکا تھا۔ اور ایرانی تہذیب پر مغربی کلچر اثر کر چکا تھا۔ بعض امیرزادوں نے آزاد کی تحقیقِ الفاظ میں مدد کی۔ اور اپنی مروّت، محبت اور ہمت سے آزاد کو خرید لیا۔

اس زمانے میں فارسی زبان کو عربی الفاظ سے پاک کرنے کی تحریک شروع ہو چکی تھی۔ اگرچہ اس نے زور پہلوی عہد میں پکڑا لیکن آزاد کی تحریر سے یہ چلتا ہے کہ اس خیال کے زبردست حامی مرزا رضا خاں افشار بگشلو اس وقت بھی طہران میں موجود تھے۔ انہ حکومت کی طرف سے دبیرانِ دبیر کا خطاب ملا تھا۔ اس کے علاوہ ترکی اور فرنچ بھی خوب بولتے تھے۔ مرزا رضا خاں کا خیال تھا کہ فارسی زبا سے فوراً عربی لفظوں کو خارج کر دینا چاہیے۔ اور اس کی جگہ فارسی قدیم جاری کرنی چاہیے۔ آزاد کو ان کے مقصد سے ہمدردی تھی۔ لیکہ طریقِ کار سے اختلاف تھا۔ آزاد کہتے تھے۔ کہ علماء جن کا اثر تمام ایران پر اس وقت جما ہوا تھا۔ اس خیال کی مخالفت کریں گے۔ اور عوا چونکہ اس مطلب کو سمجھتے نہیں۔ اس لیے ان کی تائید بھی میسر نہیں آ سکتی۔ اگر تمام تصانیف اور عام سرکاری کاروائی اس نئی زبان میں ہونے لگی تو یکایک گھبرا جائے گی۔ کیونکہ صدہا لفظ فارسی کے اب لوگ بھول چکے ہیں۔ اور ان کی جگہ عربی الفاظ لے چکے ہیں۔ ہزاروں کے لیے لفظ موجود ہیں۔ مگر مستعمل نہیں۔ اور یہ ناممکن ہے کہ ادنے ادنے کام کے لیے ہر شخص ڈکشنری سے مدد لے۔

آزاد نے رائے دی۔ کہ جہاں تک ہو سکے الفاظ عربی کی جگہ فارسی الفاظ رکھو۔ اور وہ رکھو جو خاص و عام کے کانوں کو اب بھی نو ہیں۔ جس عربی لفظ کی جگہ اصل لفظ فارسی کا نہ ملے۔ وہاں فی الحال عربی رہنے دو۔ یا مطلب کو کسی اور پہلو سے فارسی کے مانوس لفظوں میں ادا کر دو۔ آزاد کی رائے تھی کہ ہمیں اس بارے میں اخبارات سے بھی مدد لینی چاہیے۔ اور شاہ ایران تک اس بات کو پہنچانا چاہیے۔ کیونکہ بغیر سرکاری امداد کے یہ کام ممکن نہیں تاکہ شاہی تصانیف میں اس بات کا خیال رہے۔

آزاد کو شکایت ہے کہ طہران میں کوئی شاعر با لاستقلال نہیں۔ اصل میں فارسی شاعری قاآنی پر ختم ہو چکی تھی۔ آزاد نے اس کی وجہ یہ کہی ہے کہ جس قدر تہذیب بڑھتی ہے شاعری گھٹتی ہے۔ دوسرے شاہ اور اہلِ دربار پر یورپ کا اتنا غازہ چڑھا ہوا تھا کہ یہ شاعری کی نسبت علوم و فنون کے زیادہ خواہاں تھے۔ پھر اہلِ دربار کس کی امید پر شاعری سے نکاح کرتے۔ آزاد دو چار شاعروں سے طہران میں ضرور ملے۔ لیکن نتیجہ یہ نکالا کہ کچھ شاعروں کی ساری خوشحالی بعض امراء کی قدردانی سے پہنچی جاتی ہیں۔ نہیں تو اللہ ہی اللہ ہے۔

طہران کی علمی صحبتوں میں ۳ مہینے تک آزاد کا خوب جی لگا رہا۔ مگر شوق کی پیاس کسی طرح نہ بجھتی تھی۔ اور دل اس سرچشمے سے سیر نہیں ہوتا تھا۔ ۳ مہینے غرض خوب محنت اور مصروفیت میں گزرے۔ طہران میں ٹھہرنے کا بہانہ سردی کا موسم بھی تھا۔ آخر جب مارچ کا مہینہ آیا۔ اور بہار نے ایران کی سرزمین پر سبزہ اتارا۔ تو آزاد بادلِ ناخواستہ طہران سے رخصت ہوئے۔ اب ان کی چھٹی بھی ختم ہو چکی تھی۔ اور ہر روز تنخواہ میں سے ۲/۱ روپے کٹ رہے تھے چنانچہ جب آخری برف باری ختم ہوئی۔ تو یہ شوق کا زادِ راہ اور عقیدت کا کارواں باندھ کر مشہد مقدس روانہ ہوئے۔

## واپسی

سفرنامے کے مطابق طہران سے مراجعت کی تاریخ کا تعین تقریباً یکم مارچ کو ہوتا ہے۔ طہران میں ۳ ماہ تک رہنے اور علمی مجالس میں منہمک رہنے کے بعد آزاد پر فارسی زبان کا ایسا جادو چل گیا تھا کہ ان تاریخوں میں سفر کی یادداشتیں انھوں نے فارسی زبان میں

...ن۔ سفرنامہ نہیں رہا۔ بلکہ صرف ضروری یادداشتوں کے نوٹس ہیں۔

طہران سے مشہد جانے کے لیے آزاد نے وہ راستہ اختیار نہیں کیا جو عام مسافر اور زائرین کے لیے مخصوص ہے۔ ایران کی سیاحت ... کی "خاکِ وطن کو سفر کا پیوند دکھانا" بھی تھی۔ اس لیے آپ ہمدان گئے۔ کہ جس کی خاک سے ان کے بزرگ پیدا ہوئے تھے اور ... سے اسلاف ہندوستان آئے تھے۔ ہمدان تک پہنچنے کی کوئی تفصیل نہیں ملتی۔ البتہ مختلف منزلوں کے نام اور ان کی مسافت ... یہی وجہ ہے کہ یکم مارچ کو طہران سے روانہ ہونے کے بعد یہ مشہد تقریباً ۲ مہینے بعد اپریل کے آخر میں پہنچے ہیں۔ ہمدان کے اپنے ... علماء سے ملاقات ہوئی۔ ہمدان کی قدیم عمارتوں کو کیسا پایا۔ اور خاکِ وطن کو دیکھ کر آزاد کے حساس جذبات پر کیا گزری ان کا کہیں ... ملا۔

اس حصۂ سفر کی یادداشتوں میں جا بجا مشہور مقامات کا ذکر ہے۔ ہر مقام پر جس جس بزرگ کا مزار ہے۔ اس کا بھی ذکر کیا ہے۔ ... کی تلاش، اور تاریخ کا تجسس آزاد کو تاریخی مقامات کا کھوج لگانے پہ مجبور کرتا ہے۔ بڑی بڑی محرابوں، مسجدوں اور مقبروں ... تاریخی عمارتوں کے حالات سے قطعاً نابلد ہیں۔ حالانکہ یہ ہے کہ علماء اور طلباء بھی ان کی بات کو بغیر مثال دیتے ہیں۔ سبزوار میں جامع ... کے متعلق کوئی کہتا ہے کہ چار سو سال پہلے بنائی گئی۔ ایک اور شخص کا بیان ہے کہ اس کا بڑا دروازہ پچاس سال پہلے اپنے بچپن میں بنتے ... دیکھا تھا۔ جہاں جہاں انھیں کوئی تاریخی کتبہ کسی مدرسے یا عمارت پر ملتا ہے۔ فوراً کتاب میں لکھ لیتے ہیں۔ بزرگوں کے مزارات پر فاتحہ پڑھتے ہیں۔ اور مشہور تاریخی شخصیتوں کا ذکر نہایت محبت سے کرتے چلے جاتے ہیں۔ راستے میں جا بجا صفوی بادشاہوں کی سرائیں ... ویران ہو گئی ہیں۔ آزاد سے ان کے حق میں کلماتِ خیر لکھواتی ہیں۔ اگر کسی کی زبانی شاہانِ قدیم کا کوئی واقعہ (خواہ وہ معمولی ... کیوں نہ ہو) مل جاتا ہے۔ تو آزاد فوراً اسے قلمبند کر لیتے ہیں۔ اگر کسی قصبے یا قریے میں کسی صاحبِ علم کا پتہ چلتا ہے۔ تو بے تکلف ... کے دروازے پر حاضر ہو جاتے ہیں۔ اور منزل پر آرام کرنے کی بجائے علم و ادب کے موتی جمع کرنے کی تگ و دو میں مصروف ... جہاں کہیں کوئی محاورہ مل جاتا ہے۔ فوراً اسے لکھ لیتے ہیں۔ اہلِ زبان کے وہ فقرے جو کتابوں میں نظر نہیں آتے۔ اور صرف بولے جاتے ہیں۔ آزاد کے لیے خاص طور پر قابلِ توجہ ہیں۔ اگر کسی محاورے میں مقامی طور سے اختلاف پاتے ہیں تو وہ نوٹ کر لیتے ہیں۔ اہل ... کی اصطلاح طاق کردن ہے۔ خراسان کے فصحا اس کی جگہ سرلوردن بالا بردن بولتے ہیں۔ عوام "پی اوہ" کہتے ہیں۔ اسے بھی آزاد نے فوراً لکھ لیا۔ اہلِ صحرا کی اصطلاحیں بھی ان کی ژرف نگاہی سے نہیں بچتیں۔ راستے میں جب کہیں کسی عالم سے ملاقات نہیں ہوتی تو خوانشینوں سے ہی باتیں کر کے علم کے موتی رول لیتے ہیں۔

سبزوار کے بعد نشاپور کی مردم خیز سرزمین کا ذکر آزاد نے بہت محبت سے کیا ہے۔ اس وقت جو شرفا اس شہر میں آباد تھے ان سب کے ان کے نام اور خاندانی شجرے لکھے ہیں۔ شیخ فریدالدین عطار کے مزار پر فاتحہ پڑھی ہے۔ اور دوسرے بزرگوں کے مزاروں کے نام بھی دریافت کیے ہیں۔ مگر اس کی عظمت کے مقابلے میں اس کی اس درجہ بری حالت اور کھنڈر دیکھ کر آزاد رو پڑے۔

حضرت بایزید بسطامی کے وطن بسطام کی محبت نے آزاد کو راستے سے ہٹا کر اپنی طرف کھینچا۔ لیکن اب وہاں فقط ایک گاؤں رہ گیا تھا۔ آزاد نے اسے بھی دیکھا۔ مگر سب سے زیادہ حیرت انہیں بالاخیابانی کے ایک چبوترے کو دیکھ کر ہوئی۔ اس چبوترے پر ایک بڑا ترازو نصب تھا۔ اور پاس نادر کشور پڑے ہوتے تھے۔

اگرچہ بہار کا موسم شروع ہو چکا تھا۔ مگر خراسان میں برف باری جاری تھی۔ ایک جگہ پر تکلیف اٹھانی پڑی۔ برف آباد سے باہر نکلا۔ راستہ تمام سفید تھا اور عالم گیر برف برس رہی تھی۔ آخر مشہد مقدس کا قصبہ دور سے نظر آیا۔ اور آزاد کی عقیدت مند آنکھیں امام کے حضور میں نم ہو گئیں۔ فوراً گھوڑے سے اتر کر زمین چھو لی۔ آزاد کے والد کو امام ضامن سے جو عقیدت تھی۔ اس کا ذکر آزاد نے کیا ہے اور لکھا ہے کہ مولوی محمد باقر امام اکثر ایک قصیدہ پڑھتے تھے۔ جس کے تیسرے شعر میں طرق کا ذکر ہے۔ جب آزاد طرق پہنچے۔ تو وہ شعر یاد آ گیا۔ انہی کی زبانی آزاد نے سنا تھا کہ یہ قصیدہ حضرت کے روضہ مبارک کے ایک دروازے پہ آویزاں ہے۔

یا رب ایں ارضِ مقدس چہ مقام است وچہ جاست

کہ زمین تا بہ فلک مظہرِ انوارِ خدا است

مشہد مقدس کی زیارت سے سرفراز ہونے کے علاوہ روضۂ مبارکہ سے ملحق کتب خانے کی فہرست بھی مہیا کی۔ آزاد کے بیان کے مطابق یہ لائبریری کتب عجیب و غریب سے علوم و فنون کا خزانہ ہے۔ کیونکہ سلاطین و امرائے سلف نے عمدہ عمدہ نایاب کتابیں جمع کر ذخیرہ آخرت جمع کیا ہے۔ مشہد کی تجارتی حیثیت اس کے خوبصورت خیابانوں اور آب و ہوا کی لطافت سے بھی آزاد بے خبر نہیں۔ ایک جگہ بازار میں انگوروں کا خوشہ آویزاں دیکھا۔ ابھی انگور کا موسم شروع نہیں ہوا تھا۔ پوچھنے پر معلوم ہوا کہ یہ گذشتہ سال کے انگور ہیں گرچہ بعض مرجھا گئے تھے۔ مگر بعض ان میں سے صاف اور درست تھے۔ یہ مشہد کی آب و ہوا کی تاثیر تھی۔

ہارون رشید کی قبر دیکھی علماء میں شیخ بہاؤ الدین آملی۔ شیخ حرِ عالی۔ شیخ طبرسی کے مزار پر گئے۔ اور کتبے نقل کیے۔ شیخ بہائی کے مزار پر کئی مرتبہ حاضر ہوئے۔ شعراء میں فردوسی اور اسدی۔ طوسی کی قبروں پر گئے۔ اور اس مقدس مقام پر ۲۱ روز ٹھہر کر وطن کی طرف قدم اٹھایا۔

مشہد سے ہندوستان آنے کے دو رستے ہیں۔ ایک کرمان ہوتے ہوئے بندر عباس پہنچاتا ہے۔ جہاں سے پھر جہاز میں بیٹھ کر کراچی آ سکتے ہیں۔ اور دوسرا ہرات اور قندھار سے کوئٹے کی منزل پر ختم ہوتا ہے۔ غالباً اس وقت تک وہ راستہ دریافت نہیں ہوا تھا جس پر آج کل کوئٹے سے مشہد تک زائرین سفر کرتے ہیں۔ آزاد نے بندر عباس کے راستے کو طولانی سمجھا۔ دوسرے اس راہ پر جانے والا کوئی کاروان نہیں تھا۔ اور اب رخصت ختم ہو جانے کی وجہ سے واپسی کی جلدی تھی۔ اس لیے مجبوراً ہرات اور قندھار کی راہ اختیار کی۔ کچھ لوگوں نے کہا بھی کہ راستے میں افغانوں کی طرف سے خطرہ ہے۔ اس لیے سوداگر عموماً بندر عباس کے راستے آتے جاتے ہیں۔ مگر ایک گروہ نے رائے دی کہ اب امیر عبدالرحمٰن نے افغانستان کا بندوبست ایسا چست اور درست کیا ہے کہ آج تک کبھی نہیں ہوا تھا۔ آزاد امیر عبدالرحمٰن کے عدل اور انتظام پر یقین کرکے توکل بخدا اس راستے سے مئی کے پہلے ہفتے میں روانہ ہو گئے۔

دوسری منزل تجبہ یمانی میں ایک فاضل ملّا محمد علی کو دیکھا کہ اپنے لڑکے کو شرح لمعہ کا درس دے رہے ہیں۔ لڑکے کی عمر ۱۲ برس کی تھی۔ آزاد کو یہ دیکھ کر بہت لطف آیا کہ سبق پڑھ کر لڑکا اٹھا۔ اور تھوڑی دیر بعد کھیلنے کے لیے گھر کی دیوار پر چڑھ گیا۔ علماء کی سادہ زندگی اور علماء کی بے تکلف زندگی کا ان کے دل پر بہت اثر پڑا۔

تیسری منزل سے روانہ ہوئے۔ تو بقول ان کے نیند نے شبخون مارا۔ یہ اونٹ پہ اونگھنے لگے۔ اور لڑھک کر سر کے بل زمین پر آن گرے۔ خدا کی قدرت سر بال بال بچ گیا۔ زیادہ تر پشت اور سینے پر صدمہ پہنچا اور پسلی ٹوٹ گئی۔ ساربانوں نے زمین پر سے اٹھا کر لحاف میں

... اونٹ کی کمر پر رسی سے جکڑ دیا۔ سب کو خیال تھا شاید مر گئے۔ صبح کے قریب منزل پر پہنچ کر رستہ کھولا اور آواز دی تو انہیں ہوش آیا ... دن عجیب حالت رہی۔ نہ کوئی جراح اور نہ حکیم۔ قدرتِ الٰہی نے جراحی کی اور پسلی آپ ہی جڑ کر اچھی ہو گئی۔ مگر اس کی گرہ باقی رہ گئی جو باقی عمر دم کے ساتھ رہی۔

اب شہر ہرات کے ویرانے۔ سلاطین تیموری کے قدیم آثار اور مساجد کے کتبے دیکھنے آزاد قافلے کے ساتھ قندھار کی ... بڑھے جا رہے تھے۔ ہرات کی ایک مسجد کے اندر نہایت عمدہ خطِ ثلث میں کوئی فرمان لکھا دیکھا۔ کوشش کی کہ اس کو پڑھ کر نقل کریں مسجد کے اندر چند خونخوار ملا حجروں میں بیٹھے تھے۔ ان کے ڈر کے مارے غور سے نہیں دیکھ سکے کہ کہیں کوئی چھرا نہ بھونک دیں۔ ... مفت میں جان جائے۔ کیونکہ ان کے نزدیک گائے اور آدمی کا کاٹنا برابر ہے۔ فقط اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ "آدم پرنگی (فرنگی) بود کافر (؟) بود۔ کہ میباید کشتن است"۔

اسی نواح میں مولانا جامی اور ان کے استاد مولانا صدرالدین۔ امام فخرالدین رازی۔ اور محمد حسین واعظ کاشفی کے مزارات پر فاتحہ پڑھی۔ یہ وہی ملا حسین واعظ کاشفی ہیں جن کی انوارِ سہیلی آزاد بچپن میں پڑھ چکے تھے۔ یہاں بھی علماء کی صحبت سے فیض حاصل کیا ... بزرگوں سے ملے اس کی علمی قابلیت اور فضیلت کا حال نوٹ کر لیا۔ جو قابلِ ذکر نہیں تھے۔ ان کے متعلق صرف یہ کہہ کر آگے بڑھ گئے۔

"باقی علماء بسیار اند مگر قابل شمار نیستند"

قریب ہی مولانا جامی کے استاد شیخ جام کے مزار پر عقیدت کے پھول چڑھائے۔ اور سلطان سنجر کے نامکمل مزار کو شاہ عباس صفوی کے ہاتھوں مکمل ہوتے دیکھا۔

کارنیر کے مقام پر ایک پیرمرد سے ملاقات ہوئی۔ اس کے پاس دو نایاب کتابیں تھیں۔ مگر وہ کسی قیمت پر کتابیں دینے کو تیار نہیں تھا۔ آزاد کے پاس ایک ہاتھی دانت کی سرمے دانی تھی۔ اس پر پیرمرد کی رال ٹپک پڑی۔ آزاد سرمے دانی کے بدلے کتابیں لے کر خوش خوش روانہ ہو گئے۔

سفر میں جب کبھی بارش ہوتی تھی۔ سب سے پہلے انہیں اپنی کتابوں کا خیال آتا تھا۔ ایک مقام پر اس زور کی بارش ہوئی کہ اونٹ پھسلنے لگے۔ قافلے والوں کو مجبوراً پڑاؤ کرنا پڑا۔ سردی کے مارے دم بند ہوا جاتا تھا۔ دوسرے مسافر بارش سے بچنے کی تدبیر کر رہے تھے۔ مگر آزاد نے بوجھ آگے پیچھے اوپر تلے لگا کر کتابوں کو محفوظ کیا۔ اور پانی سے بچاؤ کے لیے ان پر موٹے موٹے گدّے ڈال دیئے۔ اور خود توکل بخدا بیٹھ گئے۔

آگے چل کر پھر بارش ہوئی۔ اگرچہ سردی اور ہوا کی طرف سے جسمانی تکلیف تھی۔ لیکن کتابوں کی طرف سے روحانی تکلیف کا احساس تھا۔ خدا خدا کر کے اگلی منزل پر پہنچے۔ اس موقع پر بھی آزاد کی انشاپردازی کا زور کم نہیں ہوتا۔ فرماتے ہیں :—

"رفیقوں نے یہاں بھی کارسازی کے اونٹ بٹھائے۔ اور باج گیروں کی آنکھوں میں ایسی خاک ڈالی۔ کہ اونٹ لاد پھاند کر اوپر اوپر غائب کر دیا۔ کسی کو خبر نہ ہوئی"

افغانستان کی سرحد میں داخل ہوتے ہی بےپروانہ راہداری کی شدت سے پڑتال ہونے لگی۔ ہرات میں نائب کوتوال انھیں

سپہ سالار کے سامنے لے گیا۔ آزاد نے وہ پروانہ دکھایا۔ جو مشہد میں افغانستان کی حکومت کے نمائندے سے انہوں نے حاصل کیا تھا۔ افغانی سپہ سالار غالباً ان پڑھ تھا۔ کسی اور سے پڑھوا کر سنا۔ اگرچہ اس پر مہر لگی ہوئی تھی۔ لیکن سپہ سالار نے پوچھا۔ کہ کیا یہ مہر اصلی ہے۔ آزاد نے برجستہ جواب دیا :-

"حضور کے سامنے سند اصلی کو پیش کرتے ہوئے ہاتھ کانپتے ہیں۔ جعلی کاغذ کون پیش کر سکتا ہے۔ اس جواب سے خوش ہو کر سپہ سالار نے کہا۔ بہت خوب تم روانہ ہو جاؤ۔"

ارباب حکومت کی سختی کے علاوہ ہرات کے باشندوں کا سلوک بھی تکلیف دہ تھا۔ بچے سے لے کر بوڑھے تک اور سپاہی سے لے کر بوڑھیا عورت تک ہر شخص سوال کرتا تھا۔ اور پھر آنکھیں بدلتا تھا اور کہتا تھا کہ کہاں سے آئے ہو۔ کیوں آئے ہو۔ کس رستے آئے ہو۔ کیا لائے ہو۔ کتابیں کیوں لاتے ہو اور اتنی کتابیں کیوں لائے ہو۔ انھیں کیا کرو گے۔ یہ کیا کیا کتابیں ہیں۔ کس کس علم کی کتابیں ہیں۔ تم اس راستے کیوں آئے ہو۔ یہاں کیوں بیٹھے ہو۔ کس رستے جاؤ گے۔ اس رستے کیوں جاتے ہو ؟

ایسے سوالوں سے آزاد کا ناک میں دم آ گیا تھا۔ غیر ملک۔ اجنبی ماحول۔ کسی سے کچھ کہہ بھی نہ سکتے تھے کہ کہیں اور آفت میں نہ پھنس جائیں۔ جاسوسی کا الزام نہ لگ جائے۔ کفر کا فتویٰ لگا کر گردن زدنی نہ ٹھہرائیں۔ دل ہی دل میں پیچ و تاب کھا کر رہ جاتے۔ یہاں ایک ایک گھڑی پہاڑ تھی مگر قافلہ نہ ملنے کی وجہ سے ۲۰ روز گزر گئے۔ ہرات کی سخت گیریوں سے تنگ آ کر آزاد کو ایرانیوں کی محبت اور ان کی مہمان نوازی یاد آ گئی۔ کس خلوص سے لکھتے ہیں :-

"ہزار رحمت ہے ملک ایران پر کہ مہینوں وہاں رہا۔ جا بجا پھرا۔ اور سب سے ملا جلا۔ ہر قسم کی بات پوچھتا تھا۔ اور لکھتا تھا وہ بتاتے تھے اور خوش ہوتے تھے۔ کسی بات کا شبہ دل میں نہ لاتے تھے۔"

## ہرات سے قندھار اور کوئٹے کو روانگی

غالباً جون کے مہینے میں ہرات سے بہزار دقت آزاد روانہ ہوئے۔ ہرات سے قندھار ۲۱ یا ۲۴ منزل کی مسافت تھی۔ اور یہی سمجھ کر آزاد اس راستے سے آئے تھے۔ مگر یہ سفر پورے ۲۶ دن کا تھا۔

یہ علاقہ تمام ایرانی ہے۔ باشندے صحرا نشیں ہیں۔ جہاں پانی دیکھتے ہیں۔ کمبل تان کر بیٹھ جاتے ہیں۔ ایران کے سبزہ زاروں اور پُر لطف باغات کے بعد اس صحرا کو دیکھ کر آزاد کا دل اور بھی اچاٹ ہوا ہوگا۔ آزاد کے قافلے میں ۲۰ نفر تھے۔ اس لیے قافلے والے صحرا میدان اور آب رواں سنتے تھے۔ راہ چھوڑ کر ادھر نکل جاتے تھے۔ اور خواہ تھوڑی سی مسافت طے کی ہو۔ ہری گھاس دیکھتے منزل کر لیتے تھے۔ ہر مسافر نے اپنے ساتھ کھانے کا توشہ باندھ لیا تھا۔ جہاں صحرا نشیں تھے ان سے آٹا۔ گھی اور گھوڑوں کے جو لے لیتے۔ اس علاقے میں روپے پیسے کا رواج نہیں۔ چیزوں کا آپس میں مبادلہ ہوتا ہے۔ آزاد نے بھی اپنے ساتھ سوئیاں شانے۔ کنگھیاں۔ سرمہ۔ کالی مرچیں۔ سونٹھ وغیرہ خرید کر رکھ لی تھیں۔ انہی چیزوں کے بدلے میں روٹی، دودھ، چھاچھ اور گھی مول لے لیتے تھے۔ ان کے پاس پکانے کا سامان نہیں تھا۔ اس لئے بہت سی روٹیاں پکوا کر رکھ لی تھیں۔ یہ پانچویں دن سڑ گئیں۔

نہیں کھایا۔ ایک جگہ گدھا پانی میں بیٹھ گیا۔ وہ بھیگ گئیں۔ جب کچھ اور نہ ملتا تھا۔ تو ۱۰-۱۵-۱۵ دن کی سوکھی روٹی پانی کے گھونٹ سے اتارتے تھے۔ لوگ اپنی کسی چیز کو ہاتھ نہیں لگانے دیتے تھے۔ کہ ناپاک ہو جائے گی۔ کئی لوگ پتھر لے کر مارنے کو کھڑے ہو گئے۔ کہ کافر ہے لیکن سب یہ کسی کو دودھ، دہی وغیرہ کھانے کی چیزیں دیتے تو سے بیٹھے اصل میں ان کی سختی کسی خاص سبب سے نہیں تھی جانتے تھے۔ ہندوستان کے لوگ روپیہ والے ہیں انہیں جس طرح ہو سکے دبا کر۔ روپیہ لینا چاہیئے اور بہانہ ہاتھ آجائے تو مارنے میں بھی دریغ نہیں کرنا چاہیئے۔

قندہار پہنچ کر بھی یہ مصیبتیں ختم نہیں ہوئیں۔ یہاں پانچ روز گزارنے مشکل ہو گئے۔ ہرات کی طرح قندہار میں بھی راہ چلتے لوگ پیٹتے اور کہتے۔ "بیا بیا......"

ایک دن چل کر آزاد کو بازار میں حسب معمول ۲ آدمیوں نے روکا۔ اور وہی سوال کیا کہ کہاں سے آئے ہو۔ ان کا دل جلا ہوا تھا۔ انہوں نے جس طرح ان دونوں کو آڑے ہاتھوں لیا۔ اس کا دلچسپ حال آزاد سے ہی سنیئے۔

انھوں نے کہا "از ہند آمدہ ام، باز بہ ہند میروم"

"چرا آمدی"

"تو بگو کہ چرا می پرسی؟"

ایک شخص نے بازو پکڑ کر کہا "میدانی ما می توانیم ترا بگیریم پیش امیر صاحب ببریم۔ تو جاسوس فرنگ ہستی"

آزاد بولے۔ "خیلے خوب۔ ما گوئیم۔ امیر صاحب مسافر ہستیم، بملک شما آمدیم، نمک شما خوردیم۔ آرام یافتیم، دعا می کنیم می رویم۔ ایں ہا ہستند کہ حالا بخیر خواہی شما دم می زنند۔ فوج فرنگ می آید۔ و در بدی روند نوکری می کنند۔ یک تخم مرغ بہ ہم ریک ماکیاں بہ عسکری فرو شند۔ بازو تلنگہ......می آید۔ بکفر شما فتوی می نویسند"

آزاد کی ان سچی سچی باتوں کو سن کر دونوں افغان گھبرا گئے۔ اور ایک دوسرے سے کہا "گم کنید؟ اور آزاد سے کہا۔ "بُرو بُرو" آزاد اپنی فتح کو اس آسانی سے ہاتھ سے جانے دینا نہیں چاہتے تھے۔ ایک چابک اور لگایا۔ پوچھا۔

"حالا اینہم بفرمائید کہ اسم شریف شما چیست"

ایک تیسرے شخص نے ان سے پوچھا "این چہ بلا ست"

افغانوں نے تنگ آکر کہا "ہماں خرس است کہ من میگذارم او نمی گذارد"

قندہار سے کوئٹے تک کا کرایہ دس روپیہ تھا۔ آزاد قندھار سے عاجز آ گئے تھے۔ اس لیے دس کی جگہ بارہ روپے دے کر سواری کرائے پر لی۔ اور پانچ روز کا راستہ ۱۱ دن میں طے کیا۔ اور کوئٹے پہنچ کر خدا کا شکر ادا کیا۔ اس زمانے میں کوئٹے تک ریل کی لائن نہیں بنی تھی۔ اس لیے کوئٹے سے رتولی تک ابھی سفر باقی تھا۔ سفر کی یہ آخری منزل کس اہتمام سے طے کی اس کا ذکر بھی آزاد ہی کے لفظوں میں سنیئے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے۔ جیسے ہفت خوان رستم طے کر کے الف لیلیٰ کے سیاح کی طرح اپنے

محبوب کو ساتھ لیے منزل پر پہنچ رہے ہیں :-

"دوسرے دن ایک چھکڑا کرایہ پہ کیا۔ اس میں کتابیں لادیں۔ اور آپ بچھونا بچھا کر اوپر بیٹھا"

## سفرنامے کے متعلق رائے

سیرِ ایران نام کی جو کتاب اس وقت بازار میں ملتی ہے۔ اس کے پہلے حصے میں آزاد کا ایک لکچر ہے۔ جو انھوں نے ۲۵ جولائی ۱۸۸۶ء کو لاہور میں دیا تھا۔ غالباً یہ تقریر انھوں نے پہلے سے لکھ لی تھی۔ جسے اخبار رفیق ہند نے شائع کیا۔ لکچر کتاب کے ۴۳ صفحات پر حاوی ہے۔ کتاب کے دوسرے حصے میں ان کا سفرنامہ ہے جو ۷۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ لکچر میں بار بار آزاد نے سفرنامے کا حوالہ دیا ہے۔ اور اکثر مباحث کو یہ کہہ کر ختم کر دیا ہے کہ ان کی تفصیل سفرنامے میں پیش کریں گے۔ موجودہ سفرنامہ جو سیرِ ایران میں چھپا ہے آزاد کی یادداشتوں اور ان تحریروں کا مجموعہ ہے۔ جو دورانِ سفر میں یہ لکھتے رہے۔ سفر کے ابتدائی حصے میں بہت سی باتوں کی تفصیل ہے مثلاً لاہور سے کراچی کا سفر۔ کراچی میں ایک ہفتہ قیام۔ کراچی سے بوشہر تک جہاز کا سفر اور بوشہر سے شیراز تک کی سیاحت یہ تمام حال سفرنامے میں خاصی تفصیل سے موجود ہے۔ لیکن جوں جوں سفر بڑھتا گیا۔ اور دوسری مصروفیات پیدا ہوتی گئیں۔ سفرنامے کی طرف سے آزاد کی توجہ کم ہوتی چلی گئی۔ طہران کے شہروں اور مشہور مقامات پر پہنچنے کی تاریخیں بھی موجود ہیں۔ لیکن طہران میں ۳ مہینے کے قیام کے متعلق کوئی تفصیلی بیان نہیں ملتا۔ ہندوستان سے چلے تھے۔ تو شمسی اور قمری دونوں تاریخیں ڈالتے جاتے تھے مگر بعد میں صرف قمری تاریخیں نظر آتی ہیں۔ اس کی وجہ ایک یہ بھی ہے کہ ایران میں قمری تاریخوں کا رواج تھا اور سفر کی مصروفیت میں قمری تاریخوں کے ساتھ شمسی تاریخوں کا مہیا کرنا مشکل ہو گیا۔ طہران سے روانگی کے بعد مشہد پہنچنے تک کا حال بہت مختصر ہے۔ یہ سفر انھوں نے میرے حساب سے تقریباً دو مہینے میں طے کیا۔ حالانکہ طہران سے مشہد کی مسافت ؟ سے زیادہ نہیں۔ سفرنامے میں ۲۲ جمادی الاوّل (یکم مارچ) طہران سے شاہ عبدالعظیم جانے کی تاریخ لکھی ہے۔ ۲۴ کو ایوان کیف قشلاق میں قیام کیا ہے۔ اور ۲۳ جمادی الاوّل کو اہوان کا نام نظر آتا ہے۔ اس کے بعد کسی شہر کا حال نہیں ملتا۔ البتہ چند شہروں کی مسافتیں درج ہیں۔ اگر یہ مسافتیں سفر کرنے کے بعد لکھی گئی ہیں۔ تو اس کا مطلب یہ ہے۔ کہ وہ اصفہان کے راستے قزوین گئے۔ اور وہاں سے ہمدان کا سفر کیا۔ ہمدان سے سبزوار کس راستے گئے۔ اس کی کوئی خبر نہیں دی۔ لکچر میں بھی حیرت ہے کہ ہمدان کا کہیں ذکر نہیں ملتا۔ لیکن طہران کی روانگی سے مشہد پہنچنے تک ۲ مہینے کا طویل عرصہ اس بات کی کافی شہادت ہے کہ یہ ہمدان ضرور گئے تھے ورنہ یہ سفر اتنے دن میں طے نہیں ہونا چاہیے تھا۔

مشہد سے روانگی کی تاریخ کا تعین بھی ممکن ہے۔ لیکن اس کے بعد کہیں تاریخ کا حوالہ نہیں دیا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ایران کی خوبصورت سرزمین سے افغانستان کی بے آب و گیاہ سرزمین پہ داخل ہونے کے بعد ان کا مقصد صرف ہندوستان پہنچنا رہ گیا تھا۔ دوسرے قدم قدم پر تکالیف اور مشکلات کا سامنا تھا۔ اس لیے سفرنامے میں سوائے ان شکایتوں کے یا چند ضروری یادداشتوں کے بے حد اختصار سے کام لیا ہے۔

پھر کی زبان اور انداز وہی ہے۔ جو آزاد کی دوسری تحریروں کا طرۂ امتیاز ہے۔ اگرچہ دل بھی چاہتا ہے کہ ایران کا ذکر اسی لطف
و ملاحت سے کیا جاتا جو ہمیں سخندانِ فارس کے دوسرے حصے میں ملتی ہے۔ بہت ممکن ہے کہ سفر کی کسل اور تکان ابھی دور نہیں
ہوئی تھی۔ اور احباب کا تقاضا تھا۔ اس لیے جلدی میں یہ لکچر لکھ لیا۔ دوسرا قیاس یہ ہے کہ یہ تقریر آزاد نے بغیر کسی تحریری مدد کے کی تھی۔
اخبار نویسوں نے نوٹ لے کر اسے اخبار میں چھاپ دیا۔

سفرنامے کا ابتدائی حصہ جیسا کہ اوپر ذکر کیا جا چکا ہے۔ تفصیلی ہے اور اس کی زبان میں بھی بے تکلفی کے ساتھ انشا پردازی کا
رنگ موجود ہے۔ لیکن بعد میں جہاں مختصر نویسی نے صفحوں کا بیان چند فقروں میں ادا کیا ہے۔ وہاں انشا کی کوئی خاص بات نظر نہیں آتی
لیکن اس کا اندازہ ہوتا ہے کہ جو مطالب اس اختصار سے لکھے گئے ہیں۔ انھیں لکھنے والے نے اس خوبی سے لکھا ہے کہ بعد میں
ان سے دفتر تیار ہوں گے۔

## سفرنامے کی تاریخی اہمیت

سیرِ ایران کئی لحاظ سے ہماری زبان میں ایک دلچسپ اور قیمتی سرمایہ ہے۔ اوّل تو یہ پہلی اور آخری کتاب ہے کہ جس کی مدد
سے ہمیں آزاد کی اپنی تحریر سے ان کی زندگی کے متعلق معلومات حاصل ہوتی ہیں۔ اگرچہ یہ مشکل سے ۹ مہینے کی خود نوشت سوانح ہے۔
لیکن آزاد کی زندگی کے متعلق داخلی شہادتیں اس قدر کم یاب ہیں کہ اس بیش بہا مواد سے ہمیں بہت سی باتیں معلوم ہو جاتی ہیں۔ ان کا
علمی ذوق، تجسس۔ تحقیق کا شوق۔ طالب علمانہ زندگی۔ علماء اور فضلاء کی صحبتوں سے فیضان حاصل کرنے کا شوق یہ سب باتیں
سیرِ ایران سے ہمیں پہلی مرتبہ نمایاں نظر آتی ہیں۔ آزاد کے مذہبی اعتقادات۔ آلِ عبا سے والہانہ عقیدت اور بزرگانِ سلف سے محبت
ان کی زندگی کے ان پہلوؤں پر بھی خوب روشنی پڑتی ہے۔

آزاد نے سیاحتِ ایران جن مقاصد کے پیشِ نظر کی تھی۔ یہ اپنی جگہ ایسے بلند اور اعلیٰ مقاصد ہیں کہ انھیں ادبی سیاحوں
کی فہرست میں بہت اونچے درجے کا استحقاق دیتے ہیں۔ ۵۵ برس کی عمر میں جب کہ سب عزیز اور احباب انہیں آرام کی صلاح دے رہے
تھے آزاد ایک مشکل اور زبردست مہم پر کمر باندھ کر جوانوں جیسی ہمت کے ساتھ روانہ ہوتے ہیں۔ وطن کی محبت اور اہلِ وطن کی بہبودی
کا انھیں ہر وقت دھیان ہے۔ جب احباب ان کی دلیلوں سے قائل نہیں ہوتے تو یہ کہہ کر انہیں خاموش کرنا چاہتے ہیں۔

”جن ضرورتوں کے لیے میں جاتا ہوں۔ ملک ان کا محتاج ہے۔ اور قوم کو خیال نہیں۔ لیکن ہو گا۔ ایک
عرصے کے بعد۔ اس سے بہتر ہے کہ میں ہی اس کام کو کر جاؤں۔“

یہ فقرے صرف ایک انشا پرداز یا ادیب کے نہیں۔ بلکہ ایک غم خوار مصلح اور ماہرِ تعلیم کے ہیں۔ جو اپنا مقصد حاصل کرنے کے لیے
ایک مدت سے جو کچھ خدا دیتا۔ اس میں سے کم خرچ کرتا۔ خانہ بربادوں کی طرح گزران کرتا اور صرف اپنے مبارک ارادے سے خانۂ دل روشن کرتا تھا۔

آزاد کی اصلاحی کوششیں جدید نظم اردو کی بنیاد ڈالنے کے بعد سے تمام ملک پر روشن ہو چکی تھیں۔ تعلیمِ نسواں اور
دوسری اصلاحی تحریکوں میں بھی آزاد پیش پیش تھے۔ مگر ان کی اصلاح صرف ہندوستان تک محدود نہیں رہی۔ ایران کے دیہات میں جب
عالموں اور فاضلوں کو گمنامی کی زندگی بسر کرتے دیکھتے۔ تو انہیں اپنی اولاد کو طہران یونیورسٹی میں تعلیم دلانے کا مشورہ دیتے۔ آزاد

ہندوستان میں مغربی اثر کا بڑھنا ہوا فتنہ اپنی آنکھ سے دیکھ چکے تھے۔ اِن کے سامنے دہلی کی قدیم علمی اور ادبی صحبتیں برباد تھیں۔ اور ان کی جگہ پنجاب میں یونیورسٹی اور کالجوں کو قائم ہوتے انھوں نے خود دیکھا تھا۔ یہ زمانے کے نبض شناس تھے اور سمجھتے تھے کہ ایران میں بھی یہ فضا چند روز کی مہمان ہے۔ ان کی نکتہ رس نگاہوں نے طہران کی بدلتی ہوئی فضا دیکھ کر فیصلہ کر لیا آئندہ ایران میں بھی وہی ہونے والا ہے جس کا تجربہ یہ خود ہندوستان میں ۵۷ء کے انقلابات کے بعد کر چکے تھے۔ اس لحاظ سیر ایران انیسویں صدی کے آخری ربع کے ایران کی دلچسپ داستان ہے۔

اس سفر میں ایک کمی ہمیں نمایاں نظر آتی ہے کہ تمام سفر نامے میں عوام سے ملنے جلنے اور ان کے رہنے سہنے کا کہیں ذکر نہیں ملتا۔ لیکن آزاد صرف ایک مقصد کے لیے گئے تھے۔ اور یہ مقصد انھیں ایک خاص طبقے کے لوگوں سے ملنے جلنے سے ہی حاصل ہو سکتا تھا۔ انھوں نے اس بات کا کبھی دعویٰ نہیں کیا تھا کہ یہ ایران کی معاشی اور سیاسی تاریخ لکھنے جا رہے ہیں۔ اس لیے اس کمی کو ہم نظر انداز کر سکتے ہیں۔

---

# نذیر احمد کی انفرادیت

ڈاکٹر سید عبداللہ

یوں تو سرسید کے رفقا میں سے ہر ایک شخص غیر معمولی قابلیتوں کا مالک تھا۔ اور اپنے اپنے خاص شعبوں میں ان ... ں کی نظیر آج بھی موجود نہیں مگر مولوی نذیر احمد ——— جنہیں بعض لوگ "ڈپٹی نذیر احمد" کہنا پسند کرتے ہیں ——— ... ایسے مصنف تھے جن کی شخصیت اور جن کا رنگِ تصنیف دوسروں سے منفرد تھا۔ یہ انفرادیت ان کے اکثر کارناموں کی روح ... ضر ہے کہ انہوں نے سرسید کے بعد شاید سب سے زیادہ عام زندگی اور عام مسائل سے رابطہ رکھا۔ شبلی ایک عالمانہ شان رکھنے ... بڑے بڑوں کو خاطر میں نہیں لاتے تھے۔ ادب میں بھی ان کا مذاق (اگر سوءِ ادب نہ ہو تو عرض کروں کہ) "بورژوائی" ہی سا تھا۔ ... کمل۔ نفاست و لطافت "شرفائے ادب" کے سے ٹھاٹھ۔ غزل کدۂ شبلی میں ہوں یا تربیت گاہ ندوہ میں ——— وہ ہر جگہ ... اشرافی شان سے نمودار ہوتے ہیں۔ مولانا حالی ——— خوش صفات حالی ——— ان کی ملائمتِ مزاج تو ہر جگہ ... اور مصالحت ہی کی قائل تھی ——— وہ ایک نرم رو ادیب تھے۔ نرم زبان اور شریفانہ لب و لہجہ ان کا امتیازِ خاص تھا ... زیمت سے دب کر چلنا ان کی وضع تھی ——— سرسید اپنے اشرافی پلیٹ فارم سے اتر کر عوامی اپیل تک ضرور آئے ... جمہوری اشرافیت ہی کے دل دادہ تھے ——— ان میں سب سے زیادہ جس شخص کو ہم عام لوگوں کے قریب پاتے ... نذیر احمد تھے۔ جن کی اپنی زندگی عوام ہی کے ماحول سے ابھری تھی۔ اور ان تجربات سے مالا مال تھی جن سے زندگی کی معرفتیں پاکر انہوں نے جمہور کی زندگی کو سنوارنے کے لیے ادب پیدا کیا جتنا اس دور کے کسی اور شخص نے پیدا نہ کیا۔

نذیر احمد کے ضمن میں میں نے عوامی، اشرافی، بورژوائی وغیرہ کی اصطلاحیں استعمال کی ہیں۔ ان سے کوئی غلط فہمی نہیں ہونی چاہیے۔ نذیر احمد کو تو ان اصطلاحوں کا ادراک ہی نہ ہوگا۔ ——— مگر ان کی تصنیفی روح کا تجزیہ یہی کہتا ہے کہ وہ تھے عوام ... شخص۔ کیونکہ ان کی تصانیف کی غالب روح اُس ہمدردی اور غمگساری کے جذبے سے لبریز ہے جو انہیں عام لوگوں کی زندگی ... اور ان کے لیے مناسب دستور العمل تیار کرنے پر مجبور کرتی رہی ——— اور یہی نہیں سرسید کے بعد شاید وہی ... مصنف تھے، جن کی زبان بھی عام لوگوں کی زبان کے قریب تھی ——— یہ صحیح ہے کہ اس میں ایک مخصوص عالمانہ طبقاتی ... ضرور پایا جاتا ہے۔ مگر نذیر احمد کی گفتگو کی عمومی سطح عام ہی ہے۔

نذیر احمد نے بچوں کے لیے بھی کتابیں لکھیں اور قانونی کتابوں کے ترجمے بھی کیے۔

مگر ان کی تصانیف کے اہم موضوع دو ہیں اوّل ان کی دینی تصانیف دوم ان کے قصے۔ ان دونوں اصناف میں وہ اپنے رفقار سے ممتاز ہی ہیں۔ یوں کہنے کو تو سرسید اور ان کے سارے رفقار نیچری کہلاتے تھے۔ اور اس لحاظ سے نذیر احمد بھی نیچری ہی سمجھے جاتے تھے مگر نذیر احمد کی نیچریت بھی ایک امتیازی شان رکھتی ہے وہ مذہب کے معاملے میں آزاد اور تحقیق پسند آدمی تھے۔ جس زمانے میں دہلی کالج میں داخل ہوئے اس زمانے میں وہابی حنفی اختلاف بڑے زور وں پر تھا۔ اس میں بھی وہ آزاد اور غیر جانبدار رہے۔ بعد میں سرسید کی رفاقت میں جو دینی جھگڑے برپا ہوئے ان میں بھی ان کی راہ اپنی تھی ———— وہ نہ تو سرسید کے اندھے معتقد تھے نہ سرسید کے مخالفوں کے پورے ہم نوا تھے۔ سرسید سے ان کا اشتراک صرف چند مسائل میں تھا۔ وہ سرسید کی طرح آزادی رائے اور عقل کی اہمیت پر خاص زور دیتے تھے۔ تقدیر، توکل، خیر و شر وغیرہ کے متعلق ان کا نظریہ وہی تھا جو سرسید کا تھا۔ ان کا خیال یہ تھا کہ مذہب عین فطرت ہے اور سائنس اور دین کا آپس میں کوئی تعارض نہیں اور ترک دنیا کا خیال ایک غیر اسلامی خیال ہے۔ مسئلہ نذیر میں بھی وہ سرسید کے ہم نوا تھے۔ اور تعلیم جدید کے معاملات و مسائل میں بھی ان کے ہم آواز تھے۔ ان سب باتوں کے باوجود وہ سرسید کے بیانات سے اختلاف بھی رکھتے تھے۔

وہ معجزات کے انکار میں ان سے متفق نہ تھے وہ معزز معاشرت کے معاملے میں سرسید کی سب باتوں کو صحیح نہ سمجھتے تھے اور بزرگان سلف کے اجتہادات سے متعلق ان کی وہ بدظنی نہ تھی جو عام طور پر سرسید کی تصانیف سے مترشح ہوتی ہے حقوق والفرائض میں انہوں نے ایک معتدل شریعت کی بنیاد رکھنے کی کوشش کی ہے جس میں زیادہ سے زیادہ لچک اور سہولت پائی جاتی ہے۔

ہم دیکھتے ہیں کہ مولوی نذیر احمد کی یہ دینی تصانیف اپنی جگہ خاص اہمیت رکھتی ہیں۔ اردو کے مشہور ادیب مہدی الافادی نے ان کے تبحر کو اس درجہ اہمیت دی تھی کہ رفقائے سرسید میں وہ سب سے زیادہ انہی کو اس کا استحقاق دیتے تھے کہ وہ اردو میں ایک قاموس اسلامی مرتب کریں ———— اور حق یہ ہے کہ ڈاکٹر نذیر احمد ایل ایل ڈی کو یہ فضیلت ضرور حاصل تھی کہ وہ اردو انسائیکلوپیڈیا آف اسلام کی تدوین کی ذمہ داری لے سکتے ———— مگر نذیر احمد کا مزاج، ان کا ذہن، اور ان کی طرز انشا یہ کہتی ہے کہ وہ قاموس کی علمی اور فنی شان کو برقرار رکھنے کی طبعی صلاحیت نہ رکھتے تھے ———— وہ تو ہر چیز کو ایک عوامی سطح اور عوامی نقطۂ نظر سے دیکھنے پر مجبور تھے اور اسی سے انہوں نے ہر چیز کو دیکھا ———— وہ تو قرآن مجید کے ترجمے میں بھی عامیانہ یا عوامی زبان استعمال کرنے سے باز نہ رہ سکے۔ (———— اور یہ ایک واقعہ ہے کہ انہیں اپنی عوامیت کا خمیازہ بھی بھگتنا پڑا) تاہم نذیر احمد کے ذہنی تبحر سے انکار ناممکن ہے۔

نذیر احمد کی قابلیتیں دینی تصانیف سے زیادہ ناولوں میں ظاہر ہوئیں۔ انہوں نے دین کی خدمت میں ناولوں سے بڑا کام لیا۔ مگر اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ اپنی دینی تصانیف کو وہ درجہ نہ دلوا سکے جو ان کے ہم عصر شبلی کی علمی کتابوں کو حاصل ہوا۔ مگر انہوں نے عوام میں دین کی تبلیغ شبلی سے کہیں زیادہ کی اس سے ان کو بھی شہرت حاصل ہوئی۔ اور ان کی تصانیف کو بھی قبول عام نصیب ہوا۔ غرض زبان، مزاج، لب و لہجہ، انداز فکر ———— ان سب چیزوں میں نذیر احمد اپنے دوسرے رفقار سے الگ اور منفرد شخص تھے وہ اوروں سے الگ طرز پر سوچتے تھے اور ان سے الگ طریق سے بات بھی کہا کرتے تھے۔

نذیر احمد نے بہت سے قصے لکھے۔ مراۃ العروس، ابن الوقت، فسانۂ مبتلا، توبۃ النصوح، ایامیٰ، رویائے صادقہ

ان سب میں نذیر احمد بہت اچھے ناول نگار نہ سہی ایک مفکر و مبلغ اور بعض جمہوری معاشرتی مشکلات و مسائل کے اچھے ترجمان اور
ترجمان ثابت ہوئے ہیں۔

نذیر احمد کی ناول نگاری کے متعلق عموماً یہ رائے ظاہر کی گئی ہے کہ وہ قصہ نویس سے زیادہ واعظ تھے کیونکہ انہوں نے
اپنے قصوں سے دینداری، خدا پرستی اور اصلاح معاشرت کا کام لیا ہے۔ اس کے علاوہ یہ بھی کہا گیا ہے کہ انہیں قصہ نویسی کے فن پر عبور
نہ تھا، ان کے پلاٹ کمزور ہوتے ہیں اور کردار کی تعمیر میں بھی انہیں کوئی خاص دسترس حاصل نہیں۔ یہ سب درست ہے مگر نذیر احمد اردو
کے پہلے ناول نگار تھے جو واعظ بھی تھے ——— اسی لیے انہیں طنزاً یا حقیقتاً واعظ ناول نگار یا ناول نگار واعظ بھی کہا گیا ہے
——— مگر وہ فن کے پرستار نہ تھے۔ فن کار ہونا ان کے لیے کوئی بڑی کشش کی چیز نہ تھی ——— وہ تو مصلح اور
رہنما ہونے میں ہی اپنی عزت سمجھتے تھے ——— اور اس اعزاز کے لیے انہوں نے وعظ اور ناول دونوں سے فائدہ اٹھایا۔ تقریر
اور تحریر دونوں کے ذریعے انہوں نے اپنے عقائد کی تبلیغ کی۔ انہوں نے اپنی پُرزور خطابت سے اپنے سامعین کو جس طرح گرمایا اسی طرح
اپنے موعظتی ناولوں سے اپنے قارئین کو متاثر کیا ——— دونوں میدانوں میں شخصیت ایک ہی کام کر رہی تھی ——— بات ایک تھی
پیرایہ دو بقول غالب ؎

وہی اک بات ہے جو یاں نفس واں نکہتِ گل ہے
چمن کا جلوہ باعث ہے مری رنگیں نوائی کا

بہر حال ان کو اگر کوئی ناول نگار نہیں کہتا نہ کہے مگر ناول کی کوئی تاریخ ان کے ذکر سے بے نیاز نہیں ہو سکتی ——— ان کے
ناولوں کو ناول نہ کہیے قصہ کہہ دیجیے کہانی کہہ دیجیے انہوں نے اپنے زمانے کے عام لوگوں کی جن میں متوسط درجے کے لوگ بھی شامل
ہیں، زندگی سے اعتنا کیا ہے ——— یہ اور بات ہے کہ وہ ناول کے اصول کے مطابق ثابت نہیں کر سکے ——— مگر ان
کے اولین ناول نگار ہونے سے کون انکار کر سکتا ہے۔ یہ درست ہے کہ ان کے نزدیک وعظ اور ناول کے درمیانی فاصلے کچھ زیادہ
نہ تھے ——— مگر انہوں نے پریوں اور جنوں کی کہانیاں نہیں لکھیں۔ انہوں نے انسانوں کی کہانیاں لکھی ہیں۔ انہوں نے میر امن
کی طرح کوئی باغ و بہار بھی نہیں لکھی نہ چار درویشوں کو سیر کرائی۔ وہ تو اپنے زمانے کے "درویشوں" کی سیر کا مطالعہ کرتے رہے۔ اور
ان کی سیر کے مرقعے تیار کرتے رہے جن کے سچے واقعات اور حقیقی زندگی صرف تفریح کے خیال سے نہیں عبرت و اصلاح کے خیال سے
بھی داستانوں سے ہزار درجے زیادہ دلچسپ اور دلکش تھی ——— نذیر احمد بات کرنے کے ڈھنگ سے بے خبر سہی مگر باتیں
ان کے اپنے ہی دور اور سوسائٹی کی تھیں ——— ناول کی طرح بات کرنے یا بات بنانے یا کہانی گھڑنے کا فن تو بڑی مدت کے
بعد بھی ہمارے ملک میں لوگوں کو نہیں آیا مثلاً شرر کو دیکھیے وہ تو سامنے کی عام زندگی سے صاف بچ کر تاریخی ناول میں جا فرار ہوتے ہیں۔
ان کے معاشرتی ناول بھی واقعیت سے گریز کرتے رہے ——— اپنے زمانے کی باتیں کہنے کو آسان ہیں مگر لکھنے کا سلیقہ
بڑی ہمت سے درکار ہوتا ہے، سرشار نے کچھ ہمت کی مگر زندگی کے مصور ہونے پر بھی وہ گالزوردی کے (CETHRU) کی طرح
زندگی کے کوچے میں چراغ لے کر صرف گھومتے گھامتے رہے۔ سرگشتگانِ وادیٔ غفلت کو کوئی روشن راہ نہ دکھا سکے ———
ہاں نذیر احمد نے اس کوچے میں قدم رکھا اور مردانہ وار رکھا اور ان کے (CETHRU) نے تو "چراغِ رہِ راہ" کی مدد سے

لوگوں کو روشنی بھی دکھائی۔

ہمارے نقادوں نے نذیر احمد کے ناولوں کو موعظتی کہہ کر فنی لحاظ سے ان کی تنقیص کی ہے ——— اور خالص فن کے نقطۂ نظر سے ان میں نقائص ہیں بھی ——— مگر میں اب تک اس نظریے سے مانوس نہ ہو سکا کہ ادب میں اخلاق و موعظت کا کوئی عنصر آ ہی نہیں سکتا ——— سوال تو صرف اتنا ہی ہے کہ ادب میں اخلاقی عنصر کا پیوند اس طرح نہیں لگانا چاہیئے کہ کہانی کا "امکان وقوع" برباد ہو جائے اور خلافِ عقل و قیاس پہلو پیدا ہو جائیں ——— یہ عیب تو نذیر احمد کے ناولوں میں موجود ہیں ——— مگر اخلاقی عنصر کا موجود ہونا تو کوئی عیب نہیں۔

نذیر احمد کے ناول اردو کے اوّلین ناول تھے۔ اس لحاظ سے ان میں ترقی یافتہ ناولوں کی سب خوبیوں کی تلاش بیکار ہے۔ ان میں ہندوستانی مسلمانوں کے اہم دور کی معاشرت کی تصویریں ملتی ہیں۔ اس عہد کی ذہنیت، سماجی تصورات، معاشرتی نظریات کے بہترین مرقعے ——— جتنے نذیر احمد کے ناولوں میں ہیں اور کہاں دستیاب ہوں گے۔ ان کی وہی قدر و قیمت ہے جو ۱۹ ویں صدی کے بعض انگریزی قصوں کی ہے۔ جن میں ڈکنز، تھیکرے اور ہارڈی کے احتجاجی قصے اور EVANGELICAL NOVELS شامل ہیں ——— جس طرح انگریزی ناول کا یہ حصہ اپنے نقائص کے باوجود زندہ ہے اور زندہ رہنے کے قابل ہے ——— اسی طرح نذیر احمد کے قصے بھی زندہ ہی رہیں گے۔

اب آیئے نذیر احمد کے اہم قصوں پر الگ الگ نظر ڈال لی جائے سب سے پہلے ابن الوقت کو لیجئے۔ بعض مبصرین کے خیال میں ابن الوقت نذیر احمد کی ناکام ترین تصنیف ہے ——— ممکن ہے ایسا ہی ہو۔ مگر قابلِ غور بات تو یہ ہے کہ اس زمانے کے جدید تعلیم یافتہ گروہ کی کھوکھلی معاشرت اور نقالی کو اس سے زیادہ کس ناول نگار نے (اپنے کس ناول میں) پیش کیا ہے ——— فنی نقائص تو نذیر احمد کیا، اس دور کے ہر دوسرے ناول نگار کے ہر ناول میں بھی موجود ہیں۔ نذیر احمد کے ناول مقصدی اور موعظتی بھی ہیں اس سے بھی کسی کو انکار نہیں۔ پھر ناول کا رکنِ اعظم۔ جذبۂ محبت۔ نہ ان کے اس ناول میں ہے نہ کسی اور ناول میں۔ مگر ابن الوقت میں اس عبوری دور کی ذہنیت کی جو مرقع نگاری کی ہے، اس کی مثالیں تو بعد کے ناول نگاروں کی کتابوں میں بھی کم ہی ملیں گے۔ ابن الوقت اس عہدِ تداخل کے عام افکار اور شکوک و اوہام کا ایک پیکرِ مجسم ہے۔ ابن الوقت میں اس زمانے کی سیاسی فضا کے مناظر بھی اپنی پوری جزئیات کے ساتھ معرضِ تحریر میں آ گئے ہیں۔ انگریزوں کے خیالات، رعایا کے احساسات، سیاست و مذہب کی آویزش و مصالحت ——— اس کے زیر اثر ہندوستانی سوسائٹی کے تدریجی تغیرات ——— یہ سب باتیں نذیر احمد کے ناول سے باہر اور کہاں ملیں گی؟

ابن الوقت ایک ایسے شریف زادے کی خیالی سرگزشت ہے جو پرانی معاشرت کو چھوڑ چھاڑ کر مغربی وضع اختیار کر لیتا ہے اور انگریزوں کی تقلید میں انگریزی طور طریقوں کو اپنا لیتا ہے۔ مگر اس کے باوجود انگریز حاکم حکمرانی کے غرور میں اس کے طرزِ عمل کو ناپسند ہی کرتا ہے۔ کیونکہ اس کے اس تملق میں مغرور حاکم کو برابری کا ادعا نظر آتا ہے ——— اور یہ وہ جرم ہے جو اس زمانے کے انگریز کو کسی طرح گوارا نہیں تھا ——— نتیجہ یہ کہ ابن الوقت بیچارا ازیں سو راندہ و ازاں سو درماندہ رہتا ہے ———

اس خیالی تصویر کا واقعاتی اور تاریخی رُخ اگر دیکھنا ہو تو کیری کی کتاب (GOOD OLD DAYS OF JHON COMPANY)

ہی ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔

خیال کیا گیا ہے کہ ابن الوقت کے لباس میں نذیر احمد نے سرسید پر چوٹ کی ہے اور وجہ یہ بتائی ہے کہ نذیر احمد نے سرسید کے عروج اور قبولِ عام کے خلاف کسی پوشیدہ جذبہ رقابت سے مغلوب ہو کر یہ کتاب لکھی ہے۔ اور اس طرح دل کی بھڑاس نکالی ہے۔

مگر میں کہتا ہوں کہ یہ سب قیاس ہی قیاس ہے اور وہ بھی خاصا دور از کار ـــــ یہ کتاب مولوی شبلی کی ہوتی تو ہم تسلیم بھی کر لیتے۔ کیونکہ شبلی تو آخری دور میں صاف صاف سرسید کے خلاف طنز و تعریض کر دیتے تھے مگر غریب نذیر احمد پر تو یہ الزام محض اتہام ہے ـــــ اس لیے کہ نذیر احمد تو آخری دم تک سرسید مرحوم کے مشن کے لیے تبلیغی اور داعیانہ دورے کرتے رہے۔ ایسی صورت میں ابن الوقت کو خواہ مخواہ سرسید کی تصویر قرار دینا خود سید صاحب کی ذات ستودہ صفات پر ناروا حملہ ہے۔ ابن الوقت میں تو داخلی طور پر کئی باتیں ایسی بھی بیان کی گئی ہیں جو سرسید میں موجود ہی نہ تھیں۔ نذیر احمد تو درکنار شبلی بھی سید صاحب کو روا نہ سمجھتے ہوں گے کہ ان کو انگریزوں کا خوشامدی سمجھتے ہوں۔ یہ واقعہ ہے کہ سرسید نے ملازمت کے باوجود بڑی غیورانہ زندگی بسر کی۔ مگر ابن الوقت تو وہ شخص تھا جو اعلیٰ قابلیت کے باوجود بعض اوقات بہت گر جاتا تھا۔ یہ بات سرسید میں کہاں تھی؟ اس کے علاوہ سید صاحب کا سا تدین ابن الوقت میں کہاں پایا جاتا ہے۔ میرے خیال میں ابن الوقت سرسید کی تصویر نہیں بلکہ انیسویں صدی کے آخری نصف کے عام انگریزی تعلیم یافتہ نوجوان کی تصویر ہے۔ جو انگریزوں کے وضع و اطوار کی نقالی میں اپنے آپ پر اور اپنی تہذیب پر شرماتا تھا اور بعض اوقات اپنی عزت و حمیت کو بھی چھوڑ بیٹھتا تھا۔

اس سلسلے میں یہ امر ملحوظ خاطر رہے کہ سرسید سے ان کے رفقا کی کش مکش کے افسانے اس بے جا عقیدت کا نتیجہ ہیں جو عموماً کسی محبوب شخصیت سے پیدا ہو جایا کرتی ہے۔ اور جس کے ماتحت کسی کا معمولی اور دیانت دارانہ اختلاف بھی عقیدت مندوں کو گوارا نہیں ہوا کرتا ـــــ ہم دیکھتے ہیں کہ سرسید کے مذہبی عقائد سے ان کے تقریباً ہر رفیق نے جزوی اختلاف کیا۔ نواب محسن الملک سے زیادہ سرسید کا ہمدرد اور دوست کون ہو سکتا ہے؟ یہ وہی محسن الملک ہیں جن کو سرسید تمک لحمی و دمک دمی (تمہارا گوشت میرا گوشت ہے اور تمہارا خون میرا خون ہے) کہا کرتے تھے۔ پھر کیا محسن الملک کے سرسید سے نظریاتی اختلافات کو ذاتی حسد و رقابت کا درجہ دیا جا سکتا ہے۔ مولوی حالی سے زیادہ شریف مزاج کون ہوگا۔ مگر انہوں نے بھی حیاتِ جاوید میں کئی مسائل میں سید صاحب سے اختلاف کیا ہے۔ یہ سب دیانت دارانہ اختلافات تھے ـــــ اور نذیر احمد تو اس اختلاف میں بھی اوروں سے کچھ پیچھے ہی تھے۔ ابن الوقت سرسید پر چوٹ ہو یا نہ ہو اس کھوکھلی معاشرت پر یقیناً ایک کاری حملہ ہے جس کو قومی اور ملکی روایات سے دور کا بھی واسطہ نہ تھا ـــــ اور جس کا اختیار کرنا خود انگریز کی نظر میں ایک مضحکہ خیز فعل تھا۔ کیونکہ اس میں بلا ضرورت خوشامد کا رنگ غالب تھا ـــــ اور قاعدہ ہے کہ خوشامدی خود اپنے ممدوح کی نظر میں ذلیل ہو جایا کرتا ہے۔

نذیر احمد کی تصنیف ابن الوقت ایک لحاظ سے "قبل از وقت" تصنیف تھی ـــــ یہ دراصل ایک احتجاج تھا۔ اس بڑھتی ہوئی مغرب زدگی کے خلاف جس کا بھرپور اظہار جنگِ عظیم اوّل کے بعد کی تصانیف اور تحریکوں میں ہوا ـــــ ابن الوقت نذیر احمد

کا ایک جیتا جاگتا کردار ہے۔ حجۃ الاسلام جو نذیر احمد کا ہیرو ہے باتیں تو لمبی لمبی کرتا ہے۔ مگر پلہ ہر جگہ ابن الوقت کا ہی بھاری رہتا ہے کیونکہ وہ قابل بھی ہے اور ذہین بھی!

یہ عجیب بات ہے کہ نذیر احمد کے بعض کردار ان کے محبوب کردار نہ ہونے کے باوجود ان کے بہترین کردار ہیں۔ مردانہ کرداروں میں ابن الوقت اور توبۃ النصوح کا کلیم اس کی نمایاں مثالیں ہیں۔ ان کرداروں کی تعبیر سے انہوں نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ ان میں فنی صلاحیت بھی موجود تھی۔ اور اگر وہ چاہتے تو اپنے ناولوں کو اپنے زمانے کے معیار سے بھی بلند تر سطح پر لے جا سکتے تھے۔

کلیم ایک رندلا ابالی شخص ہے۔ مگر اس کے ساتھ بڑا با مذاق اور فن پرست بھی ہے۔ کلیم دین و مذہب سے بیگانہ سہی مگر علم و فن سے بیگانہ نہیں۔ اس کے پاس ایک اعلیٰ درجہ کا کتب خانہ ہے۔ جس میں آرٹ اور ادب کے گرانمایہ جواہر نظر آتے ہیں۔ اگرچہ نصوح کو ان انمول موتیوں سے محبت نہیں مگر اس کا "چشم و چراغ" انہی چیزوں سے محبت رکھتا ہے۔ کلیم میں وہ خود نگری بھی پائی جاتی ہے جو اکثر اہلِ کمال میں ہوا کرتی ہے۔ وہ طبعاً آزاد اور وسیع المشرب ہے۔ مگر میاں نصوح کے نزدیک یہ سب کچھ ہیچ ہے۔ نذیر احمد نے کلیم کی تخلیق میں اپنی ہنر وری کا ثبوت پیش کیا ہے۔ بہرحال کلیم نذیر احمد کا لافانی کردار ہے۔ اور ظاہر دار بیگ بھی اردو ادب کا ایک زندہ رہنے والا نمائشی دوست ہے۔ اس کی ظاہرداری اور سخن سازی اور مہذب ریاکاری نہی ہر طرح سچائی اور حقیقت کے قریب ہے۔

مراۃ العروس کی اصغری اکبری میں بھی نذیر احمد نے بڑی احتیاط اور دقّتِ نظر کا ثبوت دیا ہے۔ مگر ان دو نسوانی کرداروں میں سچائی نہیں پیدا ہو سکی ——— سر سید نے مراۃ العروس کے متعلق یہ اعتراض کیا تھا کہ نذیر احمد نے مراۃ العروس لکھ کر زنانہ سوسائٹی پر ایک اتہام باندھا ہے ——— ممکن ہے یہ درست ہو اور سچ مچ نذیر احمد کے زمانے میں خواتین کی شائستگی بلند معیار کی ہو ——— مگر مجھے تو کچھ یوں محسوس ہوتا ہے کہ مراۃ العروس کے مردانہ کردار زنانہ کرداروں سے زیادہ عیب دار ہیں۔ عورتوں میں اور نہیں کم از کم اصغری سگھڑ اور باشعور تو ہے۔ مردوں میں تو میاں کامل ہو یا میاں عاقل یا کوئی اور سب بے شعور سے ہی معلوم ہوتے ہیں۔ مراۃ العروس اور بنات النعش اپنے رنگ کی اولین دلچسپ کتابوں کی حیثیت سے بہت مقبول ہوئیں ——— مگر یہ کتابیں ابن الوقت، توبۃ النصوح اور فسانۂ مبتلا کا مقابلہ نہیں کر سکتیں۔

فسانۂ مبتلا نذیر احمد کا شاید کامیاب ترین قصہ ہے۔ اس کے تین لاجواب کردار مبتلا، غیرت بیگم اور ہریالی مصنف کی کردار نگاری کے کامیاب نمونوں کے طور پر پیش کیے جا سکتے ہیں ——— ناول تو یہ بھی مقصدی ہے۔ مگر فن کے اسرار و رموز سے جو واقفیت اس قصے میں نظر آتی ہے ان کے کسی دوسرے ناول میں موجود نہیں۔ اس میں پلاٹ کی تعمیر مناسب مربوط اور معقول ہے۔ اس میں گفتگوؤں کا طول کم اور مکالموں کی ہیئت فطری ہے۔ اور مقصد فن کے ساتھ کچھ اس طرح ہم آہنگ ہو گیا ہے کہ اعتراض کی گنجائش بہت کم نکلتی ہے۔

ایامیٰ اور رویائے صادقہ بھی ان کے قصے ہیں، ایامیٰ میں آزادی بیگم کے کردار میں خاصی سچائی ہے۔ اگرچہ اس قصے کے کردار بھی مکالموں میں باتوں کی بجائے لمبی تقریریں کرتے ہیں مگر ایامیٰ میں نذیر احمد نے نفسیاتی تجزیے کی کامیاب کوشش کی ہے۔ رویائے صادقہ میں دیانت داری، خدا پرستی، اوہام باطلہ کی تردید، تعلیم جدید کی خرابیاں اور علی گڑھ کالج میں تعلیم و تربیت کا حال اور اس کے نقائص بیان کیے گئے ہیں مگر رویائے صادقہ میں نذیر احمد کی واعظانہ حیثیت سب سے زیادہ ظاہر ہوئی ہے۔

نذیر احمد کے فن پر طرح طرح کے اعتراض کیے گئے ہیں مگر بڑے اعتراض دو ہیں، اوّل ان کے ناولوں کا داخلی انداز، دوسرا ان کا ہیئت کے متعلق بے شعوری۔ وہ فارم (ہیئت) سے زیادہ بیانات کو اہمیت دیتے ہیں۔ انہیں یہ اشتیاق رہتا ہے کہ جو بات ہے سب کچھ (ساری جزئیات سمیت) فی الفور کہہ دیا جائے۔ محل مقام کی پیش کا خیال وہ بہت کم رکھتے ہیں۔ پھر بھی یہ ماننا پڑے گا کہ نذیر احمد کی قوت مشاہدہ تیز تھی اور انہیں جزئیات پر بڑا عبور تھا ——— ان کے قصوں کی کمزوری کا نقطۂ آغاز یہ ہے کہ وہ اپنے ناولوں میں اپنے نقطۂ نظر کو زور سے (خطابتی اور ہیجانی انداز میں) ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں وہ اپنے زمانے کی عقل پسندی کے بڑے نمائندے ہیں۔ مگر اس عقل پسندی کے باوصف ان کی تکنیک میں عقلیت اور منطقیت کم ہے ——— ناول بھی تناسب، معقولیت، حدمناسب کا تقاضا کرتا ہے۔ اور یہ سب چیزیں وہ ہیں جن میں نذیر احمد کی عقل پسندی دب سی گئی ہے مذہبی لحاظ سے عقل پسند ہیں۔ ورنہ یہاں سرِ سرحد باقی ہی معلوم ہوتے ہیں ——— اور ناول میں مقصد سے عشق کا اگر کوئی نقصان ہے تو یہی ہے کہ اس میں ناول نگار اپنی معقولیت کو فراموش کر دیتا ہے۔

گزشتہ مباحث سے یہ بات اچھی طرح واضح ہو گئی ہے کہ نذیر احمد کی قلم کاری کا نصب العین محض چند مخصوص سماجی اور معاشرتی تصورات کی اشاعت تھا۔ ورنہ شاید قصہ نویسی کا فن ان کا منتہائے مقصود تھا ہی نہیں، وہ سرسید کے ایک ہم کار اور رفیق اور اصولاً ایک مذہبی اور مجلسی مصلح تھے ——— اور ان کے حق میں یہ کلمات ان کی شان اور ان کی اہمیت کی تنقیص کے مقصد سے استعمال نہیں ہوئے بلکہ فی الحقیقت خود ان کا اپنا مقصد اور نصب العین بالارادہ بھی یہی تھا۔ اس لیے فن کی بحث کو چھوڑ کر اب ہم ان افکار و تصورات کی اجمالی فہرست پیش کرتے ہیں۔ جن کی اشاعت کی خاطر نذیر احمد نے قصہ نویسی اختیار کی۔

نذیر احمد کے رجحانات اور تصورات تقریباً وہی تھے۔ جو سرسید کے رفقا کے مخصوص افکار سمجھے جاتے ہیں۔ ان کا اصل جذبۂ محرک تھا۔ قوم کی اصلاح و ترقی کا خیال اور نئے حالات میں مجلسی و دینی افکار کی جدید تعبیر و توجیہہ ——— سرسید کے دوسرے رفقا کی طرح نذیر احمد کا مقصد بھی یہی تھا جس کو انہوں نے اپنی دینی کتابوں کے علاوہ اپنے قصوں میں بھی پیش نظر رکھا۔ جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے انہوں نے مذہب کی طرح خود تمدنی اور مجلسی امور میں عقل کی کارفرمائی کو بڑی اہمیت دی ہے سرسید کے رفقا میں اگر شبلی کو یہ اہمیت حاصل ہے کہ انہوں نے اسلامی تاریخ کو عقل کے سانچے میں ڈھال کر تاریخ کا ایک معقول تصور ہمارے سامنے رکھا تو نذیر احمد کا کارنامہ ہے کہ انہوں نے مجلسی زندگی کا ایک مثالی مگر معقول نمونہ قوم کے سامنے پیش کیا۔ بہرحال معقولیت ان کے تصورات کا بنیادی وصف ہے۔ اس میں نذیر احمد کی خاص خدمت یہ ہے کہ انہوں نے اپنی ان "معقول" صلاحیتوں کو گھروں کی آبادی اور خانگی زندگی میں خوشحالی اور مسرت پیدا کرنے کے لیے استعمال کیا ——— اور یہ اس معنی میں بہت بڑا کارنامہ ہے کہ خانگی مسرت قومی ترقی میں بہت بڑی حد تک مدد و معاون ہو سکتی ہے۔ اس غرض کے لیے انہوں نے عورتوں کو منزلی زندگی کا سنگ بنیاد قرار دیا کیونکہ اچھی عورتیں ہی کارکن مردوں کو کارہائے نمایاں انجام دینے کے قابل بنا سکتی ہیں۔ جن گھروں میں عورتیں مردوں کے لیے ذہنی الجھن اور پریشانی کا باعث بن جاتی ہیں۔ وہاں کے مرد زندگی میں کوئی ترقی نہیں کر سکتے۔ ان کا سارا وقت اپنی عورتوں کے مسائل حل کرنے میں گزر جاتا ہے۔ نذیر احمد منزلی زندگی کے اس راز سے اچھی طرح باخبر تھے۔ انہیں معلوم تھا کہ قومی ترقی کے لیے عورتوں کی تعلیم اور ذہنی تربیت کی بے حد ضرورت ہے۔ اس کے لیے انہوں نے اصغری، صادقہ اور آزادی بیگم کے مثالی کردار ہمارے

سامنے پیش کیے۔

نذیر احمد کے ان تصورات پر دو اعتراض کیے جاتے ہیں:۔ اوّل یہ کہ انہوں نے اپنے طبقے (متوسط طبقے کے نچلے درجے کے لوگوں) کے کردار پیش کیے ہیں اور قصہ نویسی سے مقصود بھی انہی کی اصلاح تھی۔ دوم یہ کہ ان کے نسوانی کردار جدید معاشرت میں زندہ رہنے کے مستحق نہیں ——— ہمارے نزدیک یہ دونوں اعتراض بے جا ہیں ——— نذیر احمد کے قصے عام مسلمان معاشرت کے لیے آج بھی مفید اور نفع بخش ہیں۔ ان کے نسوانی کردار بلاشبہ جدید نہیں مگر ہماری معاشرت میں منزلی زندگی کو پُر اطمینان بنانے کے لیے "جدید بیبیوں" سے زیادہ نذیر احمد کی مثالی عورتیں آج بھی زیادہ کامیاب ہو سکتی ہیں——— اور شاید یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ مغربی تصورات میں پلی ہوئی "بخود مشغول" اور "خود نگر" خواتین مردوں کی مشکلات میں اس طرح تعاون نہیں کر سکتیں جس طرح وہ خواتین جن کے نقشے نذیر احمد نے ہمارے سامنے پیش کیے ہیں ہماری سوسائٹی کو آج پھر اصغری کی ضرورت ہے۔

نذیر احمد نے توبۃ النصوح میں کلیم کو ایک فن دوست اور نصوح کو ایک فن دشمن کی حیثیت سے پیش کیا ہے۔ اس سلسلے میں انہوں نے نصوح کی زبان سے فن اور ادب کے متعلق جن خیالات کا اظہار کیا ہے۔ ان کی بنا پر یہ رائے قائم کی گئی ہے کہ نذیر احمد آرٹ اور ادب کے مخالف تھے اور محض "مولوی" تھے۔ وہ نہ چاہتے تھے کہ قوم کے تعلیم یافتہ لوگ آرٹ اور ادب میں دلچسپی لیں۔ مگر یہ نذیر احمد کے ساتھ زیادتی ہے۔ نذیر احمد آرٹ اور ادب کے مخالف نہ تھے۔ وہ ایک مقصدی دور کے ادیب تھے اور ادب کی افادیت کے قائل تھے۔ ان کی رائے یہ معلوم ہوتی ہے کہ آرٹ اپنی ذات میں کوئی اہمیت نہیں رکھتا جو آرٹ برائے آرٹ اور جو ادب برائے ادب ہے وہ بے بنیاد بلکہ مضر ہے۔ آرٹ اور ادب کو زندگی کے لیے مفید ہونا چاہیئے ——— اخلاق اور ادب کے سوال پر بھی ان کا نقطۂ نظر یہی ہے۔ فحاشی اور عریانی سحر البیان میں ہو یا گلستان میں، ان کے نزدیک مضر اور مہلک ہے ——— بس یہی نذیر احمد کے خیالات ہیں اور یہ وہ خیالات ہیں جن پر بعد کے افادیت پسندوں نے خصوصاً اقبالؔ نے ——— مہر تصدیق ثبت کر دی ہے ——— نذیر احمد قومی تعمیر کے اوّلین دور کے رہنماؤں میں سے تھے اس لیے انہوں نے ادب اور خصوصاً ابن الوقت یا روایتی ادب کے متعلق جس نظریئے کا اظہار کیا وہ قابلِ اعتراض معلوم نہیں ہوتا ——— اور اس سے ان کی کسی "مولویت" کا ترشح نہیں ہوتا ——— اور اگر اس کے باوجود ڈپٹی نذیر احمد کو کوئی شخص مولوی نذیر احمد کہہ دے تو ان کی یہ مولویت بھی نہایت مستحسن مولویت ہے۔

نذیر احمد کا دین کیا ہے؟ اصلاح معاش اور فکر معاد! ان کے نزدیک ایک مکمل دین دار وہ ہے ——— جو غصے کو پی جائے، انتقام نہ لے، جھوٹ نہ بولے، غیبت نہ کرے، حریص و طامع نہ ہو، جابر اور سخت گیر نہ ہو۔ ممسک اور بخیل نہ ہو مغرور اور متکبر نہ ہو وغیرہ وغیرہ" ——— غرض اس میں ایک اعلیٰ درجے کے انسان کی جملہ صفات موجود ہوں۔ اس مکمل انسان کی صحیح تصویر وہ ہے جو نذیر احمد نے حجۃ الاسلام کی زبان سے ابن الوقت میں کھینچی ہے۔

نذیر احمد کا دین دار کوئی تارک دنیا عابد و زاہد نہیں بلکہ دنیاوی فہم و فراست سے بھی آراستہ ہے ——— وہ سخت کوش بھی ہے اور نیک عمل بھی ——— اس کی خدا پرستی اس کو دنیا داری سے نہیں روکتی۔ بلکہ ایک کامیاب دنیا دار بناتی ہے۔

نذیر احمد کی دنیا داری میں کفایت شعاری اور جزرسی کو بنیادی اہمیت حاصل ہے۔ یہ دراصل ان کے ان تجربات کی نتیجہ ہے جو انہیں اپنی زندگی میں حاصل ہوئے۔ انہوں نے زندگی میں غربت و افلاس کی تکلیفیں اٹھائیں۔ اس لیے انہیں روپے پیسے کی ضرورت کا بڑا احساس تھا۔ بنابریں وہ یہ چاہتے تھے کہ قوم کے سب افراد اس کی اہمیت کو پہچانیں۔ خصوصاً غریب اور متوسط طبقے کے لوگوں کو اس کی بڑی ضرورت ہے کہ وہ روپے کا صحیح مصرف پہچانیں اور اپنا روپیہ فضول اور بیکار ضائع نہ کریں۔

اس صدی کے مخصوص سیاسی، تعلیمی اور معاشرتی تصورات میں نذیر احمد کبھی سرسید کے ہم خیال نظر آتے ہیں کبھی مخالف! ابن الوقت کے بھیس میں انگریزی لباس پر جو سلسلہ رسے کی ہے یا سید صادق کے خصوص میں علی گڑھ کالج کے غیر اسلامی ماحول کا نقشہ کھینچا ہے وہ جدید انتہا پسندی اور غلو کے خلاف ایک ردِعمل ہے مگر سیاسیات میں نذیر احمد سید صاحب سے پورے پورے متفق معلوم ہوتے ہیں۔ البتہ مجلسی اور معاشرتی امور میں وہ ان سے بہت مختلف تھے۔

نذیر احمد کے خیالات کے اس جائزے سے یہ بات اچھی طرح روشن ہے کہ وہ اس دور کے صحیح نمائندہ و ترجمان ہیں ——— انہوں نے اپنے دوسرے رفقا کی طرح ذہن کو بدلنے کے لیے بہت سا ادب پیدا کیا ——— اور یہ بہت سا ادب تھا جس کا تعلق خواص سے زیادہ عوام سے تھا۔ اور اس لحاظ سے (جیسا کہ پہلے بیان ہوا) نذیر احمد کو سرسید کے رفقا میں سب سے زیادہ "عوامی" کہا جا سکتا ہے۔ (عوامی مزدور کارکن کاشتکار کے معنی میں نہیں جمہور کے معنی میں)

شبلی کے علمی کارنامے اور حالی کے فنی شاہکار سب اپنی جگہ قابل قدر ہیں (جیسا کہ تذکرہ ہو چکا ہے) مگر نذیر احمد کا دائرہ خطاب ان سب سے زیادہ وسیع اور اپنے زمانے کے نثر نگاروں میں ان کی مقبولیت سب سے زیادہ تھی۔ کیوں کہ ان کی کتابوں کو خاص اور عام (مرد اور عورت، امیر اور غریب، دین دار اور دنیا دار) سبھی پڑھتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ باوجودیکہ ان کی ناولوں کی علمی سطح اتنی بلند نہیں جتنی ان کے دوسرے رفقا کی کتابوں کی ہے۔ ہم ان کو اردو کے بہت بڑے مصنفوں اور انشا پردازوں میں شمار کرتے ہیں ——— اور ہر چند کہ فنی لحاظ سے ان کے ناولوں پر اور علمی لحاظ سے ان کی دینی کتابوں پر اعتراض وارد کیے گئے ہیں مگر ناولوں میں ابن الوقت، فسانۂ مبتلا اور توبۃ النصوح اور علمی کتابوں میں الحقوق والفرائض اردو ادب کے ساتھ دوامی عمر پائے گی۔ ڈاکٹر جانسن کے بقول ادبی مذاق کے بدل جانے کے باوجود "فیلڈنگ کی TOM JONES ابھی متروک نہیں ہوئی" ہمارے نقادوں کی نظری تنقید کے باوجود ابن الوقت اور فسانۂ مبتلا ابھی زندہ ہیں اور زندہ رہیں گے۔

نذیر احمد کا اسلوبِ بیان بھی ان کے فن کی طرح منفرد ہے ——— ان کے اسلوب کے خصائص ان کے رفقا کے اسلوب میں کہیں نہیں ملتے! وہ ایک خاص قسم کی زبان لکھتے ہیں جو علمی بھی ہے اور عوامی بھی ——— مولوی سعید انصاری نے اپنے رسالہ شبلی میں ان کی زبان کو سوقیانہ اور عامیانہ کہا ہے ——— مگر اس کے لیے صحیح لفظ شاید عوامی ہوگا۔ ان کی زبان عامیانہ نہیں عوامی تھی اور عوامی وہ زبان نہیں جو درجۂ ادب سے گری ہوئی ہو بلکہ وہ زبان ہوتی ہے جس کو عوام اور خواص دونوں طبقے سمجھتے ہوں اور زندگی کے عام استعمال میں لاتے ہوں۔ یہ زبان صرف مخصوص اشرافیوں کی زبان نہیں ہوتی۔ نہ یہ زبان ایسی ہوتی ہے جس کو عوام منہ لگانا ہی پسند نہ کریں ——— یہ تو ایک عام استعمال کی زبان ہوتی ہے جو بات چیت، بحث و مباحثہ اور معاملہ و استدلال کے ہر موضوع میں استعمال ہو جاتی ہے۔

نذیر احمد کی زبان بھی اسی قسم کی ہے۔ اس میں ایک طرف محاورات و کنایات ہیں جو قومی ذہانتوں اور معاشرتی معاملات کے آئینہ دار ہیں خصوصاً وہ جو گھروں میں استعمال ہوتے ہیں اور دوسری طرف وہ علمی محاورہ جو اس زمانے کے عام تعلیم یافتہ طبقے میں (بلکہ عام لوگوں میں) مانوس و مقبول تھا ——— بعض لوگوں کا خیال یہ ہے کہ نذیر احمد کی یہ دو رنگی زبان دو مختلف مزاجوں کی نمائندگی کرتی ہے جن سے نذیر احمد کا اپنا مزاج مرکب تھا ——— چلیے یہ بھی سہی مگر اس دو رنگی زبان میں نذیر احمد نے جو لطف پیدا کیا ہے اس پر بدرنگی کا داغ نہیں لگا ——— مجموعی لحاظ سے ان کی زبان خوش رنگ ہی رہتی ہے۔ عربی فارسی کے ثقیل اور اصطلاحات نذیر احمد کے لیے روزمرہ کا درجہ رکھتے ہیں۔ انہوں نے ان ثقیل عناصر کو اپنی رواں عبارتوں میں اس مزے سے کھپایا ہے کہ ساری عبارتیں پرجوش نغمہ بن گئی ہیں ——— کیونکہ یہی تو وہ بڑا نصب العین ہے جو نذیر احمد کے لیے ایک زندہ غایت کا درجہ رکھتا ہے ———؛ تند و تیز لہجہ اور پرشور آہنگ ان کی اس خطابت کی یاد دلاتا ہے جس کی گونج آج تک بھی کچھ بڑی عمر کے لوگوں کے سامعہ میں خروش پیدا کر رہی ہے ——— پھر کیا اس پرخروش آہنگ کے لیے لفظوں اور ترکیبوں کے خروش کی ضرورت نہ تھی؟ یقیناً تھی! ثقیل حروف اور ثقیل و غریب الفاظ نذیر احمد کی تحریروں میں بڑی قیمت پاتے ہیں ——— دنیا جس متاع کو رد کر دیتی ہے نذیر احمد اسی سے اپنی دکان سجاتے ہیں ——— نذیر احمد نرم الفاظ کے خریدار ہوں تب بھی ان کی انشا کی اصلی سج دھج ثقیل اور کرخت الفاظ سے ہی بنتی ہے ———!

——— اور پھر یہ بھی ہے کہ نذیر احمد کی انشا میں اصل قوت بھی اسی وقت پیدا ہوتی ہے جب ان کے قلم میں غم و غصہ اور زجر و قہر کے جذبات موجزن ہوں ——— نذیر احمد کی پیاری تحریریں بھی شاید وہی ہوں گی جو سب سے تفصیلی باتوں کی قائم مقامی کر رہی ہیں ——— ان موقعوں پر طنز و تعریض، شکوہ و احتجاج، قہر و عتاب، عربی کی ضرب الامثال، معرے اور مقولے، زنانہ اور طبقاتی محاورات، مسلسل اور مفرد تراکیب سب ایک ایسے آئین سے منظم ہو کر ایسے خوبصورت پیرایۂ بیان میں منتقل ہو جاتی ہیں کہ ان کا اثر قبول کیے بغیر چارہ نہیں رہتا۔

نذیر احمد اپنے بیان میں جزئیات کو جس طرح لپیٹتے آتے ہیں، اس سے ان کے بازوؤں کے پھیلاؤ کی تشبیہہ سوجھتی ہے، جس کی لپیٹ میں ہر چیز سما جاتی ہے کوئی چیز ان کے بازوؤں کے پھیلاؤ سے باہر نہیں رہ سکتی۔ نذیر احمد کے بیان کی اسی وسعت طلبی سے متاثر ہو کر مہدی الافادی پکار اٹھے تھے کہ اس شخص کی وسعت نظر تو یہ صلاحیت رکھتی ہے کہ یہ اسلام کی قاموس لکھے ——— یہ تو دیکھنے بازوؤں والا ادیب اور عالم ہے۔ اور ایک لحاظ سے یہ توقع غلط بھی نہ تھی۔ اگرچہ قاموس کی ہمہ گیری تفصیل بیان کی نہیں اعجاز بیان کی متقاضی ہوتی ہے۔ اور نذیر احمد کو اس ایجاز بیان پر قدرت ہی نہیں تھی ——— یہ تو شبلی کا خاصا تھا کہ وہ وسیع مضامین کو چند لفظوں میں ادا کر سکتے تھے۔ نذیر احمد اس میدان کے مرد نہ تھے وہ تو وہاں کام کے آدمی ثابت ہوتے تھے جہاں بازوؤں کے پھیلاؤ کی ضرورت ہوتی تھی ——— نذیر احمد قاموس کے لیے نہیں عوامی خطابت کے لیے موزوں تھے ——— ان کی خطابت اور انشا کو قید نہیں کیا جا سکتا تھا ——— وہ قید بھی ہوئے تو شاید ترجموں میں قید ہو سکے جہاں اصل کی پابندی قدم قدم پر انہیں ٹوکتی جاتی تھی کہ دیکھیے صاحب زیادہ بازو نہ پھیلا دیجیے گا ——— اور یہاں بھی کبھی اوقات ایسا ہوا کہ نذیر احمد تھک کر انگڑائیاں لینے لگے اور جو پابندیاں جو دور سے عائد کر رکھی تھیں وہ خود ہی توڑ ڈالیں ——— ان کے قانونی تراجم بلا شبہ زیادہ منقح اور پابند ہیں۔ کیونکہ ان

نظم [illegible] مدوں میں چلے بغیر چارہ نہیں تھا ——— مگر باقی ہر جگہ پھیلاؤ ہی ان کی طبیعت کا رنگِ اصل ہے۔
نذیر احمد ہی اُردو کے وہ انشا پرداز ہیں جن کی باتیں زوردار ہوتی ہیں۔ حالی کی آواز دھیمی، لہجہ سنجیدہ، جیسا شبلی کی مگر مختصر [illegible] اور دھیمی میٹھی (کبھی لمبی کبھی مختصر) کہانیاں کہنے والے۔ ان میں نذیر احمد ہی وہ انشا پرداز ہے جو پُر زور انداز بھی [illegible] صلاحیت رکھتے ہیں۔ ان کے لہجے میں بھی قوت، کرختگی اور صلابت ہے اور ان کے الفاظ میں بھی رعب اور طنطنہ ہے ——— نذیر احمد لمبے فقروں اور طویل پیراگرافوں کے مطلق العنان حاکم تھے ——— سرسید بھی فقرے لمبے لکھتے تھے [illegible] سرسید کے فقروں سے یقین کا ملکہ پیدا ہوتا ہے وہاں نذیر احمد کے طویل پیراگرافوں سے خوف اور دہشت کی کیفیت [illegible] ہے ——— لمبی گرج ——— کچھ جوش ملیح آبادی کی نظم کی طرح ——— بجلیوں کی چمک مگر رعد کی آواز ——— [illegible] سنائی نہیں دیتی ——— مگر نذیر احمد کا منفرد اسلوبِ بیان دلوں پہ اپنا سکہ جماتا چلا جاتا ہے ——— یہ خاص [illegible] انشا [illegible] سرسید میں سے کسی کو حاصل نہ ہوا۔

---

# گُل بکاؤلی

محمد عبداللہ قریشی

اُردو کے قدیم نثری قصوں اور منظوم افسانوں میں قصۂ گل بکاؤلی بہت مشہور ہے۔ جس میں تاج الملوک اور بکاؤلی کی داستانِ عشق بیان کی گئی ہے۔ اصل کہانی کی تاریخ کا علم تو خود تاریخ کو بھی نہیں۔ البتہ ہندوؤں کی بعض قدیم کتابوں میں اس کے حوالے ملتے ہیں۔ جن سے قیاس ہوتا ہے کہ ابتدا میں اس کے متعلق کوئی کتاب سنسکرت وغیرہ میں لکھی گئی ہوگی۔ مگر اس کا کوئی ثبوت آج تک نہیں مل سکا۔

فارسی زبان میں یہ قصہ پہلے پہل عزت اللہ بنگالی نے ۱۷۲۲ء (۱۱۳۴ھ) میں اپنے ایک دوست نذر محمد کی فرمائش پر لکھا اور اس دوست کی وفات کے بعد اس کی یادگار کے طور پر اسے شائع کیا۔

اس فارسی قصے کی مقبولیت دیکھ کر فورٹ ولیم کالج کے مشہور پرنسپل ڈاکٹر جان گلکرائسٹ نے لارڈ ویلزلی گورنر جنرل ہند کے عہد میں نہال چند لاہوری سے اسے اُردو نثر میں ترجمہ کرایا۔ اس ترجمہ کا نام "مذہبِ عشق" ہے۔ کتاب کے آخر میں ہجری اور عیسوی تاریخیں اس طرح نکالی گئی ہیں ؎

غرض جس طرح سے کیا ان کو شاد — ہماری بھی دے یا الٰہی مراد
یہ قصہ ہوا جب بخوبی تمام — تو پھر فکرِ تاریخ تھی صبح و شام
یکایک سنی میں نے آوازِ غیب — کہ ہے "مذہبِ عشق" تاریخ و نام

۱۲۱۷ھ

ہوئی پھر یہ خواہش کہ کلکِ زباں — کریں عیسوی سال کو بھی عیاں
تو پھر ہاتفِ غیب نے دی ندا — کہ اس "مذہبِ عشق" میں کوئی آ
کرے "مشربِ جام" اگر اختیار — تو رازِ نہاں اس پہ ہو آشکار

۵۸۶

یعنی "مذہبِ عشق" کے ۱۲۱۷ اعداد میں "مشربِ جام" کے ۵۸۶ عدد ملانے سے ۱۸۰۳ء حاصل ہو جائیں گے۔

لالہ نہال چند کے آباؤ اجداد شاہ جہاں آباد دہلی کے رہنے والے تھے۔ دہلی کی تباہی کے بعد ترک وطن کر کے لاہور آئے

لے پن کر لاہوری کہلائے۔ اس قصے میں انہوں نے نہایت سلیس، بامحاورہ اور باقاعدہ زبان لکھی ہے۔ پہلی مرتبہ یہ قصہ سنہ ۱۸۰۳ء میں شائع ہوا۔ دوبارہ اشاعت کے وقت میر شیر علی افسوس نے نظر ثانی کی۔ اس کے بعد ہندوستان کے مختلف مطابع میں کئی مرتبہ طبع ہوا۔ ... شوق سے پڑھا جاتا رہا۔ سر ابراہیم گریرسن نے "لنگوسٹک سروے آف انڈیا" میں اس کے مختلف ایڈیشنوں کی فہرست دی ہے جو نہایت طویل ہے۔

ڈاکٹر گیان چند جین ایم۔ اے ڈی فل صدر شعبۂ اردو حمیدیہ کالج بھوپال نے اس قصے کے مختلف نسخوں اور ترجموں کی تفصیل یوں بیان کی ہے[1] :-

فارسی - گل بکاؤلی از عزت اللہ بنگالی ۱۷۲۲ء (۱۱۳۴ھ)
مثنوی از فرحت اٹھارویں صدی کے آخر میں۔

اردو - دکنی نسخہ ۱۰۳۵ھ بارہ دری خانہ اودھ کے کتب خانے میں (اسپرنگر)
مثنوی تحفۂ مجلس سلاطین۔ بقول دتاسی یہ تاریخی نام ہے۔ اور اس سے ۹ - ۱۷۳۸ء (۱۱۵۱ھ) نکلتا ہے۔ لیکن دراصل ۶ - ۱۰۵۵ھ نکلتا ہے۔ رام بابو سکسینہ "تحفۃ المجالس" نام دیتے ہیں۔ اور اس سے ۱۰۵۳ھ برآمد کرتے ہیں۔
گلگشت منظوم یا خیابان ریحان از ریحان الدین ریحاں لکھنوی ۱۲۱۱ھ (انجمن ترقی اردو)
مذہب عشق از نہال چند ۱۸۰۳ء (۱۲۱۷ھ) عزت اللہ بنگالی کے فارسی قصہ کا ترجمہ۔
مثنوی گلزار نسیم از دیا شنکر نسیم ۱۸۳۶ء (۱۲۵۲ھ)
گل بکاؤلی قلمی منظوم سنہ ۱۲۶۱ھ از محمد داؤد دملی ۲۷ داستان اور پانچ لطیفے۔ مصنف حیدرآباد سے کلکتہ گیا۔ اور ٹیپو سلطان کے خاندان کی سرپرستی میں رہا (کتب خانہ مسعود حسن رضوی)

ہندی - بکاؤسن از بیج سنگھ ورما ۱۸۷۲ء لکھنؤ۔ مذہب عشق کا ترجمہ۔

فرانسیسی - از گارساں دتاسی ۱۸۳۵ء

انگریزی - از ٹی۔ پی مینول۔ مذہب عشق کا ترجمہ۔
از لفٹیننٹ آر پی اینڈرسن ۱۸۵۱ء دلی۔
کلوسٹن نے دتاسی اور مینول سے لے کر ۱۸۸۹ء میں "اے گروپ ایسٹرن رومانس (A GROUP EASTRN ROMANCES) میں شامل کیا۔
از باوا بچر سنگھ ۱۹۰۳ء۔

مذہب عشق کی کہانی کا خلاصہ یہ ہے۔ کہ پورب کے کسی بادشاہ زین الملوک کے چار بیٹے پہلے سے موجود ہیں، پانچواں

---

[1] ادب نثر اردو صفحہ ۲۳۱ [2] اردو کی نثری داستانیں مطبوعہ کراچی سنہ ۱۹۵۴ء صفحہ ۵۸۶ و ۵۸۷ -

تاج الملوک پیدا ہوتا ہے جو بادشاہ کو بہت محبوب ہوتا ہے۔ مگر نجومی اسے بادشاہ کے لیے نحوست آثار قرار دیتے ہیں۔ مگر یہاں تک کہہ دیتے ہیں کہ اگر بادشاہ نے کبھی اسے دیکھ لیا تو اندھا ہو جائے گا۔ زین الملوک نے شیر خوار بچے کے لیے شہر سے باہر ایک محل بنوا دیا۔ مگر تقدیر کے سامنے کیا چارہ۔ ایک روز بادشاہ شکار سے واپس آ رہا تھا کہ نورِ چشم پر نظر جا پڑی۔ اسی وقت آنکھوں کی بینائی جاتی رہی۔ علاج کے بہتیرے ہزاروں تدبیریں کیں مگر ایک نہ چلی۔ آخر ایک بزرگ نے کہا کہ شفا صرف اس پھول سے ممکن ہے جو بکاؤلی پری کے چمن میں ہے۔ بادشاہ کے چاروں بڑے بیٹے اس گلِ نایاب کی تلاش میں نکلتے ہیں اور سفر کرتے کرتے ایک شہر میں پہنچتے ہیں جہاں ایک بیسوا دلبر نامی رہتی ہے۔ وہ بازاری عورت چوسر کھیلنے میں اپنا جواب نہیں رکھتی اور ایک بلی اور چوہے کی مدد سے ہمیشہ بازی جیت جاتی ہے۔ چاروں شہزادے اس کے ہاں جاتے ہیں۔ اور اپنی تمام دولت بلکہ آزادی تک ہار کر اس کے غلام بن جاتے ہیں۔ وہ انہیں قید کر دیتی ہے۔ بالآخر پانچواں شہزادہ تاج الملوک اپنے بھائیوں کی تلاش میں وہاں پہنچتا ہے۔ اور اس عیارہ کے مکر و فریب کو تاڑ کر ایک نیولے کی مدد سے اسے کھیل میں شکست دیتا، اسے اپنی لونڈی بناتا اور تمام شہزادوں کو اس کی غلامی اور قید سے نجات دلاتا ہے۔ پھر کئی قسم کی مصیبتیں جھیل کر گل بکاؤلی کی تلاش میں باغِ ارم کی جانب روانہ ہوتا ہے۔ راہ میں ایک مہیب ناک دیو اسے ملتا ہے جسے دیکھتے ہی شہزادے کے اوسان خطا ہو جاتے ہیں۔ دیو خوش ہوتا ہے کہ آج مدت کے بعد لذیذ شکار نصیب ہوا ہے۔ اتنے میں دیو کو شہزادے کا آٹا، گھی اور شکر وغیرہ سے لدے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ وہ غراتا ہوا جاتا ہے۔ اور ان سب کو اٹھا لاتا ہے۔ چونکہ بوجھ زیادہ ہوتا ہے وہ بے ہوش ہو کر گر پڑتا ہے۔ تاج الملوک موقع غنیمت جان کر نہایت لذیذ حلوہ تیار کرتا ہے جو دیو کے ہوش میں آنے تک بالکل تیار ہو چکا ہے۔ دیو شیرینی کھا کر بہت خوش ہوتا ہے اور کہتا ہے۔ اے آدمی زاد! مانگ کیا مانگتا ہے۔ شہزادہ گل بکاؤلی کی خواہش ظاہر کرتا ہے۔ دیو وہاں کے بہت خوفناک مناظر بیان کرنے کے بعد آخر اپنی بہن حمالہ دیونی کے نام ایک خط دیتا ہے کہ اس آدمی زاد کی مدد کی جائے۔ حمالہ کے پاس ایک آدم زاد لڑکی محمودہ عرصہ سے مقید تھی۔ جسے وہ جان و دل سے عزیز رکھتی تھی۔ اس نے تاج الملوک اور محمودہ کے تعلقات میں ایسی مضبوط گرہ ڈال دی جسے جیتے جی کوئی نہ توڑ سکا۔ محمودہ کی سفارش سے حمالہ نے بہت سے دیووں کو حکم دے کر باغ بکاؤلی تک ایک سرنگ کھدوائی۔ تاج الملوک اس سرنگ کی راہ اس حوض تک جا پہنچا۔ جس میں وہ پھول تھا۔ پھول اٹھا لیا۔ اور خواب گاہ بکاؤلی میں جا کر اپنی انگشتری نشانی کے طور پر اس سے بدل لی۔ بکاؤلی نے جب آنکھ کھولی اور وہ پھول وہاں نہ پایا تو دنیا آنکھوں میں اندھیر ہو گئی۔ بہت روئی۔ بہت پیٹی۔ کسی پر خفتے ہوئی۔ کسی کو ڈرایا دھمکایا، کسی پر چوری کا الزام لگایا۔ مگر چور اصل کہیں تھا۔ اس کا پتہ نہ چلا۔

تاج الملوک وہ پھول لے کر دلبر بیسوا کے ملک میں پہنچا۔ تمام قیدیوں اور اپنے بھائیوں کو غلامی کا نشان لگا کر رہائی دی۔ مگر راستے میں چاروں بھائیوں نے وہ پھول اس سے چھین لیا۔ اور باپ کے پاس لے گئے۔ جس سے اس کی آنکھیں روشن ہوئیں۔

ادھر بکاؤلی گل کے فراق میں دیوانی سی ہو گئی۔ اسے پھول چرانے والے سے غائبانہ عشق ہو گیا۔ وہ اپنے پھول اور دل کے چور کی تلاش میں نکل کھڑی ہوئی۔ ماری ماری پھرتی رہی اور بے شمار تکلیفیں اٹھانے کے بعد جب وہ زین الملوک کے ملک میں پہنچی تو اس نے بادشاہ کے اندھا ہونے اور اپنے پھول کی کرامت سے دوبارہ بینائی حاصل کرنے کا چرچا سنا۔ وہ فوراً ایک خوبرو آدمی کا روپ دھار کر بادشاہ کے دربار میں پہنچی۔ بادشاہ اس کی باتوں سے اتنا خوش ہوا کہ اسے اپنا وزیر بنا لیا۔

تاج الملوک نے اپنے دیس پہنچ کر حمالہ دیونی کا ایک بال جو اس نے مشکل کے وقت کے لیے دیا تھا آگ پر رکھا۔ حمالہ فوراً حاضر ہوئی۔ اس نے پوچھا محمودہ کہاں ہے؟ کہا اس کے رہنے کے لیے نہ مکان ہے نہ باغ نہ حوض۔ اس لیے ان سب چیزوں کی ضرورت ہے۔ حمالہ دیونی کی مدد سے تاج الملوک اور محمودہ کی خاطر قلعہ بکاؤلی کے نمونہ پر ایک عالیشان محل گلشن نگار میں تعمیر کرایا جس کی دھوم بادشاہ زین الملوک تک پہنچی۔ بادشاہ اس سے ملنے کے لیے آیا۔ دونوں کی ملاقات ہوئی۔ بادشاہ کا وزیر فرخ۔ یعنی بکاؤلی بھی ہمراہ تھا۔ تاج الملوک نے باتوں باتوں میں بادشاہ سے پوچھا۔ آپ کے صاحب زادے کتنے ہیں؟ بادشاہ نے چاروں بیٹوں کی طرف اشارہ کر کے کہا۔ کہ ایک اور بھی تھا مگر اس کم بخت نے تو مجھے اندھا کر دیا۔ یہ چاروں شہزادے بکاؤلی کا پھول لائے جس سے مجھے پھر بینائی نصیب ہوئی۔ محمودہ نے بیوا دایہ کی زبانی چاروں شہزادوں کے کرتوت سے آگاہ کیا۔ اور جان جوکھوں میں ڈال کر بکاؤلی کے پھول تک پہنچنے اور وہاں سے لانے کا تمام ماجرا کہہ سنایا۔ باپ نے بیٹے کو گلے لگایا اور فرطِ محبت سے اس کی پیشانی چوم لی۔

بکاؤلی نے جب اپنے تاراج ہونے کی کہانی سنی تو بے تاب ہو کر اپنے وطن گلزارِ ارم چلی گئی۔ وہاں سے تاج الملوک کو ایک خط لکھا۔ اور سمن پری کے ذریعے اپنے گلشن کو اپنے پاس ہی بلا لیا۔ بکاؤلی کی ماں کو جب بیٹی کی نگاہ بازیوں اور نگاوٹوں کا علم ہوا تو اس نے تاج الملوک کو دریائے طلسم میں ڈال کر بیٹی کو قید کر دیا۔ تاج الملوک عجیب عجیب شکلیں اختیار کرتا رہا۔ آخر اسے ایک لاٹھی اور ٹوپی دستیاب ہوئی۔ جس کی مدد سے وہ جہاں چاہتا پہنچ جاتا۔ اس طرح وہ ایک ایسے لق و دق صحرا میں پہنچا جہاں دیووں اور پریوں کی حکومت تھی۔ وہاں روح افزا نام ایک پری نے جو بکاؤلی کی چچا زاد بہن تھی تاج الملوک کو پناہ دی اور سنایا کہ کس طرح یہاں کے دیو نے اسے اس کے ماں باپ سے جدا کر کے قید کر رکھا ہے۔ غرض لاٹھی اور ٹوپی کی مدد سے دونوں یہاں سے اڑ کر روح افزا کے وطن میں جا پہنچے۔ روح افزا کے واپس آ جانے پر گھر گھر خوشیاں ہونے لگیں۔ یہ خبر سن کر جمیلہ بھی اپنی بیٹی بکاؤلی کے ہمراہ مبارک سلامت کے لیے آئی۔ یہاں تاج الملوک اور بکاؤلی کی ملاقات بھی ہو گئی۔ روح افزا کی ماں حسن آرا اور خود روح افزا نے جمیلہ سے کہہ سن کر بکاؤلی اور تاج الملوک کی شادی کرا دی۔ اور دونوں ہنسی خوشی باغِ ارم میں رہنے لگے۔

شہزادہ کو جب وطن کی یاد آئی تو بکاؤلی کو ہمراہ لے کر گلشن نگار میں آیا۔ تھوڑے دنوں کے بعد بکاؤلی کو راجہ اندر کی خدمت میں جانا پڑا۔ تاج الملوک بھی سایہ کی طرح تختِ رواں کے ساتھ تھا۔ اور راجہ اندر کی محفل میں جہاں بکاؤلی ناچتی گاتی تھی برابر اس کے ساتھ رہتا تھا۔ بکاؤلی ڈرتی تھی کہ راجہ کو خبر ہو گئی تو دونوں کو ہلاک کرا دے گا۔ مگر شہزادہ کی ضد سے مجبور تھی۔ جب راجہ بکاؤلی کے گانے سے خوش ہوا تو اس نے کہا کہ آج مانگ جو مانگنا ہے۔ میں تمہاری خواہش پوری کروں گا۔ بکاؤلی نے تاج الملوک کو دکھا کر اس کی فرمائش کی۔ راجہ اندر ایک آدم زاد کو اپنی محفل میں دیکھ کر غضب ناک ہو گیا۔ اس نے بکاؤلی کو بددعا دی جس سے اس کا نصف بدن پتھر کا ہو گیا جو بارہ برس تک رہا۔ شہزادہ بھی دربدر پھرتا رہا۔ جب سنگلدیپ میں آیا تو بکاؤلی کے نصف انسانی جسم سے درد و فراق کی باتیں کیں۔ اس اثنا میں راجہ چتر سین والیٔ سنگلدیپ کی لڑکی چترادت شہزادے پر عاشق ہو گئی مگر وہ نہ مانا۔ آخر جب اس کو چوری کے الزام میں بے گناہ قید کر دیا گیا تو اس نے شادی کا اقرار کر لیا۔ شادی ہو گئی اور ایک عرصہ تک باہم ملتے رہے۔

بارہ برس گزرنے کے بعد جب بکاؤلی نے ایک کسان کے گھر نیا جنم لیا۔ تو تاج الملوک بھی اس دہقان زادی کے حسن کا شہرہ سن کر وہاں پہنچا۔ چونکہ دل پہلے ہی سے ملے ہوئے تھے بغیر کسی تکلیف و تردد کے شادی ہو گئی۔ شادی کے بعد دونوں چترادت کے

عمل میں آسنے۔ اس کو ساتھ سے کر تاج الملوک اپنے وطن گلشن نگار میں پہنچا جہاں دلبر اور محمودہ پہلے ہی سے بال بندھی رہو تھیں۔ تاج الملوک کا وزیر بہرام روح افزا پر عاشق ہو گیا اور آخر بکاؤلی کی سعی سے ان دونوں کی شادی ہو گئی۔ غرض ؎

حاصل ہوئی ان گلوں کو بے خار ۔۔۔ بہر شب زلف صبح رخسار

جس طرح انہیں بہم ملایا ۔۔۔ بچھڑے ہوئے سب ملیں خدایا

اس قصے کے اجزائے ترکیبی کچھ ایسے ہیں کہ اس کو تین حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ پہلا حصہ تاج الملوک اور بکاؤلی کی شادی پر ختم ہوتا ہے۔ ایک حیثیت سے قصہ یہیں ختم ہو گیا ہے۔ وصل کی راہ میں جو مزاحمتیں تھیں وہ عبور کر لی گئی ہیں۔ تمام مشکلات اور مسئلے حل ہو چکے ہیں۔ ہمارے جذبہ استفہام کو کسی بات کا انتظار نہیں رہتا۔ یہاں تک قصے پر فارسی رنگ ہے۔ اس کے بعد دوسرا جزو شروع ہوتا ہے اور بکاؤلی کے دوسرے جنم کے بعد اصلی حالت میں آنے پر ختم ہو جاتا ہے۔ یہ قصہ خالص ہندوستانی ہے۔ اس کے بعد کہانی کو آگے بڑھانے کی کوئی گنجائش نہیں رہتی۔ تیسرا حصہ بہت مختصر ہے۔ اس میں ہیرو اور ہیروئن بھی بدل جاتے ہیں۔ یہاں تاج الملوک اور بکاؤلی کی بجائے بہرام وزیرزادہ اور روح افزا منظر پر آ جاتے ہیں[1]۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ مصنف نے قصے کو دوسرے حصے کے بعد اور بڑھانا چاہا مگر اس سے باسانی ممکن نہ تھا۔ کہ بکاؤلی اور تاج الملوک کو لے کر ہی کچھ اختراع کر سکے۔ اس لیے بہرام اور روح افزا کو قصے کے درمیان لایا گیا۔ یہ حصہ ایک ضمنی کہانی کی حیثیت رکھتا ہے۔ اور اصل کتاب سے بالکل الگ تھلگ معلوم ہوتا ہے۔

ڈاکٹر گیان چند کا خیال[2] ہے کہ اس قصے کے بعض حصے قدیم داستانوں سے ملتے جلتے ہیں۔ مثلاً دلبر بیسوا شہزادے کو گل بکاؤلی کی مہم سے روکنے کے لیے برہمن اور نیور کی حکایت سناتی ہے۔ یہ پنچ تنتر کے دکنی نسخے میں موجود ہے۔ شمالی ہند کے نسخوں میں کچھ اختلاف سے ہے۔

تاج الملوک اپنے بھائیوں کو زندان سے رہا کراتا ہے۔ لیکن وہ اس سے دغا کرتے ہیں۔ یہی الف لیلہ میں شہزادہ خداداد کی کہانی میں ہے۔

پھول یا کسی اور چیز کے آنکھوں سے چھوانے سے بینائی کا عود کر آنا بھی نیا خیال نہیں۔ اس کی ابتدائی مثال حضرت یعقوب علیہ السلام کا قصہ ہے۔

دیوؤں کے ذریعے محل تیار کرانا الہ دین چراغ عرب ہی میں نہیں ہندوستانی کہانیوں میں بھی ملتا ہے۔

گل بکاؤلی میں ایک لڑکی دیو سے جنس تبدیل کر کے مرد ہو جاتی ہے۔ یہ مہا بھارت کے ادھیوگ پرو سے لیا گیا ہے شکھنڈی عورت تھی لیکن مرد کی طرح پرورش کی گئی۔ شادی کے موقع پر وہ جنگل میں گئی اور ایک یکش سے جنس بدل کر مرد ہو گئی۔ طلسمی جنگل کے ایک حوض میں غوطہ لگا کر تاج الملوک عورت ہو جاتا ہے۔ جنس بدلنے کی مثالیں بیتال پچیسی کی چودھویں کہانی میں بھی ملتی ہیں۔ سندباد کی کہانی میں جنس بدلنے کے کنوئیں کا ذکر ہے۔ الف لیلہ کی دوسری کہانیوں میں چشمہ کا پانی پینے سے یا چشمہ میں غوطہ لگانے سے جنس بدلنے

---

[1] اردو کی نثری داستانیں صفحہ ۴۱۳    [2] اردو کی نثری داستانیں صفحہ ۱۶۲ - ۱۶۴

سے دیکھنے بھالنے لگی۔ ناگاہ گل بکاؤلی کی جگہ پر نظر جا پڑی۔ ہرچند بغور دیکھا تھا، کہیں کچھ اس کا نشان نظر نہ آیا۔"

ایک اور نمونہ ملاحظہ ہو:-

"لکھتے ہیں کہ تاج الملوک فقیروں کے بھیس میں اپنے بھائیوں کے پیچھے چلا جا رہا تھا کہ ان کا ارادہ کیا ہے دریافت کرے۔ الغرض وہ جہاں اترے ہوئے تھے۔ وہ بھی آن پہنچا۔ اور ایک کونے میں بیٹھ کر ان کی لن ترانیاں اور جولانیاں جھوٹی جھوٹی سننے لگا۔ آخر رہ نہ سکا۔ سامنے آکر رُو بہ رُو کہنے لگا، آپس میں یہ کیا بے ہودہ باتیں کر رہے ہو۔ اپنا منہ دیکھو، گل بکاؤلی میرے پاس ہے۔ اور اسی وقت اس کو کرتے کھول کر ان دغا بازوں کے سامنے رکھ دیا۔ شہزادے غصے میں آکر بولے بھلا اس کو مان، اگر تیری بات سچی نہ ہو تو ہم جو چاہیں تجھ کو سزا دیں۔ تاج الملوک نے کہا۔ "سانچ کو کیا آنچ۔ بہت بہتر۔"

"جب تاج الملوک سے ان ناعاقبت اندیشوں نے گل بکاؤلی چھین لیا اور وہ بیچارہ دل میں پیچ و تاب کھا کر رہ گیا۔ مثل ہے کہ قہرِ درویش بجانِ درویش۔ پھر کچھ مضمون کے پیچھے پیچھے بعد چند روز کے اپنے باپ کی سرحد میں آیا۔ ایک جنگل جو درختوں کا مسکن تھا اس میں جا پہنچا۔ اور چقماق سے آگ جھاڑ کر حمالہ کے دیئے ہوئے بال کو اس پر رکھ دیا۔ چوتھائی بھی نہ جلا ہوگا کہ وہ اٹھارہ ہزار دیووں سمیت آپہنچی اور تاج الملوک کو فقیروں کے بھیس میں دیکھ کر آگ ہو گئی کہ اے شہزادے میری بیٹی کو کیا کیا اور تو نے اپنا حال کیا بنایا؟ تاج الملوک بولا کہ آپ کی توجہ سے سب خیریت ہے۔ لیکن ایک کام مجھے نہایت ضروری ہے اور اس کی تدبیر مجھ سے نہیں ہو سکتی۔ اس واسطے آپ کو تصدیع دی ہے۔ حمالہ نے کہا کہ اے عیار باتیں نہ بنا۔ وہ کون ہے جلدی کہہ۔ تاج الملوک نے عرض کیا کہ میں چاہتا ہوں کہ یہاں ایک محل اور باغ کہ ہوبہو بکاؤلی کے قصر اور باغ کا سا ہو، بناؤں۔ تم جس طرح جانو جلد بنوا دو۔ وہ بولی اے بیٹا! یہ کتنی بڑی بات ہے مگر میں نے اس باغ اور عمارت کو نہیں دیکھا۔ بھلا بن دیکھے مکان کا نقشہ کس طرح بناؤں اور بنوا دوں۔ تاج الملوک بولا جس طرح میں کہوں اسی طرح بنوا دو۔ حمالہ نے اسی وقت کئی سو دیو لعل بدخشانی کے لیے اور سینکڑوں عقیق یمانی کے لیے اور ہزاروں روپے اور جواہر بیش قیمت کے واسطے ہر چہار طرف بھیجے۔ دیووں نے تین روز کے عرصہ میں جواہرات وغیرہ

کے جابجا تو دے لگا دیئے۔ پھر شہزادہ جس طرح بنانے لگا۔ اسی طرح وہ بنانے لگے۔ پہلے تو دو نیزے مٹی کھود کر پھینک دی اور وہاں زر خالص بھر دیا۔ اور اس طرح قلعہ طلائی پر جڑاؤ عمارتوں کی بنا ڈالی۔ غرض تھوڑے دنوں میں ویسا ہی قصر اور اس طرح کا باغ جواہر نگار جڑاؤ بہتیرے درختوں سمیت اور زبرجد اور یاقوت کے در و دالان عالی شان سامنے آ گئے بیچ میں ان کے ایک حوض مرصع اسی قلعہ کا گلاب سے معمور بنایا۔ پھر ایک مکان میں فرش اسی رنگ کا بچھوایا۔ حاصل یہ کہ جتنا جواہر سونا روپیہ دیو لائے تھے اس میں سے آدھا مکانات کے بنانے میں خرچ ہوا۔ چہ تھائی کارخانہ جات کی تیاری کو دے دیا۔ اور باقی خزانے میں داخل کیا۔"

ان مثالوں سے آپ نے اندازہ لگا لیا ہوگا کہ زبان عام طور پر ہموار نہیں۔ دو تین سطریں سادہ و صاف ہوتی ہیں پھر دو ان میں تشریح ہو جاتی ہیں۔ جن سے روانی مجروح ہوتی ہے اور قدم قدم پر ٹھوکر لگنے کا احساس ہوتا ہے۔

اگرچہ اخلاقی حیثیت سے مشرقی ادب میں اس قصے کا کوئی درجہ نہیں پھر بھی جوئے کی خرابیاں جیسی تاج الملوک کے بھائیوں کو پیش آئیں۔ غیر کفو میں شادی یا محبت کے مصائب جو تاج الملوک اور بکاؤلی پر گزرے۔ جاہلانہ ضد اور نامناسب بے اعتباری کی وجہ ہمارے ہیرو کے ہاتھوں راجہ اندر کے حکم سے بکاؤلی کو سہنی پڑیں۔ بے احتیاطی اور بھید کو محفوظ نہ رکھنے کا نتیجہ جس سے تاج الملوک نے وہ پھول اپنے ہاتھ سے گنوا دیا جس کے لیے اتنی دوڑ دھوپ کی، اتنے ہاتھ پاؤں مارے — اور اتنی سختیاں جھیلی تھیں۔ سب اور ان کے علاوہ اور ایسی باتیں بھی اس کتاب میں موجود ہیں جن کی تفصیل انسانی زندگی میں نہایت سبق آموز ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مصنف تاریکی کو روشنی، عیب کو ہنر، زہر کے پیالے کو شربت کا گلاس کہہ کر پیش کرنے کے آرٹ سے ناواقف ہے۔ وہ بدی کے چہرے پر حسن و زینت کا نقاب ڈال کر اسے پیش نہیں کرتا۔ بلکہ بدی کی جب مصوری کرتا ہے تو ہانک پکار کر کہہ بھی دیتا ہے کہ یہ بدی ہے اس کے فریب میں نہ آنا۔ دیکھئے جب بادشاہ کے چاروں شہزادے ایک بازاری عورت کے پھندے میں پھنس جاتے ہیں اور تاج الملوک انہیں چھڑاتا ہے تو مصنف کا قلم ان واقعات سے یہ نتائج نکالتا ہے:

"اے عزیز! تو نے معلوم کیا کہ یہ میں نے کیا کہا؟ اس بات کا حاصل یہ ہے کہ دل عرش منزل تیرا جو رونق بخش تخت بادشاہی کا اور دیکھنے والا مادہ اور مجرد کا تھا۔ جب اس کی آنکھ اس خلقت ناپاک پر پڑی۔ اس کی بصارت کو زنگ لگا اور دیدۂ روشن تاریک ہو گیا۔ اب اُٹھ اور سرمۂ بینائی ڈھونڈ یعنی گل مراد کی تلاش میں کوشش کر۔ لیکن راہ میں دنیائے عیارہ کی بازی میں کہ تختہ فریب کا دھرا ہوا ہے مشغول نہ ہو جانا۔ مبادا فاحشہ تجھ کو پہلے فریفتہ کر کے بنا دے اور بعد اس کے مکر کی تی اور فریب کے چوہے کی مدد سے اچھا پانسہ

اپنی حسبِ مرضی پھینکے اور اچانک تیرے توکل کا سرمایہ آخر ہو جائے۔ تب تجھ
کو دائم الحبس کر رکھے۔ اگر تو صبر کے نیزے کی اعانت سے اس مکارہ کی بازیٔ طلسم
کو درہم کر دے تو وہ فاحشہ جو بادشاہوں اور گردن کشوں کی ہم نشین ہے تیری
فرماں بردار لونڈی ہو کر چاہے گی کہ تجھ کو اپنے حسن و جمال پر لبھائے۔ پھر اگر تو
اس کے منہ پر الفت سے نگاہ نہ کرے تو یقین ہے کہ گلِ مراد کے دامن پر تیرا
دسترس ہو گا۔

مولانا عبدالماجد دریا بادی نے ایک مقالہ[1] میں قصۂ گل بکاؤلی سے مسائلِ تصوف ڈھونڈ ڈھونڈ کر نکالے ہیں مثلاً۔
تاج الملوک سفر کرتے کرتے سرحدِ ملکِ بکاؤلی تک پہنچا۔ لیکن وہاں پہنچ کر اسے معلوم ہوا کہ قلعہ بکاؤلی جہاں وہ گلِ مراد
پوشیدہ ہے اٹھارہ ہزار دیووں کی حفاظت میں ہے۔ اور سال سال بھر کی مسافت کے مقامات تک ان کی چوکیاں بیٹھی ہوئی ہیں۔ اس کے
علاوہ بے شمار پہرہ دار ہر وقت نگرانی کرتی رہتی ہیں کہ کوئی پرندہ ہوا کے راستے بھی نہ پہنچ سکے۔ نیز چوہوں کا بادشاہ بے حد و حساب لشکر
لیے زمین دوز راستوں کی پاسبانی کرتا رہتا ہے۔ تاج الملوک نے یہاں پہنچ کر ایک قوی ہیکل دیو کو کسی طرح اپنے موافق بنایا اور اس کی
بہن حمالہ کو جو سب دیووں کی سردار تھی ملا لیا۔ یہاں تک کہ اس نے اپنی پروردہ ایک حسین لڑکی محمودہ کو اس کے نکاح میں دے دیا۔ مصنف
ان اسرارِ معرفت کی ترجمانی ان الفاظ میں کرتا ہے:

"اے عزیز! روشنیٔ چشمِ ظاہر بیں کی سات پردوں میں ہے اور تجلیٔ باری تعالیٰ کہ
نورِ دیدۂ اولیا ہے ستر ہزار پردوں میں ہے۔ اگر یہ ارادہ ہے کہ وہ پردے درمیان
سے اٹھیں تو پہلے اس بڑے نگہبان دیوِ نفس کا حجاب بیچ سے اٹھا کر اس کو بس
میں کر کہ وہ تعیین راہ کج روی کو چھوڑ کر محمودہ کے مقام میں پہنچا دے۔ لیکن یہ
بات یاد رکھ کہ اگر دیو سے الٹا کھنچے تو سیدھا پڑے"۔

تزکیۂ نفس اور عرفانِ حق کی اس سے واضح تر تعلیم اور کیا ہو سکتی ہے؟ (معارف جولائی ۱۹۲۰ء صفحہ ۴۰)
تاج الملوک مصائب و آفات کا شکار رہتا ہے۔ طلسمی ٹوپی اور عصا الگ کھو کر سو جاتا ہے۔ سو کر اٹھنے کے بعد ایک حوض
میں نہاتا ہے تو مرد سے عورت بن جاتا ہے۔ طرح طرح کی مصیبتیں جھیلنے کے بعد ایک اور حوض میں غوطہ لگا کر پھر اپنی اصلی حالت پر آتا
ہے۔ یہ طلسماتی کارخانہ داستان نویس کی زبان سے ایک گنجینۂ حقائق و معارف بن جاتا ہے۔ وہ تاج الملوک کی طلسم سے رہائی پر کہتا ہے

"اے یاران! وہ ہر اِحق تعالیٰ نے بنی آدم کے سر پر کرامت کی ٹوپی پہنا کر اور
عظمت کا عصا ہاتھ میں دے کر طلسم گاہ دنیا میں کہ مزرعۂ آخرت ہے عاقبت کی

---

[1] مولانا کا یہ مقالہ پہلے پہل رسالہ "معارف" اعظم گڑھ بابت جولائی ۱۹۲۰ء میں شائع ہوا تھا۔ اب یہی مضمون "تصوف" کے
عنوان سے مضامین عبدالماجد دریا بادی میں صفحہ ۶۹ تا ۸۰ پر طبع ہوا ہے۔

تکمیل کے لیے بھیجا ہے۔ پس انسان کو چاہیے کہ گل اور خار اور آب و سراب خوب
پہچانے۔ ہر ایک باغ کے پھول کو نہ سونگھے۔ ہر ایک ندی سے گھڑا نہ بھرے کہ یہاں
کانٹے گل سے رنگین اثر اور سراب بصورتِ آب ادھر اُدھر ہے۔ اے عزیز! اگر
تو مردِ دنیا کے لیے چشمۂ یہاں میں غوطہ مارے گا مقرر اس کا کلاہ اور عصا کھو دے گا
یہ علم اس بات پر ہے کہ طالبِ دنیا مونث ہیں اور طالبِ مولا مرد ہیں۔ تیرا پیکرِ معانی
جو مانندِ مردِ کامل ہے بصورتِ زنان نقش منتقل ہو جائے گا۔ پس اس وقت پچھتانے
کے سوا کچھ چارہ نہیں۔ چاہیے کہ دم بخود ہو کر بحرِ دریائے ذکرِ الٰہی میں غوطہ مارے
اس کے بعد جو سر اٹھائے گا تو وہی عصا اور وہی ٹوپی سر پر رکھے گا۔"

"اس قسم کی نصائح بہت پاکیزہ اثر رکھتی ہیں اور قصے کو تمثیل کا رنگ عطا کرتی ہیں۔ طویل فہرست کے بعد جب یہ بند آتے ہیں تب معلوم ہوتا ہے کہ یہ قصہ ایک تمثیل ہے۔ جس کی یہ تفسیر ہے۔ ان نصائح سے قصے کی فضا بلند ہوگئی ہے۔ قصے میں انہماک اور استغراق سے ... اس طرح چونک پڑتے ہیں جس طرح کسی دنیا میں پھنسے ہوئے آدمی کو یکایک حکمت کا پیغام دیا جائے۔ اسے اس حالت سے خبردار ... سیدھا راستہ بتایا جائے۔ ان میں وعظ کی خشکی نہیں۔" (اُردو کی نثری داستانیں ص ۴۲۲)

مشہور فرانسیسی فاضل اور ادبِ اُردو کے سرپرست و قدرشناس گارسن دتاسی نے، جو انگریزی عملداری کی ابتدا میں مدت تک ہندوستان میں مقیم رہے، اپنے بعض لکچروں پر مشتمل ایک کتاب لکھی تھی جس کے فرانسیسی نام کا ترجمہ "تاج الملوک و بکاؤلی کے افسانۂ عشق سے صوفیانہ مذہبی نتائج و نکات" ہے۔

قصۂ گل بکاؤلی ہی گلزارِ نسیم کا ماخذ ہے جو پنڈت دیا شنکر نسیم لکھنوی نے ۱۸۳۸ء (۱۲۵۴ھ) میں تصنیف کی۔ اسی قصے سے امانت لکھنوی نے اپنے مشہور ناٹک اندر سبھا کا پلاٹ لیا، جس کی تاریخ تصنیف ۱۸۵۳ء (۱۲۷۰ھ) کے قریب ہے۔ انگریزی میں بھی اس قصے کا ترجمہ ہو چکا ہے بعض دوسرے لوگوں نے بھی اس نام سے کتابیں لکھی ہیں۔ جن سے اس قصے کی ہر دلعزیزی اور مقبولیت کا پتہ چلتا ہے۔

"اگرچہ اس وقت نہال چند یا ان کی کتاب مذہبِ عشق کی کما حقہٗ قدر نہیں کی جاتی۔ کیونکہ نہ تو نہال چند کے طرزِ بیان میں کوئی ایسی خاص دلکشی ہے کہ اُردو پڑھنے والے ہمیشہ اس کے گرویدہ بنے رہیں اور نہ مذہبِ عشق ہی کا قصہ اس زمانے میں لوگوں کی ضیافتِ طبع کا کچھ سامان بہم پہنچا سکتا ہے۔ اب اُردو نے ترقی کے اتنے مدارج طے کر لیے ہیں اور اس میں لٹریچر کا اتنا کافی ذخیرہ فراہم ہو چکا ہے کہ مذہبِ عشق اور اس کے ساتھ کی دیگر کتابوں سے لوگوں کا دلچسپی لینا ممکن نہیں مگر فورٹ ولیم کالج کے اربابِ قلم نے اُردو نثر کی جو شاندار خدمات انجام دی ہیں اور اُردو نثر نویسی کے ابتدائی اور دشوار گذار مراحل کو جن مشکلوں سے طے کر کے آنے والوں کے لیے راستہ صاف کیا ہے وہ ایسی نہیں کہ اُردو پڑھنے والی نسلیں ان کو بھلا دیں۔ ہمارے ان پیشروانِ نثر میں نہال چند بھی ہیں اور اس لحاظ سے توجہ اور مطالعہ کے مستحق ہیں۔ ان کی قدامت ہی ان کی زندگی کے کارنامے کو اہمیت دیتی ہے[1]"

[1] اربابِ نثرِ اُردو از سید محمد ایم اے۔ صفحہ ۲۴۸۔

یہ قصہ یوں تو ایک قسم کا "ونڈر لینڈ" ہے۔ لیکن اس کی تہہ میں تاریخی حقیقت موجود ہے۔ جس کی تشریح مولوی سید احمد دہلوی مرحوم نے اپنی بیش بہا تالیف فرہنگ آصفیہ میں کر دی ہے۔ فرہنگ آصفیہ کی اشاعت سے پہلے بھی بعض بزرگوں نے ہوشنگ آباد اور امرکنٹک کے سرکاری دفتر سے اس کی تصدیق کی ہے۔ اور بھیل کھنڈ کی ایک قدیم تاریخ میں قلعہ امرکنٹک کے حالات پڑھ کر جس کا گل بکاؤلی سے خاص تعلق ہے اس کی بہت کچھ اصلیت معلوم ہو جاتی ہے۔ صوبجات متوسط یعنی جبل پور وغیرہ میں اب بھی ایک خود رو پودا پایا جاتا ہے جو اکثر پانی کے کنارے اُگتا ہے اور اس کے پھول کا عرق آنکھوں میں ڈالنے سے آشوب وغیرہ قسم کی کئی بیماریاں دور ہو جاتی ہیں اس کا نام بکاؤلی ہے۔ جس کی تاریخ سے واقفیت حاصل کرنا بھی دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔

آج سے نصف صدی قبل ایک جماعت قائم ہوئی تھی جس کا نام طلسم بکاؤلی ایکسپلورنگ ایسوسی ایشن تھا۔ اس نے بڑی تحقیق اور چھان بین کے بعد یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچائی تھی کہ یہ قصہ محض فرضی افسانہ نہیں بلکہ ایک سچا واقعہ ہے۔ مگر اس کے مصنف عزت اللہ بنگالی نے رنگ آمیزی اور مبالغہ آرائی سے کام لے کر اس کو بعید از قیاس بنا دیا ہے۔ حالانکہ اس واقعہ کے نقش پا اب تک موجود ہیں چنانچہ باغ بکاؤلی جس کو قصہ میں باغ ارم لکھا ہے اب تک موجود ہے طلسمی قلعہ بکاؤلی جہاں تک کوئی بشر پہنچ نہیں سکا۔ کوسوں لمبی اور بے حد گہری دلدل کے عین وسط میں اس وقت تک قائم ہے۔ بکاؤلی کا تالاب، مندر اور فوارہ گو مرور ایام سے شکستہ اور ریختہ حالت میں ہیں۔ مگر زبان حال سے اپنی قدامت اور اپنے وجود کا ثبوت دینے کے لیے باقی ہیں۔ دلبر بیسوا کے مکان کے کھنڈرات جنہیں یہاں کے باشندے لکھا پتریا کا محل کہتے ہیں۔ زبان حال سے بتا رہے ہیں کہ انہی محلوں میں دلبر بیسوا نے چوسر کھیل کر تاج الملوک کے چاروں بھائیوں کو اپنا غلام بنایا تھا۔ یہ سب نشانات پکار پکار کر کہہ رہے ہیں کہ ؎

ابھی اس راہ سے گزرا ہے کوئی   ۔۔۔   کہے دیتی ہے شوخی نقش پا کی

(کشمیری میگزین جنوری ۱۹۱۰ء صفحہ ۳۳)

امرکنٹک ہندوؤں کا ایک بہت بڑا تیرتھ ہے۔ یہاں سے دریائے نربدا نکلتا ہے۔ اس سے ایک میل مشرق میں ضلع منڈلہ (کمشنری ناگ پور ممالک متوسط) کا علاقہ اور جنوب میں سو میل کے فاصلے پر ضلع بلاس پور کا علاقہ ہے۔ مغرب اور شمال میں ریاست ریواں کی حدیں ملتی ہیں۔ خاص موضع امرکنٹک میں جو خوبصورت قلعہ واقع ہے اس میں پانچ چھ سو پنڈت اور پجاری آباد ہیں۔ امرکنٹک دراصل ایک جنگل ہے جس کے نام پر یہ موضع مشہور ہے۔ اس موضع کے ایک گوشے میں ایک مندر راجہ کرن کے زمانہ کا اب تک موجود ہے جو سمت ۱۵۲ بکرمی میں ریواں کا راجہ تھا۔ ایک دھرم سالہ مہاراجہ اندور نے بنوائی ہے جو آج سے پچاس ساٹھ سال قبل راج پاٹ چھوڑ بیٹھے تھے۔ اس سے مسافروں اور یاتریوں کو بہت آرام ملتا ہے۔

نربدا کے دھانہ پر ایک پختہ تالاب ہے۔ جس کے ایک طرف ایک مندر بھی ہے۔ اس مندر کے نیچے ایک قدرتی چشمہ جاری ہے۔ جس سے تالاب ہر وقت بھرا رہتا ہے۔ تالاب کے مغرب کی طرف ایک اور حوض ہے جس میں پانی قطرہ قطرہ ہو کر داخل ہوتا ہے نربدا کی دھار سے جو حوض سے قریباً چالیس گز کے فاصلہ پر گرتی ہے یہ گھاٹ قدرتی آبشار کا کام دیتی ہے اور نہایت دل فریب سماں پیدا کرتی ہے۔ اس گھاٹ میں قریباً دو میل پہاڑ کی بلندی سے پانی گرتا ہے اس کو کپل دھارا کہتے ہیں۔ اشنان کرنے والے یاتری اس کی دھار اپنے سر پر لیتے ہیں۔ مگر بوڑھے اور کمزور آدمیوں کے لیے اس کی ممانعت ہے۔ تالاب کے چاروں طرف بیراگی اور پجاری

بیٹھے رہتے ہیں۔ یہاں کاتک، رجیت اور ماگھ کے مہینوں میں میلہ لگتا ہے جو کئی ہفتے رہتا ہے۔ اس میں فقیروں اور محتاجوں کو کھانا مہی مدد ہوجاتا ہے۔

سون ندی دریائے نربدا کے دہانے سے دو میل مشرق کی جانب بھارت کے علاقے میں جا نکلتی ہے۔ وہاں سے چکر کاٹ کر ریاست ریواں میں داخل ہوتی ہے اور پھر دریائے گنگا میں جا ملتی ہے۔ اسی سون وادی میں موضع اسکے قریب ایک بہت بڑا سرسبز و شاداب اور مختلف قسم کے خوشبودار پھولوں سے آباد ایک جنگل ہے اس جنگل کو بکاؤلی کا باغ کہتے ہیں۔ اسی جنگل میں ایک درخت ہے جس کے پھول ہلدی کے رنگ کے ہوتے ہیں۔ اسے بکاؤلی کا درخت کہتے ہیں۔ گل بکاؤلی نربدا میں بطور چڑھاوا چڑھتا ہے۔ پنڈتوں کا کہنا ہے کہ گھونچر (جسے پنجابی میں گھنگ منکا کہتے ہیں) کے ساتھ گل بکاؤلی پیس کر اگر آنکھوں میں لگایا جائے تو آنکھوں کا جالا دُور ہوجاتا ہے۔

کتاب تحفۂ خان بہادر میں لکھا ہے اور منشی محمد الدین فوقؔ مرحوم مدیر اخبار کشمیری لاہور نے آج سے پچاس سال قبل اپنے سفر جبل پور میں لوگوں کی زبانی سنا تھا کہ مولوی سید بدر علی تحصیلدار رام نگر (علاقہ ریواں) جہاں تک پہنچ سکے انہوں نے اس علاقہ کی سیر و پیمائش کی مگر دلدل اور خاردار جھاڑیوں کی وجہ سے وہ جنگل میں دور تک نہ جا سکے۔ اگرچہ امرکنٹک ان کی تحصیل میں تھا۔ ان کو آرام و آسائش، سواری اور واقفیت کے تمام ذرائع حاصل تھے۔ اس کے باوجود اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہو سکے۔ البتہ وہ پیپرمنٹ اور بکاؤلی کے کچھ پودے وہاں سے لے آئے جو امتحاناً لگائے گئے۔ پیپرمنٹ کے درخت تو کچھ عرصہ بعد خشک ہوگئے مگر بکاؤلی کے چند درخت ۱۹۰۵ء تک رام نگر میں موجود تھے۔ شاید اب بھی ہوں۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ یہ اصلی بکاؤلی کے درخت نہیں بلکہ وہ درخت ہیں جو ہمسایوں کے اثر یعنی اصلی درخت کی خوشبو سے ایسے ہوگئے ہیں۔ جیسے ہمارے پنجاب میں قصور کی میتھی بہت مشہور ہے جو اصلی تو بہت کم اور صرف ایک آدھ کھیت ہی میں ہوتی ہے۔ لیکن اس کی خوشبو سے دوسری قسم کی میتھی کے کھیت بھی اسی طرح خوشبودار ہو جاتے ہیں۔ ممکن ہے بکاؤلی کے یہ درخت بھی ایسے ہی ہوں۔

خان بہادر مولوی رحمان علی وکیل دربار ریواں مقیم ستنا نے منشی محمد الدین صاحب فوقؔ کو بتایا تھا کہ سید بدر علی تحصیلدار نے بکاؤلی کے بیس پچیس پھول بطور تحفہ میرے پاس بھی بھیجے تھے جن کو میں نے دوستوں میں تقسیم کر دیا تھا۔ وہ پھول زردی مائل اور خوشبودار تھے۔ تجربہ کیا گیا کہ جب کسی کی آنکھ آشوب کرتی تو اس پھول کا عرق ڈالنے سے آرام ہوجاتا۔

گل بکاؤلی کے حالات میں ایک کتاب تاریخ طلسم بکاؤلی بھی مشہور ہے۔ جس میں لکھا ہے کہ امرکنٹک ایک جنگل کا نام ہے جو ایسا وسیع، پرخار، وحشت ناک اور اتنی دُور ہے کہ وہاں کوئی جانے کی جرأت نہیں کر سکتا۔ امرکنٹک ریواں سے بارہ منزل بیان کیا جاتا ہے اس جنگل کی آج تک پیمائش نہیں ہوئی۔ اس کی حدود اضلاع سنبھل، بلاس پور اور منڈلہ سے ملتی ہیں۔ یہ اضلاع جنگل سے بارہ بارہ اور تیرہ تیرہ منزل کے فاصلے پر ہیں۔ اس جنگل میں بے شمار چشمے، درندے، گزندے، شیر، چیتے، ریچھ، بندر اور دیگر آفتیں ہیں۔ اس لیے باغ بکاؤلی تک تو لوگ بروقت پہنچ جاتے ہیں مگر قلعہ بکاؤلی تک کوئی نہیں جا سکتا۔ اور یہ ایک طلسم معلوم ہوتا ہے۔ کہتے ہیں کہ اس قلعہ سے ہر وقت دھواں اُٹھتا رہتا ہے اور دن رات ہیبت ناک آوازیں آتی ہیں۔

قلعہ بکاؤلی کس نے بنایا، کب بنا؟ اس کے متعلق لکھا ہے کہ سمت ۹۵۲ بکرمی سے پہلے دکن کے ایک راجہ نے اپنے چھوٹے

بیٹے مجھوج سے ناراض ہو کر اسے کوہستانی جنگل اور غیر آباد ملک دے کر الگ کر دیا۔ جب راجہ کے گرو کو خبر ہوئی تو اس نے کہا کہ یہ سخت ناانصافی ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ بڑے بیٹے شاستر ہوگ کا ملک ہرگز سرسبز نہ ہوگا اور چھوٹے کا نام ہمیشہ زندہ رہے گا۔

غرض راجہ مجھوج تن بہ تقدیر اپنے حصّہ ملک میں جو اس کی فوج کے لیے بھی کافی نہ تھا، آیا۔ جب اس جنگل میں پہنچا تو اسے رہنے کے لیے کوئی موزوں مقام نہ مل سکا۔ آخر ایک دن وہ اپنے ہمراہیوں کے ساتھ جن میں اکثر باصفی دان اور نجومی تھے۔ امرکنٹک میں پہنچا۔ وہاں اسے ایک بہت بڑا تالاب نظر آیا جس کی وسعت اور گہرائی کی کوئی انتہا نہ تھی۔ مجھوج نے یہ مقام پسند کیا۔ اس کے مشیروں نے اپنے علم اور تدبیر کے زور سے تالاب کے وسط میں ایک قلعہ بنوایا جس میں واقف کار لوگوں کے سوا کوئی جا نہ سکتا تھا۔ قلعہ کے علاوہ مکان اور طلسم آمیز باغات بھی تیار کرائے جو بظاہر انسانی طاقت سے بعید معلوم ہوتے تھے۔

مجھوج راجہ کے گھر اسی قلعہ میں ایک لڑکی پیدا ہوئی جو بہت حسین تھی۔ اور جس کی جنم پتری بنا کر نجومیوں نے اس کے نیک اختر ہونے کی بشارت دی تھی۔ اس لڑکی کے دو نام رکھے گئے۔ ایک تانیب یعنی پرمیشر کی امانت اور دوسرا نربدال جس کے نام پر نربدا مشہور ہے مگر یہ دونوں نام زیادہ مشہور نہ ہوسکے۔ ایک بیراگی نے اس لڑکی کا حسن و جمال دیکھ کر اس کا نام بکاؤلی رکھا جو آج تک مشہور ہے۔

معلوم نہیں تاج الملوک اور بکاؤلی کے عشق و محبت کی داستان فرضی ہے یا اس میں کچھ اصلیت بھی ہے۔ بہرحال بکاؤلی میں کچھ نہ کچھ حقیقت ضرور ہے۔

---

# نذیر احمد کا ذہنی تجزیہ

ڈاکٹر اعجاز حسین

اردو ادب کی تاریخ پر اگر نظر دوڑائیے تو معلوم ہوتا ہے کہ ہر انقلاب میں بڑے ادیب پیدا ہوتے رہے ہیں۔ جب کبھی کسی ہنگامہ خیز واقعات سے دوچار ہونا پڑا ہے تو اردو زبان نے بھی اپنا بہترین کارنامہ یا خاص جوہر دنیا میں پیش کیا ہے یہ شاید اس ماحول کا نتیجہ ہو جو اسے ابتدائی زندگی میں ملا تھا۔ چونکہ اس کی نشوونما اور ادبی حیثیت ہلچل اور ہنگاموں کے درمیان ہوئی ہے اس کو طوفانوں میں مسکرانے کی عادت پڑ گئی ہے۔ اپنی توانائی و رعنائی کا مظاہرہ یہ زبان اس وقت ہمیشہ سے زیادہ بہتر انداز میں کرتی ہے۔ غدر، سودا و جذبہ ایسی ہی حالتوں کی علامتیں ہیں اور جب غدر کا زمانہ آیا اور اس سے سارے ملک میں ایک ہلچل پیدا ہوئی، پرانی قدریں ماضی کے نقاب میں روپوش ہونے لگیں اور نئی قدریں ایک سیلاب کی طرح رونما ہوئیں تو اردو نے بھی متعدد گرانقدر ادیب پیدا کیے۔ سیلاب کے تھمتے ہی سرسید، نذیر احمد، محمد حسین آزاد، حالی اور کئی ایک اہل قلم زبردست دل و دماغ لے کر صفحۂ ادب پر نمایاں ہوئے۔ حالانکہ ان بزرگوں کو قسمت سے وہ ماحول ملا تھا جو صرف انتشار و پراگندگی کا مرقع تھا۔ مگر ایسے ہی عالم میں جو کچھ ان لوگوں نے ادبی کارنامے پیش کیے وہ ہر لحاظ سے قابل قدر اور اہم ثابت ہوئے۔ ان ہی ادبی معماروں میں اپنی تعمیری صلاحیتوں کی بدولت نذیر احمد بھی ایک ممتاز جگہ پر کھڑے ہیں۔ جو ماضی اور حال کی قدروں میں ایک خوشگوار امتزاج پیدا کرنے کی صحت مند فکر کر رہے ہیں۔ نذیر احمد نے کیوں ایک خاص طریقہ سے سوچا اور ایک خاص طریقہ سے لکھا؟ جب ہم اس پر غور کرنے کے لیے تیار ہوتے ہیں تو پہلا سوال ان کے اس ماحول اور تعلیم کا آتا ہے جو ان کی ذہنی نشوونما میں کارفرما تھے۔ یہ سوچنا پڑتا ہے کہ ان کی فکر، طرز تحریر، تخیل کی ساخت میں کیا کیا خاص عناصر، افراد، ادارے، شعوری یا غیر شعوری طور پر اثر انداز ہوئے۔ اس سلسلہ میں سب سے پہلی بات ذہن میں یہ آتی ہے کہ مغلیہ سلطنت اور اس کے ساتھ ساتھ مسلمانوں کا وقار ختم ہو چکا تھا۔ رفتہ رفتہ انگریزوں کی حکومت پوری قوت کے ساتھ ہندوستان بھر میں اپنا اقتدار قائم کر چکی تھی۔ جس نے کچھ دار طبقہ کو یقین دلایا تھا کہ اب عہد ماضی واپس نہیں آ سکتا۔ نئے دور کے نئے حالات سے دوچار ہونا جس کے لیے عمل کی ضرورت ہے۔ خواب دیکھنے اور تعبیروں کے انتظار میں بیٹھے رہنا وقت ضائع کرنا ہے۔ مگر باوجود اس احساس کے کوئی تعمیری پروگرام لوگوں کے ذہن میں نہ تھا۔ مادی ترقی کے پیچھے بھی لوگ مذہب سے چارہ سازی کی امید لگائے تھے۔ اسی میں تمام مسائل کا حل تلاش کرتے تھے۔ اور عہد ماضی کے خواب اور تصور میں جی بہلا کر خوش رہنے کی کوشش کرتے تھے۔ باوجود اس کے کہ انگریز تمام ملک پر چھا گئے تھے کوئی ایک ایسی مرکزی طاقت نہ رہ گئی تھی کہ ان سے لوہا منوا لیتی۔ مگر ذہنی طور

پرلوگ ان کی حکومت، ان کی تہذیب و طرزِ معاشرت سے متنفر تھے۔ اپنے آبا و اجداد کے طریقِ کار کو سراہتے تھے اور ان کے نقشِ قدم پر چلنے کو باعثِ فخر خیال کرتے تھے۔ بدلے ہوئے حالات میں بدل جانے کے لیے تیار نہ تھے اور نہ ان میں حالات کو بدل دینے کی صلاحیت تھی۔ نتیجہ یہ تھا کہ سب ایک ذہنی کش مکش میں مبتلا تھے۔ چونکہ ذہن میں کوئی امنگ نہ تھی۔ اس لیے چار و ناچار وہی سب کچھ کر رہے تھے جو اس دور سے پہلے ہوتا آیا تھا۔ چنانچہ نذیر احمد کی ابتدائی تعلیم بھی مکتب ہی میں ہوئی اور ابتدائی نقوش ذہن پر اپنا وہی اثر ڈال رہے تھے جو ایسے مکتبوں میں پیدا کرتے تھے۔

نذیر احمد ۱۸۳۶ء میں پیدا ہوئے تھے۔ بجنور کا شہر کوئی خاص شہر نہ تھا۔ اور پھر اس کی ایک تحصیل کی ذہنی فضا کا جو عالم اس وقت رہا ہوگا اسے سوچئے اور آخر میں اسی کے ساتھ یہ بھی تصور میں لائیے کہ اس تحصیل کا ایک گاؤں ریہڑ اس زمانہ میں کیسا خطہ رہا ہوگا جہاں نذیر احمد کی ولادت ہوئی تھی۔ ان کے والد سعادت علی کا سلسلہ نسب ایک بڑے بلند پایہ مولوی گھرانے سے ملتا ہے۔ وہ شاہ عبدالغفور اعظم پوری کی اولاد میں سے تھے اور خود بھی ایک خاص علمیت و بزرگی کے مالک تھے یہاں تک کہ ان کا شمار اپنے وقت کے مشاہیر اولیا میں ہوتا تھا۔ علمیت اور مولویت اس خاندان میں دو طرف سے آئی تھی۔ ددھیال کے علاوہ نذیر احمد کی ننھیال کا بھی یہی حال تھا۔ اس میں بھی لوگ بڑے پایہ کے گزرے تھے۔ شاہی زمانہ میں قاضی رہ چکے تھے۔ غرض کہ نذیر احمد کا خاندان دونوں طرف سے مولویوں کا خاندان تھا۔ گھر کی پوری فضا مذہبی تھی۔ اس ماحول میں جو بچہ پیدا ہوا ظاہر ہے کہ اس کی تعلیم و تربیت بھی ویسی ہی ہوئی ہوگی۔ جو وقت کا تقاضا نہیں بلکہ پرانے لوگوں کے ذہن کی کارفرمائی کا نتیجہ رہی ہوگی۔ معلوم نہیں کیا ایسے حالات ہوئے کہ نذیر احمد کے والد کو گاؤں سے شہر آنا پڑا۔ اس وقت نذیر احمد کی عمر صرف چار برس کی بتائی جاتی ہے۔ اس سن میں گاؤں کی تنگ و تیرہ فضا سے نکال کر شہر کی فضا میں بچہ کا آجانا قدرتی امداد بھی جا سکتی ہے۔ جب تعلیم کا وقت آیا تو کسی قدر بدلے ہوئے ماحول سے نذیر احمد کو سابقہ پڑا۔ ابتدائی تعلیم کچھ مکتب میں ہوئی اور کچھ ان کے والد کے ہاتھوں ہوئی۔ یہ سلسلہ ۹ برس کی عمر تک چلتا رہا۔ نذیر احمد فارسی عربی پڑھتے رہے اس کے بعد ایک ڈپٹی کلکٹر مولوی نصراللہ خاں سے نحو، منطق، فلسفہ کا درس لیا۔ کئی سال تک اسی ڈپٹی کلکٹر سے پڑھنے کا سلسلہ قائم رہا۔ ظاہر ہے کہ نذیر احمد کے ذہن میں پڑھنے کے ساتھ ہی سرکاری ملازمت کے جاہ و وقار کا بھی اثر پڑا ہوگا۔ ڈپٹی صاحب کے دنیاوی اعزاز کا نقش غیر شعوری طور پر بچے کے دماغ پر ایک مستقل حیثیت سے بن گیا ہوگا۔ بغیر سوچے سمجھے یہ احساس ہوا ہوگا کہ کاش یہ منصب مجھ کو بھی نصیب ہو وہ اپنے گاؤں بلکہ شہر میں بھی کہاں ڈپٹی کلکٹروں سے بڑے عہدے داروں کو دیکھتے رہے ہوں گے۔ لامحالہ خیال ہوا ہوگا۔ کہ ایک ڈپٹی کلکٹر دنیا کا سب سے بڑا آدمی نہیں تو کافی بڑا افسر ہوتا ہے۔ چونکہ نصراللہ خاں ڈپٹی کلکٹر سے پانچ سال تک فیض حاصل کرتے رہے جس میں علمی اکتساب بھی شامل تھا اس لیے استادی و شاگردی کے رشتہ سے اور بھی عقیدت بڑھ گئی ہوگی۔ ڈپٹی کلکٹری میں دینی و دنیوی دونوں احترام منظر آئے ہوں گے۔ اس لیے سرکاری ملازمت اور ڈپٹی کلکٹر بننے کا شوق خود بخود پیدا ہو گیا ہوگا۔ اس وقت ہندوستانیوں کے لیے ڈپٹی کلکٹری معراج تھی۔ اس سے بڑا عہدہ انگریزوں کے ہاتھ سے ملنا دشوار تھا۔ یہی وجہ ہے کہ ملازمت کا نقطہ عروج اسی نوکری کو نذیر احمد نے سمجھا ہو تو عجب نہیں۔ غالباً اس احساس و تمنا کا نتیجہ تھا کہ آگے چل کر نذیر احمد نے ڈپٹی انسپکٹر مدارس کی جگہ چھوڑ کر تحصیلدار بننے کو باعثِ افتخار سمجھا۔ علم و تعلیم کا اثر تو یہ ہونا چاہیئے تھا کہ زیادہ سے زیادہ وقت و دماغ محکمہ تعلیم ہی کی نذر کرتے لیکن اس محکمہ میں رہ کر وہ اپنے ان جذبات کو مکمل نہ کر سکتے جو نصراللہ خاں ڈپٹی کلکٹر کی صحبت میں پیدا ہو گئے تھے۔ پھر اس کے ساتھ ساتھ جب ہم یہ دیکھتے

[illegible] ایک غریب گھرانے میں پیدا ہوئے تھے عسرت کے ساتھ زندگی بسر ہوتی تھی تو ایک احساس کمتری بھی بچپن میں پیدا ہو گیا ہوگا
[illegible] کتنے ہی سادہ مزاج کیوں نہ رہے ہوں مگر کچھ نہ کچھ طمطراق تو دنیا اور کلکٹر کے دکھانے کے لیے کرنا ہی پڑتا رہا ہوگا اور جہیز
[illegible] کم ملتی رہی ہو گی اس کی آواز نذیر احمد کے کان تک بھی پہنچتی رہی گی۔ اس کو سن کر وہ بھی سوچنے لگتے ہوں گے کہ اتنی بڑی تنخواہ
[illegible] سکتی ہے۔ اپنی غریبی کو دُور کرنے کے لیے ممکن ہے یہیں سے دولت مند بننے کی خواہش کی بنیاد بھی پڑ گئی ہو ایک بات اور
[illegible] میں آتی ہے۔ نہ بچپن میں نذیر احمد نے اپنے باپ کو دنیاوی ترقی کے لیے نمونہ سمجھا ہوگا۔ بلکہ نصر اللہ خاں کو ایسے اعزاز کا مرقع
[illegible] ہوگا۔ کیونکہ علم و خاندانی وقار کی وجہ سے ان کے باپ سعادت علی کی عزت ایک مخصوص طبقہ کرتا رہا ہوگا۔ لیکن یہ عزت
[illegible] آسائش سے بیگانہ تھی تمام عمر ان کے والد نے غریبی میں بسر کی۔ برخلاف اس کے ڈپٹی صاحب پڑھے لکھے آدمی ہوتے ہوئے
[illegible] زندگی کی فکروں سے مستغنی رہے ہوں گے۔ اس لیے نذیر احمد کو بھی خیال ہوا ہوگا کہ علم وہی اچھا ہے جو دین و دنیا دونوں
[illegible] کا ساتھ دے عزت و راحت زندگی بھی پوری ہوتی رہیں، کچھ پیسہ بھی پاس رہے اور لوگ قابلیت سے متاثر بھی ہوتے رہیں۔ یہ ساری
[illegible] ہیں لیکن قیاس بے بنیاد نہیں جب ہم نذیر احمد کے ماضی و مستقبل کا رشتہ ملانے کی کوشش کرتے ہیں تو یہ یقین کرنا پڑتا ہے کہ
[illegible] تک کا سن ایسا ہوتا ہے جب بچہ کی خواہشات ایک شکل اختیار کرنے کی فکر کرتی ہیں۔ اور شعوری یا غیر شعوری طور
[illegible] اپنے ماحول سے متاثر ہوتا ہے۔ نذیر احمد ۹ برس کے سن سے ۱۴ برس کی عمر تک بجنور میں رہے اور ۹ برس کے تھے جب
[illegible] نصر اللہ خاں سے سابقہ پڑا۔ ممکن ہے کہ اس سے پہلے بھی وہ ان کو دیکھتے رہے ہوں یا ان کے تذکرے سنتے رہے ہوں
[illegible] کوئی ثبوت نہیں ملتا۔ اس لیے اس قیاس کو کہ وہ پہلے سے ذہنی طور پر ڈپٹی صاحب سے مرعوب تھے ہم نظرانداز
[illegible] تو بھی پانچ سال کی مدت بچے کو متاثر کرنے کے لیے کسی طرح کم نہیں ہوتی۔ اس لیے ان تمام باتوں کو وہم و گمان سے
[illegible] ٹالا نہیں جا سکتا۔

نذیر احمد کی راہ و زندگی میں سب سے اہم موڑ تو وہ تھا جو ان کو دہلی میں ملا۔ چودہ برس کی عمر میں باپ کے ساتھ نذیر احمد
دلی چلے آئے۔ ان کے باپ چونکہ ایسے خاندان سے تعلق رکھتے تھے جو علم و فضل کا جویا تھا۔ پشت ہا پشت سے گھر میں دولتِ علم
[illegible] کی طرح چلی آئی تھی۔ سب کچھ کھو کے بھی وہ علم سے اپنی اولاد کو محروم نہیں رکھنا چاہتے تھے۔ چنانچہ جب وہ دلی آئے تو غالباً
[illegible] مقصد یہ بھی تھا کہ اپنے ہونہار بچے کو علم سے آراستہ کر دیں۔ غالباً تنگ دستی کی وجہ سے انہوں نے نذیر احمد کو ایک ایسے
مدرسہ میں داخل کرا دیا جو ادھر اُدھر سے روٹیاں مانگ کر طالب علموں کا پیٹ بھرتا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ سعادت علی کو اس سے
[illegible] جگہ نذیر احمد کی تعلیم کے لیے نظر نہ آئی۔ کیونکہ بہتر حالات کے لیے مالی امداد کی بھی ضرورت رہی ہو گی۔ جس کا انتظام غریب
[illegible] نہ کر سکتا ہوگا۔ اس لیے چار و ناچار مولوی عبد الخالق کے سپرد کر کے چلے گئے۔ یہاں جس عالم میں نذیر احمد نے اپنی طالب علمی
کے دن پورے کیے وہ خود نذیر احمد کی زبانی سنیئے:۔

"پڑھنے کے علاوہ میرا کام روٹیاں سمیٹنا بھی تھا۔ صبح ہوئی اور میں چھبری ہاتھ میں لے کر گھر گھر روٹیاں جمع کرنے نکلا کسی
نے رات کی بچی ہوئی دال دے دی کسی نے قیمے کی لگدی ہی رکھ دی۔ کسی نے دو تین سوکھی روٹیوں پر ٹرخا دیا۔ غرض رنگ برنگ
کا کھانا جمع ہو جاتا۔ مسجد کے پاس ہی عبد الخالق صاحب کا مکان تھا۔ اچھے کھاتے پیتے آدمی ہیں ان کے یہاں میرا قدم رکھنا مشکل تھا۔

ادھر میں نے قدم رکھا ادھر ان کی لڑکی نے ٹانگ لی۔ جب تک جیے دو پہر مصالحہ مجھ سے نہ پسوا لیتی نہ گھر سے نکلنے دیتی نہ روٹی کھانے دیتی۔ خدا جانے کہاں سے محلہ بھر کا مصالحہ اٹھا لاتی۔ پیستے پیستے ہاتھوں میں گٹے پڑ گئے تھے۔ جہاں میں نے ہاتھ روکا اور اس نے بٹہ انگلیوں پر مارا۔ معلوم جان ہی نکل جاتی تھی۔ . . . . . بہر حال ہار دھاڑی روز وہاں جانا پڑتا اور روز یہی مصیبت جھیلنی پڑتی۔"

اس واقعہ کو ذہن میں رکھیے اور دوسرا واقعہ جو اسی سے ملتا جلتا ہے اس پر بھی غور کر لیجیے تو نذیر احمد کی ایک مخصوص ذہنیت کی بنیاد و رغبت کا سراغ مل جاتا ہے۔ طالب علمی کے زمانہ میں نذیر احمد کو اپنے استاد مولوی عبدالخالق کے گھر کا کام بھی کرنا پڑتا یہاں تک کہ ان کی خورد سال پوتی کو کھلانا بھی پڑتا۔ اس کو گود میں لے کر ٹہلانا، پھرانا بھی ان کے فرائضِ منصبی میں داخل کیا گیا تھا۔ یہ ستم ظریفی بھی قابلِ دید ہے کہ بعد میں اسی لڑکی سے نذیر احمد کی شادی ہو گئی۔

یہ اور اس قسم کے واقعات اردو کے پہلے ناول نگار کے لیے ادبی ماخذ بن گئے۔ اس کی ذہنیت کے اجزائے ترکیبی کی طرح عمر بھر کارفرما رہے۔ یہیں سے پتہ چلتا ہے کہ کیوں نذیر احمد کو زنانے لٹریچر اور محاورات کا چسکا لگا۔ جو دو چند دس برس کے سن میں ان کا گھروں میں اس طرح جانا کہ معمولی نوکر کے فرائض انجام دینے پڑیں، ظاہر کرتا ہے کہ وہ عورتوں سے بہت قریب ہو گئے تھے۔ کیوں کہ وہ لوگ بغیر کسی تکلف کے ان سے کام لیتی تھیں اور آپس میں جو گفتگو کرتی تھیں اس کو اس وقت کا غریب طالب علم اور مستقبل کا مولانا نذیر احمد سب نقش بہ نقش ذہن میں محفوظ رکھتا تھا۔ آمد و رفت اور بے تکلفی کا سلسلہ شادی کے بعد اور بھی بڑھ گیا تھا۔ علاوہ ازیں اس کے کہ نذیر احمد نے اچھی خاصی علمی قابلیت اس عمر میں حاصل کر لی تھی، وہ بچپن ہی سے بڑے ذہین تھے۔ اور قوتِ حافظہ کے لیے بڑے مشہور تھے۔ اس وقت جو گفتگو مستورات کرتی تھیں ان کو یہ بغیر کسی ارادے کے ذہن میں محفوظ کر لیتے تھے۔ چونکہ مزاج میں شوخی و شرارت بھی کافی تھی اس لیے عورتوں کے اندازِ بیان اور طعن و طنز میں ایک لذت بھی ملی ہو گی۔ بجنور سے آ کر یہاں کی زبان میں کافی فرق ملا ہو گا۔ دہلی کی ٹکسالی زبان اور وہ بھی شریف گھرانوں کی شستہ اور بامحاورہ زبان ایک پڑھے لکھے آدمی کے لیے سرمایۂ نشاط بن گئی ہو گی۔ وہ لڑکی جو ان سے مصالحہ پسواتی تھی اور اگر ان کا ہاتھ رک جاتا تھا تو بٹے سے انگلیاں کچل دیتی تھی ان کے ذہن میں ایک خاص کردار بن کر ہمیشہ کے لیے رہ گئی۔ اس کی اس ستم ظریفی اور بے رحمی پر غصہ بھی آتا رہا ہو گا۔ اور نفرت کی لہریں بھی جذبات میں دوڑ جاتی رہی ہوں گی۔ سوچتے رہتے ہوں گے یہ کھاتے پیتے گھرانے کی لڑکیاں نزاکت و امارت کی وجہ سے خود کام نہیں کرتیں اور جو کام کرتا ہے اس کے ساتھ اتنی بے رحمی کا سلوک کرتی ہیں کہ گویا وہ آدمی نہیں ہوتا۔ نذیر احمد کو محسوس ہوا ہو گا کہ یہ لوگ دولت و امارت کا بے جا فائدہ اٹھاتی ہیں۔ نتیجہ یہ ہے کہ عالمِ انسانیت سے دور ہو جاتی ہیں۔ خود تو انسان رہی نہیں دوسرے غریب لوگوں کو بھی انسان سمجھنے سے قاصر ہیں۔ ان کی بڑائی کا کیا ٹھکانہ! یہ اور اس قسم کے اور بہت سے خیالات ایک ہونہار اور ذہین طالب علم کے دماغ میں آنا ضروری ہیں۔ وہ اپنے حاصل کردہ علم و اخلاق سے لوگوں کو دیکھنا چاہتا ہے کردار کو اس پس منظر میں سوچتا ہے جو اس کو اپنے بزرگوں اور ماحول سے ملا ہے۔ نذیر احمد کے گھر کا ماحول جو کچھ رہا ہو گا اس کی تفصیل تو کسی کو نہیں معلوم مگر قیاس کہتا ہے کہ جب ننھیال ددھیال دونوں طرف سے بزرگان دین کی سرپرستی میں یہ گھرانا پروان چڑھا تھا۔ اور نذیر احمد کے والد بھی خود درویش اور متشرع عالم تھے تو لازمی ہے کہ گھر تک انسانیت، تمیز، تہذیب سب ایک مخصوص انداز کی رہی ہوں گی۔ اس طالب علم نے یہاں کی عورتوں کا اخلاق دیکھ کر کیا سوچا

[illegible] نہ پڑا ہوگا۔ اس کا صحیح اندازہ تو جب ہی ہو سکتا تھا کہ نذیر احمد کی کوئی خود نوشت سوانح عمری ہوتی۔ اور وہ
[illegible] واقعات قلم بند کر گئے ہوتے۔ مگر اس کمی پر بھی آج ہم یہ محسوس کر سکتے ہیں کہ ایک شریف پڑھے لکھے نوجوان کے ذہن میں
[illegible] کے بارے میں اس وقت بھی کیا خیالات ہوتے ہوں گے کیا وہ یہ نہ سوچ سکا ہوگا کہ اگر اس قسم کی لڑکیاں یوں ہی
[illegible] کرانے اور نہیں جلد آباد ہو جاتی ہیں۔ اس لیے ضرورت ہے کہ ایسے افراد کی اصلاح کی جائے۔ نذیر احمد چونکہ غریب
[illegible] کے تھے۔ اس لیے ان کو یہ بھی خیال آتا ہوگا کہ یہ فرق کب [illegible] ایک جگہ تو لڑکے بھی لڑکیوں کے کام کرتے ہیں۔ معاملہ جیسے
[illegible] کرتے ہیں۔ اور دوسری جگہ لڑکیاں شانِ امارت کا مجسمہ بن کر رہ گئی ہیں۔ بزرگوں کی شفقت کی داد بھی نہیں دیتیں۔ اور
[illegible] کرنے کے بجائے [illegible] سے ٹال دیتی ہیں۔

شادی سے پہلے اور شادی کے بعد بھی ان گھروں میں آنا جانا اور عورتوں سے دو چار ہونا نذیر احمد کے لیے ایک
[illegible] ہو گیا۔ جہاں پڑھنے کی بجائے مطالعہ و مشاہدہ کا درس دیا جاتا ہے۔ تصنیف کا مواد فراہم کیا جاتا ہے۔ قلم چلانے سے
[illegible] تربیت ایک خاص نہج پر ہوتی ہے۔ اس مدرسہ میں جوہرِ ذاتی پر جلا ہوتی ہے اور خیال کو کسی نتیجہ پر پہنچنے کا راستہ مل جاتا
ہے۔ نذیر احمد نے گلیوں، گھروں، مدرسوں کی خاک چھان کر اپنی تصنیفات کو قبولِ عام کا شرف دلایا تھا۔ اس لیے ان کے پاس
جو باتیں تھیں۔ ان کی آنکھوں نے بہت کچھ دیکھا تھا اور دماغ نے بہت کچھ سوچا تھا۔ تخیل کی بنیاد خلا میں نہ تھی بلکہ ایک
ٹھوس حقیقت پر قائم تھی جو لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کر لیتی ہے۔ ان حالات میں نذیر احمد مولوی عبدالخالق سے تحصیلِ علوم و
فنون کرتے رہے۔ مولوی صاحب طالب علم کی بردباری، ذہانت اور سعادت مندی سے بے حد متاثر تھے یہاں تک کہ آگے
چل کر اپنی پوتی سے اس ہونہار شاگرد کا نکاح بھی کر دیا۔ یہ وہی لڑکی تھی جس کو نذیر احمد گود میں کھلایا کرتے تھے۔ عمر کا تفاوت
[illegible] تھی لیکن یہ بھی شاگردی و سعادت مندی کی نذر ہو گئی۔ نذیر احمد کی سوانح عمری میں اس قسم کا کوئی اشارہ نہیں ملتا کہ انہوں نے
سن و سال اور طبیعت کے فرق کا لحاظ کر کے اس شادی کے خلاف کوئی احتجاج کیا ہو بلکہ گیارہ ہزار روپیہ جو دین مہر کا مقرر کیا گیا
اس پر بھی راضی ہو گئے۔ حالانکہ ان کی حیثیت اس وقت تک گیارہ سو کی بھی نہ تھی۔ اس واقعہ میں نذیر احمد کے کردار کا ایک ایسا
[illegible] نظر آتا ہے جو بتاتا ہے کہ ان کی طبیعت میں بغاوت کا مادہ نہ تھا اپنی حیثیت کو بلند کرنے کی زیادہ فکر تھی۔ اور باتوں کو
نظر انداز کر جاتے تھے۔ مولوی عبدالخالق کا مرتبہ اس وقت معاشرہ میں کئی لحاظ سے بلند تھا اور نذیر احمد کے محسن و استاد بھی تھے
اس لیے اس رشتہ میں نذیر احمد کو فائدہ بھی زیادہ نظر آیا ہوگا نقصان کم۔ ان کی زندگی سے ہم کو اور بھی مثالیں ایسی ملتی ہیں۔ جن
سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ ذاتی فائدے و عروج کا ہر بات سے زیادہ خیال کرتے تھے اور اگر بغاوت کا عنصر [illegible] ان کے
[illegible] کبھی نظر بھی آتا ہے تو اسی وقت جب ان کے ذاتی فائدے اور واقعات و خیالات میں تصادم ہو۔

یہ بھی عجیب اتفاق ہے کہ ان کی ابتدائی کامیابیوں میں دولت کا زیادہ ہاتھ رہا ہے۔ شادی سے جو ان کا وقار کم ہو گیا
ہو تو اس کا اندازہ قطعی طور پر نہیں کیا جا سکتا لیکن غدر میں ایک میم کی جان بچانے کے عوض میں جو صلہ ملا وہ تو تاریخی واقعہ ہے اس
[illegible] باور کرنے میں کسی کو شک نہ ہونا چاہیے۔ غدر کے بعد اس خدمت کو سرکار نے سراہا اور ان کو ڈپٹی انسپکٹر مدارس الہ آباد مقرر کر
دیا گیا۔ اس واقعہ اور الہ آباد کے قیام نے نذیر احمد کے ذہن و ترقی کے لیے ایک نیا راستہ کھول دیا۔ گورنمنٹ کی نظروں میں نذیر احمد کا جو

وقار ہوا وہ تو اپنی جگہ پر ہے مگر ذہنی طور پر وہ انگریزوں سے قریب ہو گئے۔ اس قربت کا ثبوت یہ ہے کہ الہ آباد میں انہوں نے انگریزی پڑھنی شروع کی۔ اور چونکہ فارسی و عربی زبانوں کی گرامر اور ان کے حسن و قبح سے پوری واقفیت تھی اس لیے انگریزی زبان سے بھی واقفیت بہت جلد حاصل ہو گئی۔ کیونکہ ایک زبان کے جاننے والے کو دوسری زبان جان لینا زیادہ مشکل نہیں ہوتا چنانچہ نذیر احمد نے انگریزی میں بھی اچھی خاصی قابلیت حاصل کر لی۔ قابلیت سے زیادہ انگریزی زبان کی لذت نے ان کو اس قدر متاثر کیا کہ موقع ہو یا نہ ہو وہ لکھتے یا بولتے وقت انگریزی الفاظ اردو زبان میں ٹھونس دیتے تھے۔ اپنے انگریزی پڑھنے کے سلسلہ میں ایک لکچر میں کہتے ہیں :-

" میں ایسے باپ کا بیٹا ہوں کہ دہلی کالج کے پرنسپل نے ہر چند چاہا کہ میں انگریزی پڑھوں، والد مرحوم نے جو ایک غریب آدمی تھے مگر اپنے وقت کے بڑے دین دار۔ صاف کہہ دیا کہ مجھے اس کا مر جانا منظور اس کا بھیک مانگنا قبول مگر انگریزی پڑھنا گوارا نہیں " باپ کا نذیر احمد بے حد احترام کرتے تھے۔ ان کے اس زبردست جذبہ کا بھی ان کو خیال تھا۔ چنانچہ والد کی زندگی میں انہوں نے انگریزی کی طرف رُخ نہیں کیا۔ ان کے انتقال کے کئی سال بعد تک اس وضعداری کو نباہتے رہے۔ ملازمت میں الہ آباد آنے کے بعد انگریزی پڑھنا شروع کی۔ باپ کی ممانعت ترک اولیٰ منظر بظاہر اس اقدام میں ایک طرح کی بغاوت ہے لیکن یہاں بھی ذاتی فائدے کا خیال پیش پیش ہے اور غالباً وہی فائدہ اس بغاوت کا سبب بھی تھا۔ انہوں نے دیکھا کہ بغیر انگریزی جانے ہوئے انگریزوں کی حکومت میں ترقی کرنا محال نہیں تو دشوار ضرور ہے۔ لہٰذا اس زبان کا بھی مطالعہ شروع کر دیا جو ان کے بڑے کام آیا۔ تعزیرات ہند کے ترجمہ سے خوش ہو کر گورنمنٹ نے ان کو تحصیلداری عطا کی اور پھر جلد ہی ڈپٹی کلکٹر بنا دیا۔

علم ہیئت کی ایک کتاب کا ترجمہ ان کی مزید ترقی کا باعث ہوا وہ حیدر آباد بلا لیے گئے اور وہاں پہنچ کر رفتہ رفتہ بورڈ آف ریونیو کے ممبر ہو گئے۔ سترہ سو روپیہ ماہوار تنخواہ ہو گئی۔ ایک اور مثال ایسی ملتی ہے جس سے ہماری اس بات کی تائید ہوتی ہے کہ وہ ذاتی فائدے کے لیے مذہب سے بھی بغاوت کر سکتے تھے۔ سود لینا اسلام میں جرم قرار دیا گیا ہے مگر نذیر احمد اس کے جواز پر اتنا مصر تھے کہ برابر سود لیتے رہے اور شرح بھی مقرر کر لی تھی۔ ایک روپیہ سیکڑہ سود علانیہ لیتے تھے۔ اپنی تصنیف الحقوق و الفرائض میں سود کے جائز ہونے پر بحث کر کے مختلف دلائل و تاویلات سے اس کو حلال ثابت کرنے کی کوشش بھی کی ہے۔ یہ سب باتیں ان کی ذہنیت کا مظاہرہ کرتی ہیں۔ نذیر احمد کے دل و دماغ پر عورتوں کے برتاؤ طرز معاشرت کا غیر معمولی اثر پڑا تھا۔ ان کی صورت و سیرت نے دہلی کی ابتدائی تعلیم و قیام کے زمانے میں ذہن پر نقوش پیدا کیے تھے وہی سب سے پہلے ان کی تصنیفات کا مرکز بنے۔ چنانچہ مراۃ العروس، بنات النعش سب سے پہلے وجود میں آئیں۔ ان کتابوں سے نذیر احمد کی تصنیفی زندگی کی ابتدا ہوتی ہے۔ ان میں جو کچھ لکھا گیا ہے سب مستورات کے بارے میں۔ عورتوں کی زبان ان کے لب و لہجہ میں نشست و برخاست کا مکمل نقشہ ان کی جیتی جاگتی تصویر اگر دیکھنا ہو تو ان کتابوں میں سب کچھ مل جائے گا۔ اس کے پس پشت یہ راز بھی معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے گھریلو زندگی اور عورتوں کا غائر نظر سے مطالعہ کیا تھا۔ ان کی خوبی و خرابی کو ناقد کی طرح دیکھا اور مصلح کی طرح سوچا تھا۔ ان کو ان باتوں میں اتنی لذت ملتی تھی کہ کتاب پر کتاب لکھے جاتے ہیں اور سیری نہیں ہوتی۔ اس انہماک کی ایک وجہ تو یہ تھی کہ ان کا مطالعہ گھروں اور گھر والیوں کے بارے میں وسیع تھا۔ ان کی بول چال میں نذیر احمد کی ادبی پیاس سیراب ہوتی تھی اور دوسری وجہ یہ تھی کہ

دہلی کی زبان ٹکسالی تھی۔ دہلی والے ہی اہلِ زبان سمجھے جاتے تھے۔ نذیر احمد دہلی کے نہ تھے اس لیے احساسِ کمتری تھا۔ وہ دہلی والوں کی صف میں آکر اہلِ زبان میں شمار ہونے کا جذبہ حاوی ہو گیا تھا۔ اس لیے بھی وہ زیادہ سے زیادہ محاورات ضرب الامثال اور روزمرہ اپنی عبارتوں میں پیش کرنے لگے۔ تاکہ یہ سب کو اندازہ ہو جائے کہ مجھے بھی دہلی کی زبان پر اتنا ہی عبور ہے جتنا کسی اور کو ہو سکتا ہے۔ اس احساس کو انہوں نے ضرورت سے زیادہ اہمیت دی۔ یہ محسوس ہوتا ہے کہ زبان و بیان کا سیلاب ان کے ذہن کو بہائے لیے جاتا ہے۔ اور وہ بعض وقت مجبور ہو کر اس میں بہے چلے جاتے ہیں۔ سنبھلنے کی کوشش کرتے ہیں لیکن سنبھل نہیں سکتے ابتذال و رکاکت کلام میں آجاتی ہے۔ مگر ان پر محاورات اور روزمرہ کا ایسا نشہ سوار ہے کہ وہ بے خبر سے معلوم ہوتے ہیں حامد حسن صاحب قادری[1] نے جو اس سلسلے میں مثالیں پیش کی ہیں وہ اس دعویٰ کی بیّن دلیل ہیں ان ہی کو ہم یہاں بطور نمونہ پیش کرنا مناسب سمجھتے ہیں مثلاً الاجتہاد میں تذکرۂ ہجرت میں لکھتے ہیں:۔

"اب تم ان حالات حقہ صحیحہ کو حاضر فی الذہن رکھ کر ٹھنڈے دل سے انصاف سے تجویز کرو کہ پیغمبر صاحب جھوٹا دعویٰ رسالت کر کے کسی مفاد کی توقع کر سکتے تھے۔ اس دعوے سے تو ان کی یہ گت بنائی تھی کہ ؎

جھڑکی تو مدتوں سے مساوات ہو گئی
گالی کبھو نہ دی تھی سو اب بات ہو گئی
باقی ہے مار کھانی تو سن لو گے ایک دن
اس کی گلی میں اپنی یہ اوقات ہو گئی

اس دعوے نے ان کو شہر بدر کرایا۔ (الاجتہاد ص۳۴)

امہات الامہ میں اخلاقِ نبی کریمؐ اور اسبابِ نکاح کے تذکرے میں ہجرت کے متعلق لکھتے ہیں۔

"تقدیریت اور حمایت اور حفاظت نہ ہوتی تو رسالت کی بیل ایک گھڑی بھی منڈھے چڑھنے والی نہ تھی۔ مگر [illegible] کے بھروسہ پر پیغمبر تیرہ برس دشمنوں کے نرغے میں پڑے چھاتی پر مونگ دلوایا کیے۔ یہاں تک کہ آخر کو پائے ثبات جگہ سے اکھڑ گیا اور بھاگ کر مدینے جا پناہ لی"

ان مثالوں کو دیکھ کر کون کہہ سکتا ہے کہ متانت و سنجیدگی کا خون نہیں ہوا۔ چھکے سے شک گئے ان کی یہ گت بنائی، چھاتی پر مونگ دلوایا کیے، پائے ثبات اکھڑ گئے، بھاگ کر ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ یہ فقرے یا محاورے اس عظیم المرتبت ہستی کی شان میں ہیں جس کا نظیر صفحۂ ہستی پر پیدا نہیں ہوا۔ یہ صرف عام مسلمانوں کا عقیدہ نہیں خود نذیر احمد بھی رسالت مآبؐ کا دل سے اتنا ہی احترام کرتے تھے۔ مگر زبان دانی کا غرّہ اور محاورات کا چسکا ساری ذہنیت پر بھوت کی طرح سوار ہو گیا تھا۔ نہ حفظِ مراتب کا خیال اس کو دبا سکتا تھا اور نہ موقع شناسی اس کو اتار سکتی تھی یہ ضرور ہے کہ ان کا دل دھڑکا ہو گا۔ احترام کے جذبہ نے قلم کو روکا ہو گا کہ کس کی شان میں یہ الفاظ استعمال ہو رہے ہیں کس موقع پر ان فقروں اور محاوروں کا صرف ہو رہا ہے مگر زبان دانی کے جوش اور الفاظ کے استعمال

---

[1] داستان تاریخ اردو ص۵۰۹-۵۱۰)

کرنے کا نشہ اس بے اعتدالی سے نہ روک سکا اور اس حد تک مدہوش کر دیا کہ نثری عبارت ناکافی معلوم ہوئی۔ تو چار مصرعے بھی چسپاں کر دیئے۔ حالانکہ اس موقع کے لیے یہ مصرعے نہایت نامناسب تھے۔ اسی سبب سے تکیہ پن کی وجہ سے الفاظ کی طرز تحریر مجروح ہو جاتی ہے۔ کلام میں ناہمواری پیدا ہو جاتی ہے۔ کبھی کبھی یہ محسوس ہوتا ہے کہ بات بلا وجہ بڑھائی جا رہی ہے۔ یہ سب اسی ذہنیت کا نتیجہ ہے جو الفاظ سے عموماً کھیلنے کا ہوتا ہے۔ سب کچھ کہہ جانے پر بھی خیال ہوتا ہے کہ ابھی کچھ نہیں کہا گیا۔ اس لیے کہ مخصوص اندازِ بیان کی تشنگی باقی رہ جاتی ہے اور موضوع ختم ہو جاتا ہے۔

نذیر احمد ایسے دور میں تھے جب انگریزی تمدن کے اثر سے نئی قدریں تشکیل ہو رہی تھیں۔ لوگوں کو ان پر اعتماد ہو چلا تھا۔ انگریز اور یورپ کی ترقی کے راز کو سمجھنے کی کوشش ہندوستان میں ہو رہی تھی۔ ایک خاص طبقہ انگریزی تعلیم یا انگریزی اثر سے متاثر ہو کر اس نتیجے پر پہنچا تھا کہ سائنس کی نئی تحقیقات و معلومات کا مطالعہ کیا جائے ان سے پرانی ذہنیت کو بدلا جائے مذہب کو عقل کی عینک سے دیکھا جائے، توہمات سے کنارہ کیا جائے۔ اور ایسی رسمیں جو مذہب کے نام پر جاری ہیں مگر حقیقتاً خیال نام کی پیداوار ہیں دو قوم و ملک کے لیے زہر ہیں ان سے اجتناب کیا جائے۔ انگریزوں کی ترقی کا ایک بڑا راز تجارت پر منحصر سمجھا گیا۔ اصلاح کے لیے تقریروں اور تحریروں دونوں سے کام لیا جانے لگا۔ دوسرے الفاظ میں یہ سمجھئے کہ نذیر احمد کا دور نئی تخلیقات و تحقیقات سے اثر لے کر اپنی قوم میں بھی ترقی کی روح پھونکنا چاہتا تھا۔ اسی کو ذہنی طور پر آمادہ کرنے کے لیے معلومات کا ذخیرہ مغرب کے خزانہ سے لے کر عوام کے سامنے پیش کرنا چاہتا تھا۔ حالی، سرسید، محمد حسین آزاد اور ان کے مقلد وہم خیال ایسے ہی اصلاح کے علمبردار تھے۔ جس کو جو طبقہ مناسب معلوم ہوا اسی میں تبلیغ کرنے لگا۔ نذیر احمد نے پہلے پہل اس کام کے لیے طبقہ اناث کو اپنی توجہ کا مرکز بنایا۔ انہوں نے اس کام کی تکمیل کے لیے ناول کا انتخاب کیا۔ ناول اُردو ادب کے لیے نئی چیز تھی اس کا نیا پن بھی لذیذ معلوم ہوا ہوگا اور پیامات کی تازگی بھی یا پتی تھی کہ پرانے قصے کہانی کو چھوڑ کر نئی صنف میں باتیں پیش کی جائیں اس لیے نذیر احمد کا یہ اقدام ناول میں اصلاحی مقصد کو پیش کرنے کا خیال بڑی نکتہ رسی پر مبنی تھا۔ بہرحال انہوں نے اصلاحی فریضہ ناول سے شروع کیا۔ اور دوسروں کی طرح نذیر احمد کے پاس بھی کوئی منظم پروگرام ایسا نہ تھا کہ ان کی تخلیق سے تعبیر کیا جائے۔ درحقیقت ان کا ذہنی سرمایہ مغربی تمدن کا پرتو تھا۔ جس میں تقلید زیادہ تھی خلاقی کم۔ بہرحال جو کچھ باتیں ان کی سمجھ میں آئیں اس کو قوم کی بہبود میں صرف کرنا انہوں نے ضروری سمجھا۔ اس میں شک نہیں کہ اس اقدام میں خلوص تھا وہ دل و جان سے چاہتے تھے کہ مسلمان ترقی کریں مادی ترقی کے لیے ان کے نزدیک ضروری تھا کہ شعور میں بھی بلندی آئے قدامت پرستی کے تنگ دائرے سے نکل کر نئے علوم سے متعارف و مانوس ہوں تاکہ نئے راستے اور ان کی قدر و قیمت سمجھ میں آسکے۔ مختلف وجوہ سے نذیر احمد نے عورتوں کو زیادہ کمزور پایا اور مناسب سمجھا کہ ان کو پہلے مضبوط بنایا جا سکے۔ اس لیے ان کی ناولیں مرأۃ العروس اور بنات النعش وجود میں آئیں۔ جن میں علاوہ اور باتوں کے ذہن کی بالیدگی کے لیے سائنس کے مختلف مسائل پر روشنی ڈالی گئی۔ مثلاً بنات النعش میں زمین کی کشش وزن مخصوص، ہوا کا داب، کشش اتصال، مقناطیس، زمین گول ہے۔ اور آفتاب کے گرد گھومتی ہے۔ اور اس قسم کے اور بہت سے عنوانات ہیں۔ جن سے ظاہر ہے کہ ان مسائل کو اس لیے بیان کیا گیا ہے کہ شعور میں عقلی عنصر غالب ہو جائے۔ زندگی کے رشتے منطقی طور پر سمجھ میں آ جائیں۔ مفروضات سے ہٹ کر لوگ حقیقت کی روشنی میں چلنے پھرنے لگیں۔ اور نئی عقل کی توانائی کے ساتھ

آگے بڑھے۔ نذیر احمد نے اپنی ذہنیت پر ایک جگہ خود تبصرہ کیا ہے۔ ان کے الفاظ یہ ہیں۔

"اور اگر میں نے کالج میں نہ پڑھا ہوتا تو میں بتاؤں کیا ہوتا۔ مولوی ہوتا۔ تنگ خیال، متعصب، اہل گھرا، اپنے نفس کے احتساب سے فارغ۔ دوسروں کے عیوب کا متجسس، برخود غلط، مسلمانوں کا نادان دوست۔ تقاضائے وقت کی طرف سے اندھا"

گو وہ مولوی خاندان کے تھے مگر مولویت سے بیزار تھے۔ اسی لیے مولوی کو انہوں نے بہت بُری نظر سے دیکھا۔ صاف معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے بھی اقبال کی طرح سمجھ لیا کہ دین کیا چیز ہے۔ قوموں کی امامت کیا ہے۔ اس کو کیا جانیں یہ بے چارے دو رکعت کے امام

ان کے نزدیک قوم کی رہبری کے لیے اب وہی شخص موزوں ہو سکتا ہے جو ترقی یافتہ دنیا کے حالات و تغیرات سے بخوبی واقف ہو، مذہب کا اصل منشا بھی جانتا ہو، اپنے پر بھی تنقیدی نظر ڈال سکتا ہو، تعصب و تنگ نظری کا شکار نہ ہو۔ مختصر یہ کہ ایسے کردار کا مالک ہو جو زندگی اور مذہب کی اصل حقیقت سے واقف ہو، انسان کو انسان سمجھتا ہو۔

ان مختصر الفاظ میں نذیر احمد نے اپنے دور کے ممتاز لوگوں کی ذہنیت کا جائزہ پیش کر دیا ہے۔ اتفاق سے اس وقت جو سربرآوردہ لوگ قوم کی رہنمائی ادبی محاذ سے کر رہے تھے، ان سب کے مزاج و مذاق کی تعمیر اس اصول کے آئینہ میں نظر آتی ہے۔ سرسید، حالی، آزاد اور نذیر احمد سب اسی نظریہ کے ساتھ راہ تہارت میں گامزن تھے۔ کبھی کسی سے لغزش ہو گئی ہو تو اسے اتفاق پر محمول کیا جا سکتا ہے۔ ورنہ عموماً ان بزرگوں کے سامنے مسلک تھا۔ نذیر احمد کو اصلاح کے سلسلہ میں اتنا شغف تھا کہ وہ بیچ بیچ میں ناصح مشفق معلوم ہونے لگتے ہیں۔ ناولوں میں کردار کی حرکات و سکنات بیان کرتے کرتے خود بیچ میں بول اٹھتے ہیں۔ اور اس شد و مد کے ساتھ برستے جاتے ہیں کہ پورا لکچر دے ڈالتے ہیں۔ نہ ناول کے تکنیک کے مجروح ہونے کا خیال رہ جاتا ہے نہ [illegible] کے تناسب و توازن کا لحاظ [illegible] ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جذبات سے ان کا دم گھٹ رہا ہے۔ [illegible] ان کی حالت غیر ہو جائے گی۔ لکچر [illegible] پہلے تنگ ہو جاتا [illegible] کے پس پشت [illegible] خود نمائی کا جذبہ نمایاں ہے۔ اور یہی جذبہ ان کی تمام ادبی کاوش میں اُبل پڑتا ہے۔ ضرب الامثال و محاورات کی بھرمار اور انگریزی الفاظ کا بے ضرورت و بے محل استعمال ان کی اس ذہنیت کی غمازی کرتا ہے جو [illegible] کے ذوق پر محمول ہے۔

نذیر احمد کے ذہنی پس منظر میں سیاست کا زیادہ دخل نہیں مگر معاشرت اور سیاست میں جو [illegible] ہے وہ کبھی الگ نہیں کیا جا سکتا۔ اس لیے سیاسی مسائل پر بھی ان کے خیالات ملتے ہیں گو دبے دبے ہیں مگر ہیں ضرور۔ ان خیالات کی تہہ میں اتنی معقولیت اور خودداری ہے کہ حیرت ہوتی ہے۔ نہ اس زمانہ میں لوگوں کا سیاسی شعور اتنا بلند تھا جتنا آج ہے۔ نہ آزادیٔ فکر و گفتار آج کے ایسی حاصل تھی۔ مگر پھر بھی انہوں نے مختلف صورتوں سے حاکم و محکوم کے رشتہ پر جو نظر ڈالی ہے وہ اس وقت کے لحاظ سے قابل قدر ہے۔ ایک جگہ ابن الوقت کی زبان سے غدر کے بعد انگریزوں کے مجمع میں کہلواتے ہیں ؎

"انگریزی سلطنت ہمارے ہندوستان کے حق میں ایک پہیلی ہے۔ جس کو اس وقت تک اکثر عوام الناس نہیں بوجھ سکتے۔ تبدیلِ سلطنت یوں بھی کچھ آسان بات نہیں اور پھر ایسا تبدل کہ حاکم و محکوم دونوں میں کسی طرح کی مناسبت نہیں۔ نہ وطن ایک نہ زبان ایک نہ مذہب ایک۔ بس ہندوستانیوں کے حق میں سلطنت کیا بدلی گویا ساری خدائی بدل گئی۔ اگلے تمام ذریعے معطل، ساری لیاقتیں بے کار، کل تدبیریں بے اثر ...... اب ہر ایک منصف مزاج آدمی خیال کر سکتا ہے کہ اس گروہ کو انگریزی عملداری سے ناخوش ہونے اور رہنے کی وجہ معقول

ازواجِ رسولؐ کے بارے میں لکھتے لکھتے الفاظ و محاورات کی بے احتیاطی اور اس ہنسی مذاق سے جو ان کو مرغوب تھا غضب ہو گیا۔ کچھ ایسے نامناسب فقرے لکھ گئے جو ہر لحاظ سے قابلِ اعتراض تھے۔ ان کو پڑھ کر عام بے چینی پیدا ہوئی۔ مسلمانوں کے جذبات نذیر احمد کے خلاف اتنے مشتعل ہوئے کہ ان پر کفر کا فتویٰ لگایا گیا۔ علماء کا اجتماع ہوا اور ان کی کتاب جہاں جہاں بھی ذخیرہ مل سکا سب کو یک جا کر کے آگ لگا دی گئی۔ اس واقعہ نے نذیر احمد پر بڑا سخت اثر ڈالا اس لیے کہ خود تو وہ رسولؐ اور ازواجِ مطہرات سے بڑی عقیدت مندی رکھتے تھے معلوم کتنا باعث ان بزرگوں کے اخلاق و سیرت کی اشاعت پر کیا تھا۔ اور آج ان ہی کو ان بزرگوں کا مخالف سمجھا جا رہا تھا۔ ان کو اس بات کا اتنا صدمہ ہوا کہ اس کے بعد نہ کچھ لکھ سکے نہ زیادہ دن تک جی سکے۔ یہ حادثہ ۱۹۱۱ء میں ہوا۔ ان کا انتقال ۱۹۱۲ء میں ہوا۔

نذیر احمد کی ذہنیت کی تشکیل میں مذہب کا عنصر جزوِ غالب ہے وہ بغیر اس کے تصور نہیں کر سکتے۔ ہر اخلاقی تعلیم میں مذہب کی پاسداری ضروری ہے۔ ان کا خیال تھا کہ مذہب اور اخلاق کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ ایک کو دوسرے سے الگ کرنا ناعاقبت اندیشی بلکہ حماقت ہے۔ توبۃ النصوح کے دیباچہ میں رقم طراز ہیں "نیکی کو مذہب سے جدا کرنا ایسا ہے جیسے کوئی شخص روح کو جسد سے یا بو کو گل سے یا نور کو آفتاب سے یا عرض کو جوہر سے یا ناخن کو گوشت سے علیحدہ یا منفک کرنے کا قصد کرے" گویا ان کے نزدیک مذہب سے الگ ہو کر زندگی اخلاق کے دائرے میں نہیں رہ سکتی۔ دوسرے الفاظ میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ ان کے خیال میں اخلاق کا شیرازہ بغیر مذہب کے قائم نہیں رہ سکتا۔ دنیا کا کوئی اور قانون اس کو راہِ راست پر نہیں رکھ سکتا۔ ان کا ذہنی ارتقاء رسوم و قیود کا سہارا لیے ہوئے ہے جو کچھ دیکھتے یا سنتے چلے آئے ہیں اسی پر اپنی تخیل کا محل تعمیر کرتے ہیں۔ اس سے الگ یا آزاد ہو کر کوئی نیا نظریہ یا فلسفہ نظر ان کے ذہن میں نہیں۔ چنانچہ النصوح کو جب حشر کے میدان میں لے جاتے ہیں اور وہاں کی روداد بیان کرتے ہیں تو خدا کو بشریت اور اس کی جملہ کمزوریوں کو دنیاوی معمولی حاکموں کا چربہ سمجھتے ہیں۔ خدا کے یہاں بھی حوالات دکھاتے ہیں۔ مجرم کے پیچھے فردِ جرم تیار کرتے ہیں۔ گواہوں کی ضرورت ہوتی ہے۔ سوال و جواب کا سلسلہ پیدا کرتے ہیں۔ اور آخر میں عدالتی فیصلے کی طرح خدا بھی اپنا حکم مجرم کو سناتا ہے گویا خداوندِ عالم کی جملہ کارروائیاں ویسی ہی ہوں گی جیسے یہاں کچہریوں میں ہوا کرتی ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان میں جدت و اختراع کا مادہ نہیں۔ البتہ مذہب کی روح کو سمجھ لیا تھا۔ اور جو کچھ سمجھا یا سیکھا تھا اس پر سختی کے ساتھ کاربند تھے۔ اسی کو مشعلِ ہدایت بنا کر تمام دنیاوی تاریکیوں کو دور کرنے کی فکر تمام عمر کرتے رہے۔

خدا رحمت کند ایں عاشقانِ پاک طینت را

---

# ماضی کے ادبِ عالیہ سے متعلق

ممتاز حسین

ایک ایسے زمانے میں جب کہ طبقاتی جنگ بہت تیز ہو جاتی ہے تو جذباتی دفور یا نظریاتی کمزوری کے باعث ادبی پرکھ میں غلطیاں ہوتی رہتی ہیں۔ یہ قصور سیاسی تیز رفتاری کا نہیں ہے کیونکہ سیاست تو تیز ہوتی ہی ہے۔ بورژوا نظام کے تضاد جوں جوں ابھرتے جائیں گے، طبقاتی جنگ کا تیز ہونا لازمی ہے۔ تاریخ کا تقاضا تو انہیں تضاد کو زیادہ ابھارنے اور تیز کرنے ہی کا ہے۔ لیکن جب سماجی ارتقا کے قوانین کا اطلاق بہت بھونڈے اور میکانکی طور سے ادب پر کیا جانے لگتا ہے تو نہ صرف ادب ہی کو نقصان پہنچتا ہے بلکہ انقلابی قوتیں بھی کمزور ہوتی ہیں۔ مارکسی تنقید میں اقتصادی بنیاد کی اولیت اور طبقاتی جنگ، ادبی جانچ پڑتال کا بہترین آلہ ہے۔ لیکن جب اس آلے کو بلا قاعدہ تمام حالات اور علوم کا جائزہ لیے ہوئے میکانکی طور سے استعمال کیا جاتا ہے تو یہی آلہ علم دشمنی اور جہالت کا حربہ بن جاتا ہے۔ اشتراکی انقلاب کے پہلے اور بعد میں نہ صرف روس ہی میں بلکہ اینگلز اور مارکس کے زمانے میں بھی خود جرمنی میں ایسے ناقدین موجود تھے جو مارکسزم کو ایک میکانکی علم بنا کر ماضی کے ادب کو جانچنے کی کوشش کرتے تھے۔ ایسے مواقع پر مارکس اور اینگلز دونوں ہی نے اپنا قلم اٹھایا ہے۔ اسی طرح لینن نے ہرزہ گوؤں کے خلاف نہ صرف بہت کچھ لکھا ہے بلکہ عملی تنقید کے ذریعے ہماری رہنمائی بھی کی ہے۔ ہم کوشش کریں گے کہ اپنے ماضی کے ادب کی کسوٹی بناتے وقت ان کی تعلیمات کو سامنے رکھیں۔ قبل اس کے کہ ایک اتنے بڑے مسئلے کو ہاتھ لگایا جائے میں تمہیداً صرف سماجی ترقی کے مفہوم اور کلاسیکی ادب کے چند بنیادی مسائل کو پیش کروں گا۔

جسے ہم سماجی ترقی کہتے ہیں اس کا تعلق ترقی کے مختلف سمتوں سے ہے۔ معاشی اور سیاسی ترقی کے ساتھ اگر مادی اور ذہنی نقطہ نگاہ اور بنی نوع انسان کی وحدت کا تصور ابھر سکے تو ہمیں سمجھنا چاہیے کہ ابھی ہماری ترقی نہ صرف نامکمل ہی ہے بلکہ اس میں کھوٹ بھی ہے کیونکہ سماجی شعور ایک خلاقانہ قوت ہے جو معاشی بنیادوں پر اثر انداز بھی ہوتی ہے۔ اگر سماجی شعور کی بنیادیں مستحکم نہیں ہیں تو ممکن ہے کہ وہ ہمیں غلط معاشی نظام کی طرف لے جائیں یا موڑ دیں۔ یہی خطرہ ہمیں تصنیفات کے فوری اثر ہی کو دیکھنے تک محدود نہیں رکھتا ہے بلکہ اس کے دیرپا اثرات کا مطالعہ بھی لازم کر دیتا ہے۔ ممکن ہے کسی زمانے کی ادبی تصنیف فوری اثر کے اعتبار سے کمزور ہو لیکن سماجی ترقی میں دیرپا اثرات کی حامل ہو۔ اس حقیقت کا ایک مخالف پہلو بھی ہے۔

یہ بات تو مسلم ہے کہ ادب اور تہذیب کی ترقی طبقاتی سماج میں ہوئی چنانچہ طبقاتی اثرات کی چھاپ تو ادب اور کلچر دونوں

کی پر ہے۔ لیکن جب ہم اس طرح سوچیں تو ہمیں سماجی ترقی کے مفہوم کو بھی اپنے ذہن میں رکھنا چاہیے۔ غلامی کا دور استحصالی نظام
کو وجود میں لانے کے خیال سے ایک بڑا زمانہ تصور کیا جا سکتا ہے۔ لیکن قبائلی نظام کے مقابلے میں اس دور میں انسان نے زیادہ
ترقی کی ہے۔ اس لیے اس دور کا کچھ حصہ ترقی پسندی کا بھی دور رہا ہے۔ یونان کا تمام علم و ادب اسی دور میں بار آور ہوا۔ اس دور کے
علم و ادب نے ترقی اور رجعت دونوں ہی قوتوں کی نمائندگی کی ہے۔ کسی بھی دور کی سب چیزیں ترقی پسند نہیں ہوتی ہیں۔ اور نہ انہیں
تاریخی تقاضوں کا نتیجہ ہی کہہ کر ٹالا جا سکتا ہے۔ ترقی اور رجعت کی روایات پیہم ایک دوسرے کے ساتھ دست و گریباں رہی ہیں۔
ماضی ارتقاً ترقی کی قدیم روایات کو آگے بڑھا کر ایک نئی صورت میں تبدیل کرتا رہا ہے۔ وہ ناقص اور غیر سائنسی روایات کو فسخ بھی کرتا رہا
ہے۔ یہ سلسلہ اس وقت تک قائم ہے۔ اگر بنیادی اعتبار سے دیکھا جائے تو یہ ترقی دو لفظوں میں سمٹ آتی ہے۔ طریقِ پیداوار کو بڑھانے
اور اس سے زیادہ سے زیادہ لوگوں کو فائدہ اٹھانے کا موقع دینے اور انسانیت کو آزاد کرانے کی جد و جہد میں جن قوتوں نے حصہ لیا
ہے انہیں ہم ترقی پسند کہتے ہیں۔ یہ قوتیں مختلف ممالک میں ایک ہی وقت میں اپنے ملکی حالات کے ماتحت مختلف صورتوں میں کام کرتی
رہی ہیں۔ ہم ایک ملک کی مثال کو دوسرے ملک پر یکسانی طور پر لاگو نہیں کر سکتے۔ پھر یہ کہ علم و ادب کا رشتہ معاشی بنیادوں کے
ساتھ طبقاتی نظام میں اتنا براہ راست نہیں رہا ہے جتنا کہ قبائلی نظام میں تھا۔ طبقاتی نظام میں تو ان چیزوں نے اکثر و بیشتر ایک بار
معاشی بنیادوں سے متعین ہو کر اپنی ایک آزاد زندگی بھی اختیار کر لی ہے۔ اکثر ان کی یہ آزادی اتنی مضبوط ہوتی ہے کہ وہ اپنی ترقی کے
مخصوص قانون اور منطق بھی بنا لیتے ہیں۔ ہمیں فکری تحریکوں کو جانچتے وقت نہ صرف طبقاتی جنگ ہی کو دیکھنا ہے بلکہ ان کے تسلسل، منطق
اور قانون کا بھی پتہ چلانا ہے۔ چونکہ فکری تحریکیں ادب پر گہرے اثرات چھوڑتی ہیں۔ اس لیے ان کا مطالعہ معہ ان کی منطق کے بہت
ضروری ہے۔ فکری تحریکیں اس لیے بھی اہم ہیں کہ وہ ایک مخصوص عہد کے ارضی نقطۂ نگاہ اور ادراکِ حقیقت کا بھی پتہ دیتی ہیں۔ ان
کی مدد سے ادب سمجھنے میں بڑی آسانی ہوتی ہے۔ ادب کی تعریف لینن نے نہ صرف اس طرح کی ہے کہ ادب خارجی حقیقت کا آئینہ
ہے بلکہ اس طرح بھی کہ ادب ادراکِ حقیقت میں بڑی مدد بھی کرتا ہے۔ انہیں معنوں میں ادب ہماری جسمانی، ذہنی اور جذباتی زندگی کا ایک
ایسا مرقع ہے جس کی مدد سے کسی بھی زمانے کی تاریخ مرتب کی جا سکتی ہے۔ یہ تاریخ پورے سماج کی زندگی کی تاریخ ہوتی ہے جو حقیقت
میں نئے اور پرانے کی جنگ کی تاریخ ہوتی ہے۔ ترقی پسند ادیب کسی نہ کسی معنی میں نئے کے ساتھ ہوتا ہے۔ اس وقت یہ بھی ضروری
نہیں ہے کہ وہ مکمل طور سے نئے کے ساتھ ہو کیونکہ جس حد تک ایک دور کی متضاد قدروں کی گنجلک تصویر عوام کے ذہنوں میں جھلکتی
ہے ادیب کا ذہن بھی گنجلک رہتا ہے۔ اسی لیے وہ اکثر متضاد باتیں بھی کرتا ہے۔ دیکھنا یہ ہے کہ وہ بنیادی اعتبار سے پرانے کے
خلاف جنگ کر کے کون سی نئی چیزیں لانا چاہتا ہے۔ اگر وہ صرف ماضی کی چیزیں واپس لانے کی کوشش کر رہا ہے تو ہم اسے رجعت
پرست سمجھیں گے۔ خواہ وہ ایک مخصوص عہد کے پرانے پن کے خلاف ہی جنگ کیوں نہ کر رہا ہو۔ میں نے اس چیز کا تذکرہ اس لیے
کیا ہے کہ جب انحطاطی حکمراں طبقہ اپنے کو زندہ رکھنے کی کوشش کرتا ہے تو بہت سے نئے تصورات کو بھی اپناتا ہے لیکن وہ ان
تصورات کو صرف اپنے طبقاتی مفاد کے لیے استعمال کرتا ہے اس کی یہ کوشش اصل میں قدیم کو زندہ رکھنے کی کوشش ہوتی ہے۔ اس کی
واضح مثال اسلامی تاریخ میں امام غزالیؒ کا زمانہ ہے۔ اس وقت اسلام کی شرعی حکومت الخلفاء کی مکمل صورت پذیر تھی۔ شرع اور فقہ کو چاروں
طرف سے حملے ہو رہے تھے۔ دشمنانِ شرع یونانی علوم سے لیس تھے بالآخر امام غزالیؒ کو بھی یونانی علم الکلام کو استعمال کرنا پڑا۔ لیکن امام غزالیؒ

نے اسے جن مقاصد کے لیے استعمال کیا وہ قطعی رجعت پسند تھے۔ اسے مادی ترقی کے بجائے روحانی استدراک کا ذریعہ بنایا گیا یعنی مابعدالطبیعاتی منطق کی راہیں انہیں کی کوششوں سے کھلی ہیں۔ موجودہ دور میں اس کی مثال علامہ اقبالؒ کی فکری کوششیں ہیں۔ علامہ اقبالؒ نے اسلام کی روحانی جمہوریت کو واپس لانے کی کوشش کی ہے۔ اس کوشش میں انہوں نے ان ذرائع کو بھی استعمال کرنا چاہا ہے جن سے یورپ میں ترقی ہوئی تھی۔ لیکن ایسے تمام ذرائع کو وہ اپنے مخصوص مقصد کا پابند بنا دیتے ہیں۔ اور یہی چیز ان کے کلام میں بھی تضاد پیدا کر دیتی ہے کیونکہ مادی ذرائع روحانی مقاصد کے ساتھ ہم نوا نہیں ہو سکتے ہیں۔ اگر انسان عناصر فطرت پر تصرف حاصل کرے گا تو اس کا مقصد صرف مادی ہوگا۔ یہی وہ سبب ہے کہ اقبالؒ کے کلام کے ترقی پسند اجزا ازخود اپنی مخالفت کرنے لگتے ہیں۔ یوں تو علامہ اقبال کا فلسفۂ خودی بڑا جاندار معلوم ہوتا ہے۔ لیکن جب وہ شریعت یعنی نیابت الٰہی کا پابند ہو جاتا ہے تو اس کی بغاوت کی حدود بھی متعین ہو جاتی ہیں۔ ہم ان لوگوں میں سے نہیں ہیں جو شریعت کو ایک سیال تصور بنا کر ہر نئے نظام پر منطبق کر دیتے ہیں۔ شریعت کی نظریاتی بنیادیں بالکل متعین ہیں اور اس کے عمل کی تاریخ ایک لمبے چوڑے دور پر پھیلی ہوئی ہے اگر ہم اسلامی تاریخ کے ایک بہت ہی مختصر سے وقت کو چھوڑ دیں تو یہ ماننا پڑے گا کہ شریعت کو استحصالی طبقے نے استعمال کیا ہے اور جب تفسیریں لکھنے کا وقت آیا تو تمام فقیہوں نے ایسے ہی نکات پیش کیے جن سے حکمران طبقے کی پوزیشن مضبوط ہوئی۔ بالآخر خلافت (دینی ریاست) ایک ایسا ادارہ بن گیا جس کی مخالفت کو ایک مقدس فریضہ بنا لیا گیا۔

شریعت کی مخالفت اسلامی تاریخ کا ایک زبردست کارنامہ ہے۔ اس بغاوت کی ابتدا ان وحدت الوجودی صوفیہ نے کی جو یونان کے فلسفۂ وحدت الوجود سے متاثر تھے۔ یہ فلسفہ افلاطون کا نہیں تھا بلکہ پلوٹینس کا تھا۔ جس نے افلاطون کی عینیت اور دیمو قریطس کی مادیت کو ہم آمیز کرنے کی کوشش کی تھی۔ بغاوت کی اس آواز کو ذوالنون مصری، بایزید بسطامی اور حلاج نے اٹھایا۔ اس کے پیچھے یہ آواز ایک نئی منطق تھی۔ اگر یونانی وحدت الوجود کے فلسفے کو توحید مطلق کے فلسفے پر برتری نہ حاصل ہوئی۔ توحید مطلق کے فلسفے میں مادہ مخلوق ہے اور ایک خاص زمان و مکان کا پابند ہے۔ اس کی ایک ابتدا اور انتہا ہے۔ وہ اپنی حرکت و صورت پذیری میں قادر مطلق نہیں ہے۔ کیونکہ اس کا محرک اور خالق ایک دوسری قوت ہے۔ جس طرح اس قوت نے قوانین فطرت وضع کیے ہیں اسی طرح سماج ( Society ) سوسائٹی کے لیے بھی چند قوانین وضع کر دیے ہیں۔

وحدت الوجود کے فلسفے میں مادہ روح کے ساتھ ہم وجود ہے۔ مادہ بھی روح کے ساتھ ساتھ ابدی اور ازلی ہے۔ مادے کا کوئی خالق نہیں ہے بلکہ مادہ اور روح ایک دوسرے کے لیے جزو لاینفک ہیں۔ اس طرح انسان کا عمل اور ارادہ مشیت ایزدی میں شامل ہو جاتا ہے۔ اگر انسان کسی چیز کی تخلیق یا تخریب کرتا ہے تو اس میں مشیت کو بھی دخل ہے۔ کیونکہ مشیت کا اظہار مادے کے توسط یعنی انسانی عمل ہی کے ذریعے ہو سکتا ہے۔ وحدت الوجودی صوفیوں نے اسی منطق کی بنیاد پر اسلامی اخلاقیات کو سزا و جزا سے آزاد کر کے عمل ہی میں منتقل کر دیا ہے۔ اور ان تمام مذہبی دیواروں کو گرانے کی کوشش کی جو انسانوں کے درمیان کھڑی کر دی گئی تھیں۔ ان اسباب کے ماتحت یہ کچھ تعجب کی بات نہیں ہے کہ صوفی عوام میں بہت مقبول تھے۔ وہ دربار کی زندگی سے گریز کرتے تھے اور انہوں نے اسلامی تاریخ میں دینی ریاست کے قائم ہونے کی مخالفت کی ہے۔ یہ تذکرہ اس لیے کیا گیا ہے کہ صوفیوں نے بظاہر کھل کر کسی عوامی شورش میں حصہ نہیں لیا۔ لیکن عوامی تحریکوں کے ساتھ ان کی ہمدردی بالواسطہ شامل رہی ہے۔

اس کی شاعری میں بہت قوی ہے۔ غالب کا شعر ہے ؎

بروندے کہ مردم شوند انجمن　　　　شود تازہ پیوند جانہا بہ تن

اسی تصور کے باعث ان میں انسان دوستی کا جذبہ بھی بہت شدید تھا۔ لیکن چونکہ وہ مادے کے ارتقاء اور اس کے جدلیاتی عمل سے واقف نہ تھے۔ اس لیے سماجی ارتقاء کو طبقاتی کش مکش میں نہ دیکھ سکے۔ یہ راز تو یورپ میں صنعتی انقلاب کے بعد ہی آشکار ہوا۔ پھر ہم صوفیوں سے اس کی توقع کیونکر کر سکتے ہیں۔

بڑی مضحکہ سی بات ہے۔ لیکن کہہ دینے میں حرج ہی کیا ہے۔ جب کو پہلی دفعہ گوئٹے نے آفاقی ادب کا تصور دیا ہے اور اسے آفاقی ہی سمجھئے کہ گوئٹے وحدت الوجودی بھی تھا۔ اس گوئٹے کے بارے میں اینگلز نے لکھا ہے کہ "گوئٹے خدا کے تصور کے ساتھ کچھ نہیں پاتا تھا اسے تو یہ لفظ ہی کھسا دیتا تھا۔ وہ تو صرف انسانوں ہی کے ساتھ مانوس تھا۔ اس کی یہ انسان دوستی، ادب سے مذہب کو آزاد کر دینے کی کوشش۔ گوئٹے کا یہ سب سے بڑا کارنامہ تھا اس اعتبار سے نہ تو ماضی کے بڑے سے بڑے مصنفین اور نہ شیکسپیئر ہی اس کا ہم پلہ ہے" لیکن میں اسے آفاقی نہیں سمجھتا ہوں۔ کیونکہ فارسی اور اردو ادب میں تو صرف وحدت الوجودی صوفیوں ہی نے خدا کے تصور کو چیلنج کیا ہے۔ میں فیضی اور غالب کے اشعار پیش کرنا نہیں چاہتا ہوں۔ بلکہ میں مولانا روم کا ایک شعر پیش کر رہا ہوں۔ جس کی مدد سے آپ کو وحدت الوجود کا فلسفہ بھی سمجھ میں آ جائے گا ؎

می گفت دریا بال رندِ دل دریدہ
صوفی خدا نہ دارد او نیست آفریدہ

یہاں مولانا نے صاف لفظوں میں وضاحت کر دی ہے کہ چونکہ مادے کا کوئی خالق نہیں ہے۔ اس لیے انسان کا بھی کوئی نہیں ہے۔ یہی منطق حلاج کو انا الحق کی طرف لے گئی۔ اور اس منطق کے باعث کتنے صوفی شعراء عالم بہ بہن کہہ کر خاموش ہو گئے۔ مجھے یہ کہنے میں جھجک نہیں ہے کہ فارسی اور اردو شاعری میں جاگیردارانہ نظام کے زمانے تک انسانی عظمت کے گیت اسی فلسفے کے ماتحت آئے ہیں۔ وہ تمام صوفی شعراء جنہوں نے شریعت کے ہاتھ بیعت کر لی ہے، وہ بھی انسان کی عظمت کے ایک حد تک قائل ہیں لیکن اس سے آگے قدم اٹھانا نہیں چاہتے۔ انہوں نے زیادہ سے زیادہ ایک درمیانی راستہ اصلاح کا اختیار کیا ہے۔ جس حد تک علامہ اقبال حلاج کے فلسفے سے متاثر ہیں انسان کو حریم کبریا میں لا کر کھڑا بھی کیا ہے لیکن جس حد تک وہ امام غزالیؒ اور سرہندیؒ کے تصوف سے متاثر ہیں۔ مادی نقطۂ نگاہ سے انسانی عظمت کی نفی بھی کی ہے۔ توحید مطلق اور وحدت الوجود کے متضاد دھاروں کے ملانے ہی کی کوشش میں علامہ اقبالؒ نے خدائے تعالیٰ کو لامحدود اور محدود دونوں ہی بتایا ہے۔ اور یہی کوشش اجتہاد اور تقلید کے تضاد کو بھی قائم رکھتی ہے۔ ان کا یہ کہنا ہے کہ اجتہاد ترقی کے زمانہ میں کرنا چاہیے اور تقلید انحطاط کے زمانے میں۔ جب بھی ترقی پسند انسانوں کو مقام کبریا بتا کر اسے مخلوق کا منصب بھی دے دیتا ہے تو وہ اسے بندۂ محکوم بنانے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ اس پر مزید روشنی ڈالنے کے لیے میں لینن کی تحریر کا اقتباس پیش کر رہا ہوں: "حقیقت میں یہ خدا کا تصور نہ تھا جس نے بہیمانہ انفرادیت پرستی کو دبایا ہے۔ یہ کام ابتدائی جماعتی زندگی نے کیا ہے۔ خدا کے تصور نے تو ہمیشہ سماجی جذبے کو کمزور کیا ہے ...... خدا کے تصور نے کبھی بھی فرد اور سماج کے رشتے کو مضبوط نہیں ہونے دیا۔ بلکہ مظلوم طبقے کو غلامی کی زنجیروں میں اس عقیدت کے ماتحت جکڑے رکھا کہ حکمراں طبقے پر خدا کا سایہ رہتا ہے۔"

اس میں شبہ نہیں کہ لینن نے جو کچھ لکھا ہے مغرب کی تاریخ کو سامنے رکھ کر لکھا ہے لیکن یہ غلط بھی نہیں ہے کہ ظلِ سبحانی کا تصور۔ کو ہمارے یہاں بھی کارفرما رہا ہے۔ اور یہ تصور۔ توحیدِ مطلق ہی کا جزو بن سکتا ہے۔ وحدت الوجود میں تو اس کی گنجائش ہی نہ تھی۔ لیکن توحیدِ مطلق کے فلسفے سے متاثر ہونے کے بعد تو صوفیوں کے یہاں بھی ولیوں کا ایک سلسلہ قائم ہو گیا تھا جو یا تو سیاست سے کنارہ کش ہو گئے تھے یا پھر ظل اللہ کی مراعات کے محتاج تھے۔ جہاں تک مادی فلسفے کے نقطۂ نگاہ سے دیکھنے کا تعلق ہے توحیدِ مطلق اور وحدت الوجود دونوں ہی عینی فلسفہ ہیں۔ لیکن جاگیردارانہ نظام کی گذشتہ تاریخ میں توحید وجودی نے سیاسی مطلق العنانی۔ اعتقادی کٹر پن اور پاپائی مطلق کے خلاف جو جنگ کی ہم اسے نظر انداز نہیں کر سکتے۔ اس نے اس جنگ میں ادراکِ حقیقت کے لیے محسوسات کی شرط ٹھہرائی چشم و گوش اور کام و دہن کی لذت کو ابتدائی زینہ سمجھا اور شعر و ادب میں محسوسات کی تمام رعنائیوں کو رچایا ہے۔ اس نے مصوری، بت تراشی، رقص، شعر و نغمہ کسی بھی چیز کو ممنوع قرار نہ دیا۔ یہ دوسری بات ہے کہ اس نے ہر چیز کو ایک پردہ بنایا لیکن حقیقت تو یہی ہے کہ پردے کو کبھی اٹھا نہ سکا۔ کیونکہ انسانی دماغ مادے سے ماورا تصورات کو ذہن میں لا ہی نہیں سکتا ہے۔ اگر مشرق میں کچھ لوگ حافظ کے دیوان کا مطالعہ حقیقت کے رنگ میں کرتے ہیں تو اس میں کس کا قصور ہے۔ اگر گوئٹے اور ملٹن نے حافظ کو صرف مجاز ہی کے رنگ میں دیکھا تو علامہ اقبال کو خوش ہونا چاہیے تھا کہ کم از کم دنیا کے ایک حصہ پر افلاطونی گوسفند کی روحانیت کا رنگ نہیں ہے لیکن وہ اس بات سے بھی ملول تھے۔ وہ تو یہی چاہتے تھے کہ حافظ کا مطالعہ صرف مذہبی رنگ میں کیا جائے تاکہ کہیں مغرب اور ایشیائی مسلمان اس کی ایرانی نیگزم کی مخالفت کریں۔ رہ گئی بے ثباتیٔ دنیا کی بات تو اس کی مخالفت تو کوئی بھی ایسا شخص نہیں کر سکتا ہے جو مادے کو مخلوق سمجھتا ہے۔ کیونکہ اگر مادہ مخلوق ہے تو اس کی ایک ابتدا ہے اور انتہا بھی۔ کم از کم اہلِ شریعت کو تو بے ثباتیٔ دنیا کا گلہ کرنا ہی نہیں چاہیے۔ مسلمان صوفیوں میں تو یہ چیز توحیدِ مطلق ہی کے فلسفے کے ماتحت آئی۔ ورنہ وحدت الوجودی آواز تو ہمیشہ یہی رہی ہے "ہم سے پہلے نہ تو ابد ہے اور نہ ہمارے بعد ازل" حلاج

پھر یہ چیز صرف صوفیوں ہی کے ساتھ کیوں منسوب کر دی گئی ہے۔ قصہ یہ ہے کہ ہراکلیتس کے قول کے مطابق وحدت الوجودی بھی اس بات کو مانتے تھے کہ ہر چیز ہے اور نہیں ہے۔ یعنی ہر چیز ایک صورت سے دوسری صورت میں تبدیل ہوتی رہتی ہے ؎

ہر قطعہ پہ چمن کے ٹک غور سے نظر کر — بگڑیں ہزار شکلیں تب پھول یہ بنے ہے (میر)

مت سہل ہمیں جانو پھرتا ہے فلک برسوں — تب خاک کے پردے سے انسان نکلتے ہیں (میر)

سب کہاں کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہو گئیں
خاک میں کیا صورتیں ہوں گی کہ پنہاں ہو گئیں (غالب)

شاید اسی سبب سے بہت سے صوفیوں پر حلولی ہونے کا الزام بھی لگایا گیا۔ لیکن ہراکلیتس کے اس نکتے کو سائنسی طور پر سمجھنے کے لیے نیچرل سائنس کی ضرورت تھی۔ جس سے ایشیا مدتوں تک محروم رہا۔ ناچار تغیر و حرکت کو فنا کے ساتھ ہم معنی کر دیا گیا۔ یہ تو صحیح ہے کہ ہر چیز فنا ہوتی رہتی ہے۔ لیکن وہ ایک نئی صورت میں بدلتی رہتی ہے تسلسل زندگی کو ہے نہ فنا کو۔ یہ نکتہ قیامت اور زمان و مکان کے ارضی و سماوی تقسیم نے بھلا دیا۔ صوفی شعرا بھی اس اختلاط کے شکار ہوئے۔ چنانچہ میر اور غالب دونوں ہی کے یہاں یہ طریقِ کار آتا ہوا نظر آتا ہے۔ دونوں ہی بقا کے راز کو فراموش کر کے فنا کو مقدم کر دیتے ہیں ؎

سے نہیں پیدا ہوتا ہے۔ یونان کا مادی فلسفہ یونان کی ہیلنزم سے پیدا ہوا۔ یورپ میں بھی نشاۃ ثانیہ کی تحریک کے زمانے میں مفکر طبقے اور ادیبوں نے ہیلنزم سے بے تکان عقیدت کا اظہار کیا ہے۔ مادی زندگی کی مسرتوں کو جاری رکھنے کے بغیر مادیت کا نظریہ مستحکم بھی نہیں ہوتا ہے۔

حافظ کے سامنے مادی علوم نہ تھے۔ وہ خود امام غزالیؒ کے ہاتھوں بیعت کر چکے تھے۔ پھر بھی ان کی شاعری میں ایرانی ہیلنزم حقیقت نگاری کے روپ میں ابھر آیا ہے۔ مادی حقیقت نگاری جبکہ حقیقت نگاری کے بغیر وجود میں نہیں آتی ہے۔ حافظ کا یہ بہت بڑا کارنامہ ہے کہ اس نے الہیاتی ذہن کے خشک طریق استدلال کے خلاف بغاوت کر کے جبکہ انتہا حقیقت سے ایرانی ادب کو مالا مال کر دیا۔ کیا یہ شعر رجعت پسندانہ ہے؟

اس موقعہ پر میرے سامنے علامہ اقبالؒ کے وہ اشعار بھی ہیں جو انہوں نے کبھی حافظ کے بارے میں لکھے تھے۔ مجھے موصوف کی اس تنقید سے اتفاق نہیں ہے۔ کیونکہ جہاں تک حافظ کے افلاطونی گوسفند ہونے کا تعلق ہے، ہر وہ شخص افلاطونی گوسفند ہے جو مادے کو مخلوق سمجھتا ہے۔ پھر یہ کون سمجھائے کہ حافظؒ "صہبا گسار" اور مولانا رومیؒ میں کیا فرق ہے۔ کیوں ایک سے خطرے کا اظہار کیا جاتا ہے اور دوسرے کو امام بنایا جاتا ہے کیا اس خیال سے کہ حافظ زیادہ ایرانی اور رنگین ہے۔ تیسری بات اور بھی پیچیدہ نظر آتی ہے۔ علامہ اقبالؒ عرفیؔ کی تتبع کے لیے ہدایت کرتے ہیں اور عرفیؔ حافظ کی شاعری پر ایمان رکھتا ہے ؎

گر خداوندی ہوس داری در اقلیم سخن      بندگیٔ حافظ شیراز می بایست کرد    (عرفیؔ)

ان تمام باتوں میں علامہ اقبالؒ نے ایک بڑی اچھی بات کہی ہے وہ ہے حافظ کی جادو بیانی۔ اس میں شبہ نہیں کہ جہاں اس کا حاصل کرنا مشکل ہے اس کی نعمت خطرناک بھی ہے۔ وہ آنے والی نسلوں کو عمل نگاری سے روکتی ہے۔ انہیں بار بار یاد دلاتی رہی ہے کہ خیالات کو صرف نظم کر دینا ہی شاعری نہیں ہے۔ شعر ایک تخلیقی پیکر ہے جو صورت و معنی کے جدلیاتی طریق کار سے ابھرتا ہے۔

پھر کیا عجب کہ کچھ لوگ حافظ سے اسی طرح متعصب ہو جائیں کہ اگر غزل کے انحطاط پر بات کرنی ہو تو وہ حافظ کا تذکرہ کریں شاید اس لیے کہ ؎

خوشتر آں باشد کہ سرِ دلبراں      گفتہ آید در حدیثِ دیگراں

اب دیکھنا ہے کہ ان غلطیوں کا بنیادی سبب کیا ہے جو ذاتی اغراض و مقاصد سے آزاد ہے۔ پہلی غلطی تو مختلف ممالک کے تاریخی ارتقا کے سمجھنے میں ہوئی ہے۔ مغرب کا تاریخی ارتقا اور وہاں کا طبقاتی شعور ڈائلیکٹیکل تاریخی ارتقا اور طبقاتی شعور سے آگے ہے ہم مغربی تاریخ کے تمام میکانکی طور پر مشرق پر لاگو نہیں کر سکتے اور نہ ہم تاریخ کے مختلف ادوار کو اس طرح خانوں میں تقسیم کر سکتے ہیں کہ گویا ایک کا تعلق دوسرے دور سے تھا ہی نہیں۔ اکثر اوقات ہم میکانکی طور پر غلام تہذیب کی پیٹھ پر جاگیردارانہ نظام اور اس کی پیٹھ پر سرمایہ دارانہ نظام کی اینٹ چنتے ہوئے چلے جاتے ہیں۔ اور ان تینوں دور کو ایک معنی میں ایک عہد ( epoch ) سمجھنے سے قاصر رہتے ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ جہاں تک ذرائع پیداوار اور تہذیب کے مادی وسائل کے بڑھنے اور ترقی کرنے کا تعلق ہے ایک دور کو دوسرے پر برتری حاصل ہے اور یہ بھی سچ ہے کہ غلام کے مقابلے میں حیثیت مزدور اور طبیعت مزدور کے مقابلے میں مل مزدور کی آزادی نسبتاً آگے بڑھتی رہی ہے لیکن ذرائع پیداوار پر ایک مخصوص طبقے کے تصرف حاصل کر لینے سے غلامی کا دور ختم نہیں ہو جاتا ہے۔ تاوقتیکہ وہ طبقہ استحصال کی بنیادوں کو ختم نہ کر دے۔ یہی سبب ہے کہ مارکس نے ان تینوں ادوار کو ایک عہد ( EPOCH ) کے نام سے یاد کیا ہے۔ یہ پورا عہد غلامی کا عہد ہے۔ اس میں استحصال کی شکلیں

تو ضرور بدلتی رہی ہیں لیکن استحصال ختم نہیں ہوا ہے۔ انہیں معنوں میں اشتراکی انقلاب اپنے سے پہلے کے انقلاب سے بہت ہی مختلف ہے یہ فرق ایک بنیادی تبدیلی کا ہے۔ اشتراکی انقلاب کی یہ بنیادی خصوصیت اس طبقاتی شعور کا نتیجہ ہے جسے سرمایہ دارانہ نظام نے بہت ہی تیز کر دیا ہے۔ آج سرمایہ دارانہ نظام سے طبقاتی شعور میں جو تیزی اور تندی ہے اگر اس کی بنیاد پر آپ جاگیردارانہ نظام کے طبقاتی شعور کو جانچنے کی کوشش کریں گے تو آپ کو بڑی ناکامی ہوگی۔ لیکن اس کے یہ معنے نہیں کہ جاگیردارانہ نظام میں طبقاتی جنگ یا طبقاتی شعور نہ تھا۔ اس سے مراد صرف اتنا ہے کہ اس وقت طبقاتی شعور اتنا آگے بڑھا ہوا نہ تھا جتنا کہ آج ہے۔ کیونکہ اس وقت تک لوٹنے والے اور لٹے جانے والے طبقوں کا تضاد اتنا ابھر نہیں پایا تھا۔ جاگیردارانہ نظام کے بہت سے دبے ہوئے تضاد کو سرمایہ دارانہ نظام نے ابھارا ہے اور بہت سے ان نظام کے دبے ہوئے تضاد کو اشتراکی نظام نے ابھارا ہے۔ میں وضاحت کے لیے ہندوستان کی تاریخ سے ایک مثال دینا چاہتا ہوں انگریزوں کے آنے سے پہلے دیہات کی زمینوں پر کسانوں کا قبضہ تھا۔ بلکہ ہر ذرائع پیداوار پر ملکیت انفرادی تھی۔ لیکن وہ اپنی محنت سے بھرپور فائدہ نہیں اٹھا پاتے تھے۔ کیونکہ پیداوار کا ایک تہائی یا چوتھائی حصہ وہ جاگیردار کو بھی دیتے تھے۔ یہاں چونکہ ذرائع پیداوار پر براہ راست تصرف جاگیردار کا نہ تھا۔ اس لیے جاگیرداروں اور کسانوں کا طبقاتی تضاد بھی اتنا شدید نہ تھا جتنا کہ انگریزی راج میں ہوا۔ انگریزوں کے آنے سے یہاں کے طبقاتی تعلقات میں ایک بنیادی تبدیلی پیدا ہوئی۔ انگریزوں نے دیہات کی جماعتی زندگی کو تباہ کر کے زمینیں محصول جمع کرنے والے طبقے یعنی زمینداروں کو دے دیں۔ اب زمینی ذرائع پیداوار پر براہ راست تصرف زمینداروں کا ہے۔ کیونکہ وہ انہیں بے دخل بھی کر سکتا ہے۔ یہی سبب ہے کہ آج ان کی لڑائی آگے بڑھی ہوئی ہے اور ان کا طبقاتی شعور بہت بیدار ہے۔ آج کی سی شعوری آگہی جاگیردارانہ نظام میں نہ تھی۔ لیکن طبقاتی کشمکش تو تھی ہی۔ یہ بات صحیح ہے لیکن اس کشمکش کا اظہار شاہی سیاست میں ہوتا ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ تمام انقلابی عناصر جو جاگیردارانہ نظام کی تہوں میں گھٹتے تھے وہ سب کے سب شاہی طاقت کی طرف راجع ہوتے تھے۔ اور آخر الذکر ان کی طرف راجع ہوتا تھا۔ ایسی صورت میں جب ہم جاگیردارانہ نظام کی سیاست اور طبقاتی شعور کا پتہ چلانے کی کوشش کریں تو ہمیں بادشاہوں کی سیاست کو نظرانداز نہ کر دینا چاہیے۔ یہ راستہ کافی مشکل ہے یہاں سرکھپانے کی ضرورت پڑتی ہے ہمیں جلد بازی میں کسی بھی استحصالی طبقے کے مفکر کی تنقید قبول نہ کرنی چاہیے کیونکہ وہ اپنے مخالف طبقے کی پول کھولنے میں تو بہت ہی کامیاب رہتا ہے۔ لیکن وہ حقیقت کی تہوں تک نہیں پہنچ پاتا ہے۔ اس کا استحصالی رجحان حقیقت تک پہنچنے میں ایک پردہ بن جاتا ہے خیر یہ ایک ضمنی بات ہوئی ورنہ ستم ظریفی تو اس وقت شروع ہوتی ہے جب کہ میر اور غالب کی شاعری میں کسانوں کی بغاوت اور پلاسی کی جنگ کا تذکرہ نہیں ملتا ہے تو انہیں رجعت پرست کہہ کر الگ کر دیا جاتا ہے۔ تاریخ کا یہ میکانکی تصور ہمیں دوسری قسم کی غلط فہمیوں میں مبتلا کر دیتا ہے۔ کبھی کبھی ہم اشتراکی اور فیوڈل نظام کو دو پلڑوں میں رکھ کر موازنہ کرنے لگتے ہیں اور جب فیوڈل کا پلہ ہلکا نظر آتا ہے تو پھر ماضی کی حسین روایات پر بھی حقارت کی نظر ڈالنے لگتے ہیں۔

ماضی کی حسین روایات کو حقارت سے دیکھنے کا یہ جذبہ اصل میں تاریخ کو مٹانے کا جذبہ ہے۔ اور تاریخ کو وہی مٹاتا ہے۔ جس میں کچھ احساس کمتری ہوتا ہے۔ وہ تمام ادیب اور شعراء جو اپنے فن کو اس حد تک چمکا نہیں سکے ہیں کہ اپنے کلام میں بھی ایک ادبی حسن پیدا کر سکیں۔ ماضی کی حسین روایات کو مٹانے کی کوشش کرتے ہیں تاکہ ادبی حسن کا واہمہ ہی ختم ہو جائے۔ پھر تو ناظم کے لیے میدان خالی رہ جاتا ہے۔

کسی خاص ماحول یا موڈ کی ضرورت ہوتی ہے یا نہیں؟"

بظاہر میری زندگی کا خارجی ماحول دوسروں کی زندگی کے خارجی ماحول سے زیادہ مختلف نہیں۔ میرا تعلق وسطی طبقے سے ہے اور اس طبقے کی عام خصوصیتیں اپنی زندگی میں بھی پاتا ہوں۔ اس طبقے کی اچھی بری باتیں خوبیاں اور کمزوریاں اپنی زندگی میں بھی پاتا ہوں اس کے باوجود اپنی ایک انفرادی شخصیت بھی رکھتا ہوں جس کے نمایاں خدوخال ہیں اور جو مجھ کو اپنے ہم چشموں سے ممتاز کرتی ہے بچپن ہی سے میں اپنے بھائی بہنوں سے اپنے کو بہت مختلف پاتا تھا۔ مثلاً میں ان سب سے زیادہ جذباتی تھا۔ اور نفرت غیر معمولی شدت میں اپنے اندر پاتا تھا۔ مانوس چیزیں بھی مجھے حد درجہ مانوس اور حد درجہ عجیب محسوس ہوتی تھیں۔ مناظر قدرت سے میں اتنا متاثر ہوتا تھا کہ میں ان میں کھو جایا کرتا تھا۔ میرے بچپن کی دوستیاں بھی بہت شدید قسم کی ہوتی تھیں۔ بچپن کے کھیل کھلونوں سے بھی اتنی زبردست لگاوٹ محسوس کرتا تھا۔ کہ گھر والے تعجب کرتے تھے۔ اور کبھی کبھی میرا مذاق اڑاتے تھے۔ میری دادی کا کہنا ہے کہ دو تین برس کی عمر ہی سے میں کسی بدصورت مرد یا عورت کی گود میں جانے سے انکار کر دیتا تھا۔ بلکہ یہاں تک ضد کرتا تھا کہ ایسے لوگ گھر میں نہ آنے پائیں۔ اس کی خوب ہنسی اڑتی تھی۔ اور کبھی کبھی اس کے بے تکے چڑایا بھی جاتا تھا۔ نو دس برس کی عمر ہی سے جس لڑکی یا لڑکے، مرد یا عورت کو اپنے نزدیک میں خوبصورت سمجھتا تھا اسے دیکھ کر ایسا محسوس ہوتا تھا کہ میرا جسم بلکہ میری روح پانی کی طرح پگھل کر رہ جائیں گی۔ شعوری طور پر احساس حسن سے برانگیختہ ہونے والی جنسیت میرے اندر سن بلوغ سے پہلے پیدا ہو چکی تھی۔ اس کے ساتھ ساتھ زندگی میں اچھائی، خلوص اور شرافت کی قدریں بھی مجھے غیر معمولی طور پر متاثر کرتی تھیں۔ جن کہانیوں اور واقعات میں ان قدروں کی جھلک دکھائی دے جاتی ان سے میری آنکھوں میں آنسو آ جاتے تھے اگرچہ میرا گھر ایک بھرا گھر تھا اور لوٹ کر سب سے ملتا تھا۔ پھر بھی بچپن ہی سے اپنے اندر ایک احساس تنہائی پاتا تھا۔ لگے ہاتھوں یہ بھی بتا دوں کہ بچپن جو ابتدائی کتابیں پڑھنے کو ملتی تھیں ان کے حسن اسلوب سے میں بہت متاثر ہوتا تھا۔ اور بداسلوبی سے بدمزہ ہوتا تھا۔ اس طرح تیرہ سترہ، اٹھارہ سال کٹ گئے۔ بارہ تیرہ برس کی عمر ہی سے شعر کہنا چاہتا تھا لیکن جیسا پہلے کہہ چکا ہوں کہ میری زندگی جذبات سے بھرپور تھی کہ اس عمر میں مجھے اظہار جذبات کے لیے الفاظ نہیں ملتے تھے۔ اور شعر گوئی کی خواہش گھٹ گھٹ کر رہ جاتی تھی۔ یہ گھٹن میرے لیے بسا اوقات مصیبت بن جاتی تھی۔ اندازاً اٹھارہ برس کی عمر میں میری شادی کر دی گئی۔ میری بیوی کی صورت شکل وہی تھی بلکہ اس سے بھی گئی گذری جو ان لوگوں کی تھی جن کی گود میں جانے سے میں دو تین برس کی عمر میں ہی انکار کر دیا کرتا تھا۔ اور زندگی کی دوسری صلاحیتیں بھی ان پڑھ اناڑی سے میری بیوی میں کم تھیں۔ میری شادی نے میری زندگی کو ایک زندہ موت بنا کر رکھ دیا۔ زندگی کے عذاب جانے کے باوجود میں نے خودکشی نہیں کی نہ پاگل ہوا اور نہ جرائم پیشہ بنا نہ زندگی کی ذمہ داریوں سے دست بردار ہوا۔ [illegible] یہ شدید حسن پرستی کے باوجود زندگی کی شرافت کی جو قدریں مان چکا تھا۔ ان کا میں نے سہارا لیا۔ فرض شناسی نے مجھے برباد ہونے سے بچا لیا۔ یہ ضرور ہوا کہ سال بھر تک مسلسل نیند نہیں آئی اور صحت مستقل طور پر برباد ہو گئی۔ پھر بھی چونکہ علم دوستی کا جوہر بھی مجھ میں تھا اس لیے کالج اور یونیورسٹی کے امتحانوں میں بہت اونچی پوزیشن میں لاتا رہا۔ بی اے کا نتیجہ نکلنے سے پہلے ہی میرے والد منشی پرشاد عبرت گورکھپوری جو شہر کے سب سے بڑے وکیل تھے انتقال فرما گئے اور ایک بڑی گرہستی کے تمام مسائل میرے سر پر آ گئے سی۔ ایس اور آئی۔ سی۔ ایس دونوں کے لیے میرا انتخاب ہو چکا تھا۔ لیکن بددلی اور بےدماغی نے مجھے اتنا داس بنا دیا تھا۔ کہ

دین سے مستعفی ہو گیا۔ ان تکلیف دہ اور کرب آگیں حالات میں میں نے شاعری شروع کی اور بہت آہستہ آہستہ میں اپنی آواز کو پانے لگا ہر داخلی موڑ اور خارجی ماحول تو بچپن ہی میں بن گئے تھے۔ اب جب شاعری شروع کی تو میری یہ کوشش ہوئی کہ اپنی ناکامیوں اور اپنے زخمی احساس کے لیے اشعار کے ذریعے سے مرہم تیار کروں۔ میری زندگی جتنی تلخ ہو چکی تھی اتنے ہی پُر سکون اور مسرت افزا اشعار لکھنا چاہتا تھا ہر بول لکھوں کہ تلخی کو شیرینی میں بدل دیا جاتا تھا۔ عام طور پر رات گئے اشعار کہنا شروع کرتا تھا۔ اور غزل رات ڈھلے ختم ہوتی تھی۔ کبھی کبھی ایسا ہوا ہے کہ ادھر پو پھوٹی اور ادھر غزل کا مقطع ہوا۔

اُجلے اُجلے سے کفن میں سحرِ شامِ فراق
ایک تصویر ہوں میں رات کے کٹ جانے کی

مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ رات کی کیفیتیں اور رات کی رمزیت جس طرح میرے اشعار میں فضا باندھتی ہیں وہ چیز کہیں اور نہیں ملے گی۔ میرے کلام کا ایک حصہ ایسا ہے جس کی بنا پر مجھے شاعرِ نیم شبی کہا جا سکتا ہے۔ مندرجہ بالا شعر کہنے کے پچیس برس بعد میں نے یہ رباعی کہی۔

دن ڈوب گیا تو بات کچھ اور بھی ہے
آنکھ اوجھل واردات کچھ اور بھی ہے
خاموشی و تیرگی و خنکی کے سوا
اے انجم و ماہ رات کچھ اور بھی ہے

"آدھی رات" اور "جھلکیاں" کے عنوان سے میری دو نظمیں رات کی ترجمانی اور مصوری کی مثالیں ہیں۔ ان کے علاوہ میرے سارے کلام میں رات کے متعلق صدہا اشعار اور رباعیاں بکھری ہوئی ملیں گی۔ یہ خط اپنے اس مقطع کے ساتھ ختم کرتا ہوں ؎

فراق دیکھ شبِ غم گدازِ قلبِ نجوم
چھڑا ہوا ہے سکوتِ ابد کا افسانہ

کچھ اور اشعار یاد آ گئے ؎

تاریکیاں چمک گئیں آوازِ درد سے — میری غزل سے رات کی زلفیں سنور گئیں

---

چھڑتے ہی غزل بڑھتے چلے رات کے سائے — آواز مری گیسوئے شب کھول رہی ہے

---

جب سازِ غزل کو چھوتا ہوں راتیں لو دینے لگتی ہیں — ظلمات کے سینے میں ہمدم میں روز چراغاں کرتا ہوں

---

اب دورِ آسماں ہے نہ دورِ حیات ہے — اے دردِ ہجر تو ہی بتا کتنی رات ہے

---

اچھا اب رخصت چاہتا ہوں۔ لیکن رخصت ہونے سے پہلے اتنا پوچھنا چاہتا ہوں، کہ ایکا ایکی آپ کو میرے بچپن اور ذات سے اتنی دلچسپی کیوں پیدا ہو گئی ہے۔ اگر ان باتوں کا صاف صاف جواب دیجئے گا، تو میں بھی صاف گوئی پہ اتر آؤں گا۔

ایک بولتی ہوئی غزل حاضر ہے۔ اپنی رائے سے ضرور اور جلد مطلع فرمائیے گا۔ اس لیے کہ شاعر ہر وقت داد کا بھوکا ہوتا ہے۔ اور مجھے تو میرے فن نے باقی شعراء سے کچھ زیادہ ہی بھوکا بنا دیا ہے۔

آپ کا

فراق

---

کیونکہ میری صحت اب کسی طرح سنبھل نہیں سکتی۔ اگر کچھ دن جیتا بھی رہا تو اسی فکر میں جیتا ہوگا کہ اپنا مجموعۂ کلام اور دیگر تصانیف کسی ایسے ناشر کو سونپ دوں جو میرے اس حاصل زندگی کو ضائع اور ناپید نہ ہونے دے

---

(۲)

بینک روڈ۔ الہ آباد

۲۴ر فروری ۱۹۵۳ء

برادرم۔ تسلیم

کبھی تو آپ بھی میری طرح ڈوب جاتے ہیں اور میں جواب کی راہ تکتا رہتا ہوں۔ لیکن اب کے آپ نے بڑا جواب دیا۔ یوں معلوم ہوتا ہے کہ جیسے پہلے ہی سے جواب لکھ رکھا تھا۔ غزل کی پسندیدگی کا بہت بہت شکریہ! البتہ مجھے آپ کی یہ بات بہت کھٹکی۔ کہ ایک شعر ذہن میں نہیں۔ علامہ اثر لکھنوی صاحب اسے ایک بار پھر پڑھیے، نہ تو اس شعر کو کاٹیے گا اور نہ ہی خارج کیجئے گا۔ مجھے وہ شعر لکھ بھیجئے۔ میں خود اس کی نبض دیکھ لوں گا۔ آپ نے پہلے تو غزل کی بڑی تعریف کی۔ اور میں بڑا خوش ہوا کہ کلام کو میری ہی طرح اور بھی عزیز رکھتے ہیں۔ لیکن مقطع میں سخن گسترانہ بات سے نہ چوکے۔

آپ میرے حالاتِ زندگی سے واقف ہونا چاہتے ہیں، تو میں بھی یہ کوشش کروں گا کہ آپ کی باتوں کا جواب دوں اور اس طرح چار مہینوں کا سکوت اکٹھا توڑ دوں۔

میری زندگی کے داخلی اور خارجی ماحول پر زیادہ نہ سہی کچھ روشنی تو میرے پہلے خط سے پڑی ہوگی۔ اس خط میں کوشش کروں گا کہ کن محرکات و مقاصد کے زیر اثر میں شعر کہتا رہا۔ یہ بھی بتاؤں گا کہ ازدواجی زندگی کے عذاب ہو جانے کے بعد کیا میری کوئی حقیقی زندگی بھی رہی ہے۔ اور اس کا میری شاعری پر کیا اثر رہا ہے — میں شاعری کا ایک مقصد یہ بھی سمجھتا ہوں کہ زندگی کے خوش گوار اور ناخوش گوار حالات و تجربات کا ایک سچا جمالیاتی احساس حاصل کیا جائے۔ زندگی کا ایک وجدانی شعور

وہ آسودگی اور طمانیت عطا کرتا ہے جس کے بغیر زندگی کے دکھ سکھ دونوں نامکمل رہتے ہیں۔ یہی احساس میرے محرکاتِ شعری رہے ہیں۔
اس کے علاوہ ہر قوم کی ایک تاریخ ہوتی ہے، اور اس کا ایک مزاج ہوتا ہے۔ اس کی اجتماعی زندگی کی کچھ بنیادی قدریں ہوتی ہیں۔ پھر تمام
انسانیت کی زندگی بھی تاریخ ہوتی ہے۔ اور اس زندگی کی کچھ ارتقائی قدریں ہوتی ہیں۔ قومی زندگی اور عالمگیر زندگی کی ان قدروں اور
ہندوستان کے کلچر کے مزاج کو اپنی شاعری میں سمونا، ملکی اور عالمی زندگی کے پاکیزہ محرکات کو گویائی عطا کرنا ہی میرا مقصدِ شاعری رہا ہے۔
اردو شاعری میں بہت سے محاسن کے باوصف بہت سی بلند چیزوں اور قدروں کی کمی رہی ہے۔ دو مثالیں دوں گا۔ حالی اور اقبال کی
حالی کا دل بہت نرم ہے۔ نیکی اور شرافت اُن میں کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے۔ لیکن گہرا یا بلند تفکر یا فلسفیانہ دماغ اُن کے یہاں نہیں
ہے۔ یہ چیزیں اقبال کے یہاں بدرجۂ اتم ملتی ہیں۔ لیکن بدنصیبی ہے کہ ایک جنگجوئی کا جذبہ بھی اُن کے یہاں ملتا ہے۔ اور طاقت یا قوت
خواہ کسی طرح کی بھی ہو اس کے لیے ایک اندھی پرستش بھی اقبال کے یہاں ملتی ہے۔ جنگیں جیتنے، ملکوں کو فتح کرنے اور ان پر اسلامی
حکومتیں قائم کر دینے کو اقبال بڑی اہمیت دیتے ہیں۔ ایسے سنگین کو فتحی مزاج کو، تو ان کا کلام پڑھ کر ناگزیر ہو جاتا ہے۔ اسلامی ملت
کے تصور کی زنجیروں میں اُن کی شاعری جکڑی ہوئی ہے۔ شاعری میں میری کوشش بہت دنوں تک تو سماجی یا سیاسی یا وطنی موضوعات
سے الگ رہی اور کافی دنوں تک تو اپنی شاعری میں حسن و عشق ہی کے جادو جگاتا رہا اور اس کی کوشش کرتا رہا کہ جنسیت کو کمزور
کیے بغیر اور افلاطونی محبت یا عشقِ حقیقی سے قطع نظر کر کے جنسیت کو زیادہ سے زیادہ رچا سکوں۔ اور اُسے اُس حد تک مالا مال کر
سکوں۔ عشق کے غم و نشاط اور حسن کے تصور کی تہذیب و تالیف شروع ہی سے میری کوشش تھی۔ عشقیہ شاعری کو سطحیت، تلخی
خشکی، خشونت، مغائرت اور چھچھورے پن سے بچانا۔ اور اس میں زندگی کی اعلیٰ ترین قدریں سمونا ہی میری کوشش رہی ہے۔ مغربی
ادب خصوصاً ورڈس ورتھ کی شاعری اور انگریزی ادب کے دیگر اکابر و مشاہیر کے کارنامے۔ سنسکرت ادب کے کارنامے، فارسی ادب
کے کارنامے۔ مجھے برابر متاثر کرتے رہے ہیں۔ میری اردو شاعری، جذبات و خیالات کے معاملے میں اور معیارِ شاعری کے معاملے
میں جتنی غیر اردو ادب سے متاثر رہی ہے۔ اتنا اردو شاعری سے متاثر نہیں رہی۔ البتہ جہاں تک زبان و بیان کا تعلق ہے۔ میں
اردو شاعری کے مشاہیر سے استفادہ کرتا رہا ہوں۔ پھر بھی اپنی اردو کو اپنے وجدان کے سانچے میں ڈھالتا رہا ہوں۔ اور اس کی
کوشش کرتا رہا ہوں کہ میرے اسلوب میں کتابوں کی زبان کے بدلے زندگی کی اور تاثراتِ زندگی کی زبان جیتی جاگتی شکل میں اُجاگر ہو
پھر کسی کیفیت کو محض مکمل طور پر بیان کر دینا میرا مقصد نہیں رہا۔ قادر الکلامی ایک طرح کا عجزِ بیان ہے۔ کیونکہ ہر کیفیت یا ہر خیال کے
محدود منطقی پہلو کے علاوہ اس کا ایک وجدانی پہلو ہوتا ہے۔ جس کے لیے صراحت کے ساتھ ساتھ اشاریت کی بھی ضرورت ہوتی
ہے۔ اس اشاریت کو اپنے اشعار میں سمونا میرے خاص مقاصدِ شعری میں رہا ہے۔ اس طرف ہمارے اردو کے شعرا کی توجہ بہت
کم رہی ہے۔

جب میں زندگی میں عمل کی حقیقت سے متاثر ہونے لگا تو اس کے ساتھ ساتھ اشتراکیت کا نصب العین بھی سمجھ میں آنے
لگا۔ ۱۹۳۶ء کے بعد سے میری متعدد نظموں، غزلوں اور رباعیوں میں یہ خیالات جگہ پانے لگے۔ اشتراکیت کے فلسفہ میں عمل کے جو معنی
ہیں وہ انسان کی گذشتہ تاریخ کے عمل کے فلسفوں سے بہت مختلف ہیں۔ اب میری کوشش ایسی نظموں میں یہ ہونے لگی کہ مسائل کو عالمگیر
انسانیت کے ارتقا کی روشنی میں پیش کروں۔ محض متکیف ہونا یا زندگی جیسی ہے اُس سے متاثر ہونا، قومی کلچر اور قومی مزاج کے

تصور پر وجد کرنا اسے اب میں نادانی سمجھنے لگا۔ اب دنیا اور زندگی پر وجد کرنے کے بدلے دنیا اور زندگی کو بدلنے کا تصور میرے
اندر کارگر ہونے لگا۔ دنیا کو بدل دینے کے عالمگیر عمل اور عوام عالم کی متحدہ کوششوں کی معنویت، دور رسی اور اس کے وجدا
پہلو کو ادب میں جو فلسفہ اور روشن کرنے کو میں بہت اہمیت دینے لگا۔ پھر بھی مجھے اس کا اعتراف ہے کہ میری زندگی بہت
کچھ جنسیت زدہ رہی ہے اور ہے ـــــ جنسیت سے چھٹکارا پانے کے بدلے میں نے اسے شعوری اور وجدانی طور پر کچھ
بنانے کی کوشش کی ہے۔ میری جنسی زندگی کو اس بات سے نہیں سمجھا جا سکتا کہ میرے کن کن سے تعلقات رہے ہیں۔ ان تعلقات
کو میں نے کس طرح ہضم کیا ہے۔ جنسیت کو کتنا لطیف بنا سکا ہوں، جنسی جذبات و تجربات کو کتنا لطیف اور رنگین بنا سکا ہوں۔ اگر ا
باتوں کا پتہ چلانا ہو تو میری غزلوں، رباعیوں اور عشقیہ نظموں میں ان سوالوں کا جواب ڈھونڈنا چاہیئے۔

میرے زمانے میں مرد اور عورت آزادی سے مل نہیں سکتے تھے اور نہ محبت کر سکتے تھے۔ چوری چھپے کی بات اور
ہے۔ اب بھی تبدیلیٔ حالات کے باوجود صورت حال بہت کچھ یہی ہے۔ اس لیے مجھے کچھ عورتوں کے حسن سے متاثر ہونے کے
موقعے تو ملے ہیں لیکن ان سے عشق برتنے کے موقعے نہیں ملے ہیں یا بہت کم ملے ہیں۔

پاکیزگی جنسی تعلق سے بچنے کا نام نہیں ہے بلکہ اس تعلق کو وجدانیت اور جمالیاتی صفات سے متصف کرنے کا نام ہے
جو چیز اس محبت کو بلند کرتی ہے وہ وہی ہے جو معمولی جانوروں کی جنسی زندگی اور جنسی تعلقات سے یا معمولی آدمیوں کی جنسی
زندگی اور جنسی تعلقات سے ایک حساس اور رچے ہوئے دل و دماغ والے انسان کی جنسی زندگی کو داخلی طور پر مختلف بنا
دیتی ہے۔ جب جنسی جذبات کسی شخص کی پوری شخصیت میں حلول کر جائیں۔ اور اس کے مستقل کردار کا جزو بن جائیں۔ اور جب جذ
خواہش کے مقابلے میں احساس جمال بہت زیادہ بڑھ جائے اور بہت زیادہ گہرا ہو جائے، تب جنسیت عشق کا مرتبہ حاصل
کر لیتی ہے ـــ کیا میرا عشقیہ کلام آپ کو یہ احساس کراتا ہے کہ جنسیت اپنی تمام کثافتوں سے پاک ہو کر میرے شعور اور
جزو لطیف بن گئی ہے؟

معاف کرنا میں نے اس خط میں خواہ مخواہ "خطیبانہ رنگ" اختیار کر لیا۔ آپ تو بعض اوقات ایسی الٹی سیدھی با
کر دیتے ہیں جو ہم نازک مزاجوں پر گراں گزرتی ہیں۔ اگر آپ پر میرا یہ لکھنا گراں گزرا تو آپ سے معذرت چاہنے
بھی تکلف آئے گا۔

یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ آپ مجھے لاہور بلائیں اور میں نہ آؤں۔ البتہ جوش کا وعدہ میں نہیں کرتا۔ آپ ان سے براہ راست
خط و کتابت کریں۔ میں بھی لقمہ دے دوں گا۔ اور آپ کس کس کو بلا رہے ہیں۔

آپ کا
فراق

(۴)

پٹ جنگ روڈ، الہ آباد

یکم مارچ ۱۹۵۳ء

برادرم۔ تسلیم۔

آپ کا طویل خط ملا، شکر ہے کہ آپ دوسری اشاروں سے تو نکلے۔ یا تو قائل ہو جیئے یا کیجیے، بھلا یہ کیا بات ہوئی کہ صاحب میں آپ کی سیدھی سیدھی باتوں پر ایمان لانے کے لیے تیار نہیں، میری باتوں پر بے شک ایمان نہ لایئے۔ لیکن مجھے قائل کرنے کی کوشش نہ کیجیے، ورنہ میں آپ کے جوابوں میں الجھ جاؤں گا۔ اور بات آگے بڑھ جائے گی۔ اور پھر آپ مجھے یہ طعنہ دینے بیٹھ جائیں گے کہ میں الفاظ کے جادو سے قائل کرنا چاہتا ہوں۔ حالانکہ میں جانتا ہوں کہ ایڈیٹروں کو تو خدا بھی قائل نہیں کر سکتا (خدا کا لفظ محاورے کے لیے لایا ہوں) اور میں تو ایک شاعر ہوں۔

اچھا ان باتوں کو چھوڑیئے اور یہ دیکھیے کہ مجھے پچھلے خطوں میں اپنے نفسیاتی تجزیہ کی دیانت دارانہ کوشش میں ہفت خواں طے کرنا پڑا کہ نہیں۔ جنسیت شہوانی تلذذ، عشق انسانی بہبودی اور ترقی، انسانیت کا صحیح نظریہ یا یوں کہیے کہ عشقیہ دلچسپیوں کے ساتھ غیر جنسی اور غیر عشقیہ اہم امور و مسائل میں دلچسپی ان تمام چیزوں اور رجحانات یا محرکات کو اپنے کردار میں سمونا اور اتنے مختلف اجزاء کو اپنے اندر جذب کر کے اپنی شخصیت کی ایک پوری اکائی بنانا، ان مختلف اجزاء میں ہم آہنگی پیدا کرنا یہی کوشش رہی ہے۔ اس خط میں پہلے میں یہ بتانا چاہتا ہوں کہ میری علمی، فلسفیانہ، سماجی اور سیاسی دلچسپیوں نے میری عشقیہ شاعری پر کیا اثر ڈالا۔ ۱۹۲۶ء کے قریب میرا رجحان اشتراکیت کی طرف ہونا شروع ہوا۔ لیکن جیسا پہلے خط میں عرض کر چکا ہوں۔ لڑکپن ہی سے حسن پرستی کے ساتھ ساتھ اور اس سے ملی ہوئی میرے اندر کچھ اور صفتیں بھی تھیں۔ یعنی زندگی کی اعلیٰ قدروں، نیکی، خلوص، ہمدردی، شرافت، انسانیت دوستی، علم پرستی، حقیقی عظمت پرستی اور بعد کو اشتراکیت کا علم ہونے کے پہلے سے سچی وطن پرستی اور ہندوستان کی آزادی، ہندوستان کی عظمت کا احساس۔ یہ تمام چیزیں میرے اندر کارفرما تھیں، اس لیے شروع ہی سے میری عشقیہ شاعری میں یہ تمام محرکات و اقدار اس طرح کارگر ہوتے رہے کہ عشقیہ جذبات میں شرافت اور تربیت یافتہ انسانیت کے عناصر گھل مل گئے۔ جنسیت یا عشق اگر محض جنسیت یا عشق ہیں۔ تو تھوڑی سی اچھی عشقیہ شاعری کو یہ جنم دے سکتے ہیں۔ لیکن بلند عشقیہ شاعری اس آدمی کے لیے ممکن نہیں ہے۔ جو نری جنسیت یا نرے عشق تک اپنی دلچسپیاں محدود رکھتا ہے۔ جب میں نے ہوش سنبھالا تو ہندوستان میں نشاۃ ثانیہ اور نئی شاعری کا آغاز ہو چکا تھا۔ ہر بیدار مغز روشن خیال ہندوستانی کی زندگی محض انفرادی دلچسپیوں کی حدیں توڑ رہی تھی۔ اور یہ عمل عشقیہ شاعری پر اثر انداز ہو رہا تھا قومی زندگی میں ایک بڑا پن آ رہا تھا۔ اس لیے ہماری عشقیہ شاعری میں بھی ایک بڑا پن آنے لگا تھا۔ داغ اور امیر کا انحطاطی دور ختم ہو رہا تھا۔ خود میری زندگی میں عشقیہ محرکات کے ساتھ ساتھ جو دوسرے اچھے محرکات تھے۔ اور قومی زندگی میں جو نئے اقدار پل رہے تھے۔ ان دونوں نے مل کر میری عشقیہ شاعری کو پروان چڑھایا ——— پھر ۱۹۳۶ء سے اشتراکی فلسفہ نے میرے عشقیہ شعور اور میری عشقیہ شاعری کو نئی وسعتیں اور نئی معنویت دی۔ یہ حقیقت دہرانے کی ضرورت ہے کہ صرف جنسیت

زندگی اور عشق زندگی نہ جنسیت کو چھپا سکتی ہے نہ عشق کو اور نہ عشقیہ شاعری کو۔ عشق اس وقت عشق بنتا ہے جب عاشق محض نہ ہو بلکہ کافی حد تک ایک مکمل انسان ہو۔ میں نے یہ محسوس کیا کہ میری عشقیہ شاعری میں اور اردو کی پچھلی چوتھائی صدی کی شاعری میں زندگی کی بیداری نئی توانائیاں اور نئے امکانات پیدا کرتی جا رہی ہے۔ لوگ ترقی پسندی کو بلند پایہ اور موثر عشقیہ شاعری کا دشمن سمجھ بیٹھے تھے۔ اجازت دیجیے کہ میں یہاں اپنے کچھ عشقیہ اشعار پیش کروں ؎

| | |
|---|---|
| یہ نرم نرم ہوا جھلملا رہے ہیں چراغ | ترے خیال کی خوشبو سے بس رہے ہیں دماغ |
| جو چھپ کے تاروں کی آنکھوں سے پاؤں دھرتا ہے | اسی کے نقشِ کفِ پا سے جل اٹھے ہیں چراغ |

---

| | |
|---|---|
| فرشِ مے خانہ پہ جلتے چلے جاتے ہیں چراغ | دیدنی ہے تری آہستہ روی اے ساقی |
| خاک میں چوٹ دبی تھی یہ نہ جانے کب کی | رگِ پیمانہ لہو دینے لگی اے ساقی |

---

| | |
|---|---|
| زندگی کو بھی منہ دکھانا ہے | رو چکے تیرے بیقرار بہت |

---

| | |
|---|---|
| اس پرسشِ کرم پہ تو آنسو نکل پڑے | کیا تو وہی خلوص سراپا ہے آج بھی |

---

| | |
|---|---|
| ہر گردشِ چشم آئینۂ گردشِ دوراں | ہر ایک ادا موجِ شرابِ طرب آگیں |
| آغازِ تعارف ہی میں ہے قربتِ پنہاں | پہلی ہی نگاہوں سے عیاں الفتِ دیریں |
| موسیٰ فگن انداز سے ان ہاتھوں کا اٹھنا | ہیں صاعقۂ طور ترے ساعدِ سیمیں |
| وہ بربطِ حسن میں غوغائے محبت | وہ رنگ گل افشانی لبہائے نگاریں |

---

خوفِ طوالت سے میں اپنی عشقیہ جمالیاتی رباعیاں یا نظمیں پیش نہ کروں گا۔ اور نہ غزلوں سے زیادہ اشعار کی مثالیں مندرجہ بالا اشعار پہ اگر آپ غور کریں گے تو دو حقیقتیں کھل جائیں گی۔ پہلی حقیقت یہ ہے کہ ان میں کوئی سماجی سیاسی یا کوئی عوامی افادی خیالات یا عناصر نہیں ہیں۔ یہ ٹھیٹ یا سو فی صدی عشقیہ شاعری ہے۔ لیکن بغیر علمی اخلاقی سماجی اور سیاسی محرکات کے شاعری ممکن بھی نہیں۔ جنسی عشق، زندگی کی دوسری دلچسپیوں سے دست بردار ہو کر یا گریبان پھاڑ کر جنگلوں میں نکل جانے جنون میں مبتلا ہو جائے گا یا نامرد ہو کر رہ جائے گا۔ ہمارے اردو شعراء جسمی لحاظ سے نامرد نہیں تھے۔ لیکن چونکہ زیادہ تر یہ ش دلچسپیاں نہیں رکھتے تھے۔ اس لیے ان کی عشقیہ شاعری میں وہ قوت یا زندگی نہیں ہے، جو ان شعراء کی عشقیہ شاعری میں سب سے وکائنات سے بھی دلچسپی رکھتے تھے، مثلاً میر، آتش، غالب۔

تو عشقیہ شاعری میں میری کوشش یہ رہی ہے کہ شرافت و صداقتِ جذبات کے ساتھ ساتھ اشاریت کیفیت مہ

صوتیت، تخلیقِ فضا اور زبان و بیان میں ایک عالمگیر لہجہ، انسان کے دل کی دھڑکنیں اور ایک آفاقیت پیدا کر سکوں۔ فنی محاسن اگر ہیں تو انہیں صفات اور مقاصد کو اجالنے اور چمکانے کے لیے آئیں۔ دنیا بھر کا عشقیہ ادب ہر مرتبے کا ہے۔ معمولی اوسط درجے کا اور بلند مرتبہ، آخرالذکر آفاقی ادب سے استفادہ کرنا بھی میرا مقصد رہا ہے۔ اور اس طرح عشقیہ شاعری کے لہجے میں زندگی بلندی اور پاکیزگی پیدا کرنے میں مجھے کافی مدد ملی ہے۔ شخصیت اور شاعری صرف اپنے بوتے یا اپنے سہارے ہرگز بلند نہیں ہو سکتیں دونوں بلندیاں اخذ کرتی ہیں، تہذیبِ انسانی سے۔ ہر شخص کی بلند شخصیت اور ہر شاعر کی بلند پایہ شاعری دوسروں کی دین ہے۔ بات صرف اتنی ہے کہ ہر خاص و عام اس دین کو حاصل کرنے کی صلاحیت نہیں رکھتا۔

میں نے اپنی عشقیہ شاعری میں ایک اور قیمتی عنصر سمونا چاہا ہے اور وہ ہے حیات و کائنات پر مکمل ایمان۔ میرے لیے اس کی بالکل ضرورت نہیں تھی کہ خدا پر پہلے ایمان لا کر فطرت یا خلقت پر ایمان لاؤں۔ یوں تو میری عشقیہ شاعری میں دکھ، درد، غم غصہ، اضطراب، ناکامی، سبھی کچھ ہے۔ لیکن اثر اس شاعری کا حیات و کائنات سے بیزاری نہیں ہے۔ بلکہ حیات و کائنات پر ایمان کو تقویت پہنچانا ہے۔ تصوف کا سہارا لیے بغیر مجازی دنیا کی پاکیزگی اور خیر و برکت کا احساس کرانا میری عشقیہ شاعری کا مقصد رہا ہے حقیقت جسے حقیقت کہتے ہیں، وہ میرے نزدیک اسی مجازی دنیا کا ارتقاء پذیر وجود ہے۔ البتہ اب سے بیس برس پہلے تک عینیت اور تصوف کا کچھ اثر ضرور رہا ہے۔ لیکن عنصری کائنات کی طہارت و پاکیزگی کا براہِ راست احساس میرے اندر ہمیشہ رہا ہے

بہت اچھا جب لاہور آؤں گا، تو آپ مجھ سے باقی باتیں پوچھ لیجئے گا۔ یہ خطوں کا سلسلہ بڑا درد سر ہے۔ جوش صاحب لکھنؤ کے مشاعرے میں آئیں گے۔ تو میں بھی ان سے بات کروں گا۔ بات کیا کروں گا بلکہ بات پکی کر دوں گا۔

آپ نے انداز ے کے سلسلے میں جو رقم بھجوانا تھی، وہ اب تک نہیں پہنچی۔ براہِ کرم اس کا بطور خاص خیال رکھیں۔

آپ کا

فراق

(۴)

۸ بینک روڈ، الٰہ آباد

۱۴ جولائی ۱۹۵۳ء

برادرم۔ تسلیم۔

آپ نے اپنے خط میں یہ کیا لکھ دیا کہ میں نے عشقیہ شاعری کے پردے میں بعض بہکی بہکی باتیں کی ہیں۔ اگر آپ کے خیال میں میں نے بہکی بہکی باتیں کی ہیں۔ تو آج ضرور ذرا کھل کر باتیں سن لیں۔ تاکہ میرا یہ بہکنا مجذوبانہ حد تک بے مثال بن جائے ــــ یہ بات بھی صحیح نہیں ہے کہ میں جنسی موضوعات پر آ کر پھسل جاتا ہوں۔ بلکہ میں بعض اہم شخصیتوں پر آزادانہ اظہارِ خیال کرنا چاہتا ہوں۔

اچھا تو سنیئے۔ آغازِ شباب سے لمبی زندگی پانے والوں کی بھی عشقیہ یا جنسی زندگی زیادہ سے زیادہ ساٹھ ستر برس تک قائم رہ سکتی ہے۔ یعنی ۸۰ یا نوّے برس کی عمر تک۔ اس دوران میں کسی شخص کے جتنے بھی محبوب و معشوق ہوں، اُن سے زیادہ سے زیادہ چار پانچ ہزار بار مل سکے گا۔ یعنی زیادہ سے زیادہ تین چار سو معشوقوں سے۔ سوچنے کی بات یہ ہے کہ جا[illegible] زندگی کا عملی حصہ یعنی بوس و کنار، وصل و ہجر، شکوہ و شکایت، وفا جفا، انتظار، نامہ و پیام اور اسی قسم کی مٹھی بھر باتیں عشقیہ زند[illegible] کے اخیر تک قائم رہتی ہیں، لیکن انہیں مٹھی بھر باتوں سے عشقیہ شاعری ایک ہی شخص سے ہزاروں ہزار عشقیہ اشعار کہلوا لیتی ہے۔ مجھے انگریزی شاعر کیٹس (CEATS) کے ایک خط کی یاد آ گئی کہ جس طرح ایک مکڑی دیوار کے دو تین نقطوں سے جالا تنا[illegible] کرتی ہے اور ہزارہا تار اور حلقے بنا لیتی ہے، اسی طرح شاعر اپنے گنے گنائے تجربوں کے سہارے سے ایک پورا ایوانِ عشق کھڑا کر دیتا ہے۔ یہ بھی یاد رکھنے کی چیز ہے۔ کہ زیادہ تر حالتوں میں کسی عشق کے معشوقوں کی تعداد دو تین ہی زندگی بھر میں ہوتی ہے۔ اور ان سے دو چار بار ہی وہ زندگی بھر میں مل پاتا ہے اور ان دو چار سو ملاقاتوں میں وہی مٹھی بھر باتیں اپنے کو دہراتی رہتی ہیں۔ آ[illegible] دن نئی واردات نہیں ہوتیں۔ اور دیوان تیار ہو جاتا ہے۔ ہزاروں اشعار کا۔ اگر یہ تجربے نثر میں لکھے جائیں (اور افسانے نہ لیا جا سکے) تو شاید چالیس پچاس صفحات میں سب باتیں بیان ہو جائیں گی۔ لیکن یہ شاعری کا جادو ہے کہ ایک ایک اور واردات ہزار ہزار بار نیا جنم لیتی ہے۔ یہ تکرار و تجدید جذبۂ عشق کے استقلال سے پیدا ہوتی ہے۔ مجہول لذت تخیل کی مدد سے قریب قریب لامحدود خلاقانہ صلاحیت حاصل کر لیتی ہے۔ اب اگر سارا دیوان محض چوما چاٹی سے بھرا تو ماننا پڑے گا کہ شاعر کی زندگی و ذہنیت ناقابلِ اصلاح ہوس کاری کی شکار ہیں۔ لیکن اگر واقعی کسی کا دیوان لطیف پاکیزہ پُر معنی عشقیہ جذبات اور جمالیاتی احساسات سے مالا مال ہے تو ہمیں تسلیم کرنا پڑے گا کہ شاعر کی جنسیت عشق کا مرتبہ حاصل کر چکی ہے۔ وہ عشق بھی محض شاعر کے کردار کا مستقل جزو نہیں بن گیا ہے۔ بلکہ شاعری کے روپ میں رنگا رنگ انداز سے ہوا ہے اور خلاقانہ خلوص ہی ایسا کرا سکتا ہے ؎

تو ایک تھا مرے اشعار میں ہزار ہوا
اس اک چراغ سے کتنے چراغ جل اُٹھے

اس خلاقی کا راز کیا ہے؟ چند محدود تجربے اور بار بار ہزاروں نئے روپ کیسے دھار لیتی ہیں، یہ ذرا پیچیدہ ہے۔ شاید بات یہ ہے کہ داخلی کیفیات یا کوئی داخلی کیفیت گننے کی چیز نہیں ہے۔ جسے ہم ایک جذبہ کہتے ہیں۔ جب و[illegible] یا ادراک اُسے چھوتا ہے یعنی جب جذبہ علم جذبہ بنتا ہے تو اس کے بے شمار پہلو نظر آنے لگتے ہیں۔ اس طرح وحدت سے [illegible] پیدا ہوتی ہے، ہر حقیقت ایک ہوتی ہوئی بھی کئی حقیقتیں بن جاتی ہے۔

ایک عاشق کی جنسی زندگی کو یا اس کے جنسی اعمال کو بے شبہ اشخاص بدکاریوں اور غلط کاریوں سے تعبیر کر[illegible]

نرغے میں آیا عشقِ اعظم
ٹوٹ پڑے دُنیا کے کمینے

---

ازل کی صبح سے اس عشق کا نہ راز کھلا
جو شہر شہر ہے بدنام کوبکو رسوا

یہ راز اگر کہیں کچھ کھلتا ہے تو حقیقی عشقیہ شاعری میں کھلتا ہے یا عاشق کی زندگی کے اُن پہلوؤں اور کارناموں میں کھلتا ہے جن کا سرِ رشتہ لوگ جنسی یا عشقی زندگی سے ملا نہیں پاتے۔

جنسیت کا خواہش یا حاجت روائی کی سطح سے ابھر کر ایک مستقل جذبے کی شکل اختیار کر لینا! اس میں ارتقائے حیاتِ انسانی کا کونسا مقصد پنہاں ہے؟ —— بقائے نسل کے لیے تو جنسی خواہش یا ایک خواہش مردار کافی ہے۔ عشق کس مد میں آتا ہے؟ مجھے تو کچھ ایسا محسوس ہوتا ہے، کہ ایک عظیم تہذیب میں عمل کی وسعتیں اور اس کے بے شمار پہلو مستقل عشقیہ جذبات کی دین ہیں۔

انسان کو محض کھاتے پیتے گذرے ——— اس منزل سے وہ پاؤں آگے نہ دھرے
وحشی کے عمل کی انتہا صید و شکار ——— گر عشق نہ ہو عمل ترقی نہ کرے

عشق کی خلاقی محض شعر و شاعری، رقص و سرود، تاج محل اور اجنتا یا دیگر فنونِ لطیفہ تک محدود نہیں۔ بلکہ تہذیب کا پورا کارنامہ اُس جنسیت کی تخلیق ہے۔ جو عشق کا مرتبہ حاصل کر چکی ہے۔ اب سوال یہ اٹھتا ہے کہ کار آمد عمل یا افادیت سے شاعری اور دوسرے فنونِ لطیفہ کا کوئی تعلق ہے یا نہیں؟ کیا یہ فنون تاریخ کے مقاصد کی تکمیل میں مد ہوتے ہیں۔ یا ان مقاصد سے الگ تھلگ چیز ہے؟ کیا وجدان برائے وجدان ہوتا ہے یا برائے عمل؟

خطرہ تو اس کا ہمیشہ رہتا ہے کہ فنونِ لطیفہ آپ اپنے شکار ہو کر رہ جائیں اور نغرِ حال و قال ہو کر رہ جائیں۔ لیکن شاعر اور اس کے سماج کی بیدار مغزی اس خطرے سے شاعری کو محفوظ رکھ سکتی ہے۔

اے شاعرِ خوشنوا تری ہے وہ ذات ——— جو سوئی ہوئی جوت جگائے دن رات
اپنی ہی لذتِ بیاں میں نہ ہو گم ——— دم بھر نہ چھٹے منصبِ نقادِ حیات

حقیقی شاعرانہ وجدان محض کائنات کے وجود کے احساس سے نہیں پیدا ہوتا بلکہ اس وجود کے پیچھے علم اور اُسے سچی طرح سمجھنے سے پیدا ہوتا ہے۔ اس وجود کا سچا ادراک اس راز کا انکشاف کرتا ہے کہ وجودِ کائنات ہر لحاظ سے ایک متحرک اور تغیر پذیر وجود ہے۔ کائنات کی تخلیق ہو نہیں چکی بلکہ ہوتی جا رہی ہے۔ اور اس مسلسل تخلیق کا ضامن آدمی کی ذات ہے۔

یہاں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اب سے سینکڑوں برس پہلے کی شاعری کے مشاہیر نے اپنے زمانے کی کائنات کو جس طرح سمجھا تھا وہ کائنات تو اب بدل چکی۔ اور وہ کائنات ہمیں واپس دی جائے تو ہم اُسے کوڑیوں کے مول بھی نہ خریدیں۔ لیکن۔ والمیک ہومر۔ ورجل۔ کالی داس۔ فردوسی، حافظ، تلسی داس اور شیکسپیئر کے کارنامے اب بھی سدا بہار بنے ہوئے ہیں۔ ان شاعروں کی دنیا بسنے سے ہمیں انکار ہے اور ان کے کارنامے کھو دینے سے بھی ہمیں انکار ہے۔ بات یہ ہے کہ ماضی کے دو پہلو ہوتے ہیں۔ ایک وہ پہلو جو حال و مستقبل میں اپنی ہیئت کو تبدیل کر کے قائم رہے گا۔ دوسرا وہ پہلو جو اب قائم نہیں ہے۔ شاعر ماضی کے دونوں پہلو زندہ جاوید شکل میں پیش کر دیتا ہے۔ اور جس ماضی سے ہم اُبھرتے ہیں اس کا زندہ شعور ہمارے اندر پیدا کر کے ہماری بدلتی ہوئی زندگیوں کا تسلسل محفوظ کر دیتا ہے، یعنی ماضی کی زندہ روایتوں کی روح کو محفوظ کر دیتا ہے ہم ماضی سے کر کیا کریں گے لیکن ہم ماضی کی معنویت سے اگر چشم پوشی

گریں تو حال کو بھی کھو بیٹھیں گے۔ ہمیں حال کو ماضی نہیں بنانا ہے۔ لیکن حال اور ماضی میں جو رشتہ ہے اُسے سمجھنا از حد ضروری ہے اگر ماضی کا ادبِ عالیہ سب کا سب فنا ہو جائے گا تو ہمیں حال و مستقبل کی تعمیر میں بہت سی رکاوٹیں پڑیں گی۔

آپ کے مضمون پڑھتا رہتا ہوں۔ تعریف اس لیے نہیں کرنا چاہتا کہ کہیں آپ اکڑنے نہ لگیں۔ اور یوں ہم اچھے مضامین سے محروم ہو جائیں۔

اور آخری بات یہ کہ خفا ہونا چھوڑ دیجیے۔ اتنے ثقہ آدمی ہوتے ہوئے۔ جب آپ بچوں کی طرح روٹھ جانا چاہتے ہیں تو بڑا عجیب لگتا ہے۔ فراق اور مشین میں تھوڑا سا فرق تو ہے۔ بہرحال غزل حاضر ہے اور اسلامی ادب کے بارے میں بھی چند سطور نذر ہیں۔ یہ آپ کے ڈاکٹر احسن فاروقی صاحب کو کیا ہو گیا ہے۔ پہلے تو اچھے بھلے تھے۔ اب تو ان کی بیماری لا علاج معلوم ہوتی ہے۔

پچھلے دنوں سخت بیمار رہا ہوں۔ اس لیے جلد جواب نہ دے سکا۔ مجبوری تھی۔

آپ کا
فراق

(۵)

۸/۷ بینک روڈ الٰہ آباد
۱۷ر جولائی ۱۹۵۲ء

برادرم۔ تسلیم

آج میں آپ کو بڑا معقول قسم کا خط لکھنا چاہتا ہوں۔ موضوع تو آپ کا ہے۔ لیکن لکھوں گا تو میں، کئی دنوں کے بعد طبیعت سنبھل سی ہے۔ اگر قلم بھی سنبھل کے چلا تو مجھے وہ لطف نہ آسکے گا جو قلم کے پھسلنے میں ہے۔ بہرحال مسئلہ بڑا نازک سا چھیڑ رہا وہ یہ کہ میں اپنی شاعری سے خوش ہی خوش ہوں یا کسی قدر ناآسودہ بھی ہوں۔ میں معقول و مناسب حد تک اپنے کلام کے اُس حصہ آسودہ و مطمئن ہوں، جسے میں اچھا سمجھتا ہوں۔ لیکن اپنے کسی شعر، غزل، رباعی یا نظم کو حرفِ آخر نہیں سمجھتا۔ میرؔ، غالبؔ، آتشؔ، تک کے بلند ترین کلام کو میں اردو شاعری کا حرفِ آخر نہیں تسلیم کرتا۔ اپنے کلام کے جن حصوں کو میں غیر جانب دار ہو کر پسند کرتا ہوں اُن بھی مختلف سطحیں ہیں مختلف قدریں اور مختلف رُتبے۔ میرا اچھا شعر عظیم ترین شاعری نہیں ہے لیکن کس شاعر کا اچھا شعر عظیم تر شاعری ہے! میں جیسی اچھی اور جتنی اچھی شاعری کر سکا ہوں، اس سے کہیں اچھی شاعری کا تصور کر سکتا ہوں۔

اگر مجھے اپنے پورے کلام پر نظرِ ثانی کرنے کی فرصت مل رہی (اس فرصت کو پیدا کرنے کی کوشش کر رہا ہوں) تو میں اپنے بہت سے اشعار کو اور بھی چمکا دینے کی امید رکھتا ہوں۔ خاص کر غزل کے اشعار اور اپنی بہت سی رباعیوں کو۔ انہیں پھر سے چھونے کی ضرورت ہے (THEY NEED RETOUCHING) ابھی میرے تحت الشعور میں سینکڑوں غزلیں اس طرح گنگنا رہی ہیں کہ میں گنگناہٹ سن نہیں سکتا۔ صرف ایسا محسوس کرتا ہوں کہ میرے اندر ایک گنگناہٹ سی ہو رہی ہے اور بس۔

اپنی نظموں کے بارے میں میں یہ محسوس کرتا ہوں مجموعی طور پر اُن میں کئی خوبیاں ہیں۔ لیکن جتنی اچھی نظمیں میں کہہ سکا ہوں

دس گنی تعداد یا مقدار میں نظمیں کہنا چاہتا ہوں۔ میری دو نظمیں ادبی اور تعلیم یافتہ حلقوں میں بہت سراہی گئیں۔ اگرچہ یہ دونوں نظمیں غیر مقفیٰ ہیں۔ لیکن آپ کے حضرت جگر مرادآبادی ایسے سراپا غزل شاعر اور حضرت جوش ملیح آبادی جیسے سراپا نظم شاعر نے بار بار ان پر وجد کیا اور جی کھول کر داد دی۔ اور اگرچہ ان نظموں میں کوئی کھلا ڈھلا مقصد نہیں ہے۔ بلکہ صرف منظر نگاری اور تخلیق فضا ہے۔ پھر بھی علی سردار جعفری اور ان کے ہم نوا و ہم عصر شعراء نے جی کھول کر اُن کی داد دی۔ یہ دو نظمیں ہیں: "آدھی رات" اور "پرچھائیاں"۔ اکثر خیال آتا ہے کہ اس انداز میں کم از کم دس نظمیں اور کہوں۔ میری ایک اور نظم ہے: "رقص شباب" جسے میں بہت اچھی جمالیاتی نظم سمجھتا ہوں اور جو اُردو کے تمام مشاہیر سے داد حاصل کر چکی ہے۔ دو چار ایسی اور نظمیں کہنا چاہتا ہوں۔ اپنی ترقی پسند نظموں میں داستان آدم، ردیاں اور کچھ دوسری نظمیں مجھے پسند ہیں۔ میں ان سے بھی چند تہ انداز میں پچاس اور نظمیں کہنا چاہتا ہوں۔

میں نہ تو اقبال، جوش، چکبست کی تقلید کرنا چاہتا ہوں، اگرچہ اُن کے محاسن کلام کا مجھے اعتراف ہے) نہ یورپ کے شعرا کی سو فی صدی تقلید کرنا چاہتا ہوں۔ لیکن پروفیسر کلیم الدین احمد کے اس بیان سے متفق ہوں کہ اُردو کی نظمیں بھی غزلیت زدہ ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ ورڈ سورتھ، کیٹس، شیلے، کولرج، ٹینی سن، میتھو آرنلڈ، سون برن وغیرہ شعرا کے اسلوب اور تکنیک میں جو خلاقانہ صلاحیتیں ملتی ہیں۔ ان کھلاوٹ اور غنائیت کے ساتھ جو سنجیدگی ملتی ہے اس نمونے کی کچھ نظمیں کہہ سکوں، کچھ ایسی نظمیں کہہ بھی چکا ہوں۔

ہمارے نئے شعرا غیر مقفیٰ نظم میں جو کوششیں کر رہے ہیں میں اُسے سراہتا ہوں لیکن مقفیٰ شاعری کے امکانات ابھی ختم نہیں ہوئے۔ انگلستان کی شاعری اُردو شاعری سے بہت پرانی ہے۔ لیکن آج تک اس میں رنگا رنگ مقفیٰ شاعری ہو رہی ہے۔ اگرچہ انگریزی شاعری کے جنم دن سے اس میں غیر مقفیٰ نظم ( BLANK VERSE ) داخل ہو چکی تھی۔ انگریزی کے مشہور ODE ایسی چیزیں ہیں جنہیں ہم اپنی مقفیٰ شاعری کے لیے نمونے بنا سکتے ہیں۔

اپنی شاعری کی خوبیوں اور اس میں جو کمی محسوس کرتا ہوں اُس کے بارے میں اظہار خیال کر چکا۔ اس دور کے شاعروں سے گزارش کروں گا کہ وہ انیسویں صدی کی مغربی شاعری کا بغور مطالعہ کریں۔ اور قدیم مشاہیر اُردو کے کلام کو بار بار پڑھتے رہیں۔ قدیم ادب سے استفادہ کیے بغیر کام نہ بنے گا۔ لیکن قدیم ادب کا شکار ہو جانے سے بھی کوئی کام نہ بنے گا۔ محاورے، روزمرہ، فصاحت، ٹکسال اور دیگر محاسن شعری جن کے نمونے قدما پیش کر چکے ہیں۔ انہیں نظر انداز کر کے ہمارے نئے شاعر کہیں کے نہ رہیں گے۔ ہاں نئے اسلوب ضرور پیدا کیے جائیں۔ روایتوں کی زنجیریں ضرور توڑی جائیں۔ لیکن جو کلیتے شاعری کو زندگی بخشتے ہیں اُن کا ضرور لحاظ رکھا جائے — محض نئی بات کہہ دینے سے یا نئے انداز بیان سے یا چونکا دینے والی بات کہہ دینے سے شاعری زندہ نہیں رہ سکتی۔ ہماری شاعری محض مختلف افراد کے دماغوں کی اُپج رہ کر زندہ نہیں رہ سکتی۔ نئی شاعری جبھی زندہ رہے گی جب وہ ہماری تہذیب اور ہمارے قدیم ادب کی دین ہو۔ ہمیں اپنی شاعری کو اپنے اور دنیا کے قدیم مستند ادب کا سہارا لے کر نیا بنانا ہے۔ ایک بات اور عرض کر دوں — انگریزی کے ایک بڑے ادیب کا مقولہ ہے کہ عظیم ادب شاذ ہی ادبی ہوتا ہے ( GREAT LITRATURE IS SELDOM LITRARY ) میں شروع ہی سے ادب کو ادبی زبان دینے کے بدلے زندگی کی زبان دینے کی کوشش کرتا رہا ہوں۔ زباں دانی کا حقیقی مفہوم ہے حیات دانی و حیات شناسی۔

آپ کا

فراق

## (۶)

۴۔ بیلی روڈ - الہ آباد

۵ / اگست ۱۹۵۳ء

برادرم تسلیم

اس خط میں ان مباحث پر مزید روشنی ڈالنے کی کوشش کروں گا۔ جو میرے پہلے خطوط میں زیرِ غور رہے ہیں اور آپ کی ان باتوں میں نہ اُلجھوں گا، جن میں آپ نے اڑنگے لگائے۔ بس میری باتوں کو چپکے سے سنتے جائیے۔ جب آج سے پہلے ادب موجودہ تہذیب کا ایک زندہ جزو بن چکا ہے تو یہ امر لازمی ہو جاتا ہے کہ ہر ملک ملال شاعر قدما سے اپنے مزاج و صلاحیت کے مطابق استفادہ کرے۔ میں نے اردو اور دوسری زبانوں کی اچھی شاعری سے بہت کچھ حاصل کیا ہے۔ لیکن میں نے یہ کبھی نہیں کہ میں میرؔ، غالبؔ، نظیرؔ اکبر آبادی، آتشؔ، اقبالؔ، جوشؔ یا کسی بھی مشہور اُردو شاعر کا طبع دوم بن کر رہ جاؤں۔ میرا یقین ہے کہ اگر میرے کلام سے تمام مقطعے کاٹ دیئے جائیں اور دوسرے مشاہیرِ اردو کے نمائندہ کلام سے اُن کے مقطعے کاٹ دیئے جائیں اور سب کو ملا کر کے ایک پلندہ بنا دیا جائے تو اہلِ نظر حضرات اس بے نام و تخلص پلندے میں سے میرا اور دوسرے شعراء میں ہر ایک کا کلام الگ الگ کر لینے میں قریب قریب سو فی صدی کامیاب ہو جائیں گے۔ لیکن اگر دورِ حاضر یا گذشتہ ادوار کے دوم اور سوم مرتبہ کے شعراء کا کلام گڈمڈ کر دیا جائے اور نواب جعفر علی خاں اثرؔ کے مجموعہ "بہاراں" کی غزلوں سے مقطع کاٹ کر اس دوم اور سوم درجے کی شاعری کے پلندے میں ملا دی جائیں تو ان شعراء کے کلاموں کو الگ الگ کرنے میں کسی کو کامیابی نہ ہوگی۔ کمزور شاعری خواہ اُسے کتنا ہی اور سنوارا جائے۔ خط و خال اور شخصیت سے محروم رہتی ہے۔ لیکن یہ بھی نہیں بھولنا چاہیئے کہ میرؔ و غالبؔ سے کم تر حیثیت کا شاعر نہیں ہو سکتا۔ جرأتؔ اور ناسخؔ، میرؔ و غالبؔ سے بہت کم تر ہیں۔ لیکن جرأت و ناسخ دونوں صاحبِ طرز ضرور ہیں۔ اب اگر کوئی شاعر سوم درجہ کی شاعری کرتا ہوا بھی ایسی کمزور شاعری کرتا ہے کہ اس کا کوئی اپنا رنگ نہ بن پائے اس کی شاعری میں نمایاں خد و خال نہ ہوں۔ ایسے صفات نہ پیدا ہوں، جن میں اس شاعر کا کوئی شریک نہیں تو اس شاعری کو تو ہم جان تو سکتے ہیں لیکن اُسے نہ ہم مان ہیں نہ پہچان سکتے ہیں۔

میں نے ارادتاً اس کی کوشش نہیں کی کہ اپنے طرزِ کلام کی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد الگ بناؤں۔ اگر میرے کلام کا ایک نمایاں مخصوص رنگ ہے اور ایک مخصوص طرز ہے تو یہ امتیازات میری شاعرانہ شخصیت سے میرے کلام میں داخلی طور پر پیدا ہوتے گئے میری شاعری کے آغاز سے پانچ سات برس تک جسے دورِ تجربہ کہہ سکتے ہیں۔ میرے کلام میں تقلید کا عنصر تدرے زیادہ ہے۔ اور اپنی آواز ذرا دبی دبی سی ہے۔

لیکن جیسا عرض کر چکا ہوں ایک مخصوص رنگ اور نمایاں خط و خال دوم و سوم درجہ کی شاعری میں بھی پائے جا سکتے بلند مرتبہ شاعری یا وہ شاعری جسے ہم ادبیاتِ عالیہ کہتے ہیں۔ اس میں ایک منفرد شخصیت کے علاوہ فن اور زندگی کی اعلیٰ قدروں کا جوہر ہے حیات و کائنات کی عظمت، آفاقی وسعت، حیات و کائنات پر اٹل ایمان اور حیات و کائنات سے بیکراں محبت۔ یہ جوہر عشقیہ شاعری اور دیگر موضوعات کی شاعری دونوں کو عظمت عطا کرتا ہے۔ آتشؔ اور آتشؔ کے شاگردوں کو لے لیجئے، آتشؔ استادی کا راز اُن کی زبان دانی، طباعی، ذہانت، مضمون آفرینی میں اس حد تک نہیں ہے جس حد تک آتشؔ کے تفکر کی آفاقیت

وہ راز پنہاں ہے۔ اور کلام آتش کی آفاقیت کے مزاج میں منطقی طور پر ممکن ہے کہ کئی موضوعات پر جو اور جس طرح آتش نے سوچا۔ اسی طرح رند و صبا نے بھی سوچا ہو لیکن وہ موضوعات آتش کے وجدان میں اس سے زیادہ گہرے، پُر اثر، پُر عظمت اور پُر کیف بن گئے جتنا وہ رند و صبا کے وجدان میں بن سکے تھے۔ بلند شاعری فی الحقیقت جمالیاتی عظمت کی تلاش ہے۔

جنسیت اور عشق کے بارے میں بھی پہلے کے خطوط میں کئی باتیں کہہ چکا ہوں آج یہ کہنا ہے کہ بڑے عاشق کا عشق اتنا بڑا عشق نہیں ہوتا جتنا بڑے "انسان" کا عشق بڑا ہوتا ہے۔ بظاہر جنسیت محض جنسیت ہے۔ لیکن شیکسپیئر، کالی داس، حافظ، گوئٹے، دانتے کی جنسیت عوام کی جنسیت سے بہت بلند چیز ہے۔ عشق صرف دل کا معاملہ نہیں ہے بلکہ دل سے زیادہ دماغ کا معاملہ ہے۔ چھوٹے دماغ کا آدمی بڑے سے بڑا عاشق ہو کر بھی کوئی بڑا عاشق ہوتا ہے۔ بڑا عاشق نہیں ہوتا۔ ایسا آدمی اگر معشوق پر مر مٹ جائے، اپنے شدتِ خلوص سے وہ اپنے جسم کو چھلنی بھی کر ڈالے یا جنگلوں میں نکل جائے یا معشوق کی خدمت کے لیے اپنی زندگی قربان کر دے۔ پاگل بھی ہو جائے، خودکشی بھی کر لے یا جو کچھ کرے۔ بلند دل و دماغ والے عاشقوں کی برابری نہیں کر سکتا۔ خواہ آخر الذکر کوئی ڈرامائی یا غیر معمولی حالت اپنی نہ بنائیں اور کچھ ہنس کھیل کر واردات عشق کو برداشت کر لیں۔ وفا کے معجزے دکھانا بڑے عاشق کا کام نہیں ہے، یوں تو میرؔ نے کہا ہے ؎

پرستش کی یاں تک کہ اے بت تجھے
نظر میں سبھوں کی خدا کر چلے

لیکن یہ پرستش در جاناں پر جبیں سائی یا رونے یا گڑگڑانے کا نام نہیں ہے۔ یہ ایک داخلی عمل ہے۔ اس داخلی عمل سے حسن کے اقدار کی تخلیق ہوتی ہے۔ جنسیت بجائے بقائے نسل کی ضامن ہونے کے ارتقائے تہذیب کی ضامن بن جاتی ہے۔ کسی مفکر کا بیان ہے کہ ایک تربیت یافتہ ناکام عاشق دیوتا معلوم ہوتا ہے۔ جو لوگ جنسیت کو عشق سے خارج کرنا چاہتے ہیں۔ وہ یہ بھول جاتے ہیں۔ کہ ایسا عشق ناکام ہو ہی نہیں سکتا۔ جب حسرتؔ موہانی کہتے ہیں ؎

دیکھنا بھی تو انہیں دور سے دیکھا کرنا
شیوۂ عشق نہیں حسن کو رسوا کرنا

یہ افلاطونی عشق محض ایک برائے بیعت چیز ہو کر رہ جاتی ہے۔ اور اس دور سے دیکھنے میں بھی جو جادو کارگر ہے۔ وہ جنسیت ہی کا جادو ہے۔

یہی بات ہم افراد سے گذر کر قوموں اور تہذیبوں کے لیے کہہ سکتے ہیں۔ وحشی یا نیم مہذب قومیں اس کی مثالیں تو پیش کر سکتی ہیں۔ کہ ان کے کئی افراد جذبۂ عشق کے تحت آگ میں کود پڑے۔ لیکن ایسی قوموں کا عشق ان مثالوں سے بڑا عشق نہیں بن جائے گا۔ البتہ قابلِ قدر عشق ضرور رہے گا۔ کیونکہ عشق کا مقصد معشوق سے وصال و قرب کے علاوہ جذبۂ عشق اور احساسِ جمال کو بلند بنانا ہے اور آگے بڑھ کر تہذیب و تمدن کی تخلیق کرنا ہے۔ شیکسپیئر کی عشقیہ شاعری ملکہ الزبتھ کے زمانے کے غیر عشقیہ عظیم کارناموں سے غیر متعلق ہے۔ شیکسپیئر کی شاعری، بیکن کی تصنیفات، نئی دنیا کی دریافت، انگلستان کی نشاۃ ثانیہ، یہ سب ایک ہی تاریخ عمل یا دور کی پیداوار ہیں۔ ہماری اردو شاعری نے کسی بڑی قومی زندگی کے آغوش میں نہ جنم لیا تھا نہ پروان چڑھی۔ جیسا پہلے عرض کر چکا ہوں خود میری شاعری میں اگر واقعی کچھ بڑی چیزیں ہیں تو وہ سب کی سب ایجاد بندہ نہیں ہیں۔ بلکہ اس ہندوستان کی دین ہیں۔ جس کی نشاۃ ثانیہ راجہ رام موہن رائے کے وقت سے شروع

# نواب عماد الملک (مولوی سید حسین بلگرامی)

## ڈاکٹر عبدالحق

اٹھارھویں صدی میں ہندوستان کو ایک نئی قوم اور ایک نئی تہذیب سے سابقہ پڑا۔ یوں تو یورپ سے سب سے پہلے پرتگالی آئے اس کے بعد ولندیزی اور فرانسیسی۔ لیکن ان کا کوئی زیادہ اثر ملک پر نہیں ہوا۔ پرتگالی ہندوستان میں دو مقصد سے آئے تھے۔ مسالوں کی تجارت سے روپیہ کمانے اور عیسائی مذہب پھیلانے۔ ان دونوں مقصدوں کے حصول میں انھوں نے بڑے ظلم و جبر اور سفاکی سے کام لیا۔ ان کی یادگار اب ان کے کچھ لفظ اور کچھ دیسی عیسائی اور کچھ دوغلے مرد و زن باقی رہ گئے ہیں۔ ولندیزوں اور فرانسیسیوں کا کوئی قابلِ ذکر نشان باقی نہیں رہا۔ البتہ انگریزوں کے قدم یہاں ایسے جمے کہ وہ اکاس بیل کی طرح سارے ملک پر چھا گئے۔

ان سے قبل جتنے فاتح ہندوستان میں آئے وہ شمال مغرب کی طرف سے داخل ہوئے۔ مگر یہ یورپی قومیں سمندر کے راستے تجارت کے بھیس میں آئیں اور تجارت کی کوٹھیاں بناتے بناتے قلعے بنانے اور لشکر جمع کرنے لگیں۔ اورنگ زیب عالمگیر کے بعد سلطنت دہلی میں انحطاط شروع ہو گیا تھا۔ رفتہ رفتہ نوبت یہاں تک پہنچی کہ بادشاہ صرف نام کے بادشاہ رہ گئے۔ صوبے خود مختار ہو گئے۔ یہ کبھی آپس میں لڑ مرتے، کبھی غیروں کی مدد سے ایک دوسرے پر حملے کر بیٹھتے۔ کبھی مل کر غیروں سے جا بھڑتے اور کبھی غداری کر کے خود اپنی جڑ کاٹنے پر آمادہ ہو جاتے۔ انگریز ان حالات کا ایک شاطر کی طرح مطالعہ کرتا رہا اور کبھی نفع کو ہاتھ سے جانے نہ دیا۔ کبھی ایک کے ساتھ ہو گیا اور دوسرے کو شکست دی اور اس کمک کے معاوضے میں مصارف سے گراں قدر رقم لے لی اور کچھ حصہ ملک کا بھی ہتیا لیا۔ کبھی کسی کو بڑھتا ہوا دیکھ کر چھیڑ خانی شروع کر دی اور اس ... سے مل کر اس کے علاقے پر چڑھائی کر دی اور بندر بانٹ کے قدیم اصول پر اچھا حصہ اپنے لئے رکھ لیا اور ... کے طور پر ایک ایک ٹکڑا ساتھیوں کے سامنے ڈال دیا۔ کبھی بادشاہ سے فرمان حاصل کر کے مقبوضہ علاقے کے ... قرار دے لیا۔ ہمارے اسلاف ان فرنگیوں کو کبھی خاطر میں نہ لائے۔ ان کا لباس، کھانا پینا، رہنا سہنا، عادات و ... زبان، غرض ان کی ہر بات ان کی نظروں میں نامانوس اور ناشائستہ تھی۔ ہمارے ایک لغت نویس نے فرنگی کی عجیب و ... ان الفاظ میں کی ہے:-

"یکے از جانوران دریائی کہ گاہ گاہ بہ ساحل نمودار می شود"

"الہلال" بند ہو چکا تھا مولانا نے "البلاغ" نکالا تو اس کے ساتھ ہی کلکتہ میں "دارالارشاد" قائم کر دیا جس میں وہ منتخب نوجوانوں کو قرآنِ حکیم کا درس دیا کرتے تھے ۔ یہ قومی اور دینی کارکنوں کی تعلیم و تربیت کا وہ مرکز تھا جس کے لئے مولانا "الہلال" کے زمانے سے انتظامات کر رہے تھے ۔ لیکن "دارالارشاد" کے قیام کو ابھی چند ہی مہینے گزرے تھے کہ حکومتِ بنگال نے انہیں بنگال کی حدود سے نکل جانے کا حکم دے دیا ۔ وہ رانچی چلے گئے تو وہاں انھیں نظر بند کر دیا گیا ۔ ساتھ ہی "البلاغ" بھی بند ہو گیا اور "دارالارشاد" بھی ۔ اس اثنا میں درس صرف اڑھائی تین پارے تک پہنچا تھا ۔ میرے دل میں ان کی ذات بابرکات سے استفادہ کی جو آرزوئیں موجزن تھیں وہ بھی خون ہو کر رہ گئیں ۔

پنہاں تھا دام سخت قریب آشیانے کے
اُڑنے نہ پائے تھے کہ گرفتار ہم ہوئے

۱۹۲۰ء میں نظر بندی سے رہا ہوئے تو ملک میں ترکِ موالات کی تحریک جاری ہوئی اور وہ ہمہ تن اس تحریک کو کامیاب بنانے کے لئے وقف ہو گئے ۔ میں اس زمانے میں "زمیندار" سے وابستہ ہو چکا تھا ۔ ان سے نیازمندی کے روابط کی تجدید ہوئی ۔ اگرچہ سیاسی افکار میں بعض اوقات اختلاف کی صورت بھی پیش آتی رہی ۔ لیکن رشتۂ عقیدت بدستور قائم رہا اور ذاتی تعلقات میں بفضلِ اللہ کوئی خلل نہ آیا ۔ ہمارے عہد کی عام حالت یہ ہے کہ حُسنِ نیت کی بناء پر بھی کسی سے اختلاف ہو تو اسے ناقابلِ برداشت سمجھا جاتا ہے ۔ لیکن مولانا اپنے دوسرے اوصاف و محامد کی طرح اس وصف میں بھی یگانہ حیثیت کے مالک ہیں کہ رائے کے اختلاف یا مسلک کے تفاوت کو انھوں نے ذاتی تعلقات پر کبھی اثر انداز نہیں ہونے دیا ۔

میں ان کے بے مثال علم و فضل کے متعلق یہاں کچھ نہ کہوں گا جو نصف صدی سے اس وسیع سرزمین کے آسمان پر آفتاب جہاں تاب کی طرح تابندہ و درخشندہ ہے ۔ وہ ان اصحاب میں سے ہیں جنھیں قدرت صدیوں کے بعد عالمِ انسانیت کو اپنی خاص نعمت کے طور پر عطا کرتی ہے ۔ وہ تحریر و تقریر دونوں کی اقلیموں کے تاجدار ہیں ۔ ان کی غیر معمولی صلاحیتیں اس زمانے میں بھی مشہور فرمانروایانِ علم و فضل کے لئے یکسر حیرت انگیز تھیں جب ان کی عمر پندرہ سولہ برس سے زیادہ نہ تھی ۔ ۱۹۰۴ء میں وہ پہلی مرتبہ انجمن حمایتِ اسلام کے سالانہ جلسے میں شرکت کے لئے لاہور آئے تو خواجہ الطاف حسین حالی بھی تشریف لائے ہوئے تھے مولانا وحید الدین سلیم مرحوم مولانا کو لے کر خواجہ صاحب مرحوم کی خدمت میں پہنچے تو پوچھا کہ خواجہ صاحب اس لڑکے کی عمر کتنی ہوگی ؟ انھوں نے فرمایا کہ چودہ پندرہ برس کے ہوں گے ۔ سلیم نے کہا یہ "لسان الصدق" کے ایڈیٹر ہیں ۔ خواجہ صاحب نے فرمایا کہ ان کے والد ایڈیٹر ہوں گے ۔ جب معلوم ہوا کہ یہی ایڈیٹر ہیں تو متحیر رہ گئے اور بہت شفقت فرمائی ۔ اس وقت سے مولانا کے ساتھ گہرے روابط پیدا ہو گئے ۔ "الہلال" کا ابتدائی دور تھا کہ مولانا ایجوکیشنل کانفرنس میں شرکت کے لئے گئے ۔ خواجہ حالی کے فرزند ارجمند خواجہ سجاد حسین بھی اس میں شریک تھے ۔ ان کے ہاتھ خواجہ صاحب نے مولانا کو بہت بہت سلام کہلا بھیجا ۔ نیز فرمایا کہ "الہلال" آتا ہے تو چار چار پانچ پانچ دن اس کے سوا کوئی مشغولیت نہیں رہتی ۔

اس سے بھی عجیب تر واقعہ یہ ہے کہ مولانا بارہ تیرہ برس کی عمر میں شعر کہنے لگے تھے ۔ "ارمغانِ فرخ" کے نام سے ایک گلدستہ نکلتا تھا جس کی ماہانہ طرحوں پر کلکتہ میں مشاعرے ہوتے تھے ۔ اسی زمانے کی کہی ہوئی غزلیں اس گلدستے میں شائع

ہوتی تھیں۔ مرزا غالب کے ایک شاگرد نادر شاہ خاں شوخی رام پوری کلکتہ میں مقیم تھے۔ انھیں کسی طرح یقین نہ آتا تھا کہ مولانا جو غزلیں مشاعروں میں سناتے ہیں وہ انھی کی ہوتی ہیں۔ ایک روز مولانا مسجد سے نکل رہے تھے۔ نادر شاہ خاں نے روک لیا اور کہا کہ ایک شاگرد نے جان عذاب میں ڈال دی ہے۔ میں بیمار ہوں اور وہ غزل کے لئے متقاضی ہے۔ چند شعر اسی وقت کہہ دو۔ انھوں نے زمین بتائی "یاد نہ ہو" "شاد نہ ہو" مولانا نے ایک کتب فروش کی دکان پر بیٹھے بیٹھے کچھ شعر کہہ دیئے۔ نادر شاہ خاں بولے کہ اشعار کی تعداد طاق ہونی چاہیئے۔ مولانا نے بلے توقف کہا ؎

وعدۂ وصل بھی اک طرفہ تماشے کی ہے بات

میں تو بھولوں نہ کبھی، ان کو کبھی یاد نہ ہو

نادر شاہ خاں نے کہا کہ صورت سے تو دس بارہ برس کے صاحبزادے معلوم ہوتے ہو لیکن خدا کی قسم عقل باور نہیں کرتی۔

شمس العلماء شبلی مرحوم سے بھی اسی قسم کا واقعہ پیش آیا۔ ان سے مولانا کی خط و کتابت تھی۔ شبلی ۱۹۰۵ء میں بمبئی گئے تو اس زمانے میں مولانا وہیں مقیم تھے۔ ایک دوست کے ہمراہ ملاقات کے لئے پہنچے۔ دوست نے تعارف کرایا تو شبلی کو یقین نہ آیا کہ ابوالکلام آزاد یہی ہیں۔ جب شک کی کوئی گنجائش نہ رہی تو اس درجہ گرویدہ ہوئے کہ "الندوہ" کی ایڈیٹری سونپ دی اور مولانا نے ۱۹۰۵ء کے اواخر سے ۱۹۰۶ء کے اوائل تک یہ خدمت انجام دی۔

بہرحال جو وجود عمر کے ابتدائی مراحل میں وقت کے اکابر علم و فضل کے لئے باعث حیرت و استعجاب بن گیا تھا اس کی شانِ عظمت کے متعلق میں ہیچ مچ زبان کیا کہہ سکتا ہوں۔ مولانا کو خدا نے غیر معمولی حافظہ عطا کیا ہے۔ اس کی محسوس و مشہور مثالیں "تذکرہ" اور "غبارِ خاطر" کی شکل میں دنیا کے سامنے موجود ہیں۔ "تذکرہ" رانچی کی نظر بندی کے زمانے میں لکھا گیا، جب مولانا کے پاس کوئی قابلِ ذکر کتاب موجود نہ تھی۔ "غبارِ خاطر" کے خطوط احمد نگر کی اسیری کے زمانے میں مرتب ہوئے۔ اس وقت بھی وہ کتابوں سے بڑی حد تک محروم تھے۔ لیکن ان کتابوں کے مطالعے سے ہر شخص پر آشکارا ہو سکتا ہے کہ بڑے بڑے کتب خانوں میں بیٹھ کر بھی اس قسم کی چیزیں مرتب نہیں کی جا سکتیں۔ "غبارِ خاطر" پہلی مرتبہ لاہور میں چھپی تھی اور اس کی کاپیاں دیکھنے کا کام مجھے سونپا گیا تھا۔ "مآثر الامراء" کی ایک عبارت کے متعلق میرے دل میں شبہ پیدا ہوا۔ مطبوعہ کتاب میں عبارت وہی تھی جو مولانا نے "غبارِ خاطر" میں درج کی تھی۔ میرا خیال ہے کہ کتاب ایڈٹ کرنے والے نے ایک لفظ کے سمجھنے میں غلطی کی۔ استصواب کی غرض سے مولانا کو لکھا۔ فرمایا: "منقولہ عبارت درست ہے اور یہ "مآثر الامرا" کی فلاں جلد کے فلاں صفحے پر فلاں طرف اوپر کی سطروں میں موجود ہے۔ میں نے تیس سال پیشتر "مآثر الامرا" دیکھی تھی اور یہ الفاظ اسی طرح لوحِ حافظہ پر منقوش ہیں۔"

عزیمت و استقامت مولانا کے آئینۂ طبع کے درخشاں ترین جوہر ہیں۔ انھوں نے جن اصول و مقاصد کی دعوت کے لئے زندگی وقف فرمائی، ان پر کاربندی اور عمل پیرائی میں ہمیشہ چٹان کی طرح جمے رہے۔ اس سلسلے میں ان کی صحت کو نقصان پہنچا، کاروبار تباہ ہوا، ان کی نہایت قیمتی تصانیف کے مسودے ضائع ہو گئے۔ انھوں نے علمی یادداشتوں کے جو مجموعے مرتب کئے تھے اور انھیں اپنی زندگی کا حاصل سمجھتے تھے، وہ سب تلاشیوں میں تلف ہو گئے۔ لیکن ان کی شانِ عزیمت

ان تمام نقصانات سے بالکل غیر متاثر رہی۔

ذاتی تعلقات کے سلسلے میں ایک نہایت دشوار و دل گداز مرحلۂ امتحان اس وقت پیش آیا جب احمد نگر کی اسیری کے زمانے میں ان کی اہلیہ محترمہ سخت بیمار ہوئیں۔ اس موقع پر سپرنٹنڈنٹ ان کے پاس پہنچا اور کہا کہ اگر حکومت سے کچھ کہنا ہو تو میں اسے فوراً بمبئی پہنچا دوں گا۔ مطلب غالباً یہ تھا کہ اگر رفیقۂ حیات کی شدید علالت کی بنا پر مشروط رہائی کی درخواست کریں تو وہ حکومت کے ملاحظہ میں پیش کر دی جائے گی۔ لیکن مولانا نے صاف صاف کہہ دیا کہ میں حکومت سے کوئی درخواست نہیں کرنا چاہتا۔ سپرنٹنڈنٹ نے پنڈت جواہر لال کی وساطت سے بھی مولانا کو راضی کرنے کی کوشش کی لیکن وہ جو فیصلہ فرما چکے تھے، اس پر قائم رہے۔ وہ خود فرماتے ہیں:

"جونہی خطرناک صورتِ حال کی پہلی خبر ملی ۔ ۔ ۔ ۔ میں نے محسوس کیا کہ طبیعت کا سکون ہل گیا ہے اور اسے قابو میں رکھنے کے لئے جدوجہد کرنی پڑے گی۔ یہ جدوجہد دماغ کو نہیں مگر جسم کو تھکا دیتی ہے۔ اس زمانے میں میرے دل و دماغ کا جو حال رہا میں اسے چھپانا نہیں چاہتا۔ میری کوشش تھی کہ اس صورتِ حال کو پورے صبر و سکون کے ساتھ برداشت کر لوں۔ اس میں بہ ظاہر کامیاب ہوا لیکن شاید باطن نہ ہو سکا۔"

آگے چل کر فرماتے ہیں:-

"میں نے تمام معمولات جاری رکھے لیکن ۔ ۔ ۔ اعتراف کرتا ہوں کہ یہ تمام ظاہر داریاں دکھاوے کا ایک پارٹ تھیں جس سے دماغ کا مغرورانہ احساس کھیلتا رہتا تھا، اور اس لئے کھیلتا تھا کہ کہیں اس کے دامنِ صبر و وقار پر بے حالی اور پریشان خاطری کا کوئی دھبہ نہ لگ جائے۔"

اس کے باوجود مولانا نے حکومت سے کوئی درخواست نہ کی اور ان کی صاحبِ عزیمت رفیقۂ حیات اس حالت میں دُنیا سے رخصت ہوئیں جب وہ سینکڑوں میل دُور اپنے اہم اصول و مقاصد کی خاطر احمد نگر کے قلعے میں محبوس تھے۔ اصول و مقاصد کی قربان گاہ پر عزیز ترین رشتوں کو وہی ہستیاں اس طرح بھینٹ چڑھا سکتی ہیں جنھیں بخشندۂ حیات سے عزیمت و استقامت کی غیر معمولی صلاحیتیں ارزانی ہوئی ہوں۔

مبادا کسی کو خیال ہو کہ مولانا اس افتاد پر انتہائی اضطراب و پریشانی سے تو محفوظ نہ رہ سکے، جیسا کہ انھوں نے خود اعتراف کیا ہے۔ یہ سچ ہے لیکن یہ خیال صحیح نہ ہوگا۔ صبر کا مفہوم ہی یہ ہے کہ انسان موجباتِ غم کی شدت و فراوانی کے باوجود اپنے احساساتِ حزن پر قابو پائے اور انھیں مناسب حدود سے تجاوز کا موقع نہ دے۔ یہ نہیں کہ احساسات سرے سے باقی ہی نہ رہیں اور انسان کا دل پتھر بن جائے۔ ایک سلیم الفطرت انسان کی طرح مولانا طبعی احساسات سے بدرجۂ اتم بہرہ مند تھے۔ کون اندازہ کر سکتا ہے کہ رفیقۂ حیات کی خطرناک علالت کا خط ملتے ہی ان کے دل پر کیا قیامت گزری ہوگی۔

خصوصاً اس حالت میں کہ وہ اسیر تھے اور پاس رہ کر تیمارداری بھی نہ کر سکتے تھے، جو اکثر انسانوں کے لئے فی الجملہ باعث تسکین تسلی ہوتی ہے۔ یقیناً انھیں بھی آرزو ہوگی کہ رہائی ملے تو خود اپنی اہلیہ کا علاج کرائیں اور تا بہ حدِ امکان اس کا دکھ مٹانے کی کوشش کریں۔ لیکن ان کے سامنے زندگی کے اہم بنیادی اصول و مقاصد بھی تھے۔ وہ کوئی ایسی صورت قبول نہ کر سکتے تھے جو ان اصول و مقاصد کی آبرو پر اثر انداز ہوتی۔ انھوں نے جب اس راستے میں قدم رکھا تھا تو ان تمام قربانیوں کا اٹل فیصلہ کر لیا تھا جو اس سفر کے لوازم میں شامل تھیں۔ جب پے بہ پے وہ قربانیاں طلب کی گئیں تو مولانا نے ایک صاحبِ عزیمت انسان کی طرح انھیں پیش کرنے میں تامل نہ کیا۔ ذاتی تعلقات کے سلسلے میں غالباً یہ سب سے بڑی قربانی تھی جس کا ان سے مطالبہ ہوا۔

ایک مرتبہ انھوں نے مجھے تحریر فرمایا تھا:۔

"ہر وقت اسے پیشِ نظر رکھئے کہ استقامت اصل کار ہے۔ اگر ایک آدمی فوج کی نوکری قبول نہیں کرتا تو یہ کوئی جرم نہیں، لیکن اگر سپاہی بن کر میدانِ جنگ میں آکر پیچھے ہٹتا ہے تو اس کی سزا موت کے سوا کچھ نہیں ہوتی ؎

ہاں، رہِ عشق ہست و لیکن مدار و باز گشت
جرم درا اینجا عقوبت ہست و استغفار نیست

دریا میں اترنے سے پہلے سب کچھ سوچ لینا چاہیئے، لیکن جب اتر گئے تو موجوں کا شکوہ فضول ہے اور کبھی بھی سنا نہ جائے گا۔ ممکن ہے پہلے ہی غوطے میں خونخوار نہنگوں کا سامنا ہو جائے لیکن جو شخص سمندر میں کودتا ہے، اسے نہنگوں کے وجود سے بے خبر نہ ہونا چاہیئے۔"

مولانا کی ذاتِ گرامی اس تعلیم ہی کا نہیں بلکہ ہر اس تعلیم کا عملی نمونہ رہی ہے جو ان کی زبان پر جاری ہوئی۔ بلاشبہ ان کے قلب پر بھی رنج و الم کی تمام کیفیتیں پوری شدت سے طاری ہوئیں جو عزیز ترین رشتوں سے انقطاع کا لازمہ ہیں لیکن انھوں نے مقامِ صبر کے واجبات جس شانِ عزیمت سے ادا کئے، ان کی مثالیں تاریخ میں بہت ہی کم ملتی ہیں۔ موجباتِ غم سے متاثر ہونا ہر قلبِ سلیم کا خاصّہ ہے لیکن احساسات پر قابو پا لینا صرف صابرین، بشترین کا کام ہے۔

ان کی زندگی میں استقامت کی ایک اور نادر مثال ملتی ہے۔ جب ہم قوموں کی اکثریت نے ان کے سیاسی مسلک سے اختلاف کیا۔ میرے علم کے مطابق وہ اپنے لئے ۱۹۱۲ء میں جو راہِ عمل طے کر چکے تھے، اس پر مدت العمر بے خوف لومۃ لائم قائم رہے۔ بیچ میں اکثر ایسے مرحلے آئے کہ بڑے بڑے دعویدارانِ عزم و ہمت کے قدم بھی لڑکھڑا گئے۔ انھوں نے اپنا مسلک بدلنے کے لئے معقول دلائل بھی فراہم کر لئے۔ لیکن مولانا کے نزدیک صحیح، مفید اور بہترین راستہ وہی تھا جو انھوں نے ۱۹۱۲ء میں اختیار کیا تھا۔ اس سلسلے میں انہیں بے شمار قربانیاں کرنی پڑیں۔ کم و بیش دس سال قید و بند میں گزارے۔ ان کے نہایت اہم دینی و علمی مشاغل کو سخت نقصان پہنچا۔ وہ وسائلِ معاش بھی بالکل تباہ ہو گئے جو انھوں نے اپنی طبیعت کے ذوق کے مطابق اختیار کر لئے تھے اور جن میں وہ سب سے بڑھ کر کامیاب

تھے۔ لیکن ان تمام قربانیوں سے گراں بہا تر قربانی یہ تھی کہ ان کی ہر دل عزیزی کی متاعِ عظیم جل کر راکھ کا ڈھیر بن گئی۔

وہ اپنی غیر معمولی صلاحیتوں کی بنا پر عنفوانِ شباب ہی میں ہمہ گیر شہرت حاصل کر چکے تھے۔ وہ جس طرف نکلتے تھے لوگ اپنی آنکھیں ان کے لئے بچھانے پر آمادہ رہتے تھے اور یہ کہنا قطعاً مبالغہ نہ ہوگا کہ ان کے لئے مسلسل و متواتر عقیدت کی جن گرم جوشیوں کا اظہار ہوتا رہا، وہ شاید مولانا محمد علی مرحوم کو مستثنیٰ کرنے کے بعد کسی مسلمان رہنما کو نصیب نہ ہوئیں اور یہ غیر معمولی ہر دل عزیزی انھیں اس وقت حاصل تھی جب ان کی عمر بیس اور تیس کے درمیان تھی۔ خاص طور پر قابلِ ذکر امر یہ ہے کہ ان سے محبت و عقیدت کا ملاً بے غرضانہ تھی، یعنی وہ ان رہنماؤں میں نہ تھے، جنہیں مختلف گروہوں نے صاحبِ اختیار و اقتدار دیکھ کر فتح بابِ مقاصد کا مرجع سمجھ لیا ہو، لیکن انھیں پیشِ نظر مقاصد کے لئے استقامت و عزیمت کی راہ میں ہر دل عزیزی کی متاعِ عظیم بھی قربان کرنی پڑی اور وہ جس شے کو حق سمجھتے تھے اس سے بال برابر بھی اِدھر اُدھر نہ ہوئے۔ یہ قربانیاں ذکر و بیان میں شاید بہت دل پسند معلوم ہوں۔ لیکن اس پر عمل سہل نہیں۔ نظیری کیا خوب کہہ گیا ہے ؎

نیست آسان بہ صفِ آتش زدن
می نماید گرچہ از پروانہ خوش

یہاں سوال مولانا کے افکار و آراء کی درستی یا نادرستی کا نہیں مقصود صرف یہ ہے کہ ان کی شانِ عزیمت و استقامت واضح ہو جائے۔

مولانا کے عادات و خصائل کا باب بہت وسیع ہے اور اپنے علمی و عملی جوہروں کی طرح عادات و خصائل میں بھی وہ بالکل یگانہ حیثیت کے مالک ہیں۔ مثلاً سحر خیزی ابتدائی دور ہی سے ان کی فطرتِ ثانیہ بنی ہوئی ہے۔ وہ ہمیشہ اوّل وقت اٹھتے ہیں، گویا نظیری کے اس شعر کی عملی تصویر ہیں ؎

عبادتِ سحری را مکن نظیری کم
کہ ہر چہ کرد دعا ہائے صبح گاہی کرد

ایک مرتبہ سیاسی مصروفیتوں کے سلسلے میں لاہور آئے۔ سردیوں کا موسم تھا۔ میں نے عرض کیا کہ "ملاقات کے لئے کوئی وقت بتایئے۔" فرمایا: "صبح کے چار بجے سے آٹھ بجے تک مل سکتے ہو۔" وہ آٹھ دس دن یہاں مقیم رہے اور میں زیادہ سے زیادہ پانچ بجے ان کے پاس پہنچ جاتا تھا۔ تین گھنٹے اطمینان سے باتیں کرنے کے لئے مل جاتے تھے۔ پچھلے دنوں میں دہلی گیا تو اس وقت بھی وہ اپنے انتظامی کاموں میں بہت مصروف تھے۔ دس دن ان کے پاس ٹھہرا رہا۔ یہی صبح کا وقت گفتگو کے لئے مقرر تھا۔ سیاسی ہنگاموں میں عمر گزارنے کے باوجود انھیں خلوت و تنہائی بہت پسند ہے۔

تنہائی و خلوت طلبد عشق نظیری
این خیل و خدم را بہ امیر حشمے بخش

وہ ایک زمانے میں بہت خوش پوش تھے۔ غالباً ۱۹۱۹ء سے کھدر پہننا شروع کیا اور اب تک اسی پر قائم ہیں۔ وہ ابتدا ہی سے ہلکی غذا کھانے کے عادی ہیں اور بہت کم کھاتے ہیں۔ آج کل تو غذا کی تقلیل غیر معمولی صورت اختیار کر چکی ہے۔ لطیف چیز

جاتے۔ زماناً و قتاً ضرور پہنچتے ہیں اور اس کے دلکش تذکرے "غبارِ خاطر" میں جا بجا موجود ہیں۔

انھوں نے کبھی کسی کا احسان لینا گوارا نہیں کیا۔ حتیٰ کہ اپنے ان عقیدت مندوں سے بھی کوئی تحفہ نیاز بہ آسانی قبول نہیں کرتے جنھیں انتہائی شفقت و نوازش سے انھوں نے عزیزوں کا درجہ دے دیا ہے۔ ایک مرتبہ انھیں حرق ا لقسا کا عارضہ ہوا۔ شفاء الملک حکیم فقیر محمد چشتی نظامی مرحوم بھی میری طرح مولانا کے عقیدت مند تھے۔ انھوں نے فرمایا کہ مولانا سے بیماری کے مفصل حالات پوچھ کر مجھے بتائیے۔ میں ایسا نسخہ تجویز کر دوں گا کہ بفضلِ خدا یہ عارضہ دوبارہ نہ ہوگا۔ میں نے حالات منگوا لئے۔ حکیم صاحب مرحوم نے خوب غور و فکر کے بعد نسخہ تجویز کر دیا اور یہاں سے دوائیں کلکتہ بھیجدی گئیں۔ ان سے فائدہ ہوا۔ حکیم صاحب کی رائے تھی کہ دوائیں کچھ دیر جاری رہنی چاہئیں۔ مولانا نے لکھا،

"مجھے حکیم صاحب کی دواؤں کے استعمال میں ہرگز تامل نہیں۔ اگر اب بھی ان کا فیصلہ یہی ہے کہ جوہر منقّٰی وغیرہ استعمال کرنا چاہیئے تو ضرور کرونگا مگر شرط یہ ہے کہ وہ دواخانے کو حکم دے دیا کریں تاکہ مرکبات وی۔ پی پارسل کے ذریعے پہنچتے رہیں۔ اس صورت میں شکر گزار ہوں گا اور انشراحِ خاطر سے عالج کروں گا۔ ورنہ طبیعت رُک جاتی ہے کہ تحفہ ایک مرتبہ ہونا چاہیئے نہ کہ مسلسل۔ اگر حکیم صاحب یا آپ اسے منظور نہ کریں گے تو پھر میں نہ تو فراغِ خاطر کے ساتھ دوا استعمال کرونگا نہ امتداد دوا جرا کی حالت گوارا ہو سکے گی۔"

ایک مشہور عالمِ دین نے مولانا کی تفسیرِ فاتحہ کے بعض حصوں پر ایرادات کئے اور اس سلسلے میں مناظرانہ رنگ اختیار کر لیا۔ ایرادات کے متعلق مجھے بعض باتیں مولانا سے پوچھنے کی ضرورت پڑی ضمناً یہ بھی لکھا کہ کتاب آپ نے نہیں دیکھی تو میں بھیج دوں۔ فرمایا۔
"کتاب ہرگز نہ بھیجو۔ یہی بہتر ہے کہ میں اسے نہ دیکھوں۔"

"۱۹۱۰ء سے میں نے جن تین باتوں کا عہد کیا ہے، ان میں سے ایک یہ ہے کہ ہر اس شخص کو جو مناظرانہ طریق پر میرے خلاف کچھ لکھے گا نہ تو جواب دونگا، نہ اس کی شکایت سے اپنے نفس کو آلودہ کرونگا۔"

پنجاب کے ایک سیاستدان نے ایک بیان میں ایسی باتیں کہیں جو مولانا کے نزدیک یکسر بے اصل تھیں۔ انھوں نے مجھے لکھا:۔

"اگر میری طبیعت کا وہ اندازہ ہوتا جو اس وقت تھا جب "الہلال" نکالتا تھا، تو یہ ایسا صریح کذب ہے کہ نہیں معلوم کسی عام بیان میں میرے قلم سے کیسے سخت الفاظ اس شخص کی نسبت نکل جاتے لیکن اب میرا حال دوسرا ہے۔ کوئی شخص کتنے ہی قبیح فعل کا مرتکب ہو، میں یقین کے ساتھ اسے پبلک میں بُرا کہنا پسند نہیں کرتا۔ ہمیشہ ایسے موقعوں پر اپنا نفس سامنے آجاتا ہے۔ میں چونک اُٹھتا ہوں کہ اگر بُرا ہی کہنا ہے تو اپنے نفس کو کیوں بُرا نہ کہوں؟"

آخر میں فرماتے ہیں:۔

"اگر ایک مدعیٔ اسلام میں صدقِ مقال نہیں تو اسلام میں سے کوئی چیز بھی نہیں۔ ولیس وراء ذالك من الایمان حبة خردل"

ایک مرتبہ دو برس تک ملاقات کی کوئی صورت پیدا نہ ہوئی۔ میں نے ایک عریضے میں شعلہ اصفہانی کا یہ شعر لکھ دیا

آں بخت نہ داریم کہ ہم بزم تو باشیم      ما و سرِ راہ و تو و آہے و نگاہے

انھوں نے جواب میں تحریر فرمایا کہ اس شعر کا یہاں کیا موقع تھا:

" ایک حدیثِ قدسی ہے: من تقرّب الی شبراً تقرّبتُ الیہ ذراعاً
(وجو ایک بالشت میرے قریب آتا ہے میں ایک ہاتھ اس کے قریب جاتا ہوں)
عمر بھر میری یہ کوشش رہی ہے کہ اس وصف کے تخلّق سے محروم نہ رہوں۔ اب
بھی اسی پر عامل ہوں اور عامل رہوں گا: ع    ہزار بار برو صد ہزار بار بیا "

مضمون بہت طویل ہو گیا۔ لیکن جو کچھ کہنا چاہتا تھا، نہ کہہ سکا۔ وہی عرفی والی بات ہوئی کہ —

زباں زنکتہ فرو ماند و رازِ من باقیست      بضاعتِ سخن آخر شد و سخن باقیست

آخر میں مولانا کی تحریر کا ایک اقتباس پیش کرتا ہوں جو ان کے ایک طویل مکتوب سے ماخوذ ہے۔ کچھ علمی بحث رہے تھے کہ خلافِ عادت ان کے قلم سے یہ الفاظ بے اختیار نکل گئے۔ فرماتے ہیں:

" افسوس ہے کہ زمانہ میرے دماغ سے کام لینے کا کوئی سامان نہ کر سکا۔ غالب کو تو صرف
اپنی ایک شاعری کا رونا تھا۔ نہیں معلوم میرے ساتھ قبر میں کیا کیا چیزیں جائیں گی —

نارِوا بود بہ بازارِ جہاں جنسِ وفا      رونقے گشتم و از طالعِ دکاں رفتم

بعض اوقات سوچتا ہوں تو طبیعت پر حسرت و الم کا ایک عجیب عالم طاری ہو جاتا ہے۔ مذہب، علوم و فنون، ادب، انشاء، شاعری، کوئی وادی ایسی نہیں جس کی بے شمار نئی راہیں مبدئِ فیاض نے مجھ نامراد کے دل و دماغ پر نہ کھول دی ہوں اور ہر آن، ہر لحظہ بخششوں سے دامن مالا مال نہ ہوا ہو۔ بحالیکہ ہر روز اپنے آپ کو عالمِ معنی کے ایک نئے مقام پر پاتا ہوں اور ہر منزل کی کرشمہ سنجیاں پچھلی منزلوں کی جلوہ طرازیاں ماند کر دیتی ہیں لیکن افسوس جس ہاتھ نے فکر و نظر کی ان دولتوں سے گرانبار کیا اس نے شاید سر و سامانِ کار کے لحاظ سے تہی دست رکھنا چاہا۔ میری زندگی کا سارا ماتم یہ ہے کہ اس عہد اور محل کا آدمی نہ تھا مگر اس کے حوالے کر دیا گیا۔"

یہ جو کچھ فرمایا گیا ہے نہ سخن گستری ہے نہ تعلّی بلکہ سراسر حقیقت ہے۔ کاش مجھے اندازہ شناسی میں سنائی کا درجہ نصیب ہوتا اس کی زبان سے کہتا —

دورہا باید کہ تا یک مردِ حق پیدا شود
بایزید اندر خراساں یا اویس اندر قرن

---

# مہدی حسن

## عبدالماجد دریابادی

سنہ ولادت تخمیناً ۱۸۷۴ء یا ۱۸۷۵ء ہوگا۔ وفات نومبر ۱۹۲۱ء میں ہوئی۔ عمر ۵۰ سال کے اندر ہی رہی۔
ہوش کی آنکھیں جب کھولیں تو اپنے وطن گورکھپور میں رنگ پیدا ہوا ریاض خیرآبادی کا —— ریاض کا وطن اصلی رہی گورکھپور تھا۔ وہیں شباب گزارا۔ وہیں سے ریاض الاخبار ہفتہ میں دو بار (سہ روزہ کی اصطلاح اس وقت تک نہیں چلی تھی) نکالا۔ وہیں سے فتنہ اور عطر فتنہ کے شگوفے چھوڑتے رہے۔ اور وہیں سے انگریزی ناولوں کو اپناتے رہے۔ آج یہ سارے علم اور حوالے قصہ طلب ہیں۔ ان کی دلچسپ تشریحیں سننے چلئے —— ریاض الاخبار نام کا سیاسی پرچہ تھا لیکن اس کی ادبیت اس کی سیاست پر کہیں غالب۔ ریاض اس میں نثر کی شاعری کرتے۔ اور لوگ بھی بجائے سیاسی معلومات لینے زبان و انشاء ہی کی خاطر خرید تے۔ فتنہ اس کا ایک ننھا منا سا ضمیمہ جیبی تقطیع کا رنگین کاغذ پر نکلتا۔ اور لطیفوں چٹکلوں سے دل بہلاتا رہتا۔ عطر فتنہ کی بات اب خوب ذہن میں نہیں۔ اسی شان جمالی کا یہ پرچہ غالباً شعر و نظم کی بہار دکھاتا۔ بہرحال اتنا یاد ہے کہ یہ دونوں پرچے نام کے "فتنے" قیامت کی شوخیاں دکھاتے رہتے۔ اور رینالڈز وغیرہ کے عام پسند انگریزی ناولوں کو ریاض اردو میں اپناتے رہتے چنانچہ رینالڈز کا (LOVES OF THE HAREM) حرم سرا کا نام پاکر اردو میں اپنا نام کر گیا۔ اردوئے معلی کے لطیف و شستہ جملے گویا سانچے میں ڈھلے ہوئے۔ اور پھر ریاض اور ان کے دوست نثار رام پوری کے مزے دار اشعار —— عطر میں بسے ہوئے۔
یہ فضا تھی جس میں مہدی مرحوم نے آنکھیں کھولیں، اسی میں پلے، بڑھے۔ سالہا سال بعد ریاض کو ایک خط میں لکھا:

> "مجھ کو آپ کے ساتھ جو خاص تعلق ہے، آپ کو معلوم ہے۔ یہ بھی معلوم ہے کہ میں اس وقت سے آپ کے لٹریچر کا دلدادہ ہوں جب لٹریچر کا صحیح مفہوم بھی میرے ذہن میں نہیں تھا۔" (مکاتیب مہدی صفحہ ۱۸۰)

دلگیر مرحوم ایڈیٹر ماہنامہ نقاد (آگرہ) کے نام اس سے کہیں زیادہ کھل کر لکھا ہے:۔

> مرحوم ریاض (خدا اسے مدتوں جلائے) عروس سخن کا آشنائے ازلی ہے آپ لٹریچر کی جن نزاکتوں پر مٹے ہوئے ہیں، وہ ریاض کے قلم کی آواز بازگشت ہے۔ آج لٹریچر پر طبع آزمائی کے لئے بہتیرے اٹھ کھڑے ہوں گے۔ لیکن میں نے پہلے پہل یہ

لفظ ریاض الاخبار[1] میں دیکھا جب اس کے مفہوم سے بھی اچھی طرح واقف نہ تھا

...... موجودہ لٹریچر ارتقائی حیثیت سے ریاض سے بے نیاز نہیں ہے۔ وہ

جس طرح نظم کا مالک ہے۔ آقائے نثر بھی ہے۔ اور یہی امتیازِ فائقہ ہے جس کی بنا پر

وہ انشا پردازی کا مسلّم الثبوت ہیرو ہے۔" (مکاتیب مہدی ص۱۵۹)

پیدائش محلہ بسنت پور، گورکھپور کے ایک کھاتے پیتے شریف اور مذہبی رنگ کے خاندان میں ہوئی۔ والد کورٹ انسپکٹر تھے۔ گھر ہی کا ایک حصہ مکتب لگتا تھا، وہیں بیٹھ کر حسبِ دستورِ وقت اردو فارسی پڑھی۔ ممکن ہے عربی کی بھی شد بد حاصل کی ہو اور پھر کچھ روز علی گڑھ جا کر اسکول کے درجوں میں پڑھا۔ طبیعت بڑی اخاذ پائی تھی۔ مزاج میں نفاست و لطافت اور اردو ادب سے مناسبت، یہ چیزیں معلوم ہوتا ہے فطرت کی طرف سے اپنے ساتھ لائے تھے۔ بس انھیں کے سہارے بغیر کوئی ڈگری یا سند حاصل کیے کچھ ہی روز میں اتنا کر لیا اور ایسے چل نکلے کہ اچھے اچھے ڈگری والوں کو راستہ بناتے، اور بڑے بڑے سند والے ان کا سامنا کرتے ہچکچاتے۔ بیگم مہدی کی روایت ہے کہ شروع میں گھر پر کسی انگریز سے بھی پڑھا تھا (افادات مہدی ص۵) یہ روایت انھوں نے یقیناً مرحوم ہی سے سنی ہوگی۔

یہ بیگم دوسری بیوی تھیں بڑی چہیتی اور صحیح معنی میں شریکِ زندگی۔ پہلی بیوی کا انتقال مرحوم کی جوانی ہی میں ہو گیا تھا یہ عقد اس کے بعد ہوا —— معاشرت میں "صاحبیت" کا اثر ممکن ہے کہ انھیں "صاحب" کی معیت کا نتیجہ ہو۔
شعوری طور پر بچپن میں علمی اثر سب سے زیادہ سرسید کا پڑا۔ ان کے تہذیب الاخلاق کی ایک جلد دیکھنے کو مل گئی تھی۔ انھیں بیگم مہدی کی روایت ہے کہ

"وہ اکثر اس کا ذکر کیا کرتے تھے اور کہا کرتے تھے کہ صرف اسی تہذیبِ اخلاق

نے مجھے آدمی بنا دیا۔" (افادات ص۶)

مرحوم کا شمار مصنفین کے زمرہ میں تو مشکل ہی سے کیا جا سکتا ہے۔ تصنیف یا تالیف ان کی ایک بھی نہیں۔ خوب کہا ہے ہمارے اردو کے رئیس المصنفین مولانا سید سلیمان ندوی نے کہ:

"مرحوم کوئی پیشہ ور مصنف نہ تھے جو پچھلوں کی زحمت کے لئے اپنی تصنیفات کا

ذخیرہ چھوڑ جاتے۔" (مکاتیب ص۱۶)

مضمون نگار بھی وہ کوئی پیشہ ور اور بڑے مشتاق نہ تھے ذخیرۂ تحریر کل ۴۱ مضمون ہیں چھوٹے اور بڑے سب ملا کر، اور انھیں میں ترجمہ، تنقید بھی شامل ہیں۔ یہ ہفتہ واروں اور ماہناموں میں چھپے ہوئے مضامین ۱۸۹۹ء تا ۱۹۱۶ء یعنی ۲۰ سال کی مدت میں شائع ہوئے۔ اس حساب سے اوسط ہر سال ڈیڑھ مضمون کا پڑتا ہے، یہ اوسط ہوا ورنہ واقعہ یہ ہے کہ عموماً سال میں دو ایک مضمون لکھتے وہ بھی جب طبیعت خوب حاضر ہوتی اور لکھنے کا کوئی داعیۂ قوی موجود ہوتا۔ کسی کسی سال جب طبیعت میں موج آتی تو چار چار پانچ پانچ مضمون بھی لکھ ڈالتے اور درمیان میں مہینوں کیا برسوں کا سناٹا —— تصنیف کے نام سے کل کائنات یہی مجموعۂ مقالات ہے جو افاداتِ مہدی کے نام سے وفات کے بعد شائع ہوا ہے۔ بیچارہ کو نظرِ ثانی و ترمیم وغیرہ کا کوئی موقع نہ مل سکا اور ہر صاحبِ تجربہ

جانا ہے کہ اس کے بعد تحریر کہاں سے کہاں پہنچ جاتی ہے۔ ناممکن تھا کہ ۱۹۲۰ء، ۱۹۲۱ء، ۱۹۲۲ء والے مہدی حسن جب ۱۸۹۹ء، ۱۹۰۰ء والے مہدی حسن (جن کے نام کے ساتھ "افادی الاقتصادی" کا لمبا سا دُم چھلا لگا رہتا تھا) کی کسی تحریر کو دیکھتے تو اسے بے ہاتھ لگائے بلا اصلاح کئے بجنسہٖ چھوڑ سکتے ——— افادات کی ضخامت ۲۰×۲۶ تقطیع پر دو ورقوں کے لکھے ہوئے دیباچہ وغیرہ کو نکال کر ۳۰۰ صفحوں کی ہے۔

اور ہاں اس سے کچھ کم ضخامت کی ایک اور کتاب بھی ان کے قلم کی رہینِ منت نکل آئی۔ یہ ان کے خطوط کا مجموعہ ہے مکاتیبِ مہدی کے نام سے ——— مرحوم بڑے اچھے، بڑے پاکیزہ خط نویس تھے۔ ظلم تھا کہ ان کے ان انشائی کمالات کو ضائع ہونے دیا جاتا۔ کچھ قدردان احباب و اعزہ نے انھیں بچا بچا کر رکھ لیا تھا۔ یہ ادبی جواہر پارے اگر ضائع ہو جاتے تو اردو کا ایک بڑا سرمایہ گم ہو جاتا۔ بیچارے کی ساری عمر سرکاری ملازمت میں گزری۔ وہ بھی کچھ اونچی نہیں۔ پہلے نائب تحصیلدار رہے پھر تحصیلدار ہو گئے۔ تنخواہیں اس زمانہ میں کچھ واجبی ہی سی ہوتی تھیں۔ یہ ٹھہرے شاہ خرچ، مزاج کے شوقین، نفاست مجسم۔ کھانا ہو تو عمدہ، کپڑے ہوں تو نفیس، مکان اور اس کا فرنیچر ہو تو نفیس، ہر طرح اُجلا۔ ہاتھ ہر خرچ پہ کھلا ہوا۔ اللہ ہی بہتر جانتا ہے کہ گزر بسر کس طرح کی۔ چہیتی بیوی کے گہنے کپڑے کے حوصلہ و ارمان کیسے پورے کئے۔ لڑکوں کی تعلیم کے اخراجات کیونکر اٹھائے۔

کئی سال کا زمانہ تو خیر بنارس اور الہ آباد کی صدر تحصیلوں میں گذارا۔ باقی بیشتر حصہ دیہات کی دور دراز تحصیلوں ہی میں بسر کیا، جہاں کتابوں کے کسی بڑے ذخیرہ کے وجود کا کوئی سوال ہی نہ تھا۔ تحصیلداری کے جھمیلوں کو یوں بھی کوئی مناسبت علمی اور تصنیفی مشغلوں سے نہیں ہے اور پھر جبکہ قیام بھی ایسی جگہ ہو۔ جہاں کوسوں نہ کسی علمی صحبت کا پتہ۔ نہ کسی کتب خانہ کا نشان، تو ایسے کور دیہہ میں اور اتنے غیر علمی ماحول میں رہ کر جیّد مقالہ نگاری کر ڈالنا ایک ادبی کرامت ہی کا مرتبہ رکھتا ہے۔

---

نئی نئی ترکیبیں گڑھنے اور انگریزی سے لے کر اردو میں نئے نئے لفظ ایجاد و اختراع کرنے میں مرحوم کو ایک حد تک ملکہ تھا اور اگر کہیں علمی استعداد مولانا نذیر احمد دہلوی کی سی ہوتی یا لسانیات اور زباں دانی سے مناسبت محمد حسین آزاد کی سی، تو مہدی حسن اس میدان میں سب سے بازی لے جاتے اور اپنے معاصرین کو کہیں پیچھے چھوڑ جاتے۔ پھر بھی جتنا کچھ وہ کر گئے وہ بہت سے پیشہ ور مستند مصنفین کے لئے بھی باعثِ رشک ہی ہو سکتا ہے۔

ماسٹر پیس کے لئے "اختراعِ فائقہ"، "ہنی مون" کے لئے "عہدِ زفاف"، "جوائننگ ٹائم" کے لئے "وقفۂ سبکدوشی"، ایٹیکیٹ کے لئے "عوائدِ رسمیہ"، اس قسم کے الفاظ خدا معلوم کتنے انھوں نے چلانے چاہے، اور ان میں سے کوئی کوئی چل بھی گئے ——— "غیر مناقشتی جنبشِ لب"، "آدھ گھنٹہ علامہ شبلی کے ساتھ"، "دماغی مجلسیں غیر فانیوں کے ساتھ"، "پیارے جناب"، اس قبیل کے بھی بہتیرے نقش انھوں نے انگریزی سے اپنائے۔ کچھ ان میں سے جم گئے اور کچھ اُڑ گئے! ——— انگریزیت سے متاثر بہت زائد تھے (اور وہ زمانہ ہی خاص تاثر کا تھا اس لئے وہ اکیلے کیا، سب ہی متاثر تھے) اس لئے لفظی اختراعات میں بھی انگریزیت کی جھلک آ گئی اور وہ لفظ اور فقرے اردو میں کھپ نہ سکے۔

اپنے مذہب ادب میں پورے "اہل السنت والجماعت" تھے۔ یعنی سرسید، آزاد، نذیر احمد، حالی، شبلی سب کے قائل۔ اور بات ہے کہ کبھی آزاد کی افضلیت کا کلمہ پڑھتے، کبھی نذیر احمد کی عظمت کا قلم ہوا میں لہراتے، کبھی شبلی پر جان چھڑکتے، کبھی حالی کی اداؤں پر واری جاتے۔ اور کبھی سرسید کو استاذ الکل کے رتبہ پر رکھتے ——— یہ سارے دعوے ایک دوسرے کے منافی نہیں۔ اپنے اپنے سیاق میں اور مناسب موقع پر، یہ سب باتیں ٹھیک ہیں۔ اور اتنی "تفضیلیت" کی گنجائش مذہب اہل سنت میں پوری طرح موجود ہے۔ بجنورہ اور علمی ادب اردو کے ان "عناصر خمسہ" کے علاوہ ادب خالص کے بھی استادوں کے پرستار وہی تھے۔ ریاض کا نام اُو پرگذر چکا۔ ایک اور اسی دَور کے بہت اچھے لکھنے والے، نیر مشہور صدی اور صلائے عام کے ایڈیٹر منشی ناصر علی دہلوی تھے۔ دنیا تو اب ان کے نام ہی کو بھول چکی ہے۔ "ادبِ لطیف" کی اصطلاح پر بعد کو چند خاصوں نے اپنا قبضہ جما لیا۔ ورنہ انشاء کی یہ شاخ دراصل ناصر علی کا خاص حصہ تھی۔ اور دریابادی ان کے نام پر مٹے ہوئے تھے۔

خشک نگاری ان کے مذہب میں بمنزلہ کفر تھی۔ "مولویت" اور "مدرسیت" سے اسی لئے بیزار رہتے۔ اور خواہ مخواہ مولانا سید سلیمان سے مدتوں ان کی "مولویت" کی بنا پر بدظن اور ان کے کمالات کے منکر رہے ——— مولانا شبلی کے انتقال کے رجوان کے لئے واقعتہً پُرملال تھا، معاً بعد، دسمبر ۱۴ء کو مولوی عبدالمجید دریابادی کے خط میں لکھتے ہیں:۔

> " سیرت نبوی کی تکمیل اب قیامت تک ہو چکی . . . . سُنتا ہوں میاں سلیمان اور
> پروفیسر حمیدالدین ترتیب دیں گے۔ اس سے تو نہ ہونا اچھا تھا۔ یقیناً تنقیدی
> حصہ مرحوم نے نہیں لکھا ہوگا، جسے وہ تاریخی حصہ کے بعد شروع کرتے۔" (مکاتیب ص۱۲۵)

بدگمانی بے محل ہی تھی، کب تک قائم رہتی۔ حقیقت کی پہلی جھلک سے چکنا چور ہو گئی۔ فروری ۱۷ء میں خود سید الطائفہ کو مخاطب کر کے لکھتے ہیں:۔

> " میں نہایت دلچسپی سے آپ کی ادبی فتوحات کو دیکھ رہا ہوں۔ میرا خیال تھا تصنیفی
> عہد علامہ شبلی کے ساتھ ہمیشہ کے لئے ختم ہو گیا۔ اس خیال کو میں نے ایک مستقل
> عنوان کے تحت میں پھیلایا ہے۔ "اردو لٹریچر کا دمِ واپسیں" عنقریب آپ کی
> نظر سے گزرے گا۔ جس میں میں نے دکھایا ہے کہ دارالمصنفین سے ایک نئے دَور
> کا آغاز ہوتا ہے۔" (مکاتیب ص۹)

پھر ستمبر ۱۷ء میں ارض القرآن کی رسید دیتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

> " میں عربیت سے زیادہ آپ کی ادبیت سے مرعوب ہو رہا ہوں۔ زبان نفس موضوع
> کے لحاظ سے قطعاً لائق شکایت نہیں۔ یعنی کہیں سے بے جوڑ نہیں۔ اور جب
> تناسب میں کہیں سے کر کسر نہیں، تو حسن کی جامعیت میں کس کو کلام ہو سکتا ہے۔" (ص۱۰)۔

اور پھر:—" یہ کہنا بھول گیا کہ طنزیہ لٹریچر کی لطافت آپ کا حصہ ہے (ص۱۹)

اور ایک بار اور معارف کے بعض چٹپٹے شذرات کی داد میں جو مسز سروجنی نائیڈو کے سلسلہ میں تھے:۔

"آپ نے شاعرۂ دکن پر جو بجلیاں گرائی ہیں اور اس سلسلہ میں ممنون سوسائٹی پر جس خوبصورتی سے چوٹ کی ہے، سچ یہ ہے وہ نازک خیالی کی آخری حد ہے۔ ہم نے بار بار پڑھا اور لطف اٹھاتا رہا ـــــ جس زمانہ میں یہ پہلی دفعہ اسٹیج پر آئی ہے اور اس کی زبان سے یہ شعر نکلا ہے ؎

در رہِ منزلِ لیلیٰ کہ خطرہا ست بسے
شرطِ اوّل قدم آن ست کہ مجنوں باشی

خوب یاد ہے کہ بہتیرے کول تھام کر بیٹھ گئے تھے۔ چڑھتی دوپہر سے ڈھلتی چھاؤں زیادہ خوشگوار ہوتی ہے ...... مدت سے سوچ رہا تھا کہ اس کی بھدی نسائیت کو اپنی چند سطروں کا تختۂ مشق بناؤں لیکن آپ نے میرے لیے بالکل گنجائش نہیں چھوڑی اور ساتھ ہی میرے دل کا ارمان پورا کر دیا۔ جو خاکہ آپ نے کھینچا ہے اور جس پہلو سے چوٹ کی ہے، وہ تقلید کی چیز نہیں۔ غلاف شکر میں اس طرح کوٹ کوٹ کر زہر بھرا ہے کہ خود آپ سے داد لینے کو جی چاہتا ہے۔" (ص۲۱)

عام طور پر مزاج متوازن اور رائیں جچی تلی رکھتے تھے نہ مدح میں غلو نہ ہجو میں مبالغہ۔ نہ افراط نہ تفریط۔ لیکن آخر بشر تھے چوک ہی جاتے تھے۔ ان سطور کا راقم، آج کا بنا ہوا "مولانا"، اس وقت زرا کھرا "مسٹر" تھا اور مرحوم سے سن میں کوئی ۱۶-۱۷ سال چھوٹا۔ بس اس پر اس طرح مہربان ہوئے کہ کوئی حد ہی نہیں۔ مکاتیب کے ورق کے ورق اور مالادت کی سطروں پر سطریں سی حوصلہ افزائی کی قدر ـــــــ حوصلہ افزائی کی بھی کوئی انتہا ہوتا تھی۔

---

مزاج کی نفاست اور طبیعت کی شرافت میں اپنی نظیر آپ تھے یوں کہیئے کہ ان کی تخلیق میں جزو اعظم یہی دو عنصر تھے۔ لکھنے وقت کاغذ نفیس ہو۔ قلم نفیس ہو۔ روشنائی نفیس ہو اور سب سے بڑھ کر یہ کہ موسم خوشگوار ہو۔ جب کہیں ان کا قلم حرکت میں آ سکتے۔ مسودہ لکھتے وقت کیا مجال کہ کوئی داغ دھبہ پڑ جائے یا کہیں کاٹ پیٹ کو راہ ملے۔ سرکاری ملازمت سے آزاد ہونے اور وقت تمام تر اپنا رکھتے، جب بھی اتنی رعایتیں اور اتنے التزامات کے بعد کیونکر ممکن تھا کہ کوئی بڑا ذخیرہ اپنی یادگار چھوڑ جاتے؟ جتنا لکھ ڈالا یہی بہت غنیمت ہے۔

کتابیں نہایت صاف ستھری رکھتے اور جلد اعلیٰ سے اعلیٰ بندھوا کر۔ سیکنڈ ہینڈ یا استعمالی کتاب وہ ہاتھ میں لینا کیا جانیں۔ "دوشیزۂ کاغذی" انھیں کی زبان میں" دستِ غیر سے مس ہو جانے کے بعد" ان کے کس کام کی رہتی۔ کھانا نفیس کھاتے، کپڑا نفیس پہنتے۔ مکان، فرنیچر، ہر چیز میں صفائی، نفاست اور لطافت کا خیال سب پر مقدم۔ کہا کرتے کہ سیکنڈ کلاس کوئی سی بھی شے ہو، مجھ سے برداشت نہیں ہوتی۔ جو چیز بھی ہو درجہ اوّل کی ہو۔

اور شرافتِ نفس تو کچھ اس سے بھی بڑھی ہوئی تھی۔ کسی کی دل آزاری کیا دل شکنی بھی جانتے ہی نہ تھے۔ اور تحریر میں

درشت و ناملائم الفاظ لانے کو گالی کے برابر سمجھتے تھے۔ کہتے تھے کہ ایسے بھدّے ثقیل لفظ لانا تحریر کا خون کرنا ہے۔ صرف لطیف اشاروں کنایوں کے جواز کے قائل تھے اور ہلکی پھلکی چوٹیں کر جانے کے بادشاہ تھے۔ اور خیر خود تو اس پر عامل تھے ہی، دوسروں کو اس روش سے ہٹتے دیکھتے تو ٹوک دیتے۔ شذراتِ معارف کی ایک عبارت پر مولانا سید سلیمان کو لکھتے ہیں۔

> "میری غرض یہ ہے کہ ثقیل الفاظ کی جگہ صرف مفہوم کی تلخی سے کام لیا جائے۔ یہ باتیں کوئی اور آپ کو نہیں لکھے گا لیکن مجھ کو جس حد تک خلوص ہے، اس کا اقتضائے طبعی یہ ہے کہ جن نکتوں پر غایت خلوص کی وجہ سے دوسروں کی نگاہ نہیں پہنچی، ان کو آپ کی توجہ میں لاؤں۔" (ص ۲۲)

میری دورِ جاہلیت کی ایک کتاب "فلسفہ اجتماع" نام ہے، نشۂ الحاد کی حالت میں لکھی ہوئی۔ اس میں پیمبروں کا ذکر جا بجا ہے بالکل دنیوی لیڈروں کی حیثیت سے ہے۔ اور ان کے کارناموں پر تنقید و تبصرہ اسی انداز میں، جس میں قومی و ملکی لیڈروں پر ہوتا رہتا ہے۔ اپنے نزدیک اس وقت اس میں حرج ہی کیا تھا؟ اور اگر کوئی روکتا ٹوکتا تو جواب میں اس کی مولویانہ تنگ نظری اور تعصب پر لے دے دھری ہوئی تھی۔ مہدی مرحوم میری تحریر کے قدر دانوں میں نہیں، پرستاروں میں، عاشقوں میں تھے۔ اس کے باوجود کچھ ہی دن بعد جب لکھنؤ آئے تو مجھے ایک موقع پر تنہا پاکر بولے، کہ:-

> "فلسفۂ اجتماع کا عاشق زار مجھ سے بڑھ کر کون ہوگا، لیکن سن میں مجھ سے چھوٹے ہو اس لئے ایک بات کان میں ڈالے دیتا ہوں۔ پیمبروں خصوصاً پیمبرِ اسلام، کا تذکرہ جس طرح آیا ہے، اس سے صاف استخفاف نکلتا ہے۔ عقائد کی بحث سے قطع نظر (یہ) رنگ کسی سنجیدہ مصنف کی متانتِ تحریر کے بھی تو منافی ہے۔ جن شخصیتوں کا ادب و احترام کروڑوں انسان کرتے ہوں، ان کے مرتبہ کا لحاظ رکھنا تو لازمۂ تہذیب و شائستگی ہے۔"

بات اتنے خلوص سے کہی گئی تھی کہ سیدھی دل میں اتر گئی۔ اور جو دل سے منکر و مکذّب تھا، وہ کم از کم زبان و قلم کی حد تک تو آدمی بن گیا۔ اور پھر دو برس بعد جب اسی کتاب پر حیدرآباد میں سخت لے دے شروع ہوئی تو اپنے اسی اخلاص و شرافت کے تقاضے سے مجھے لکھا:-

> "میں نے آپ سے لکھنؤ میں ذکر کیا تھا کہ آپ نے گو آنحضرت کی تنقیص نہیں کی تاہم اظہار خیال کی باریک تہہ میں ایک طرح کی تضحیک پائی جاتی ہے۔ اور یہ متعلمانہ رنگ ہے مستشرقانہ سنجیدگی نہیں، ایک آدھ لفظ کے ہیر پھیر سے یہ شکایت دور ہوسکتی ہے اور مقصود پھر بھی ہاتھ سے نہیں جائیگا۔ یہ میں آپ کیلئے کرسکتا ہوں آپ اجازت بھیجتے ہیں؟" (مکاتیب ص ۵۷)

یہ تو آپ بیتی تھی باقی اسی طرح کی مثالیں کوئی گنانے پر آئے تو ان کی تحریروں سے ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر اچھی خاصی نکال سکتا ہے ـــــ خود بڑے "آزاد خیال" تھے اور بڑے "روشن خیال"، ملائیت کے نام سے بیزار، مولویت کے سایہ سے پناہ مانگنے والے، لیکن ہر آزاد مشربی اور ہر روشن خیالی پر چھاپ تہذیب، شائستگی اور شرافت کی لگی ہوئی۔

تحریر کا اصل جوہر شوخی تھی ظرافت نہیں شوخی HUMOUR ہو نہیں WIT ـ قہقہہ آفرینی نہیں بلکہ صرف ایک

اب کی کیفیت جو بہت بھلی تو ہونٹوں پر مسکراہٹ لے آئی اور بس۔ محرک قوی نہیں جو حرارت جسم کو انتعاش میں لے آئے، صرف سکتی جو مسرت کی ہلکی ٹھنڈک جسم میں دوڑا دے ـــ وصال نہیں صرف خیالِ وصل۔ بقول شخصے ؎

خیال ہی میں مزے وصل دلربا کے لئے!

مساوں کا انتظار رہیگا۔ دو چار حاضر ہیں۔ موضوع علمی ہو، ادبی ہو، مذہبی ہو، قلم کی شوخیاں ساتھ کہیں بھی نہیں چھوڑتیں۔

مولانا شبلی کی نیم فلسفیانہ نیم متکلمانہ کتاب الکلام نئی نئی نکلی ہے اس پر تبصرہ کر رہے ہیں:۔

"ہم کو الکلام کے ہوتے کسی کتاب کی ضرورت نہیں۔ جو حضرات جدید علم کلام کی ضرورت کا احساس رکھتے ہیں وہ دیکھیں گے کہ فاضل پروفیسر نے ایک طرف تو بڑے میاں یعنی مذہب کی پگڑی نہیں اتاری اور ساتھ ہی یورپ کے نوخیز ترزوں یعنی فلسفہ و سائنس کے سامنے تیرہ سو برس کے بوڑھے سے ہاتھ نہیں جڑوائے، بلکہ دونوں میں مصافحہ کرا دیا۔ یہ معتدل روش جو اس علمی نزاع میں اختیار کی گئی وہ شبلی ہی کا حصہ تھا۔" (افادات ص۱۲۵)

ایک اور جگہ الندوہ (مولانا شبلی کے ماہنامہ) کا تعارف کرا رہے ہیں اس کی تمہید میں:۔

"غالب زندہ ہوتے تو شبلی کو اردوئے خاصہ کی داد ملتی جس نے ایک نوخیز بازاری یعنی کل کی چھوکری کو جس پر انگلیاں اٹھتی تھیں، آج اس لائق کر دیا کہ وہ اپنی بڑی بوڑھیوں اور ثقہ بہنوں یعنی دنیا کی علمی زبانوں سے آنکھیں ملا سکتی ہے۔ جو بنوں پر آئی ہوئی کبھی نہیں بیٹھ سکتی تھی مدتوں شعراء سے گاڑھا اتحاد رہا۔ یہ قفلے بس بری طرح کھل کھیلی ہاتھ پاؤں نکلے اور پہنیرے بنائے بگاڑ دیئے۔ کیونکہ ایک زمانہ شیدائی تھا۔ لیکن یہ باتوں ہی باتوں میں سب کو ٹالتی رہی بعض جگہ بے آبروئی کے سامان ہو ہو کر رہ گئے اور بال بال بچی۔

آخر آخر میں ملک کے منچلے یعنی ناول نویس تو یہاں تک پہنچے پڑے کہ اس کی پردہ داری میں کچھ اٹھا نہیں رکھا تھا کبھی کبھی دبی زبان سے اسے یہ کہتے ہوئے سنا ـــ "اری اللہ عادتگی میں صحنک سے" لیکن دفعتہً اس کی حالت نے پلٹا کھایا کثرتِ فواحش باعث سنجیدگی ہو گئی۔ اچھے دن آتے ہیں تو بگڑی بن جاتی ہے۔ اب وہ مقدس علماء کی کنیزوں میں داخل ہے لیکن سنا گیا کہ خوش اوصاف شبلی سے زیادہ مانوس ہے اور قریب قریب انہیں کے تصرف میں رہتی ہے الندوہ اسی کا ایک تحریری رس ہے۔" (افادات ص۱۰۸، ص۱۰۹)

ایک دیندار اہلِ قلم سے ان کی کوتہ قلمی کی شکایت گرمیوں کے رمضان کے زمانے میں کرتے ہیں اور اپنے قلم کے بانکپن سے صحرائے خشک کو لالہ زار بنائے دیتے ہیں:۔

"خیر تو ہے؟ آپ کا بالکل پتہ نہیں۔ کیا آپکے رمضان سے میرے مئی کے شدائد کچھ کم ہیں، جو ایک دم سے آپ مہر بہ لب ہو رہے ہیں؟ تحریری فاقے رند مشرب دوستوں کے لئے کسی طرح موزوں نہیں، روزہ رکھیے

نہ سکیے مگر مجھے یاد ضرور کیجیے۔ (مکاتیب صہ۱۱)

میں ایک سال حیدر آباد رہا۔ عثمانیہ یونیورسٹی قائم ہو رہی تھی اور اس کا مقدمۃ الجیش سررشتہ تالیف و ترجمہ ایک سال قبل ۱۹۱۶ء میں کھل گیا تھا۔ میں اسی میں تھا۔ عنایت کی آڑ لے کر دکن کے اخبارات نے گولہ باری شروع کر دی۔ اور مدت قیام کے چند مہینے بڑے سخت معرکوں میں گزرے۔ سال بھر بعد لکھنؤ واپس آیا ہوں، ضابطہ سے صرف رخصت لے کر لیکن دل میں استعفا کی نیت مستحکم کرکے حضرت مہدی جیسے مخلص کو سارا ماجرا لکھ بھیجا ہے۔ اب جواب ملاحظہ ہو:۔

"جس طرح ایک بھوکا خوش ذائقہ کھانے پر گرتا ہے اور جب تک لقمہ تر جلد سے جلد حلق سے نیچے نہیں اتار لیتا اس کی تسکین نہیں ہوتی۔ میں چھپانا نہیں چاہتا کہ آپ کے دلچسپ عنایت ناموں کے ساتھ مجھے بھی یہی صورت پیش آتی ہے۔ اس میں میرے کنگلے پن کو اس قدر دخل نہیں جس قدر آپ کے بخل کو۔ کہ یہ نعمت جلد جلد میرے حصہ میں نہیں آتی۔ خوش ہوا قفس کی تیلیاں ٹوٹیں اور پرشکستہ طائر کو ہوائے وطن نصیب ہوئی۔

وطن بھی لائق رشک لکھنؤ جس کی فضائے بسیط آپ کی منشیط دماغی کیلئے ز اندازہ کافی ہے:۔

آپ لکھتے ہیں کہ "اب وقت اپنا ہے، قلم اپنا ہے، دماغ اپنا ہے" ایک صاحبہ فرماتی ہیں صاف کیوں نہیں لکھتے کہ بیگم اپنی ہیں۔ یہ نکتہ رہ گیا تھا کی پوری کئے دیتا ہوں۔" (صہ۶۵)

میری شادی کو تھوڑا ہی زمانہ ہوا ہے۔ بیوی اور سالیوں کے ساتھ لکھنؤ سے باندا اپنی سسرال گیا ہوں ریل کا سفر خاصا دلچسپ رہا۔ حضرت مہدی کو لکھ بھیجا۔ جواب میں آپ بھی شریک ہوں:۔

"آپ کا پرستانِ سفری و دلی تختِ رواں (ریل) پر بہت ہی قابل رشک رہا۔ سچ یہ ہے کہ جنسِ لطیف اپنی پاکیزہ روشی اور کافرادائی کے ساتھ کائنات کے خوبصورت چہرہ کا غازہ ہی نہیں ہے۔ ہمارے لئے شرط زندگی بھی ہے کہ بغیر اس کے دنیا ہمارے سے رہنے کے لائق نہیں تھی۔" (صہ۶۸)

صاحب معارف کو معارف اور مطبوعات دارالمصنفین کی طرح کی سادگی ("سادہ لوحی" نہیں!) پر متوجہ کرنا چاہتے ہیں تو قلم کا بلبل یوں نغمہ سرا ہوتا ہے:۔

"یہ غلط ہے کہ فلسفہ حسن آرائش و زیبائش سے بے نیاز ہے۔ عورت کتنی ہی حسین ہو لیکن بیوگی کے بعد وہ بات نہیں رہتا۔ ہیرا تراش کیل کے اترتے ہی اس کی سج دھج، تراش خراش سب میں فرق آجاتا ہے۔" (صہ۷۲)

سارا مہدوی لٹریچر انھیں شوخیوں کی تجلیات سے جھل جھل کر رہا ہے۔ شوخی کہیں کہیں بڑھ کر چلبلے پن کی حد تک پہنچ جاتی ہے متانت کی آنکھیں اس منزل پہ پہنچ کر نیچی ہونے لگتی ہیں اور پردے کی باتیں زبانِ قلم پہ بے پردہ ہو کر آنے لگتی ہیں۔

مثالیں ــــــ ایک آدھ ــــــ لیجئے۔ مخاطب مولانا سید سلیمان صاحب سراپا متانت و تقدس ہیں:۔

"میں خدا خدا کرکے ڈیڑھ سال کے بعد کس سے چھوٹا یعنی تحصیلداری پر جس کا چنداں شائق نہیں منتقل ہو گیا یہ اضافی تصریح اس لئے ہے کہ وطن آیا تو دارالمصنفین میرے لئے گھر آنگن ہو گا اور آپ کے بوسہ بہ پیام کی جگہ، آپ عورت ہوتے تو کہتا، لب بہ لب کی ٹھہر گئی۔ آخری فقروں سے آپ کے تقدس میں کچھ فرق تو نہیں آتا؟" (صہ۷۲)

انھیں سید صاحب نے پہلی بیوی کی وفات پر دوسرا عقد کیا ہے اور اتفاق سے اس وقت کچھ علیل تھے۔ حضرت مہدی کو ایک مصرعہ ہاتھ آ گیا اور ناگفتنی کس کس طرح ان کی زبان پر آ کر گفتنی ہو گئی۔

> میں سنا کرتا تھا مولوی خلوت کے رنگیلے ہوتے ہیں۔ لیکن آپ کی روداد عروسی جہاں تک معلوم ہوئی غیر حوصلہ افزا ہے۔ یہ کیا، کہ مرعوب ہو کر صنف قوی کی آبرو کھوئی۔ خیر گزری کہ علالت نے پردہ رکھ لیا لیکن دشمنوں کو قلق رہے گا کہ جیسے بستر شکن ہونا تھا وہ شاعری کی اصطلاح میں شکن بستر نکلا۔ عورت کتنی ہی نازک اور لچکدار ہو، لیکن یہ اس کی فطرت کا راز ہے کہ حریف مقابل کے تفاضل پر غالب رہتی ہے، یعنی ہار ماننے والی نہیں۔ یہ دلچسپ شکست خدا کے صرف مقبول بندوں کے حصہ میں آتی ہے۔ یہ تصریحات آپ کے مذاق سے کتنی ہی بیگانہ ہوں غیر سنجیدہ نہیں اور اگر آپ کا یہی حال (عہدِ زفاف: بستر علالت) پر گزرا تا ہم میں سننا چاہتا ہوں آپ کہاں تک اپنے قصور کی تلافی کر سکے اور آیا آپ خوش ہیں؟ دو آتشہ ابھی کھنچی ہو تو نشاط مستی کچھ اور بڑھ جاتا ہے، میں اس نشہ کا اثر آپ کے لٹریچر پر دیکھنا چاہتا ہوں۔ (ص ۴۲، ۴۳)

یہ صاحب تو خیر اس زمانہ میں جوان تھے۔ ایک اور بزرگ مولوی مقبول احمد صاحب صمدانی تھے۔ میں نے انھیں جب دیکھا، مسند پیش ہی پایا ——— حضرت مہدی سے ان سے بھی ایسی ہی چوٹ کی ہوتی تھی۔

اس سے آگے بڑھیے تو سرحدیں عریانی کی شروع ہو جاتی ہیں۔ اور مہدی مرحوم اس صنف میں بھی بند نہ تھے اور نہ اس میدان میں کسی سے پیچھے رہنے والے۔ بلکہ ان کے ادب کی بھی یہی صنعت ایسی ہے جو انھیں آج کے ترقی پسندوں کی بزم میں "پیرِ مغاں" بنائے ہوئے ہے ——— زیادہ نمونے اس صنعت کے تو پیش کرنے کی ہمت کہاں سے لائی جاتے۔ دل پر جبر کر کے دو چار فقرے دیے بغیر چارہ نہیں:

> عورت پھنستی ذرا مشکل سے ہے۔ لیکن جہاں پھنسی، اس سے چھٹکارا پسند نہیں کرتی۔ اس کی اصلی غایتِ زندگی دوسرے کی پھانس ہے...... اس کی فتوحات اس کا سرمایۂ نشاط ہیں جن سے اس کے دل کو راحت ملتی ہے اور جن سے وہ جیتے جی کبھی دستبردار نہیں ہو سکتی۔ وہ وار کر کے رہے گی کیونکہ یہ امر اس کی فطرت میں داخل ہے۔ شانہ سے آنچل خود نہ گرائے لیکن اگر اتفاق سے گر جائے تو وہ دل میں خوش ہو گی۔ دوہرے کیے ہوئے آنچل میں دراصل اسے سینہ کا ابھار غائب کرنا منظور نہیں بلکہ وہ چاہتی ہے کہ اور نظر جما کر دیکھیے۔
>
> محرم کا جائزۂ نظر بھی ایک طرح کی دادِ حسن ہے جو ہزار پارسائی کے ساتھ بھی وہ آپ سے لیکر رہے گی۔
>
> اسی لیے جوانی کی آرائشوں میں دستانہ کی طرح چھنتی ہوئی چیز اسے دل سے پسند ہے جس میں یہ ان سرکشوں کو قید رکھتی ہے جنھیں عورت کے ارمانِ مجسم کہیے۔ مے دو آتشہ وہ بھی شباب کی جب کھچا کھچ کر قدرتی کنٹروں میں بھری ہو، تو کون ہے جو ان کی کیف مستی اور بے خودی کے مجسموں کی پرستش کا دلدادہ نہ ہو گا۔ ترکیب عناصر ہی تو ہے۔ ذرا فطرت کی شوخی دیکھیے گا، فتنۂ قیامت زا کیلئے گنجائش نکالی بھی تو کہاں؟ دنیا میں معیارِ حسن ہمیشہ مختلف رہا ہے اور آج بھی اختلافِ مذاق کے لحاظ سے "

حسن کے لئے کوئی نصاب مشترک قائم نہ ہو سکا۔ تاہم ہر زمانہ میں جدت کا مقیاس الشباب دائرہ حسن کا مرکز رہا ہے۔ آج تک سننے میں نہیں آیا کہ اہلِ چین کی چپٹی ناک کی طرح سپاٹ سینہ بھی کہیں پسندِ طبائع ہو۔

(افادات ص۲۱۰، ص۲۱۱)

بعض تصریحات اس سے بھی زیادہ فاش و بے پردہ ہیں ——— اور شرفا کی محفل میں یہ بولی ٹھولی آج بھی کچھ عجیب سی ہے۔ آج سے ۴۰ - ۴۱ سال قبل ۱۹۱۳ء میں جب یہ مضمون اول بار شائع ہوا ہے، تو ظاہر ہے کہ اس وقت یہ کن نظروں سے دیکھا گیا ہو گا۔

———

مہدی ادیب و انشا پرداز ہی نہ تھے کچھ حکیم بھی تھے۔ اور خود لاکھ "نہیں، نہیں" کرتے رہیں، کہیں کہیں باتیں سعدی اور حالی کے رنگ کی کر گئے ہیں۔ اپنے تجربہ کی باتیں دوسروں کو بتاتے ہیں ان کی زندگی سنوارنا چاہتے ہیں، اور دنیا کا نشیب و فراز جو خود ان کی نظر میں ہے ایسے اختیار چاہتے ہیں کہ ان کے آس پاس والے بھی اس سے مستفید ہوں۔

مہدی خرافات نگاری کے شیدائیوں میں تھے اور خود بھی کچھ درجۂ اول کے مذہبی نہ تھے اس پر بھی دیکھئے کس حکیمانہ سے میری "بے ادبیوں" پر ٹوکتے ہیں (زمانہ بھر یاد کر لیجئے کہ میرے شبابِ الحاد کا ہے):

"گزشتہ تصنیفات کی نظرِ ثانی کے سلسلہ میں یہیں یہ دیکھنا ہے کہ فلسفیت کے زور میں مذہب کی نسبت کوئی ریمارک یا طرزِ ادا ایسا نہ ہو، جس سے اس کی تحقیر تو خیر خفیف سی بے رخی بھی پائی جائے۔ جو کچھ لکھیے مسلم بن کر لکھیے کہ سنجیدگیٔ تصنیف کا اقتضا یہی ہے۔ یہ نکتہ ۴۰ برس کے بعد سمجھ میں آئیگا۔ لیکن اس درمیان میں میں آپ کو کم از کم ڈاکٹر لیبان کی طرح فیاض دیکھنا چاہتا ہوں ورنہ کسی بانیٔ مذہب کی نفسیات کا اعتراف دراصل "میٹھی چھری زہر کی بجھی" کا مصداق ہو گا۔ اردو میں شبلی کے مصلح[1] اعظم کو محمد نہ لکھیے، آنحضرت لکھیے تو عمر بھر آپ کا شکر گزار ہو گا۔" (مکاتیب ص۴۰، ص۴۱)

بائدے میں میرا چھوٹا اور پہلا بچہ ۱۹۱۸ء میں عالمگیر وبائی انفلوئنزا کی نذر ہو گیا دو ایک روز بعد بیوی کو وہیں میکہ میں چھوڑ میں آ گیا ہوں۔ حضرت مہدی تعزیت نامہ لکھتے ہیں:

"نہایت افسوس ہوا کہ محبت کا ثمرِ اولیں ضائع ہوا۔ غالباً یہ عالمگیر بخار کی عنایت ہو گی۔ ہماری متفقہ ہمدردی اپ سے زیادہ ان کے ساتھ ہے، جن کی بھری گود دفعتاً خالی ہو گئی اور جن کا آجکل یہ نقشہ ہو گا ——

یہ سینہ میں تا زندگانی رہے گا

نیا داغ دل میں نشانی رہے گا

آپ تنہا نہ چھوڑتے تو اچھا تھا ساتھ رکھیے یا ساتھ رہیے۔ کہ نئی نئی چوٹ کے لئے مرہم زخم کی ضرورت ہے۔ قانونِ فطرت کا یہی بے تکا پن بعض وقت بلائے جان ہوتا ہے۔ مگر یہ انسان کی عام تقدیر ہے۔" (ص۱۰۲)

---

[1] شبلی کی سیرۃ النبی (جلد اول) کے مطالعہ کا یہ اثر ہوا تھا کہ صاحبِ سیرۃ صلعم کی عظمت کا اس درجہ میں قائل ہو گیا تھا کہ انھیں مصلح اعظم کہ دیکھنے لگا تھا ——— انکارِ محض کے مقابلہ میں یہ درجہ بھی غنیمت تھا۔ اور مہدی مرحوم میری اس نفسیات کے راز دار تھے۔

میں حیدرآباد میں ہوں وہاں کے جوڑ توڑ اور آپس کی سازشیں ایک کھلا ہوا راز تھیں۔ میں کمسن و ناتجربہ کار حضرت مہدی،
[illegible] ردد کہ میں محسود ہونے سے بچا رہوں، دیکھیے، یہ مشورہ بھی بانکپن کی کن اداؤں کے ساتھ پیش کرتے ہیں:۔

"جس جلیل القدر شخصیت کا آپ نے ذکر کیا ہے[1] اپنے روابط ان سے قائم رکھیے"

اور ہم جیسوں میں یعنی جس دائرہ میں آپ ضابطہ سے رکھے گئے ہیں ان میں سے کسی سے کامیابی تو خیر کبھی بعید سے بعید
ارتفع کا ذکر بھی نہ آئے۔ اسی طرح شب کے کھلنے کا راز خمار صبح بھی نہ افشا کرنے پائے۔ آپ خود نفسیات کے عالم ہیں۔ لیکن جی
میں مانا چھوٹا بھائی سمجھ کر حدود سے نکل جاتا ہوں۔

میں نے بہتر سے بہتر اشخاص کو بھی دنیا میں کم ہی پایا۔ دوسروں کے تعلق قائم رکھنے کی صورت صرف یہ ہے کہ ہم نسبتہً ان سے بہتر حالت میں ہوں۔ اس خاصۂ طبیعت کو نفسیات کی کس شاخ کے تحت میں رکھیے گا؟" (ص ۴۹، ص ۵۰)

اور پھر یہ خبر سن کر کہ میں حیدرآباد سے ایک معقول ملازمت چھوڑ کر چلا آیا ہوں اور واپسی کا قصد نہیں رکھتا کس طرح
مجھے پکارتے ہیں:۔

"کیا واقعی اب واپسی کا قصد نہیں؟ آپ تو فلسفی ہیں دنیا دیکھنے کے لئے ہے، برتنے کے لئے نہیں اوروں کی حماقت سے لطف اٹھانا بھی ایک عیش ہے۔" (ص ۶۶)

اپنے ایک عزیز قریب کے سامنے جو ساتھ ہی مخلص دوست بھی ہیں، اپنا دل کھول کر یوں رکھ دیتے ہیں:۔

"سمجھو یا نہ سمجھو، میری وطنیت یعنی دنیائے احباب تم ہی دونوں تک محدود ہے۔ اونچی سے اونچی سوسائٹی میں اٹھا بیٹھا، بڑے بڑے جگمگاتے نظارے دیکھے، عمر اس میں گزری لیکن قسم لے لو اگر آنکھیں خیرہ ہوئی ہوں بجلی کی ہوش ربا روشنی میں بیٹھ کر بھی کبھی اپنے سادہ چراغوں سے بے نیاز نہ ہوا۔ اس سے زیادہ نمائشی دنیا میں ہم سے کیا چاہتے ہو، اچھے اچھوں کو دیکھا آپے سے باہر، اسک سری کی چلتی پھرتی تصویر بن جاتے ہیں۔"

---

مہدی مرحوم کوئی بڑے مذہبی نہ تھے۔ لیکن مذہب بیزار و مذہب دشمن بھی ہرگز نہ تھے۔ آزاد خیال سے تھے اور اپنی رند مشربی کو ہر جگہ اچھالتے رہتے تھے "مولویت" کے نام سے چڑتے اور "مولوی" پر خار کھائے بیٹھے رہتے تاہم مسلمان تھے، توحید کے قائل اور رسالت کی تصدیق کرنے والے۔ لباس مغربی زیب تن رہتا لیکن لباس کے اندر دل خالص مشرقی تھا۔ دماغ مغربیت کے اثر سے اُپج کی لینے لگتا لیکن یہ اسے گھوم پھر کے پھر ایمان و اسلام کی طرف واپس لے ہی آتے۔

---

[1] مرزا سرامین جنگ بہادر صدر المہام پیشگاہ اعلیٰ حضرت تھے۔

شفقت، ہمدردی، اور اخلاص کے پتلے تھے۔ قلب رقیق تھا کسی کی تکلیف نہ دیکھ سکتے۔ اپنے بیگانے سب کے ساتھ حسنِ سلوک کی فکر میں لگے رہتے۔ اور اپنی فیاضی کا دروازہ کسی پر بند نہ رکھتے۔ نماز پابندی سے نہ پڑھتے لیکن جب کبھی پڑھتے اور اکثر غسل تازہ کے بعد ہی پڑھتے تو "رفیق حیات" مہدی بیگم کا بیان ہے کہ خشوع خضوع کے ساتھ پڑھتے، اور دعا مانگتے وقت تو محو بہ محو و بہت بن جاتے ——— زندگی کی مہلت کچھ روز اور مل جاتی تو مجھے اپنی جگہ یقین ہے کہ ان کی انسانیت خوب پختہ اور نمایاں ہو کر رہتی اور اپنی تخلیقات حرفی و لفظی کو نظر ثانی و اضافہ کے بعد ہر طرح پاک و پاکیزہ بنا کر ایک بڑا ذخیرہ صحیح معنی میں "ادب لطیف" کا اپنی یادگار چھوڑ جاتے۔

---

# علامہ عمادی

ابوالخیر مودودی

مستطیل سر اور کشادہ ابھری پیشانی کے عمادی صاحب بڑے جامع کمالات تھے۔ اسلامی علوم نقلی و عقلی کے حافظ، وسیع النظر مؤرخ، عربی، فارسی، اردو کے انشا پرداز ادیب، رنگین بیان و گرم لہجہ شاعر۔ کتاب بینی دیدہ ور، باقی امور میں بھی۔ ان کا حافظہ طرفہ تماشا تھا۔ بیسیوں مرتبہ کے چلے ہوئے رستے پر ان کو چھوڑ دیجیے، رستہ بھول جائیں گے اور بغیر رہنمائی کے اپنے گھر واپس نہیں پہنچ سکیں گے۔ حد یہ ہے کہ [illegible] کے وبائی انفلوانزا میں رفیقۂ حیات نے ان کو زندگی کے رستے میں چھوڑا، وہ یہ رستہ بھی بھول گئے۔ لیکن کتاب، کوئی بھی ہو —— فسانۂ آزاد، گوجاپ بانٹر، نائیکا بھید یا کوک شاستر —— ایک دفعہ نظر سے گزر جانی شرط ہے، ناممکن ہے کہ اس کے مضامین ان کی یاد سے اوجھل ہو جائیں۔ بلکہ بعض خاص خاص جملے اور فقرے لفظ بلفظ یاد رہتے۔ مہینہ بھر ایک ہی چیز کھلائیے، وہ شوق سے کھا لیں گے، لیکن ایک ہی قسم کی کتابیں مسلسل پڑھے جائیں، یہ ناممکن تھا۔ تبدیل ذائقے کے لئے —— اور ذہنی ہاضمے کے لئے —— تیرتھ رام فیروزپوری کے ترجمے بھی پڑھتے تھے۔

عمادی صاحب کے نام سے، میں سب سے پہلے، امرتسر کے اخبار "وکیل" کے ذریعے واقف ہوا —— اور ابوالکلام صاحب کے نام سے بھی اولاً "وکیل" ہی کے ذریعے آنکھیں روشن ہوئی تھیں —— یہ میرے بدوِ شعور کی بات ہے۔ بیسویں صدی کے ابتدائی برسوں میں "وکیل" بڑا نامی گرامی اخبار تھا اور اس وقت کی صحافت میں اصابتِ رائے، متانتِ تحریر اور ترتیب کے لحاظ سے بہت ممتاز تھا۔ عمادی صاحب اس کے اڈیٹر اور ابوالکلام صاحب کے جانشین تھے۔ شعور بڑھتا گیا اور عمادی صاحب سے واقفیت بڑھتی گئی: "الندوہ" کے پرانے پرچوں[1] میں اعجاز القرآن اور ابن خلدون وغیرہ پر ان کے مضامین اور سب اڈیٹری میں ان کا نام نظر آیا یہاں بھی وہ سب اڈیٹری میں ابوالکلام صاحب کے جانشین تھے۔ پھر "وکیل" کی ادارت کے ساتھ ان کی تراوشِ قلم سے "تہذیب الاخلاق" کے نام سے ایک ماہ نامہ[2] نکلنے لگا جس میں نقلی علوم کے پہلو بہ پہلو مسلمانوں

---

[1] سنہ ۱۹۰۶ء - سنہ ۱۹۰۸ء

[2] یہ رسالہ بھی وکیل لمیٹڈ کے زیر اہتمام نکلا تھا۔

کے عقلی و انکشافی علوم پر بلند پایہ محققانہ مضامین شائع ہوتے تھے۔ اس زمانے میں انھوں نے اتنا لکھا کہ اب معلوم ہوتا تھا بند ٹوٹ گیا ہے۔ شعر سے چند غزلیں اور ملے کیں تو ان کے ایک عربی ماہنامے "البیان" پر آگاہی ہوئی[1]۔ یہ ماہنامہ عمادی صاحب کی ادارت میں لکھنؤ سے ۱۹۰۲ء میں نکلا جسے وہ ۱۹۰۸ء تک کامیابی سے چلاتے رہے۔ اسی زمانے میں ایک خاص بات یہ بنی کہ وہ پہلے عالم ہیں پہلے شخص تھے جنھوں نے بیرونِ ہند کی صحافت سے ناطہ جوڑا، اور مصر و بیروت کے رسالوں اخباروں میں مضامین لکھے۔ "البیان" اسی تعارف کے سہارے نکلا تھا۔ پھر جب "الہلال" نکلا تو کچھ دنوں بعد "وکیل" کی لوح سے ان کا نام رخصت ہو گیا، اور معلوم ہوا کہ ابوالکلام صاحب نے عمادی صاحب کو "الہلال" کی سلکِ ادارت میں بیندھ لیا ہے۔ "الہلال" سے ظفر علی خاں صاحب ان کو "زمیندار" میں کھینچا، اور دو تین برس کے وقفے کے بعد ان کا نام ظفر علی خاں صاحب کے نیم رسالے "ستارۂ صبح" میں شریک مدیر کی حیثیت سے نمودار ہوا صحافت میں غالباً یہ ان کی آخری نمود تھی۔

یہ معرفت بہت بھاری بھرکم تھی، لیکن عمادی صاحب کی علمی فضیلت کا ایک بے نمود واقعہ دفعتہً اس وقت میرے سامنے آیا جب میں دارالترجمے سے متعلق ہو کے حیدرآباد جا رہا تھا۔ طبی مشورے کی غرض سے حکیم اجمل خاں صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا، حکیم صاحب نے فرمایا: وہاں ایک بڑے فاضل شخص عمادی صاحب بھی ہیں۔ سفیرِ کابل ۱۸۹۹ء سے تاریخ ابن خلدون کے فارسی ترجمے کی فکر میں تھے، ایک دن سفیر صاحب نے مجھ سے کہا، حکیم صاحب! آپ کے ہندوستان میں ایک آدمی ایسا نہیں ملتا جو ابن خلدون کی تاریخ کا ترجمہ کر لے۔ مجھے تین سال جستجو کرتے ہو گئے۔ مجھے یہ سن کر بڑی شرم آئی، سوچتا رہا، مولوی عمادی صاحب کے بڑے بھائی سے "قانون" پڑھا تھا، میں جانتا تھا کہ وہ عربی فارسی میں بڑی دست گاہ رکھتے ہیں، خط لکھ کے ان کو بلایا اور انھوں نے یہ کام انجام دے دیا۔ قابلِ تعریف بات یہ ہے کہ بہترین ترجمہ کیا اور دو سال میں پوری کتاب کا ترجمہ کر دیا۔"

یہ قسمت کی نیرنگی تھی کہ عمادی صاحب جس شعبے کے رکن تھے اسی شعبے سے ایک وہ بھی منسلک ہوا جو ان کی پائنداز میں بیٹھنے کے قابل تھا۔

لیکن اس گہرے تاثر کے باوجود میرے دل میں شوقِ ملاقات نہ تھا۔ خیال تھا کہ جب وہ ایسے ہی فضیلت پناہ ہیں تو اپنے متحدہ ہم کاروں کی طرح اپنا سارا علم اپنی شخصیت پر لادے رہتے ہوں گے، آنکھوں میں نخوت نظر کرتی ہوگی، زمین پر اس طرح چلتے ہوں گے

---

[1] وکیل کے ڈپٹی عمادی صاحب کی مستقل تصانیف و مقالات ہیں "محکمات"، "علم الحدیث"، "فلسفۃ القرآن"، "فلسفۂ ابن عربی"، "صناعۃ العرب"، "تاریخ عرب قدیم" اور تراجم میں مفتی محمد عبدہٗ کی مشہور کتاب "الاسلام والنصرانیہ" (جو رینان کے جواب میں لکھی)، الشیخ عبدالعزیز شاویش کی "الاسلام دین الفطرۃ" اور امام راغب کی "تفصیل النشاتین و تحصیل السعادتین" شائع ہوئیں۔

[2] "البیان" تین حصوں پر مشتمل تھا، ایک حصے میں عرب ممالک کے لئے ہندوستان کی تاریخ و رجال اور حالاتِ حاضرہ پر عربی میں مضامین ہوتے تھے۔ دوسرے حصے میں عرب اہلِ قلم کے مضامین با ترجمہ درج کئے جاتے تھے اور تیسرے حصے میں بلادِ اسلام کے حالات اور خبریں اردو میں ہوتی تھیں۔ ہندوستان سے زیادہ مصر، شام و بیروت اور شمالی افریقہ، تونس و الجزائر و مراکش میں اس رسالے کی مانگ ہوئی۔

[illegible] ذہنوں کے سروں پر چل رہے ہیں، اور بائیں آنکھیں بند کر کے اس طرح کرتے ہوں گے جیسے بہت دور کسی سیارے میں بیٹھے [illegible] اپنے بندوں پر وحی نازل فرما رہے ہیں ——— مگر جب ان کو دیکھا، تو پہلی نظر میں ذہن پر ان کی شخصیت کا پہلا عکس یہ پڑا کہ یہ شخص اپنے تئیں کوئی غیر معمولی ودیعت الٰہی نہیں سمجھتا: محض انسان، لاکھوں کروڑوں انسانوں کی طرح کا ایک انسان! اور اس سے زیادہ کچھ ہونے یا منوانے کی کوشش بھی نہیں کرے گا۔ اور میں بھول گیا کہ وہ کوئی بڑے جغادری فضیلت پناہ ہیں، اور میں سطوت [illegible] دریا سے بہت دور کھڑا ایک نادان لڑکا ہوں۔ چہرے پر شرافت کی ملاحت، خد و خال میں علم کا رچاؤ۔ آنکھوں میں گہرے پانی کا وقار۔

اسلاف عالی گوہر تھے۔ علم صدیوں سے متوارث تھا، جاہ و منصب بھی رچا بسا۔ نیک نہاد اولاد نے جوہر دار بزرگوں کی یہی میراث پورے جتن سے محفوظ رکھی اور ایک نسل نے دوسری نسل کو پہنچا دی۔ نسباً یہ لوگ صدیقی تھے، صدیقیت ان کے علمی شرف کے [illegible] ان کے اوضاع و اطوار میں نمایاں رہی۔

شیخ عماد نام ایک صاحب فضل و کمال اس خاندان کے مورث تھے وہ آٹھویں صدی کے آخری برسوں میں ہندوستان آئے۔ اس زمانے میں علم کے قافلوں کی آخری منزل پورب دیس تھا۔ شیخ عماد بھی یہیں پہنچے اور جونپور میں خود وہ اور ان کے گھرانے کے لوگ [illegible] علوم میں مشغول ہو گئے۔ ابراہیم شرقی کے زمانے میں اس گھرانے کے درسِ علوم کا شہرہ زبان زدِ عام تھا۔ اس نے بارہ گاؤں بہر حال [illegible] جاگیر دئیے۔ ان لوگوں نے انہی دیہات کو اپنی درسگاہ بنا لیا۔

مسلمان بادشاہوں کی یہ جاگیر بخشیاں ایک مستقل فکر کی حامل تھیں۔ جاگیروں کا مدعا تہذیبی اداروں کے لئے آزاد و با اختیار سرمایہ مہیا کر دینا تھا۔ ہر درسگاہ قرب و جوار کے طلبہ کی اقامتی درسگاہ ہوتی تھی۔ اکثر و بیشتر طلبہ تن کے کپڑوں سے گھر سے چلتے اور یہیں درسگاہ میں پہنچتے، فراغت حاصل کرنے تک ان کے تمام مصارف کی وہی درسگاہ کفیل ہوتی۔ یہ دیہاتی درسگاہیں صحت مند تعلیم و تربیت کے علاوہ تبلیغ کا بالواسطہ وسیلہ تھیں۔

عمادی خاندان نے پورب کی بستیوں میں تقریباً ساڑھے چار سو برس تعلیم و تلقین کی شمعیں روشن رکھیں۔ آخر زمانے میں [illegible] ہو رہا ہیں۔ شیخ عبد القادر عمادی کی درس گاہ مرجع عالم تھی جس میں بیک وقت دو دو سو طلبہ مقیم رہتے تھے۔ بادشاہی وقتوں کی جاگیر اودھ کی نوابی کے ابتدائی دور میں ضبط ہو چکی تھی، لیکن چنپئہ تورہ جاگیر نہ تھیں خود ان کی ذات تھی۔ بزرگوں کا زر خرید "امر تورا" ایک گاؤں تھا، اس کی آمدنی سے طلبہ کی مدارات کرتے اور دونوں وقت کا کھانا ان کے ساتھ ایک دسترخوان پر کھاتے۔ یہ عمادی صاحب کے پردادا تھے۔

اس تعلیمی اور تہذیبی خدمت گزاری میں عورتیں بھی اپنے دائرہ عمل میں مردوں کے ساتھ شریک تھیں، اور یہ ہمارے معاشرے کا سینکڑوں برس پرانا دستور تھا، اسی سے خاندانی اوصاف چلا پاتے تھے، تہذیب و شائستگی برومند ہوتی تھی اور معاشرے کا شیرازہ بندھا رہتا تھا۔

عمادی صاحب نے علمی شیفتگی کے اس ماحول میں آنکھ کھولی۔ خاندان میں اب تک بول چال کی زبان عربی تھی، صرف و نحو دادی سے پڑھی۔ اور گیارہ برس کی عمر میں اتنی استعداد حاصل کر لی کہ خود "الف لیلہ" پڑھ لیتے اور اس کے مشکل مقامات لغت کی مدد سے

حل کر لیتے۔ اسی کتاب نے عربی انشا کا شوق پیدا کیا۔ علوم و آداب اپنے والد اور دادا سے پڑھے، دونوں بزرگ صاحب فضل تھے۔ ادب کی وسیع ترین امہات کتابیں چھوڑ کے قرآن اور حدیث کے درس میں بہترین ادب عالیہ بھی پڑھا دیا۔ اس طریق تعلیم سے طالب علم میں یہ استعداد پیدا ہو گئی کہ جاحظ و ابن قتیبہ کی ادبی مناعتوں اور کلام عرب کے مجموعوں سے خود استفادہ کر لے۔ یہ زندگی سے بہتے بولتے، کھرے اور سادہ، لطیف اور منطقی، کاٹنے کی تول تھے ادب کی تعلیم تنی متنبی اور حریری اس کے آگے پانی تھے۔ نقلی اور عقلی علوم میں ملا نظام الدین کے اصول پہ ہر فن کی ایک ایک دو دو جامع و مستند کتابیں پڑھائیں، فقہ میں عام نصاب کے خلاف امام محمد شیبانی کی جامع صغیر و جامع کبیر پہ اکتفا کی، اور آخر میں امام رازی کی شرح اشارات پڑھائی۔ یہ درس نظامی پر اضافہ تھا اس کے بعد خیر آبادی درسیات سے فکر و نظر کی وسعتیں حاصل کرنے کے لئے مولوی ہدایت اللہ خاں[1] رام پوری کے درس میں داخل کر دیا۔

ہزاروں رحمتیں ہوں ان بزرگوں پر جنھوں نے فقہ میں سلامت روی کا قانون ذہن نشین کیا، اور بنیادی تعلیم میں آزاد تفکر کا سبق پڑھایا۔ اگر خدانخواستہ عمادی صاحب قدردری شریف اور مولانا کنز الدقائق کی آل اولاد کے چکر میں پڑ جاتے اور جو کچھ بھی ہوتے لیکن بلند نگاہ اور وسیع النظر عمادی صاحب نہ ہوتے، چھوٹی چھوٹی باتوں میں لٹکتے "صورت معنی" اور "معنی صورت" کے کانٹوں میں الجھتے، دوسروں کے لئے بھی مصیبت بنے رہتے اور خود اپنے لئے بھی۔ قرینے کی مٹھی میں مٹھی بھر داڑھی کو ایک مشت دو دو انگشت بنانا پڑتا۔ ٹخنے ڈھکا پائجامہ نہ پہن سکتے، اور نہیں اتنی گہری زرشو لتے کہ مونچھوں کے وجود کا اطلاق ہی نہ ہو سکتا۔ شرح اشارات رازی کا سبق حقیقت میں آزاد تفکر کا سبق تھا۔ امام رازی بڑے بت شکن تھے انھوں نے فلسفہ نشین کے طاقچوں سے بڑے بڑے بتوں کو گرایا ہے اور بڑے مزے سے ان کا مثلہ کیا ہے۔ اور اس بت شکنی کے بعد بہت بڑا احسان یہ فرمایا کہ خود اپنا بت کسی طاقچے میں نہیں بٹھایا۔

درسیات سے فراغت کے بعد حکیم عبدالمجید خاں صاحب سے "دلی" جا کے طب کی مشہور کتاب "القانون" پڑھی

---

[1] مولوی ہدایت اللہ خاں رام پوری، مولوی فضل حق خیر آبادی کے یگانہ روزگار شاگردوں میں تھے۔ چند سال رام پور میں درس دیا، پھر [illegible] میں جون پور آئے اور مدرسہ امام بخش کو رونق بخشی۔ مولوی حبیب الرحمٰن خاں شیروانی ان کی کریم النفسی کا ایک واقعہ بڑے مزے سے لے کر بیان فرمایا کرتے تھے کہتے تھے کہ ایک مرتبہ استاذ العلماء مولانا لطف اللہ مدرسہ عالیہ کے امتحان کے سلسلے میں رام پور تشریف لے گئے سخت گرمیوں کا موسم تھا، امتحان سے فراغت پائی تو بارہ بج چکے تھے۔ استاذ العلماء کی عادت تھی دوپہر کے وقت باہر نکلتے تو سر پر چادر ڈال لیتے، چادر ڈال کے مدرسہ سے پیادہ پا استاذ العلماء مولوی ہدایت اللہ خاں رام پوری کے مکان پہنچے، مولوی صاحب قیلولہ کرنے زنان خانے میں جا چکے تھے، اطلاع پاتے ہی باہر تشریف لائے اور شان سے مہمان عزیز کی پذیرائی کی جو انہی بزرگوں کا حصہ تھا۔ اپنے بھتیجے کو بھیج کر کنویں سے تازہ پانی منگوایا اور خود اپنے ہاتھ سے اپنے مہمان کے پاؤں دھوئے۔ سپاس گزاری یہ تھی کہ "مولوی لطف اللہ صاحب نے دھوپ میں کرم فرمایا۔" اپنے ہم لوگوں کے ساتھ ان بزرگوں کے یہ آداب تھے۔

[illegible] رام پور آ ہیں عرب شیخ محمد طیب سے فنونِ ادب کا فیض حاصل کیا، اور طبیب صاحب نے کتب سے مکتب نوازی کی مسند پر [illegible] دیا۔

اس زمانے کی علمی دنیا میں مولوی عبدالعلی آسی ایک مشہور و مقبول شخصیت تھے۔ وہ مولوی عبدالحی فرنگی محلی کے ممتاز شاگردوں میں تھے۔ اور رام پور کے مدرسۂ عالیہ میں مدرس رہ چکے تھے۔ مدرسی چھوڑ کر لکھنؤ میں "اصح المطابع" کے نام سے مطبع قائم کیا۔ جس میں حدیث و فقہ، خصوصاً عربی کی درسی کتابیں تصحیح و تہذیب کے ساتھ چھاپتے تھے۔ آسی صاحب کو اپنے [illegible] کا ہے سے ایسے لوگوں کی جستجو رہتی تھی، جو ادب اور مختلف علوم میں دست گاہ رکھتے ہوں اور غلط نسخوں کی تصحیح میں ان کی مدد [illegible]۔ وہ اپنے کسی کام سے رام پور آئے، طبیب صاحب نے ان کے مطالبے کے موزوں ترین آدمی سے ان کو متعارف کیا، [illegible] صاحب مکتب سے مطبع کی زینت بن گئے۔ یہاں قلمی اور مطبوعہ نسخے تھے اور عمادی صاحب اوّل سے آخر تک [illegible] ایک ایک کتاب پڑھتے اور نقل و کتابت کی غلطیاں درست کرتے۔ آسی صاحب کو کاپیاں اور پروف دیکھنے [illegible] مہارت تھی۔ جیسے بچوں کو بچوں کے ساتھ قرآن پڑھایا جاتا ہے۔ اسی طرح وہ کاپیاں اور پروف پڑھتے تھے۔ [illegible] کام انہوں نے اپنے ذمے رکھا۔ کام کا دائرہ وسیع کر لیا اور حدیث و فقہ کے علاوہ معقولات کی بہت سی کتابیں اور رسائل [illegible] تمام کتابیں شائع کیں۔ "اصح المطابع" کا نام درسی حلقوں میں صحتِ طباعت کی ضمانت سمجھا جاتا تھا۔ عمادی صاحب [illegible] تھے کہ اس کام سے مجھے بڑا فائدہ پہنچا، غلطیوں کی تصحیح نے کھٹک اور پرکھ کی استعداد پیدا کر دی، اور بغور پڑھنے کی وجہ سے مباحث ذہن نشین ہوگئے اور پوری کتابیں پڑھنے سے تفصیلاً اس کے مباحث سامنے آ گئے۔

تصحیح کا بار جب ہلکا ہوا تو آسی صاحب نے پہلے "الریاض" نام ایک عربی ماہنامہ جاری کیا۔ پھر عبدالوالی صاحب کے اہتمام سے "البیان" جاری ہوا۔ یہ دونوں رسالے عمادی صاحب کی ادارت میں نکلتے تھے جب ناخن نرم تھے اس وقت سے عربی انشا کا ذوق پرورش پا رہا تھا۔ تصحیح کے کام سے جب فرصت پاتے عربی جرائد کو مضامین بھیجتے رہتے تھے۔ آسی صاحب [illegible] سب سمجھا کہ یہ ابرِ کرم جو باہر برستا ہے گھر ہی میں کبھی نہ برسے۔

---

[illegible] شیخ محمد طیب نوادرِ عالم سے ایک نادرہ تھے، علوم کا بہتا دریا، وطن مکہ تھا، نہ جانے ہندوستان کس طرح آ نکلے، مولوی فضل حق خیر آبادی (متوفی ۱۲۷۸ھ) سے معقولات میں کمال حاصل کیا، نقلی علوم میں صاحب دست گاہ تھے، کتاب سے بے نیاز، ان کا علم ان کے سینے میں تھا۔ ادب میں اپنا جواب نہ رکھتے تھے، کلامِ جاہلیت پر اس قدر عبور تھا کہ گھنٹوں قصیدے پر قصیدہ مسلسل سُنتے حاشیہ، پڑھنے کے انداز سے شعری تصویروں کی عکاسی کر دیتے اور لہجے سے شعر کی بندشیں نمایاں کر دیتے۔ نکاتِ سخن بیان کرتے اور دادِ سخن دیتے۔ مماثل یا متماثل شعر سنانے کی لہر آ جاتی تو گھنٹوں ہم رنگ و ہم معنی شعر سُنے جاتیے جس مجلس میں بیٹھ جاتے کسی کا چراغ نہ جلنے دیتے۔ نواب کلب علی خاں کی مجلس کے بلبل ہزار داستان تھے، جدّ و ہزل میں طاق، نواب ان کی بہت [illegible] کرتے۔ مذہب میں پانی تھے، جس رنگ کے گلاس میں چاہو ڈال دو، مگر رہتے تھے اسلام کے دائرے کے اندر۔ مدتوں مدرسہ عالیہ کے صدر و مہتمم رہے اور طلبہ کے وظیفے بڑی فراخ حوصلگی سے ہضم کئے۔ خدا کی رحمتیں ہوں اس مردِ آزاد و بے باک پر۔

عمادی صاحب کے فضل و کمال سے سب سے آخر میں دارالترجمے اور حیدر آباد کے دوسرے علمی اداروں کو استفادے کا شرف حاصل ہوا۔ اعلیٰ حضرت حضور نظام نے (خدا ان کو اپنی حفظ و امان میں رکھے) اس قدر شناسی کے ساتھ تقرر فرمایا تھا کہ ایسے علم و فضل والے علماء خال خال نظر آتے ہیں۔۔۔۔ مشرقی شعبے میں اس پایہ کے فاضل شخص کا موجود ہونا مشرقی شعبے کا بڑا شرف ہوگا۔ دارالترجمے کو یہ بڑا شرف "تقریباً بائیس سال حاصل رہا۔ اس مدت میں وہ سبھی کچھ رہے[1]۔ مترجم، ناظر مذہبی علمی مبصر، واضع اصطلاحات۔ عمادی صاحب کو عربی فارسی کی قدیم و جدید لغات و مصطلحات پر بڑا عبور تھا۔ اس لئے وہ ہر شعبے کی مجلس مصطلحات کے مستقل رکن تھے، اور ان کو ارکان مجلس میں بڑا امتیاز و احترام حاصل تھا۔ بایں ہمہ وہ علمی رہنمائی سے ایک قدم آگے نہیں بڑھتے تھے۔ اصطلاح وضع کرنے میں مدد دیتے اور اس بات سے غرض نہ رکھتے کہ ان کی مدد اور رہنمائی قبول کی گئی ہے یا نہیں۔ وہ اپنی شخصیت کا بوجھ لادنے کی کوشش نہیں کرتے تھے۔

دائرۃ المعارف اور کتاب خانہ آصفیہ حیدر آباد کے دو عظیم ترین بین الاقوامی شہرت کے ادارے ہیں۔ عمادی صاحب ان دونوں کے رکن رکین تھے۔ دائرۃ المعارف نے تاریخ اور فلسفے کے علاوہ ہیئت و ہندسہ وغیرہ علوم کی متعدد کتابیں یورپی شرق شناسوں کے اشتراک سے ایڈٹ کی ہیں۔ اس قسم کی تمام کتابوں کی تصحیح و تہذیب کے نگران اعلیٰ عمادی صاحب مقرر کئے جاتے تھے[2]۔ کتاب خانۂ آصفیہ کی مجلس مخطوطات میں وہ قلمی نسخوں کے مستند مبصر تھے۔ کتاب کسی موضوع و مضمون کی ہو اس کی علمی قدر جانچنے میں ان کی نگاہ بہت تیز تھی۔ لیکن مادی قیمت کیا ہو؟ اس میں وہ کورے تھے اور اس سے سروکار ہی نہ رکھتے۔ جس نے زندگی بھر بازار جا کے کوئی چیز خریدی ہی نہ ہو، وہ قیمت جانچنے میں تیز تکے ہی لگاتا۔ بے ورنگیری اور محکم گیری ان کی شخصیت کی ایک بنیادی اینٹ تھی۔

---

[1] مترجم کی حیثیت سے عمادی صاحب کے قلم سے حسب ذیل کتابیں نکلیں:۔
(۱) مؤرخ مسعودی کی "تنبیہہ والاشراف" اور "مروج الذہب" (۲) مؤرخ طبری کی تاریخ الرسل والملوک کی آخری دو جلدیں۔ (۳) طبقات ابن سعد کی بارہ جلدیں۔ (۴) ابن حزم کی الملل والنحل ــــ یہ آخرالذکر کتاب تفسیر و حدیث علم کلام و فلسفہ اور مذاہب کی معلومات کا ایک عجیب مجموعہ ہے۔

[2] پانچویں صدی ہجری کے مشہور فلسفی طبیعی و ریاضیاتی مصنف ابن الہیثم کے حسب ذیل رسائل:۔
(۱) رسالۃ الضوء
(۲) رسالۃ المرایا المحرقہ بالقطوع
(۳) رسالۃ المرایا المحرقہ بالدائرۃ
(۴) رسالۃ المکان
(۵) رسالۃ مشکل بنی موسیٰ
(۶) رسالۃ المساحت
(۷) رسالۃ ضوء القمر۔
محدث ابن جوزی کی مشہور تاریخی اور سیرن عالموں کا وسنہ المصطفیٰ۔ مدرج وغیرہ

حیدر آباد سے عمادی صاحب کے تعارف کا ذریعہ ظفر علی خاں صاحب[1] تھے ——— یہاں حیدر آباد سے میری مراد حیدر آباد کی روح ہے، روح کا مظہر جس سے حیدر آباد، حیدر آباد تھا ——— اور اپنے رفیق و ہم نیز کی کچھ اس شان سے تقریب کی کہ پیشگاہ سے تار کے ذریعے طلبی ہوئی، درباری لباس برطرف کر دیا، پہنچتے ہی باریاب کیا اور ہم کلامی کی رکنیت کا شرف بخشا۔ پہلی ملاقات میں ہنروات کا نقش اتنا گہرا پڑا کہ عمادی صاحب خاص امتیازوں کے مالک بن گئے، ایسے امتیاز جن میں وہ یکسر منفرد تھے۔ بارگاہ میں جو نادر قلمی کتابیں صلہ و انعام کی غرض سے پیش کی جاتیں، اور بڑے بڑے مصنف اپنی جو کتابیں نوازش و سرپرستی کی غرض سے پیش کرتے ان کی قدر و قیمت جانچنے کے لئے ایک ہی معتمد ذریعہ تھا، عمادی صاحب! یہ بھی معاملت تھی، براہِ راست "ہمارے قاموس" اور "ہمارے جاحظ" مخاطب کئے جاتے۔ خاندانی کتاب خانے اور آصف جاہی ریکارڈ آفس کے دروازے ان پر کھول دیئے اور اس نادر تاریخی مواد سے ... یہ، پہلے کا اتفاق عمادی صاحب کے سوا کسی کو نہیں ہوا، خود اپنے لئے ہندو دکن کی سیاسی تاریخ لکھوائی اور سب ... کہ اپنے اطمینان اور اپنی تلاوت میں استفادے کے لئے قرآن کے نامی گرامی ترجموں کی نسبت توثیق چاہی کہ دیکھ ... ان میں کونسا ترجمہ مستند ہے اور اگر اس میں غلطیاں ہوں تو حاشیے پر اصلاح کر دو کس قدر رجذامی بنا ڈالنے والا ... ہے کو یہ امتیاز اور منفرد امتیاز! لیکن عمادی صاحب کا جوہرِ ذات اس قدر اعلیٰ اور گراں مایہ تھا کہ یہ سارے امتیازات جیسے سمندر میں بارش کی ایک بوند تھے!

عمادی صاحب نے بطور تحدیثِ نعمت بھی ان باتوں کے ذکر سے اپنی زبان کبھی آلودہ نہیں کی۔ وہ جو اردو کی ایک کہاوت ہے "نیکی کر دریا میں ڈال"، بالکل اسی طرح انھوں نے یہ سارے کام کئے اور ان کے ذکر اذکار خاموشی کے کنوئیں میں ڈال دیئے۔ اس سے زیادہ تلوہ کاری اور کیا ہوگی۔ کہ وہ بھی ان کاموں سے بے خبر رہے جو ان سے قریب تر تھے۔

---

[1] ظفر علی صاحب کو اعلیٰ حضرت آصف سابع اپنے زمانہ شہزادگی سے جانتے تھے اور اسی جاننے کی وجہ سے ملک بدر کئے گئے تھے۔ واقعہ یہ تھی کہ اعلیٰ حضرت آصف سادس (میر محبوب علی خاں) کے حکم سے تمام سیکرٹری شہزادہ ولی عہد کو مملکت کا کام سکھانے جاتے تھے۔ ظفر علی خاں صاحب اس زمانے میں ہوم سیکرٹری عزیز مرزا صاحب کے اسسٹنٹ اور پیش کار تھے۔ کاغذات پیش کرنے ہمیشہ ہی ان کے ساتھ جاتے۔ عزیز مرزا صاحب تمام سیکرٹریوں میں سب سے زیادہ لائق فائق، اسی لئے ہر کام میں رعدد ... تھے۔ ولی عہد کی نگاہ میں بہت عزیز ہو گئے۔ دوسرے سیکرٹریوں کو ان کی قربت گراں گزری، ان لوگوں نے یہ سازش ... کی کہ عزیز مرزا ولی عہد کو برسرِ اقتدار لانے کی سازش کر رہے ہیں۔ اس پاداش میں عزیز مرزا صاحب اور ان کے ردیف ظفر علی خاں صاحب ملک بدر کر دیئے گئے۔ اعلیٰ حضرت آصف سابع نے یہ بات یاد رکھی، اور جب ظفر علی خاں صاحب کرم آباد کی قید قفص سے نکلے اور اسی کے لگ بھگ زمانے میں عثمانیہ یونیورسٹی کی نصابی کتابوں کے لئے سررشتۂ تالیف و ترجمہ قائم ہوا، تو ظفر علی خاں صاحب کو حیدر آباد بلایا اور اپنے خاص فرمان سے مغربی شعبے کا رکن مقرر فرما دیا۔

یہ ان کے گہرے علم کا گمبھیر انا تھا۔ انا احساس ذات ہے، یہ احساس جس قدر راسخ اور مستقیم اور علم و نظر سے متوازن ہوتا ہے اسی قدر گمبھیر ہوتا ہے، اور جس قدر گمبھیر ہوتا ہے اسی قدر ہوش مند شخصیت تشکیل پاتی ہے ـــــ لیکن ایغو جس نفسی کیفیت کا اظہار ہے، وہ مستقیم اور متوازن احساس ذات نہیں! انا کی بدمستی ہے ـــــ عمادی صاحب کو احساس تھا کہ وہ علم و نظر سے بہرہ مند ہیں، ان میں ایک خاص کمال اور خاص بصیرت ہے۔ اس احساس اور قلندرانہ مشرب[1] بزرگوں کے فیض تربیت نے ان کی ہوش مند اور حسین شخصیت کو جنم دیا۔

ان کی شخصیت میں اس قدر اعلیٰ انسانی خوبیاں تھیں جو آج ڈھونڈے بھی کہیں نظر نہیں آسکتیں، نہ خانقاہوں میں نہ مدرسوں اور مکتبوں میں، نہ مسجدوں میں، نہ کسی بڑے سے بڑے ادعائی مرکز میں! مشائخ کا تو ذکر ہی کیا، نخوت اور تمکنت کی پرچھائیں بھی ان میں نہ تھی۔ اپنے ہر ملنے والے کی بے حد بزرگ داشت کرتے، اپنے چھوٹوں کے ساتھ اس طرح پیش آتے گویا وہ خود ہر حیثیت میں ان سے چھوٹے ہیں۔ اپنی کسی بات اور کسی طریقے سے ایک جاہل ہم نشین کو اس بات کا خفیف سا بھی احساس نہ ہونے دیتے کہ وہ اپنے آپ کو کچھ سمجھتے ہیں۔ نیکی اور دست گیری کا جو سلسلہ ایک دفعہ شروع کر دیا مرتے دم تک قائم رکھا۔ ان کی تنخواہ میں دست گیری کی ایک مستقل مد تھی۔ معمولی نہیں چھ سو میں سوا سو روپے کی مستقل مد! خود ان کا اپنا حصہ کھانے کپڑے، دوا اور بیوی مصارف سمیت پانچ فی صد تھا اور دست گیری کا بیس فی صد! دست گیری اس شان سے کرتے کہ اونچا ہاتھ نیچا رہتا اور نیچا ہاتھ اونچا۔ جیسے مرید با اخلاص اپنے پیر و مرشد کو اور سعادت مند شاگرد اپنے استاد کو نذر پیش کرتا ہے۔ عیدین کے موقع پر دفتر کے چپراسیوں کا گروہ عید کے سلام کو آتا تو اگرچہ وہاں کا عام دستور یہ تھا کہ چپراسیوں کا سلام دیکھ لیا اور انعام دلوا دیا۔ لیکن عمادی صاحب ان سب سے معانقہ کرتے، بزرگ داشت سے ان کو بٹھاتے، خود ہر ایک کو عطر پان پیش کرتے اور عید کا انعام ٹھیک اسی طرح پیش کرتے جس طرح وہاں اعلیٰ حضرت کو نذر پیش کی جاتی تھی۔ عید اور عید گردی میرے لغت و رسم سے خارج رہی ہے، لیکن عمادی صاحب کی خدمت میں حاضر ہونا مقدم تھا۔ ان کی بلندیاں دیکھ کر میری پستیاں پانی پانی ہو جاتی تھیں۔ اور سچ پوچھئے تو اپنی پستی کا یہ احساس انہی کی بلند انسانیت کا ادنیٰ فیض تھا۔ شروع میں ایک دفعہ میں نے اس طریقے پر جسارت سے کچھ کہا۔ فرمانے لگے: "جب عمادی اعلیٰ حضرت کی جناب میں اس طرح عید کی نذر

---

[1] قلندری طریق کا تحفہ ساتویں صدی ہجری کے اوائل میں شیخ خضر رومی ہندوستان لائے، پیر دیرینہ سال تھے، صاحب فضل اور اپنے کام میں صاحب کمال تھے۔ "بر دوش یک نگاہے" ان کا طریق کار تھا۔ خواجہ قطب الدین بختیار اوشی ملے، ممتنع کیا اور متمتع ہوئے۔ وہ خود تو وجدان کی اس تازہ نظر سے ان علاقوں کو بہرہ مند کرنے واپس چلے گئے جہاں سے آئے تھے لیکن یہاں بھی ان سے ایک مستقل طریق تفکر شائع ہوا، قطب بینا دل اس کے سر حلقہ تھے اور طریقہ چشتیہ میں بھی اس طرز تفکر کا پیوند لگا۔ چیز پرکار تھی تمام اصحاب طریق متمتع ہوئے۔ عمادی صاحب کے بزرگ شیخ قطب بینا دل کے حلقے سے متعلق تھے مشرب قلندری کا خلاصہ دو لفظوں میں حیثیت نفس ہے: قلب و نظر کی پاکی و بے باکی، خوش دلی و خوش اندیشی۔ شیخ محقق نے "اخبار الاخیار" میں خضر رومی کا مختصر ترجمہ لکھا ہے۔

چونکہ ہے تو یہ لوگ بدرجۂ اولیٰ اس کے سزاوار ہیں۔ عمادی کی نگاہ میں سب اس سے اعلیٰ اور اس کے مخدوم ہیں اور وہ سب کا ادنیٰ ترین
معلوم ہے کہ ان کے لہجے میں بھرپور انسانیت کا خلوص اور گداز تھا۔ اس وقت بھی جب میں یہ لکھ رہا ہوں، وہ دھیمی اور گہری آواز میرے
دل میں پیوست ہوتی جا رہی ہے۔

نوکروں کے ساتھ برادرانہ برتاؤ تھا۔ نوکر صرف دو تھے، لیکن ان کا سارا گھرانہ ان کے دسترخوان میں برابر کا حصہ دار تھا،
خود ان کے مہمان بھی۔ جو خود کھاتے وہی ان کو کھلاتے۔ لذتِ کام و دہن سے زیادہ ان کو دسترخوان کی وسعت محبوب تھی۔ ذرا کوئی بیمار
ہو ان کی دیکھ بھال علاج معالجہ کرتے اور ان کے بچوں کو اپنے بچوں کی طرح سمجھتے۔

عزیزوں کے ساتھ بہت الفت تھی۔ وطن جب جاتے عزیزوں دوستوں کے لیے سوغاتیں لے جاتے، بچوں کو نقدی دیتے۔
خاندان کے متعدد بچوں کو ان کے رجحان کے مطابق پڑھوایا۔ ایک بھتیجے کو ادب کا اور ان کے [illegible] کو سائنس کا شوق تھا، دونوں کو
[illegible] معیار پر ایک ساتھ علی گڑھ میں پڑھوایا۔

حیدرآباد کی جاہ نما معاشرت کا ان پر اتنا بھی اثر نہ تھا جتنی ملمّع پر پارس ہوتا ہے۔ مولوی کی طالب علمانہ سادگی، جو ہمیشہ سے
ان کا شعار تھی، حالات کے تغیر سے اس میں سرِمو فرق نہ آیا۔ ان کے ایک بہت پرانے ہم وطن دوست کہتے تھے کہ ہم نے وطن میں زندگی
کی جو روش دیکھی تھی وہی آج اس مرکزِ جاہ و نمائش میں دیکھ رہا ہوں نہ مزاج میں کوئی فرق ہے، نہ لباس اور بود و باش میں"———
اور اسی سلسلے میں عمادی صاحب کی تحصیلِ علم کے واقعات سنائے۔

انفرادیت کہیے یا وضعداری، جو کچھ بھی تھی ان کی ٹوپی میں تھی، پھندنے سے آزاد مخمل بانات کی نرم ترکی ٹوپی۔ ڈھیلی ڈھالی
گھٹنوں سے بالشت بھر نیچے کچھ زیادہ نیچی شیروانی۔ ڈیڑھ فٹے پائنچے، ٹخنوں سے اونچے نہیں، اتنے نیچے کہ ایڑیوں سے ملے رہتے۔ یہ
چیز عام طور خاص قسم کے لوگوں کو بہت گراں گزرتی تھی۔ عبا اور عمامے سے کبھی گراں جسم نہ ہوتے۔ جو لباس معمولاً پہنتے تھے۔ کوئی مجلس ہو اسی
لباس میں جاتے۔ جلوہ فرمائی کا جدا لباس کیش و آئین نہ تھا۔

لباس کی طرح تعلقات میں بھی بڑے وضعدار تھے۔ جس سے جو تعلق تھا حاضر و غائب یکساں تھا، جو وضع پڑ گئی زندگی بھر کا دستور
بن گئی۔ توہین چاہے کسی کی ہو کسی قسم کی ہو، اس سے انھیں سخت اذیت ہوتی تھی۔ بدگوئی، دل آزاری، طنز و استہزا، اپنی ذات کے متعلق
ذکر، ان کے مذہب میں گناہ تھے۔ آپ بیتی گفتگو میں اسی حد تک آتی جتنی کہ مفید اور سبق آموز ہوتی۔ حوصلہ افزائی ان کی خصوصیت
تھی جس میں ذرا بھی کوئی استعداد پاتے، اس کے لئے سراپا شفقت بن جاتے۔ کم استعدادوں کے کام کو اپنے مقام سے نہیں ان کے
مقام سے دیکھتے اور حوصلہ بڑھاتے۔ ردّ و کد، بحث و تکرار سے پرہیز کرتے تھے۔ لیکن بطور تفنن کوئی اونچی علمی بات چھیڑ کے ذہنی ورزش
کا لطف لیتے اور لطف اندوز کرتے۔ شواذ اور نوادرِ مسائل، اور لطائف و ظرائف ان کے کشکول میں بہت تھے۔ انسان خواہ کسی
درجے کا ہو، ان کی باتوں سے محظوظ ہوتا تھا۔ جس مسئلے پر گفتگو کرتے کمال خوبیاں نظر آتیں۔ عربی فارسی اردو تینوں زبانوں کے ہزارہا
شعر، چند دہائی ہر قسم کے ان کے خزانۂ دماغ میں محفوظ تھے، سناتے اور نکتہ سنجی کرتے۔ مطالعے کے تنوع نے ان کی طبیعت کو لالہ زار
بنا دیا تھا۔ ادبی تاریخی اور فقہی لطیفوں کی پھل جھڑیاں چھوڑتے، خوش وقت کرتے اور خوش وقت ہوتے۔ منہ بند کرکے اس طرح
ہنستے کہ سارا جسم ہل جاتا۔ شاید مقامی محاورے کی طرح ہنسنے کا محاورہ بھی مقامی چیز ہے۔ ہنسنے کی بالکل یہی وضع* مرحوم مولوی

اور کچھ شیث کی بھی تھی، دونوں "جون پوری" تھے۔ ممکن ہے ہنسنے کا یہ سانچا جون پور کی قدیم شائستگی نے ڈھالا ہو۔

تردید کے انداز میں تردید نہ کرنا، غلطی کی اصلاح "غلط ہے" کہہ کے نہ کرنا ان کی مستقل عادت تھی۔ اور یہ بھی مستقل عادت تھی کہ جو لوگ بننے کے شوقین ہوتے بڑی نکتہ آفرینی سے ان کی تسکین خاطر کرتے۔ ایک صاحب کو علّامہ بننے کا سودا ہوا خوب مدارات کی، وہ "حضرت العلامہ" بن گئے اور اس سند پر کہ عمادی صاحب نے علامہ لکھ دیا ہے، علامہ پن کو اپنا قانونی حق سمجھ لیا اور عمادی صاحب نے طرح داری سے لکھ دیا کہ جامع العلوم کتاب کو علّامہ کہتے ہیں اور جامع العلوم شخص کو علامہ۔ یہ بلا شبہ علامہ ہیں اور ایسے علّامہ کم ہوتے ہیں۔ تفریح کے لئے شئے لطیف ضروری ہے اور یہ شئے لطیف کا کرشمہ تھا نقد دو عالم لوگ بھٹکتے، عمادی صاحب نے کہا: میرا یا آپ کا اس میں ہرج کیا ہوا، وہ غریب علّامہ بننے کی کوشش میں کچھ بن نہ جائے گا، بگڑے گا تو نہیں۔ میرا تو یہ مسلک ہے۔

ہمیں تو شیخ و برہمن سبھی کی سن لینی
یہ کیوں؟ کہ ہم نہ تو تڑ پر بگاڑنے والے

کسی بات کو وہ غلط جانتے ہوں، مگر اس کی مدارات میں بھی دریغ نہ تھا۔ کیا خوب اس طرح کہتے کہ یہ اپنی جگہ مطمئن وہ اپنی جگہ خوش۔

اور یہی مدارات تھی کہ قانون کے مترجم مسعود علی صاحب محوی نے عربی ادب پڑھنے کی خواہش کی اور استاد صاحب شاگرد کو اس کے کمرے میں جا کے پڑھانے لگے۔ محوی صاحب علی گڑھ کے پرانے فارغ التحصیل اور علّامہ شبلی کے شاگرد تھے اعزّ میں نمایاں استعداد کا علّامہ شبلی نے ان کو تنیقہ دیا تھا سشن جج رہ چکے تھے، جوش صاحب نے خیال کیا کہ شاید وہ سابق سشن جج کے مرتبے کی وجہ سے خود پڑھنے نہیں آتے، اور عمادی صاحب کو جھنجھوڑ ڈالا۔ خوب برسے، خوب برسے بھننے پہ آئے اتنے ہی وہ نہال ہوئے، جھڑی تھمی تو بڑے ٹھہرے ہوئے لہجے میں بولے۔ ان کے آنے سے مجھے کچھ تزک نہیں لگ جائے" یہ بات تو قابلِ قدر ہے کہ انھیں اس عمر میں بھی پڑھنے کا شوق ہے آپ پڑھئے عمادی آپ کی جناب میں بھی حاضر ہوگا" نہ محوی صاحب کے ہاں ضیافت میں ظفر علی صاحب نے بیان کیا تھا (یہ ۱۹۴۳ء یا ۱۹۴۴ء کی بات ہے) کہ مجھ سے ڈاکٹر اقبال نے ذکر کیا کہ میں ابن عربی کا فلسفہ سمجھنا چاہتا ہوں، کوئی ایسا آدمی بتاؤ جو مجھے ابن عربی کی فصوص اور فتوحات کے مباحث اور فلسفہ سمجھادے۔ میں نے اپنے علّامہ کو تجویز کیا اور یہ حضرت خود جا کے پڑھانے لگے۔" محوی صاحب نے نوید سنائی: کہ رسم پابندی اوقات چلی جاتی ہے۔

میں نے ایک مرتبہ تاریخ ابنِ خلدون کے فارسی ترجمے کا قصّہ پوچھا، بہت سادگی سے اتنا کہا: جو بزرگ یہ کام خوش اسلوبی سے انجام دے سکتے تھے وہ بوڑھے ہو چکے تھے، مولوی شبلی سید صاحب کے زیر ہدایت وقت کے ضروری مباحث پہ لکھنے اور تحقیقی مطالعے میں مشغول تھے" اور قصّہ گویا تمام کر دیا۔

مولوی سید سلیمان صاحب کو بہت ملال تھا کہ" ان کے مضامین ابوالکلام کے نام سے شائع ہو گئے" ایک دن دارالمصنفین کی کسی کتاب کے سلسلے میں عمادی صاحب کے پاس دفتر تشریف لائے، یہ قصّہ لوازم گفتگو سے تھا، فرمایا: یاد ہوگا،

آپ کو، وہ بیجا پور کی مسجد والا مضمون اور ابوالکلام صاحب کا برہمی کا خط! اسی مضمون سے شہرت لی اور اسی مضمون پر لکھنے والے کو غیظ و غضب سے نوازا ——— اور مولانا! آپ نے دیکھا، آپ کے وہ مضامین بھی اپنی مملوکات اور ترقی میں شامل کر لیے جو آپ وہاں چھوڑ آئے تھے۔ اور ان مضامین کی خوب ستائش فرمائی۔ عمادی صاحب نے کہا: چھوڑیئے جناب مولانا (یہ عمادی صاحب کا خاص اندازِ تخاطب تھا) ان باتوں کو، اب وہ مضامین نہ مولانا ابوالکلام ہی کے لئے کوئی حیثیت رکھتے ہیں نہ آپ کے لیے۔ یاد کے قابل تو وہ صحبتیں ہیں جو مولانا ابوالکلام کے ساتھ گذر گئیں۔ پھر وہ لطفِ صحبت حاصل نہ ہوا۔" سید سلیمان صاحب کو یہ بات خوش نہ آئی۔ بڑی دل گرفتگی سے عمادی صاحب کی صورت تکنے لگے۔ میرے لئے یہ بہت دلچسپ مطالعہ تھا۔

ان کا ذہنی وجدان کلیتہً عقلی تھا، اور وجدان الفاظ کا زندانی نہیں ہوتا۔ وہ اپنے افکار و معتقدات میں بے حد راسخ تھے اور دوسرے کو اپنے معتقدات رسوخ کی پوری آزادی دیتے اور تصادم سے پرہیز کرتے تھے۔ ان کے ملنے والوں میں غالی شیعہ بھی تھے، راسخ اسماعیلی بھی، اور ایسے بے فکرے بھی جو "انگرسول" کی زبان میں گفتگو کیا کرتے، اور یہ سب ان کی صحبت سے یکساں فرحت و انبساط حاصل کرتے۔ ایک غالی شیعہ دوست نے پوچھا: مولانا! اسلام نے موسیقی کی سرپرستی کیوں نہیں کی؟ بولے: آپ جس کو موسیقی سمجھتے ہیں اس کی سرپرستی اسلام نے اس وجہ سے نہیں کی کہ وہ طبلچی اور سارنگیئے پیدا کرنے نہیں چاہتا تھا بلکہ حیدر کرار پیدا کرنا چاہتا ہے۔" کفر ان کے نزدیک لغت اور اصطلاح دونوں لحاظ سے، عقل سے بغاوت ہے اور استدلال ایمان کی مستحکم بنیاد فراہم کرتا ہے۔ مولوی معنوی نے استدلال کو پائے چوبیں کہا ہے، وہ پائے آہنیں کہتے ہیں۔ مولوی کے شعر کو انھوں نے یوں بدلا ہے:

| | |
|---|---|
| پائے استدلالیاں روئیں بود | پائے روئیں با ہمہ تمکیں بود |
| بسکہ استدلال کار دینِ ماست | فخرِ رازی رازدارِ دینِ ماست |

اور یہ استدلالی طریق، دینی امور اور علمی امور میں، ان کا اصولِ کار تھا۔

وہ اپنی تسکینِ خاطر کے لئے جب کسی مسئلے کی تحقیق کے درپے ہو جاتے، تو دن رات اسی دھن میں لگے رہتے اور تحقیق کے پھل سے خواہ ان کی خواہش کے مطابق ہو یا خلاف، شاد و شاد ہوتے۔ ان کا مدعا صرف تحقیق ہوتا تھا، وہ اپنی خواہش اور نقطۂ نظر کو محور نہیں بناتے تھے۔

تاریخی مطالعے میں ان کا طریقہ عام روش سے جدا تھا۔ وہ واقعاتی تاریخوں سے صرف زمین کا کام لیتے تھے اور عمارت گری کے لئے تذکرہ و تراجم رقعات و محاضرات (کشکولی کتابوں) اور دوسرے مآخذ سے واقعات کو رونما کرنے والے ریشوں کا کھوج لگاتے۔ اس کے لئے وہ قصوں اور کہانیوں اور قصیدوں کا بھی مطالعہ کرتے تھے۔ ہندوستان کی تاریخ کے سلسلے میں انھوں نے شاہی فرمانوں، جاگیری وثیقوں اور پرانے وقف ناموں کا بڑا ذخیرہ جمع کیا تھا۔ امتحانات اور دوسری علمی سرکاری مدوں سے دو ڈھائی ہزار سالانہ کی جو آمدنی ہوتی وہ قلمی کتابوں اور ایسے ہی ذخیروں کے لئے وقف کر دی تھی۔

بدنام واقدی سے ان کو بہت ہمدردی تھی، کہتے تھے کہ وہ بہت بڑا مصنف ہے۔ اس نے تاریخ اور افسانے کو سمو کر

ایک نیا اسلوب پیدا کیا تھا۔ اس کے فن سے معاشرے کی اکثریت ہر زمانے میں بڑے ذوق شوق سے مستفید ہوئی۔ وہ مورخ کی بجائے ایک بامقصد نقاش ہے اور اس کی نقاشی اس ماحول کا وافر آب و رنگ مہیا کرتی ہے، یہ ان کے تاریخی مطالعے کا اندازِ نظر ہے۔

ابن خلدون کے دو نظریوں: عربوں کی بدویت کے نظریئے اور علوم و آداب میں عربوں کی تہی دستی کے نظریئے سے سخت اختلاف تھا۔ کہتے تھے کہ مستشرقین نے زیادہ تر ان دو نظریوں کی وجہ سے ابن خلدون کی ستائش کی ہے۔ ان کی محققانہ رائے یہ تھی کہ ابن خلدون کے یہ دونوں نظریے بے اصل ہیں "تاریخ عرب قدیم" اور "ثقافۃ العرب" ابن خلدون کے نظریۂ بدویت کی تردیدی تحریریں ہیں، لیکن ان کو اپنی معتاد روش کے مطابق "تردید" کے عنوان سے پیش نہیں کیا۔

مقالہ ہو یا ترجمہ، برداشتہ قلم لکھتے اور کسی پیراگراف یا صفحے میں شاذ و نادر کوئی لفظ قلم زد ہوتا۔ مدت سے خود لکھنا چھوڑ دیا تھا، ترجمہ لکھوا لیتے تھے۔ ترجمہ لکھوانے کا ڈھنگ اکثر و بیشتر یہ ہوتا: ٹہلتے رہتے، کتاب ایک نظر دیکھتے اور نفرے روانی سے بول دیتے۔ خوبی یہ ہوتی کہ ترجمہ لفظی ہوتا۔ مسجع عبارتوں کے لفظی ترجمے کی یہ شان تھی:

والقمر الباھر والکواکب الزاھر
والغمام الماطر وما بالجو من طائر وما
اھتدی بعلم مسافر من منجد وغائر
لقد سبق ھاشم امیۃ الی المآثر اول
منہ وآخر ابو ھمھمۃ بذلک خابر"
فقضی لھا شم بغلبۃ۔

قسم ہے ماہِ تاباں کی، انجم درخشاں کی، ابرِ باراں کی، مرغانِ فضائے آسمان کی۔ قسم ہے اس پہاڑی ٹیلے کی جس سے رہرو کو راہ ملے، فراز پسند ہوں یا نشیب گیر سب کو پناہ ملے کہ خوبیوں میں ہاشم امیہ سے بڑھ کے ہے، آگے پیچھے ہر حال میں بڑھ چڑھ کے ہے۔ ابو ہمہمہ اس کا تجربہ رساں ہے اور یہی اس کا بیان ہے۔ اس بیان کے ساتھ ہاشم کے غالب آنے کا فیصلہ کیا۔

لوگوں کی خدمت طرح طرح سے کرتے۔ ایک صاحب کے پاس قدیم قلمی کتابوں کا بڑا ذخیرہ تھا۔ چاہتے تھے کہ آصفیہ کتاب خانے میں اچھے داموں نکل جائے۔ ان سے کہا: فہرست بنایئے، ہر کتاب پر مختصر سا تعارف لکھیے کہ اس کی قدر و قیمت کا اندازہ ہو۔ تعارف لکھنے کا کام ان کے بس کا نہ تھا، یہ کام اپنے ذمے لے لیا، اور بار احسان سے یہ کہہ کے ان کو سبکبار کر دیا کہ "مجھے پڑھنے کو اچھی کتابیں مل جائیں گی"۔ وہ ہر ہفتے دس پانچ کتابیں لاتے اور تعارفی نوشتوں کے ساتھ اپنی کتابیں لے جاتے۔ مہینوں یہ سلسلہ جاری رہا۔ اتنی کھکھیڑ کون کسی کے لئے اٹھاتا ہے۔ چند نمونوں سے تعارف کی فنی خصوصیتوں کا اور ادبی شان کا اندازہ ہوگا:

کیمیائے اسلام: اللہ تعالےٰ نے کائنات کی ترکیبوں کی، نبات و معدن و جماد میں قدرِ مشترک کیا ہے، نقصِ خلقت کی کتنی گنجائش ہے۔ سالمات کتنے ہیں اور نا قصات کس قدر ہیں، جوہر و عرض کی کیا نسبت ہے، جن اجسام کو بظاہر مصمت اور ٹھوس محسوس کیا جاتا ہے کیا حقیقت میں ان کے اندر تخلخل نہیں ہے کہ اعمالِ تصعید و تنزیل و تحلیل و ترکیب سے وہی جنس سافل مرتبۂ عالی میں پہنچ سکے اور صنعت گری کے طفیل مس کو لے کر ہیرے میں تبدیل کر لیا جائے؟

کیمیائے اسلام کا بھی موضوع ہے جو تمام تر حقائق اشیا کے علم حق اور عمل صدق پر مبنی ہے۔

اسلام سے پیشتر کلدانی و مصری و یونانی قومیں موسیٰ میں مبتلا تھیں، مسلمان بھی ابتدائً اسی طمع میں گرفتار ہوتے۔ خلافت سے محرومی کے بعد خالد بن یزید اور ان کے رفیق کار جابر بن حیان انہی تجربوں میں پڑے رہے جو "طغرائی" کی تحقیق میں ان سے تعلق نہیں رکھتے، ایک شخص زیبوں کی تصعید میں سرگرم ہے، تلوین میں انہماک رکھتا ہے، با ایں ہمہ کوشش بے نتیجہ رہتی ہے، اس لئے کہ نباتات و معادن و جمادات کے حقیقی علم سے کلاً آشنا نہیں۔

مسلمانوں نے یہ کمزوری محسوس کی، موتس کے زینے پر چڑھ کے کیمیا کے بام حکمت پر چڑھ گئے۔

یہ کتاب انہی حقائق پر حاوی ہے۔

"طغرائی نے اپنے تمام پیش روؤں سے الگ ہو کے ابوبکر رازی کو اپنا مدار علیہ مانا ہے کہ اس علمی خلافت کے ..... فی زعمہ ——— وہی بانی بلافصل تھے۔"

رسالہ حرّ: فلاسفۂ اسلام کے سب سے بڑے پیشوا شیخ بو علی سینا کی یہ کتاب عربی زبان میں تھی جس کا یہ فارسی ترجمہ عہدِ سلاجقہ کی یادگار ہے۔ اسی عہد کی زبان ہے اور وہی انداز بیان ہے، کائنات کس طرح وجود میں آئی، نیستی سے ہستی کیسے ہوئی، معدوم سے موجود کی کیا سبیل نکلی، کوئی شے اسی وقت وجود میں آ سکتی ہے جب اس کے لئے کوئی علت، سبب موجود ہو، یہ علت اس شے پر مقدم ہوتی ہے، وجود عدم سے نکلا تو کیونکر نکلا، علتِ وجود کو وجود سے پہلے موجود ہونا چاہیئے حالانکہ وجود سے پہلے آپ عدم کے قائل ہیں۔ یہ مباحث نمونۂ کتاب ہیں۔ ان میں غور کرنے والے پر طبیعین اور دہریین کے مذہب کا فساد خود بخود واضح ہو جائے گا۔ اور ماننا پڑے گا کہ عدم اور وجود سے پہلے ایک واجب الوجود بھی ہے، تعالیٰ شانہٗ کہ وہی اس کائنات کا سبب بھی ہے اور مسبب بھی۔"

رسالہ طیر: یہ بھی شیخ کی عربی تالیف کا فارسی ترجمہ ہے جو سلجوقیوں کے عہد میں ہوا تھا۔ اس میں انسان کی تخلیق سے بحث کی ہے کہ ایک نوع کے ہوتے ہوئے ان میں گوناگوں اختلاف کیوں ہے؟ اختلاف کی نہایت نازک علمی تحلیل کر کے دکھایا ہے کہ ہر انسان میں ترقی کی استعداد موجود ہے، یہ استعداد بالقوہ ہے، ممارست سے اگر اس کو فعل میں لایا جائے تو کون سے مدارج ارتقا ہیں جن پر انسان فائز نہیں ہو سکتا۔

**تحفۃ الحبیب:** اصفہان کے خوش بیان سخنور و سخن سنج میرزا ظہری کی یہ کتاب زبان آوری کی دنیا میں پروازِ خیال کا ایک عجیب مرقع ہے۔ مثلاً سعدی نے، کہ ملاحتِ کلام میں شور انگیزی پہلے پہل انہی کے حصے میں آئی، ایک غزل لکھی، خسرو بھی اسی زمین کو شاداب کرتے ہیں اور معاملہ بندی میں جسے آن دنوں وقوعہ گوئی کہتے تھے، ایک نئی شان دکھلاتے ہیں، حسن، اس کو روانی و سلاست کے قالب میں ڈھالتے ہیں۔ سلمان ساوجی، خواجو کرمانی، عماد فقیہ کی شکر خائی اور حلاوت انگیز طبع آزمائی سے یہی زمین سخن شکرستان بن جاتی ہے۔ پھر حافظ آتے ہیں اور خداداد لطیفی خاطر سے اسی زمین کو آسمان کے ہمدوش بنا دیتے ہیں۔ پھر وحشی، اہلی، کاتبی و نزاری و جامی اپنے اپنے طرز میں دادِ سخن دیتے ہیں۔

ایک ایک زمین میں مشاہیر شعرا کی طبع آزمائی کا یہ جیرت خیز نگارخانۂ معنی اہلِ نظر کے ذہنی شگفتگی کا اتنا روزا نیا سامان رکھتا ہے جس سے ادب فارسی میں عہدِ سعدی حسن تجلّی و لطفِ ذوق و عروج فکر کی ایک ایسی تاریخ مرتب ہو سکتی ہے کہ فارسی کی حد تک ایران و ہندوستان آج تک اس سے ناآشنا ہے۔

اسی سلسلے میں دو مضمونوں کے اقتباس، ادب میں تاریخ اور تاریخ میں ادب کی شان دکھاتے ہیں۔

(۱) ساتویں صدی ہجری کے آخری ایام ہیں، بغداد، خاندانِ سیلابِ تاتار کی نذر ہو چکا ہے، ہولاکو کا جانشین اباقا اپنے پرانے سطوت سے تبریز، جو زبیدہ خاتون کی یادگار تھا، آج اس میں تاتاری لشکر کی چھاؤنی ہے، روم و عراق و ایران و توران و ماوراء النہر جتنے اسلامی ممالک تھے سب کے سب کفر کے نرغے میں آ چکے ہیں۔ مصر و شام کی ایک بچی بچائی اسلامی سلطنت رہ گئی ہے جہاں جا کر خلافت نے پناہ لی ہے۔ مگر اب اس پر بھی چڑھائی کے سامان ہو رہے ہیں اسی ضرورت سے تو اباقا تبریز میں لشکر زن ہے۔ اور صاحب دیوان (وزیراعظم) خواجہ شمس الدین محمد پڑا کیدر ہو رہی ہے کہ مغولستان سے لے کر ایران تک کی تمام فوجیں یک جا کر لی جائیں پوری قوت کے ساتھ جامع فسطاط کے مناروں پر حملہ ہو سکے۔"

(۲) ہجرت نبوی کا چھیاسٹھواں سال ہے، سیدنا حسین بن علی علیہما السلام دشتِ کربلا میں شہید ہو چکے ہیں، جوشِ انتقام نے عراق کو ایک شعلۂ جوالہ بنا رکھا ہے، یزید و آلِ یزید پر عام بیزاری مزید ہے، توابین کا تو خاتمہ ہو چکا ہے مگر تو بہ تلا اب بھی برپا ہے۔ اسی حالت میں قبیلۂ ثقیف کا ایک جوان مرد اٹھتا ہے اور سب کو بٹھا دیتا ہے۔ اس کی کنیت ابو اسحاق ہے، پہلے خارجی رہ چکا ہے، اس میں کامیابی موہوم نظر آئی تو اب زمرۂ طرفدارانِ اہلِ بیت میں اپنے تئیں منسلک کرنا چاہتا ہے، یا یں ہمہ شیعہ اس سے کھٹکتے رہتے ہیں کہ سیدنا حسن مجتبیٰ کے عہد میں اس کی کاٹ پھانس دیکھ چکے ہیں، اب نہ جانے یہ کانٹا کیا گل کھلائے، یہ فتنہ کیا قیامت ڈھائے۔"

اُردو میں شعر کم کہتے تھے، عہدِ شباب کی ایک غزل ہے :-

چشمِ پُرفن کا ہے گردش میں نظام اے ساقی
گردشِ ساغر و مینا کو سلام اے ساقی

سطوتِ جام کی جاتی رہی عالم گیری
اب کہاں ولولۂ شربِ مدام اے ساقی

شیشہ ہے منتظرِ جلوۂ خورشیدِ ازل
مجھ کو درکار نہیں ماہِ تمام اے ساقی

کعبۂ دل میں بتوں کو ہے خدائی کا غرور
لب تک آتا ہے بھرا اللہ کا نام اے ساقی

پرتوِ صبح بنا گوش سے ہو گی کافور
گیسوئے ہند جگر خوار کی شام اے ساقی

تیغِ ابرو سے مے آشام کہیں ڈرتے ہیں
دمِ شمشیر ہے رندوں کا مقام اے ساقی

مے گل رنگ شہادت کا چلے بزم میں دَور
آ چلی ساعتِ افطارِ صیام اے ساقی

فارسی میں یوں داد سخن دیتے ہیں :-

جبین نہ ہار ز افتادگی نشد روشن — ہزار سجدہ کند نور بر جبیں نرسد

---

حرمانِ تو ز ہمت کوتاہ بینِ تست — ہرگز در کریم بکافر نہ بستہ اند

---

اہلِ بینش ہمہ از آتشِ دوزخ بہ اماں — ہر کہ در خلد در آید نہ بزندش بجحیم

---

عجب آں نیست کہ اعجاز مسیحا داری — عجب این ست کہ بیمار تو بیمار تر ست

---

فریبِ رنگ و نمودے گہر شناس مخور — حباب دار نموداری گہر بخشند
عجب مدار اگر مرغِ حق نہ پرور را — نداده ہمتِ پرواز بال و پر بخشند
جہاں کشا کہ جہانے دگر پدید آید — گلیمِ فقر زپا بند و تاجِ زر بخشند

عالم اور علامہ ہونا کوئی بڑی بات نہیں، بڑی بات انسان ہونا ہے عمادی صاحب جتنے بڑے عالم اور علامہ تھے اس سے زیادہ اعلیٰ قسم کے انسان تھے۔ بلند نگاہ اور کریم النفس، قلندر صفت اور قلندر سیرت۔ ان کی زندگی شرافتِ نفس کے مزاج کی نمود تھی۔

# ظفر علی خاں

## شورش کاشمیری

جدید پود کے لئے ظفر علی خاں ایک بھولی بسری کہانی ہیں۔ آج سے پچیس تیس برس پہلے ان کا طوطی بولتا تھا ۔۔۔ وہ ہندوستان کے پنجابی رہنماؤں میں سرفہرست، مجموعۂ اضداد اور جامع صفات تھے ۔۔۔ اب تو خیر گورکنارے ہیں لیکن جب جوان تھے، آگ تھے۔ ایک زندگی میں کئی زندگیاں اکٹھی ہو گئی تھیں۔ ادیب، خطیب، صحافی، شاعر اور سیاسی ۔۔۔ آج بظاہر وہ ایک گم شدہ ورق ہیں اور لیل و نہار کی بہت سی گردشوں نے ان کے آفتاب کو گہنا دیا ہے، لیکن ایک زمانے میں ان کا آفتاب نصف النہار پر تھا۔ حتیٰ کہ ان کا وجود ملی جدوجہد کی ایک تاریخ بنتا گیا۔ ہر چند اس تاریخ میں ایک عجیب سا تضاد ملتا ہے اور ظفر علی خاں اس تضاد کا ایک شدید مظہر ہیں۔ ۔۔۔ لیکن اس تضاد میں بھی اتنی دلکشی ہے کہ زمانے کے احوال و ظروف سے ملا کر ان کی شخصیت کو دیکھیں تو اس میں نہ صرف ادب کی فرزانگی اور سیاست کی دیوانگی نظر آتی ہے، بلکہ وہ ایک عجیب و غریب پیکر دکھائی دیتے ہیں۔ ۔۔۔ ان کا ادب ان کی زندگی سے متاثر ہے اور ان کی زندگی ان کی سیاست کا عکس اور ان دونوں کے امتزاج سے جو صورت بنتی ہے اس سے ایک ایسا وجود ابھرتا ہے جس میں مصوری تھوڑی سنگتراشی زیادہ ہے ۔۔۔ ظفر علی خاں سرتاپا ہنگامہ تھے اور ظاہر ہے کہ ہنگامے میں حکایتیں شاذ اور شکایتیں وافر ہوتی ہیں۔ ظفر علی خاں کی شخصیت سے ہم عصروں اور ان کے جانشینوں نے جو تغافل برتا اس کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ ظفر علی خاں نے گرد و پیش کی عمارتیں ڈھانے میں زبان اور قلم کو ہمیشہ گرز البرز شکن بنائے رکھا۔ نتیجہ معلوم کہ ۔۔۔ آج وہ ماضی کی تمام ہماہمی کے باوصف دودِ چراغِ محفل نظر آتے ہیں، لیکن اس کے باوجود کوئی ادبی یا سیاسی نقشہ ایسا نہیں جس میں ان کا خط نہ ہو ۔۔۔ اور پھر محض خط ہی نہیں رنگ بھی ہیں۔ کہیں مدھم، کہیں شوخ۔ انھیں ان خطوں اور رنگوں سے علیحدہ کر کے پرکھنا زیادتی ہے وہ جو کچھ بھی ہیں اپنے ماحول کی صدا ہیں ۔۔۔ اور اسی سے ان کی سیرت عبارت ہے ۔۔۔ وہ ایک ایسی تصویر ہیں جس میں بوقلمونی ہی بوقلمونی ہے۔

اب سے چالیس پچاس برس پہلے پنجاب سپاہیوں کی کھلی منڈی تھا۔ صدیوں تک لشکریوں کی گذرگاہ رہا۔ برطانیہ نے پنجاب کو حیطۂ اختیار میں لیا تو یہ ذہنیت اور پختہ ہو گئی ۔۔۔ حتیٰ کہ تمام صوبہ برطانوی مقاصد کی جولانگاہ بن گیا ۔۔۔ اس سارے عرصہ میں صوبے کی اصل پیداوار سپاہی ہی رہے یا پھر ظفر علی خاں کی مخصوص سیاسی اصطلاح میں کاسہ لیسان سرمدی ۔۔۔

ان کا طغرائے امتیاز "وفاداری بشرطِ استواری" تھا۔ ادھر ہندوستان کے دوسرے حصوں میں سیاسی شعور کی کرنیں پھوٹ چکی تھیں لیکن پنجاب کا مطلع ابھی تک تاریک تھا۔ بعض سمتوں میں چند گونجدار آوازیں سنی جاتی تھیں لیکن ان کا دائرہ نہایت مختصر تھا ——— ایک انجمن تھی اور اس میں چند چراغ ——— بالفاظِ دیگر ایک طبقاتی مذاق پیدا ہو رہا تھا جس سے عامۃ الناس بہمہ وجوہ محروم تھے۔ ظفر علی خان نے یکایک اسی جمود میں نعرۂ رستخیز بلند کیا۔ ادھر لاہور میں کئی ادبی محفلیں قائم ہو چکی تھیں۔ ان کے بانی محمد حسین آزاد تھے۔ عبدالقادر نے مخزن نکالا تو ایک بزم آراستہ ہو گئی۔ ادھر صحافت میں دو چار اخبار پیش رو تھے لیکن ظفر علی خان جو شبلی، حالی، سرسید، محسن الملک اور اس عہد کے دوسرے اکابر کی صحبتوں سے فیض یاب ہو چکے اور حیدرآباد کی خوشگوار ادبی فضا میں رہ چکے تھے، اپنا رنگ لے کر آ بیٹھے ——— وہ کسی روایت کے تابع نہیں تھے لیکن انھوں نے بزم کو رزم میں ڈھالا۔ "زمیندار" جو ان کے والد کی امانت تھا، اس کی ہیئت بدل ڈالی۔ وزیرآباد سے لاہور منتقل ہو گئے اور یہیں سے "زمیندار" نکالنا شروع کیا۔ ان کا ادبی مذاق بہت نکھر چکا تھا۔ علی گڑھ کی تعلیم، حیدرآباد کی صحبتیں، سرسید، شبلی اور حالی کا تلطف ——— ان سے ایک منفرد ظفر علی خان نکلا ——— اردو جو مشکل سے پنجاب کے چند گھرانوں میں راہ پیدا کر سکی تھی، اب عوام کے مزاج میں دخیل ہونے لگی۔ پڑھے لکھوں کا حلقہ اب بھی چنداں حقیر ہی تھا ——— لیکن قارئین کی قلت نے سامعین کی کثرت پیدا کر دی اور دیکھتے دیکھتے آنکھوں اس سرے سے اس سرے تک ظفر علی کا نام ہو گیا جس کا مطلب تھا کہ ظفر علی خاں کے نشاناتِ قلم نوکِ زبان ہونے گئے ——— اتفاقات کی تہ میں۔ ادھر ظفر علی خان نے زمیندار کی ادارت سنبھالی، ادھر بلقان میں جنگ چھڑ گئی۔ یہ پہلا سیاسی موڑ تھا جو مسلمانوں کو ۱۸۵۷ء کے بعد مڑنا پڑا اور ان میں اپنے پاؤں پر اٹھنے کی قدرے ہمت پیدا ہوئی ——— ظفر علی خان ادبی اعتبار سے سونا پہلے ہی تھے، اس سیاسی اتفاق نے سہاگہ کا کام کیا اور چند ہی دنوں میں ایک نیا ولولہ پیدا ہو گیا۔

یہ وہ زمانہ تھا جب مسلمانوں کی نشاۃِ ثانیہ کا آغاز ہو چکا یا بعض روایتوں کے مطابق ہو رہا تھا۔ اپنے نہ سہی کہ ان کی تفصیلیں یا دوفات غبار آلود ہوتی ہیں، لیکن پرایوں کا خیال ہے کہ اس دور کے اسلامی جذبات کی مظہر چار شخصیتیں ہیں۔ ابوالکلام، اقبال، محمد علی اور ظفر علی خان۔ ان چاروں میں بہت سی خصوصیتیں مشترک اور بیشتر میں تضاد تھا۔ لیکن ان کے اشتراک اور تضاد دونوں میں حیاتِ ملی کی روح کارفرما تھی۔ ابوالکلام علم و عمل کا مرقع تھے لیکن وہ جس مقام سے پکارتے رہے، وہاں انھیں یہی احساس رہا کہ وہ اپنی ہی قوم میں ایک اجنبی آواز اور اپنے ہی ملک میں ایک غریب الدیار ہیں ——— اقبال کی فکر میں ان کا فن تھا ——— محمد علی ایک نصب العین تھے جس کا امتیاز تھا ——— "کسے کہ کشتہ نہ شد از قبیلۂ ما نیست" ——— اور ظفر علی خان ——— "من از سرِ نو جلوہ دہم دار و رسن را" کی صدائے بازگشت . . . . .

اس وقت مولانا کی عمر چوراسی برس سے کچھ اوپر ہے اور سنِ پیدائش ۱۸۷۳ء۔ ضلع سیالکوٹ کے ایک گاؤں کوٹ مہرتھ میں پیدا ہوئے۔ وزیرآباد مشن اسکول میں داخلہ لیا، پٹیالہ سے میٹرک کیا اور علی گڑھ سے ۱۸۹۲ء میں ایف اے کی سند لی۔ والد کشمیر میں ڈاک و تار کے اہلکار تھے۔ ان کے بلاوے پر سری نگر چلے گئے اور اسی محکمہ میں ملازمت کر لی۔ وہاں اپنے ایک افسر سے الجھ پڑے، ان کی حق گوئی ملازمت سے دست کش ہو کر مزید تعلیم کے لیے علی گڑھ لوٹ گئے۔ فرسٹ ڈویژن میں بی اے کیا۔ نواب محسن الملک کو خواجہ غلام الثقلین کے استعفا دینے کی وجہ سے پرائیویٹ سیکرٹری کی ضرورت تھی۔ آپ نے اخبار میں اشتہار دیکھا، درخواست گذاری ——— اور خواجہ صاحب

کی جگہ لازم ہو گئے۔ وہاں تھوڑا عرصہ قیام کیا۔ پھر محسن الملک سے سفارشی خط لے کر حیدر آباد چلے گئے۔ نواب افسر جنگ سے ملے۔ انھوں نے فوج میں ملازم رکھ لیا۔ وہاں کسی نہ کسی طرح فوج سے دارالترجمہ میں چلے گئے۔ چند ہی دنوں میں اسسٹنٹ رجسٹرار ہو گئے۔ میر عثمان علی خاں کے اتالیق بنے۔ عزیز مرزا ہوم سیکرٹری تھے، ان کی توجہ سے اسسٹنٹ ہوم سیکرٹری کے عہدے تک پہنچے۔ ان کا تبادلہ ہو گیا تو نواب سربلند جنگ ان کی جگہ ہوم سیکرٹری ہو گئے۔ وہ قدرے ترش رو اور چڑچڑے تھے۔ مولانا کی تیزیٔ طبع کو مضمون ہاتھ آ گیا۔ محمد رفیع سودا نہیں تھے کہ غنچہ سے کہتے قلمدان لاؤ ——— قلم اٹھایا اور ہجو لکھ ماری۔ سربلند جنگ کو بھی خبر ہو گئی۔ مولانا چھٹی لے کر میر محفوظ علی بدایونی کے ہاں بریرہ چلے گئے۔ ادھر وہ بھی ملازمت سے بیزار تھے۔ دونوں نے بمبئی میں امپورٹ ایکسپورٹ کا دفتر کھولنے کی ٹھانی اور استعفا دے کر رخصت ہو گئے۔ وہاں مکان کرایہ پر لے کر اورینٹل کمرشل ایجنسی کے نام سے ایک تجارتی ادارہ قائم کیا ——— جاپان سے ریشم اور افریقہ سے ہاتھی دانت کا سامان درآمد کیا، مگر بیل منڈھے نہ چڑھی۔ دونوں ادیب تھے اور یہ کاروبار تھا۔ عزیز مرزا تو دل شکستہ ہو کر بدایوں چلے گئے لیکن آپ نے دکن ریویو نکالنے کا فیصلہ کیا۔ ابھی سوچ ہی رہے تھے کہ عزیز مرزا دوبارہ ہوم سیکرٹری ہو گئے۔ انھوں نے تار سے بلوا بھیجا۔ بمبئی سے حیدر آباد پہنچے اور لیجسلیٹو اسمبلی کے رجسٹرار مقرر ہو گئے۔ یہاں آپ نے لارڈ کرزن کی تالیف خیابانِ فارسی کا اردو میں ترجمہ کیا اور شہرت پائی۔ پنجاب یونیورسٹی نے پانچ سو روپے انعام میں دئیے جو ایک پنجابی نژاد کو کسی اردو ترجمے پر پہلا انعام تھا۔ خود نظام نے از راہِ خوشنودی تین ہزار روپے مرحمت فرمائے ——— داغ، میر محبوب علی خان کے استاد اور مرجعِ امرا تھے۔ انھوں نے تقریظ لکھی جس میں صحتِ زبان کی بے حد تعریف کی ——— احسن مارہروی راوی ہیں کہ داغ کے قلم سے نثر کا جو سب سے بڑا ٹکڑا نکلا، وہ یہی تقریظ ہے ——— اس سے پہلے مولانا سیرِ ظلمات، فسانۂ لندن اور سنہری گھونگا کا ترجمہ کر چکے تھے۔ مولانا ابوالکلام آزاد کا کہنا ہے کہ ظفر علی خان فسانۂ لندن کے بجائے کسی علمی کتاب کا ترجمہ کرتے تو ان کی خدماتِ علمی میں شمار ہوتا۔ معرکۂ مذہب و سائنس کے متعلق ان کی رائے ہے کہ ایک مفید دینی خدمت ہے۔ غرضیکہ ان تراجم سے مولانا کی ادبی قابلیت کا شہرہ ہو گیا۔ انہی دنوں موسیٰ ندی میں طغیانی آ گئی جس نے تمام ریاست کو ہلا ڈالا اور متاثرہ لوگوں کی امداد کے لئے تحریک چل نکلی۔ مولانا نے اس پر جو طویل نظم لکھی، اس سے ادبی و شعری حلقوں میں ان کا نام اونچا ہو گیا۔ اس نظم کو موضوع کے اعتبار سے اولیت کا درجہ ملا۔ اسی اثنا میں دکن ریویو جاری کیا۔ جنگِ روس و جاپان کے نام سے ایک منظوم ڈرامہ لکھا۔ گو اس کی فنی حیثیت سٹیج کی نہیں، لیکن ادبی اعتبار سے قادر الکلامی کا نمونہ ہے ———!

ایک روز نواب افسر جنگ فوج کے جوانوں کی نیزہ بازی دیکھ رہے تھے۔ آپ قریب ہی کھڑے تھے ——— جی مچلا تو نواب افسر جنگ سے عرض کی ؎

تو دستگیر شو اے خضرِ پے خجستہ کہ من
پیادہ می روم و ہمرہاں سوار انند

افسر جنگ مسکرائے۔ نیزہ موجود تھا، گھوڑا طلب کیا ——— فرمایا:

ہمیں میدان و ہمیں گوئے است

مولانا تامل کئے بغیر گھوڑے کی پیٹھ پر بیٹھ گئے اور آنِ واحد میں میخ اکھاڑ لائے ——— ایک دن داغ کے ہاں شریکِ مجلس تھے

کہ محلے میں شور ہوا۔ کوئی بچہ کنوئیں میں گر گیا ہے۔ آؤ دیکھا نہ تاؤ، لنگوٹ باندھ کنوئیں میں اتر گئے اور بچے کو نکال باہر کیا۔

حیدرآباد میں کسی یورپین تھیٹریکل کمپنی نے ڈرامہ کیا جس میں نیم برہنہ عورتوں کا رقص بھی تھا۔ ریاست کی طرف سے کمپنی کا شکریہ ادا کرنے کے لئے اٹھے تو اظہار تبریک کے بجائے اظہار ملامت کر ڈالا۔ ریذیڈنٹ کو ناگوار گزرا، دل میں گرہ باندھ لی اور آخر حیدرآباد سے نکلنا پڑا ——— والد حیات تھے۔ یہاں آ کر زمیندار میں شریک ہو گئے لیکن ایک آدھ برس ہی میں دوبارہ طلبی ہو گئی۔ سر مائیکل اڈوائر حیدرآباد میں ریذیڈنٹ رہ چکے اور اب پنجاب میں گورنر تھے، ان کے اشارہ پر خواجہ حسن نظامی نے چغلی کھائی اور حیدرآباد سے دوبارہ نکالے گئے۔ حتیٰ کہ پنشن بھی ضبط ہو گئی۔ الزام یہ تھا کہ نظام حیدرآباد کو پان اسلامزم کی راہ پر ڈالتے اور انگریزوں کے خلاف اکساتے ہیں۔ لاہور پہنچے تو والد بستر مرگ پر تھے یا غالباً اللہ کو پیارے ہو چکے تھے۔ زمیندار کو وزیرآباد سے اٹھایا اور لاہور چلے آئے۔ بلقان کی جنگ نے مہمیز کا کام کیا۔ اخبار کہیں سے کہیں پہنچ گیا۔ سر مائیکل گھات میں تھا۔ ع

اڑنے نہ پائے تھے کہ گرفتار ہم ہوئے

زمیندار کا گلا گھونٹ دیا گیا اور مولانا کرم آباد میں نظر بند کر دئے گئے۔ وہاں سے ستارہ صبح نکالا لیکن تابکے؟ بالآخر اس کی شہ رگ بھی کٹ گئی۔ جن لوگوں کے سپرد احتساب کا کام تھا، وہ ادبی استعاروں اور شعری کنایوں کو بھی شک کی نظر سے دیکھتے تھے۔ ایک زمانہ میں زمیندار کو محض اس لئے ایک بڑی رقم کی ضبطی سے دوچار ہونا پڑا کہ اس میں کسی مقالہ کا سرعنوان یہ شعر تھا ؎

گل پھینکے ہیں اوروں کی طرف بلکہ ثمر بھی
اے خانہ برانداز چمن کچھ تو ادھر بھی

لاہور کے ایک سرکاری قبیلے نے مخبری کی اور زمیندار موت کے گھاٹ اتر گیا۔ اب جو ضبطیوں، قرقیوں اور بندشوں کا سلسلہ چلا تو سیلاب تھما نہیں ——— تحریک خلافت میں یہ طغیانی اور تیز ہو گئی حتیٰ کہ حضرت کی ایک تقریر میں ماخوذ ہو کر پانچ سال کے لئے قید ہو گئے، اور پھر ۱۹۳۶ء تک کبھی رہائی، کبھی اسیری۔ آپ کی مجموعی قید جو آپ نے مختلف وقفوں میں کاٹی، تقریباً بارہ برس بنتی ہے۔ ہر تحریک میں حصہ لیا اور ہمیشہ پیش پیش رہے لیکن ہر تنظیم میں شامل ہو کر اس سے الگ ہی رہے ——— کانگریس میں گئے تو برہنہ تلوار، اس سے نکلے تو ذوالفقار ——— مجلس خلافت کی روح و رواں تھے لیکن کنارہ کشی اختیار کی تو اپنے ہی ہمعصروں سے دو دو ہاتھ کئے۔ احرار کی عمارت اٹھائی لیکن شہید گنج کی کدال سے گرا بھی دی۔ اتحاد ملت کی بنیاد رکھی لیکن جلد ہی ڈھا دی۔ لیگ میں تھک ہار کر شریک ہو گئے اور اس کو گوشہ عافیت سمجھا۔ مگر طبیعت کا انداز جوں کا توں رہا۔ مولانا ابوالکلام نے ایک دفعہ آپ کی انہی صلاحیتوں کا ذکر کرتے ہوئے کہا تھا:

"ملک میں کسی تحریک کو مہینوں کے بجائے ہفتوں میں چلانا چاہو تو ظفر علی خان اور شوکت علی کو چھوڑ دو۔ وہ بسرعت تمام یہ قلعہ بنا ڈالیں گے، لیکن جب قلعہ بن جائے تو ان کو فوراً باہر کر دو، کیونکہ وہ پھر اسی قلعے کو ڈھا دیں گے۔"

الغرض ظفر علی خان انہی حادثوں کی مخلوق اور یہ حادثے ان کے سراپا کو محیط ہیں۔ بظاہر یہ ان کی زندگی کا سیاسی پہلو

ہے لیکن حقیقتاً ادبی ہے کیونکہ ان کا ادب ان کی سیاست کی تخلیق نہیں۔ ان کی سیاست ان کے ادب کی پیداوار ہے۔ ان کی سیاسی زندگی میں جو چمک ہے، وہ ان کے ادب کی وجہ سے ہے۔ ظفر علی خان میں سے ادب کو حذف کر دیں تو ایک فردِ رہ جاتا اور شخصیت ادھوری ہو جاتی ہے۔ بعض نقد لوگوں کی رائے ہے کہ ظفر علی خان کا ادب ان کی سیاست کے ہاتھوں پٹ گیا۔ وہ سیاست کے پیچھے نہ پڑتے تو ادبی اعتبار سے اقبال اور ابوالکلام کی صف میں ہوتے اور ہنگامی ادب کی جگہ تخلیقی ادب پیدا کرتے۔ اس کے برعکس دوسرا خیال یہ ہے کہ یوں ہوتا اور یوں ہوتا کی بحث سرے سے غلط ہے۔ ظفر علی خان کا پیکر ہی اس امتزاج سے بنا ہے ——— اگر ادب کا کوئی مقصد ہے تو ظفر علی خان کے ادب نے بوجوہِ احسن اس مقصد کو پورا کیا ہے۔ بلکہ ان لوگوں سے زیادہ مقصد کی خدمت کی ہے جن کے ہاں ادب محض ایک سماجی نظام کی اکھاڑ پھینک کے لئے آلۂ تخریب ہے۔ میتھیو آرنلڈ کے الفاظ میں ادب، تنقیدِ حیات، تفسیرِ حیات اور تعمیرِ حیات ہے۔ یہاں سوال پیدا ہوتا ہے کہ خود حیات کیا ہے؟ اس کا موقف کیا ہے؟ اور اس موقف تک پہنچنے کے لئے وہ کون سے اصول ہیں جن پہ زندگی کا نظم قائم ہے ——— ظاہر ہے کہ زندگی ایک فرض ہے اور اس فرض کے کچھ مقاصد ہیں۔ ان مقاصد کے بارے میں جہاں تک احوال و ظروف کا تعلق ہے ہمیشہ اختلاف رہا ہے۔ ہر دائرہ انسانی میں حرکت و عمل کے خطوط ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ ظفر علی خان نے جس ماحول میں قدم رکھا، وہ مسلمانوں کے لئے حد درجہ اجنبی تھا۔ تمام عالمِ اسلامی کے مسلمان مغربی یورپ کے ہاتھوں پٹ رہے تھے ——— ابھی ایسے لوگ زندہ تھے جنھوں نے ہندوستان میں اسلامی سلطنت کے محو ہو جانے کا سانحہ اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا یا جن کے لئے یہ غم تازہ تھا۔ ادھر ملک میں قومی تحریک نے بال و پر پیدا کر لئے اور حریت کا احساس کروٹیں لینے لگا تھا۔ ظفر علی خان نے ایک مردِ کار زار کی راہ اختیار کی ——— اب تک رمز و کنایہ اور استعارہ و تشبیہ میں باتیں کہی جاتی تھیں۔ چنانچہ غالب اس ماتم پہ ایک آہِ سرد نظر آتے ہیں۔ ان کے خوشہ چینوں میں حالی نے نالۂ دردبلند کیا۔ شبلی صفِ ماتم میں شریک تو رہے لیکن آخر تاریخ کی راہ پر نکل گئے۔ اکبر نے تنقید اور تطہیر کو اختیار کیا۔ ان کے ہاں آنسوؤں اور قہقہوں کا امتزاج ہے۔ اقبال ایشیائی کارل مارکس کی حیثیت سے آگے بڑھے اور وہ قومی سے زیادہ بین الاقوامی نظر آتے ہیں لیکن ان کے مخاطب مسلمان ہی تھے۔

ظفر علی خان نے سب سے پہلا کام یہ کیا کہ ادب کو عوام کے لئے ڈھالا اور اس کی عزت بھی قائم رکھی۔ انھوں نے اپنے آپ کو مسلمانوں کے جذبات کا سفیر بنا لیا۔ جو باتیں اب تک وضعداری سے کہی جاتی تھیں وہ کھل کر سامنے آگئیں ——— ظاہری رکھ رکھاؤ سے ہاتھ اٹھا لیا۔ مرحلہ یہ تھا کہ جن غیر ملکوں کے قبضہ میں ہندوستان ہے، ان کے خوف اور جبر کو ذہنوں سے خارج کیا جائے ——— اور یہ کسی قومی تحریک کا ابتدائی شیوہ ہوتا ہے۔ ظفر علی خان نے غیر ملکی حکومت پر تابڑ توڑ حملے کئے۔ جوں جوں قومی تحریک پھیلتی گئی، توں توں ان کا قلم تیز ہوتا گیا۔ انھوں نے برطانوی نظم و نسق اور اس کے کل پرزوں ہی کو ہدفِ تنقید نہیں بنایا بلکہ ان کے ہندوستانی معاونوں کو بھی آڑے ہاتھوں لیا۔ ان کے اس حملے کی لپیٹ میں سبھی آگئے ——— افراد، مجالس، عقیدے، نظریات، تحریکیں اور اپنے، پرائے ——— ان کی مدارات کے لئے ایسی اصطلاحیں اور ترکیبیں وضع کیں کہ سبھی داد دے اٹھے ان میں تلخیاں بھی تھیں اور کچوکے بھی، لیکن اس کے سوا چارہ بھی نہ تھا ——— عوام ہمیشہ جذبات پہ اکٹھے ہوتے ہیں۔ شاعری بجائے خود جذبات کی پیداوار ہے اور صحافت کی بنیاد ہی جمہور پہ ہے۔ ادھر قومی تحریک میں جذبات کا بلوغ نفرت اور محبت سے ہوتا ہے۔ لوگ

جذبات ہی کے بل پر نفرت کرنے اور جذبات ہی کے ذریعہ محبت کرتے ہیں۔ ان تمام محرکات نے ظفر علی خان کے قلم کا اسلوب متعین کیا اور نظم و نثر کے میدان میں یکہ تاز ہو گئے۔ پھر ان کو اس سے صحافتی شاعری پیدا ہوئی جس میں قصیدہ تھا یا ہجو ——— اور ظفر علی خان کا سارا کردار اس میں جھلکتا ہے۔ ان کے ممدوحین کی فہرست مختصر لیکن مہجوین کی فہرست طویل ہے۔ جن ہستیوں اور عقیدوں کو انھوں نے خراج ادا کیا ان میں حمد باری تعالیٰ اور نعت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو مستقلاً ہیں۔ اس باب میں انھوں نے سنگلاخ سے سنگلاخ زمینیں منتخب کیں اور شگفتہ سے شگفتہ شعر نکالے۔ ان کے نعتیہ کلام کی بنیادی خصوصیت یہ ہے وہ دوسرے شعرا کی طرح غلو سے کام نہیں لیتے بلکہ حضورؐ کی سیرت کا نقشہ اور ان کے محاسن کی تصویر اس کمال سے کھینچتے ہیں کہ آنکھوں کے سامنے سیرت النبیؐ چلتی پھرتی نظر آتی ہے۔ چنانچہ خواجہ حسن نظامی نے ایک دفعہ آپ کے قلمی چہرے میں لکھا تھا کہ قیامت کے روز اپنی نعتوں کے باعث بخشے جائیں گے۔ خود ظفر علی خان اپنے اس کلام کو توشۂ آخرت سمجھتے ہیں۔ اس کے علاوہ انھیں اسلام اور تاریخ اسلام سے والہانہ عقیدت ہے ——— بعض مسلمان بادشاہوں کی تعریف میں انھوں نے بہت کچھ لکھا اور ان کے نقش قدم پر چلنے کی مسلمانوں کو تلقین کی ہے ——— مثلاً صلاح الدین ایوبی، محمود غزنوی، اورنگ زیب اور اس زمانہ میں ابن سعود، امان اللہ خان، مصطفےٰ کمال ان کے ممدوحین تھے۔ بعض تحریکوں کی تائید و اعانت کے لئے جذبات کی شیفتگی کے ساتھ قلم اٹھایا۔ مثلاً کانگریس، خلافت، احرار، اکالی، گوردوارہ تحریک، مسلم لیگ، اتحاد ملت وغیرہ۔ اسی طرح بیشتر ہم سفر رہنماؤں اور ہم نوا عزیزوں کو بھی ہدیۂ سپاس پیش کیا۔ لیکن ان رہنماؤں، عزیزوں اور تحریکوں کے معاملہ میں ان کے ہاں دونوں طرح کے جذبات عام ہیں جس کی تعریف کی اس کی ہجو بھی لکھی، اور جس کی ہجو لکھی اس کی ستائش بھی کی۔ مولانا کے تینوں مجموعے "بہارستان" "نگارستان" اور "چمنستان" اس سے لبریز ہیں۔ بلکہ ان واقعات کی دستاویز ——— حقیقت یہ ہے کہ مولانا کا کلام پوری نصف صدی کے سیاسی واقعات کی منظوم تاریخ ہے۔ ایک مؤرخ اس میں واقعات اور حالات کی بہت سی گم شدہ کڑیاں تلاش کر سکتا ہے۔

اس کے علاوہ مولانا کے تین مجموعے اور تھے۔ پہلا "روح معانی" ——— یہ اصلاً گورکھپور خلافت کانفرنس کا خطبہ تھا۔ اسی کے آخیر میں چند نظمیں درج تھیں جنھیں بہارستان میں شامل کر لیا گیا۔ دوسرا "حبسیات" ——— یہ مولانا کے زندانی کلام کا مجموعہ ہے جو انھوں نے پانچ سالہ قید کے دوران میں منٹگمری سنٹرل جیل میں سپرد قلم کیا۔ تیسرا "ارمغان قادیان" جس میں مقالات کے علاوہ وہ نظمیں تھیں جو آپ نے قادیانی فرقہ پر لکھیں اور اب ان کے دوسرے مجموعوں میں ملتی ہیں۔

جہاں تک مہجوین کا سوال ہے، ان کا کوئی معاصر اور رجاعت ان کے قلم سے نہیں بچی۔ یہاں تک کہ علامہ اقبال، قائد اعظم، ابوالکلام آزاد، محمد علی جوہر، گاندھی جی، جواہر لال بھی ان کے قلم کی زد میں آ چکے ہیں۔ اور جماعتوں کا تو ذکر ہی کیا۔ یہی حال عقیدوں اور نظریوں کا ہے۔ اس طنز بلکہ تضحیک میں ان کا جواب نہیں۔ اس میدان میں انھوں نے اچھے اچھوں کی دستار فضیلت کے پیچ کھولے اور بڑے بڑوں کو چاروں شانے چت کیا ہے۔

مولانا سے پہلے ہجو کا انداز شخصی یا ذاتی تھا جس کی بہترین مثالیں سودا، انشا اور مصحفی کے ہاں ملتی ہیں۔ یا پھر اجتماعی طنز جس کے موجد و خاتم اکبر الہ آبادی ہیں ظفر علی خان نے سیاسیات میں ہجو کو استعمال کیا اور اس کی بنا قومی و ملکی مقاصد پر رکھی

گو ان میں ذاتیات کا زہر بغایت ہے اور یہ ایک بشری تقاضہ ہے۔ لیکن اس افراط و تفریط کے باوجود اس میں جو جذبہ کارفرما ہے، وہ اجتماعی ہے۔ ان ہجووں میں جن کا اصل نشانہ برطانوی ڈپلومیسی، ہندو بنیا پن، قادیانی نبوت اور راجپوتوں کی کاسہ لیسی ہے کہیں کہیں دشنام بھی ہے۔ لیکن رنگ نوائی کے باوجود بعض اچھوتی تشبیہیں، دلچسپ استعارے، عمدہ ترکیبیں، اور دلآویز کنائے بھی ملتے ہیں۔ گو ایک قاری ان کی درشتی کو محسوس کرتا ہے اور بعض ناک بھوں بھی چڑھاتے ہیں۔ لیکن بیشتر ان اشعار پر سر دھنتے اور صاد کرتے ہیں۔

اس قدرت کلام پر مولانا نے بڑے بڑے معرکے سر کئے۔ زمیندار ان کے ایام صحت تک ایک ادارہ رہا ——— کئی آئے اور کئی گئے ——— عبداللہ العمادی، وحید الدین سلیم پانی پتی، نیاز فتح پوری، غلام رسول مہر، عبدالمجید سالک، چراغ حسن حسرت، مرتضیٰ احمد مکیش اور نصر اللہ خان عزیز، یہ سب اپنے اپنے وقت پر زمیندار کی وجاہت کے ستون رہے ——— بعض نے علیحدگی اختیار کی تو شعر و سخن اور نصیحت و طعن کا ڈول ڈالا، لیکن مولانا کے شباب کا زمانہ تھا، جو سامنے آیا مات کھا گیا ———!

عجیب زمانہ تھا، مسلمان رہنما تحریک خلافت کے نتیجوں سے منتشر ہو کر ایک دوسرے سے دست و گریباں ہو رہے تھے ——— مولانا محمد علی، مولانا ظفر علی خان اور خواجہ حسن نظامی میں بڑے بڑے قلمی معرکے ہو چکے تھے۔ روزنامہ "انقلاب" مرحوم ان معرکوں کی دلآویز فصل تھا ——— مولانا نے انقلاب پر چوٹ کی ———

مجموعہ انقلاب کا اقبال و نون ہیں

الغرض شبہ تھا کہ انقلاب کے اجرا میں علامہ اقبال اور ملک فیروز خان نون کا ہاتھ ہے ——— بس اس پر ایک معرکہ گرم ہو گیا ——— انقلاب کے ہم نواؤں میں تھا زمیندار لاہور یعنی ——— مہر و سالک کے علاوہ تاثیر، تبسم، حفیظ، پطرس اور ان کے ساتھی ——— اُدھر تنہا ظفر علی خان ——— اِدھر افکار و حوادث، اُدھر فکاہات ——— وہاں کئی لکھنے والے کوئی نظم لکھ رہا ہے، کوئی افتتاحیہ اور کوئی افکار و حوادث کے محل سے پتھر برسا رہا ہے اور مولانا ہیں کہ چومکھی لڑ رہے ہیں ——— ایسے معرکوں میں مولانا کا ادبی نام نقاش ہوتا ——— پھر ایک نام نہیں کئی نام ——— اِدھر افتتاحیہ لکھا، اُدھر فکاہات اور پھر سنگلاخ سے سنگلاخ زمین، نئے نئے قوافی، نئی نئی ردیفیں اور بولتی ہوئی نظم ——— کہتے ہیں کہ حسرت بھی ہاتھ بٹاتا اور ایک آدھ دفعہ اختر شیرانی نے بھی عکاس کے نام سے چند نظمیں کہیں ——— مگر ظفر علی خان بلا کے شہسوار تھے ——— لڑائی تیز ہو گئی، اعلان کیا ———

زمیندار ایک، آپ اتنے مگر اوج صحافت پر
یہ اک تکل لڑے گا آپ کی ساری پتنگوں سے

اب فقرے بازی شروع ہے، شعر چل رہے ہیں، مصرعے ہو رہے ہیں، اُدھر سے طعن توڑا جا رہا ہے اِدھر سے جواب آں غزل آ رہا ہے، کہیں طنز سرگرم نوا ہے کہیں پھبتی آتش فشار ——— اور پھر ایک آدھ دن کی بات نہیں ——— ہفتوں یہ دھڑ رہا ——— حریفان بذلہ سنج، حریفان دشنام ہو گئے تو بات مطلع سے مقطع پر آ گئی ——— غنیم چو رنگ ہے اور مولانا فاتح ———

ہم تھے حریفِ بذلہ، وہ دشنام کے حریف

اب آپ دیکھئے کیا ہیں کہ محاذ پھر گرم ہو گیا۔ مولانا نے لکھا ـــ

انقلابات ہیں زمانے کے
مہر و سالک کے انقلاب کو دیکھ

اب تو معرکہ اٹھا یا نزم مشاعرہ ہو گیا ـــ یک غزلہ، دو غزلہ، سہ غزلہ ـــ نظم و نثر کی فراوانی ـــ انقلاب کے سبھی ساتھی اور مولانا کے تمام رفیق سیاسی ـــ سالک نے لکھا "خلافت کی بلیاں ہمارا کھمبا نوچنے پہ آمادہ ہیں" مولانا نے جواب دیا "کیوں حضرت! علامہ ... البہر پر یعنی مولانا عبدالقادر قصوری کے متعلق کیا ارشاد ہے ـــ"

اور پھر یہ معرکے محض مہر و سالک تک ہی محدود نہ تھے ـــ ان کا دائرہ پورے ہندوستان میں پھیلا ہوا تھا بعض حوادث و واقعات پر ایسے ایسے برجستہ شعر کہے ہیں کہ ان کا جواب نہیں۔ شنواریوں کی بغاوت کے متعلق زمیندار میں افتتاحیہ لکھا تو سر آغاز تھا ـــ

جنگ کا کب ہے سلیقہ کسی شنواری میں
کوئی معشوق ہے اس پردۂ زنگاری میں

ہندوستان میں مسٹر جناح سے بگڑ گئے ـــ قلم اٹھایا، اداریہ لکھا اور عنوان میں یہ شعر ـــ

کیونکہ اس کی نگہِ ناز سے جینا ہو گا
زہر دے اس پہ یہ تاکید کہ پینا ہو گا

ایک زمانہ میں علی برادران سے گاڑھی چھنتی تھی اب جو اختلاف کی ہوا چلی تو عبارت ہی بیٹھ گئی ـــ

دونوں نے مل کے ڈالی ہے اسلامیوں میں پھوٹ ہے صلح و آشتی سے علی بھائیوں کو ضد
منڈلا رہے ہیں آج خلافت کی لاش پر دہلی کے اور بمبئی کے موٹے موٹے گدھ

پھر ایسے ایسے قافیے نکالے کہ مضمون سے قطع نظر بے اختیار داد دینے کو جی چاہتا ہے ـــ علامہ اقبال سے عمر بھر دوستانہ تعلقات رہے۔ ایک زمانہ میں حضرت علامہ نے روزنامہ احسان کے ظفر علی خان نمبر کو پیغام بھیجتے ہوئے کہا تھا کہ ـــ مولانا کا قلم مصطفےٰ کمال کا ہے ـــ لیکن سائمن کمیشن کی آمد پہ مولانا ان کی تواضع بھی کر چکے تھے ـــ

مانگ کر احباب سے حبِ وطن پسندی کی کدال قبر آزادی کی کھودی کس نے؟ سر اقبال نے
کاٹ لی پنجاب کی ناک آپ اپنے ہاتھ سے آبروئے ملت کی کھودی کس نے؟ سر اقبال نے

گاندھی جی کے ہم رکاب تھے ـــ تو ان کے قصیدے لکھے مثلاً ـــ

پروردگار نے کہ وہ ہے منزلت شناس گاندھی کو بھی یہ مرتبہ پہچان کر دیا

اور جب الگ ہوئے تو پھر کہنے نہیں ـــ زاویۂ نظر ہی بدل گیا ـــ

بھارت میں بلائیں دو ہی تو ہیں اک ساورکر اک گاندھی ہے اک جھوٹ کا چلتا جھکڑ ہے اک مکر کی اٹھتی آندھی ہے

ـــ الغرض مولانا کا تمام کلام ان شعری سانحات سے بھرا پڑا ہے ـــ ایک عام آدمی کے لئے یہ تضادات بظاہر حیرت انگیز ہیں

لیکن مولانا نے جو کچھ لکھا وہ اصلاً ہماری پچاس سالہ سیاست کے داخلی اختلافات کا رنگا رنگ مرقع ہے۔ ان کے جذبات کی وہ تصویر ہیں، مدح اور قدح ——— وہ جس آنکھ سے جو تصویر دیکھتے ہیں، اسی کو کھینچتے ہیں۔ ان کے ہاں صحیح شعر کی کمی نہیں۔ انھوں نے بہت سی قیمتی نظمیں اور سینکڑوں قیمتی شعر کہے ہیں۔ لیکن کمی یہ ہے کہ ان کا انتخاب نہیں ہو سکا۔ مولانا نے زندگی بھر جتنے شعر کہے، وہ دس بارہ ہزار سے کیا کم ہوں گے؟ اور جو کچھ ان کے قلم سے نثر میں نکلا ہے اس سے کئی جلدیں مرتب ہو سکتی ہیں مگر اس کام کے لئے فرصت اور محنت کی ضرورت ہے۔ خود مولانا بوڑھے ہو گئے اور زمانہ کا مذاقِ سخن بدل چکا ہے ———

ایک خوبی جس نے مولانا کو ہندوستان میں نامور کیا وہ ان کی بدیہہ گوئی ہے۔ ان کا تمام کلام ارتجال کی یادگار ہے۔ راقم الحروف نے بدیہہ گوئی کے ان معرکوں کو آنکھوں دیکھا ہے۔ کسی نے فرمائش کی اور شعر ہو گئے۔ جلسہ میں گئے، حاضرین نے اصرار کیا، نظم کہہ ڈالی۔ طبیعت کی آمادگی کا یہ عالم رہا کہ ایک ایک نشست میں دس دس نظمیں موزوں ہو گئیں ——— ادھر کالجیٹ نوجوانوں کا ایک وفد حاضر ہوا، عرض کیا ——— مولانا شعر ——— فرمایا بھائی شعر کہاں ——— ہر وقت طبیعت حاضر نہیں ہوتی۔ انھوں نے اصرار کیا ——— چپ ہو گئے، حقے کا کش کھینچا اور کہا ——— اچھا لکھو ——— اب فی کش ایک شعر لکھوائے جا رہے ہیں اور اس طرح پندرہ بیس شعر کہہ ڈالے ———

"حقے کی نے منہ میں آئی، انگوٹھا انگشتِ شہادت پہ پہنچا ——— پیشانی پہ بل پڑے اور بالفاظِ حسرت کھٹ سے شعر سامنے آ گیا۔ اب بندش پر غور کیجئے تو معلوم ہوتا ہے کہ کل کا بنا ہوا شعر ہے ہاتھ کا بنا ہوا ہی نہیں۔"

جب تک حواس بجا تھے مولانا محشر خیال تھے ——— ہر کوچہ میں قدم رکھا اور ٹھہرے کہیں نہیں ——— ٹک دیکھ لیا، دل شاد کیا، خوش وقت ہوئے اور چل نکلے

ہاتھ کے سخی، دل کے سادہ ——— اکثر نوجوان ان سے روپیہ بٹورتے رہے ——— جس ادا سے کماتے اسی ادا سے خرچ بھی کرتے تھے ——— دفتر میں ہوتے تو گہما گہمی رہتی ——— سفر میں ہوتے تو ملازم اور حقہ ساتھ رکھتے ———

زندگانی کے لطف دو ہی تو ہیں    صبح کی چائے شام کا حقہ

انھیں زمیندار کی زبان اور کتابت کا بڑا خیال رہتا ——— ایک دفعہ اپنے نواسے مہدی علی خاں (مصنف چاند کا دوسرا فیصلہ) کو ترجمہ کی ایک چھوٹی سی لغزش کے باعث دفتر سے الگ کر دیا ——— اور صفحۂ اول پر ایک طویل معافی لکھی ——— ہر کاتب کے دستِ خط کا جائزہ لیتے ——— دائرے اور نقطے خاص طور پر دیکھتے۔ کسی کے کلام پر بہت کم اصلاح دیتے۔ کسی کی نظم پسند آتی تو اس میں ایک آدھ جگہ قلم لگا دیتے جس سے مصرعوں کا حسن سوا ہو جاتا۔

ایک دفعہ راقم نے عرض کیا ——— مولانا آپ کی زندگی تو محض سفر ہے ——— فرمایا:

"تم ٹھیک کہتے ہو ——— ایک حصہ زنداں میں بسر ہو گیا، ایک سیاسی سفروں کی بھینٹ چڑھ گیا۔ قلم و دوات کی صحبتیں تو شاذ ہی میسر آئی ہیں ——— جی چاہتا ہے زمیندار انگلستان کے اخباروں کی طرز پہ نکلے لیکن روپیہ ———؟"

اور روپیہ زندگی بھر اُن کے لئے ایک پرابلم رہا ———!

جب کبھی اداریہ لکھتے تو اس کا پروف بھی خود ہی دیکھتے - اس کی لکھائی کے لئے کاتب بھی تجویز کرتے - ایک دفعہ راقم نے پروف پڑھا تو تسلی نہ ہوئی خود پڑھا آخر ایک غلطی پکڑ لی، اگر خوش ہوئے اور انعام میں بہارستان کا ایک نسخہ عنایت فرمایا۔

ہندوستان کا کوئی گوشہ ایسا نہیں جہاں مولانا نہیں پہنچے۔ وہ رنگون سے خیبر اور مالابار سے سری نگر تک گئے۔ اپنے زمانہ میں وہ ایک صاف گو مقرر تھے۔ یعنی الفاظ کی نوک پلک درست، برجستہ فقرے، خوبصورت بندشیں، صحت مند استعارے، طبیعت میں روانی بلکہ طغیانی، ہر موضوع پر تقریر کرتے لیکن اپنا موضوع کہیں بھی نہ چھوڑتے ——— ان کی تقریر ہبوطِ آدم سے شروع ہوتی اور سقوطِ خلافت پر ختم ہو جاتی ——— تمام دنیا کے مسائل زیرِ بحث آجاتے ——— ان کا دل اس سے ہمیشہ دکھی رہا کہ مسلمان اپنی [illegible] روایات کو گلدستۂ طاقِ نسیان بنا چکے ہیں ——— ان کے قویٰ میں اضمحلال اور اعضا میں اختلال آ گیا ہے ——— ان کی زندگی کا شیرازہ منتشر ہو چکا ہے اور ان کی داستانِ مصائب جنابِ معلم الملکوت کے رودہ و احشا کے مانند دراز ہے ——— اور یہ مولانا کا مخصوص انداز تھا ——— وہ خطابت کے میدان میں ابوالکلام آزاد یا عطاء اللہ شاہ بخاری نہ تھے ——— بیان بہت کچھ تھے۔

ان کی بے شمار آرزوئیں تھیں اور انہی کے تصور میں انھوں نے عمر کے چوراسی سال بتا دیے۔ مگر ایک ہی آرزو پروان چڑھی ——— اور وہ ہے ملک کی آزادی ——— اور غالباً یہ آرزو سب سے بڑی آرزو ہے ——— اب وہ ہڈیوں کا ایک ڈھیر ہیں ——— حواس کا احتجاج ——— اور سچ تو یہ ہے بڑھاپا بجائے خود جوانمرگی ہے ——— بہ تصرفِ الفاظ ——

اودیا نہ آئے، صدا کر چلے
میاں خوش رہو، ہم دعا کر چلے

---

# جگر صاحب

رشید احمد صدیقی

بالکل یاد نہیں آتا جگر صاحب سے پہلے پہل کب کہاں اور کیسے ملاقات ہوئی۔ ممکن ہے الہ آباد میں ہوئی ہو جہاں اصغر صاحب مرحوم ہندوستانی اکیڈمی (یو۔ پی) میں جو حقیقتہً اردو کے مشیر ادبی تھے۔ کسی کام سے الہ آباد جانا ہوتا تو میرا قیام اصغر صاحب کے ہاں ہوتا۔ یہ زمانہ اور اس کے بعد کا کافی زمانہ ایسا تھا جب جگر صاحب پر شراب کا بڑا تسلط تھا۔ رفتہ رفتہ مجھ سے اتنی راہ و رسم ہوگئی کہ جگر صاحب جب کبھی علی گڑھ تشریف لاتے تو میرے ہاں ٹھہرتے۔ یہاں تک کہ ہم دونوں ایک دوسرے کے بڑے عزیز اور محترم دوست بن گئے۔

الہ آباد میں اصغر صاحب کے سامنے جگر صاحب اس طرح خاموش، مؤدب اور آنکھیں نیچی کیے ہوئے بیٹھتے کہ ان سے گفتگو بھی کی جاتی تو صرف 'ہاں'، 'نہیں' میں مشکل سے جواب دیتے اور پھر سر جھکا لیتے۔ اصغر صاحب مجھ سے بڑی محبت کرتے تھے۔ ان کے ہاں پہنچ جاتا تو وہ ایسے خوش ہوتے جیسے ان کا رُواں رُواں مسکرانے لگا ہو۔ ان کے اس طرح خوش ہونے سے مجھ پر آسودگی اور تفوق کی ایسی کیفیت طاری ہوتی جیسے میں ان تمام لوگوں کا قصور معاف کرنے لگا جنھوں نے میرے ساتھ ظلم و زیادتی کی تھی۔

کبھی کبھی وہیں جگر صاحب مل جاتے۔ ان کو دیکھ کر ایسا محسوس ہوتا جیسے وہ خود نہ آئے ہوں، بلکہ کسی نے پہنچا دیا ہو اور اس کے منتظر ہوں کہ موقع ملے تو پھر اپنی مہم پر چلے جائیں۔ ان کے مواجہ میں اصغر صاحب مجھ سے تفصیل سے گفتگو نہ کرتے، میں بھی کوئی ذکر نہ چھیڑتا۔ ہم دونوں بیٹھے ہوتے تو جگر صاحب اٹھ کر چلے جاتے۔

اصغر صاحب، جگر صاحب کو زیادہ خاموش یا اُکتایا ہوا دیکھتے تو کبھی کبھی مسکرا کر یہ فقرہ ان کو سنا دیتے "چاہے جہاں پھرو لوٹ کر یہیں آنا پڑے گا" اس کے بعد مجھ سے مخاطب ہو کر ہنسنا بولنا شروع کر دیتے۔ ایک دفعہ میں نے پوچھا "اصغر صاحب کہاں آنا پڑے گا؟ بیچارے آ تو جاتے ہیں"۔ اصغر صاحب میری طرف دیکھ کر مسکرائے۔ ان کی آنکھیں ان سے زیادہ مسکراتی تھیں۔ پھر بولے "ابھی کہاں آئے ہیں، ابھی تو لائے جاتے ہیں"۔ ایک دفعہ الہ آباد پہنچا تو اصغر صاحب کے ہاں جگر صاحب پھر اسی حال میں ملے۔ کھانے کا وقت آیا تو میں اور اصغر صاحب کھانے کے کمرہ کی طرف چلے۔ جگر صاحب نے شرکت سے معذوری کا اظہار کیا۔ اصغر صاحب اس دن کچھ بدمزہ سے معلوم ہوتے تھے۔ چلتے چلتے کھڑے ہوگئے اور جگر صاحب کو مخاطب کر کے بولے "یہ سب تمہارے شعر نہیں سنتے، تمہارا گوشت کھاتے ہیں!" اصغر صاحب کی آزردگی پر کسی قدر برہمی کا رنگ جھلکنے لگا تھا۔

میں نے ان کا ہاتھ پکڑ لیا اور کھانے کے کمرہ میں داخل ہوا۔ اصغر صاحب کھانے کی طرف متوجہ ہوئے تو میں نے کہا "اصغر صاحب آپ لکھنوی شاعری کے تشبیہہ استعاروں کے کبھی شیدائی نہ تھے۔ یہ گوشت کا کیا قصہ ہے؟" کھانے سے ہاتھ روک لیا۔ کچھ شگفتگی لیکن زیادہ حزین لہجہ میں بولے "رشید صاحب آپ کو کیا معلوم یہاں ایسے بے رحم لوگ بھی ہیں جو ان کو جہاں چاہتے ہیں پکڑ لیتے ہیں اور یہ جو حیرت ہوتی ہے تھا وہ پلا پلا کر ان سے شعر سنتے ہیں اور جب یہ ادھ موئے ہو جاتے ہیں تو نیچے پر لاد پھاند کر یہاں پہنچا دیتے ہیں۔" میں نے دیکھا کہ اصغر صاحب بے کیف ہو گئے ہیں اور کھانے سے بھی ہاتھ کھینچ لیا ہے۔

میں نے پوچھا "اصغر صاحب آپ نماز تو پڑھتے ہیں؟" بولے "ہاں!" میں نے کہا "... صاحب تو آپ کو صاحب کشف و کرامات بھی بتاتے ہیں۔" بولے "جی تو پھر؟" میں نے عرض کیا "... صاحب نے آپ کا ایک شعر سن کر آپ کو مستجاب الدعوات بنا دیا تھا۔" بولے "آپ بھی تو کچھ کہیئے۔" میں نے کہا "آپ اللہ سے دعا کیوں نہیں مانگتے کہ جگر صاحب کا گوشت کھانے والے غارت ہو جائیں!" اصغر صاحب ہنس پڑے اور ہم دونوں کھانے میں مصروف ہو گئے! کھانا کھلانے پر جو ملازم مامور تھا اس سے پوچھے جاتے تھے یہ کھانا یا وہ کھانا جگر صاحب کے لئے رکھ دیا ہے یا نہیں۔ اس سے اطمینان نہ ہوتا تھا تو ڈونگے اور پلیٹ نکال کر علیحدہ پلیٹوں میں رکھتے جاتے اور کہتے "یہ سب جگر صاحب کے لئے ہے۔ بغیر کھانا کھلائے ان کو باہر نہ جانے دینا!"

میرے گھر کا ہر چھوٹا بڑا جگر صاحب کو بہت عزیز رکھتا تھا۔ یونیورسٹی اور شہر میں بھی جگر صاحب محبوب و مقبول تھے۔ اس زمانہ میں بھی شراب کا بڑا زور تھا۔ اکثر غافل اور بدمست شہر سے لائے جاتے۔ یونیورسٹی کے اندر کوئی نہ کوئی طالب علم مل جاتا جو ان کو میرے مکان لاتا۔ میں گھر پر نہ موجود ہوتا تو وہ کمرہ میں پہنچا کر دیکھ بھال میں مصروف ہو جاتا۔

یہ طالب علم جگر صاحب کی نرسنگ اس طور پر کرتے جیسے کوئی اپنے باپ یا بھائی کی خدمت کر رہا ہو یا کوئی نرس سرسام میں مبتلا مریض کی نرسنگ کرتی ہو۔ اور یہ اس زمانہ کی بات ہے جب جگر صاحب اور یہ طالب علم دونوں اپنی اپنی جگہ پر ان بانکوں کے نمونے بن سکتے جن کے قصے تاریخوں اور داستانوں میں ہم پڑھتے آئے ہیں۔

میں آ جاتا تو طالب علم چلے جاتے اور معلوم نہیں کیوں اور کیسے جگر صاحب خاموش اور مؤدب ہو جاتے۔ لیکن ان کو دیکھنے سے معلوم ہوتا تھا جیسے رہ رہ کر سمندر کی تہ سے کوئی طاقتور موج ابل کر باہر آنے والی ہو لیکن سطح کے قریب پہنچ کر یک بیک زور ختم کر کے واپس چلی جاتی ہو۔

یہ باتیں میں اس لئے نہیں بیان کر رہا ہوں کہ اس میں میری بڑائی نکلتی ہے۔ میری یہ نیت ہوتی تو میں اتنا بیوقوف نہیں ہوں کہ اس بھونڈے طریقہ سے اس کی نمائش کرتا۔ جگر صاحب سے مجھے بھی تو شکایت ہے کہ وہ میرے سامنے مؤدب کیوں ہو جاتے ہیں۔ مجھے ایسے آدمی سے ملنے میں بڑی الجھن ہوتی ہے جو مجھے ہر وقت گارڈ آف آنر دیتا رہے اور اس سے بھی کچھ کم کوفت اس وقت نہیں ہوتی جب کوئی شخص میرے سامنے مجھ سے زیادہ مسخرا بننے کی کوشش کرتا ہے!

جگر صاحب اپنے حلقہ کے لوگوں میں بیٹھے ہوتے ہیں تو بہت خوش اور بے تکلف ہوتے ہیں۔ ایسے میں جگر صاحب کے پاس جانے سے پرہیز کرتا ہوں۔ لیکن اتفاق یا ضرورت سے پہنچ جاؤں تو وہ اس طرح خاموش اور سنجیدہ ہو جائیں گے جیسے مکتب کے چھوٹے بچے ہنسی بول یا اودھم مچا رہے ہوں اور دفعتاً مولوی صاحب نمودار ہو جائیں!

جگر صاحب یقیناً مجھ سے بہتر انسان ہیں۔ وہ مجھ سے مساوات برتیں، میری عیادت کریں، مجھ سے خدمت لیں۔ مجھ سے جھگڑیں یا مذاق کریں یہ ساری باتیں سمجھ میں آتی ہیں لیکن وہ مجھے حریف شریف قسم کا مولوی یا کسی اردو اخبار کا آبرو باختہ ایڈیٹر یا برطانوی عہد کا تھانیدار سمجھیں۔۔ یہ میرے لئے ڈوب مرنے کی بات تو ہے ہی خود جگر صاحب کے لئے کوئی فخر کی بات نہیں ہے۔

میرا خیال ہے کہ ان کے ہاں میرا جو رکھ رکھاؤ ہے، وہ غالباً اس تعلق سے ہے جو مجھے اصغر صاحب سے یا اصغر صاحب کو مجھ سے تھا۔ اس طرح کی باتوں کا جگر صاحب بڑا لحاظ کرتے ہیں۔ وضعداری شریفوں کی پرانی کمزوری ہے[1]

ایک دفعہ خبر آئی کہ جگر صاحب شراب سے تائب ہوگئے۔ یقین نہ آیا کہ ایسا ہوا ہوگا۔ سمجھتا تھا کہ آج نہیں کل یہ خبر آئے گی کہ پھر سے شروع کردی۔ بری عادتیں اس آسانی سے نہیں چھوٹتیں جس آسانی سے اچھی عادتیں چھوٹ جاتی ہیں۔ سوچتا یہ تھا کہ جب میں اپنی معمولی بری عادتیں چھوڑ دینے پر قادر نہیں ہوں تو جگر صاحب شراب کیسے چھوڑ دیں گے جس میں وہ اس طرح ڈوبے ہوئے تھے جس طرح شاید جوش گم ہیں غالب کا دل ڈوبی ہوئی اسامی تھا!

جگر صاحب شراب سے کیوں اور کیسے تائب ہوئے اس کا مجھے علم نہیں۔ اس بارہ میں ان سے کبھی ذکر نہ آیا۔ اتنا البتہ جانتا ہوں کہ ان پر شراب کا کتنا ہی غلبہ کیوں نہ ہوتا، ان سے کوئی ایسی حرکت سرزد نہ ہوتی جسے مبتذل کہہ سکیں۔ ان کی زبان سے خفیف کلمات نہیں نکلتے تھے۔ وہ کبھی لوٹتے پوٹتے دندناتے نہیں پائے گئے۔ مجھے تو اکثر محسوس ہوا جیسے کیف و سرخوشی بخشنے کے بجائے شراب ان کو انتہائی درد و کرب میں مبتلا کر دیتی ہو۔ ان پر تھوڑی شراب بھی بہت اثر کرتی تھی۔

ممکن ہے اس کا سبب یہ ہو کہ ان کے اعصاب بڑے ذکی الحس ہیں اور تھوڑی سی تحریک بھی بہت ہو جاتی ہو۔ شاعری میں بھی ان کا یہی حال ہے جیسے خیال یا جذبہ برقی رو بن کر ان کے جسم و جان کو جھنجھنا دیتا ہو۔ کچھ دنوں سے ان کے کلام میں یہ بات بظاہر کم ہوگئی ہے لیکن غور کرنے پر محسوس ہوتا ہے کہ جو بات کہی گئی ہے، اس میں تاثرات کی شدت ہے لیکن ان کو پیش کیا گیا ہے زیادہ مدھم آواز اور انداز میں۔

جگر صاحب کی شاعری میں ایک بات یاد رکھنے کی ہے کہ اصلاً وہ دوری و مہجوری کے شاعر ہیں۔ ان کی شاعری کی رفتار اور سمت کا مطالعہ کیا جائے تو آسانی سے معلوم ہو سکتا ہے کہ وہ فراق کے شاعر ہیں وصال کے نہیں۔ ان کا محبوب سے رشتہ کا انداز CENTRIFUGAL (مرکز گریز) ہے۔ یہی سبب ہے کہ جگر صاحب کی شاعری میں محبوب کی صفت میں کہیں کوئی خلل نظر نہیں آتا اور ان کا کلام اس آلودگی اور بے راہ روی سے پاک ہے جو ہماری شاعری اور سوسائٹی میں آج کل نظر آتی ہے۔ میرا کچھ ایسا خیال ہے کہ جو شاعر ذہن و فکر کے اعتبار سے محبوب سے قریب سے قریب اور جسم و جان کے اعتبار سے دور سے دور ہو، وہ اس شاعر سے بالعموم بہتر و برتر ہوگا جس کی پوزیشن اس کے بالکل برعکس ہو۔ جگر کے نقاد کو یہ نکتہ مدنظر رکھنا چاہیے...

شراب چھوڑنے کے بعد جگر صاحب طرح طرح کی مصیبتوں میں مبتلا ہوگئے۔ یہ زمانہ ان پر بڑا سخت گزرا۔ صحت خراب

---

[1] اس سے کوئی صاحب یہ نہ سمجھیں کہ میرا مطلب شراب کی فضیلت جتانا ہے۔ یہاں شراب کے چھوڑنے اور مصیبتوں کے آنے میں سبب اور مسبب کا رشتہ نہیں ہے۔ (رشید صدیقی)

ہونئی طرح طرح کی ذمہ داریوں نے آگھیرا، مالی حالت ناگفتہ بہ ہوگئی۔ جگر صاحب نے جس پامردی سے ان مصیبتوں کو جھیلا وہ جگر صاحب کا کارنامہ ہے۔ کتنے اور کیسے کیسے "روزِ ابر و شب ماہتاب" آئے ہوں گے اور جگر صاحب پر سے گزر گئے ہوں گے اس کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔

جگر صاحب بڑے مذہبی آدمی ہیں۔ مذہبی لوگوں کے بارہ میں میرا تجربہ کچھ اچھا نہیں ہے۔ میں نے اکثر ایسے لوگوں کو مذہب میں مبتلا پایا جن میں اخلاقی کمزوریاں ملتی تھیں۔ یہ لوگ خدا کو اس منطق سے قائل کرتے رہتے ہیں "میں جتنی شادیاں کرتا طلاق دیتا ہوں اتنی ہی زائد رکعتیں نماز کی بھی تو پڑھ لیتا ہوں۔" وہ سمجھتے ہیں کہ جس طرح امریکہ ہر چیز کی قیمت ڈالر میں وصول کرلیتا ہے اللہ تعالیٰ ان کے گناہوں کا کفارہ نفلوں میں قبول کر لیتا ہے۔

مذہب بڑی سخت اور بڑی قابلِ قدر آزمائش ہے۔ بالخصوص مسلمانوں کا مذہب۔ جس طرح کے مذہبی لوگ میسر ہوئے تھے وہ اس درجہ بے وقوف ہوتے ہیں کہ اتنا بھی نہیں سمجھتے کہ جب وہ اپنے اردگرد کے معمولی سوجھ بوجھ کے لوگوں کو دھوکہ نہیں دے سکتے تو وہ خدا کو کیونکر دھوکہ دیں گے جس کی صفات کا ان کو علم ہے۔ یقین ہو یا نہ ہو۔ ان کو یہ بھی نہیں معلوم کہ خدا نے اپنے سارے اختیارات اُن بندوں کو ہمیشہ کے لئے منتقل کر دئے ہیں جن کا وہ حق مارتے رہتے ہیں۔ ایسے معاملات میں وہ خدا کے ہاں جتنی عرضیاں بھیجتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اُن سب کو پڑھے بغیر عدالتِ مجاز کو واپس کر دیتا ہے۔

ان میں بعض ایسے معصوم بھی ملیں گے جو اس کوشش میں رہتے ہیں کہ خدا کو نہ سہی اُن فرشتوں ہی کو دھوکہ دے کر کاربراری کرلیں جو ان کا اعمالنامہ مرتب کرنے کے لئے کاندھوں پر بٹھا دیئے گئے ہیں۔ اُن کا خیال ہے کہ آخرت میں پٹواری کے اندراجات کی بنا پر مقدمہ جیت لیں گے!

جگر صاحب ان معنوں میں مذہبی آدمی ہیں کہ وہ اللہ رسول اور انسان کے حقوق پہچانتے ہیں اور اس کا لحاظ رکھتے ہیں کہ جس کا جو حق ہو، اُسے پہنچ جائے۔ وہ نفع کے ضرر اور ضرر کے نفع کو جانتے ہیں۔ اُن میں حیا ہے، وہ پرائی چیز کو اپنالنے کے، رسیا نہیں ہوتے ان میں غیرت اور حمیت ہے۔ ظلم اور زیادتی اپنے پر ہو تو جھیل جائیں گے دوسرے پر ہو تو اس کی حمایت میں اپنے کو خطرہ میں ڈال دیں گے۔ اُن کے یہ جوہر تقسیم مُلک کی ہلاکتوں میں کھُلے! تفصیل میں طوالت ہے۔

جگر صاحب عالم فاضل نہیں ہیں۔ مذہب ہو، سیاست ہو، شعروادب ہو، ان پر ان کی گفتگو منطقیانہ یا فلسفیانہ نہ ہوگی۔ ان کا احساس جتنا سریع اور رشد ید ہے، اتنا ان کا مطالعہ وسیع نہیں ہے۔ وہ خود اپنی شاعری کے بارہ میں تفصیل سے گفتگو نہیں کرپاتے۔ وہ اپنی شاعری سے باہر نکل کر کسی اور کی شاعری پر غور کرنا نہیں چاہتے۔ شاید غور کر بھی نہیں سکتے۔ جس کے جذبات تند و تیز ہوں، وہ غور کرنے کا متحمل نہیں ہو سکتا۔ جگر صاحب اقبال کی شاعری کے کچھ ایسے قائل نہیں ہیں۔ فانی بھی نہ تھے۔ دونوں کا یہ کہنا ہے کہ شاعری میں فکر و فلسفہ کیسا؟ حالانکہ دونوں بالخصوص جگر صاحب جب جنت و جہاں سے بلند ہوتے ہیں، اقبال کے قریب ہو جاتے ہیں۔ لیکن جگر صاحب شعر و شاعری کے بارہ میں جو کچھ کہتے ہیں وسعت اور وزن سے قطع نظر اس میں خلوص کی پاکیزگی اور یقین کی جھلکی ملتی ہے۔

میں نے جگر صاحب کو تقریباً ہر حال اور ہر صحبت میں دیکھا ہے۔ خوبصورت نوجوان آزاد منش عورتوں میں، مال

میں بیٹھے ہوں، عمائد و اکابر کی موجودگی ہو، طلبا، اساتذہ اور دوستوں کے سنجیدہ اور ثقہ حلقوں میں۔ گفتار و کردار کے اعتبار سے میں نے ان کو کبھی قابلِ گرفت نہ پایا۔ عورتوں کی موجودگی میں جگر صاحب عفیف و شفیق نظر آئیں گے۔ ان کی زبان سے کوئی ہلکی بات نہ نکلے گی اور نگاہ کبھی بے باک اور بے محابا نہ ہوگی۔ عورتوں کی موجودگی سے قطع نظر بے تکلف دوستوں میں میں نے کبھی یہ نہ دیکھا کہ جگر صاحب نے بے خیالی میں یا تفریحاً کوئی ایسا جملہ کہا ہو جس میں عورتوں سے تفریح یا عورتوں کی تضحیک کا پہلو نکلتا ہو۔ کم سے کم میری جان پہچان کا کوئی اردو شاعر ایسا نہیں ہے سوا فانی مرحوم کے جو اس بارہ خاص میں جگر صاحب کا مقابلہ کر سکے۔

رؤسا اور امرا کے سامنے جگر صاحب حتی الوسع اپنا اور ان کا دونوں کا رکھ رکھاؤ ملحوظ رکھتے ہیں۔ لیکن اس طرح کی صحبتوں میں جگر صاحب کی طرف سے میں ہمیشہ متردد رہا۔ اس لئے کہ معمولی آدمیوں کی بدتمیزی وہ بالعموم نظر انداز کر دیتے ہیں لیکن کسی بڑے آدمی سے ذرا بھی کوئی ناواجب حرکت سرزد ہو جائے تو جگر صاحب بغیر کچھ کہے یا کئے نہ رہیں گے۔ چاہے اس کا انجام کچھ ہی ہو۔ بھوپال کے نواب زادہ رشید الظفر صاحب زمانہ طالب علمی سے جگر صاحب کی بڑی عزت کرتے ہیں۔ ایک زمانہ میں انھوں نے جگر صاحب کا وظیفہ مقرر کر دیا تھا۔ اور کسی طرح کی کوئی پابندی نہیں عائد کی تھی کہ وہ کیا کریں یا کہاں رہیں۔ اس زمانہ میں والیانِ ریاست میں سے اکثر یہ چاہتے تھے کہ جگر صاحب ان سے وابستہ ہو جائیں۔

ان میں سے ایک جو ایک بڑی ریاست کے چشم و چراغ تھے اس کے درپے ہوئے کہ جگر صاحب جس معاوضہ اور شرط پر چاہیں ان کے متوسلین میں شامل ہو جائیں۔ طرح طرح سے ڈورے ڈالے گئے۔ جگر صاحب کی مالی حالت خراب تھی۔ بھوپال کے وظیفہ سے بس بسر اوقات ہو جاتی تھی۔ جگر صاحب اس آفر کو خوش اسلوبی سے ٹالتے رہے۔ ایک دن ایسا اتفاق ہوا کہ رئیس نے جگر صاحب سے برملا اپنی خواہش کا اظہار کر دیا۔ جگر صاحب نے بات ٹالنی چاہی، لیکن کامیابی نہ ہوئی۔ اصرار بڑھا اور اصرار میں کچھ رنگ امارت کا بھی جھلکا۔ جگر صاحب بے قابو ہو گئے۔ بولے۔ "جناب آپ مجھے داموں خریدنا چاہتے ہیں۔ میں تو رشید الظفر خاں کے ہاتھوں بک چکا ہوں" حاضرین سناٹے میں آ گئے اور جگر صاحب گھر آ گئے۔

جگر صاحب میں مروّت اور وضعداری بہت ہے۔ جس سے رسم و راہ ہو جائے اس کے لئے وہ تمام آداب برتتے ہیں جو شریفوں میں قدیم سے چلے آتے ہیں۔ اس سلسلہ میں انھوں نے بڑے دھوکے کھائے اور نقصان اٹھائے۔ جگر صاحب کا شمار کھاتے پیتے لوگوں میں نہیں ہے۔ مدتوں بڑی تنگی ترشی سے بسر ہوئی ہے۔ اب بھی خرچ آمدنی سے بہت زیادہ ہے لیکن انھوں نے اپنی تنگدستی کا اظہار کبھی کسی سے نہیں کیا۔ مہمان کا خیر مقدم اس طرح کرتے ہیں جیسے ان کے گھر خیر و برکت کا نزول ہو رہا ہو۔ تکریم و تواضع میں کوئی دقیقہ نہیں اٹھا رکھتے۔ کپڑے اچھے پہنتے ہیں۔ سامان قیمتی رکھتے ہیں جس کو ہمیشہ کوئی نہ کوئی مانگ لیتا ہے یا چرا لیتا ہے ورنہ خود کہیں کھو آتے ہیں!

جگر صاحب جب کبھی میرے ہاں آئے میں نے یہ سوال کیا "جگر صاحب سفر میں کیا کھو آئے؟" اور تقریباً

ہمیشہ یہی معلوم ہوا کہ کچھ نہ کچھ اکہیں نہ کہیں چھوڑ آئے۔ ایک دفعہ مشاعرہ میں جو کچھ ملا تھا اُسے جیب میں رکھ لیا تھا۔ جن کے ہاں ٹھہرے تھے انھوں نے جگر صاحب کی دیکھ بھال کے لئے اپنے کسی عزیز کو مقرر کر دیا تھا۔ انھوں نے جگر صاحب کی بڑی خدمت کی، ہر وقت موجود رہتے اور اظہارِ عقیدت کرتے۔ جگر صاحب کو غافل سمجھ کر انھوں نے سارے روپے نکال لئے۔ جگر صاحب کہنے لگے کہ وہ یہ سب دیکھ رہے تھے، لیکن چُپ رہے۔ میں نے پوچھا "یہ کیوں؟" بولے "یہ واقعہ اُس وقت ہوا جب میں جانے قیام سے رخصت ہو کر اسٹیشن آ رہا تھا۔ بہت سے لوگ موجود تھے۔ کچھ اچھا نہ معلوم ہوا کہ وہاں اس چوری کا اعلان کروں اور کسی شریف آدمی کو رسوا کر دوں"۔

جگر صاحب جس کے مہمان ہوتے ہیں اس پر بہت کچھ اپنا ہی صرف کر دیتے ہیں۔ میں نے غصہ میں ان کو آپے سے باہر ہوتے نہ دیکھا۔ حکم چلاتے نہ پایا۔ اپنی بڑائی کبھی اُن کی زبان پر نہ آئی دوسروں کے عیب انھوں نے کبھی نہیں ڈھونڈے نہ کبھی ان کی تشہیر کی۔ ایسے لوگ کم ہیں جو اپنی بڑائی جتانے کے لئے ایسا نہ کرتے ہوں! جگر صاحب کی ایک بڑی خوبی یہ ہے کہ وہ عام شعراء کی مانند اس تاک میں نہیں رہتے کہ کوئی غریب اور شریف مل جائے تو اپنے اشعار سُنا سُنا کر اسے ادھ موا کر دیں!

جگر صاحب کو معصوم بچوں سے کھیلتے ہوئے کم لوگوں نے دیکھا ہوگا۔ بالخصوص ایسے حال میں کہ جگر صاحب کو نہ معلوم ہو کہ انھیں کوئی دیکھ رہا ہے۔ بچے سے کہیں زیادہ معصوم وہ خود نظر آتے ہیں۔ وہ اتنے خوش اور شگفتہ معلوم ہوں گے جیسے ان کے سر پر آسمان نہ ہو۔ جگر صاحب کا چہرہ بشرہ ایسا نہیں ہے کہ کوئی بچہ اُن کے سامنے بے تکلف ہو سکے۔ اس کی کمی جگر صاحب طرح طرح سے پوری کرتے ہیں۔ وہ اپنے آپ کو بچّہ کا کھلونا بنا دیتے ہیں۔ ایسا کھلونا جس کو بچّہ نہ کھیلے تو کھلونا خود کھیلنے لگے۔ وہ بچوں سے مصافحہ، معانقہ یا چوما چاٹی نہیں کرتے، نہ دعائیں دیتے ہیں نہ تلقین کرتے ہیں۔ نہ اُسے ملک و ملت کی خدمت یا خواری کے لئے تیار کرتے ہیں۔ وہ اس کے سامنے اپنی شاعری بھول جاتے ہیں، اپنی عمر، صحت، حلیہ، زبوں حالی سب فراموش کر دیتے ہیں۔ بس طرح طرح سے خوش ہوتے ہیں اور بچّہ کو خوش کرنا چاہتے ہیں۔ بچے خدا کا مصرعہ طرح ہوتے ہیں جن پر خدا طرح طرح سے طبع آزمائی کرتا ہے!

میں نے بعض مشہور مستند اور عمر رسیدہ شعراء کو دیکھا ہے جو دوسرے شاعر کی بُرائی بیان کئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ مشاعرہ میں شاعر اپنا کلام سُنا رہا ہے اور یہ بیٹھے اس پر بازاری فقرے چست کر رہے ہیں اور آس پاس کے نالائقوں سے اپنی اس خفیف الحرکتی کی داد لیتے جا رہے ہیں۔ اس طرح کی بے ہودگی کسی اور میں ہو تو ہو، شاعر میں ہرگز نہ ہونی چاہیئے۔ اس طرح کی حرکت شاعر ہی نہیں کرتے، وہ لوگ بھی کرتے ہیں جو شعر و ادب کے پارکھ سمجھے جاتے ہیں اور جنھوں نے عمر کا بیشتر حصّہ شعر و ادب کی خدمت میں گزارا ہے۔ بس یہ گوارا نہیں کہ ان کے ہوتے دوسرا کیوں!

بعض شعراء، بعض اشعار اور بعض مواقع ضرور ایسے ہوتے ہیں جب پھبتی یا فقرے بے اختیار زبان پر آجاتے ہیں اسے دُنیا کی کوئی طاقت نہیں روک سکتی۔ یہ فقرے اور پھبتی کبھی کبھی وہ مزا دے جاتے ہیں جو اچھے اچھے اشعار نہیں دے پاتے، لیکن اس طرح کے فقرے اور پھبتی کہنے کا حق مشاعرہ میں سامعین کو حاصل ہے خود شعراء کو نہیں۔

مشاعروں میں اب یہ بات عام ہو گئی ہے بالخصوص دہلی کے پبلک مشاعروں میں۔ آج کل شاید ہی کوئی اور تقریب ایسی ہوتی ہو جہاں بے ہودگی اور آبرو ریزی کے ایسے مناظر دیکھے جاتے ہوں جیسے دلی کے اس طرح کے مشاعروں میں۔ عام مجمع میں جہاں شرفا، خواتین، ذمہ دار حکام، پیشوایانِ ملک و قوم، غیر ممالک کے اکابر، ناسمجھ لڑکے لڑکیاں موجود ہوں وہاں شعرا کا جو قوم کا ناموس ہوتے ہیں، فخریہ اور علانیہ شراب پی پی کر اس طرح کی نالائقی دکھانا بڑے رنج اور شرم کی بات ہے۔

مجھے تو کبھی کبھی اس کا اندیشہ ہونے لگتا ہے کہ شاید وہ دن بھی دور نہیں جب دلی کا کوئی منچلا سرمایہ دار شاعروں کی کوئی سرکس کمپنی بنا لے اور امریکن فری اسٹائل میں ان کے کرتب اور کرتوت شہر شہر دکھاتا پھرے!

خلوت ہو یا جلوت جگر صاحب کو میں نے سابقی شعرا کے کلام پر کبھی حاشیہ آرائی کرتے نہیں پایا یا مشاعرہ میں ان کی طرح سنجیدہ اور خاموش بیٹھنے والا شاعر شاید ہی کوئی اور ہو۔ آپ کی زبان سے کوئی فقرہ کبھی نکلے گا بھی تو تحسین اور ہمت افزائی کا۔ یہاں مجھے ثاقب اور صفی مرحومین بے اختیار یاد آتے ہیں۔ لکھنؤ کے یہ باکمال شعرا مشاعرہ میں جس ادب و احترام سے بیٹھتے اور مناسب مواقع پر تحسین کے کلمات جس شریفانہ انداز سے کہتے وہ اب کہیں نہیں نظر آتا۔

یہ مشاعرہ میں شروع سے آخر تک دوزانو نیچی نظر کئے ہوئے بیٹھے رہتے، خواہ مشاعرہ کتنے ہی دیر میں کیوں نہ ختم ہوتا۔ کبھی جمائی، ہاں یا ہائی کی فرمائش نہ کرتے۔ کوئی پیش کر دیتا تو بڑی فروتنی سے قبول کر لیتے یا عذر کر دیتے۔ ان لوگوں نے ایسے مشاعروں میں بھی شرکت کی جہاں مخالف کیمپ کے شعرا اور ان کے حامی موجود ہوتے اور اس کا اندیشہ رہتا کہ کہیں کوئی ناملائم فقرہ نہ کہہ دے لیکن آج تک کوئی ناگواری پیش نہ آئی۔ مخالفین کا کلام یہ دونوں بڑے شوق اور شائستگی سے سنتے اور داد دیتے تھے۔

ثاقب صاحب کو علی گڑھ سے بڑی الفت تھی۔ کوئی بڑی ہی مجبوری ہوتی تو خیر، ورنہ یہاں کے مشاعروں میں ضرور شرکت کرتے۔ میری طالب علمی کا زمانہ تھا، ثاقب صاحب یونین پارک کے ایک کمرہ میں ٹھہرے ہوئے تھے۔ دن بھر کا سفر کر کے آئے تھے۔ طبیعت ناساز تھی۔ رات کو مشاعرہ تھا۔ میں نے عرض کیا آپ آرام فرما لیں، وقت آنے پر میں حاضر ہو جاؤں گا اور آپ کو لے چلوں گا۔ فرمایا: "میاں نہیں، یہ آداب مشاعرہ کے خلاف ہے کہ جب جس کا جی چاہے آ جائے اور جب جی چاہے چلا جائے میں آپ کے ساتھ ابھی چلتا ہوں۔"

اس مشاعرہ میں ثاقب صاحب کے دو اشعار علی گڑھ میں بہت مقبول ہوئے۔ جیسے آج کل رات کو سینما ہوا اور صبح اس کے مقبول فلمی گانے یا دھنیں بچہ بچہ کی زبان پر آ گئیں۔ اُس زمانے میں علی گڑھ کے مشاعروں کا یہی حال تھا، اچھے اشعار ہر چھوٹے بڑے کی زبان پر رواں ہو جاتے تھے، ثاقب صاحب کے وہ دو اشعار یہ تھے۔ ؎

| | |
|---|---|
| باغباں نے آگ دی جب آشیانہ کو مرے | جن پہ تکیہ تھا، وہی پتّے ہوا دینے لگے! |
| ہے روشنی قفس میں مگر سوجھتا نہیں | ابرِ سیاہ جانبِ کہسار دیکھ کر! |

جگر صاحب میرے ہاں تشریف لاتے ہیں تو چند باتوں کا میں خاص طور پر خیال رکھتا ہوں۔

اوّل یہ کہ جگر صاحب کی صحت اچھی نہ ہوگی۔ اس لئے اپنے عزیز ترین ڈاکٹروں کو بلواتا ہوں جو ان کا مکمل معائنہ کرتے ہیں۔ وہ دوا اور غذا تجویز کریں گے، پرہیز بتائیں گے اور دوسرے مشورے دیں گے۔ میں ان سب پر جگر صاحب سے عمل کراؤں گا۔

دوسرے یہ کہ جگر صاحب معلوم نہیں کہاں کہاں کا اور کتنے دنوں کا چکر لگاتے ہوئے آتے ہیں۔ ان کے ساتھ میلے کپڑے چادر، غلاف، تولئے کا انبار ہوتا ہے۔ دھوبی بلوا کر یہ کپڑے اس کے حوالہ کرونگا۔

تیسرے یہ کہ جگر صاحب کا خط بڑھا ہوگا۔ اس کے لئے نائی بلواؤں گا تاکہ وہ جگر صاحب کو نوک پلک سے درست کردے۔

چوتھے یہ کہ اس بات کا انتظام کروں گا کہ جگر صاحب کے عشاق ان کو علی گڑھ میں گھسیٹتے نہ پھریں۔ اور میرے ہاں نہ اپنا کلام ان کو سنائیں نہ ان کا کلام خود سنیں۔

پانچویں یہ کہ جگر صاحب کے پاس جو نقدی ہوتی ہے اسے ضبط کر لیتا ہوں تاکہ وہ علی گڑھ میں لٹیے اس طرح نہ خرچ کریں جس طرح بعض حکومتیں دوسری حکومتوں پر خرچ کرتی ہیں۔

چھٹے یہ کہ جگر صاحب رخصت ہونے لگتے ہیں تو میں خدا حافظ کہنے کے لئے نہیں موجود ہوتا اس لئے کہ جگر صاحب کچھ اس گدا زقلب کے ساتھ رخصت ہوتے ہیں جیسے نہ اُن کو میری زندگی کا بھروسہ ہے نہ اپنی زندگی کا اور اس طرح سے رخصت ہونا یا رخصت کرنا میرے بس کی بات نہیں!

---

# ذاکر صاحب

ڈاکٹر عابد حسین

طفیل صاحب کی فرمائش تھی کہ ذاکر صاحب کی شخصیت پر ایک مضمون "نقوش" کے لئے لکھوں۔ پہلے میں نے معذرت کی، دو وجوہ سے۔ ایک تو سست سوچنے اور سست لکھنے کی عادت کے کارن میں یوں بھی رسالوں کے لئے مقررہ وقت کے اندر مضمون نہیں لکھ سکتا اور پھر اس زمانے میں شدید مصروفیت کی وجہ سے اور بھی مشکل ہے۔ دوسرے ذاکر صاحب جیسی صد رنگ و یک رنگ شخصیت کا نقشہ ایک مضمون کی چھوٹی سی لوح پر اُتارنا قلم کا نہیں بلکہ مو قلم کا کام ہے جس میں مجھے دستگاہ حاصل نہیں۔ مگر پہلی مشکل طفیل صاحب نے مجھے کچھ اور مہلت دے کر حل کر دی اور دوسری خود میں نے یہ سوچ کر حل کر لی کہ اگر اس وقت ایسا مضمون لکھنا ممکن نہیں جس سے میں مطمئن ہوں تو ایسا ہی سہی جس سے میں غیر مطمئن رہوں۔ شاید یہ بے اطمینانی کسی دن اس موضوع پر ایک سیر حاصل مضمون اور (شاید ایک پوری کتاب) لکھوا دے۔

شخصیت کیا ہے؟ اس پر مفصل بحث کرنے کا اس وقت موقع نہیں۔ مجمل طور پر یوں سمجھ لیجئے کہ شخصیت ان جسمانی اور اخلاقی صفات کا ایک ہم آہنگ مجموعہ ہے جن کی بدولت کوئی شخص عام لوگوں سے امتیاز حاصل کرتا ہے اور ماحول پر اثر انداز ہوتا ہے۔ بعض اوقات ہم شخصیت کے مالک یعنی اس انسان کو بھی جو غیر معمولی جسمانی اور اخلاقی صفات رکھتا ہے شخصیت کہہ دیتے ہیں۔ اس مضمون میں شخصیت کا لفظ ضرورت کے مطابق دونوں معنوں میں استعمال ہوگا۔

یہ بات تو شخصیت کی تعریف ہی میں داخل ہے کہ وہ اپنے ماحول پر اثر انداز ہوتی ہے۔ البتہ اس بارے میں بہت کچھ اختلاف ہے کہ اس کے اثر کی کیا حدود ہیں۔ اکبرؔ نے کہا ہے: ؎

مرد وہ ہیں جو زمانے کو بدل دیتے ہیں

اور اقبالؔ نے تو شخصیت کو (جسے وہ خودی کہتے ہیں) خدائی کی حد کے قریب قریب پہنچا دیا ہے مگر ایسے لوگ بھی ہیں جن کے نزدیک شخصیت سراسر اپنے زمانے یا ماحول کی پیداوار ہوتی ہے۔ عام طور پر تصوریت IDEALISM کے علمبردار اس کے قائل ہیں کہ شخصیت اپنے ماحول پر غیر محدود اثر ڈال سکتی ہے اور بہت بڑی شخصیتیں واقعی قوموں کی زندگی اور زمانے کے دھارے کو بدل سکتی ہیں۔ مگر ثبوتیت POSITIVISM کے پیرو یہ سمجھتے ہیں کہ بڑی سے بڑی شخصیت کا

اثر بھی بہت محدود ہوتا ہے۔ بلکہ خود شخصیت اپنے طبیعی، سماجی اور سب سے زیادہ معاشی ماحول کے سانچے میں ڈھل جایا کرتی ہے۔

فلسفیوں کی افراط تفریط سے بچ کر تاریخ کا بے لاگ مطالعہ کرنے والا جانتا ہے کہ شخصیت اس انجن کی طرح ہے جس سے بڑی سے بڑی اصلاحی یا انقلابی تحریک کی گاڑی کھینچی جا سکتی ہے۔ لیکن خود یہ انجن جس طاقت سے چلتا ہے وہ اسے سماج یا ماحول سے ملتی ہے۔ ایسی شخصیتیں جن میں اصلاح یا انقلاب پیدا کرنے کی صلاحیت ہے کبھی کبھی پیدا ہوتی ہیں۔ لیکن ان کی صلاحیت کا قوت سے فعل میں آنا اس پر موقوف ہے کہ ان کے زمانے کے حالات اور زمانے کے لوگ ان کا ساتھ دیں۔

ہم نے اپنے زمانے یعنی بیسویں صدی کے نصفِ اوّل میں جن مسلمانوں کو لوحِ تاریخ پر نمودار ہوتے دیکھا تھا ان میں کھری شخصیتیں بھی تھیں اور ملمع کی بھی تھیں۔ نہایت افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ مسلمانوں میں عام طور پر ملمع کا مال کھرے مال سے کہیں زیادہ مقبول ہوا۔ اس لئے کہ اس میں ظاہری چمک جس پر مسلمان جان دیتے ہیں، زیادہ تھی۔ ذاکر صاحب ان کھری شخصیتوں میں سے ہیں جن کی مقبولیت کا دائرہ اب تک بہت محدود ہے، لیکن ملمع کی عارضی چمک ماند پڑنی شروع ہو گئی ہے اور کھرے سونے کی پائدار دمک بدستور موجود ہے۔ ممکن ہے اب ہندوستان کے مسلمان ذاکر صاحب کی شخصیت کو پرکھ سکیں۔

ہم دیکھنے والوں کی نظر دیکھ رہے ہیں

اور ان کی مدد کے لئے ذاکر صاحب کی شخصیت کی نشو و نما اور موجودہ آب و رنگ پر تھوڑی سی روشنی ڈالتے ہیں۔

ذاکر حسین ۱۸۹۷ء میں حیدر آباد (دکن) میں پیدا ہوئے ان کے والد فدا حسین خان صاحب ضلع فرخ آباد (یو۔ پی) کے مشہور قصبے قائم گنج کے رہنے والے تھے اور حیدر آباد میں وکالت کرتے تھے، قائم گنج کے پٹھان صدیوں سے سپہ گری کا پیشہ رکھتے تھے چنانچہ ذاکر حسین کے خاندان کے بھی بہت سے لوگ فوج میں ملازم تھے۔ ان کے والد کا مشرقی علوم کی اعلیٰ تعلیم پانا اور وکالت کا پیشہ اختیار کرنا قائم گنج والوں کے نزدیک بدعت سے کم نہ تھا۔

ذاکر حسین کا بچپن حیدر آباد میں گذرا لیکن وہ اپنے گھر کی چار دیواری میں پلے اور بڑھے اور ریاست کی جاگیردارانہ آب و ہوا سے متاثر نہیں ہوئے۔ اس زمانے میں سب سے گہرا اثر ان کی سیرت پر اپنے پیر حسن شاہ صاحب کا پڑا جن کے وہ بہت کم عمری میں مرید ہو گئے تھے۔ یہ بزرگ ذاکر حسین کے عزیزوں میں سے تھے اور حضرت شاہ طالب حسین فرخ آبادی سے ارادت رکھتے تھے۔ حسن شاہ صاحب پر ایک واردات ایسی گذری تھی جس سے ان کی روحانی زندگی کی کایا پلٹ گئی۔ ابتدا میں وہ ہندوؤں سے تعصب رکھتے تھے اور شاید انھیں بُرا بھلا بھی کہتے تھے جب ان کے مرشد حضرت شاہ طالب حسین کو اس کا علم ہوا تو انھوں نے ان کی تادیب اور تہذیب کے لئے یہ حکم دیا کہ تم چوٹی رکھوا اور پشاور تک پیدل جاؤ اور واپس آؤ۔ اس تادیب نے حسن شاہ صاحب کو آزادہ روی اور صلح کل سکھانے کے علاوہ جہانیانِ جہاں گشت بنا دیا اور ان کا یہ شعار ہو گیا کہ ایک گٹھری کپڑوں اور کتابوں کی ساتھ لئے، پیدل دُنیا بھر میں پھرا کرتے۔ جب کبھی حیدر آباد آ کر کچھ دن رہتے تو ذاکر حسین کی ہدایت و ارشاد کا کام زیادہ تر ان دو طریقوں سے انجام دیتے ایک تو وہ کمسن مرید سے علمِ دین یا سلوک و معرفت کی کسی کتاب کی نقل کرتے، دوسرے اسے روپیہ دیتے اور پھر حاجتمندوں کو اس کے پیچھے لگا دیتے کہ خیرات و حسنات کی مشق سے اس کا دل بھی کھل

چلائے اور ہاتھ بھی۔

۱۹۰۷ء میں ذاکر حسین تعلیم کے لئے اٹاوہ کے اسلامیہ ہائی اسکول میں بھیجے گئے جسے سید احمد خاں کے ایک دور کے رفیق مولوی بشیر الدین نے قائم کیا تھا۔ ان بزرگ کی سب سے نمایاں خصوصیت یہ تھی کہ انھیں ایک ہی دھن تھی اور اپنی دھن کے پکے تھے۔ اسکول کے ہیڈ ماسٹر سید الطاف حسین ان سچے معلموں میں سے تھے جو اس راز سے واقف ہوتے ہیں:

درسِ ادب اگر بود زمزمۂ محبتش
جمعہ بہ مکتب آورد طفلِ گریز پائے را

ذاکر حسین کے حساس دل پر مولوی صاحب کی ایک صفت اور سید صاحب کی بہت سی صفات کا بڑا گہرا نقش بیٹھا جو کبھی مٹ نہ سکا۔

۱۹۱۳ء میں ذاکر حسین ایم۔ اے۔ او کالج علی گڑھ میں داخل ہوئے۔ انٹرمیڈیٹ انھوں نے سائنس میں پاس کیا اور ۱۹۱۵ء میں بی۔ ایس سی کا امتحان دینے کے لئے لکھنؤ کرسچین کالج میں داخل ہوئے تاکہ میڈیکل کالج میں داخلہ لے سکیں۔ لیکن شدید علالت کی وجہ سے اس ارادہ کو ترک کر کے پھر علی گڑھ واپس آنا پڑا۔ اس طرح ان کا ایک سال بیکار گیا۔ اس بار انھوں نے آرٹس کا کورس لیا۔ ۱۹۱۸ء میں بی۔ اے اور ۱۹۱۹ء میں اقتصادیات کے مضمون میں ایم اے پریویس پاس کیا۔ ایم۔ اے کی تیاری کے ساتھ ساتھ ذاکر حسین اقتصادیات کے شعبے میں جونیئر لکچرار کے فرائض انجام دے رہے تھے کہ علی گڑھ میں ترکِ موالات کا زلزلہ آیا جس سے سید احمد خاں کا ایم۔ اے۔ او کالج زیر و زبر ہو کر ڈاکٹر ضیاء الدین کی مسلم یونیورسٹی بن گیا۔ کچھ لوگوں نے گرتی ہوئی عمارت سے نکل کر ایک خیموں کی بستی میں پناہ لی اور اس کا نام جامعہ ملیہ اسلامیہ رکھا۔ ان پناہ گزینوں میں ذاکر حسین بھی تھے جو اب ذاکر صاحب کہلانے لگے تھے۔ علی گڑھ کالج کی تعلیم کے دوران میں ذاکر حسین یونین کے اور عام طور پر طالب علموں کی اجتماعی زندگی کے روح و رواں تھے۔ انھوں نے اپنے بہت سے ساتھیوں پر گہرا اثر ڈالا۔ لیکن خود سب سے گہرا اثر ڈاکٹر ضیاء الدین کا قبول کیا۔ گو وہ مثبت نہیں منفی اثر تھا۔ ڈاکٹر ضیاء الدین کی ذات ان سب صفات کا مجموعہ تھی جن سے سرکارِ برطانیہ کا تقرب اور صنادیدِ قوم میں مقبولیت حاصل ہوتی تھی۔ ذاکر صاحب نے شعوری یا غیر شعوری طور پر ڈاکٹر ضیاء الدین کی پیروی معکوس کو اپنی زندگی کا اصول بنا لیا۔ ۱۹۲۰ء میں جب گاندھی جی اور مولانا آزاد نے علی گڑھ کے طلبہ کو ترکِ موالات کی دعوت دی تھی اور مولانا محمد علی نے شیخ الہند مولانا محمود الحسن مرحوم کے دستِ مبارک سے جامعہ ملیہ کا افتتاح کرایا تھا تو ذاکر صاحب کے لئے ایم۔ اے۔ او کالج کو چھوڑ کر جامعہ ملیہ میں شریک ہونے کا فیصلہ کرنا نہایت دشوار معلوم ہو رہا تھا۔ کئی روز شدید کشمکش میں مبتلا رہے مگر ایک دن جب ڈاکٹر ضیاء الدین نے انھیں بلا کر بڑی محبت سے زندگی کے نشیب و فراز سمجھائے اور یقین دلایا کہ ایم۔ اے۔ او کالج میں رہ کر تم کو ایک ہی سال کے اندر ڈپٹی کلکٹری مل جائے گی تو ذاکر صاحب کی مشکل آسان ہو گئی۔ وہ فوراً ایم۔ اے۔ او کالج کو خیر باد کہہ کر جامعہ ملیہ پہنچ گئے۔

دو سال تک جامعہ ملیہ کی تعمیر میں مولانا محمد علی کا ہاتھ بٹانے کے بعد ۱۹۲۲ء میں ذاکر صاحب معاشیات کی اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے برلن پہنچے۔ میری ملاقات ان سے ایک مرتبہ علی گڑھ میں ہو چکی تھی۔ لیکن اب سوا تین برس تک میرا ان کا

[illegible] رہا۔ میں نے انھیں ہر رنگ میں دیکھا اور ہر رنگ میں چوکھا پایا۔ سب سے زیادہ مجھ پر اس بات کا سکہ بیٹھا کہ ڈاکٹر صاحب نے ایامِ جوانی "چنان کہ افتد و دانی" کی وادیٔ پُرخار سے بڑی پامردی سے گزار دیے۔ گھبرا کر بھاگنے کی کوشش میں کانٹوں میں الجھے نہیں بلکہ اوسان قائم رکھے دامن بچائے قدم بڑھائے چلے گئے۔ برلن میں ڈاکٹر صاحب کے استادوں میں پروفیسر زومبارٹ اور دوسرے بڑے پائے کے عالم تھے جن سے انھوں نے بہت فیض اٹھایا مگر فیضان اگر تھوڑا بہت کسی سے پایا تو دوسرے استاد اسپرانگر سے جو تبحر کے ساتھ ساتھ نظر بھی رکھتے ہیں۔

۱۹۲۶ء میں ڈاکٹر صاحب جرمنی سے ڈاکٹر ذاکر حسین بن کر لوٹے تو ملک کی یہ کیفیت دیکھی کہ ترکِ موالات اور خلافت کی تحریکیں ٹھنڈی پڑ چکی ہیں اور لوگوں پر خصوصاً مسلمانوں پر ایک عام افسردگی چھائی ہوئی ہے۔

گلشن میں کہیں بوئے دمساز نہیں آتی
اللہ رے سناٹا آواز نہیں آتی

کہ ایک آواز اب بھی سنائی دے رہی تھی اور وہ خود ان کے دل کی آواز تھی:

بے گانہ ہوئی دنیا رسم و رہِ الفت سے
اک میری طبیعت ہے جو باز نہیں آتی

سخت جان طبیعت باز نہیں آئی اس نے جامعہ ملیہ کی سوکھتی ہوئی بیل کو خونِ جگر سے سینچا اور پروان چڑھایا۔ ۱۹۲۷ء کے آخر میں حکیم اجمل خاں کے انتقال کے بعد جامعہ ملیہ کا چلنا قریب قریب ناممکن نظر آتا تھا۔ جن لوگوں نے ان دنوں ذاکر صاحب کے ساتھ کام کیا ہے وہ جانتے ہیں کہ وسائل کے فقدان، اپنوں کی مخالفت، غیروں کی شماتت، حکومت کے عتاب کے باوجود جامعہ ملیہ کو چلانا ہر ایک کا کام نہ تھا۔ یہ وہی کر سکتا تھا جسے خدا پر، انسان پر اور خاص کر اپنے آپ پر بھی پورا پورا گہرا بھروسہ ہو۔ جو ایثار ذاکر صاحب نے جامعہ ملیہ کے لئے کیا، اس میں تن، من، دھن کی قربانی تو سب کو نظر آتی مگر ایک قربانی جو حوصلہ مند طبیعتوں کے لئے ان سب سے مشکل ہے بہت کم لوگوں نے دیکھی وہ یہ ہے کہ پبلک لیڈری کے موقعے جن کے لئے ذاکر صاحب کے ہم چشم ہزاروں جتن کرتے تھے ان کو بے مانگے مل رہے تھے انھوں نے بے تامل چھوڑ دیئے۔ اس لئے کہ ان کے نزدیک تعلیم کا کام پوری یکسوئی چاہتا ہے اور ان دنوں جامعہ ملیہ کی جوئے شیر لانے کے لئے خاص طور پر اپنے آپ کو پوری طرح کھپانے اور تیشہ مار کر کام کرنے کی ضرورت تھی۔

ان دنوں ذاکر صاحب کو قریب قریب سبھی قومی اور ملی لیڈروں سے سابقہ رہا لیکن ان کی شخصیت پر قابلِ ذکر اثر صرف گاندھی جی، حکیم اجمل خاں کا پڑا۔ گاندھی جی کی حق بینی، حق شناسی، حق کوشی اور ہمہ گیر انسانیت کی آنچ نے اگر کچے سونے کو کندن بنایا تو حکیم اجمل خاں کے خلق و مروت، صبر اور حلم نے اس پر جلا کر دی۔

بزرگانِ قوم میں سے سوا ڈاکٹر انصاری اور مولانا ابوالکلام آزاد کے سب اس بے دلی کی فضا میں جو خلافت اور سوراج کی تحریک کے ناکام ہونے کے بعد چھا گئی تھی، اس ادارے کی کشتی کو حکومت کی مدد کے بغیر پار لگانے سے ہمت ہار چکے تھے۔ ڈاکٹر ذاکر حسین نے وہ کر دکھایا جو انگریزی تعلیم پائے ہوئے مسلمانوں کے کبھی خواب و خیال میں بھی نہ آیا تھا۔ انھوں نے گاندھی جی کے مشورے سے اپنے ساتھی استادوں میں سے ان لوگوں کو ساتھ لے کر جنھوں نے بیس سال برائے نام معاوضے پر جامعہ ملیہ کی خدمت کا عہد کیا، انجمن تعلیمِ ملی

کی بنیاد ڈالی۔ اس انجمن نے جامعہ ملیہ کو اپنے ہاتھ میں لے لیا اور چلایا۔ ارباب حکومت روڑے اٹکاتے رہے۔ بزرگانِ قوم (الا ماشاء اللہ) دور سے تماشا دیکھتے رہے، اور خود دارانِ قوم ذاکر صاحب کی سرکردگی میں روکھی سوکھی کھا کر، موٹا جھوٹا پہن کر، ایک آزاد تعلیم گاہ کی تعمیر کرتے رہے۔

۱۹۳۷ء سے ۱۹۴۷ء تک کا زمانہ ذاکر صاحب کے لئے بڑی سخت آزمائش کا زمانہ تھا۔ یوں تو ہندوستان کے تن من میں تحریکِ آزادی نے ۱۹۱۹ء سے ہیجان پیدا کر رکھا تھا، لیکن ۱۹۳۷ء میں حکومت خود اختیاری ملنے کے بعد ہندو مسلمان اہلِ غرض کی اغراض کے تصادم سے فرقہ واری زہر اس شدت سے پھیلنے لگا تھا کہ ہیجانِ جنون نے زہر باد کی صورت اختیار کر لی۔ ذاکر صاحب اور ان کا جامعہ ملیہ اس زمانہ میں دوگونہ رنج و عذاب میں مبتلا تھی۔ فرقہ پرست ہندو اور مسلمان چاہتے تھے کہ دونوں کو نفرت کی آگ میں لپیٹ لیں یا جلا کر خاک کر دیں۔ قوم پرور ہندو اور مسلمان چاہتے تھے کہ دونوں کو محبت کی زنجیروں سے سیاست کی جنگ میں گھسیٹ لیں۔ ذاکر صاحب کو پورا احساس تھا کہ اس وقت جب ملک کی موت اور زندگی کا فیصلہ ہونے والا تھا سیاست سب سے زیادہ اہم چیز ہے۔ لیکن معلّم کی روح مجاہد کی روح نہ بن سکی۔ دشمنوں کی عداوت اور دوستوں کی محبت دونوں ان کو عملی سیاست میں کھینچنے میں ناکام رہے۔ البتہ ذاکر صاحب نے اپنی سی کوشش کی کہ کانگریس اور مسلم لیگ میں مصالحت کرانے اور ملک کی تقسیم کو روکنے میں گاندھی جی کا ہاتھ بٹائیں اور انھیں آخر تک یہ آس رہی کہ اس کوشش میں کامیابی ہوگی۔ چنانچہ ۱۹۴۶ء میں جب معتبر ذریعوں سے معلوم ہوا کہ ذاکر صاحب کو پہلی قومی کابینہ میں رکھنے کی تجویز ہے تو انھوں نے اس امید پر کہ ایک دن کانگریس اور لیگ کی مشترک کابینہ متحد ہندوستان کا اصول مان کر بنے گی اس وقت وزارت قبول کرنے سے انکار کر دیا۔ اور یہ وہی کر سکتا تھا جو اقبال کی اصطلاح میں مردِ فقیر ہو۔ مگر ظاہر ہے ساحل پر رہ کر طوفان کو روکنے کی سعی کیا کامیاب ہوتی۔ فرقہ وارانہ فساد کی آگ بھڑکتی ہی چلی گئی۔ ہندوستان کو تقسیم کرنا ہی پڑا جس کے ساتھ ہندوستان کے مسلمانوں کے جسم و روح تین ٹکڑوں میں تقسیم ہو گئے ——— بھارت، مشرقی پاکستان، مغربی پاکستان۔ ذاکر صاحب کے جگر پر برچھے چل گئے۔ ان کی آنکھوں میں دنیا تاریک ہو گئی۔ مگر اس اندھیرے میں انھیں اپنے فرض کی راہ صاف نظر آتی رہی۔ انھوں نے پاکستان کو دعائے خیر دی اور اپنے آپ کو تن من سے ہندوستان (بھارت) کے حوالے کر دیا۔

۱۹۴۷ء کے بعد کے تین سال ذاکر صاحب کے لئے سخت روحانی کرب اور شدید جسمانی اور دماغی محنت کے تھے۔ اس عرصے میں انھیں دلی کے مسلمانوں کی تباہی، اضطرار، مایوسی، ہراس، دلی میں آئے ہوئے ہندوؤں اور سکھوں کی بے سروسامانی، مصیبت زدگی، طیش کے جگر خراش منظر دیکھنے پڑے اور ان سب کی یکساں خدمت کرنے والے مردوں اور عورتوں کے ساتھ ان تھک کام کرنا پڑا۔ گاندھی جی کی شہادت کا جانکاہ صدمہ اٹھانا پڑا، جامعہ ملیہ کو اپنے معتمد ساتھیوں کے سپرد کر کے علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کو اندر اور باہر کے بے شمار خطروں سے بچانے کی جد و جہد کرنی پڑی اور اسی زمانے میں یونیورسٹی کمیشن کے ساتھ سارے ملک کی خاک چھاننی پڑی۔ روح، دماغ اور جسم تینوں پر مسلسل بوجھ پڑتا رہے تو انسان کہاں تک سہہ سکتا ہے۔ آخر جسم کی قوتِ برداشت نے جواب دے دیا۔ ۱۹۴۹ء کے آخر میں شدید قلبی مرض (THROMBOSIS) کا حملہ ہوا جس سے جان کے لالے پڑ گئے۔ مگر خدا کو ذاکر صاحب سے کچھ اور کام لینا تھا۔ اس لئے چار پانچ مہینے صاحبِ فراش رہ کر اچھے ہو گئے۔

۱۹۵۰ء اور ۱۹۵۱ء میں ذاکر صاحب نے اپنا سارا وقت اور توجہ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کی خدمت میں صرف کی اور جہاں

سے ہو سکتا تھا نا امیدی میں امید، بے دلی میں ولولہ، بدنظمی میں نظم پیدا کر کے علی گڑھ کو ہندوستان کی یونیورسٹیوں میں بڑی اونچی جگہ پر پہنچا دیا۔

۱۹۵۲ء سے ان کی مصروفیتوں کا دائرہ بڑھ گیا ہے۔ ہندوستانی پارلیمنٹ کے ایوان بالا، یونیورسٹی گرانٹ کمیشن اور اس طرح کی بے شمار عارضی اور مستقل مجلسوں کی رکنیت، انجمن ترقی اردو (ہند) اور عثمانیہ یونیورسٹی کی تنظیم نو کمیٹی کی صدارت ان کے وقت کا بہت سا حصہ لے لیتی ہے۔ اس لئے ان کو مسلم یونیورسٹی کے کاموں میں ہاتھ بٹانے کے لئے بمبئی کے ایجوکیشنل سروس سے قابل ترین افسر سید نوراللہ صاحب کو بلا کر پرو وائس چانسلر بنانا پڑا ہے۔ مگر اب بھی ان کی توجہ اور سعی کا مرکز علی گڑھ ہے اس کو سنوارنے اور سدھارنے میں دل و جان سے لگے ہوئے ہیں۔

ذاکر صاحب کی شخصیت کی نشو و نما کا ایک سرسری سا خاکہ کھینچنے کے بعد اب ہم اس میں کچھ تھوڑا سا رنگ بھرتے ہیں تاکہ ان کی تصویر کے نقش کسی حد تک ابھر آئیں۔

میرے محترم استاد، پروفیسر اشپرانگر نے انسانی شخصیتوں کی چھ بنیادی قسمیں قرار دی ہیں۔ مذہبی، سماجی، علمی، جمالی، سیاسی، معاشی۔ ذاکر صاحب کی شخصیت ان میں سے دوسری قسم سے تعلق رکھتی ہے۔ یعنی گو اس میں مذہب و تصوف، فکر و نظر اور ذوق جمال کا خاصا گہرا رنگ ہے اور اقتصاد و سیاست کا کچھ ہلکا سا رنگ موجود ہے۔ لیکن ساری زمین انسان دوستی سے بنی ہوئی ہے، ان کے لئے انسان سے، خواہ فرد کی شکل میں ہو یا جماعت کی شکل میں، محبت اور اس کی خدمت کرنا نہ کوئی مذہبی یا اخلاقی فرض ہے، جس کے لئے شعوری عقیدے اور ارادے کی، نہ کوئی علمی اصول ہے جس کے لئے فکر کی، اور نہ کوئی سیاسی تدبیر ہے جس کے لئے تدبر کی ضرورت ہو بلکہ وہ تو ان کی فطرت کا قانون ہے جو بلا شعور، بلا ارادہ کام کرتا ہے۔ ہم سنا کرتے ہیں کہ فلاں شخص نے دوستوں عزیزوں یا عام طور پر بندگانِ خدا کی خدمت کا بیڑا اٹھایا ہے۔ فلاں نے قوم و ملت کے لئے اپنی زندگی کو وقف کر دیا ہے۔ دنیا کو تج دیا ہے، ایثار کیا ہے، قربانی کی ہے۔ ذاکر صاحب کو میں نے پچھلے ۴۲ سال میں ہمیشہ افراد اور جماعتوں کی بھلائی کی کوشش میں محو دیکھا ہے۔ لیکن میرے علم و یقین میں نہ انھیں کبھی خدمت کا بیڑا اٹھانے کا احساس ہوا، نہ اپنے آپ کو وقف کرنے کا، نہ تیاگ کا، نہ ایثار و قربانی کا۔ احساس ہوا تو صرف یہ کہ زندگی کا دھارا خود بخود بے تکلف، بے رکاوٹ ایک سمت بہہ رہا ہے اور انھوں نے کہا اچھا ہے بہنے دو۔ سماجی یا انسان دوست ٹائپ کی ایک اور بڑی پہچان ہے اور وہ بھی ذاکر صاحب میں بدرجۂ اتم موجود ہے۔ ان میں "خودی" اور "بے خودی" اس طرح گھل مل کر شیر و شکر ہو گئی ہے کہ دوسرے انسانوں کے مقابلے میں خواہ وہ کسی ملک، کسی مذہب، کسی طبقے کے ہوں انھیں احساسِ کمتری اور اظہارِ برتری کی کشمکش سے گزرنا، خود فروشی اور خود فراموشی کے بیچ میں جھولنا نہیں پڑتا۔ نئے آدمی سے وہ اس طرح کھلے آغوش اور کھلے دل سے ملتے ہیں جیسے برسوں کا دوست ہو، وہ انسان کو کتاب سمجھ کر اس کی تنقید، تحلیل اور تجزیہ نہیں کرتے کہ کسی جزو کو رد، اور کسی کو قبول کریں، بلکہ جیسا ہے سارے کا سارا لے لیتے ہیں اور اپنے کو تمام و کمال اس کے حوالے کر دیتے ہیں۔ اخلاقی رہنما ہمیشہ سے کہتے آئے ہیں اور ہمارے زمانے میں گاندھی جی نے اس پر بہت زور دیا ہے کہ برے آدمی اور اس کی برائی میں فرق کرو، اس طرح جیسے بیمار اور بیماری

ہیں کرتے ہو۔ برائی کو ضرور برا کہو اور دور کرنے کی کوشش کرو۔ مگر اس انسان کو جس کے اندر برائی نظر آئے بیمار کی طرح ہمدردی کے قابل، علاج کا محتاج، محبت کا سزاوار سمجھو۔ اس اصول پر اپنی طبیعت کے تقاضے سے عمل کرتے ہوئے میں نے کسی کو دیکھا ہے تو ذاکر صاحب کو۔ برے اعمال کی وجہ سے کسی کو برا سمجھنا تو درکنار، ذاکر صاحب کی انتہا مروت اکثر انسان کے جوہر انسانیت کی خاطر اس کے برے اعمال کو قبول نہیں تو گوارا ضرور کر لیتی ہے۔ کسی کے دل کو ہاتھ میں لینا ان کی طریقت میں حج اکبر ہے اور کسی کے دل کو توڑنا گناہ کبیرہ کفر ہے۔ ان کی طبیعت حوصلہ مند ہے اور کوئی اعزاز، اجتماعی منصب بے مانگے ملے تو ان کا دل قبول کر لیا جاتا ہے۔ لیکن اگر اس میں کسی حریف کا مقابلہ کر کے اس کو شکست دینا ہو، کسی انسان کو روند کر آگے بڑھنا ہو تو وہ عموماً پیچھے ہٹ جاتے ہیں۔ جب ذاکر صاحب تعلیم کے لئے برلن پہنچے تو وہاں کے ہندوستانیوں کی قومی انجمن ہندوستان ایسوسی ایشن کے عہدہ داروں کا انتخاب درپیش تھا۔ ذاکر صاحب کی شخصیت نے چند ہی روز میں اتنا گہرا اثر ڈال دیا تھا کہ بہت بڑی اکثریت ان کو صدر منتخب کرنا چاہتی تھی۔ لیکن ذاکر صاحب اپنے حریف کے حق میں دستبردار ہو گئے۔ دوسرے سال جب لوگ انھیں اچھی طرح جان گئے تھے اور کسی کے وہم و گمان میں بھی نہ آ سکتا تھا کہ وہ ان کا حریف بنے، بلا مقابلہ وہ صدر منتخب ہوئے۔

انسان دوستی کے بعد سب سے گہرا رنگ ذاکر صاحب کی شخصیت میں خدا پرستی کا ہے۔ ان کی دینداری دنیاداری کے پردے میں سے یوں بھی تھوڑی بہت جھلکتی رہتی ہے۔ لیکن اچھی طرح چمکتی اس وقت ہے جب آس پاس کی فضا میں مایوسی کا اندھیرا چھا جاتا ہے۔ ان کے ایمان کی ثابت قدمی اس وقت ظاہر ہوتی ہے جب اچھے اچھوں کے ایمان ڈانواں ڈول ہو جاتے ہیں۔ اس کی سب سے روشن مثال وہ ہے جب ستمبر ۱۹۴۷ء میں دلی میں مسلمانوں پر عرصۂ حیات تنگ ہو گیا تھا، جامعہ ملیہ کے کارکنوں کی جان ہر وقت خطرے میں تھی اس کے بہت سے سچے ہمدرد جو اہل الرائے سمجھے جاتے تھے اصرار کر رہے تھے کہ کچھ دن کے لئے وہاں چھوڑ کر کہیں اور چلے جاؤ۔ لیکن ذاکر صاحب کے قدم جمے رہے اور ان کی وجہ سے ہزاروں اکھڑے ہوئے قدم پھر جم گئے جسمانی اور روحانی ہلاکت کے سیلاب میں ذاکر صاحب نے نہ صرف اپنا لنگر سنبھالے رکھا بلکہ بہت سے ڈوبنے والوں کو یہاں تک کہ ان لوگوں کو جو خود ان کو ڈبونا چاہتے تھے، سہارا دے کر کنارے پر پہنچا دیا۔ ان دنوں ذاکر صاحب نے ایک دوست کو لکھا تھا کہ مجھے انسان کی انسانیت پر بھروسہ ہے۔ جنون کی یہ لہر دیکھتے دیکھتے گذر جائے گی ظاہر ہے انسان کی انسانیت پر ایسا بھروسہ وہی کر سکتا ہے جو خدا کی خدائی پر اٹل ایمان رکھتا ہو۔

نفاستِ ذوق اور لطافتِ احساس وہ صفات ہیں جو ذاکر صاحب کی شخصیت کی گہرائی سے ناسازگار ماحول کے باوجود ابھر کر رہیں۔ مولوی بشیر الدین کے اٹاوے اور ڈاکٹر ضیاء الدین کے علی گڑھ میں رہ کر شعر و ادب اور فنونِ لطیفہ کا ذوق رکھنا روزمرہ کی زندگی میں، رہن سہن اور اخلاق و آداب میں۔ بیرونی صفائی اور ستھرائی اندرونی پاکیزگی اور حسن و تناسب کا لحاظ رکھنا بہت دشوار تھا۔ مگر ذاکر صاحب نے کر دکھایا۔

جامعہ ملیہ کے دورِ تنگ دستی ہی میں ذاکر صاحب نے اپنے گھر اور اپنے ادارے کو سادگی اور سلیقے کا نمونہ بنا دیا تھا اب علی گڑھ میں جہاں انھیں مقابلتاً فراغت حاصل ہے، ان کی ذاتی توجہ اور اہتمام کی بدولت وائس چانسلر کے بنگلے سے لے کر یونیورسٹی کی آخری حدود تک ساری بستی گلزار نظر آتی ہے۔ سڑکوں، نالیوں، چہ بچوں کی صفائی سے صحتِ جسم و صحتِ

[illegible] کی سطح اُونچی ہوگئی ہے - علی گڑھ کی بے ہنگم اور بدنما عمارتیں ذاکر صاحب کی آنکھوں میں طالب علمی کے زمانے سے [illegible] ہیں - مگر ظاہر ہے انھیں ایک دم سے گرا کر بدل نہیں سکتے - اب جہاں تک وسائل میسر آتے ہیں نئی عمارتیں اپنے مذاق کے مطابق [illegible] رہے ہیں -

موسیقی اور مصوری میں ذاکر صاحب خاصا وسیع ذوق رکھتے ہیں اور مشرقی اور مغربی فنکاروں کے کمال سے یکساں [illegible] اندوز ہوتے ہیں - اُن کے پاس منتخب تصویروں اور ریکارڈوں کا ایک چھوٹا سا مجموعہ ہے جس میں آہستہ آہستہ اضافہ [illegible] ہے - خطاطی کا فن بھی ان کا پسندیدہ فن ہے اور ایک زمانے میں ان کے پاس کتبوں کا بہت اچھا ذخیرہ تھا جس کا [illegible] ضائع ہو گیا - شعر میں ان کی دلچسپی کا دائرہ اُردو، فارسی، انگریزی، جرمن شاعری کو محیط کیے ہوئے ہے - مگر سب [illegible] فارسی شاعری سے خصوصاً اقبال کے فارسی کلام سے اُٹھاتے ہیں - ذاکر صاحب کو جھوم جھوم کر دلکش لحن [illegible] اشعار پڑھتے سنیے تو آپ کو یاد آجائے گا کہ اقبال مفکر، معلم، مصلح ہونے کے علاوہ شاعر بھی تھے -

علمی مشاغل میں ذاکر صاحب کو سب سے زیادہ پڑھنا اس سے کم پڑھانا اور اس سے کم لکھنا مرغوب ہے - [illegible] کا ان کو اتنا گہرا اور سچا شوق ہے کہ انتہائی مصروفیت، پریشانی یہاں تک کہ علالت کی حالت میں بھی اس کا تھوڑا بہت سلسلہ چلتا رہتا ہے - باقاعدہ تحصیل انھوں نے علم معاشیات کی کی تھی اور آگے چل کر فن تعلیم کو اپنا فن بنایا - [illegible] مطالعہ ان دونوں کے علاوہ اور دنیا بھر کے موضوعات پر بھی حاوی ہے - البتہ قصے کہانیاں جن کا شوق [illegible] زمانے میں لوگوں کو خبط کی حد تک پہنچ گیا ہے، ذاکر صاحب کم پڑھتے ہیں، درس و تدریس کا کام جب تک انھوں نے [illegible] خاصی دلچسپی سے کیا لیکن باقاعدہ درس سے زیادہ ان کو اس کی لگن تھی اور اب بھی ہے کہ طلبہ کے دل میں عام [illegible] اپنی اپج سے پڑھنے اور لکھنے کا شوق پیدا کریں - علی گڑھ ہی پر موقوف نہیں کسی یونیورسٹی کا کوئی نوجوان طالب علم [illegible] جو روز و منصب کی طلب اور پارٹی بازی کی لت سے محفوظ رہ کر خلوص سے علمی کام کرنا چاہتا ہے، ذاکر صاحب کو دل سے [illegible] ہوتا ہے اور وہ اس کی اپنے امکان بھر پوری مدد کرتے ہیں -

ذاکر صاحب اُردو انگریزی تقریر و تحریر پر پوری قدرت رکھتے ہیں - ان کی تقریر سادگی اور پرکاری میں ان [illegible] کی بولتی ہوئی تصویر اور ان کی تحریر اگر یکسوئی سے لکھی ہوئی ہو بے ساختہ پن، جوش اور خلوص میں ان کی سیرت [illegible] ہوتی ہے - لیکن ہندوستان کی علمی اور تعلیمی دُنیا کو ذاکر صاحب سے یہ شکایت ہے کہ وہ بہت کم بولتے اور لکھتے [illegible] کی ایک بڑی وجہ یہ ہے کہ قلب کی بیماری کا دورہ پڑنے کے بعد ڈاکٹروں نے ذاکر صاحب کو زیادہ [illegible] کرنے سے منع کر دیا ہے - شاید اس وجہ سے کہ وہ اس میں دل کی طاقت بہت کھپاتے ہیں - اب رہی تحریر سو اس [illegible] آج کل تو انھیں جتنی فرصت چاہیے، وہ نصیب نہیں، لیکن دراصل یہ ان کی پرانی کمزوری ہے کہ لکھنے کے کام کو [illegible] رہتے ہیں - یہاں تک کہ یا تو وہ بالکل ہی ٹل جاتا ہے یا عین وقت پر رات بھر جاگ کر پورا کیا جاتا ہے -

لوگوں کو مشکل سے یقین آئے گا کہ بیسویں صدی کی دوسری چوتھائی میں ہندوستان میں زندگی گزارنے، جامعہ ملیہ [illegible] یونیورسٹی جیسی قومی اور ملی تعلیم گاہوں کے وائس چانسلر رہنے کے بعد ذاکر صاحب سیاست سے بالکل بےتعلق

رہے۔ سیاسی لیڈر بننے کے لئے جن اوصاف کی ضرورت ہے ان میں سے اکثر ذاکر صاحب میں بڑے بڑے لیڈروں سے زیادہ موجود ہیں ـــــــ مردم شناسی، موقع شناسی، صفت یعنی شخصیت کی کشش، زبان کی طلاقت، جلد فیصلہ کرنے کی قوت۔ مگر ایک تو علمی رجحان غالب، صلاحیت نے انھیں اس طرح باندھ کر جکڑ لیا کہ کسی اور صلاحیت کے آزمانے کا موقع ہی نہیں دیا۔ دوسرے ان سب صفات کے باوجود ان میں ایک صفت یعنی سخت دلی کی اس حد تک کمی ہے کہ سیاسی لیڈری کے میدان میں ان کا کامیاب ہونا بہت مشکل ہے۔ جس کا دل دوسرے کو گرانتے ہوئے دُکھتا ہو وہ اس اکھاڑے کا مرد ایک سے جیت ہو سکتا ہے۔

سب سے زیادہ تعجب کی بات یہ ہے کہ اقتصادیات اور معاشیات میں مہارت حاصل کرنے کے باوجود اقتصادی حیثیت سے ذاکر صاحب کا سب سے کمزور پہلو ہے۔ جہاں تک ان کا بس چلتا ہے وہ کوئی کام پہلے سے پورا منصوبہ بنا کر نہیں کرتے۔ اس لئے اکثر انھیں بے جا زحمت اور زیر باری اُٹھانی پڑتی ہے۔ ضبط و نظم کی کمی نے ان کی کارکردگی کو جتنی بڑھ سکتی تھی، اس سے کم کر دیا ہے۔ ان کا معاشی قانون یہ ہے کہ طلب کو رسد کا پابند نہیں بلکہ رسد کو طلب کا پابند بناؤ۔ چادر دیکھ کر پاؤں نہ پھیلاؤ بلکہ پاؤں دیکھ کر چادر بناؤ۔ یہ بات اصولاً بالکل صحیح معلوم ہوتی ہے لیکن اس پر عمل کرنے میں بڑی دشواریاں پیش آتی ہیں۔ جہاں تک قومی کاموں مثلاً جامعہ ملّیہ اور مسلم یونیورسٹی کا تعلق ہے ذاکر صاحب کا یہ اصول کہ وہ خرچ ضرورت یا حوصلہ کے مطابق بڑھاتے چلے جائیں اور آمدنی خرچ کے مطابق بڑھنے کی اُمید رکھیں، عموماً کامیاب رہا۔ اس لئے کہ قوم اور حکومت کو ان کی جرأتِ رندانہ کی لاج رکھنی پڑی۔ لیکن نجی زندگی میں انھیں بے اندازہ خرچ کرنے سے نہ صرف عسرت کے زمانے میں سخت دقتیں اُٹھانی پڑیں بلکہ اب ایک گونہ فراغت کے زمانے میں بھی اُٹھانی پڑتی ہیں اس لئے کہ جس نسبت سے آمدنی بڑھی اسی نسبت سے جا و بیجا خرچ خصوصاً داد و دہش بھی بڑھتی چلی گئی۔

ہم نے دیکھا کہ ذاکر صاحب کی شخصیت کے کئی پہلو ہیں مگر ان میں مرکزی اور بنیادی حیثیت انسان دوستی کو حاصل ہے۔ انسان دوست شخصیت دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک مرشد و معلّم کی دوسرے مصلح و مجاہد کی۔ مرشد و معلّم کی توجہ کا مرکز انسان بحیثیتِ فرد کے ہے۔ وہ ارشاد و ہدایت تعلیم و تربیت کے ذریعے افراد کے اندر ان قدروں کو پیدا کرتا ہے جو اسے انسانیت کے بلند منصب کے سزاوار بنائیں۔ مصلح و مجاہد کا کام انسانی جماعت یا سماج کا سدھار کرنا ہے یعنی ان خرابیوں سے جو سماج میں پیدا ہو گئی ہیں، لڑنا اور ان کو دُور کرنا، تاکہ انسانیت کی دبی ہوئی، روندی ہوئی قدریں اُبھر آئیں، چمک اُٹھیں۔ دونوں قسم کے انسان دوستوں کی زندگی کا قانون محبت ہے۔ لیکن ایک کے ہاں محبت جمالی شان دکھاتی ہے، دوسرے کے ہاں جلالی۔ کبھی کبھی یہ دونوں شانیں ایک ہی شخصیت میں جمع ہو جاتی ہیں۔ اور وہ پیمبر یا مجدّد کی شخصیت بن جاتی ہے۔

ذاکر صاحب کی انسان دوستی اب تک مرشد و معلّم کی شان رکھتی ہے۔ وہ انسان کو فرد کی حیثیت سے دیکھتے ہیں اُس کی روح سے محبت رکھتے ہیں۔ اور اسے تعلیم و ہدایت کے ذریعے سنوارنا چاہتے ہیں۔ وہ کہا کرتے ہیں اچھے مسلمان پیدا کرو اچھی اسلامی جماعت پیدا ہو جائے گی۔ اچھے ہندوستانی بناؤ اچھا ہندوستان بن جائے گا۔ لیکن وہ اس بات کو نظرانداز کر دیتے ہیں کہ معلّم کا مدرسہ ہو یا مرشد کی خانقاہ، دونوں کا اثر فرد کی تعلیم و ہدایت میں محدود ہے۔ دوسرے اجتماعی ادارے خاندان

تعلیم، ماحول، مذہب، رسم و رواج اگر الگ الگ نہیں تو مل کر انسانی شخصیت کی تشکیل میں کہیں زیادہ اثر انداز ہوتے ہیں۔ اگر اجتماعی سانچوں میں سے اکثر خراب ہو گئے ہوں، اگر آوے کا آوا ہی بگڑا ہوا ہو تو معلم اور مرشد کی ساری سعی لاحاصل ہے جب تک کوئی مصلح اور مجاہد اجتماعی سانچوں کو نہ سدھارے یا ان کو توڑ کر نئے سانچے نہ بنائے اور جو اگر ایک ہی شخص میں معلم اور مرشد کے ساتھ مصلح اور مجاہد یعنی مجموعی طور پر مجدد کی شان پیدا ہو جائے تو پھر کیا کہنا!

شاید ڈاکٹر صاحب جیسے صوفی منش کو یہ توڑ پھوڑ قانونِ وحدت اور آئینِ محبت کے خلاف نظر آئے لیکن اس مشکل کو اس مردِ عارف نے حل کر دیا ہے جس نے کہا ہے۔

نقشِ حق را ہم ز امرِ حق شکن!
بر زجاجِ دوست سنگِ دوست زن

[illegible] مردِ عمل نے ثابت کر دیا کہ پرانے سانچے خواہ سنگِ خارا کے بنے ہوئے ہوں بے تیشہ و گرز محض تمسک بالحق صرف [illegible] سے توڑے جا سکتے ہیں۔

# مرزا عظیم بیگ چغتائی

شاہد احمد دہلوی

اللہ بخشے مرزا عظیم بیگ چغتائی بھی عجیب خوبیوں کے آدمی تھے۔ سدا کے مریض ہوتے۔ پیدا ہوئے تو اتنے نحیف و کمزور کہ روئی کے پہلوں پر رکھے گئے۔ بڑے ہوئے تو روگی مریض۔ اللہ کا دیا گھر میں سب کچھ موجود تھا۔ ددھیال بھی جاگیردار تھی اور ننھیال بھی ساونتی۔ ان کے والد قسیم بیگ چغتائی یو۔ پی میں ڈپٹی کلکٹر تھے۔ آبائی وطن آگرہ تھا۔ یہیں ان کی جدی جائداد بھی تھی۔ مرزا عظیم بیگ چغتائی کے نانا منشی امداد علی تھے جو اب سے نصف صدی پہلے کے مشہور ناول نگار تھے۔ ان کی تصانیف "رزم بزم" اور "البرٹ بل" ایک زمانے میں بہت مقبول تھیں۔ مرزا صاحب کے والد بڑے ٹھاٹ کے آدمی تھے۔ سرسید کی آنکھیں دیکھے ہوئے علی گڑھ کے ابتدائی گریجویٹس میں سے تھے۔ اپنے زمانے کے اچھے کھلاڑیوں میں شمار ہوتے تھے۔ ورزش کا بھی شوق تھا۔ سواری کے لئے منہ زور گھوڑے آزمائش کر کے رکھتے تھے۔ بڑے طاقتور آدمی تھے۔ ایک بلی نے گھر والوں کو بہت عاجز کر رکھا تھا۔ ایک دن وہ ان کے ہاتھ آ گئی۔ ہاتھ اس کی کمر پر پڑا۔ چاہتے تھے کہ اسے گھر سے باہر اچھال دیں مگر وہ کم بخت کلائی میں لپٹ گئی۔ انھیں بھی تاؤ آ گیا۔ اس نے اپنے پنجوں اور دانتوں سے ان کی کلائی ادھیڑ دی مگر انھوں نے بھی اپنے پنجے کی گرفت اتنی سخت کی کہ اس کی ہڈی پسلی ایک ہو گئی اور اسے اس وقت تک نہیں چھوڑا جب تک اس کا دم نہ نکل گیا۔ ویسے وہ بڑے خوش مزاج آدمی تھے اور چھوٹے بڑے سب سے اچھی طرح پیش آتے تھے۔

چغتائی صاحب چونکہ پیدا ہی کمزور ہوئے تھے اس لئے اور بچوں کے مقابلے میں ان کی طرف والدین کی توجہ زیادہ رہتی تھی۔ لاڈ پیار میں پلے۔ کچھ گھر پر پڑھا، کچھ اٹاوہ کے سکول میں۔ اس کے بعد علی گڑھ سے بی۔ اے اور ایل ایل۔ بی کے امتحانات پاس کئے۔ کالج ہی کے زمانے میں نواب مزمل اللہ خان کے ہاں ملازمت بھی کر لی تھی۔ کیونکہ شادی ہو گئی تھی اور اخراجات پورے نہ ہوتے تھے۔ اسی زمانے میں مضمون نگاری بھی شروع کر دی تھی، بلکہ بچوں کی کہانی "قصرِ صحرا" کا پہلا حصہ میٹرک پاس کرنے سے پہلے ہی لکھ چکے تھے۔ اس کے باقی دو حصے بعد میں لکھے۔ محنتی اور ذہین بہت تھے۔ جسمانی کمزوری کی تلافی دماغی قوت سے ہو گئی تھی۔ کالج کے زمانے میں اسلامی تاریخ کے سلسلے میں مذہب کا مطالعہ بھی کر ڈالا اور حدیث اور فقہ سب چاٹ گئے۔ علی گڑھ والوں کی طرح یہ بھی آزاد خیالی اور مغربیت کے دلدادہ تھے۔ قدامت پسندوں اور مذہبی خیال والوں سے ان کے مباحثے رہنے لگے۔ انھیں اس میں بھی مزہ آتا تھا کہ دوسروں کو چھیڑیں، ستائیں، جلائیں۔ حدیثیں از بر تھیں۔ مستند کتابوں کے حوالے یاد تھے۔ بڑے دھڑلے

...تے ہاں کر دیتے تھے۔ اس کے بعد یہ نوبت آگئی کہ شرط لگا کر بحث کرنے لگے۔ مثلاً کسی مولانا قسم کے آدمی سے داڑھی رکھنے نہ رکھنے پر بحث چھڑتی تو شرط لگاتے کہ "اگر تم جیت گئے تو ہم داڑھی رکھ لیں گے اور اگر ہم جیت گئے تو تمھاری داڑھی مونڈ لیں گے"۔ ...ت سے تو شرط کی نوبت ہی سے گھبرا کر بھاگ جاتے اور اگر کوئی ہمت کر کے جم گیا تو سمجھو کہ اس کی شامت آگئی۔ سب لڑکوں کو نیوتا دے دیا جاتا۔ شام کو ایک جمِ غفیر کی موجودگی میں بحث شروع ہوتی۔ کتابیں کھولی جاتیں، دلیل کی تصدیق یا تردید کی جاتی۔ ...ہیں نہ جانے کیا ہوتا کہ چغتائی ہی ہمیشہ جیت جاتے۔ پھر کسی منچلے کے ہاں سے شیو کا سامان منگایا جاتا اور نہایت احتیاط سے داڑھی مونڈ کر محفوظ کر لی جاتی۔ اس طرح انھوں نے کئی داڑھیاں جیتی تھیں۔ ایسا بھی ہوتا تھا کہ جیتی ہوئی داڑھی بیچ دی جاتی تھی۔ وہ اس طرح کہ ہارے ہوئے مولانا سے اس کی کوئی مناسب قیمت لے لی جاتی اور ان کو داڑھی بخش دی جاتی۔ اس "قصاص" سے ... لوگ مٹھائی منگاتے اور سب کو شیرینی تقسیم کی جاتی۔ ایسے ہی ایک مباحثے میں چغتائی صاحب ایک دفعہ ہار گئے۔ انھیں داڑھی رکھنی پڑی۔ اس وقت کی ایک تصویر بھی تھی جسے بعد میں "کامران" کے سرورق پر چھاپا گیا تھا۔ خدا جانے پھر کیا کفارہ ادا کر کے اس سے نجات پائی۔

چغتائی صاحب کی شادی رامپور کے ایک پٹھان گھرانے میں ہوئی تھی جو مذہب کا بڑی سختی سے پابند تھا۔ چغتائی صاحب نے شادی کے بعد پہلا کام یہ کیا کہ بیوی کا برقعہ اتروا دیا اور انھیں کھلے بندوں لانا لے جانا شروع کر دیا۔ اسی وضع سے انھیں اپنی سسرال رامپور بھی لے کر پہنچے تو وہ لوگ بہت بگڑے۔ نوبت یہاں تک پہنچی کہ ان کی اور سسرال والوں کی تنا تنی ہو گئی۔ مصیبت بیچاری بیگم چغتائی کی! باپ بھائیوں کو یہ زعم کہ ہماری لڑکی بھلا ہمارے کہنے سے باہر کیسے ہو سکتی ہے۔ ادھر دلی کے مرزا کہ چاہے جان چلی جائے آن نہ جانے پائے۔ اڑ گئے کہ صاحب وہی ہوگا جو ہم کہتے ہیں۔ بپھرے پٹھانوں نے کہا۔ ایسا ہرگز ہو ہی نہیں سکتا۔ کنبے برادری کے سب بڑے بوڑھے جمع ہوئے۔ صلاح ہوئی کہ لڑکی کو گھر بٹھا لیا جائے اور داماد صاحب کو بیک بینی و دو گوش روانہ کر دیا جائے۔ چنانچہ مرزا صاحب سے کہہ دیا گیا کہ ٹھنڈے ٹھنڈے چلتے پھرتے نظر آئیے۔ مرزا تلملا گئے مگر کیا کرتے، بولے "میری بیوی سے اور پوچھ لیجیے۔ اگر وہ بھی یہاں رہنا چاہتی ہیں تو خوشی سے رہیں۔ میں چلا جاؤں اور اگر وہ میرے ساتھ چلنا چاہتی ہیں تو آپ تو آپ دنیا کی کوئی طاقت انھیں نہیں روک سکتی۔" بات معقول تھی۔ سمجھ میں آگئی۔ لڑکی سے پوچھا تو وہ نیک بخت چادر اوڑھ کر کھڑی ہو گئی۔ اس غریب کو تو مرنا بھرنا تھا۔ ماں باپ کے پلے سے لگی کب تک بیٹھی رہتی؟ گھر والوں نے کہا "بی بی! ہماری بات نیچی کر کے جا رہی ہو تو پھر کبھی اس دہلیز پہ نہ آنا۔ آج سے تم ہمارے لئے اور ہم تمھارے لئے مر گئے۔" وہ بیچاری دھاروں روتی میاں کے ساتھ ہو لی اور برسوں میکے نہ گئی۔

تعلیم سے فارغ ہونے کے بعد چغتائی صاحب نے کتاب "قرآن اور پردہ" لکھی۔ پھر چند سال بعد "حدیث اور پردہ" اور اس کے کچھ عرصہ بعد "رقص و سرود"۔ اسی عرصے میں کچھ لوگوں کے سمجھانے اور کچھ اپنے تلخ تجربات کی وجہ سے انھوں نے مذہب کی طرف سے اپنی توجہ ہٹا کر ادب کی طرف کر لی اور سنہ ۱۹۲۹ء سے ان کے ادبی مضامین اور افسانے شائع ہونے لگے۔

جنوری سنہ ۳۰ء میں ان کا افسانہ "انگوٹھی کی مصیبت" نیرنگِ خیال کے سالنامہ میں شائع ہوا۔ اس افسانے کے چھپتے ہی ہمارے ادبی حلقوں میں ایک بھونچال سا آ گیا جس کو دیکھو اس کی زبان پر اسی کا ذکر۔ بعد میں چغتائی صاحب نے وہ بے شمار

خطوط مجھے دکھائے جو اس افسانے کے بارے میں ان کے پاس آئے تھے۔ بیشتر خطوط توصیفی تھے لیکن بعض خطوط میں نفسیاتی کیفیات کی روشنی میں افسانے کے بعض مقامات کی توضیح چاہی گئی تھی۔ بعض میں شعور اور لاشعور کی بحث کی گئی تھی۔ ایک خاتون نے پوچھا کہ ہیرو جب باہر والوں سے پوچھتا ہے "بھولو گی تو نہیں ...... بھولو گی تو نہیں ...... بھولو گی تو نہیں ......؟" تو اس میں جو وقفے ہیں کیا آپ بتائیں گے کہ یہ لذتِ التشام سے مغلوب ہونے کے ہیں؟ چغتائی صاحب بولے "ہمیں آج تک بھی نہیں معلوم کہ لذتِ التشام کیا ہوتی ہے۔" چنانچہ ہم دونوں نے لغت میں اس کے معنی دیکھے۔ اور چغتائی صاحب ہنسے کہ میرے تو وہم میں بھی یہ بات نہ آئی تھی۔ لوگ بھی کیسی کیسی توضیحیں کر لیتے ہیں!

اس افسانے کے بعد چغتائی صاحب کے چند اور افسانے دوسرے رسالوں میں چھپے مگر وہ اس طرز کے نہیں تھے۔ اس سال اس سے بہتر اور کوئی افسانہ چھپا ہی نہیں۔ حالانکہ اس زمانے میں بڑے بڑے افسانہ نگار تقریباً سبھی زندہ تھے اور لکھ رہے تھے۔ اس کے کوئی ایک سال بعد میرے پاس ایک خط علی گڑھ سے آیا۔ اس میں چغتائی صاحب کا خط اور دو افسانے تھے۔ خط میں بڑا خلوص تھا اور کسرِ نفسی بھی۔ ساقی دیکھنے کی خواہش بھی ظاہر کی تھی۔ ان کا خط پا کر بے حد خوشی ہوئی اور اسی دن سے ان سے ملنے کو جی چاہنے لگا۔ یہ افسانے تھے "ٹکٹ بنگر" اور "کولتار"۔ دوسرا افسانہ بہت مشہور ہوا اور جب ان سے پہلی ملاقات ہوئی تو ہم نے منصوبہ بنایا کہ "کولتار" کا پورا ناول کیسے مرتب کیا جائے۔

مرزا صاحب کا پہلا خط ملنے کے بعد اس سے دس سال تک خط و کتابت کا ایسا سلسلہ شروع ہوا کہ شاید ہی کوئی ہفتہ ناغہ ہوتا ہو۔ ان خطوں میں دنیا زمانے کی باتیں ہوتی تھیں۔ اور جب خطوں سے جی نہ بھرتا تو وہ دلی چلے آتے یا مجھے ان کے پاس جانا پڑتا۔

پہلا خط بھیجنے کے دو تین ہی مہینے بعد ان کا خط آیا کہ میں دلی آ رہا ہوں اور رات کی فلاں گاڑی سے، بیوی بھی ساتھ ہوں گی۔ مرزا صاحب کی تصویر ہم سب دیکھ چکے تھے۔ رات کو میں، انصار ناصری اور فضل حق قریشی انھیں لینے اسٹیشن پہنچے ریل آئی، ایک ایک ڈبہ چھان مارا۔ چغتائی صاحب کا کہیں پتہ نہ چلا۔ جب گاڑی بالکل خالی ہو گئی تو ہم اسٹیشن سے باہر نکل آئے۔ سامنے سڑک پر سے ایک تانگہ گزرا۔ اس میں ایک خاتون اور ایک صاحب دکھائی دیئے۔ فضل حق نے کہا "وہ جا رہے ہیں چغتائی صاحب!" میں نے اور انصار نے چونک کر انھیں دیکھا۔ کوئی بڈھا چڑمڑایا سا آدمی تھا۔ موٹی سی عینک لگائے۔ پھر ہم سب ایک دوسرے کو دیکھ کر ہنس پڑے۔ اگلے دن صبح میں گھر ہی میں تھا کہ اطلاع پہنچی "چغتائی صاحب مردانے میں آئے بیٹھے ہیں" میں لپک کر پہنچا تو دیکھا کہ بیٹھک میں وہی تانگے والا بڈھا بیٹھا ہے۔ غور سے دیکھا تو اسے تصویر سے کچھ مشابہ پایا۔ اس نے کہا "آپ ہی شاہد صاحب؟" میں نے کہا "جی ہاں!" اور وہ مجھ سے چمٹ گئے۔ بولے "اماں میں تو سمجھا تھا کہ کوئی خوفناک شکل کا مولوی ہوگا۔ مولوی شاہد احمد۔ تم تو اچھے خاصے آدمی ہو!" پھر خوب ہنسے تو میں نے دیکھا کہ نیچے کے چار دانت غائب۔ زرد چہرہ، آنکھوں کے کونوں پر بے شمار جھریاں، کلّے پچکے ہوئے۔ ہونٹوں کے دونوں طرف قوسیں۔ لبوں پر لاکھا سا جما ہوا۔ چھوٹی چھوٹی کتری ہوئی مونچھیں، داڑھی صاف، دبلا پتلا سا شخص عینک کے موٹے موٹے شیشوں میں سے مجھے جھانک رہا ہے۔ میں نے کہا "مرزا صاحب! آپ اپنی تصویر سے بالکل نہیں ملتے۔ کل رات کو آپ کو تانگے میں جاتے دیکھا مگر ہم نے

آپ کو نہ پہچانا۔ کہاں ٹھہرے؟ بھابی کہاں ہیں؟ میرے گھر کا پتہ تو آپ کو معلوم ہی تھا۔ یہاں سیدھے کیوں نہ چلے آئے؟" بولے۔
"میں نے بھی تمھیں اسٹیشن پر دیکھا تھا مگر تمھیں جانتا نہ تھا۔ طبیہ کالج میں میری ایک بہن ہیں، ان کے یہاں چلا گیا۔ اب تمھارا گھر دیکھ لیا، شام کو آجاؤں گا بیوی کو لے کر۔" اس کے بعد ان سے رسالوں اور مضمون نگاروں اور مضمونوں کی باتیں ہوتی رہیں۔ اندازہ ہوا کہ مرزا صاحب کی قوتِ گویائی بھی بہت بڑھی ہوئی ہے۔ دوسرے کو ہاں ہوں سے آگے بڑھنے کی زحمت نہیں دیتے۔ مگر باتیں اتنی دلچسپ کہ گھنٹوں سنو اور جی نہ بھرے۔

شام کو مرزا صاحب حسبِ وعدہ مع بیگم کے آگئے۔ رات کو سب احباب جمع ہوئے اور خوب قہقہے چہچہے رہے۔ رات گئے احباب رخصت ہوئے تو ہم سونے کے لئے لیٹے، مرزا صاحب، میں اور میرے منجھلے بھائی۔ مرزا صاحب بولتے رہے میں سنتا رہا۔ وہ بولتے رہے، میں سو گیا۔ صبح اذانوں کے وقت انھوں نے آپ ہی آپ پھر بولنا شروع کر دیا۔ دیکھا کہ ہوں ہاں بھی غائب ہے تو میرا شانہ ہلا کر بولے "ارے بھئی توبۃ النصوح کا پوتا آخر کب تک خواب دیکھتا رہے گا؟" ناچار جاگ کر ان کی باتیں سننے لگا۔ بولے "سنتے ہو، میں ابھی بیت الخلاء گیا تو ایک افسانے کا پلاٹ سمجھ میں آگیا۔ آج جانے سے پہلے تمھیں ہم وہ افسانہ لکھ کر دے جائیں گے۔ تو بس اب اٹھ بیٹھو۔ منہ ہاتھ دھو ڈالو۔"

اتنے میں کہ تیار ہوں اور ناشتہ آئے چغتائی صاحب نے آدھا افسانہ لکھ ڈالا۔ ناشتے کے بعد کوئی صاحب ان سے ملنے آگئے۔ میں ٹل گیا۔ کوئی گھنٹہ بھر کے بعد آیا تو ان کے پاس افسانہ مکمل تھا اور وہ میرے منجھلے بھائی سے بیٹھے باتیں کر رہے تھے۔ وہ پولیس کے آدمی، ادب کے جھمیلوں سے اللہ نے انھیں محفوظ رکھا تھا۔ بولے "لو میاں سنبھالو انھیں۔ خوب آدمی ہیں تمھارے چغتائی صاحب بھی۔ میاں غضب خدا کا، ساری رات باتیں کرتے رہے تم دونوں!" وہ جب سوئے تھے تو ہم باتیں کر رہے تھے، جب جاگے تو ہم باتیں کر رہے تھے۔ سمجھے کہ ہم ساری رات ہی باتیں کرتے رہے۔ مرزا صاحب اس لطیفے سے بہت محظوظ ہوئے۔

اس کے بعد انھوں نے اپنے افسانے کی شانِ نزول بتائی کہ "کل جو تم نے مجھے اسٹیشن پر نہیں پہچانا تو خاصی پریشانی ہوئی مگر واقعی میری تصویر مجھ سے نہیں ملتی۔ اور بھئی وہ تصویر کس کام کی جو اصل سے مل جائے؟ یہ افسانہ اپنی تصویر پر لکھا ہے۔ اس کا عنوان ہے "یہ کس کی تصویر ہے؟" اس کے بعد انھوں نے افسانہ سنایا۔ حیرانی ہوئی کہ قلم برداشتہ ایسا شگفتہ افسانہ! اور اس کے بعد تو میں نے ان کی یہ کیفیت دیکھی کہ باتیں بھی کہتے جا رہے ہیں اور افسانہ بھی لکھ رہے ہیں۔ عدالت میں مقدمہ بھی پیش کر رہے ہیں اور افسانہ بھی لکھا جا رہا ہے اور بعد میں معلوم ہوا کہ اس افسانے کے کچھ ورق تو گھر آگئے اور کچھ ملزم کی مسل میں لگ کر عدالت کے فائل میں چلے گئے۔

ایک دفعہ اپنی وکالت کے زمانے میں مجھے جودھپور بلایا۔ میں نے لکھا "اگلے ہفتے آؤں گا۔ کچھ دلّی سے منگانا ہو تو لکھیے۔" خط آیا "یہ اور کچھ لاؤ یا نہ لاؤ، پائے ضرور لانا۔ مدتیں ہو گئیں کھائے ہوئے۔" دلّی سے جودھپور کوئی چوبیس گھنٹے کا راستہ تھا۔ میں نے سوچا کہ پائے لے جاؤں گا، جاڑے کے دن ہیں، خراب نہیں ہوں گے۔" اتفاق سے ایک عزیز جے پور کے آئے ہوئے تھے۔ انھوں نے کہا "اسٹیشن ہی پر دھر لئے جاؤ گے۔ جے پور، جودھپور کسی ہندو ریاست میں گائے نہیں ہوتی۔ اور پائے کے دینے پڑ جائیں گے۔"
اس لئے ارادہ ملتوی کر دیا۔ مگر جودھپور پہنچتے ہی مرزا صاحب نے پہلا سوال یہی کیا "پائے لائے ہمارے لئے؟" میں نے نہ لانے کی وجہ

بتائی تو بولے "ارے بھئی ہم وکیل ہیں۔ اگر تم پکڑے جاتے تو ہم تمھیں جرمانہ دے کر چھڑا لاتے۔ ابھی ہمارے ایک مؤکل کی کار کی ٹکر ایک گھوڑا گاڑی سے ہو گئی تھی۔ ان حضرت کی ٹانگ ٹوٹ گئی۔ عدالت نے بارہ روپے جرمانہ کیا۔" میں نے کہا: "آپ کی وکالت یہاں کچھ چل بھی رہی ہے؟" کہنے لگے "کیوں نہیں، ہمارا رجسٹر دیکھو۔" یہ کہہ کر اپنا رجسٹر نکال کر دکھانے لگے۔ کسی سے پیشگی پانچ، کسی سے دس وصول ہوئے تھے۔ پچاس پچاس ساٹھ ساٹھ باقی میں ڈال رکھے تھے۔ بہت چہک کر بولے "پچھلے مہینے چالیس روپے کی آمدنی ہوئی۔ چھ سو لینا باقی ہیں۔" میں نے کہا "ماشاءاللہ خوب چل رہی ہے۔" بولے "میاں تم بات کو دیکھتے ہو، بقایا کو دیکھو۔ ہزاروں پر نوبت ہے، ہزاروں پر۔" کوئی مؤکل آ گیا تو جو دھری منشی کو بلا کر کہا "اس سے کہہ دو کہ وکیل صاحب کے پاس کام بہت ہے۔ کل کچہری میں ملے۔ ایسے تم دیکھتے نہیں ہمارے دوست دلّی سے آئے ہوئے ہیں۔ مؤکل تو اور بھی آ جائے گا۔ یہ کب کب ہاتھ آتے ہیں۔" اور پھر مرزا صاحب کی دلچسپ باتیں شروع ہو جاتیں اور یہ باتیں ختم ہونے نہ پاتیں کہ وہ اپنے کسی ناول کا مسودہ سنانا شروع کر دیتے۔ اس زمانے میں انھوں نے اپنا ناولٹ "ویمپائر" لکھا تھا۔ بولے "میں پڑھتا ہوں، تم اس کی زبان ٹھیک کرتے جاؤ۔" میں نے کہا "آپ کی زبان ایسی نہیں ہوتی کہ میں اسے ٹھیک کروں۔" کہنے لگے "نہیں، مجھے اپنی کمزوری معلوم ہے۔ میں زبان کا بالکل خیال نہیں رکھتا، بس لکھے چلا جاتا ہوں۔" میں نے کہا "تو آپ یہ مسودہ مجھے دے دیجئے، میں اس کی نظرثانی کر دوں گا۔" کہنے لگے "اچھا سن تو لو۔ ابھی مکمل کہاں ہوا ہے۔ پلاٹ آ کر ایک جگہ اڑ گیا ہے۔ آگے نہیں چلتا۔" پھر دو گھنٹے تک وہ سناتے رہے اور مسودہ ختم ہو گیا۔ پوچھنے لگے "بتاؤ اب اسے ختم کیسے کریں؟" میں نے کچھ بتایا، ان کی سمجھ میں آ گیا، بہت خوش ہوئے۔ کہنے لگے "بس بھئی کل کی روانگی ملتوی کرو، تو ہم اپنا یہ ناول مکمل کر کے تمھیں دے دیں گے۔" اس قدر لجاجت سے روکتے تھے کہ مجھے شرمندگی ہونے لگتی تھی۔ انھیں نیند بہت کم آتی تھی۔ رات کو بارہ ایک بجے تک جاگتے تھے۔ اس لئے میں صبح سات آٹھ بجے تک اٹھتا تھا۔ پھر دوپہر کو ضرور سوتا تھا۔ غرض میں تو سوتا ہی رہا اور انھوں نے "ویمپائر" مکمل کر دیا اور دو ایک افسانے بھی لکھ کر تھما دئے۔

چغتائی صاحب کے اور سب عزیزوں کو دیکھ کر کہنا پڑا کہ "ایں خانہ تمام آفتاب است"۔ بڑے بھائی ملے۔ خوب تندرست و توانا۔ معلوم ہوا کہ آپ بھی تھرڈ کلاس وکیل ہیں۔ نیچے کے چار دانت غائب۔ مرزا صاحب سے چھوٹے بھائی ملے۔ قوی الجثہ، مزاجاً صوفی۔ نیچے کے چار دانت غائب۔ ان سے چھوٹے بھائی بالکل چغتائی صاحب کی شکل کے مگر اچھی صحت۔ "آپ کیا کرتے ہیں؟" فرمایا "رہتا ہوں۔" نیچے کے چار دانت غائب۔ سب سے چھوٹے بھائی نذیر سب سے بڑے، ماشاءاللہ دیوزاد، یہ لمبا تڑنگا جوان معلوم ہوا کہ آپ کو دق ہے۔ نیچے کے چار دانت غائب۔ مجھ سے نہ رہا گیا، میں نے مرزا صاحب سے پوچھا "یہ کیا مصیبت ہے کہ سب کے چار چار دانت غائب؟" کہنے لگے "ایک دانتوں کے ڈاکٹر نے بتایا تھا کہ انھی چار دانتوں سے پائیوریا ہوتا ہے۔ بس سب نے اکھڑوا ڈالے۔" جب عصمت چغتائی ملیں تو سب سے پہلے میں نے یہی دیکھا کہ کہیں ان کے بھی چار دانت تو غائب نہیں؟ بحمداللہ ان کے سارے دانت برقرار تھے۔

ایک دفعہ پھر خط لکھا کہ "ملنے کو بہت جی چاہتا ہے۔ آ جاؤ۔ کسی کے نوکر تھوڑی ہو۔ تم آ ؤ گے تو تم سے ڈس کس کر کے کئی افسانے لکھیں گے۔" میں پہنچا۔ صحت پہلے سے بدتر تھی۔ کھانسی زیادہ تھی۔ میں نے کہا "آپ اپنی صحت کی طرف سے غفلت کر رہے ہیں۔" کہنے لگے "ڈاکٹر کہتے ہیں تمھیں دق ہے۔ میں کہتا ہوں مجھے دق نہیں دمہ ہے۔" ان کی ضدی طبیعت نے ڈاکٹروں کی رائے ماننے

سے بھی انکار کر دیا تھا۔ من مانی ادائیں کھاتے رہتے تھے۔ گھر والوں میں سے بھی کسی کی نہ سنتے تھے۔ بلکہ جو کچھ کوئی کہتا اور بد اگر اس کے خلاف کرتے اور تکلیف اٹھاتے۔ بھابی بھی ان کی ضد سے پریشان ہوتی تھیں مگر ان کی ایک بھی پیش نہ جاتی تھی۔ بچاری خاموشی سے سارے گھر کا کام بھی کرتیں، بچوں کی نگرانی و پرورش بھی اور شوہر کی خدمت بھی۔ اور کیا مجال جو کبھی پیشانی پر شکن تک آجائے۔

دونوں افسانے تو چغتائی صاحب میرے لئے پہلے ہی سے لکھ رکھے تھے۔ کئی افسانوں کے انھوں نے پلاٹ سنائے سب ایک سے ایک عمدہ۔ ایک مارواڑ کا رومان سنایا ——— سوانح کی روحیں ——— یہ سب سے زیادہ مجھے پسند آیا۔ کہنے لگے "لاؤ پہلے اسی کو لکھ ڈالیں"، اور کاغذ قلم لے کر لکھنا شروع کر دیا۔ میں بیٹھا واقعی مکھیاں مارتا رہا کیونکہ اس سال وہاں ساری دنیا کی مکھیاں آگئی تھیں۔ ایک گھنٹہ میں انھوں نے کئی صفحے لکھ ڈالے، پھر بولے "میاں بہت کھیل چکے۔ لو ذرا اب تم قلم لو۔ میرا ہاتھ تھک گیا" میں نے قلم سنبھالا۔ وہ بے تکلف بولتے رہے میں لکھتا رہا۔ دو تین صفحے لکھ کر میں نے کہا "بس جی ہاں تو لکھ چکا۔ مجھے تو نیند آرہی ہے۔ مرغن کھانے کھلاتے ہو تو سونے بھی دو۔" کہنے لگے "اچھا تو مچھر دانی لگا کر سو رہو۔" عصر کے وقت انھوں نے جگایا "کیا آج چائے نہیں پیو گے؟" اٹھنا پڑا، بولے "افسانہ ختم پر آرہا ہے۔ شام تک ختم ہو جائے گا" میں تو چائے پی کر گسی کے ساتھ تل گیا۔ مرزا صاحب بیٹھے لکھتے رہے۔ چراغ جلے گھر واپس پہنچا تو بڑے خوش خوش بیٹھے ہوئے تھے۔ کہنے لگے "لو بھئی یہ افسانہ" اور کوئی چالیس فل اسکیپ کا پلندہ میری طرف بڑھا دیا۔ میں نے کہا "شاباش ہے مرزا صاحب آپ کی ہمت کو۔ بس کل صبح کی گاڑی سے میں چلا جاؤں گا" جانے کے نام سے ان کا منہ اتر گیا۔ کہنے لگے "نہ جانے کیا بات ہے تم آجاتے ہو تو مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میں بیمار نہیں ہوں۔ کل نہ جاؤ، ہم تمھیں دو افسانے اور لکھ دیں گے" انھوں نے یہ بات کچھ ایسے اندوہ ناک لہجے میں کہی کہ میرا دل بھر آیا۔ میں نے کہا "اچھا میں پرسوں چلا جاؤں گا" بچوں کی طرح خوش ہونے لگے۔ مجھے تھوڑی دیر بعد خیال آیا کہ میرے پاس چغتائی صاحب کے تقریباً سو صفحے کے مضامین تو ہو ہی جائیں گے۔ اگر سو صفحے کے اور ہو جائیں تو "چغتائی نمبر" ہی کیوں نہ چھاپ دیا جائے۔ اتنے بڑے مضمون نگار اور ایسے پیارے دوست کی ایک اچھی یادگار ہی قائم ہو جائے گی۔ میں نے ان سے کہا کہ "مرزا صاحب! تو پھر آپ یوں کیجئے کہ کل تو آپ مجھے جو کچھ لکھ کر دے سکیں دے دیں، اس کے بعد پندرہ بیس دن میں مجھے چند مضامین اور لکھ دیجئے۔ میں "چغتائی نمبر" چھاپے دیتا ہوں" یہ تجویز انھیں پسند آگئی۔ پوچھا "بک بھی جائے گا؟" میں نے کہا "نہ بکنے کی کوئی وجہ نہیں" کہنے لگے "ایک ہفتے میں تمھیں سب مضامین پہنچ جائیں گے" میں نے چند تجویزیں انھیں بتائیں کہ اس اس طرح کے مضامین ضرور لکھیئے مثلاً ایک آدھ غمناک افسانہ، دو ایک مکالمے یا ڈرامے اور ایک مضمون یہ کہ "میں مضمون کیسے لکھتا ہوں"۔ کہا "یہ سب ہو جائے گا"۔

اگلے دن دو مضمون تو انھوں نے لکھ کر دے دیئے اور بیسیوں پلاٹ سنائے۔ پھر کہنے لگے "لکھتے لکھتے میرا ہاتھ تھک جاتا ہے۔ اگر کوئی شارٹ ہینڈ میں لکھنے والا مل جائے تو میں کئی ناول بول دوں"

اگلے دن صبح سویرے میں اٹھ بیٹھا۔ بستر لپیٹنے کا ارادہ کر رہا تھا کہ مرزا صاحب آگئے۔ افسردگی چہرے سے ظاہر تھی۔ کہنے لگے "ارے بھئی سنتے ہو، آج اور نہ ٹھہر جاؤ، سارے مضامین ساتھ ہی نہ لیتے جاؤ؟" دل کٹ گیا ان کے اس خلوص کو دیکھ کر۔ میں نے کہا "اگر آپ کو میرے ٹھہر جانے سے خوشی ہوگی تو میں ضرور ٹھہر جاؤں گا، مگر مجھے یہ گوارا نہیں کہ آپ میرے لئے مرتے رہیں۔"

پندرہ دن میں تو بہ مضامین لکھے جا سکتے ہیں جو میرے پاس ہیں۔ باقی آپ پھر بیٹھے رہیئے گا۔" بولے "ارے بھئی تم نہیں جانتے کہ تمہارے یہاں ہونے سے میری کیا کیفیت ہے۔ سچ کہتا ہوں میں بالکل تندرست ہو گیا ہوں۔ بھوک لگنے لگی، خوراک دُگنی ہو گئی۔ جی چاہتا ہے کہ لکھوں اور لکھتا ہی رہوں۔ میں اس وقت سے ڈر رہا ہوں کہ تم چلے جاؤ گے تو مجھ سے ایک لفظ بھی نہیں لکھا جائے گا اور پھر بیماری مجھے دبوچ لے گی۔" میں نے ان کو بہلانے کے لئے کہا "اب تو آپ پہلے سے بہت اچھے ہیں۔ میں دلّی جا کر چند یونانی مرکبات آپ کو بھیجوں گا ان سے رہی سہی کمزوری بھی جاتی رہے گی۔" مگر وہ پھیکی سی ہنسی ہنس کر رہ گئے اور بولے "بس تو آج تم نہیں جا رہے؟" میں نے کہا "نہیں!" جلدی جلدی بھابی سے جا کر کہا "شاہد صاحب آج نہیں جا رہے۔ آج انھیں جاورہ کی سیر کرائی جائے گی۔ ذرا ملدا ناشتہ کرا دو آج۔" ناشتے کے بعد کسی دوست کی کار منگوائی۔ شہر کا ایک چکر اس میں لگایا۔ پھر ایک پرانا قلعہ دکھایا۔ ایک نیا محل تیار ہو رہا تھا، وہ دکھایا۔ ایک عزیز تھے، ان سے ملوایا۔ دوپہر کو گھر آئے۔ کھانا کھایا۔ باتیں کرتے کرتے میں تو سو گیا اور انھوں نے اتنی دیر میں دو چھوٹے چھوٹے مضمون لکھ لئے۔ کہنے لگے "آج رات کو تمہیں گانا بھی سنوایا جائے گا۔" میں نے کہا "آپ کو تو اس سے نفرت ہے۔" بولے "تمہیں تو نہیں ہے۔ ایک ہندو بچّہ گانا گاتا ہے، اسے بلوایا ہے۔" وقت اچھا گذرا۔ صبح ناشتہ پر پھر کچھ روکنے کی تمہید اٹھائی تھی کہ بھابی نے کہا "کیوں آپ انھیں پریشان کرتے ہیں۔ گھر والے پریشان ہوں گے کہ تین دن کو کہہ کر گئے تھے، آج چھ دن ہو گئے۔" کہنے لگے "ارے صاحب یہ کسی کے نوکر تو ہیں نہیں کہ ان کی حاضری ضروری ہو۔ ہم یہاں سے ان کے گھر تار دیئے دیتے ہیں۔ انھیں آخر کس بات کا فکر ہے؟" بھابی شاید کچھ اور کہتیں مگر بیچ میں مرزا صاحب کا چھ سال کا بچہ نجو بول پڑا "امّاں یہ دلّی میں کیا کرتے ہیں؟" بھابی نے کہا "کچھ بھی نہیں۔" بچے نے کہا "تو پھر یہ کھانے کہاں سے ہیں؟" ہم سب ہنس پڑے اور وہ بات بھی اُڑ گئی۔ چلتے وقت مرزا صاحب نے کہا "وعدہ کرو کہ پھر جلدی آؤ گے۔" میں نے کہا "جب آپ یاد فرمائیں گے حاضر ہو جاؤں گا۔"

نواب صاحب جاورہ خبر نہیں کب سے چغتائی صاحب کی قدردانی پر مائل تھے۔ کچھ عرصے بعد سُنا کہ نواب صاحب نے انھیں جاورہ بُلا کر تپیف جج بنا دیا۔ مرزا صاحب نے جاورہ بُلایا۔ میں وہاں بھی گیا۔ نہایت عالیشان کوٹھی انھیں ملی ہوئی تھی۔ چغتائی صاحب بہت بڑے عہدہ دار تھے اور نواب صاحب کے مزاج پر بھی چڑھے ہوئے تھے۔ مجھ سے کہا کہ "نواب صاحب سے کب ملو گے؟" میں اتنے بڑے آدمیوں سے نہیں ملتا جن سے مل کر مجھے ذلت محسوس ہو۔" مرزا صاحب نے کہا "ارے بھئی تمہارے دادا کے تو بڑے قدر دان ہیں یہ نواب۔ ہم نے یہاں لوگوں سے سُنا ہے کہ نواب صاحب ایک دفعہ ایسے بیمار پڑے کہ ان کے جینے کی آس نہ رہی۔ انھوں نے خواب میں دیکھا کہ کوئی بزرگ کہہ رہے ہیں "مولوی نذیر احمد کا ترجمۂ قرآن شائع کرو۔ تم اچھے ہو جاؤ گے۔ انھوں نے تمہارے والد سے اجازت منگوائی اور دو جلدوں میں صرف ترجمہ اپنے چھاپہ خانہ سے شائع کیا اور واقعی اچھے ہو گئے۔ تو وہ تم سے مل کر بہت خوش ہوں گے۔" میں نے کہا "اور کچھ خیرات بھی مجھے دیں گے۔" مرزا صاحب نے کہا "تو پھر کیا ہوا؟" میں نے کہا "مجھے معاف فرمائیے، میں تو صرف آپ سے ملنے آیا ہوں۔ میرے تو نواب یا بادشاہ جو کچھ ہیں آپ ہیں۔" مگر مرزا صاحب نے میری اس بات کو کچھ پسند نہیں کیا اور دل میں شاید کچھ ناراض بھی ہوئے۔

جاورہ میں مرزا صاحب کی صحت اور بھی زیادہ خراب رہنے لگی۔ وہاں کی مرطوب آب و ہوا سے ان کی سانس

کی شکایت اور بڑھ گئی اور صحت گرتی ہی چلی گئی - شاید مسلسل سے دو سال جاورہ میں رہے ہوں گے، ڈاکٹروں نے مشورہ دیا کہ آپ جودھپور واپس چلے جائیے ورنہ آپ یہاں بہت جلد مر جائیں گے - مرزا صاحب بیماری کا عذر کر کے جودھپور چلے آئے اور وہاں سے استعفیٰ بھیج دیا - وکالت کا کام پھر شروع کیا مگر بدن میں جان نہ ہونے کی وجہ سے وکالت ٹھس ہی رہی - اس لئے اپنی کتابیں چھاپنے کا کام خود شروع کر دیا تھا۔

اب سے کوئی پچاس سال پہلے مولوی نذیر احمد صاحب نے ایک کتاب "اُمہات الامہ" لکھی تھی - یہ کتاب ایک دریدہ دہن پادری کی کتاب کے جواب میں لکھی گئی تھی - اس نے آنحضرت صلعم پر بعض بڑے بے ہودہ اعتراضات کئے تھے جن میں خاص طور پر ازواجِ مطہرات کے سلسلے میں ناگفتہ بہ باتیں کہی تھیں - اس کتاب کا ایک جواب سر سید احمد خاں نے لکھا تھا اور ایک مولوی نذیر احمد نے - یوں تو یہ کتاب شروع سے آخر تک ایک علمی اور تاریخی کتاب ہے اور اپنے مواد کے لحاظ سے نہایت قابلِ قدر بھی - لیکن مولوی صاحب نے احترام کے الفاظ کسی نام کے ساتھ اس میں نہیں لگائے ہیں - اور بعض جگہ فقرے بھی ایسے لکھ گئے ہیں جو زبان کے اعتبار سے چاہے کتنے ہی ٹکسالی کیوں نہ ہوں، رسولِ مقبول و اہلِ بیت کے ادب و احترام کے لحاظ سے قابلِ اعتراض سمجھے گئے - مولوی صاحب اس پیرایۂ بیان کا جواز یوں پیش کرتے تھے کہ چونکہ ایک عیسائی پادری اس ساری کتاب کا مخاطب ہے، اس لئے ان کی ضرورت نہیں سمجھی گئی - یہ توضیح صحیح ہو یا غلط یہاں اس سے بحث نہیں۔ ہوا یہ کہ ہمارے علماء نے اس کتاب کو سوختنی اور مولوی صاحب کو کافر قرار دیا مسلمانوں کے ایک بڑے ذمہ دار لیڈر نے رفعِ شر کے لئے اس کتاب کے سارے نسخے مولوی صاحب سے اپنی تحویل میں لے لئے - اور مولوی صاحب کی بغیر اجازت انھیں علماء کے جلسے میں لے جا کر جلوا دیا۔ قصہ مختصر اس ناگوار واقعہ کے بعد مولوی صاحب تین چار سال زندہ رہے مگر انھوں نے ایک لفظ بھی نہیں لکھا - شامتِ اعمال اس کتاب کا نسخہ کہیں سے میرے ہاتھ لگ گیا اور میں نے یہ سوچ کر کہ ایک اچھی کتاب سے مسلمان کیوں محروم رہیں، اسے جوں کا توں چھاپ دیا - اس کا چھپنا تھا کہ پھر ہمارے علماء نے اس کے خلاف تحریک شروع کر دی - حکومت پر زور ڈالا کہ کتاب ضبط کر لی جائے - حکومت کو بھلا کیا غرض پڑی تھی کہ خواہ مخواہ اس جھگڑے میں پڑے؟ جب اُدھر سے کامیابی نہ ہوئی تو مجھ پر بزرگوں سے دباؤ ڈلوایا گیا - یہ بھی ناکام رہا تو قتل کی دھمکیاں دی گئیں اور ہر شہر میں اور دلی میں اس کے خلاف جلسے ہونے لگے - چغتائی صاحب نے مجھے جودھپور سے لکھا کہ ساری کتاب مجھے بھجوا دو اور اعلان کر دو کہ کتاب میرے پاس ہے - جس میں ہمت ہو مجھ سے لے لے - میں نے انھیں دو سو جلدیں بھجوا دیں کہ محفوظ ہو جائیں - اور کتاب کی اشاعت روک دینے کا اعلان کر دیا مسلمانوں نے مجھے نہ صرف معاف کر دیا بلکہ خوش بھی ہوئے کہ چلو غلطی انسان ہی سے ہوتی ہے - یہ کیا کم ہے کہ کتاب کی اشاعت بند کر کے اس نے اپنا مالی نقصان کر لیا - اُدھر مرزا صاحب کی ضدی طبیعت نے زور مارا اور انھوں نے ایک مراسلہ "انقلاب" لاہور میں چھپوا دیا کہ "اُمہات الامہ" شاہد احمد کے پاس اب نہیں ہے، میرے پاس ہے - جس میں ہمت ہو مجھ سے لے لے، بلکہ مسلمانوں کو چاہئے کہ مجھے کاٹ کر میرا پلاؤ پکائیں اور مُلاّؤں کو کھلا دیں - اس کے چھپتے ہی بس آگ ہی تو لگ گئی - پندرہ دن بعد مرزا صاحب کے خط سے معلوم ہوا کہ جودھپور کے مسلمانوں نے ان کے گھر کو گھیر لیا اور زبردستی ان سے ساری کتابیں لے گئے - اس کے بعد وہ کچہری

جا رہے تھے۔ تو دو چار بدمعاشوں نے ان پر لاٹھیوں سے حملہ کیا اور ان کے ایک ہاتھ میں سخت ضرب آئی۔ مرزا صاحب نے لکھا یہ بھائی بڑی رسوائی ہوئی۔ نوبت یہاں تک پہنچی کہ یا تو مسلمانوں کے جلسۂ عام میں توبہ کرو اور اقرارِ اسلام کرو ورنہ تم کافر ہو اور قتل کر دیئے جاؤ گے۔ سارے شہر میں اک کھلبلی ہوئی تھی۔ لاکھ میں سب سے کہتا ہوں کہ کتاب میں نے نہیں لکھی، دلی والے نذیر احمد نے لکھی تھی مگر سب یہی کہتے کہ نہیں تم نے لکھی ہے اور اس میں تم نے سب کو گالیاں دی ہیں۔ چنانچہ مصلحت اسی میں سمجھی کہ اپنے آپ کو یہاں کے علمائے کرام کے حوالے کر دوں۔ علماء مجھے ایک بڑے جلسے میں لے گئے۔ مجھ سے سب کے سامنے توبہ کرائی، مجھے کلمہ پڑھوایا اور دوبارہ مجھے مشرف بہ اسلام کیا۔ تب کہیں جان بچی۔ خیر مجھے اس تکلیف اور رسوائی کا بھی اتنا افسوس نہیں، مگر بے حد رنج ہوا اور شرم آئی یہ دیکھ کر کہ وہ دو سو جلدیں جو تم نے مجھے بھیجی تھیں اور مجھ سے مولوی زبردستی چھین لے گئے تھے، اس جلسے میں جلائی گئیں۔ افسوس کہ بیس تیس سال میں مسلمانوں نے کوئی ذہنی ترقی نہیں کی۔"

ایک دفعہ مرزا صاحب کا سخت اصرار ہوا کہ خود بھی آؤ اور بھائی کو بھی لے کر آؤ۔ تعمیلِ ارشاد کی گئی۔ صاحب کے جو انھیں دیکھا تو بڑا دکھ ہوا۔ ان کے پاؤں رہ گئے تھے اور چلنے پھرنے سے معذور ہو گئے تھے۔ بخار ہر وقت رہتا تھا۔ کھانسی بہت بڑھی ہوئی تھی۔ سوکھ کر کانٹا ہو گئے تھے۔ مگر دماغ اسی طرح روشن اور مزاج اسی طرح بشاش تھا۔ خوش تو ہمیشہ ہی ہوتے تھے۔ اب کے بہت خوش ہوئے۔ بولے۔ "دیکھو! ابھی تم آگئے ہو اور ابھی بیماری جاتی رہی"۔ مزے مزے کی باتیں کرتے رہے، ہنستے رہے، ہنساتے رہے۔ ایک ناول "شراب" لکھنا شروع کیا تھا مگر چند باب ہی لکھ سکے تھے۔ اس کے کچھ حصے سنائے اور چھاپنے کے لئے مجھے دیئے۔ رات کو جب دسترخوان بچھا تو کھسک کر پاس آ کر بیٹھ گئے۔ بھابی دیر سے چیخیں کہ آپ کچھ نہ کھا لیجئے گا کہنے لگے "کھائیں گے تو ہم ضرور۔ اب ہم بالکل اچھے ہیں، کوئی بیمار تھوڑی ہیں"۔ مجھ سے کہنے لگے "ارے بھئی یہ ہمیں جلتی [illegible]" بھابی جھلاتی تھیں مگر وہ اپنا کام کئے جاتے تھے۔ کھایا تو خیر ان سے کیا جاتا تھوڑا تھوڑا سا سب چکھ لیا۔ بارہ ایک بجے تک باتیں کرتے رہے۔ صبح جب مرزا صاحب کو دیکھا تو ان کی حالت غیر تھی۔ معلوم ہوا کہ سخت بدہضمی ہوئی۔ رات بھر اوکتے اور ڈولتے رہے۔ بلغم نکل گیا۔ اتنے کمزور ہو گئے تھے کہ آواز بھی نہ نکلتی تھی۔ دو دن میں طبیعت کچھ سنبھل گئی تھی۔ ہم بازار سے گھوم پھر کر آئے تو تکیے کے سہارے پلنگ پر بیٹھے ہوئے تھے۔ بولے "لو یہ افسانہ تمہارے لئے لکھا ہے"۔ پڑھ کر سنایا۔ عنوان تھا "برتھ کنٹرول"۔ میں ہنس رہا تھا، مرزا صاحب بھی ہنستے جاتے تھے۔ مجھے کیا خبر تھی کہ یہ ان کا آخری افسانہ ہے، اور میرے لئے ان کی یہ ہنسی بھی آخری۔ اگلے دن ہمیں دلی واپس جانا تھا۔ رات کو باتیں کرتے کرتے میری بیوی سے بولے "آپ کو ایسے وقت میں ہوا کہ میرے پاس کچھ نہیں ہے"۔ پھر ایک اپنا چھپا ہوا اسٹام نکالا اور اس پر کچھ لکھ کر انھیں دیا کہ "اسے قبول کر لیجئے"۔ انھوں نے بڑھ کر میری طرف بڑھا دیا۔ مرزا صاحب نے کتاب "گرفتار" کا حقِ تصنیف ان کے نام منتقل کر دیا تھا۔ میں نے کہا "یہ نہیں ہو سکتا۔ یہ آپ کے بچوں کی حق تلفی ہے"۔ کہنے لگے "تم خاموش رہو جی۔ تمہیں تھوڑی دے رہے ہیں"۔ نہیں مانے اور زبردستی وہ کاغذ میری بیوی کے ہاتھ میں رکھ دیا۔

مرزا صاحب کی صحت گرتی ہی چلی گئی۔ ان کے خطوں سے ان کا حال معلوم ہوتا رہتا تھا۔ اس کے بعد ایسے خط آنے شروع ہوئے جو ان کے اپنے ہاتھ کے لکھے ہوئے نہیں ہوتے تھے۔ پھر ایک دن ان کا خط ملا کہ آخری بار آ کر مل جاؤ، پھر

لینے آتا ، میں نے روانگی کا تار دیا اور رات ہی کی گاڑی سے چل پڑا۔ اسٹیشن پر ان کے چھوٹے بھائی آئے تھے۔ میں نے پوچھا۔ "بھائی صاحب کا کیا حال ہے؟" بولے "وہی ہے"! سمجھ میں نہ آیا کہ وہی ہے کا کیا مطلب ہے۔ گھر پہنچے تو دیکھا کہ ان کے تینے کے کمروں میں سناٹا ! نہ بھابی نہ بچے۔ ایک کمرے میں پلنگ پر لحاف اوڑھے چغتائی صاحب پڑے تھے۔ پاس کوئی نہیں تھا۔ میں نے آواز دی اور سلام کیا تو منہ پر سے لحاف ہٹایا۔ مجھ پر بجلی گر پڑی۔ مرزا صاحب کے بدلے ایک سکھ دکھائی دیا کہ بڑی داڑھی مونچھیں اور بڑھے ہوئے سر کے بالوں پر ایک رومال بندھا ہوا۔ پیلا چہرہ ، پھٹی پھٹی آنکھیں۔ لحاف ہلا تو اس میں سے بو کا ایک بھبکا آیا۔ بالوں کے نیچے پانی کے پیالے رکھے ہوئے تھے مگر پلنگ پر کھٹملوں کے چونٹے پھر رہے تھے۔ میں رونے لگا وہ آب دیدہ ہو گئے۔ میں نے کہا "یہ کیا حالت ہو گئی ؟" بولے "بس اب ختم سمجھو۔" پھر ایک دم سے مسکرائے اور کراہتے ہوئے بولے "ارے ارے آپ کو دیکھئے " اور لحاف میں سے ایک چھوٹا چٹکی میں پکڑ کر نیچے پھینکا "مرنے سے پہلے ہی اپنا حصہ لینے چلے آئے" اتنے میں اندر کے رُخ کا ایک دروازہ کھلا اور ان کی والدہ اندر آئیں۔ بولیں "منّے کسی چیز کی ضرورت تو نہیں ہے؟" مرزا صاحب نے کہا "یہ شاہد صاحب آئے ہیں ، انھیں پہلے چائے پلوائیے"۔ اماں چلی گئیں تو ان کی باتوں سے معلوم ہوا کہ اب صرف اماں ہی ان کا خیال رکھتی ہیں۔ ماشاء اللہ بھرا پرا گھر تھا مگر کوئی ان کے پاس نہ آتا تھا۔ میں نے کہا "بھائی اور بچے کہاں ہیں؟" بولے "رام پور"۔ میں نے کہا "وہ کیوں؟" کہنے لگے "بیوی کو میری خدمت کرتے کرتے خود دق ہو گئی۔ میں نے ان سے بارہا کہا کہ یہاں سے چلی جاؤ ورنہ تم بھی مرجاؤ گی۔ مگر وہ نہ مانیں۔ جب میں نے دیکھا کہ میں تو مر ہی رہا ہوں اور اگر یہ نہ چلی گئیں تو یہ بھی مرجائیں گی ، تو میں نے ان سے کہا ، اگر تم یوں نہیں جاؤ گی تو ہم تمھیں طلاق دے دیں گے۔ وہ پھر بھی نہ گئیں۔ میں نے ان سے کہہ دیا کہ آپ کو ہم نے طلاق دے دی ، آپ یہاں سے تشریف لے جائیے ، تو انھوں نے کہا آپ کے طلاق دینے سے کیا ہوتا ہے ، ہم نے تو طلاق نہیں لی۔ ہم یہاں سے نہیں جائیں گے۔ آخر میں نے تنگ آکر ان کے میکے والوں کو خط لکھا کہ اپنی لڑکی کو لے جاؤ ، میں نے اسے طلاق دے دی ہے۔ خط کے پہنچتے ہی ان کا بھائی آدھمکا اور زبردستی اپنی بہن کو یہاں سے لے گیا۔" میں نے کہا "یہ آپ نے اچھا نہ کیا۔ ساری عمر کی خدمت کا آپ نے یہ صلہ دیا انھیں"۔ کہنے لگے "بھائی اگر وہ یہاں رہتیں تو واقعی مر جاتیں۔ ان کے بچانے کی اور کوئی صورت ہی نہیں تھی ، اور ہاں سنو ، اصل میں طلاق ہوئی نہیں ہے۔ مگر ان کے گھر والوں کو میں جانتا تھا کہ ایک خط میں ہی آکر لے جائیں گے۔ بیوی نے بہت کہا بھی یہ طلاق نہیں ہے مگر ان کے بھائی نے کہا "جب انھوں نے تمھیں لکھ کر ہی بھیج دیا تو اگر نہیں ہوئی تب بھی ہو گئی"۔

اس کے بعد ان کی اماں اور بھابیوں اور عصمت چغتائی سے باتیں کرنے پر معلوم ہوا کہ بیماری نے مرزا صاحب کے دماغ پر عجب طرح کا اثر ڈالا ہے کہ انھیں دوسروں کو تکلیف پہنچا کر لطف آتا ہے۔ مثلاً بھابیوں بھابیوں کو لڑوا دیں گے کسی ... کا انتظام بگاڑ دیں گے۔ طبیعت سے گھڑ گھڑ کر کوئی ایسی بات کریں گے کہ دو آدمی اُلجھ جائیں۔ ہم سب نے تنگ آکر ان کے پاس ہی آنا جانا ہی چھوڑ دیا۔ بس ماں کی ہی مامتا ہے جو برداشت کر رہی ہے۔" میں نے کہا "مگر اب تو ان کا آخری وقت ہے ان سے نہیں گئے بچارے"۔ "مگر سارے بھائی بہن یہی کہتے تھے کہ "یہ نہیں مریں گے۔ کتنی ہی دفعہ ہو چکا ہے کہ منّے بھائی مر رہے ہیں۔ ہم ... بھائی ... رہے ہیں۔ سب بھاگے بھاگے گئے اور ...

رہنا مجھے اجیرن ہو گیا۔ عجیب بے کسی کی زندگی تھی۔ گرم گرم بخار چڑھتے، بنڈا جھلستا رہتا۔ ہڈیاں تک سوکھ گئی تھیں۔ کھانسی کے مارے سینے میں سانس نہ سماتا تھا۔ پاؤں بالکل بے کار ہو چکے تھے۔ مگر دماغ روشن تھا۔ کوئی تیماردار نہیں۔ پیسہ کوڑی پاس نہیں۔ نہ جانے کس وقت دم نکل جائے۔ گھر والے مطمئن ہیں کہ یہ مرنے ہی کے نہیں! میں نے جی میں کہا: "اللہ تیری شان ہے۔ یہ وہ شخص ہے جس نے دنیا کو ہنسایا اور مرنے کے بعد بھی ہنساتا رہے۔ اور اس عذاب میں مبتلا! تو ہی اپنی مصلحتوں کو خوب جانتا ہے۔" جب میں ان سے رخصت ہونے لگا تو ہاتھ بڑھایا اور میرا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیا۔ میں رو رہا تھا۔ وہ بھی رو رہے تھے میں نے کہا: "یہ روپے رکھ لیجئے۔" پوچھنے لگے: "کتنے ہیں؟" میں نے کہا: "دو سو ہیں۔ اگر زیادہ کی ضرورت ہو تو میں دلی پہنچ کر اور بھیج دوں گا۔" بولے "بہت ہیں۔ تکیے کے نیچے رکھ دو۔" خدا حافظ کہہ کر میں آنسو پونچھتا باہر نکل آیا۔ پھر ان کی صورت دیکھنی نصیب نہیں ہوئی۔ شاید دو ہفتے گذرے ہوں گے کہ ان کے انتقال کی خبر ملی۔ میں نے کہا: "لو بھئی وہ مر گیا جو مرتا نہ تھا۔" انا للہ و انا الیہ راجعون۔"

---

# منٹو ماموں کی موت

حامد جلال

کبھی کبھی میں سوچتا ہوں کہ منٹو ماموں میانی صاحب کے قبرستان سے اٹھ کر گھر چلے آئیں تو میں ان سے کیا کہوں گا۔ مجھے یقین ہے کہ میں ان کی حیاتِ ثانی کے معجزے کو نظر انداز کر کے ان سے صرف اتنا کہوں گا ——— "منٹو ماموں! آپ نے آج تک جتنی غیر ذمہ دارانہ حرکتیں کی ہیں ان میں سب سے زیادہ غیر ذمہ دارانہ حرکت آپ کی موت ہے۔"

بہاول پور میں پاکستان اور ہندوستان کے درمیان کرکٹ کا دوسرا ٹسٹ میچ ہو رہا تھا اور میں ڈرنگ سٹیڈیم میں بیٹھا عابد علی خاں کو میچ کا چشم دید حال نشر کرنے میں مدد دے رہا تھا کہ لاہور سے میرے نام ایک ٹرنک کال آئی اور مجھے بتایا گیا کہ آج صبح سعادت حسن منٹو کا انتقال ہو گیا۔ میں فوراً غم سے بے قابو نہیں ہو گیا بلکہ مجھ میں شدید برافروختگی پیدا ہو گئی۔ مجھے منٹو ماموں پر انتہائی شدید غصہ آ رہا تھا کہ وہ اپنے بیوی بچوں کے ساتھ یہ سلوک کس طرح کر سکتے ہیں؟ لیکن میں نے اس کا اظہار نہیں کیا اور جب میں بولا تو میری آواز سے غیر معمولی تشویش نمایاں تھی۔ میں نے پوچھا: "کہاں انتقال ہوا؟" جواب ملا: "گھر پر!" اس جواب سے مجھے بڑا اطمینان ہوا۔ کیونکہ مجھے ڈر تھا کہ کہیں وہ اچانک گھر سے باہر کسی اور مقام پر موت سے ہم آغوش نہ ہو گئے ہوں۔ عین ممکن تھا کہ کسی تانگے پر، کسی ریستوران میں، کسی پبلشر کے دفتر میں بیٹھے بیٹھے یا کسی فلم سٹوڈیو میں انہیں اچانک موت آ گئی ہو......

جب میں اپنی جگہ پر واپس گیا تو میچ کا آنکھوں دیکھا حال بیان کرنے والے ساتھیوں نے اشاروں سے پوچھا کہ کیا بات تھی۔ میں نے ایک کاغذ پر یہ جملہ لکھ دیا: "امپائر نے سعادت حسن منٹو کو آخر آؤٹ دے ہی دیا۔ آج صبح ان کا انتقال ہو گیا۔"

منٹو ماموں کو آؤٹ دینے کے لیے امپائر سے کئی بار اپیلیں کی جا چکی تھیں لیکن ہر بار اپیل مسترد کر دی گئی تھی۔ اب ان کی لمبی اور شاندار اننگز ختم ہو گئی تھی۔ وہ کرکٹ کے کھلاڑی ہوتے تو میں یقین کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ وہ کبھی حنیف محمد کی طرح ہوشیار اور محتاط کھلاڑی نہیں بن سکتے تھے جسے وہ لاہور کے تیسرے ٹسٹ میچ میں کھیلتے ہوئے دیکھنے کے بے حد مشتاق تھے۔ اس کا علم مجھے ان کی موت کے چوبیس گھنٹے بعد گھر پہنچ کر ہوا۔ درحقیقت ان کی زندگی کی آخری دو خواہشوں میں سے ایک خواہش یہ بھی تھی۔ اپنی موت سے ایک دن پہلے انہوں نے ایک ریستوران میں اپنے دوستوں سے کہا تھا: "حامد جلال کو واپس آ جانے دو۔ میں اسی کے ساتھ ٹسٹ میچ میں حنیف کا کھیل دیکھنے جاؤں گا۔"

ان کی دوسری خواہش اس بے یار و مددگار عورت کی موت پر افسانہ لکھنے کی تھی جس کی برہنہ لاش گجرات میں سڑک کے کنارے

پائی گئی تھی۔ اخباروں میں شائع ہونے والی اطلاعات کے مطابق اس عورت اور اس کی ننھی سی بچی کو بس کے اڈے سے اغوا کیا گیا اور نصف درجن کے قریب ہوس پرستوں نے اپنی بہیمانہ خواہشات کی تکمیل کی اور جب وہ کڑکڑاتی سردی میں ان کے چنگل سے نکل کر بھاگی تو اس کے جسم پر لباس کا ایک تار بھی نہ تھا چنانچہ دونوں ماں بیٹی نے منجمد کر دینے والی سردی میں دم توڑ دیا۔ اس المیہ سے منٹو ماموں بےحد متاثر ہوئے تھے۔ اسی روز شام کو گجرات سے کچھ لوگ ان کے پاس آئے تھے اور انھوں نے حادثہ کی مزید تفصیلات بتائی تھیں۔ اس سے ان میں ضرور اشتعال اور ہیجان پیدا ہوا ہوگا اور میرا خیال ہے کہ اس کے بعد منٹو ماموں نے معمول سے زیادہ شراب پی لی ہوگی جو ان کے لیے مہلک ثابت ہوئی۔

وہ کافی شام گزرنے کے بعد گھر واپس آئے۔ تھوڑی دیر بعد انھیں خون کی قے ہوئی۔ میرے چھ سالہ بچے نے جو ان کے قریب ہی کھڑا تھا خون کی دھاریوں کی طرف انھیں متوجہ کیا تو انھوں نے یہ کہہ کر ٹال دیا کہ کچھ نہیں یہ تو پان کی پیک ہے۔ انھوں نے اسے یہ تاکید بھی کر دی کہ وہ اس کا کسی سے ذکر نہ کرے۔ اس کے بعد انھوں نے حسبِ معمول کھانا کھایا اور سو گئے۔ گھر بھر میں کسی کو وہم و گمان بھی نہ تھا کہ کوئی بات خلافِ معمول ہوئی ہے کیونکہ میرے لڑکے نے منٹو ماموں کا راز کسی پر ظاہر نہیں کیا تھا۔ ممکن ہے خود منٹو ماموں کو بھی اس کے متعلق کوئی تشویش نہ ہوئی ہو۔ یوں بھی وہ گھر والوں کو ایسے معاملات سے بےخبر رکھنا ہی پسند کرتے تھے کیونکہ ہر طرف سے شراب ترک کرنے کا مطالبہ شروع ہو جاتا تھا۔

رات کا پچھلا پہر تھا کہ انھوں نے اپنی بیوی کو اٹھا کر بتایا کہ وہ شدید درد محسوس کر رہے ہیں اور اب تک بہت سا خون ضائع ہو چکا ہے۔ ان کا خیال تھا کہ ان کا جگر پھٹ گیا ہے۔ ان کی بیوی نے جب یہ دیکھا کہ وہ اس صورتِ حال کا تن تنہا مقابلہ نہیں کر سکتیں تو انھوں نے گھر کے دوسرے لوگوں کو جگایا اور انھیں موت کے منہ سے نکالنے کی جدوجہد شروع ہو گئی۔ اس سے پہلے کئی شدید علالتوں کے بعد وہ شفایاب ہو چکے تھے اس لیے کسی کو یہ خیال تک نہیں ہو سکتا تھا کہ اب وہ صرف چند گھنٹوں کے مہمان ہیں لیکن حقیقت یہ تھی کہ انھیں آؤٹ دینے کے لیے امپائر کی انگلی اسی وقت سے فضا میں بلند ہونی شروع ہو گئی تھی جب منٹو ماموں کو خون کی پہلی قے آئی تھی۔

منٹو ماموں کے آخری لمحات کے متعلق میں نے جو کچھ سنا ہے اس سے میں یہی اندازہ لگا سکا ہوں کہ کافی دیر تک انھیں خود بھی یقین نہیں تھا کہ ان کا وقت اب آ گیا ہے۔ ڈاکٹر کے انجکشن وغیرہ لگانے کے گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ بعد تک وہ مایوس نہیں ہوئے تھے لیکن اس علاج کے بعد بھی ان کی حالت خلافِ معمول نہیں سنبھلی۔ ان کی نبض برابر ڈوبتی گئی اور درد میں مسلسل اضافہ ہوتا رہا۔ خون کی قے بھی بند نہیں ہوئی۔ صبح کو ڈاکٹر نے تجویز پیش کی کہ منٹو ماموں کو ہسپتال پہنچا دیا جائے۔

اس وقت منٹو ماموں کے ہوش و حواس بالکل بجا تھے اور ہسپتال کا نام سنتے ہی وہ بول اٹھے "اب بہت دیر ہو چکی ہے مجھے ہسپتال نہ لے جاؤ اور یہیں سکون سے پڑا رہنے دو۔"

گھر کی عورتوں کے لیے یہ منظر ناقابلِ برداشت تھا۔ انھوں نے رونا شروع کر دیا۔ یہ دیکھ کر منٹو ماموں فوراً مشتعل ہو گئے اور انھوں نے غضب ناک آواز میں کہا "خبردار جو کوئی رویا۔" یہ کہہ کر انھوں نے اپنا منہ رضائی سے بند کر لیا۔

منٹو کا یہ اصلی روپ تھا۔ جس شخص کی زندگی کا کوئی گوشہ آج تک دنیا کی نظروں سے پوشیدہ نہیں رہا تھا وہ کس طرح برداشت کر سکتا تھا کہ لوگ اسے مرتا ہوا دیکھیں۔ منٹو ماموں مجسم غیظ و غضب بنے ہوئے تھے معلوم نہیں وہ اپنے آپ سے ناراض تھے یا شراب سے

موت ان کی قبل از وقت موت کی ذمہ دار تھی۔

ایمبولنس آنے سے پہلے صرف ایک یا دو بار انھوں نے اپنے منہ سے رضائی ہٹائی۔ انھوں نے کہا: "مجھے بڑی سردی لگ رہی ہے۔ اتنی سردی شاید قبر میں بھی نہیں لگے گی۔ میرے اوپر اور رضائیاں ڈال دو۔" کچھ دیر توقف کے بعد ان کی آنکھوں میں ایک عجیب سی چمک نمودار ہوئی۔ انھوں نے آہستہ سے کہا: "میرے کوٹ کی جیب میں ساڑھے تین روپے پڑے ہیں۔ ان میں کچھ اور پیسے ملا کر تھوڑی سی شراب منگا دو......؟"

شراب کے لیے ان کا اصرار جاری رہا اور ان کی تسلی کے لیے ایک پوا منگا لیا گیا۔ انھوں نے بوتل کو بڑی عجیب اور حسرت بھری نگاہوں سے دیکھا اور کہنے لگے: "میرے لیے دو پیگ بنا دو۔" اور یہ کہتے ہوئے درد اور شدید تشنج دورے کے باعث وہ بے ہوش ہو کر جگہ سے اٹھے۔

منٹو ماموں کی آنکھوں میں اس وقت بھی اپنے لیے رحم کا کوئی شائبہ موجود نہ تھا۔ انھیں معلوم تھا کہ ان کا وقت آپہنچا ہے، لیکن ایک بار بھی اور ایک لمحے کے لیے بھی انھوں نے اپنے اوپر جذباتیت نہیں طاری ہونے دی۔ انھوں نے اپنے بچوں یا کسی اور عزیز کو اپنے پاس نہیں بلایا۔ وہ الوداعی نگاہ و الپسیں یا وصیت کے کبھی قائل نہیں تھے۔ ان جیسی شخصیتوں کے لیے زندگی اور موت کے درمیان حدِ فاصل بہت ہی مبہم اور غیر واضح ہوتی ہے اور یہی ہونا بھی چاہیے کیونکہ ان کی زندگی اور روح تو پہلے ہی ان کے جسم سے ان کی کتابوں میں منتقل ہو چکی ہوتی ہے ——— وہاں پہنچ کر انھیں غیر فانی ہونے کا یقین ہو جاتا ہے۔ وہاں وہ ابد تک زندہ رہتے ہیں۔ ہنستے بولتے رہتے ہیں، محبت کرتے رہتے ہیں۔

بسترِ مرگ پر منٹو ماموں نے شراب کے سوا کوئی اور چیز نہیں مانگی۔ انھیں بہت پہلے معلوم ہو چکا تھا کہ شراب ان کی جانی دشمن ہے اور وہ اسے موت کا ہم معنی سمجھنے لگے تھے جس پر جسمانی فتح کسی صورت میں ممکن نہیں ہے۔ جس طرح موت کے آگے انسان بے بس ہوتا ہے ——— اسی طرح منٹو ماموں شراب کے سامنے بالکل بے بس ہوتے تھے۔ لیکن ان کی فطرت چونکہ ہمیشہ سے باغیانہ تھی اس لیے انھوں نے موت سے بھی بغاوت کی تھی۔ انھیں شکست سے بھی سخت نفرت تھی خواہ وہ موت کے ہاتھوں ہی کیوں نہ ہو اور یہی وجہ تھی کہ وہ موت سے تنہائی میں آنکھیں چار کرنا چاہتے تھے جہاں کوئی انھیں ہارتا نہ دیکھ سکے۔ جہاں کوئی ان کی شکست کا نظارہ نہ کر سکے۔

ان سے کم درجے کا آدمی شاید ایک ڈرامائی موت کا اہتمام کرتا تاکہ اس کے مرنے کے بعد لوگ اس کا چرچا کریں، اس پر مضامین لکھے جائیں اور اس کے اعزا و احباب کہہ سکیں کہ اس کی زندگی ضرور ایسی تھی جسے ہم پسند نہیں کرتے لیکن مرنے سے پہلے وہ مکمل ہو گیا تھا اور اچھا آدمی بن گیا تھا لیکن منٹو ماموں ریاکار نہیں تھے۔ انھوں نے اس خواہش کا سختی سے مقابلہ کیا۔ ان کی موت کے وقت صرف ایک پہلو ڈرامائی تھا یعنی شراب طلب کرنے کا منظر لیکن اس کا فائدہ بھی مرکزی کردار کو پہنچ سکتا تھا کیونکہ اس کا صحیح مفہوم صرف وہی سمجھ سکتا تھا۔

میں اس وقت موجود ہوتا تو مجھے یقین ہے کہ وہ اپنے ذہن کو ایک حد تک میرے سامنے بے نقاب کر دیتے اور یہ کچھ مشکل بھی نہیں تھا کیونکہ انھیں صرف اتنا کہنے کی ضرورت تھی۔ "سانپ اور انسان کی کہانی نہ بھولنا۔" میں اپنے سر کو اثبات میں جنبش دیتا اور شراب کا آخری جام انھیں پینے کو دے دیتا۔ صرف یہی ایک جملہ ہر بات واضح کر دینے کے لیے کافی ہوتا۔ سانپ اور انسان کی کہانی

صرف اتنی تھی کہ ایک آدمی نے اپنے دوستوں کے منع کرنے کے باوجود ایک زہریلا سانپ پال رکھا تھا اور ایک دن سانپ نے اپنا سارا زہر اس کے جسم میں اتار دیا۔ تو اس نے بھی سانپ کو پکڑ لیا اور اس کا سر کاٹ کر پھینک دیا۔

ایمبولنس جیسے ہی دروازے پر آ کر کھڑی ہوئی انھوں نے شراب کا پھر مطالبہ کیا۔ ایک چمچہ وہسکی ان کے منہ میں ڈال دی گئی لیکن شاید ایک قطرہ مشکل سے ان کے حلق سے نیچے اتر سکا ہوگا۔ باقی شراب ان کے منہ سے گر گئی اور ان پر غشی طاری ہو گئی۔ زندگی کا یہ پہلا موقع تھا کہ انھوں نے اپنے ہوش و حواس کھو دیے تھے۔ انھیں اسی حالت میں ایمبولنس میں لٹا دیا گیا۔

ایمبولنس ہسپتال پہنچی اور ڈاکٹر انھیں دیکھنے کے لیے اندر گئے تو منٹو مر چکے تھے۔ دوبارہ ہوش میں آئے بغیر راستے ہی میں ان کا انتقال ہو چکا تھا۔

---

# میرا دوست، میرا دشمن

عصمت چغتائی

اڈلفی چیمبر کی چوبی سیڑھیوں پر چڑھتے ہوئے مجھے گھبراہٹ سی ہو رہی تھی، جیسے کبھی امتحان کے ہال میں داخل ہونے سے پہلے ہوا کرتی تھی۔ مجھے ویسے ہی نئے آدمیوں سے ملتے گھبراہٹ ہوا کرتی تھی۔ لیکن یہاں تو وہ "نیا آدمی" منٹو تھا جس سے میں پہلی بار ملنے جا رہی تھی۔ میری گھبراہٹ وحشت کی حدوں کو چھونے لگی۔ میں نے شاہد سے کہا "چلو واپس چلیں شاید منٹو گھر پر نہ ہو؟" مگر شاہد نے میری امیدوں پر پانی پھیر دیا۔

"وہ شام کو گھر ہی پر رہتا ہے۔ کیونکہ وہ شام کو روز پیتا ہے۔"

یہ لیجئے مرے پر سو دُرّے ایک تو منٹو اور وہ بھی پیتا ہوا منٹو۔ مگر میں نے جی کڑا کر لیا۔ ایسا بھی کیا، مجھے کھا تو نہیں جائے گا۔ بہت سے تو جو اس کی زبان کی نوک پر ڈنک ہے۔ میں کُلبلا تو ہوں نہیں جو پھونک ماری تو بیٹھ جاؤں گی۔ چرچراتی گرد آلود سیڑھیاں طے کر کے ہم دوسری منزل پر پہنچے۔ فلیٹ کا دروازہ نیم وا تھا۔ ڈرائنگ روم نما کمرے میں ایک کونے میں صوفہ سیٹ پڑا تھا۔ دوسری طرف ایک بڑا سا سفید اور صاف پلنگ پڑا تھا۔ کھڑکی سے ملی ہوئی ایک لدی پھندی بڑی سی میز کے سامنے ایک بڑی سی کرسی میں ایک باریک مکوڑے کی شکل کا انسان اکڑوں بیٹھا ہوا تھا۔

"آئیے آئیے!" بڑی خندہ پیشانی سے منٹو کھڑا ہو گیا۔ منٹو ہمیشہ کرسی پر اکڑوں بیٹھا کرتا تھا اور بہت مختصر نظر آتا تھا لیکن جب کھڑا ہوتا تھا تو کھنچ کر اس کا قد خاصا لمبا نکل آتا تھا اور بعض وقت جب منٹو یوں رینگ کر کھڑا ہوتا تھا تو بڑا زہریلا معلوم ہوتا تھا۔ اس کے جسم پر کھدر کا کرتا پاجامہ اور جواہر کٹ صدری تھی۔

"ارے میں سمجھتا تھا آپ نہایت کالی دُبلی سُوکھی مریل سی ہوں گی۔" اس نے دانت نکال کر ہنستے ہوئے کہا۔

"اور میں سمجھتی تھی آپ نہایت دبنگ قسم کے گھیر گھار ڈٹتے ہوئے پنجابی ہوں گے۔" میں نے سوچا رسید دیتے چلو کہیں یہ [illegible] ہم نہ ہا بیٹھے پر لے لے۔

اور دوسرے لمحہ ہم دونوں پوری تن دہی سے جُٹ کر بحث کرنے لگے کہ جیسے اتنے عرصے ایک دوسرے سے ناواقف رہ کر ہم نے بڑا گھاٹا اٹھایا ہو اور اسے پورا کرنا ہو۔ دو تین بار بات اُلجھ گئی لیکن ذرا سا تکلف باقی تھا لہٰذا دوسری ملاقات کے لیے اٹھا رکھی گئی۔ گھنٹے ہمارے جبڑے مشینوں کی طرح مختلف موضوعات پر چلتے کترتے رہے اور میں نے جلد ہی معلوم کیا کہ میری طرح منٹو بھی بات کاٹنے کا عادی ہے۔ پوری بات سُننے سے پہلے ہی بول اٹھتا ہے اور جو رہا سہا تکلف تھا وہ بھی غائب ہو گیا۔ باتوں نے بحث اور بحث نے باقاعدہ نوک جھونک کی صورت اختیار کر لی اور صرف چند گھنٹوں کی جان پہچان کے بل بوتے پر ہم نے ایک دوسرے کو نہایت ادبی قسم کے لفظوں

ہیں احمق، جھکی، اور کج بحث کہہ ڈالا۔

گھمسان کے بیچ میں میں نے ایک بار کنارے ہو کر غور سے دیکھا۔ موٹے موٹے شیشوں کے پیچھے لپکتی ہوئی بڑی بڑی سیاہ پتلیوں والی آنکھیں جنھیں دیکھ کر مجھے بے ساختہ مور کے پر یاد آ گئے۔ مور کے پر اور آنکھوں کا کیا جوڑ؟ یہ مجھے کبھی نہ معلوم ہو سکا۔ مگر جب بھی میں نے ان آنکھوں کو دیکھا مجھے مور کے پر یاد آ گئے۔ شاید رعونت اور گستاخی کے ساتھ ساتھ ان میں بے ساختہ شگفتگی مجھے مور کے پروں کی یاد دلاتی تھی۔ ان آنکھوں کو دیکھ کر میرا دل دھک سے رہ گیا۔ انھیں تو میں نے کہیں دیکھا ہے۔ بہت قریب سے دیکھا ہے۔ قہقہہ لگاتے، سنجیدگی سے مسکراتے، طنز کے تیر برساتے اور پھر نزع کے عالم میں پتھراتے۔ وہی نازک نازک ہاتھ پیر، سر پر گھونگرالے بال، پچکے زرد زرد گال اور کچھ بے تکے سے دانت۔ پٹ پٹاتے اچانک منٹو کو جھٹکا لگا اور وہ کھانسنے لگا۔ میرا ماتھا ٹھنکا۔ یہ کھانسی تو جانی پہچانی سی تھی۔ اسے تو میں نے بچپن سے سُنا تھا۔

مجھے کوفت ہونے لگی نہ جانے کس بات پر میں نے کہا:۔

”یہ بالکل غلط“ اور ہم باقاعدہ لڑ پڑے۔

”آپ کج بحثی کر رہے ہیں۔“

”حماقت ہے یہ۔“

”دھاندلی ہے عصمت بہن!“

”آپ مجھے بہن کیوں کہہ رہے ہیں؟“ میں نے چڑ کر کہا۔

”بس یونہی۔ عموماً میں عورتوں کو بہن کم کہتا ہوں۔ میں اپنی بہن کو بھی بہن نہیں کہتا۔“

”تو پھر مجھے چڑانے کو کہہ رہے ہیں؟“

”نہیں تو وہ کیسے جانا آپ نے؟“

”اس لیے کہ میرے بھائی مجھے ہمیشہ جلاتے چڑاتے اور مارتے پیٹتے رہے یا پکڑ کر پٹواتے رہے۔“ منٹو زور سے ہنسا۔

”تب تو میں ضرور آپ کو بہن ہی کہوں گا۔“

”تو اتنا یاد رکھیے کہ میرے بارے میں میرے بھائیوں کے خیالات بھی کچھ خوشگوار نہیں ہیں۔ یہ آپ کو کھانسی ہے اس کا علاج کیوں نہیں کرتے؟“

”علاج؟ ڈاکٹر گدھے ہوتے ہیں۔ تین سال ہوئے ڈاکٹروں نے کہا تھا سال بھر میں مر جاؤ گے تمھیں ٹی۔ بی ہے۔ صاف ظاہر ہے کہ میں نے مر کر ان کی پیشین گوئی کو سچا ثابت نہ ہونے دیا اور اب تو بس میں ڈاکٹروں کو احمق سمجھتا ہوں۔ ان سے تو مسمریزم اور جادو کرنے والے زیادہ عقلمند ہوتے ہیں۔“

”یہی آپ سے پہلے ایک بزرگ فرمایا کرتے تھے۔“

”کون بزرگ؟“

”میرے بھائی عظیم بیگ، نو من مٹی کے نیچے آرام فرما رہے ہیں۔“

تھوڑی دیر ہم عظیم بیگ کے فن پر بحث کرتے رہے۔ آئے تھے صرف ملاقات کرنے لیکن باتوں میں رات کے گیارہ بج گئے۔

تا بعد جو عادی بھوکوں الگ تھلگ بیٹھے دیکھ رہے تھے بھوک سے تنگ آ چکے تھے۔ ملازم پہنچتے پہنچتے ایک بج جائے گا لہٰذا کھانا کھا ہی
سیا جائے۔ منٹو نے خود سے الماری سے پلیٹیں اور چمچے نکالنے کو کہا اور خود ہوٹل سے روٹی لینے چلا گیا۔

"ذرا اس برنی سے اچار نکال لیجئے۔" منٹو نے تیزی سے میز پر کھانا لگایا اور کرسی پر آلتی پالتی مار کر بیٹھ گیا۔ وہی میز جو دم بھر پہلے
... کارگزاریوں کا میدان بنی ہوئی تھی ایک دم کھانے کی میز کی خدمات انجام دینے لگی اور بغیر کسی سے "پہلے آپ" کہے ہم لوگوں نے کھانا
شروع کر دیا جیسے برسوں سے اسی طرح کھانے کے عادی ہوں۔

کھانے کے بیچ میں گرما گرم مباحثہ چلتا رہا۔ گھوم پھر کر منٹو "لحاف" کے بخیے ادھیڑنے لگا جو ان دنوں میری دکھتی رگ بنا ہوا تھا
... بہت ٹالنا چاہا مگر وہ ڈھٹائی سے اڑا رہا اور اس کا ایک ایک تار گھسیٹ ڈالا۔ اسے بڑا دھکا لگا یہ سن کر کہ مجھے "لحاف" لکھنے
... افسوس ہے۔ خوب جلی کٹی سنا ڈالیں اور مجھے نہایت بزدل اور کم نظر کہہ ڈالا۔ میں "لحاف" کو اپنا شاہکار ماننے پر تیار نہیں تھی اور
... بھی تھا۔ تھوڑی ہی دیر میں "لحاف" سے بھی بڑھ چڑھ کے ہم نے بحث کر ڈالی نہایت کھل کر اور مجھے تعجب ہوا کہ منٹو گندی
... بیہودہ سے بیہودہ بات دھڑلے اس معقولیت اور رکھ رکھاؤ سے کہہ جاتا ہے کہ ذرا جھجک محسوس نہیں ہوتی۔ یا وہ مہلت دیتا ہی نہیں۔
اس کی باتوں پر ہنسی آ جاتی ہے گھن یا غصہ نہیں آتا۔

چلتے وقت اس نے پھر صفیہ کا ذکر کیا۔ اتنی دیر ہم بیٹھے رہے اور منٹو کو صفیہ کی یاد نے کئی بار ستایا۔

"صفیہ بہت اچھی لڑکی ہے۔"

"صفیہ بہت عمدہ سالن پکاتی ہے۔"

"آپ اس سے مل کر بہت خوش ہوں گی۔"

"بہت یاد آ رہی ہے تو اسے بلا کیوں نہیں لیتے۔" میں نے کہا۔

"ارے.. ... کیا سمجھتی ہو اس کے بغیر سو نہیں سکتا۔" وہ اپنی اصلیت پر اترنے لگا۔

"نیند تو سولی پر بھی آ جاتی ہے۔" میں نے بات ٹالی اور وہ ہنس پڑا۔

"آپ کو صفیہ سے بہت محبت ہے؟" میں نے رازداری کے انداز میں پوچھا۔

"محبت!" وہ چیخ پڑا جیسے میں نے اسے گالی دی ہو۔ "مجھے اس سے قطعی محبت نہیں۔" اس نے کڑوا منہ بنا کر بڑی بڑی
... بلائیں کھائیں۔ "میں محبت کا قائل نہیں۔"

"ارے آپ نے کبھی کسی سے محبت ہی نہیں کی؟" میں نے مصنوعی حیرت سے کہا۔

"نہیں۔"

"اور آپ کے کبھی گلسوئے بھی نکلے — خسرہ بھی نہیں ہوئی مگر کالی کھانسی تو ضرور رہی ہوگی۔" وہ ہنس پڑا۔

"محبت سے آپ کا مطلب کیا ہے۔ محبت تو ایک بڑی لمبی چوڑی چیز ہے۔ محبت ماں سے بھی ہوتی ہے بہن اور بیٹی سے بھی
... بیوی سے بھی محبت ہوتی ہے چپلوں اور بوٹ جوتے سے بھی محبت ہوتی ہے۔ میرے ایک دوست کو اپنی کتیا سے محبت ہے،
... مجھے اپنے بیٹے سے محبت تھی۔" وہ بیٹے کے خیال پر اچک کر کرسی پر اونچا ہو گیا۔ خدا کی قسم اتنا سا پیروں چلتا تھا۔ بڑا شریر تھا، گھٹنوں

"اس کی شرارت اب دُم کٹی گلہری بن کر رہ گئی تھی۔" (سجدہ)

---

"نئے سال کی آمد پر وہ خوش تھا ــــ جس طرح اکھاڑے میں کوئی نامور پہلوان اپنے
نئے مدِ مقابل کی طرف خم ٹھونک کر بڑھتا ہے۔" (نیا سال)

---

[illegible] تشبیہیں پڑھنے والے کے تصور اور تخیل کو زندگی کی ایک لہر دے کر اسے ایک ایسی تصویر بنانے میں مدد دیتی ہیں جس [illegible] نقش واضح ہے۔ منٹو کی تشبیہوں کا یہ امتیاز ہے کہ ان میں سے کوئی زندگی کی تڑپ اور تیزی سے خالی نہیں۔ ہر تشبیہ کے [illegible] واضح تصویر چھپی ہوئی ہے جسے منٹو کی فنی چابک دستی اس طرح برمحل استعمال کرتی ہے کہ پڑھنے والا اس تصویر کا پورا تاثر [illegible] ذہنی اور جذباتی نتائج اخذ کرتا ہے جو افسانہ نگار کے ذہن میں ہیں۔ منٹو کا اسلوبِ اظہار جس میں الفاظ، فقروں اور تشبیہوں [illegible] نسبت ہے۔ مکمل تاثر کی تخلیق کو اپنا نصب العین بناتا ہے اور شاید بہت کم موقعے ایسے ہیں جن پر اسے اپنا فنی مقصود حاصل کرنے [illegible] کامیابی حاصل نہ ہوئی ہو۔ اس کی اس کامیابی میں تشبیہوں کے علاوہ ایک اور خاص چیز کو بھی دخل ہے ــــ اور وہ ہے تکرار۔

[illegible] مشرقی اسلوبِ اظہار کی ایک ایسی خصوصیت ہے جسے نثر سے زیادہ نظم میں برتا گیا ہے لیکن اُردو اور فارسی میں عموماً تکرار [illegible] صنعت کے طور پر استعمال کیا گیا ہے۔ اس لفظی صنعت سے لکھنے والوں نے عموماً صوتی ترنم اور تاثر انگیزی کا کام لیا ہے۔ گو [illegible] صوتی ترنم و تاثر کے علاوہ جذباتی کیفیات کے اظہار کا وسیلہ بھی بنتا ہے۔ نثر میں مغربی اسالیب کے اثر سے لفظوں [illegible] تکرار خاصی عام ہو گئی ہے۔ چنانچہ ہمارے افسانہ نگاروں کے یہاں جابجا اس کی مثالیں ملتی ہیں لیکن کسی افسانہ نگار نے [illegible] وسیلہ کو اپنے فن میں اس طرح شامل نہیں کیا جیسے منٹو نے۔ منٹو کے مشہور افسانوں میں سے "خوشیا"، "نعرہ"، "بلاؤز"، "ہتک"، "نیا قانون" [illegible] افسانوں میں تکرار کا ہاتھ اور بعض اس فن کے بڑے کامیاب مظہر ہیں۔

[illegible] افسانوں پر نظر ڈال کر دیکھئے کہ اس تکرار سے منٹو نے کیا کیا کام لیے ہیں۔

"نعرہ" میں کیشو لال اپنے سیٹھ کے ساتویں منزل والے بالاخانے سے نیچے اُترا تو افسانہ نگار کے لفظوں میں :-

"اسے یوں محسوس ہوا کہ اس سنگین عمارت کی ساتوں منزلیں اس کے کاندھوں پر
دھر دی گئی ہیں۔"

[illegible] مہینے کا کرایہ ادا نہ کرنے کی سزا میں سیٹھ نے اسے دو گالیاں دی تھیں اور وہ گالیاں اس کے پورے وجود میں سمائی جا رہی [illegible] گالیوں سے کیشو لال کے دل پر جو کچھ بیت رہی ہے اس کے اظہار کا بہترین ذریعہ منٹو نے تکرار کو بنایا ہے۔ یہ گالیاں اس [illegible] اور جذبات بلکہ اس کے وجود پر کس طرح چھائی ہوئی ہیں اس کی تفصیل منٹو کی زبانی سنئے :-

"...... مالک مکان نے غصے میں آ کر اسے گالی دی ــــ گالی.... یوں سمجھئے
کہ کانوں کے راستے پگھلا ہوا سیسہ شائیں شائیں کرتا اس کے دل میں اتر گیا اور
[illegible]

"اس کے جی میں آئی کہ اس گالی کو جسے وہ بڑی حد تک نگل چکا تھا، سیٹھ کے بھربھرے چہرے پر تھوک دے مگر وہ اس خیال سے باز آ گیا کہ اس کا غرور تو باہر فٹ پاتھ پر پڑا ہے......"

---

"سیٹھ نے اسے پھر گالی دی۔ اتنی ہی موٹی جتنی اس کی چربی بھری گردن تھی — اور اسے یوں لگا کہ کسی نے اوپر سے اس پر کوڑا کرکٹ پھینک دیا ہے......"

---

"ایک نہیں دو گالیاں — بار بار یہ دو گالیاں جو سیٹھ نے بالکل پان کی پیک کے مانند اپنے منہ سے اُگل دی تھیں اس کے کانوں کے پاس زہریلی بھڑوں کی طرح بھنبھنانا شروع کر دیتی تھیں اور وہ سخت بے چین ہو جاتا تھا۔"

---

"چلتے چلتے ایک لنگڑے کتے سے اس کی ٹکر ہوئی۔ کتے نے اس خیال سے کہ شاید اس کا زخمی پیر کچل دیا گیا ہے 'چاؤں' کیا اور پرے ہٹ گیا اور وہ سمجھا کہ سیٹھ نے اسے پھر گالی دی ہے...... گالی...... گالی ٹھیک اسی طرح اس سے اُلجھ کر رہ گئی تھی جیسے جھڑبیری کے کانٹوں میں کوئی کپڑا۔ وہ جتنی کوشش اپنے آپ کو چھڑانے کی کرتا تھا اتنی ہی زیادہ زخمی ہوتی جا رہی تھی۔"

---

"سیٹھ نے ایک گالی دی اور وہ کچھ نہ بولا — دوسری گالی دی تو بھی وہ خاموش رہا جیسے وہ مٹی کا پتلا ہو — پر مٹی کا پتلا کیسے ہوا؟ اس نے ان دو گالیوں کو سیٹھ کے تھوک بھرے منہ سے نکلتے دیکھا جیسے دو بڑے بڑے چوہے موریوں سے باہر نکلے ہوں۔"

---

"جب اس کے سامنے ایک موٹر نے اپنے ماتھے کی بتیاں روشن کیں تو اسے ایسا معلوم ہوا کہ وہ دو گالیاں پگھل کر اس کی آنکھوں میں دھنس گئی ہیں۔"

---

"گالیاں — گالیاں — کہاں تھیں وہ دو گالیاں؟ اس کے جی میں آئی کہ اپنے سینے کے اندر ہاتھ ڈال کر وہ ان دو پتھروں کو جو کسی حیلے گلتے ہی نہ تھے باہر نکال لے اور

بھی اس کے سامنے آئے اس کے سر پر دے مارے۔"

---

"اس کا دماغ آگ کا ایک چکر سا بن گیا۔ اس چکر میں اس نے سارے پرانے اور
نئے خیال ایک ہار کی صورت میں گندھ گئے ——— دو مہینے کا کرایہ۔ اس کا پنسر کی بلڈنگ
میں درخواست لے کر جانا ——— سات منزلوں کے ایک سو بارہ زینے۔ سیٹھ کی بھدی
آواز۔ اس کے سر پر مسکراتا ہوا بجلی کا لیمپ اور ...... یہ موٹی گالی ... پھر دوسری
...... اور اس کی خاموشی ...... یہاں پہنچ کر آگ کے اس چکر میں تڑتڑ گولیاں سی نکلنا
شروع ہو جاتیں اور اسے ایسا محسوس ہوتا کہ اس کا سینہ چھلنی ہو گیا۔

---

"نعرہ" میں گالیوں والے واقعہ کی تکرار سے منٹو نے آہستہ آہستہ کیشو لال کے ذہنی اور جذباتی ہیجان کو واضح کرنے میں مدد لی ہے اور اس تکرار اور بڑھتے ہوئے ہیجان میں مکمل ہم آہنگی پیدا کر کے اس انجام کے لیے نفسیاتی و ذہنی جواز پیدا کیا ہے جس میں کیشو لال کے دل کا سارا درد اور اس کی شخصیت کا سارا کرب و اضطراب سمٹ کر وہ نعرہ بن گیا جس سے کیشو لال کے دل کو ضرور تسکین مل گئی لیکن سننے والوں نے صرف یہ تبصرہ کیا کہ "پگلا ہے" ——— منٹو اپنے فن میں افسانہ کی تمہید، اس کی اٹھان، اس کے نقطۂ عروج اور اس کے انجام کو جو اہمیت دیتے ہیں اور ان مختلف مراحل کے درمیان پورے خلوص اور انہماک سے ربط اور تسلسل کا جو التزام کرتے ہیں وہ "نعرہ" میں گالیوں کے ذکر کی تکرار سے پورا ہوا ہے۔ تکرار ہی نے اس افسانے میں ایک خاص کردار کی ذہنی کیفیت کے اضطراب کی مصوری کی ہے۔ تکرار ہی نے افسانہ کو آہستہ آہستہ اٹھان کی طرف لے جا کر ایک سوچے سمجھے انجام تک پہنچایا ہے اور تکرار ہی نے اس تاثر کی تکمیل کی ہے جو قاری کے نقطۂ نظر سے اس کا مقصود ہے۔

---

"بلاؤز" شباب کی نازک اور جاں گداز منزل میں قدم رکھنے والے مومن کی اس جنسی بیداری کی کہانی ہے جس کے معنی اسے خود بھی اچھی طرح معلوم نہیں۔ اس نازک نفسیاتی موضوع کی کہانی منٹو نے چند تاثرات اور تصورات کو ایک ہی لڑی میں پرو کر تصورات کی ...ر کی زبانی سنائی ہے۔ اس کی ابتدا یوں ہوتی ہے کہ ایک دن مومن کو:

"شکیلہ کی سفید بغل میں کالے کالے بالوں کا ایک گچھا نظر آ گیا ...... یہ گچھا اسے بہت
بھلا معلوم ہوا۔ ایک سنسنی سی اس کے سارے بدن میں دوڑ گئی۔ ایک عجیب و غریب
خواہش اس کے دل میں پیدا ہوئی کہ یہ کالے کالے بال اس کی مونچھیں بن جائیں۔"

مومن کے دل میں اس کے بعد دھندلے دھندلے خیال پیدا ہوتے رہے لیکن وہ ان کا مطلب سمجھنے سے قاصر رہا اور آخر ایک دن جب اس نے اپنا ٹرنک کھول کر اپنے عید کے لیے بنے ہوئے نئے کپڑوں پر نظر ڈالی تو ......

"رومی ٹوپی کا خیال آتے ہی اس کے سامنے اس کا پھندنا آ گیا اور پھندنا فوراً ہی ان

کالے کالے بالوں کے گچھے میں تبدیل ہو گیا جو اس نے شکیلہ کی بغل میں دیکھا تھا۔"

———

اور پھر کمرہ صاف کرتے ہوئے اس نے ساٹن کی چمکیلی کترنیں اپنی جیب میں رکھ لیں اور اگلے دن یوں ہی الگ بیٹھ کر ان کے دھاگے الگ کرنے شروع کر دیے . . . . . . .

"حتیٰ کہ دھاگے کے چھوٹے بڑے ٹکڑوں کا ایک گچھا سا بن گیا۔ اس کو ہاتھ میں لے کر وہ دباتا رہا مسلتا رہا ——— لیکن اس کے تصور میں شکیلہ کی وہی بغل تھی جس میں اس نے کالے کالے بالوں کا ایک چھوٹا سا گچھا دیکھا تھا . . . . "

——— ———

اس کے بعد وہ جب بھی اندر آ کر بلاؤز کو دیکھتا تو . . . . . .

". . . اس کا خیال فوراً ان بالوں کی طرف دوڑ جاتا جو اس نے شکیلہ کی بغل میں دیکھے تھے۔"

اور بالآخر ایک رات کو . . . . .

". . . . . جب وہ سویا تو اس نے کئی اوٹ پٹانگ خواب دیکھے — ڈپٹی صاحب نے پتھر کے کوئلوں کا ایک بڑا ڈھیر اس سے کوٹنے کو کہا۔ جب اس نے ایک کوئلہ اٹھایا اور اس پر ہتھوڑے کی ضرب لگائی تو وہ نرم نرم بالوں کا ایک گچھا بن گیا ——— یہ کالی کھانڈ کے مہین مہین تار تھے جن کا گولا بنا ہوا تھا ——— پھر یہ گولے کالے رنگ کے غبارے بن کر ہوا میں اڑنے شروع ہوئے ——— بہت اوپر جا کر یہ پھٹنے لگے۔ پھر آندھی آ گئی اور مومن کی روئی کی کا پھندنا کہیں غائب ہو گیا ——— پھندنے کی تلاش میں نکلا۔ دیکھی اور ان دیکھی جگہوں پر گھومتا رہا ——— ایک کالی ساٹن کے بلاؤز پر اس کا ہاتھ پڑا۔ کچھ دیر تک وہ کسی دھڑکتی ہوئی چیز پر اپنا ہاتھ پھیرتا رہا۔ پھر دفعتاً ہڑبڑا کے اٹھ بیٹھا۔ تھوڑی دیر تک وہ کچھ نہ سمجھ سکا کہ کیا ہو گیا ہے۔"

اس نفسیاتی افسانے کی فنی ترتیب، اس کے اٹھان، اس کے ارتقاء، اس کے منتہا اور اس کے انجام اور پھر سب کے باہمی ربط اور توازن میں منٹو نے ایک خاص تصور کی تکرار کو فن کی بنیاد بنایا ہے۔ افسانے کے مرکزی کردار نے ذہنی کشمکش کے جو مراحل طے کیے ہیں ان کے اظہار کے اور طریقے بھی ہو سکتے تھے لیکن منٹو کے اس افسانے کو پڑھ کر یوں محسوس ہوتا ہے کہ افسانہ نگار نے تصورات کی جس تکرار کو ایک خاص تاثر پیدا کرنے کا فنی وسیلہ بنایا ہے وہی وسیلہ اس مقصد کے حصول کا بہترین ذریعہ ہو سکتا تھا فنکار کی حیثیت سے منٹو نے اپنے لیے یہ امتیاز مخصوص کیا ہے کہ جب کسی خاص محل پر وہ کسی فنی اسلوب سے کوئی تاثر پیدا کرنے کی کوشش کرتے ہیں تو وہی فنی اسلوب اس محل کا بہترین اسلوب معلوم ہوتا ہے۔ "نعرہ" اور "بلاؤز" کی مثالوں سے منٹو کے فن میں تکرار کی جس اہمیت کی وضاحت ہوتی ہے وہی ایک نئے اسلوب سے "ہتک"، "خوشیا"، "الو کا پٹھا" اور "قبض" جیسے افسانوں

...تمام معانی دکھائی دیتی ہے۔

منٹو نے تکرار کی طرح تضاد کو بھی اپنے تاثرات کے اظہار کا ایک وسیلہ بنایا ہے اور اسے طرح طرح سے اپنے ... میں برتا ہے ——— ہماری سیاسی، معاشرتی اور اخلاقی زندگی میں قدروں کا جو حیرت انگیز تضاد ہے اسے منٹو نے ہمیشہ بڑے ... رفت بینی کی نظر سے دیکھا اور اپنے افسانوں کے ذریعہ اس تضاد کو نمایاں کرنے کی کوشش کی ہے۔ سماج کے مختلف ... اونچ نیچ اور معاشرتی اور معاشی کشمکش، زندگی کے متعلق مختلف افراد کے خیالات اور نظریات میں اختلاف اور ضد ... کی زندگی کے ظاہر اور باطن میں بدیہی فرق اس تضاد کی بعض نمایاں شکلیں ہیں۔ منٹو نے اس تضاد کو اور اس کے علاوہ زندگی کے ... میں ظاہر ہونے والے ہر ایسے تضاد کو جو انسان کو فریب میں مبتلا کرتا اور اس کے سکون و مسرت کی بربادی کا باعث ... ایسے اسلوب سے واضح جس میں لفظ، فقرے اور افسانے کے مختلف اجزاء مل جل کر ایک خدمت انجام دیتے ہیں ... کیا ہے۔

تضاد کی یہ مختلف صورتیں کس کس شکل میں ان کے افسانوں میں نمایاں ہوتی ہیں اس کی چند مثالیں ملاحظہ کیجئے۔

پہلا اقتباس "نعرہ" کا ہے جس میں کیشو لال کے جذبات کی مصوری میں تصورات کے اس تضاد سے مدد لی گئی ہے ... اور تشریح کا پیدا کیا ہوا ہے:۔

"اس گھر کا اندھا لیمپ کئی بار بجلی کے اس بلب سے ٹکرایا جو مالک مکان کے سنگے سر کے اوپر مسکرا رہا تھا کئی بار اس کے پیوند لگے کپڑے ان کھونٹیوں پر ٹنگ کر پھر اس کے بدن سے چمٹ گئے جو دیواروں میں گڑی چمک رہی تھیں۔"

اسی طبقاتی تضاد کی ایک شکل "بلاؤز" میں اس طرح دکھائی دیتی ہے:۔

"... نوکروں کے متعلق کون غور کرتا ہے؟ بچپن سے لے کر بڑھاپے تک وہ تمام منزلیں پیدل طے کر جاتے ہیں اور آس پاس کے آدمیوں کو خبر تک نہیں ہوتی۔"

دو کردار ایک ہی صورت حال کو اپنے اپنے جذبات اور تصورات کی روشنی میں کس کس رنگ میں دیکھتے ہیں؟ اس کا اظہار ... میں گو بھگسا دھو اور سوگندی کے جذبات کو واقعات کی شکل دے کر کیا گیا ہے۔ ان کئی تصویروں میں سے ایک یہ ہے:۔

"ایک ہاتھ سے سوگندی نے پگڑی والے کی تصویر اتاری اور دوسرا ہاتھ اس فریم کی طرف بڑھایا جس میں مادھو کا فوٹو جڑا تھا۔ مادھو اپنی جگہ سمٹ گیا جیسے ہاتھ اس کی طرف بڑھ رہا ہے۔ ایک سیکنڈ میں فریم کیل سمیت سوگندی کے ہاتھ میں تھا۔
زور کا قہقہہ لگا کر اس نے "اونہہ" کی اور دونوں فریم ایک ساتھ کھڑکی میں سے باہر پھینک دیے۔ دو منزلوں سے جب فریم زمین پر گرے اور کانچ ٹوٹنے کی آواز آئی تو مادھو کو ایسا معلوم ہوا کہ اس کے اندر کوئی چیز ٹوٹ گئی ہے بڑی مشکل سے اس نے ہنس کر اتنا کہا "اچھا کیا ——— مجھے بھی یہ فوٹو پسند نہیں تھا۔"

آخری جملہ میں مادھو نے جو کچھ کہا ہے وہ اس کے دل کی بات نہیں۔ اس مجبوری اور بے بسی نے ایک پُر فریب جھوٹ کی شکل اختیار کی ہے ——— اس مجبوری اور بے بسی اور ظاہر و باطن کے تضاد کی ایک اور تصویر دیکھیے :۔

. . . . مادھو ڈر گیا۔ وہ گری ہوئی ٹوپی اٹھانے کے لیے جھکا تو سوگندھی کی گرج
سنائی دی "خبردار ——— پڑی رہنے دے وہیں ——— تو جا تیرے گھر پہنچتے ہی میں
اس کو منی آرڈر کر دوں گا"

سوگندھی کے اس تلخ جذبے سے جملے میں کئی تضاد ایک جگہ آ کر جمع ہو گئے ہیں ——— ایک تضاد تو وہ ہے جو سوگندھی کے ان جذبات کی شکل میں ظاہر ہوا ہے جن میں حالات نے ایک نمایاں تغیر اور انقلاب پیدا کیا ہے۔ دوسرا تضاد اس طرز بیان کا ہے جس میں سوگندھی کا ایک ایک لفظ ڈوبا ہوا ہے تیسرا تضاد الفاظ کے اس مفہوم سے ظاہر ہے جو گزرے ہوئے واقعات اور موجودہ صورت حال میں تصادم بن کر رونما ہوا ہے۔

ہتک کا خاتمہ جذباتی کشمکش کے اس تضاد کی ایک نفسیاتی اور فن کارانہ تصویر ہے :۔

"بہت دیر تک وہ بید کی کرسی پر بیٹھی رہی۔ سوچ بچار کے بعد بھی جب اس کو اپنا دل
پرچانے کا کوئی طریقہ نہ ملا تو اس نے اپنے خارش زدہ کتے کو گود میں اٹھایا اور ساگوان
کے چوڑے پلنگ پر اسے پہلو میں لٹا کر سو گئی"

معاشرتی، جذباتی اور نفسیاتی کیفیتوں کے تضاد کو ظاہر کرنے پر منٹو کو جو قدرت حاصل ہے اس کے علاوہ ان کے فن میں یہ تضاد بعض دوسری لفظی اور معنوی صورتوں میں بھی رونما ہوتا ہے۔ ان کے فن کے دوسرے پہلوؤں کی وضاحت کے لیے اب تک جو بہت سی مثالیں پیش کی گئیں ان میں جگہ جگہ اس کے مختلف رنگ جھلکتے دکھائی دیتے ہیں ——— مثلاً نعرہ کے پورے افسانے میں آغاز اور انجام کا تضاد، دو طبقوں کی زندگی کے انداز کا تضاد اور دو آدمیوں کے ایک ہی بات کو دو متضاد رنگوں میں دیکھنے کا تضاد پوری طرح نمایاں ہے اور اس ذکر کو ختم کرتے وقت محبت کے سلسلہ میں منٹو کی کہی ہوئی وہ بات اب بھی میرے ذہن میں تازہ ہے کہ حضرت آدم سے ماسٹر نثار تک ہر انسان نے محبت کی ہے۔

منٹو کے فن کی وہ ساری خصوصیتیں جن کا تعلق ایک طرف تو فن کے ان مطالبات سے ہے جنھیں ہم تکنیک کے مبادیات اور اس کے لوازم کہہ سکتے ہیں اور دوسری طرف زبان و بیان اور اظہار و ابلاغ کے ان وسائل سے ہے جن کی بدولت افسانہ نگار کا خیال اس کے تاثرات و تصورات دوسروں کے ذہن اور قلب میں جگہ کرتے ہیں لیکن افسانہ نگار زندگی کے متعلق جو کچھ کہتا ہے وہ صحیح مشاہدہ کی مدد سے اور کسی خاص تجربہ کی تفصیلات میں سے اپنے کام کی جزئیات منتخب کر کے۔ تفصیلات کا مکمل مشاہدہ اور کسی خاص مرکز کی ضروریات کے مطابق ان میں سے موزوں جزئیات کا انتخاب، یہ افسانہ نگاری کے فن کے بڑے ضروری مطالبات ہیں۔ ہمارے اکثر اچھے افسانہ نگار ان مطالبات سے کامیابی کے ساتھ عہدہ برآ ہوتے ہیں ——— فرق صرف یہ ہے کہ ہر ایک نے اپنی مخصوص شخصیت اور منفرد انداز فکر کی بنا پر جزئیات نگاری کا ایک نیا انداز قائم کیا ہے چنانچہ اس خاص نقطۂ نظر سے منٹو کا ایک اپنا رنگ ہے جو کسی دوسرے کے رنگ سے نہیں ملتا۔ منٹو نے ہمیشہ کسی واقعہ یا کردار کے تاثرات و نقوش کی وضاحت کے لیے ایسی جزئیات

اہمیت دی ہے جنھیں دوسرے عموماً غیر اہم سمجھ کر نظر انداز کر دیتے ہیں۔ جس طرح بیان و اظہارِ خیال کے معاملے میں اور اپنے تصورات کی وضاحت کے لیے تشبیہوں کا استعمال کرتے وقت غیر اہم کو اہم اور غیر ضروری کو ضروری اور معمولی کو غیر معمولی پر ترجیح دے کر تاثر کی شدت اور گہرائی پیدا کرتے ہیں اسی طرح جزئیات کے انتخاب کے سلسلے میں بھی انھوں نے بظاہر غیر اہم اور معمولی پہلو کو اہم اور غیر معمولی پہلوؤں پر ترجیح دی ہے اور اپنی تصویر کو خواہ وہ واقعہ کی ہو یا کردار کی انھیں معمولی رنگوں سے شوخ اور تیکھا بنایا ہے۔ اس اجمال کی تفصیل چند مثالوں میں دیکھیے :۔

"مارواڑیوں کو ان کے ٹھکانے پہنچا کر اس نے انار کلی میں دینو حلوائی کی دوکان پر آدھ سیر دہی کی لسی پی کر ایک بڑی ڈکار لی اور مونچھوں کو منہ میں دبا کر ان کو چوستے ہوئے ایسے ہی بلند آواز میں کہا "ہت تیری ایسی کی تیسی۔"

یہ استاد منگو ہیں 'نیا قانون' میں —— اسی افسانے میں انہی کی دو تصویریں اور ملاحظہ ہوں :۔

"چھاؤنی پہنچ کر منگو نے سواری کو اس کی منزلِ مقصود پر اتار دیا اور جیب سے سگریٹ نکال کر بائیں ہاتھ کی آخری دو انگلیوں میں دبا کر سلگایا اور اگلی نشست کے گدے پر بیٹھ گیا۔"

---

گھوڑے کی باگیں کھینچ کر اس نے تانگہ ٹھہرایا اور پچھلی نشست پر بیٹھے بیٹھے گورے سے پوچھا :۔

"صاحب بہادر! کہاں جانا مانگتا ہے؟"

اس سوال میں بلا کا طنزیہ انداز تھا۔ صاحب بہادر کہتے وقت اس کا اوپر کا مونچھوں بھرا ہونٹ نیچے کی طرف کھنچ گیا اور پاس ہی گال کے اس طرف جو مدھم سی لکیر ناک کے نتھنے سے ٹھوڑی کے بالائی حصے تک چلی آ رہی تھی ایک لرزش کے ساتھ گہری ہو گئی۔"

---

انہی چھوٹی چھوٹی جزئیات سے ہمیں استاد منگو کو پوری طرح پہچاننے اور اس کی شخصیت کی گہرائیوں میں جذب ہونے کا موقع ملتا ہے۔ "پھاہا" میں گوپال کے پتا جی کا ذکر ایک جگہ اس طرح آیا ہے :۔

"اس کو اپنے پتا جی کی وہ ڈانٹ اچھی طرح یاد تھی ...... اس کے پتا جی لالہ پرشوتم داس تھانے دار لنگوٹ باندھے نل کی دھار کے نیچے اپنی گنجی چندیا رکھے اور بڑی توند بڑھائے مونچھوں میں سے آم کا رس چوس رہے تھے۔"

"پہچان" میں کچھ شب زندہ داروں نے جن کمروں کا جائزہ لیا تھا ان میں سے ایک کی تصویر منٹو نے یوں بنائی ہے :۔

"کونے میں ایک بہت بڑا پلنگ تھا جس کے پائے رنگین تھے۔ اس پر میلی سی چادر

بچھی ہوئی تھی تکیہ بھی پڑا تھا جس پر شربتی رنگ کے پھول کڑھے ہوئے تھے پلنگ کے سامنے والی دیوار کی کارنس پر تیل کی ایک میلی بوتل اور لکڑی کی کنگھی پڑی تھی۔ اس کے دانتوں میں سر کا میل اور کئی بال پھنسے ہوئے تھے۔ پلنگ کے نیچے ایک ٹرنک پڑا ہوا تھا جس پر ایک کالی گرگابی رکھی تھی۔"

---

"کپڑے اس کے خستہ حالت میں تھے لیکن میلے نہیں تھے۔ کوٹ کی آستینوں کے آخری حصے کثرتِ استعمال کے باعث گھس گئے تھے اور پھوسڑے نکل آئے تھے، کالر کھلا تھا اور قمیص بس ایک اور دھلائی کی مار تھی۔" (بانجھ)

---

"باورچی خانہ میں گرم مصالحہ کوٹتے وقت جب لوہے سے لوہا ٹکراتا اور دھمکوں سے چھت میں ایک گونج سی دوڑ جاتی تو موہن کے ننگے پیروں کو یہ لرزش بہت بھلی معلوم ہوتی۔"
(بلاؤز)

---

"وہ ساگوان کے لمبے اور چوڑے پلنگ پر اوندھے منہ لیٹی تھی۔ اس کی باہیں جو کاندھوں تک ننگی تھیں، پتنگ کی کانپ کی طرح پھیلی ہوئی تھیں جو اوس میں بھیگ جانے کے باعث پتلے کاغذ سے جدا ہو جائے۔ داہنے بازو کی بغل میں شکن آلود گوشت ابھرا ہوا تھا جو بار بار مونڈنے کے باعث نیلی رنگت اختیار کر گیا تھا، جیسے نچی ہوئی مرغی کی کھال کا ایک ٹکڑا وہاں رکھ دیا گیا ہے۔"
(ہتک)

---

یہ منٹو کی جزئیات نگاری کی صرف چند مثالیں ہیں اور جن کی امتیازی خصوصیت یہ ہے کہ منٹو نے کسی واقعہ کی مصوری کرتے، کسی ماحول یا فضا کا مجموعی تاثر قائم کرنے یا کسی کردار کی ظاہری ہیئت اور باطنی کیفیات بنانے کے لیے جو باتیں بیان کی ہیں ان میں کبھی چھوٹی چیز اور چھوٹی بات کو چھوٹا سمجھ کر نظر انداز نہیں کیا۔ منٹو فن کار تھا اور فن کار کے نزدیک کوئی بات اور کوئی چیز معمولی اور حقیر نہیں ہوتی ——— دوسروں کو معمولی اور حقیر نظر آنے والی چیزیں غیر معمولی تاثرات اور نتائج کی حامل بن سکتی ہیں بشرطیکہ فن کار انھیں صحیح انداز سے اور برمحل برتنے پر قادر ہو اور یہ قدرت منٹو میں بدرجۂ اتم موجود ہے۔ چھوٹی سے چھوٹی جزئیات انھیں عزیز بھی ہیں اور ان کی نظروں میں محترم بھی۔ جزئیات کی قدر پہچاننے، انھیں عزیز رکھنے اور محترم سمجھنے نے منٹو کے فن کو اکثر نگاہوں میں پسندیدہ بنایا ہے۔

منٹو کے فن کے مختلف پہلو، جن میں افسانہ کی ساخت، تشکیل اور اس کے اجزاء کے علاوہ اسلوبِ نگارش کی ساری خصوصیتیں

...ان میں بھی تشبیہیں، استعارے، کنایے، الفاظ اور فقروں کی تکرار اور ان کے استعمال میں تضاد کا صرف اس کی شخصیت، مزاج اور اندازِ نظر سے متاثر ہوتے ہیں۔ منٹو کے سوچنے کا ایک خاص انداز ہے۔ وہ زندگی اور اس کے مسائل کو مختلف اوقات میں مختلف زاویوں سے دیکھتا ہے اور جو کچھ دیکھتا اور سوچتا ہے اسے بغیر جھجک، خوف اور اندیشے کے جرأت کے ساتھ بیان کر دیتا ہے ——— ان سب باتوں میں اس کے جدت پسند مزاج اور توانا شخصیت کو بڑا دخل ہے۔

منٹو کی نظر میں گہرائی بھی ہے اور گیرائی بھی۔ سیاست، معاشرت، دین، اخلاق ——— معاشرہ اور فرد ان سب پر اس کی گہری نظر ہے۔ اس کی باریک بین اور نکتہ رس نگاہ ہر ایک کے حسن و قبح، اچھائی برائی اور عیب و ہنر کو اس طرح دیکھتی ہے کہ اجتماعی اور انفرادی زندگی کی کوئی حقیقت اس سے پوشیدہ نہیں رہتی۔ اس طرح عیب و ہنر پر پوری طرح احاطہ کر لینے کے بعد وہ ان میں سے ہر ایک کا گہری نظر سے تجزیہ کرتا ہے کہ ان میں سے کون سی چیزیں فرد اور جماعت کو دھکے دے رہی ہیں، کن سے انسانی زندگی عذاب میں مبتلا ہے اور کن سے انسانی زندگی اس سکون و مسرت سے محروم ہوتی ہے جو فطرت کا مقصود ہے۔ منٹو انسانی زندگی کو اس کے سب اجتماعی اداروں، یعنی سیاست، معیشت، دین اور اخلاق میں فطرت کے بنائے ہوئے راستے پر اور اس کے بنائے ہوئے قوانین کے مطابق پوری طرح رواں دواں دیکھنا چاہتا ہے اور جب اس پہلو سے زندگی کا تجزیہ کیا جاتا ہے تو پتہ چلتا ہے کہ انسان نے انسان کے ساتھ سخت ناانصافی کی ہے اور ایک ایسے انداز سے کی ہے کہ ناانصافی کا شکار ہونے والے خود نہیں جانتے کہ ان کے ساتھ کون ناانصافی کر رہا ہے اور کس کس طرح کر رہا ہے۔ منٹو نے اس ناانصافی کو مٹانے، اس کا پردہ فاش کرنے اور اس کا طلسم توڑنے کو اپنے فن کا مقصود بنایا ہے۔

زندگی کے اس بہت بڑے اور بے حد اہم کام کا بیڑا اٹھانا بجائے خود ایک مہم ہے لیکن اس سے سخت تر مہم یہ ہے کہ اسے عملی شکل دی جائے۔ منٹو کی مخصوص نظر نے انھیں جو کچھ دکھایا اور اس مشاہدہ کے بعد ان کے احساس درد نے انھیں جس کام پر آمادہ کیا اس کے راستے میں بڑی رکاوٹیں ہیں ——— ہر ناانصافی کرنے والا، سیاست، معیشت، دین اور اخلاق کے اداروں کا اجارہ دار، ان کی لذتوں کے راز جاننے والا ایسے لوگوں کا سب سے بڑا دشمن ہے جو اس کے رخ سے فریب اور طلسم کے پردے اٹھا کر اس کی حقیقت کے گھناؤنے پن کو رسوا کرتا ہے اس لیے اس اہم کام کا بیڑا اٹھانے والے کو اتنا نڈر، اتنا بے خوف اور جری ہونا چاہیے کہ وہ ہر دشمن کے مقابلے کے لیے سینہ سپر رہے۔ منٹو کو فطرت کی طرف سے یہ بے خوفی، یہ جرأت اور یہ مردانگی عطا ہوئی تھی۔ ذہن کے اعصاب میں اتنی قوت تھی کہ وہ ہر وار کو دلیری سے روکتا اور اس کی ضرب کو بے نیازی اور شگفتہ طبعی سے جھیل لے۔

منٹو کے فن پر اس کی اس بے خوفی نے بڑا گہرا اثر ڈالا ہے ——— اچھا بھی اور برا بھی۔ اچھا اس طرح کہ زندگی کی خرابیوں کا تجزیہ کر کے انھیں بے نقاب کر کے اور اس پر اکثر اوقات ایسی کاری ضرب لگا کے کہ چوٹ کھانے والا تلملا کر رہ جائے، انسان اور زندگی کی بڑی خدمت کی ہے اور برا اس طرح کہ حیاتِ انسانی کے بعض مستور پہلوؤں اور پوشیدہ رازوں کو اپنی دریدہ نگاہی سے یوں بے نقاب کیا ہے کہ چھپے ہوئے ناسوروں کی نمائش کے سوا کوئی نتیجہ نہیں نکلا ——— اور کبھی کبھی حقیقت بینی اور حقیقت نگاری سے دنیا والوں کو صرف عریانی سکھائی ہے۔ یوں اس برے پہلو کا ایک اچھا پہلو یہی ہے اور اس کی تاویل یہی کہہ کر کی جا سکتی ہے کہ یہ سب کچھ منٹو کا مزاج تھا، اس کی شخصیت تھی اور منٹو فریب کھانے کی طرح فریب دینے کو بھی گناہ سمجھتا ہے۔ اس نے اپنے فن میں اپنے آپ

کو پوری طرح بے نقاب کیا ہے۔

منٹو کے مزاج کی یہ سب خصوصیتیں جنھوں نے ان کی شخصیت اور فن دونوں میں امتیاز اور انفرادیت کے پہلو نمایاں کیے ہیں، سیاسی ماحول، معاشرتی انتشار، معاشی کشمکش اور بعض صورتوں میں ذاتی اور نجی حالات سے متاثر ہوتی رہی ہیں۔ منٹو نے اپنی زبردست قوتِ ارادی سے ہر طرح کے انتشار، کشمکش اور رکاوٹیں پیدا کر دینے والے حالات کا مقابلہ بڑی دلیری اور جوانمردی سے کیا۔ دیکھنے والوں نے دیکھا ہے کہ اکثر منٹو نے ان سب قوتوں کو مغلوب کر کے اپنے لیے فتح کی راہ نکالی اور اپنے فن کو زندہ رکھا ہے لیکن دیکھنے والوں نے بڑے درد و غم کے ساتھ حالات کے طوفان، انتشار اور کشمکشوں کی ٹکراؤ ریلے سے اس کے پیروں کو ڈگمگاتے بھی دیکھا ہے۔ زندگی کے دشوار گزار سفر کے بعض سخت مرحلوں پر اور بعض منزلوں میں اس نے اپنے آپ کو بے دست و پا محسوس کیا اور اپنے آپ کو عارضی شکست قبول کر لینے پر آمادہ پایا ہے۔ شکست کے اس احساس نے اس کے اعصاب پر بُرا اثر ڈالا اور جب اس نے اعصاب کی قوت برقرار رکھنے کے لیے کسی آبِ زندگی کو اپنا سہارا بنایا تو اس کے اعصاب پہلے سے بھی زیادہ بے بس اور مجبور ہو گئے۔ یوں کبھی کبھی اعصاب کی اس سخت کشمکش اور خارجی ماحول اور بیرونی زندگی کے اس تصادم میں کبھی کبھی اس کی شخصیت کی توانائی ہر چیز پر غالب بھی آئی ہے اور منٹو کی شخصیت کی عظمت اور بھی نمایاں ہوتی ہے ــــ لیکن یہ عارضی فتح عموماً اعصاب کو اور زیادہ مغلوب اور بے بس بنانے کا پیش خیمہ بنی ہے۔ منٹو کی زندگی میں ماحول اور اعصاب کی یہ جنگ یوں تو اس کی حیاتِ فن کے ہر دور میں جو کچھ لکھا ہے اس میں شکست و فتح کے تواتر کی جھلک نمایاں ہے۔ کبھی ایسا ہوا ہے کہ منٹو نے مدتوں کچھ نہیں لکھا، کبھی ایسا ہوا ہے کہ اس نے کئی کئی دن تک مسلسل ہر روز ایک افسانہ لکھا ہے اور اس طرح تواتر اور تسلسل سے لکھے ہوئے افسانوں میں بھی کسی ایک سلسلہ میں وہ کوئی اچھا افسانہ نہیں لکھ سکا اور کبھی ہر روز ایک اچھا افسانہ لکھا مثلاً منٹو کے مجموعے "ٹھنڈا گوشت" کے سب افسانے (سوائے "ٹھنڈا گوشت" کے) ۲۴ راور ۳۱ر جولائی ۱۹۵۰ء کے درمیان لکھے گئے۔ "بادشاہت کا خاتمہ" (مجموعہ) کے سب افسانے یکم جون ۱۹۵۰ء اور ۴ ار جون ۱۹۵۰ء کے درمیان لکھے گئے۔ اسی طرح "یزید" (مجموعہ) کے سب افسانے ۴ ر اکتوبر اور ۵ ر نومبر ۱۹۵۱ء کے درمیان لکھے گئے۔ منٹو کے آخری دور کے بعض اور مجموعے جو زیرِ ترتیب اور زیرِ اشاعت ہیں منٹو کی اس ذہنی کیفیت کی ترجمانی کرتے ہیں اور ان افسانوں کو پڑھ کر پڑھنے والا نمایاں طور پر یہی باتیں محسوس کرتا ہے ــــ ایک بات تو یہ ہے کہ اس دور کے لکھے ہوئے افسانوں میں سے اکثر مجموعی حیثیت سے منٹو کے کم تر درجے کے افسانے ہیں۔ دوسری بات یہ ہے کہ اس دور میں بھی جب بظاہر منٹو کا فن انحطاط کی منزلوں سے گزر رہا ہے چند اچھے اور بہت اچھے افسانے بھی لکھے ہیں اور تیسرے یہ کہ ان افسانوں میں بھی جنھیں ہم مجموعی حیثیت سے اچھا نہیں کہہ سکتے بجا بجا منٹو کی ذہانت، ان کی جدت پسندی، ان کی شوخیِ طبع، ان کی گہری طنز اور فن کے ساتھ ان کی فطری مناسبت جلوہ گر نظر آتی ہے۔ منٹو کی نادر الکلامی اور اس سے بھی بڑھ کر ان کے فن کی یہ خصوصیت کہ وہ کہانی کہنا جانتے ہیں، اس دور میں بھی اسی تازگی اور توانائی کے ساتھ نمایاں ہے۔

منٹو کے ہر دور کے افسانے ــــ بہت اچھے اور بُرے سب افسانے ــــ دیکھ کر پڑھنے والا ان کی جس خصوصیت

[illegible] سے زیادہ متاثر ہوتا ہے یہی ہے کہ ان افسانوں میں کہانی کی لذت ہے۔ منٹو کو فطرت نے ایک قصہ گو بنا کر بھیجا تھا۔ اس
[illegible] جب افسانہ نگاری شروع کی جب بھی اس میں فطرت کی دی ہوئی اس صلاحیت کو برتنے کی پوری قوت تھی اور جب اس نے مجبور اور
[illegible] سے چند دن پہلے تک افسانے لکھے تو حسن کی یہ صلاحیت اس میں اپنے پورے محاسن کے ساتھ موجود تھی۔
منٹو کو ایک قصہ گو کی حیثیت سے کئی گُر کی باتیں معلوم تھیں اور قصہ گوئی کے ساتھ اس کے فطری میلان اور فن کے ساتھ
[illegible] بے پایاں لگاؤ نے اس میں ان گُر کی باتوں سے پوری طرح فائدہ اٹھانے کی عادت پیدا کر دی تھی۔ منٹو کو علم تھا کہ زندگی میں ہر قدم
[illegible] ہے ہر انسان اور ہر واقعہ خواہ وہ کتنا ہی کم حیثیت اور کیسا ہی معمولی کیوں نہ ہو کہانی کا بڑا موزوں اور دلچسپ موضوع ہے
[illegible] اس کے لیے ایک شرط ہے اور بظاہر بہت معمولی معلوم ہونے کے باوجود یہ شرط قصہ گوئی کے لیے بڑی اہم ہے اور وہ شرط یہ ہے
[illegible] والا ایک ایسا انداز اختیار کرنا جانتا ہو کہ کہانی شروع ہوتے ہی اس میں اور کہانی سننے یا پڑھنے والے میں انتہائی یگانگت اور بے تکلفی کا رشتہ
[illegible] پڑھنے یا سننے والا یہ محسوس کر سکے کہ قصہ گو اسے اپنا ہمراز سمجھ کر اپنے دل کی بڑی سے بڑی بات بتلانے میں بھی تامل نہیں کرے گا وہ
[illegible] غم میں اسے پوری طرح شریک کرے گا۔ کہانی سننے والے کے دل پر اپنی طرف سے یہ اعتماد پیدا کرنا اور ایک جان وہ غالب ہو کر اس سے
[illegible] سے چھوٹی بات بھی اس طرح کہنا کہ جیسے وہ بے حد اہم ہے کہانی کہنے والے کی بڑی جیت ہے۔ منٹو قصہ گوئی کے میدان میں یہ جیت حاصل کرنے
[illegible] وہ بڑی سے بڑی اور چھوٹی سے چھوٹی بات اس طرح باتیں کرنے کے انداز میں دوسروں سے کہہ سکتا تھا کہ دوسرے اس کے جھوٹ کو اس کے
[illegible] ان کی آغوش میں پلے ہوئے عجیب و غریب تصور کو سچ سمجھ کر قبول کرتے اور اس سے لطف لیتے۔ چھوٹے معمولی سی بے حقیقت
[illegible] طرح کہانی بن سکتی ہے اس کی مثال منٹو کا افسانہ ''پوسٹ وان'' ہے۔ کہانی میں کس طرح باتوں کا مزا پیدا کر کے اپنے اور پڑھنے والے کے احساسات
[illegible] لطافت پیدا کی جا سکتی ہے اس کا اندازہ ''پھندنے''، ''مس ٹین والا''، ''میرا نام راد ھا ہے''، ''ٹوٹو''، ''ننگی آوازیں''، ''حامد کا بچہ''، ''رحمت خداوندی کے پھول''، ''خورشٹ''،
[illegible] اور ''والد صاحب'' جیسے افسانوں کو پڑھ کر ہو سکتا ہے اور کس طرح عجیب و غریب اور ناقابلِ اظہار خیال افسانوں میں جگہ پکڑ
[illegible] کے ملفوظ کو شن بن کر پڑھنے والوں کا دل موہ سکتے ہیں یہ ''پیرن''، ''صاحب کرامات''، ''بادشاہت کا خاتمہ''، ''کتے کی دعا'' اور ''عزت کے لیے''
[illegible] افسانے پڑھ کر محسوس کیا جا سکتا ہے منٹو اپنے قریبی ماحول ہی سے اتنی آسانی سے کوئی کہانی پیدا کر لیتا تھا کہ دیکھنے والے کو حیرت ہوتی تھی۔ وہ گپ کو
[illegible] مقاصد کے لیے استعمال کر سکتا تھا یہ بات اور بھی زیادہ حیرت کی تھی ـــ لیکن یہ سب کچھ اس لیے تھا کہ منٹو کہانی کہنا جانتا تھا اور اپنی اور بہت سی فنی کمزوریوں
[illegible] دور انحطاط میں بھی وہ کہانی کہنا بھولا نہیں تھا اسی لیے اس انحطاط کے زمانہ میں منٹو کے افسانے شوق سے پڑھے جاتے تھے۔
یہی ساری باتیں ہیں جو مل جل کر منٹو کے فن میں زندگی بھی پیدا کرتی ہیں اور انفرادیت اور عظمت بھی۔ لیکن منٹو میں اگر اسکینڈل کو افسانوں کا موضوع
[illegible] نہ ہوتی، پڑھنے والوں میں کبھی کبھی ایک ہنگامہ اور گرما گرمی پیدا کر دینے کے لیے وہ اگر چونکا دینے والی باتیں کہنے اور لکھنے پر اصرار نہ کرتا
[illegible] کو اصلاح کے بلند مقاصد کے لیے استعمال کرنے کے بجائے کبھی کبھی اسے زہر میں بجھے ہوئے تیروں کی طرح برتنے اور دوسروں کو کچوکے
[illegible] لذت محسوس کرنے کی عادت ترک کر سکتا اور جنسی تجزیہ کو نفسیات کی نازک حدود میں رکھنے کے بجائے اسے کوچہ و بازار میں رسوا کرنے سے
[illegible] تو منٹو یقیناً اس سے بھی بڑا فن کار ہوتا جیسا کہ وہ اب تھا ـــ اس لیے کہ اس سے انکار کرنے کا کوئی سوال ہی نہیں کہ وہ ان چند کمزوریوں

کے باوجود بہت بڑا فن کار تھا۔ اس کے مشاہدہ، تخیل، تصور، فکر اور احساس میں اس کی شخصیت کا بڑا گہرا رنگ ہے اور شخصیت میں غیر معمولی قوت و توانائی ——— وہی قوت و توانائی اس کے پورے فن پر چھائی ہوئی ہے اور آنے والے ہر دور میں ہر طرح کے حوادث کے خلاف سپر بن کر اس فن کی حفاظت کرے گی اور اسے زندہ رکھے گی ——— منٹو مر گیا ——— لیکن اس کا فن اسے مرنے نہیں دے گا۔

---

# غالبؔ

## (۱)

بنام چودھری عبدالغفور صاحب سرور

جناب چودھری صاحب[۱]

میں تو خدمت بجا لایا۔[۲] مگر اس کے صلے میں تین باتیں چاہتا ہوں۔ ایک تو یہ کہ آرہ میں مولوی سید فرزند احمد[۳] کے مکان کا پتہ مجھے کو بھیجو تاکہ میں ان کو تہنیت لکھوں[۴]۔ دوسرے یہ کہ تمہارا خط تم کو واپس بھیجتا ہوں۔ حضرت صاحب[۵] کی دستی عبارت کو حرف بحرف

---

[۱] غالب کے قدردانوں میں کون ہے جس نے غالب کے خطوط پڑھے ہوں اور وہ چودھری عبدالغفور سرور سے ناواقف ہو۔ چودھری صاحب مارہرہ ضلع [illegible] کے رہنے والے تھے [illegible] ان کا خاندان کئی صدیوں سے وہاں آباد ہے۔ غالب کے عزیز ترین دوستوں میں تھے اور ان کا شمار ان کے مایۂ ناز شاگردوں میں ہے۔ [illegible] دونوں زبانوں میں شعر کہتے تھے اور غالب سے اصلاح لیتے تھے۔ اشعار اب بہت کم ملتے ہیں۔ غالب کا یہ نادر رقعہ راقم نے ان کے خاندان کے [illegible] سے حاصل کیا ہے۔ (مختار الدین احمد) [۲] سرور نے ۴۴ شعروں کا ایک اردو قصیدہ اور ۹ قطعات اصلاح کے لیے میرزا کے پاس بھیجے تھے۔ یہ قطعہ کاغذ جس پر [illegible] اپنے ہاتھ سے اشعار لکھے ہیں اور جو غالب کی اصلاح سے مزین ہیں اتفاق سے میرے ہاتھ لگ گیا۔ قصیدے کے گیارہ اشعار پر غالب کی اصلاح ہے۔ بعض قطعات کے [illegible] ہے ایک قطعہ انہیں پسند نہ آیا تو سراسر قلمزد کر دیا۔ [illegible] اللہ کے لیے قلم زد کر دیا ہے۔ خدمت سے مراد انہی شعروں کی اصلاح ہے۔ [۳] صغیر بلگرامی (۱۲۲۹ - ۱۳۰۶ھ) [illegible] صاحب عالم کے نواسے اور میرزا غالب کے شاگرد۔ ان دونوں کے تعلقات کی داستان دیکھنی ہو تو احوال غالب ملاحظہ فرمایئے۔ [۴] صغیر بلگرامی کے گھر میں ۱۲۸۳ھ میں [illegible] اسی سلسلے میں تہنیت کے قطعات لکھے ہیں اور اب غالب صغیر کو مبارکباد کا خط لکھنا چاہتے ہیں۔ اسی لیے ان کا پتہ پوچھ رہے ہیں۔ [illegible] نے تہنیت کا خط ضرور لکھا ہوگا لیکن یہ خط بھی ان کے ہزاروں خطوں کی طرح اب تک نامعلوم ہے۔ یہ صاحبزادے غالباً سید نور احمد ہیں [illegible] ان کا ذکر [illegible] فیض صبح و تذکرۂ شاگردان صغیر اور تذکرۂ یادگار ضیغم میں موجود ہے۔ موخر الذکر میں ان کی تصویر بھی چھپی ہے جو راقم نے [illegible] کے ساتھ رسالہ آج کل دہلی دسمبر ۵۴ء میں شائع کر دی ہے۔ [۵] مراد صاحب عالم مارہروی (۱۲۱۱ - ۱۲۸۸ھ) جن کے خطوط سے [illegible] کی زبان [illegible] مجھے نہیں ملتے۔ سرور ہی کو ایک خط میں لکھتے ہیں:

"حضرت کی تحریر کا ایک لفظ بھی اگر پڑھا گیا ہو تو دیدے پھوٹیں ایمان نصیب نہ ہو۔ وہ خط بدستور آپ کے پاس بھیجتا ہوں، حرف بحرف اس کی نقل کر کے پھر مجھے بھیج دیجئے تاکہ جواب لکھنے کی سعادت حاصل کروں" (مختار الدین احمد)

اپنے ہاتھ سے لکھو اور مجھ کو بھیجو تاکہ میں ان کو تہنیت میں خط لکھوں۔ واللہ ہرگز مجھ سے پڑھا نہیں گیا۔ تشویش و تشتّت میں ہوں کیا کروں۔ قلم بہ بوجھ مجھ پر سے اٹھالو۔ تیسری بات یہ کہ یہ معاملہ حضرت صاحب پر ظاہر نہ ہو اور میرے اس خط کا جواب جلد آئے۔

غالب۔ ۲۵ دسمبر ۱۸۶۶ء

---

## ۲

۳ مارچ ۱۸۶۷ء

اے میری جان![۱]

کس وقت مجھ سے غزل مانگی کہ میرے واسطے منکرین کے جواب دینے کا زمانہ قریب آگیا۔ میرا حال اب جس کو دریافت کرنا ہو وہ اہل محلہ سے دریافت کرے۔ تمہاری خاطر عزیز ہے۔ فکر کی۔ بارے نفسِ ناطقہ نے بُری بھلی طرح مدد دی۔ اشعار پہنچتے ہیں۔ لیکن نہ شاعرانہ نہ عارفانہ۔

## غزل

ممکن نہیں کہ بھول کے بھی آرمیدہ ہوں — میں دشتِ غم میں آہوئے صیاد دیدہ ہوں
ہوں دردمند، جبر ہو یا اختیار ہو — گہ نالۂ کشیدہ، گہ اشکِ چکیدہ ہوں
جاں لب پہ آئی تو بھی نہ شیریں ہوا دہن — از بسکہ تلخیِ غمِ ہجراں چشیدہ ہوں
نہ سُبحہ سے علاقہ نہ ساغر سے رابطہ — میں معرضِ مثال میں دستِ بریدہ ہوں
ہوں خاکسار پر نہ کسی سے ہے مجھ کو لاگ — نہ دانۂ فتادہ ہوں نہ دامِ چیدہ ہوں
جو چاہیے نہیں وہ مری قدر و منزلت — میں یوسفِ بقیمتِ اوّل خریدہ ہوں
ہرگز کسی کے دل میں نہیں ہے مری جگہ — ہوں میں کلامِ نغز، ولے ناشنیدہ ہوں
اہلِ ورع کے حلقہ میں ہرچند ہوں ذلیل — پر عاصیوں کے زمرے میں میں برگزیدہ ہوں

پانی سے سگ گزیدہ ڈرے جس طرح اسدؔ
ڈرتا ہوں آئینے سے کہ مردم گزیدہ ہوں

---

## (۳)

بنام جناب ذکیؔ دہلوی مرحوم

بندہ پرور!

آپ کا عنایت نامہ پہنچا۔ آپ از روئے شرافتِ نسبی و لیاقت جیسی آفتاب و ماہتاب ہیں۔ آپ کا کیا کہنا ہے

---

[۱] یہ خط نواب امین الدین احمد خاں بہادر والیٔ لوہارو کے نام ہے۔ اس کے شروع میں درج ہے اس خط میں اردو کی جو غزل ہے — وہ شائع شدہ ہے

ر ہیں علم و فضل میں وہ پایۂ بلند حاصل کیا ہے کہ دوسرے کو یہاں تک پہنچنا مشکل ہے۔ مثنوی کے اشعار میں نے دیکھے اور پسند
کیے سہلِ ممتنع کہے ہیں۔ اردو فصیح، عبارت سلیس، الفاظ نہایت سنجیدہ و متین، حرف حرف شستہ و رفتہ جو خوبیاں نظم
میں چاہئیں وہ سب موجود مگر میری مدح میں اتنا مبالغہ کیوں کیا۔ میں تو اقلیم سخن کا گدائے خاک نشین ہوں۔ شہنشاہ کہاں سے ہو
گیا۔ خیر آپ کی ارادت میرے لیے موجبِ سعادت ہے۔ جو صاحب شعر میں خود سنائی کو بُرا جانتے ہیں کیا انہوں نے
یہ رَجز شاعر مالایجوز لغیرہ نہیں سنا ہے یا اساتذۂ مستند الثمال کا فخریہ کلام اون کی نظر سے نہیں گزرا؟ ـــــ اللہ اللہ اس امر
خاص میں کیا کیا بلند پروازی اور اپنے کلام کی کیسے کیسے مدح طرازی کی ہے شیدائے عالمگیری کہتا ہے ؎

جمیعت دانے بادۂ فکارں مصفّٰی جوہرے
حسن را پروردگارے عشق را پیغمبرے

تین شعر میں تین شاعروں کے بسبیل نمونہ یہاں لکھتا ہوں باقی نادرہ کلام اہل سخن پر حوالے کرتا ہوں ایک شاعر کہتا ہے ؎

بہ اقلیم سخنے رسول امینم
سنائی و فردوسی از آستانم

دوسرا اس سے بھی بڑھ کر کہتا ہے ؎

بہ ملکِ سخن آں خدائے قدیم
کہ معنی سیکے باشد از بندگانم

مرا کچھ اور ہی راگ گاتا ہے ؎

حوضِ کوثر کہ مشرب الروحست
ناوِدانے زپارگیِ منست

ناودان معنی موری اور پارگین اوس گڑھے کو کہتے ہیں جس میں مطبخ اور حمام وغیرہ کا پانی جمع ہوتا ہے۔ نعوذ باللہ من شطحیات الشعراء
میر صاحب میں بہت بڈھا ہو گیا ہوں اس پر امراض متضادہ مزمنہ میں گرفتار قویٰ بالکل مضمحل اٹھنا بیٹھنا لکھنا پڑھنا سب مشکل ہو گیا
اگر تحریر جواب میں تاخیر ہو جائے معاف رہوں۔ والسلام مع الوفا الاحترام! فقط!

دعائے خیر کا طالب فقیر غالب ۹ جنوری ۱۸۶۸ء
بروز چہار شنبہ

---

(۴)

بنام نواب امین الدین احمد خاں[1]

بھائی سے دو سوال ہیں ایک تو یہ کہ مجموعہ نثر کے خاتمے کو کیا کروں۔ وہ مبنی تھا اس حقیقت پر کہ تزلزل کشورہ نواب ضیاء الدین خاں

[1] نواب امین الدین احمد خاں، نواب احمد بخش خاں کے بیٹے تھے۔ ان کے انتقال کے بعد لوہارو کے رئیس قرار پائے۔ ۱۸۲۷ء سے اپنی وفات

سے واسطے انطباع کے لے گیا۔ جب یہ واقع نہ ہوا تو اب اس کو نکال[1] لاؤں اور اس کی جو کچھ نثریں اور ہیں وہ لکھ دوں۔
اوراقِ اشعار مرحومی زین العابدین خاں[1] منتشر رہیں۔ اس واسطے کہ تم اپنے ان کے مجموعے کی تصحیح اس سے کر لو۔ پھر یہ مرواقع ہوا یا ہونے والا ہے۔
ترجمہ ابو الفدا[2] کی جلد واپس پہنچتی ہے۔

جواب کا طالب ۔ غالبؔ

---

(۵)

بنام عزیز اللہ شاہ عزیزؔ صفی پوری[3]

خان صاحب عنایت مظہر سلامت!

آپ کا مہربانی نامہ آیا۔ اوراقِ پنج رقعہ[4] منظر ونزد مولوی غوث شاہ مدفقیر کا شیدہ نہیں۔ نگارش تمہاری پنج رقعۂ سابق کی تحریر سے لفظاً و معنًا بڑھ کر ہے۔ اس میں یہ معانیٔ نازک اور الفاظ آب دار یہاں ؟ مگر ایک امر سے تمہیں آگاہ کرتا ہوں کہ یہ نثرِ ظہوری کی نہیں

---

بقیہ حاشیہ :- ۱۲۹۶ھ تک لوہارو کی جاگیر کا انتظام انہی کے ہاتھ رہا۔ نواب ضیاء الدین احمد خاں نیرؔ درخشاں ان کے بھائی تھے اور جائداد میں شریک لیکن انہیں امورِ ریاست سے کچھ تعلق نہ تھا۔ امین الدین کے انتقال کے بعد نواب علاؤ الدین احمد خاں علائی ان کے جانشین ہوئے۔ ان سب لوگوں سے غالبؔ کے گہرے تعلقات تھے۔ اس رقعہ پر مکتوب الیہ کا نام درج نہیں۔ لیکن قریب بہ یقین ہے کہ مرزا نے یہ رقعہ نواب امین الدین احمد خاں کو لکھا ہے۔ اس پر تاریخ درج نہیں۔ راقم کے خیال میں اس کا زمانۂ تحریر ۱۲۸۰ھ (مطابق ۱۸۶۳ - ۱۸۶۴ء) (مختار الدین احمد) [2] ۱۲۸۰ھ میں منشی نول کشور دہلی آئے اور مرزا سے ملے انہوں نے کلیاتِ نثر چھاپنے کی خواہش ظاہر کی مرزا نے نواب ضیاء الدین خاں سے مسودے لے کر منشی صاحب کے حوالے کیا۔ چھپنے میں تعویق ہوئی تو مرزا مایوس ہوئے اور انہوں نے یہ رقعہ لکھا۔ بالآخر کلیات چار سال کے بعد ۱۲۸۴ھ میں مطبع نول کشور سے شائع ہوا۔ یہ ایڈیشن اب بہت کمیاب ہے۔

[1] زین العابدین خاں عارفؔ، مرزا کی سالی کے بیٹے۔ انہیں غالبؔ اپنے بیٹے کی طرح چاہتے تھے۔ پہلے شاہ نصیر کے شاگرد ہوئے پھر مرزا سے اصلاح لینے لگے۔ دیوانِ اردو کے کئی نسخے ہندوستان میں موجود ہیں۔ [2] غالباً تاریخ عالم مصنفہ ابو الفدا کا وہ ترجمہ مراد ہے جو مولوی کریم الدین دہلوی نے کیا تھا اور مطبع العلوم دہلی سے ۱۲۶۴ھ میں شائع ہوا تھا (مختار الدین احمد) [3] عزیزؔ صفی پوری ۱۲۶۱ھ میں لکھنؤ میں پیدا ہوئے وہیں عربی و فارسی کی تحصیل کی۔ غدر کے ہنگامے ہوئے تو لکھنؤ چھوڑ کر صفی پور (اناؤ) اپنی ننھیال چلے گئے اور وہیں انہوں نے اپنی پوری عمر گزار دی۔
تصانیف کی تعداد چالیس سے کم نہیں جن میں دیوانِ اردو، نزدِ لایت، ستم فکر، کلامِ نظم فارسی، ارمغان، پیش کش شاہ جہانی، پنج رقعہ ترجمہ فسانۂ عجائب (منظوم) اور مثنوی فتح مبین در جواب شاہ نامہ قابلِ ذکر ہیں عزیزؔ کا انتقال ۲ جولائی ۱۹۲۰ء کو ہوا۔
یہ دونوں رقعے غالبؔ کے رقعات کے کسی مجموعے میں اب تک شائع نہیں ہوئے (مختار الدین احمد)
[4] شاہ صاحب کی فارسی نثر کا مختصر سا مجموعہ جو چھپ بھی گیا ہے۔

ہے۔ ارادت خاں متخلص بہ واضح عالم گیری سرداروں میں سے ایک شخص تھا۔ مینا بازار اور پنج رقعہ اس کی فکر کا نتیجہ ہے۔ توالی کسرات کی طرز ایجاد کی ہوئی اس کی ہے۔ مو جد سے مقلد بہتر نکلا۔ یعنی تم نے خوب لکھا ہے ؎

نقاش نقش ثانی بہتر کشد ز اول

جہاں آپ نے فقیر کا مطلع لکھا ہے وہاں آپ بہ عرف میرے معرف ہوئے ہیں۔ متوقع ہوں کہ یا شعر نکال ڈالو یا عرف کی جگہ تخلص لکھ دو۔

نجات کا طالب ، غالب

---

(۶)

بنام پیر اللہ شاہ عزیز صفی پوری

سخن شناس نۂ دلبرا خطا ایں جاست۔ یہ جملہ کہ یا میرا شعر نکال ڈالو یا عرف کی جگہ تخلص لکھ دو موجب ملال خاطر کیوں ہوا اور اس سے یہ مفہوم کیوں کر پیدا ہوا کہ میں تمہارے کلام کو اصلاح نہ دوں گا۔ تمہیں غور کرو کہ شعر کو علاقہ تخلص سے ہے یا نام سے ...... عرف سے۔ میں نے تو اصلاح دی تم نے برا مانا۔ ذہن تمہارا معوج ہے اکثر کجی کی طرف جاتا ہے تمہاری اس نثر میں حک و اصلاح کی گنجائش نہیں۔ پنج رقعہ سابق سے لفظاً و معناً تمہاری عبارت بہتر ہے۔ اس قول کو باور نہ کرو گے تو منشا اس کا وہی اعوجاج طبع ہوگا مع سوء ظن۔

نجات دہندہ ، غالب

---

(۷)

بنام راجہ صاحب

بندہ پرورا

آج میں نے وہ انگریزی عرضی روانہ کر دی اور صبح کو آپ کا کہار مسودہ اور میرے محسن کا رقعہ آپ کے نام کا مجھ کو دے گیا۔ اس عنایت کی شکر میں کیا خدمت بجا لاتا بارے ایک رباعی بھیجتا ہوں اس کو آپ پڑھ کر اور لطف اٹھا کر راجہ صاحب کی خدمت میں بھجوا دیجیے۔

---

[illegible] ۔ کہ مینا بازار اور پنج رقعہ واقعی ظہوری کی لکھی ہوئی ہے اس مبحث کے لیے ڈاکٹر نذیر احمد لکھنؤ یونی ورسٹی کا تحقیقی [illegible] ہے۔

[illegible] صاحب نے غالب کی جگہ مرزا نوشہ لکھ دیا تھا۔ غالب کو اپنے عرف سے جو چڑ تھی وہ معلوم ہی ہے۔ (مختار الدین)

[illegible] کہ یہ رقعہ کس کے نام ہے (اکبر علی خاں ، رام پور)

امید بہ تشدید میم، تخفیف میم دونوں طرح مستعمل ہے ایسا نہ ہو کہ جناب ممدوح اس کو زحافت سمجھیں۔ پہلے اور دوسرے مصرع میں بتخفیف میم ہے اور تیسرے مصرع کا میم مشدد ہے۔

غالب!

---

(۸)

<u>بنام نواب علاؤالدین خاں علائی</u>

جانِ غالب!

دونوں خط تمہارے متواتر پہنچے۔ مغربی عرفا میں سے ہے۔ بیشتر اوس کے کلام میں مضامین حقیقت آگیں ہیں۔ لیکن دامان گلہ دارد گریبان گلہ دارد، اس زمین میں اس کی غزل میں نے نہیں دیکھی۔ حاجی محمد جان قدسی کی غزل اس زمین میں ہے ؎

در بزم وصال تو بہنگام تماشا
نظارہ ز جنبیدن مژگاں گلہ دارد

یہ ایک شعر اس کا مجھے یاد ہے۔ بھائی تمہارا باپ بدگمان ہے یعنی مجھ کو زندہ سمجھتا ہے میرا سلام کہو اور یہ شعر میرا پڑھ سناؤ ؎

گمان زیست بود بر منت ز بے دردے
بدست مرگ ولے بدتر از گمان تو نیست

مجھے کافور دکھنی کے ذکر پر رہے ہیں۔ وہ تم کو شعر و سخن کا طالب ہی زندہ ہوتا تو وہیں کیوں نہ چلا آتا۔ مجھ پر سے یہ تکلیف اٹھوا اور تم اسی زمین میں شعر کہہ کر بھیجو میں اصلاح دے کر بھیج دوں گا۔ عصائے پیر بجائے پیر، واللہ میرا کلام ہندی یا فارسی کچھ میرے پاس نہیں ہے آگے جو کچھ حافظہ میں موجود تھا وہ لکھ بھیجا اب جو کچھ یاد آگیا وہ لکھتا ہوں ؎

با من کہ عاشقم سخن از ننگ و نام چیست
در امر خاص حجت دستور عام چیست

بستم ز خون دل کہ دو چشمم ازاں پر است ‏ ‏ ‏ گوئی مخور شراب و نہ بینی بجام چیست
بادست ہر کہ بادہ بہ خلوت خورد مدام ‏ ‏ ‏ داند کہ حور و کوثر و دارالسلام چیست
ما خستۂ غمیم و بود مے دوائے ما ‏ ‏ ‏ با خستگان حدیث حلال و حرام چیست
از کاسۂ کرام نصیب است خاک را ‏ ‏ ‏ تا از فلک نصیبۂ کاس کرام چیست

غالب اگر نہ خرقہ و مصحف بہم فروخت
پرسد چرا کہ نرخ مے لعل فام چیست

شعر نہ یاد آسکے، یاد آ گئے خیر لکھنے کو یہ بھی کافی دلکش ہیں۔[1]

دل بردو حق آنست کہ دلبر نتواں گفت — بیداد تواں دید و ستم گر نتواں گفت

در رزم گہش ناچخ و خنجر نتواں برد — در بزم گہش بادہ و ساغر نتواں گفت

رخشندگی ساعد و گردن نتواں جست — زبندگی بادہ و پیکر نتواں گفت

پیوستہ دہد بادہ و ساقی نتواں خواند — ہموارہ ترا شد بت و آذر نتواں گفت

در گرم روے سایہ و سرچشمہ نجوئیم — با ما سخن از طوبیٰ و کوثر نتواں گفت

ہنگامہ سر آمد چہ زنے دم ز تظلم — گر خود ستمی رفت بمحشر نتواں گفت

آں راز کہ در سینہ نہانست نہ وعظ است — بر دار تواں گفت و بہ منبر نتواں گفت

کارے عجب افتاد بدیں شیفتہ مارا
مومن نبود غالب و کافر نتواں گفت

---

کوئی امید بر نہیں آتی — کوئی صورت نظر نہیں آتی

آگے آتی تھی حالِ دل پہ ہنسی — اب کسی بات پر نہیں آتی

موت کا ایک دن معین ہے — نیند کیوں رات بھر نہیں آتی

داغِ دل گر نظر نہیں آتا — بو بھی اے چارہ گر نہیں آتی

جانتا ہوں ثوابِ طاعت و زہد — پر طبیعت اِدھر نہیں آتی

ہم وہاں ہیں جہاں سے ہم کو بھی — کچھ ہماری خبر نہیں آتی

کعبہ کس منہ سے جاؤ گے غالبؔ — شرم تم کو مگر نہیں آتی

---

نکتہ چیں ہے غمِ دل اس کو سنائے نہ بنے — کیا بنے بات جہاں بات بنائے نہ بنے

میں بلاتا تو ہوں اس کو مگر اے جذبۂ دل — اس پہ بن جائے کچھ ایسی کہ بن آئے نہ بنے

---

[1] یہ خط پہلے چھپ چکا ہے مگر نامکمل، پہلا خط اس مصرع پر ختم ہو جاتا ہے،

بدسہ چرا کہ زخ سے لعل فام چیست — (ملاحظہ ہو مکاتیب غالب مرتبہ عرشی طبع دوم)

خط کی باقی عبارت اس میں نہیں آئی لیکن اصل خط میں موجود ہے جو غالباً کسی وجہ سے ابتدا ہی میں حذف ہو گئی۔ میرزا نے اپنی ایک فارسی غزل اور دو اردو غزلیں بھی اس خط کے ساتھ بھیجی تھیں جو مضمون خط سے واضح ہے۔ لہٰذا ان سے ایسی غزلوں کی فرمائش آئی تھی جنہیں گانے سے پہلے قوال کو دیا جا سکے۔

اس نزاکت کا برا ہو وہ بھلے ہیں تو کیا | ہات آئیں تو انہیں ہات لگائے نہ بنے
بوجھ وہ سر سے گرا ہے کہ اٹھائے نہ اٹھے | کام وہ آن پڑا ہے کہ بنائے نہ بنے
غیر پھرتا ہے لیے یوں ترے خط کو کہ اگر | کوئی پوچھے کہ یہ کیا ہے تو چھپائے نہ بنے

عشق پر زور نہیں ہے یہ وہ آتش غالب
کہ لگائے نہ لگے اور بجھائے نہ بنے

---

# سرسید

## (۱)

بنام نواب سید علی حسن صاحب مرحوم

جناب والا مناقب مخدوم و مکرم جناب مولوی محمد علی حسن خان بہادر دام عنایتکم

آپ کا نوازش نامہ مورخہ تیسری ربیع الثانی سنہ ۱۳۰۰ھ معہ قطعہ کرنسی نوٹ تعدادی پانسو روپیہ پہنچا۔ باعث افتخار و ذریعہ بڑا دل اعزاز ہوا۔ گو عطیہ کو میں سبقت من الشرک سمجھتا ہوں مگر اس فیاضانہ مرحمت کو مدرسۃ العلوم کے اور قوم کے لیے فال نیک جانتا ہوں۔ کچھ شبہ نہیں کہ مدرسۃ العلوم اور میری کوشش فلاح قومی دنیاوی امور سے متعلق ہے۔ لیکن اگر نیت نیک اور تمام کام حسبتاً للہ ہوں تو خدا سے امید ہے کہ جزائے انما الاعمال بالنیات سے جو نخ ایمان ہے محروم نہ رکھے گا۔

آپ باور کریں یا نہ کریں مگر میں یقین کرتا ہوں کہ اس اسلامی اخوت اور ہمدردی قومی کی جزائے خیر ضرور خدائے تعالےٰ آپ کو عطا فرمادے گا۔ یہ توجہ کو یقین کامل ہے جب کہ آپ نے تحریر فرمایا ہے کہ اس وظیفہ سے کسی طرح کی شہرت دیاد گار آپ کو منظور نہیں ہے اور بلاشبہ خیرات مخفی ہزار درجہ خیرات جلی سے بہتر ہے۔ مگر نیک نیتی اور بے ریائی کو تسلیم کرکے دوسرے پہلو پر بھی نظر ڈالنی ضرور ہے کہ اعلان اس قسم کی خیرات کا جو قومی بھلائی سے نہ شخصی مراعات سے متعلق ہے اور قوم کو اس قسم کی خیرات کی شدید ضرورت ہے۔ ذریعہ ہوگا اوروں کی ترغیب کا اور خیرات دینے والا ہمراہ الدال علی الخیر کفاعلہ میں ضرور داخل ہوگا۔ پس فلاح کے کاموں میں باعلان خیرات کرنا اگر نیت نیک ہو تو دوچند اجر کا مستحق کرتی ہے۔ دوسرے یہ کہ اس اعلان سے قومی عظمت اور اسلامی شوکت ثابت ہوتی ہے جو ہماری عین تمنا اور آرزوئے دلی ہے۔ آپ نے مدرسۃ العلوم کو ملاحظہ نہیں فرمایا اور جس نے نہ دیکھا ہو اس کے خیال میں آ ہی نہیں سکتا کہ وہ کیسا ہوگا۔ اس کی عمارت جس شان و شوکت سے بنائی قرار دی گئی اور جس قدر کہ اس وقت بن چکی ہے۔ قومی عظمت اور اسلامی شوکت کو ثابت کرتی ہے۔ ایک انگریز نے کہا کہ یہ خیال کہ مسلمانوں میں قومی جوش اور ان میں سے قومی عظمت جاتی رہی۔ علی گڑھ میں جاکر اور مدرسۃ العلوم کی عمارت دیکھ کر بالکل غلط ثابت ہوتا ہے۔ اسی کے ساتھ جب کہ غیر قوم کے لوگ اس کی دیواروں پر جابجا مسلمانوں کے نام کثرت سے کندہ دیکھتے ہیں تو اور بھی زیادہ قومی عظمت اور اسلامی شوکت کا اثر ان کے دل میں بیٹھتا ہے پس ان وجوہ سے آپ مجھ کو مجاز ہونے دیں کہ اس روپیہ کو ایک مناسب فنڈ میں داخل کروں

اور اس کے ساتھ آپ کے نام نامی کی بقید ولدیت نشانی قائم رکھوں۔

مدرستہ العلوم کی درمیانی عمارت جو سنٹرل ہال سے موسوم ہے بہت بڑی عمارت ہے۔ سات ہزار روپیہ اس کی لاگت کا تخمینہ ہوا تھا مگر معلوم ہوتا ہے کہ اس سے زیادہ لاگت آوے گی ——— اس میں نہایت خوش اسلوبی سے ایک سو بیس پتھر لگائے گئے ہیں جس بزرگ نے پانسو روپیہ دیا ہے وہ روپیہ اس کی تعمیر کے فنڈ میں جمع کیا گیا ہے۔ اور ان پتھروں میں سے ایک پتھر پر اس کا نام کندہ کر دیا ہے۔ جس قدر نام کندہ ہو چکے ہیں، غیر قوم کے لوگ جب آن کر دیکھتے ہیں تو قومی عظمت کا بے انتہا اثر ان کے دل پر ہوتا ہے اور مسلمانوں کے دل بھی ایک قسم کی فرحت اپنے میں پاتے ہیں۔ پس میرا ارادہ ہے کہ آپ کے ذریعہ عطیہ کو بھی اسی فنڈ میں داخل کر دوں۔ اور آپ کا نام بقید ولدیت کندہ کر دوں جب کہ آپ نے یہ روپیہ عنایت کیا اور مجھ کو متولی کیا کہ اس کو کسی کار خیر میں صرف کروں تو اب آپ کو اس میں مداخلت متردد نہیں ہے۔ آپ ثواب میں داخل ہو گئے۔ اب جو گناہ و ثواب رہا میری گردن پر ہے۔ اگر میری نیت بخیر ہے تو خدا سے امید ہے کہ مجھ کو بھی میری نیت کے موافق بدلہ دے گا۔ اس تحریر کا میں آپ سے جواب نہیں چاہتا یہی کروں گا جو اللہ چاہے گا۔

محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا اجلاس اب کے سال الٰہ آباد میں ہوگا۔ ۲۸ ، ۲۹ اور ۳۰ دسمبر تواریخ اجلاس مقرر ہوئی ہیں۔ پہلے اجلاس میں وہ امور تنقیح پا دیں گے جو بحث کے لیے پیش ہوں گے۔ مگر تمام بحثیں تعلیم مسلمانان سے متعلق ہوں گی۔ نواب محسن الملک مولوی سید مہدی علی خاں غالباً اسباب تنزل مسلمانان پر لیکچر دیں گے۔ ہمارے کالج کے ایک نہایت نیک اور عالم پروفیسر انگریز مسٹر آرنلڈ چین اور جاوا میں اسلام کی ترقی اور وہاں کے مسلمانوں کی حالت پر لیکچر دیں گے وہ یہ ثابت کریں گے کہ بغیر کسی زور حکومت کے وہاں اسلام پھیلا ہے۔ اس وقت انہی دو صاحبوں کا ارادہ معلوم ہوا ہے۔ مگر غالباً مولوی سید علی بلگرامی جو حیدر آباد سے آنے والے ہیں وہ بھی کوئی لیکچر دیں گے۔ غرضیکہ تمام جلسہ میں آئے مسلمان آئے مسلمان اس کے سوا کچھ نہ ہوگا۔

گذشتہ سال کی اجلاس رپورٹ بطور نذرانہ آپ کے ملاحظہ کے لیے بھیجتا ہوں۔ منظور فرمائی جاوے اور آپ مجھ کو ہمیشہ اپنا نیازمند ایک عاجز نیازمند متصور فرما دیں۔ آپ کی خدمت میں نیاز نامجات ارسال کرنے باعث میرے فخر کا ہوگا۔ والسلام علیکم و رحمتہ اللہ و برکاتہٗ!

خاکسار سید احمد علی گڑھ ۲۰ نومبر ۱۸۹۰ء

---

(۲)

بنام سید علی حسن مرحوم

جناب مولوی صاحب مخدوم و مکرم معظم من ابوالنصر مولوی سید محمد علی حسن خاں بہادر

نوازش نامہ عالی محررہ ۱۴ ذوالحجہ پہنچا ممنون عنایت کیا۔ جو کچھ کہ آپ نے واسطے بہتری مسلمانوں کے حق میں سرکار عالیہ سے سفارش فرمائی۔ اور مدرستہ العلوم اور اس ناچیز کے حق میں کلمتہ الخیر فرمائے اس کی نسبت بجز اس کے کہ اجرکم علی اللہ اور کیا کہہ سکتا ہوں

[illegible]

کر رکھی ہیں۔ علاوہ اس کے ایک عام خیال نسبت حسنات و خیرات اور مبرات کے محدود ہو گیا ہے۔ اس خیال کو توڑنا اور یہ بات دل میں ڈالنی کہ درحقیقت جس امر کی مسلمانوں کو ضرورت ہے اور جس کے نہ ہونے سے مسلمانوں کی روز بروز ذلت ہو جاتی ہے اور اس کے ساتھ اسلام کی بھی ذلت ہے اس میں تائید کرنا اور اس ذلت سے مسلمانوں کو نکالنا سب سے بڑی حسنات میں شامل ہیں ......... اور ظاہر ہے کہ دین میں یا عقبے میں کچھ کام آنے والی نہیں ہے مگر انگریزی نہ جاننے کے سبب روز بروز مسلمانان ہندوستان ذلت و خواری میں پڑتے جاتے ہیں۔ عہدہ ہائے سرکاری سے روز بروز خارج ہوتے جاتے ہیں اعلیٰ عہدے ان کے ہاتھ سے نکلتے جاتے ہیں۔ ہندو بنگالی روز بروز ترقیاں پاتے جاتے ہیں اور مسلمان برابر ہیں ان کے مغلوب و دست نگر ہوتے جاتے ہیں۔ پس مسلمانوں کو ہندوؤں و بنگالیوں پر غلبہ حاصل کرنے کے لیے یا ان سے مغلوب نہ رہنے کے لیے مسلمانوں کو انگریزی زبان کی تعلیم دینا درحقیقت ہندوؤں اور بنگالیوں پر ان کو فتح مند کرنا ہے اور اس زمانہ میں جو حال مسلمانوں کا ہے درحقیقت ان کی تعلیم انگریزی میں امداد کرنا پوری حسنات میں داخل ہے مگر سرکار عالیہ کو یا عموماً مسلمانوں کو اس خیال کی طرف ...... محالات سے ہے۔

مدرسۃ العلوم میں مسجد کی تعمیر مکمل نہ ہونے سے درحقیقت طالب علموں کو نماز کی تکلیف ہے۔ نواب سر آسماں جاہ نے جس قدر روپیہ دیا تھا اس سے مسجد کرسی تک تعمیر ہو کر رہ گئی ہے۔ اسی پر ایک چھپر ڈال دیا ہے جس میں نماز ہوتی ہے۔ دو سو طالب علموں کے قریب پانچ وقت نماز پڑھتے ہیں۔ ان کے وضو کے لیے پانی کا اہتمام بھی مشکل ہوتا ہے۔ اس کے لیے کنواں بھی بن رہا ہے۔ مسجد کے صحن میں وضو کے لیے حوض بھی بن رہا ہے۔ اگر سرکار عالیہ مسجد ہی کے لیے تائید فرمائیں گی تو بہتر ہے اسی کی کسی قدر تکمیل ہو جاوے گی۔ میں کل یہاں سے علی گڑھ جاؤں گا اور وہاں پہنچ کر کوئی تاریخ روانگی بھوپال مقرر کرکے آپ کو اور وزیر صاحب کو اطلاع دوں گا۔ ہمارے سب کام توکلتُ علی اللہ ہوتے ہیں۔ جو خدا کو منظور ہوگا ہوگا ؎

کار ساز ما بفکر کار ماست

فکر ما در کار ما آزار ماست

جو خدا کو منظور ہے وہ ہوگا۔ مگر آپ نے جو سعی و کوشش کی اس کا شکر ہم پر واجب اور اجر دینا خدا کے اختیار میں ہے۔ والسلام علیکم!

خاکسار

سید احمد۔ الٰہ آباد ۵ر اگست ۱۸۹۰ء

---

(۳)

بنام نواب سید علی حسن صاحب

جناب مخدومی و مکرمی!

بجواب عنایت نامہ ملتمس ہوں کہ جو آپ کی خوشی ہے اس کی تعمیل میں ہم سب کو افتخار ہوگا۔ تعمیل ارشاد ہوگی۔ بعد نماز مغرب ہم سب حاضر دولت خانہ ہوں گے اور وہاں سے کھانا کھا کر اسٹیشن چلے جاویں گے۔

خانہ آباد، دولت زیادہ     والسلام!

خاکسار سید احمد ۲ر ستمبر ۱۸۹۱ء

---

(۴)

بنام نواب سید علی حسن مرحوم

مخدوم مکرم بندہ جناب ابوالنصر نواب سید علی حسن خان بہادر

بعد سلام مسنون التماس یہ ہے کہ بلحاظ اس شفقت اور عنایت کے جو آپ کو میرے حال پر ہے اور بلحاظ اس قومی ہمدردی کے جو مسلمانوں کی ترقی اور بہبودی کی آپ کے دل میں ہے۔ مجھے جرأت ہوتی ہے کہ آپ کی خدمت عالی میں ایک ضروری التماس کروں۔

آپ کو معلوم ہوا ہوگا کہ دفتر مدرسۃ العلوم کے ہیڈکلرک نے بذریعہ جعلی چیکوں کے ایک ذخیرہ زر امانت مدرسۃ العلوم میں سے جو بنک میں جمع تھا غبن و تصرف کر لیا جس کے سبب سے نقصان کثیر زر امانت مدرسۃ العلوم ہوگیا۔ اگر وہ غبن و تصرف صرف زر امانت ہی میں ہوتا تو صبر کیا جاتا۔ مگر اس غبن و تصرف کے سبب چالیس ہزار روپیہ بنک کا مدرسہ پر فاضل ہوگیا اور اگر زر فاضلات کی ادا کی جلد تدبیر نہ کی جاوے تو اس کا سود اس قدر بڑھ جاوے گا جس کا ادا کرنا ناممکن ہوگا۔ اس لیے یہ تجویز ہوئی ہے کہ اس زر فاضل کو چندہ کا بھی سے جس قدر جلد ممکن ہو ادا کیا جاوے۔ چنانچہ اس کے لیے چندہ کھولا گیا ہے اور احباب اور ٹرسٹیان کالج نے قریب دس ہزار روپیہ کے چندہ دینے کا وعدہ کیا ہے اور اور لوگوں نے بھی اس میں چندہ دیا ہے۔ اس لیے میں آپ سے تین امر کی درخواست کرتا ہوں اور امید ہے کہ آپ اس پر توجہ فرمائیں گے۔

اوّل یہ کہ آپ بھی اپنی ذات خاص سے اس نقصان کے پورا کرنے میں کچھ امداد فرماویں تاکہ زر فاضل بنک کا ادا کیا جاوے

دوسری درخواست یہ ہے کہ اگر ممکن ہو تو حضور جناب بیگم صاحبہ سے بھی اس باب میں عرض و معروض کریں۔ اگر جناب ممدوحہ بھی کچھ عنایت فرماویں گی تو اس وقت میں نہایت مدد پہنچے گی۔

اگرچہ میرا ارادہ تھا کہ حضور جناب بیگم صاحبہ کی خدمت میں بھی کوئی عرضی لکھوں۔ مگر میں نے مناسب نہیں سمجھا۔ اگر آپ سے اس باب میں کچھ ممکن ہو تو عرض معروض کیجیے۔

تیسری درخواست یہ ہے کہ علاوہ اپنی ذات خاص اور حضور جناب بیگم صاحبہ کے اور لوگوں سے بھی اگر ممکن ہو تو اس امر کے لیے کچھ چندہ وصول کیجیے۔ آپ کی کوشش اور سعی سے امید ہے کہ کچھ نہ کچھ وصول ہو جاوے گا۔ والسلام علیکم۔

خاکسار

سید احمد - علی گڑھ

۱۲ر جون ۱۸۹۶ء

(۵)

بنام نواب سید علی حسن مرحوم

جناب مخدوم و مکرم معظم من ابوالنصر نواب سید محمد علی حسن خان بہادر!

محمد یعقوب علی صاحب احکام نگار روبکاری جناب کا خط مورخہ ۸ ستمبر ۱۸۹۶ء مع نصف قطعہ نوٹ شما ستہ تعدادی ایک ہزار روپیہ جو آپ نے از راہ فیاضی و شفقت بزرگانہ بتلافی نقصان کالج عنایت فرمایا ہے میرے پاس پہنچا۔ میں آپ کی عنایت سلسلہ کا دل سے شکر ادا کرتا ہوں اور شکر ادا کرتا رہوں گا۔ اور یہ عریضہ نیاز بطور رسید نصف قطعہ ثانی نوٹ مذکور خدمت عالی میں مرسل ہے

والتسلیم مع التعظیم!

خاکسار

سید احمد۔ علی گڈھ۔ ۱۰ ستمبر ۱۸۹۶ء

---

# محمد حسین آزاد

(۱)

بنام محمد نوح رضوی تحصیل شہری

آپ کے حسب الرمن کا خیال قابل ہزار تعریف کے ہیں اور یہ عنایت خاص جو بندہ آزاد کے حال پر مبذول ہوئی ہے اس کا تو شکریہ ادا ہی نہیں ہو سکتا۔ لیکن میں اپنی طبیعت کا حال کیا بیان کروں۔ آپ تصویر منگاتے ہیں۔ میرا یہ حال ہے کہ کئی برس ہوئے آئینہ دیکھنا چھوڑ دیا کہ کیا تھا اور کیا ہو گیا۔ کبھی آئینہ سامنے آجاتا ہے تو اپنے آپ کو پہچان نہیں سکتا۔ جو شخص خود اپنی صورت دیکھ کر ترسا نے اسے فوٹو گراف اتروانا اور تصویر کو اس عالم تشہیر کرنا کب گوارا ہوگا۔

دو برس ہوئے ایک دوست رہتے ہیں سے بہانہ کر کے مجھے لے گئے اور میری تصویر اتروا لی۔ اگرچہ رنج ہوا۔ مگر پھر شکر خدا کیا کہ الحمد للہ اسے صحیح الاعضا، سلیم الصورۃ پیدا کیا ہے اور دکھا ہے۔ حقیقتاً اب میں اپنا حال کیا عرض کروں۔ نو دس مہینے کے بعد آج ان شاء اللہ نہانے کا ارادہ ہے۔ اگر خدا پورا کرے۔ کیا کروں فرصت نہیں ہوتی اور جو وقت بچتا ہے کہتا ہوں کہ چار سطریں لکھوں گا۔ نہانے کو پھر دیکھ لیا جائے گا۔ آج کل دربار اکبری لکھ رہا ہوں۔ اس میں اکبر کے امرائے دربار کا حال آپ اسی طرح پڑھیں گے جس طرح آب حیات میں شعرائے اردو کا۔ میں نے ارادہ کیا ہے کہ ہر ایک امیر کے حال کے بعد اس کی تصویر بھی ہو۔ چند تصویریں بہم پہنچائی ہیں۔ مگر بعض اب تک نہیں ملیں۔ اگر آپ کے ذریعہ سے ممکن ہو تو مزید مطلع فرمائیں۔

محمد حسین عفی عنہ۔ ۔ فروری ۱۸۸۲ء

---

(۲)

بنام میر حسن حیدر آباد

جناب من! ادام اقبالکم وصل اللہ امالکم!

تسلیم - آپ کا مرحمت نامہ تو پہنچا مگر اس نے رنج کو دوبالا کیا۔ کیونکہ نہایت دل شکستگی پائی جاتی تھی۔ بے دل ہرگز نہ ہونا چاہیئے۔ مولوی اسد اللہ الغالب موجود ہیں۔ انشاء اللہ پہلے سے اچھا ہوگا۔ میں نے انہیں احتیاطاً کچھ نہیں لکھا۔ آپ کو جیسے کا رجوع قلب سے عرض کرنے دیں، سب مشکلیں آسان ہوں گی ؎

تجھے پھر کون سی مشکل ہے لے قبر
اگر تیرا علی مشکل کشا ہے

میں گنہگار روسیاہ کس منہ سے کہوں کہ دعا کرتا ہوں۔ خیر جو کچھ ہے خدا قبول کرے۔ دنیا کے اعتبار سے اتنا ہوا کہ جہاں جہاں ہو سکا خیالات کو بدلا، جہاں جہاں ہو سکا قلم کو رسائی دی ہے۔ جو کچھ خدمت میں پہنچا ہے لاحظہ فرمائیے گا۔ میرے پاس کیفیت احوال کے پہنچنے کا کوئی رستہ نہیں، آپ ہی کوئی تسلی نامہ لکھیں تو لکھیں اگرچہ عزیزوں کو اس بات کا یقین نہ آئے لیکن غالباً آپ کے دل پر اس فقرہ کا اثر ہوگا کہ مجھے شاید ہی کچھ آپ سے کم رنج ہو۔ میں روئیا اور میں نے میرے میاں نے اس مرحوم کی نمازِ میت پڑھی۔ مجھے امید نہیں کہ ان کے بیٹوں نے پڑھی ہو گی۔ حضرت آپ ہم لوگوں کو نہیں جانتے آپ کے جد جانتے ہیں۔ ہم کچھ اور لوگ ہیں۔ اللہ ان کے صدقے سے، ان کی خاکِ آستان کے صدقے سے، ان کے کتوں کے صدقے سے خیر و برکت شاملِ حال رکھے۔ اور فی الحال تو میری عرض ہے کہ خدا آپ کی بات کو بنا دے۔

فقط والدعار باالتماس الدعار!

آزاد، ۱۵ر فروری ۱۸۸۳ء

---

# امیر مینائی

## (۱)

بنام محمد مسلم بی کے تہم ترمذی خیرآبادی

نورِ چشم من - کل قطعات تاریخ بھیج چکا ہوں۔ ایک قطعہ تاریخی اپنی طرف سے بڑھا دیا ہے، اس کے بعد خیال آیا کہ نام سے تاریخ پیدا کی جائے۔ اس وقت ایک صورت سے موزوں ہوئی اس کو لکھے بھیجتا ہوں۔ اگر یہ قطعہ پسند ہے تو خیر ہے

خفت کہ با تو بخاک و گفتہ اشد سینہ چاک — طالعش در گردش از دورِ نجوم آمد کنوں
سال مرگ از نام آں مرحوم پیدا کرد امیر — در دیا من ناظم باد سموم آمد کنوں

۱۲۹۹ = ۱۵۳ + ۱۱۴۶

چاہیئے کہ رسید دونوں تاریخوں کی اور کیفیت پسند اور ناپسند سب عزیزان و یارانِ انجمن کے لکھ بھیجئے اور جس تاریخ کا کندہ ہونا قرار پائے اس سے بھی اطلاع دیجئے۔ میرے ایک شفیق سخنور شیرازی میرے پاس تشریف رکھتے تھے انہوں نے اس تاریخ

کو پسند کرکے دو مصرعے اوّل کے اس طرح موزوں کیجئے ؎

اندریں ماتم سرا نادیدہ چشم روزگار
ماتم زنیساں کہ از دور نجوم آمد کنوں

۱۷ جنوری ۱۸۰۲ء　　　　　راقم آثم امیر احمد از رام پور

---

(۲)

بنام مرزا داغ دہلوی

مصدرِ لُطفِ اتم۔ قدیمی کرم سلامت۔ سلام مسنون اخلاص مقرون۔ مدت کے بعد نوازش نامہ[۱] آیا۔ ممنون یادآوری فرمایا۔ بندہ نواز مجھے یاد نہیں کہ میں نے کسی خط کا جواب قلم انداز کیا ہو۔ یہ میرے مقدر کی نارسائی کہ خط نہ پہنچا ہو۔ بہرکیف جرم ناکردہ کا عذر خواہ ہوں۔ اخبار گورکھپور میں ریاض نے آپ کا مخاطب بخطاب استاد السلطان ہونا اور سات سو روپیہ مشاہرہ مقرر ہونا چھاپا یہ دیکھ کر نہایت مسرور ہوا تھا۔ مگر اس تحریر[۲] میں ان دونوں اعزازوں کا ذکر نہ تھا۔ اس وجہ سے وہ سرور کھیت گیا عزت افزائی جو سرکار دولت مدار نے تلمذ سے فرمائی وہ میرے سرور اور آئندہ ترقیوں کی امیدوں کو بڑھاتی ہے۔ یہ خدا جلد ظہور میں لائے۔

شکایت جو آپ نے "صنم خانۂ عشق" دیوان دوم کے نہ پہنچنے کی لکھی ہے وہ دیوان چھپا کہاں؟ ورنہ ممکن تھا کہ نہ پہنچتا۔ تالیفات کہنہ کا حضور میں آپ کے واسطے سے نہ پہنچنا معاذاللہ اس وجہ سے نہ تھا کہ آپ نے رشک و حسد سے نہ گزرانیں افسوس کہ اتنی مدت تک یکجائی اور میری طبیعت کی صفائی دیکھ کر بھی آپ کو بدگمانیاں باقی ہیں۔ میاں بوڑھے ہوگئے ہو یہ شیوہ چھوڑ دو کہ زبردستی رکاوٹ کے لیے ایک بات قرار دی ہے۔

اوّل تو میں خطاب لینے ہی کے قابل اپنی نااہلیت کو نہیں سمجھتا اور پھر درخواست دے کر خطاب مانگنا یہ تو بالکل پسند نہیں۔ میاں اب تو وہ وقت آگیا کہ مرحوم و مغفور کا خطاب بارگاہ شہنشاہ حقیقی سے عطا ہو کوئی اور حوصلہ نہیں ہے۔[۳]

آپ کا تازہ کلام دیکھ کر جی خوش ہو جاتا ہے۔ میں کہتا کیا ہوں جو بھیجوں، جی افسردہ رہتا ہے۔ کبھی کسی گلدستے والے کے اصرار سے کچھ کہتا ہوں تو وہ چھپ جاتا ہے۔ یہ فراغتیں چشم بددور، آپ کے واسطے ہیں کہ شعر کے سوا کوئی فکر نہیں۔ خدا جمعیت خاطر بڑھائے۔

---

[۱] ۱۸۹۱ء میں نظام دکن میر محبوب علی خاں نے مرزا داغ کو "استاد السلطان" کا خطاب دیا۔ اخباروں میں اس کا تذکرہ چھپا۔ امیر مینائی نے بھی دیکھا۔ انہی دنوں میں مرزا داغ کا خط امیر کے پاس آیا۔ لیکن انہوں نے اپنے خطاب و اعزاز کا ذکر نہ لکھا تھا۔ اس خط کے جواب میں امیر صاحب نے یہ خط لکھا۔

[۲] یعنی مرزا داغ کے خط میں۔

[۳] مرزا داغ نے اپنے خط میں امیر صاحب کے خطاب کے متعلق استفسار کیا ہوگا اس کا جواب ہے۔

ارشد یار، "استاد السلطان" ہونے کی مشائی تو ا : یا استاد، یا استاد برسوں کہا گیا ہے۔ اب جو وہ وقت آیا تو استاد کی شیرینی ندارد۔ امید ہے کہ کبھی کبھی رسم رسل و رسائل رہے۔ میں ابتدا سے تمہارا دوست اور خیر خواہ ہوں۔ میری طرف سے گمان فاسد نہ کیا کرو۔ زیادہ کیا لکھوں۔

۳۱ مارچ سنہ ۱۹۰۱ء        امیر فقیر

---

# داغ

## (۱)

بنام نواب حسن علی خاں امیر جاگیردار

نواب صاحب تغافل شعار سلمہ اللہ تعالیٰ

تمہارے وہاں سے خط کا منتظر ہوں ، جواب ندارد۔ لفظی جو شرفا کے واسطے ہے اس پر تھا ہوں ہیں سنے خوب جھاڑا ہے۔ پانچ روپیہ لڑکی سے لائیں پچاس یہاں سے گئے دس آپ سے مانگتی ہیں ذرا ان کو جھاڑ دیجئے گا۔ میں نے جوان کو خط لکھا ہے۔ وہ انا کے خط میں ہے اس کو اتا سے لے کر آپ پہنچا دیں تو بڑی عنایت۔ ایک غزل ملفوف اور بھیجتا ہوں۔ یہ نہ معلوم ہوا کہ پہلی سب غزلیں جلیقہ میں صاف چڑھ گئیں کہ ابھی کوئی باقی ہیں۔ یہاں خیریت ہے۔ گرمی کی شدت ہے۔ بچوں کو دعائیں۔ فقط

فصیح الملک داغ دہلوی یکم جون ۱۹۰۳ء مطابق ۵ ربیع الاول ۱۳۲۱ھ

---

## (۲)

بنام نواب حسن علی خاں امیر جاگیردار

نواب صاحب سلام!

میں خیر کا طالب ہوں، حرج کا منظور نہیں۔ مرمت کی کیا صورت ہوئی اس بارش میں مشکل ہے۔ بی حجاب کل سے وارد ہیں۔ اور آپ کی مشتاق۔ ان کا مکان گرا ، جان بچ گئی۔ اس کی مرمت ہو رہی ہے یہاں تو ٹھکانا نہیں۔ زیادہ نیاز!

فصیح الملک داغ دہلوی

یکم اگست ۱۹۰۳ء مطابق ۶ جمادی الاول ۱۳۲۱ھ بروز یک شنبہ

---

ے کس بے تکلفی اور خلوص کا کیا کہنا!

# ڈپٹی نذیر احمد

## (۱)

بنام نواب سید علی حسن خان بہادر

جناب عالی!

کرامت نامہ پہنچا۔ میں نے حقیقت واقعی بے کم و کاست بالمشافہ عرض کر دی تھی۔ اب کامیابی ہو تو اور ناکامی ہو تو دونوں صورتوں میں جناب کا احسان میرے ذمہ ثابت ہو چکا اور میں مدت العمر ممنون رہوں گا۔ اگر کسی مقابل کے لیے سفارش نہیں کی گئی تو ناکامی کا احتمال ضعیف ہے۔ لیکن آپ نے خط میں اس کی کچھ صراحت نہیں فرمائی۔ رہی حکامِ انگریزی کی سفارش اس کا حال یہ ہے کہ بیس برس سے میں سرکار انگریزی سے بے تعلق محض ہوں۔ دس برس کے قریب حیدرآباد رہا اور اس کے بعد سے خانہ نشین ہوں۔ ازبسکہ خدمت کی جستجو نہ تھی۔ طبیعت نے بے فائدہ خوشامد اور دربارداری کو گوارا نہ کیا۔ لیکن جس وقت تک میں سرکار انگریزی میں تھا۔ لیفٹیننٹ گورنمنٹ کے سرٹیفکیٹ کتاب میں آپ نے ملاحظہ کیے ہوں گے۔ بڑی خدمت کے لیے بڑے عہدیداروں کی سفارش درکار ہے اور یوں دلّی کے ڈپٹی کمشنر اور کمشنر مجھ کو جانتے پہچانتے ہیں ان لوگوں نے میرے بیلچر سنے ہیں اور ممدوح میری نسبت اچھا خیال رکھتے ہیں اور پوچھا جائے تو اچھا ہی ظاہر کریں گے۔ لیکن میں ان کی کوٹھیوں پر ان کے سلام کو بھی نہیں گیا۔

چونکہ آپ نے ایک طرح کا تعلق اس معاملہ سے پیدا کر دیا ہے۔ وقتاً فوقتاً مجھ کو اطلاع ہوتی رہے تو مزید عنایت

خاکسار نذیر احمد ۳ر دسمبر ۱۸۹۲ء

---

## (۲)

بنام نواب سید علی حسن خان بہادر

جناب عالی!

السلام علیکم! آپ کو شاید معلوم ہے کہ میں نے بڑی محنت سے قرآن مجید کا اردو ترجمہ کیا ہے۔ مجھ کو اس کے لیے تین برس محنت شاقہ اٹھانی پڑی ہے اور تراجم موجودہ اور تفاسیر اور احادیث سے مطابق کرنے کے لیے مولویوں کا اسٹاف رکھنا پڑا ہے تب کہیں جا کر یہ ترجمہ میرے نزدیک بامحاورہ سلیس، مطلب خیز، مستند اور تراجم موجودہ سے بہت بہتر ہوا ہے۔ ترجمہ کے ساتھ اشارات بھی لکھ دیئے گئے ہیں اور منظور یہ ہے کہ ان اطراف میں اچھی طرح اطلاع کر دیا جائے کہ قرآن مجید کا نیا ترجمہ مل سکتا ہے۔ پہلے آپ دیکھ دکھا کر اچھی طرح اطمینان حاصل کر لیجئے کہ آیا واقعی میں یہ ترجمہ تراجم موجودہ سے بہتر ہے یا نہیں اور اگر آپ کے نزدیک بہتر ثابت ہو تو آپ اس کی سرپرستی کیجئے۔ کیونکہ اس کی اشاعت میں مدد دینا گویا اغراض رسالت کی تکمیل کرنا ہے بلکہ ا[illegible]

آپ لکھیں تو اس ترجمہ کی کیفیت کو سرکار کے گوش گزار کریں اور ان سے سرپرستی کی تحریک فرمائیں۔ ترجمہ کے حجم اور سوادِ خط اور چھاپے سے آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ قیمت جو قرار دی گئی ہے اس میں کوئی ذاتی مفاد مضمر نہیں ورنہ میں اگر اپنی محنت اور مولویوں کی تنخواہ لگاتا تو عسے فی جلد لاگت پڑتی۔ مگر میں نے یہ کام احتساباً کیا ہے۔ ان اجری الا علی اللہ

میرٹھ میں آپ سے تفصیلی ملاقات نہ ہونے کا افسوس باقی رہ گیا۔ ترجمہ تو ہدیۃً آپ کی خدمت میں روانہ کیا گیا ہے۔ اور صرف خرچ کا ...... کیا گیا ہے براہ مہربانی ...... کر لیجیے گا۔ فقط!

خاکسار۔ نذیر احمد ۸ر جنوری ۱۸۹۷ء

---

(۳)

بنام جناب بشیر الدین احمد، اٹاوہ

(جواب خط یکم دسمبر ۱۹۰۳ء)

السلام علیکم۔ سب سے پہلے میں آپ کو مرگ عزیز پر جس کی مرگ کا حال آپ نے اخبار میں بھی چھاپا ہے۔ تلقین صبر کرتا ہوں۔ اگرچہ آپ محتاج تلقین نہیں ہیں۔ حمائل شریف کی جلد بندی کے دام لگے ہیں، پچیس جلدیں آپ طلب فرماتے ہیں اس کی بابت استفسار طلب بات یہ ہے کہ کمیشن جو آپ منظور کرتے ہیں اس کی تعداد کیا ہے۔ مجھے یاد نہیں اور نہ میرے پاس کوئی اس کی یادداشت ہے کانفرنس کی شرکت موقوف ہے۔ اعتدال مزاج پر تامل ہوتا ہے۔ دو وجہ سے، اول دوری سفر دوسرے وہاں کے لوگ اُردو کم سمجھتے ہیں اور اکثر نہیں سمجھتے البتہ آپ کا اور آپ جیسے لوگوں کا شریک کانفرنس ہونا نہایت ضروری ہے۔ ورنہ میں تو ہنسنے ہی کام کا ہوں کہ ذرا سوں متصل پیش پا افتادہ باتوں کو کھڑے ہو کر اعادہ کر دیا۔

اخبار کی نسبت مجھ کو یہ کہنا ہے کہ عربی کا اہتمام جیسا چاہیے نہیں۔ مذہبی مضامین بھی بعض برے ہوتے ہیں۔ جیسے کسی شخص نے آپ کے اخبار میں لکھ مارا کہ مسلمانوں کی ترقی کے لیے پابندی مذہب ضروری نہیں۔ ابھی شاید پچھلے پرچے میں کسی صاحب نے وخلقنا لہم مما یرکبون سے ریل کی پیش گوئی استنباط کی۔ لغو، بے اصل، بے جوڑ، بے ضرورت، ایسی باتوں سے قرآن کے ظاہر الفاظ سے اعتبار اٹھا جاتا ہے۔ اس قسم کے مضامین آپ کے اور آپ کے اخبار کے شایان شان نہیں اور میرے نزدیک ایسی باتوں سے اسلام کو نقصان پہنچتا ہے۔

ہاں —— حمائلیں جو مجلد جائیں گی ان کی جلد قسم اول ہو گی بعض نے اسے قسم ادنیٰ پڑھا۔

خاکسار۔ نذیر احمد۔ ۴ر دسمبر ۱۹۰۳ء

---

# مولانا حالی

(۱)

<u>بنام محسن الملک</u>

جناب مولوی صاحب محترم و مکرم و معظم دوام مجدہم

بعد تسلیم و نیاز کے التماس یہ ہے کہ دو جلدیں کتاب "حیاتِ سعدی" کی اور دو جلدیں "مسدس مدوجزر اسلام" کی خدمتِ والا میں ارسال کرتا ہوں، ان سے دو سادی جلدیں آپ کے ملاحظہ کے لیے اور دوسری دو جلدیں جن پر روپہلی ٹھپہ کیا گیا ہے حضور نواب صاحب بہادر دام اقبالہم کی نذر کے لیے ہیں۔ پہلی کتاب میں نیاز مند نے شیخ سعدی کی لائف اور ان کی تمام تصانیف پر ریویو کسی قدر جدت کے ساتھ لکھا ہے جس پر منشی محمد ذکاء اللہ صاحب کا ریویو علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ مورخہ ۱۶ مارچ میں چھپا ہے اور جس کو پنجاب اور اضلاع شمال و مغرب کے معتبر اشخاص عموماً پسند کرتے ہیں۔

دوسری کتاب یعنی مسدس مدوجزر اسلام کے آخر میں ایک نیا ضمیمہ ۱۶۰ بند کا اکثر احباب کی تحریک سے اضافہ کیا ہے جس کی نسبت ابھی میں نہیں کہہ سکتا کہ پبلک کی کیا رائے ہوگی۔

غالباً جناب کو کثرتِ مہمات مرجوعہ کے سبب یاد نہ رہا ہوگا لیکن نیاز مند کو خوب یاد ہے کہ ان دونوں کتابوں کی نسبت جب کہ ان کی ترتیب و تدوین ختم نہ ہوئی تھی۔ ملازمان سامی کی طرف سے مختلف اوقات میں اعانت و خریداری کی امید دلائی گئی تھی اور زیادہ تر اسی امید کے بھروسے پر ان دونوں کتابوں کے ایک ساتھ چھپوانے کی جرأت کی گئی ہے التماس یہ ہے کہ اگر ان کتابوں کی اشاعت اس ملک میں مفید سمجھی جائے تو از راہ نوازش و کرم دونوں نسخے جو حضور نواب صاحب بہادر کی نذر کے لیے ارسال خدمت والا کیے جاتے ہیں، مع عرضداشت منسلکہ نیاز نامہ پیش گاہ جناب مخدومنا [illegible] گزران کر جس قسم کی اعانت یا رعایت ممکن ہو اس کے لیے سفارش فرمائیں۔

جو محنت اور زیر باری مجھ کو برداشت کرنی پڑی ہے اس کا تدارک خاطر خواہ ہو جائے گا۔ اگرچہ ہندوستان میں مصنف کی وقعت ایک بک سیلر سے زیادہ نہیں ہے اور نہ میرا کوئی حق آپ پر ایسا ہے جس کے سبب سے میں آپ کو ایسی تکلیفیں دینے کا مجاز سمجھوں لیکن سچ یہ ہے کہ آپ کے ساتھ ہم لوگوں کو ایک حسنِ ظن اس قسم کا ہے کہ جس امر کی تحریک کو ڈھائی برس سے زیادہ گزر چکے ہیں آج تک اس سے قطعی مایوسی نہیں ہوئی۔ خیر کامیابی تو بہت مشکل ہے۔ اگرچہ امید بھی قائم رہے تو غنیمت ہے      زیادہ نیاز

نیاز نامہ خاکسار الطاف حسین حالی از دہلی کوچہ پنڈت ۲۹ مارچ ۱۸۸۶ء

---

؎ غالباً یہ خط موسومہ ہے نواب محسن الملک کا اور اسی سلسلہ میں ان دونوں کتابوں کی جلدیں حیدرآباد میں خریدی گئیں جن کی رسائد کی نقول اور عبدالرحیم خاں کے موسومہ خط کی نقل موجود ہے۔ اصل خط میرے پاس محفوظ ہے (تمکین کاظمی)

(۲)

بنام مولوی حبیب الرحمن خاں صاحب رئیس بھیکم پور

جنابِ من!

لفظ ہاتھ میں بلاشبہ ہائے مخلوط ہے۔ لیکن رات اور بات کا قافیہ بھی شعرا نے باندھا ہے۔ قافیے کی ضرورت ایسی ایسی خفیف فروگذاشتوں کو جائز کر دیتی ہے۔ مرزا غالب کبھی اور کسی کی جگہ کبھو اور کسو کو غیر فصیح سمجھتے تھے۔ لیکن ان کے اردو دیوان میں قافیے کی جگہ کسو اور کبھو بندھا ہوا ہے۔ میں بھی ہمیشہ ہاتھ کو ہائے مخلوط کے ساتھ لکھتا ہوں۔ مگر قافیے میں بات باندھنا جائز سمجھتا ہوں۔

نیازمند

خاکسار الطاف حسین حالی از پانی پت محلہ انصاریاں ۲ فروری ۱۸۹۰ء

---

(۳)

بنام مولوی حبیب الرحمن خاں صاحب رئیس بھیکم پور

مخدومی!

مہمان ناخواندہ عزیز تر از مہمان خواندہ پہنچا باوجودیکہ آج کل ضیق فرصت کے سبب مطبوعاتِ جدیدہ کے مطالعے کے لیے بالکل وقت نہیں ہے۔ اسی حالت میں قریب نصف کے رسالہ علمائے سلف کو دیکھا گیا۔ افسوس ہے کہ مجھے اس عمدہ تصنیف پر مفصل ریمارک کرنے کی فرصت نہیں ہے مگر مختصر یہ ہے کہ اس رسالے نے میرے دل میں آپ کی محبت اور عظمت بہ نسبت سابق کے اضعاف مضاعفہ کر دی ہے۔ مسلمانوں کے لٹریچر میں اپنی طرز کی یہ پہلی کتاب ہے شاید کوئی ناواقف آدمی یہ کہے کہ کیا مسلمانوں نے فن رجال میں ایسی صدہا کتابیں نہیں لکھیں مگر ایسا سوال کرنا سخت غلطی کی بات ہے۔ آپ نے درحقیقت وہ کام کیا ہے جو انگلستان کے مشہور مصنف مسٹر سموئل نے سلف ہیلپ کے لکھنے میں کیا ہے۔ اس نے بھی ہزاروں بائیوگرفیاں پڑھ کر ایک چھوٹی سی کتاب لکھی ہے جس سے بہتر آج تک کوئی کتاب انگریزی میں اس طرز کی نہیں لکھی گئی۔ مسلمان علما کے حالات لکھنا اور بات ہے اور تمام بائیوگرفیوں کو دیکھ کر چند عنوان تجویز کرنے اور ہر عنوان کے مناسب اس دفتر طویل الذیل سے مضامین انتخاب کرنے اور ان کو جدا جدا عنوانوں کے تحت میں درج کرنا نہایت محنت اور لیاقت اور غور و فکر کا کام ہے آپ کی تصنیف میں اور مسٹر سموئل کی کتاب میں صرف یہ فرق ہے کہ اس نے سلف ہیلپ میں کتاب کا موضوع صرف علما میں محدود نہیں رکھا بلکہ اس میں تمام ریفارمر اور موجد و مخترع اور سٹیٹسمین اور سپہ سالار وغیرہ وغیرہ شامل ہیں اور اس رسالے میں صرف علمائے سلف کے حالات سے بحث کی گئی ہے اگر آپ اس کے دائرے کو زیادہ وسیع کر دیتے تو یہ بالکل اسی قسم کی کتاب ہو جاتی جیسی سلف ہیلپ ہے۔ اس کتاب میں اور بھی بہت سی خوبیاں ہیں، مگر میں نے صرف ایک خوبی کا جو کہ تمام تصنیف کی جان ہے ذکر کرنا کافی سمجھا ہے

میں خیال کرتا ہوں کہ اگر آپ انگلش لٹریچر سے واقف نہ ہوتے تو ایسی تصنیف کا خیال ہرگز آپ کے دل میں نہ گزرتا

جس تاوقتیکہ ندوۃ العلما انگریزی تعلیم کی ضرورت پر زور نہ دے گی اس کی چیخ و پکار سے کوئی معتد بہ نتیجہ پیدا نہیں ہو سکتا اسی کے ساتھ میرا یہ بھی خیال ہے۔ کہ انگریزی تعلیم جب تک کہ اس میں مشرقی تعلیم کی چاشنی نہ دی جائے گی۔ ہرگز مفید آدمی پیدا نہیں کر سکتی۔ مجھے ایک انگریزی تعلیم یافتہ بھی ایسا نظر نہیں آتا جو مسلمان طلبا کے حالات پر ایک ایسی کتاب لکھ دے جیسی کہ آپ نے لکھی ہے۔ میرے نزدیک یہ کتاب ایسی ہے کہ اس کی ایک ایک دو دو جلدیں ہر مدرسۂ اسلامیہ میں رہنی چاہئیں بلکہ محمڈن کالج کے طلبا بھی اس سے مستفید ہوں تو بہت مناسب ہے۔ معلوم نہیں کہ یہ کتاب آپ نے اپنے خرچ سے چھپوائی ہے یا ندوۃ العلما نے اس کو چھپوایا ہے۔ مسلمان اور خاص کر پرانے خیالات کے مسلمان ایسی کتابوں کے خریدنے میں بہت ممسک ہیں۔ اس لیے مدارس اسلامیہ میں اس کو مفت تقسیم کرنا چاہیے۔ آخر میں میری یہ دعا ہے کہ خدا تعالے ہمارے عام رئیسوں اور رئیس زادوں کو اسی طرح زیورِ علم و لیاقت و حسن اخلاق سے آراستہ کرے جیسا کہ اس نے شروانی رئیسوں میں آپ کو زیورِ علم و فضل و اخلاق سے آراستہ کیا ہے اور آپ کو جملہ گردشِ روزگار سے محفوظ رکھ کر صدہا سال تک زندہ و سلامت رکھے۔

زیادہ نیاز

خاکسار الطاف حسین حالی عفی عنہ از پانی پت ۱۰ ستمبر ۱۸۹۸ء

# نواب محسن الملک

(۱)

<u>بنام منشی ذکاء اللہ صاحب</u>

مخدوم و مکرم بندہ شمس العلماء منشی ذکاء اللہ صاحب زاد لطفہٗ

مولوی سید احمد مصنف فرہنگ آصفیہ جن کی چار سو کتابیں سرکار نے خرید فرمائی ہیں یہاں آئے اور جناب نواب مدار المہام[1] بہادر عالی کی ملازمت حاصل کی۔ نواب افتخار جنگ بہادر اور بندہ نے بھی ان کے مشکلات جو کتاب کے چھاپے کے ختم ہونے میں پیش ہیں سنیں اور سرکار میں عرض کیا کہ کسی طرح اس کتاب کا نام ہو جانا چاہیے تاکہ جس غرض سے سرکار نے چار سو جلدیں خریدی تھیں وہ حاصل ہو اور اس پر یہ امر قرار پایا ہے کہ یہ معاملہ آپ کے سپرد کیا جاوے اس لیے میں آپ کو تکلیف دیتا ہوں کہ آپ مہربانی کر کے اتنی محنت اپنے اوپر گوارا فرمائیے کہ جو معاملہ ان کا ساہوکار سے ہے وہ کس طور پر ہو سکتا ہے اور وہ کس طرح اس کے پنجے سے نجات حاصل کر سکتے ہیں اور سرکار کی کیا مدد اس کام میں مطلوب ہے اور آئندہ باقی ماندہ کتاب کے چھاپے کے لیے یہ بہتر ہوگا کہ سرکاری مطبع حیدر آباد میں چھپوائی جاوے اور مولوی سید احمد صاحب اس کی تصحیح یہاں آ کر یا دہلی رہ کر کیا کریں۔ آپ سے بہتر اس کام کے واسطے دوسرا کوئی نہیں ہے۔ اس لیے آخری تصفیہ اس کا آپ کی رائے عالی پر رکھا

---

[1] نواب وقار الملک۔

طور پر چل سکے گا۔ زیادہ نیاز!

محسن الملک ۱۱ر جمادی الثانی ۱۳۰۷ھ (۲ر فروری ۱۸۹۰ء)

---

(۲)

بنام نواب سید علی حسن

جناب مخدوم مکرم بندہ نواب علی حسن خان بہادر

آپ کا عنایت نامہ پہنچا۔ مجھے معلوم ہو گیا تھا کہ آپ لکھنؤ میں تشریف رکھتے ہیں اور امین الدین کے ذریعہ سے آپ کا پتہ بھی دریافت کیا تا کہ خط لکھوں مگر پتہ معلوم نہ ہوا۔ آپ کا شکر یہ ادا کرتا ہوں کہ آپ نے عنایت نامہ بھیج کر یاد فرمایا۔

آپ نے جو خواہش فرمائی ہے وہ تمام قوم کی ممنونی کا باعث ہے۔ آپ کو قومی ہمدردی تو ہمیشہ سے ہے اب وہ آتش اور مشتعل ہو گئی ہے۔ یہ قوم کی خوش نصیبی ہے۔ اگرچہ آپ کا بھوپال سے تشریف لانا دشمنوں کو پسند ہوا ہو، قوم کے لیے مفید ہو گا۔

عدو شود سبب خیر گر خدا خواہد
خمیر مایۂ دکان شیشہ گر سنگ است

قوم کی پہلی خدمت تو یہ ہے کہ آپ تعلیمی معاملات پر وقتاً فوقتاً کچھ مضمون لکھ کر علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ میں بھیج دیا کیجیے۔ دوسری یہ ہے کہ اپنے دوستوں اور ملاقاتیوں کو قومی کاموں پر متوجہ کیجیے اور عمدہ مشورہ اور صلاحیں ہم کو دیا کیجیے۔ ایک تجویز ہماری ہے کہ تعداد ٹرسٹیوں کی زیادہ کی جائے۔ اس وقت جتنی جگہ ہیں وہ سب معمور ہیں۔ اگر یہ تجویز منظور ہوئی تو ٹرسٹیوں کی فہرست میں آپ کا معزز نام بھی جلد نظر آئے گا مگر ٹرسٹی ہونا اور نہ ہونا اور ہی بات ہے۔ آپ کی شان اس سے ارفع اور اعلیٰ ہے اور آپ سے ہر طرح کی مدد ملنے کی امید ہے۔

میں ایک درخواست جو نہایت چھوٹی ہے کرتا ہوں، یقین ہے کہ آپ اس کو منظور فرما دیں گے یعنی علی گڑھ انسٹی ٹیوٹ گزٹ کو آپ خریدا کریں جس کی سالانہ قیمت عہ ہے اور اگر معاونین میں آپ داخل ہونا چاہیں تو عہ یا ﷲ آپ دے کر اس کو مدد دے سکتے ہیں۔ پچھلا اخبار بطور نمونہ آپ کی خدمت میں مرسل ہے۔

محسن الملک۔ از علی گڑھ یکم اگست ۱۹۰۲ء

---

(۳)

بنام مولوی بشیر الدین

مخدومی مولوی بشیر الدین صاحب!

میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں کیا کروں اور کیونکر آپ کے ساتھ کام کروں۔ ایک بڑی عادت آپ میں یہ ہو گئی ہے کہ آپ

خطوں کا جواب نہیں دیتے ۔ اگر دو سطر میں جواب بھی دے دیا کرو تو اس قدر ۔ تو معلوم ہو کہ تم زندہ ہو اور مرے نہیں
میں نے تم کو تین خط لکھے مگر ایک کا بھی جواب نہیں آیا تمام دنیا میں پارسال کی طرح پھر میری ذلت اور رسوائی ہوگی اگر
وقت پر کام نہ ہوا ۔ آپ نے نہ اس وقت تک رزولیوشن بھیجے نہ چندہ کی فہرست اور میں اس وقت تک ان سب کمیٹیوں کے
ممبروں کو کچھ اطلاع نہیں دے سکا جو مختلف کاموں کے لیے مقرر ہوئے ہیں آج کا اخبار بھی پہنچا اس میں بھی سب کچھ ہے
سوائے کانفرنس کے نہ اس کی کچھ کیفیت ہے نہ رزولیوشن ۔ اگر ہے تو پریسیڈنٹ کو سختی کے ساتھ بُرا بھلا کہا گیا ہے یہ وہ
یعنی جس سختی سے آپ تحریر کرتے ہیں مجھ کو تو پسند نہیں ہے ۔ آپ ہی شاید اس کو پسند کرتے ہوں ۔ رائے ظاہر کرنے کے لیے
ضروری نہیں ہے کہ سختی سے کام لیا جائے بلکہ خوبی اسی میں ہے کہ اپنا مطلب نرم لفظوں میں ظاہر کیا جائے اور شائستگی
اور اخلاق کا پورا پورا لحاظ رکھا جائے ۔ لیکن مجھ کو اس سے کچھ مطلب نہیں ۔ نہ میں آپ کا ناصح ہوں نہ آپ کسی کی سننے والے
ہیں ۔ ہاں مجھے افسوس اس بات کا ہے کہ آپ مجھے بہت تکلیف دیتے ہیں اور وقت پر میرے خطوں کا نہ جواب دیتے ہیں
نہ کام کرتے ہیں ۔ آپ رزولیوشن اور فہرست چندہ کی بھیج دیجیے یا جواب دیجیے ورنہ میں کوئی دوسرا انتظام کروں گا ۔ مجھے
پارسال کے سے آثار نظر آتے ہیں کہ باتوں میں دن گذر جاویں گے اور رپورٹ وقت پر تیار نہ ہوگی ۔ لیکن میں آپ سے صاف
کہے دیتا ہوں کہ میں اب اس کو برداشت نہیں کر سکتا ۔ اگر آپ رپورٹ نہ لکھ سکیں تو جن لوگوں نے نوٹ لکھے ہیں ان کو میرے
پاس بھیج دیجیے تاکہ میں خود اپنا سر ماروں اور آپ کو آئندہ تکلیف نہ دوں ۔

یہ کیا طریقہ آپ نے اختیار کیا ہے کہ اول آپ اخبار میں شائع کر کے کالج کو بدنام اور فضیحت کر دیتے ہیں پھر مجھے
توجہ دلاتے ہیں ۔ کالج کے طالب علموں پر مشن کا کیا جال چلا اور کیا ہوا ۔ جس پر آپ میری توجہ چاہتے ہیں ۔ اور درصورت ناراض
ہونے کے آپ بذریعہ اخبار کالج کی فضیحت کرنے پر آمادہ ہیں ۔ مجھے اس وقت تک کچھ معلوم نہیں کہ کیا ہوا بجائے اخبار میں
لکھنے کے اول مجھے تو اطلاع دی ہوتی ۔ یہ کوئی دوستی نہیں ہے نہ کالج کی خیر خواہی کہ آپ ایسی باتیں کہ جس سے مسلمانوں کو کالج
کے خلاف جوش پیدا ہو اخبار میں لکھ دیں اور مجھ کو خبر تک نہ کریں اور پھر بھی گول گول لکھیں جس سے یہ بھی نہ معلوم ہو کہ کیا آفت
آئی ۔ کیا قیامت برپا ہوئی ۔ خیر اگر اسی کا نام آزادی اور خیر خواہی ہے تو یہ آپ کو مبارک رہے اور جو آپ کا دل چاہے لکھا
انوار احمد اور علی محمد کہاں ہیں ۔

محسن الملک ۱۵ جنوری ۱۹۰۲ء

# نواب وقار الملک

(۱)

بنام سرسید احمد خاں

جناب قبلہ و کعبہ ام سلامت

تسلیم ! آپ کا ارشاد تو بمنزلہ حکم کے ہے جس کے بعد سکوت کے سوا اس قسم کے معاملات میں کچھ چارہ ہی نہیں ہے

لیکن جو وجوہ ارشاد ہوئی ہیں ان کی نسبت اس قدر عرض کرنے کی اجازت چاہتا ہوں کہ ممبروں میں سے بھی بہت سے ہوں گے جو ان مضامین کو جن کو وہ سن چکے شاید دوبارہ پڑھنے کی تکلیف نہ کریں اور جن ہزاروں غیر ممبروں نے غلط رپورٹ پڑھی ہے۔ ان کو تو مطبوعہ رپورٹ سے بہت ہی کم تعلق رہے گا۔ اور سب سے بڑی بات تو یہ ہے کہ "پایونیر" اخبار کے انگریزی پڑھنے والوں کے لیے تو اردو مطبوعہ رپورٹ سے کچھ تعلق نہیں اور اس طرح ہزارہا فہمیدہ لوگوں کا خیال اس کے سوا کیا ہو سکتا ہے کہ کسی بے توفیق مسلمان نے اس بات کی بھی کانفرنس میں رائے دی کہ گورنمنٹ کو چاہیے کہ وہ اپنے موجودہ مسلمان ماتحتوں کے ذریعے سے مذہبی تعلیم بھی کرا دے۔

مگر میں اوپر عرض کر چکا کہ اگر آپ کی رائے سوسائٹی کے اخبار میں جو اردو انگریزی دونوں کا اخبار ہے، اصلاح کی نہیں ہے تو مجھے اس پر کوئی اصرار نہیں ہے لیکن اس حالت میں اپنے آپ کو آزاد سمجھوں گا کہ اگر کوئی موقع مجھے ملے تو میں اپنے اوپر سے اس دھبے کے مٹانے کی کوئی مناسب کارروائی کر سکوں اور اس کے ساتھ وہ دوسری اصلاح ہوگی مگر کہ یہ میں قطعی طور پر نہیں کہہ سکتا کہ ایسا ہی کروں گا۔ مگر شاید کبھی کروں۔ والتسلیم

خاکسار۔ مشتاق حسین۔ امروہہ ۱۵ / مارچ ۱۸۹۲ء

---

(۲)

بنام نواب سید علی حسن صاحب

جناب نواب صاحب مخدومی و مطاعی نواب حسام الملک بہادر سلامت

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ! مجھ کو اگرچہ جناب سے شرف قدم بوسی حاصل نہیں ہوا۔ لیکن ذکر خیر اکثر اوقات سنتا رہا ہوں اور خصوصاً جناب مولوی حافظ سید احمد رضا خاں صاحب سے بہت کچھ جناب کے متعلق سنا ہے اور شکر کیا ہے کہ قوم میں ابھی ایسے افراد موجود ہیں۔ میں گذشتہ چند مہینہ میں علیل تھا۔ اور اس لیے جن کاغذات کو مجھے دو مہینے پہلے پڑھنا اور دیکھنا چاہیے تھا ان کی نوبت اب آئی ہے اور آج شام ابھی میں نے جناب کا مضمون عرب کی تصنیفات اور یورپ کی فیاضی پر گذشتہ مئی کے معارف میں پڑھا ہے جو کچھ کہ جناب نے اس مضمون میں علی گڑھ کی کوششوں کے متعلق ظاہر فرمایا ہے میں اسے ذاتی تجربہ کی بنیاد پر جو وہاں زیادہ عرصہ تک مقیم رہنے کی حالت میں مجھ کو حاصل ہوا ہے یہ عرض کر سکتا ہوں کہ وہ بالکل صحیح ہے اور اس کی وجہ صرف یہ تھی کہ مذہبی تعلیم کی نسبت جو کچھ وہاں سے صدا نکلتی تھی وہ محض برائے بیت تھی۔ فی نفسہ کبھی یہ ارادہ نہیں کیا گیا تھا کہ طلبا اپنی دنیاوی تعلیم کی ترقی کے ساتھ مذہبی تعلیم بھی سچے طریقے سے حاصل کریں اور اسلامی اخلاق ان میں پیدا ہوں۔ لیکن خیر وہ زمانہ گذر گیا ہے اور اب دیکھنا ہے کہ صاحبان حل و عقد زمانۂ موجودہ و آئندہ اس میں کیا تغیر پیدا کرتے ہیں۔ اس وقت تک تو اب بھی وہاں جو کچھ کہا گیا ہے اور کہا جا رہا ہے وہ صرف چند الفاظ سے اور کچھ زیادہ نہیں ہے۔ وقل اللہ بحدث بعد ذالک امرا

معارف کے اس مضمون میں جو کچھ کہ حضرت نے تحریر فرمایا ہے اس میں جان سخن یہ ہے کہ قوم اور علماء میں پھر قریب کا تعلق قائم ہو اور جہاں تک میں سمجھتا ہوں یہ مطلب فی زمانہ ندوۃ العلماء کے گروہ سے حاصل ہو سکتا ہے۔ مخدوما مولانا صاحب کو ندوہ کے

ناظم صاحب اور نائب ناظم صاحب اور چند مشاہیر علمارِ ندوہ نے مہربانی سے امروہہ کو اپنی تشریف آوری سے عزت بخشی تھی۔ اس وقت میں نے ان حضرات سے دریافت کیا تھا۔ کہ کیا بھوپال میں بھی ندوہ کی طرف سے کوئی تحریک ہوئی ہے تو اس کے جواب سے میں اسی قدر نتیجہ نکال سکا کہ کوئی مؤثر تحریک نہیں ہوئی اور اب جناب کے ان تازہ اظہارِ خیالات کے لحاظ سے میرے نزدیک مناسب ہے کہ آئندہ جلسہ ندوہ کا بھوپال میں ہو۔ بشرطیکہ اوّلاً جناب اور نواب مدار المہام صاحب بالقابہ اس کو پسند فرمائیں اور پھر حضورِ عالیہ متعالیہ دامت ظلہا اس کو منظور فرمائیں اور جس وقت کہ یہ ارادہ ہو اور منظوری ہو جائے تب جلسہ کے زمانہ اور اوقات کا تصفیہ خود جناب اور نواب مدار المہام صاحب کی مرضی اور صوابدید پر منحصر ہوگا اور حضرات ندوہ یقیناً کمال تشکر و امتنان سے اس کو قبول کریں گے۔ اور پھر یہ امر محتاجِ بیان نہیں ہے کہ ندوہ کا جلسہ بھوپال میں وہ پہلا جلسہ ہوگا جس کی نسبت یہ صحیح طور پر کہا جاسکے گا کہ ندوہ اب تک ایک جسم تھا اور اس جلسہ نے اس میں جان ڈال دی ہے اور اس جسمِ بے جان میں جان کا پڑنا ان کڑیوں کو پھر درست اور مسلسل کر دے گا جن کے کمزور ہو کر ٹوٹ جانے سے قوم کا سلسلہ علار قوم کے ساتھ صرف برائے نام باقی رہ گیا ہے اور حضورِ عالیہ دامت اقبالہا اسی زمانہ میں ندوہ کی درخواست پر ندوہ کا ولی ہونا منظور فرمائیں جو گویا تمام ہندوستان کے علماؤں کی اور قوم کی مربّی گری ہوگی اور بلحاظ ان کی نظر اور خداداد علمی قابلیتوں اور شاہانہ مراحم اور نوازشات کے جو حضورِ ممدوحہ کی ذاتِ بابرکت کے ساتھ مختص ہیں، ندوہ کے پیٹرن کا عہدہ حضورِ ممدوحہ کے واسطے بے حد موزوں سمجھا جاوے گا۔

حضورِ ملکہ معظمہ قیصرِ ہند کے زمانۂ فرماں روائی ہندوستان میں حضورِ عالیہ متعالیہ ہی اس کی مستحق ہیں کہ وہ مذہبی حیثیت سے مسلمانانِ ہند کی مادرِ مشفقہ و معظمہ تسلیم کی جاویں۔ حضرت کے نامِ نامی کے ساتھ ڈائرکٹری تعلیمات کا انضمام دیکھ کر جس انضمام سے کہ اس عہدہ کو افتخار حاصل ہوتا ہے۔ آج کی ڈاک سے چند کاغذات اردو انگریزی جناب کے ملاحظہ کی غرض سے بھیجتا ہوں اور یہ نتیجہ ہے جو میں نے چار سال کی متواتر کوشش میں اپنے صوبجات متحدہ ممالک مغربی و شمالی و اودھ کے واسطے حاصل کیا ہے اور جس کے ذریعہ سے اب یہ بات خود اہلِ ملک کے ہاتھ میں آگئی ہے کہ وہ انگریزی سرکاری مدارس میں دینیات کی تعلیم کا انتظام کریں اور جو اس پر بھی نہ سمجھیں تو پھر ان کو خدا سمجھے۔

ندوہ کے جلسۂ بھوپال کی نسبت ایک احتیاطی کارروائی ہے جس کا ذکر میں نے اوپر پیش کیا تھا مگر تاہم اس قدر اس کے متعلق بھی عرض کر دینا کافی ہے کہ اگر مدار المہام اس کو پسند فرمائیں تو قبل اس کے کہ اس پسندیدگی کا کوئی اظہار کیا جاوے صاحب ایجنٹ گورنر جنرل سے کسی ملاقات کے موقع پر اس کا صرف زبانی تذکرہ کفایت کرے گا اور ابھی میری طرف سے یہ صرف میرے ہی خیالات کا اظہار ہے۔ حضرات ندوہ پر میں بھی اس کے بعد ہی پیش کروں گا۔ والسلام

خاکسار

مشتاق حسین از امروہہ۔ ۲۷ر جولائی ۱۸۹۹ء

---

[1] نواب سید علی حسن (صفی الدولہ حسام الملک) نواب صدیق حسن خاں کے فرزند اصغر تھے مدت تک محکمۂ تعلیمات کے انچارج رہے پھر لکھنؤ میں اقامت اختیار کر لی۔ وہیں وفات پائی۔

(۳)

بنام ایضاً[1]

جناب مخدومی!

آپ خفا ہوتے ہوں گے کہ آپ کے خطوں اور خصوصاً تاروں کا جواب وقت پر نہ ملا۔ اصل یہ ہے کہ میں نے شہر سے نوشتہ بوقت الہ آباد کے مقام سے ایک ہفتہ کی رخصت سرکار سے علاوہ عید کی تعطیل کے لے لی تھی۔ پرسوں شام واپس آیا ہوں مگر صحت خراب ہے۔ آپ کا ایک خط، ۲۷ جولائی کا دو خط ۳ اگست کے ملے۔ جواب آئندہ کے خط میں دوں گا پانچ ہزار پونڈ کے متعلق آپ کا خط مجھ کو وہاں سے چلنے کے دن شملہ میں ملا تھا۔ پہلی ہی منزل میں سرکار نے تار پر روپیہ بھیجنے کا حکم حیدرآباد بھیج دیا تھا۔ خیال ہے کہ اس وقت روپیہ پہنچ گیا ہوگا۔ میجر رابرٹس صاحب کا تقرر درحقیقت اس قسم کی پالیسی ہے جس کو میں ہمیشہ عزیز رکھتا ہوں۔ پنڈت دشنو ناتھ کو جب میں نے پیامدد گار معتمد عدالت مہاراجہ صاحب کے وقت میں پایا تھا تو وہ بھی پاسی تھے یعنی کہ اپنی صفائی اور ریاست بازی کا پاس کیا۔ جواب میں اس لیے دیر ہوئی کہ . . . [2] . . . . . . اور اس کے بغیر سروری صاحب کو جواب دینا مناسب نہ تھا۔ آپ کے مکان پر سب خیریت ہے خدا کے لیے اب تو جلد آدمی مل گیا۔ میں مفصل آئندہ لکھوں گا۔ والسلام والتسلیم!

خاکسار

مشتاق حسین۔ حیدرآباد دکن ۱۷ اگست دوشنبہ صبح

## شبلی نعمانی

(۱)

بنام مولانا حبیب الرحمن خاں شروانی

مبارک باد۔ ریویو پڑھا اور بار بار پڑھا۔ حقیقت یہ ہے کہ آپ تحسین نہیں بلکہ حسد کے قابل ہیں اور تو یہ ہے کہ اگر آپ کسی کمپوزیشن کے موقع پر آئیں تو مجھ میں اسی کم بخت فیلنگ کا ظہور ہوگا۔ یہ ریویو اخبار تک محدود رہ کر اڑ پڑ جانے گا۔ اس کو الگ رسالے کی صورت میں چھپنا اور شائع ہونا چاہیئے۔ اس سے اور عمدہ نمونے قائم ہوں گے۔ اور

---

[1] مکتوب غالباً نواب محسن الملک کے نام ہے جب وہ معدنیات کے مقدمے کی پیروی کے لیے دولت آصفیہ کی طرف سے لندن گئے ہوئے تھے۔

[2] عبارت پڑھی نہیں گئی۔

عمدہ نمونے قائم ہوں گے۔ اور شاید رفتہ رفتہ حیاتِ جاوید کا کل خونِ فاسد ان نشتروں سے نکل جائے۔ والسلام!

شبلی۔ ۲۲ر فروری ۱۹۰۲ء از حیدرآباد

---

(۲)

بنام مولانا حبیب الرحمن خاں شروانی

مکرمی!

یورپ میں قاعدہ ہے کہ جب کوئی علمی رسالہ نکالنا چاہتے ہیں تو قریباً سال بھر کے پہلے مضامین تیار کر لیتے ہیں تب نکالتے ہیں۔ الندوہ کے لیے بھی یہ ہونا چاہیے اور چونکہ بڑی دقت چھپنے کی ہے اس لیے میری تو یہ رائے ہے کہ دو تین مہینے کا ذخیرہ اس طرح چھپوا لیا جائے کہ صرف ٹائٹل پیج اور علمی خبروں کے اضافہ کر دینے کے بعد رسالہ بن جائے۔ میں نے ایک چھوٹا سا مضمون فنِ تفسیر پر، ایک ریویو فنِ منطق پر، جس میں یونانی منطق کی غلطیاں بتائی ہیں۔ ایک فرنچ عالم کے ایک مضمون کا جو اسلام پر ہے ترجمہ کر لیا ہے۔ مثنوی مولوی روم پر تقریظ کا ایک وسیع سلسلہ شروع کیا ہے۔ آپ بھی اسی طرح جستہ جستہ مضامین لکھ چلئے۔ صحابہ کے اخلاق سے شروع کیجئے۔ اور جو جو خیال آتا جائے۔ ہاں یہ چاہیے تقطیع کیا ہو۔ کیا اردوئے معلی کے برابر؟ لیکن خط اس سے جلی ہونا چاہیے۔ اڈیٹر کا ترجمہ عربی میں کیا ہو۔ مدیر سے اچھا کوئی لفظ نہیں ملتا۔ لوح پر اڈیٹروں کا نام لکھنا ہوگا۔ میں اس کو بھی اڑا دیتا۔ لیکن اوّل تو سرکاری احکام سے اس کی ضرورت ہے۔ دوسرے یہ کہ نئے لوگوں میں ندوے کی ہوا اس قدر اکھڑ چکی ہے کہ محض ندوے کے نام سے اس حلقہ میں اس کی کچھ وقعت نہ ہوگی۔ ہاں رسالہ کے صفحات کس قدر ہوں۔ میں تو دو جزو کافی سمجھتا ہوں۔ والتسلیم!

شبلی۔ ۲۴ر اکتوبر ۱۹۰۳ء

---

(۳)

بنام نواب علی حسن

جناب نواب علی حسن خاں صاحب بالقابہم!

نثار[1] بلبلی کن ہر متاعِ کہنہ و نو را ۔۔۔ طرازِ مسندِ جمشید و فرقِ تاجِ خسرو را

فغاں از گرمیِ ہنگامۂ خوبانِ زردشتی[2] ۔۔۔ بہم آمیختہ اند زلف و عارض ظلمت و ضو را

---

[1] مولانا شبلی کی یہ غزل کلیات کے حصہ "دستۂ گل" میں شائع ہو چکی ہے۔ صفی الدولہ حسام الملک نواب علی حسن خان بہادر کے نام کے مکاتیب بھی مکاتیبِ شبلی میں چھپ چکے ہیں۔ لیکن یہ مکتوب کہیں شائع نہیں ہوا۔ اگرچہ اس میں غزل کے سوا کچھ نہیں لکھا۔

[2] یہ شعر خوبانِ زردشتی سے متعلق ہے اور زردشتیوں یعنی پارسیوں کا بنیادی عقیدہ یہ ہے کہ دنیا میں دو قوتیں کارفرما ہیں۔ ایک یزدانی دوسری اہرمنی، اسی کو نور و ظلمت سے بھی تعبیر کرتے ہیں اور اسی کا نام وحدت کے مقابلے میں ثنویت ہے۔ خوبانِ زردشتی نے زلف و عارض سے ظلمت و نور کو باہم ملا دیا۔

بہر سو از ہجوم دلبران شوخ بے پروا — گذشتن از سر رہ مشکل افتاد است رہرو را
بدہ ساقی مے صہبائی کہ در جنت نخواہی یافت — کنار آب چوپاٹی و گلگشت اپالو[1] را

بیا شبلی بہ یاد پنجہ گیرائے مژگانش
وگرنہ پارہ گرداں ایں قبائے نہ صد تو را

شبلی۔ از بمبئی کیپ روڈ۔ بنگلہ دھن کا سنٹ پوسٹ آفس بائی کلا

۶ ر ستمبر ۱۹۰۶ء

---

# اکبر الہ آبادی

## (۱)

<u>بنام منشی محمد الدین فوق</u>

الہ آباد۔ مکرمی سلمہ اللہ تعالیٰ۔

عمریں گذریں آپ سے مراسلت نہیں ہوئی۔ میں کیا لکھوں ایک مدت سے کس مصیبت میں ہوں۔ صرف علیل ہی نہیں ہوں۔ اس کے سوا اور بہت کچھ ہوں۔ تفصیل کیا عرض کروں ؎

پڑ گئے گیسوئے اوہام بتاں کے پھندے
پا بہ زنجیر ہے اکبر کا قلم آج کے دن

بہرحال دعا ہے کہ خدا عاقبت بخیر کرے۔

رسالہ "طریقت" بابت دسمبر ۱۵ء دیکھ کر دل خوش ہو گیا۔ زوائد اور تصنع، لفاظیوں، خود آرائیوں، خود فروشیوں سے پاک۔ سچے روحانی مفید مضامین سے مالا مال۔ جزاک اللہ۔ مس کوریلی کی تقریر سبحان اللہ نور علیٰ نور۔ بابا صاحب کے خیالات بھی خوب۔ کیا اچھا ہوتا اگر یہ پرچہ انگریزی زبان میں شائع ہوتا۔ کچھ ضرور نہیں کہ اعلیٰ درجہ کا انگریزی لٹریچر ہو۔ کام سے کام مطلب سے مطلب۔ کاش گورنمنٹ اسی طریق کی حامی اور مددگار ہو۔ امیر محمد دنیا پرستی کا وعظ کہہ کر گویا اپنا ہی گھر لٹوانے کی بنیاد قائم کرتا ہے۔ اپنی خیریت لکھیے۔ دعا لیجیے، دعا دیجیے۔

۲۶ ر دسمبر ۱۹۱۵ء ——— اکبر

## (۲)

<u>بنام مولوی بشیر الدین صاحب مرحوم ایڈیٹر البشیر</u>

جناب ایڈیٹر صاحب، جناب مولوی نذیر احمد صاحب دہلوی نے قرآن مجید کا جو بامحاورہ اردو ترجمہ

---

[1] چوپاٹی اور اپالو بمبئی کی مشہور تفریح گاہیں ہیں۔

شائع کیا ہے۔ وہ درحقیقت نہایت عمدہ بلکہ لاجواب ہے۔ اس سے بہتر خدمتِ اسلام کی اس زمانے میں ذہن میں نہیں آ سکتی۔

اللہ تعالیٰ مولوی صاحب کو جزائے خیر عطا فرمائے ان کے علم و قابلیت سے قوم کو بہت فائدہ پہنچا۔ اور بہت فائدہ پہنچنے کی اُمید ہے۔

بعض مقامات پر مجھ کو شبہ پیدا ہوا ہے یا تو میرا شبہ بے جا ہے اور ایسا ہونا کچھ بعید نہیں کیونکہ بغیر علم کی روشنی کے محض عقل و قیاس کی اس منزل میں کہاں تک رسائی ہو سکتی ہے اور یا فی الواقع ترجمہ میں کچھ غلطی ہو گئی۔ ایسا ہونا بھی کچھ بعید نہیں کیونکہ مولوی صاحب کے مددگار اور بزرگ وار بھی تھے۔ شاید کسی نے غلطی کی اور نظرثانی میں اس پر نگاہ نہ پڑی۔ اتنے بڑے عظیم الشان قانونِ فطرت کے ترجمے میں اگر کہیں دو چار لفظوں پر نظر نہ پڑی تو کچھ تعجب نہیں۔ اب میں ایک شبہ بیان کرتا ہوں سورہ والتین کے ترجمہ بصفحہ ۹۵۱ لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم ثم رددنٰہ اسفل سافلین کا ترجمہ حسبِ ذیل کیا گیا ہے۔ ہم نے انسان کو بہتر سے بہتر ساخت کا پیدا کیا۔ پھر ہم اس کو (بڑھا کر کے) کمتر سے کمتر مخلوق کے درجے میں لوٹا لاتے۔

بریکٹ میں جو الفاظ توضیح کے لیے بڑھائے گئے ہیں اس کی صحت میں مجھ کو شبہ ہے۔ درحقیقت ترجمہ غلط نہیں ہے معنی میں شاید غلطی ہوئی میرا خیال تھا اور ہے کہ یہاں جوانی اور بڑھاپا مقصود نہیں ہے۔ بلکہ انسان کی روحانی اور اخلاقی حالت کا بیان ہے ترک دنیا کن دیگذر۔

دوسری آیت الا الذین آمنوا وعملوا الصلحت فلھم اجر غیر ممنون اس خیال کی تائید کرتی ہے

اگر میرا خیال صحیح تسلیم کیا جائے تو آئندہ ایڈیشن میں اس کی اصلاح چاہیئے اگر میرا خیال صحیح تسلیم نہ کیا جائے۔ تو یہ بات زیرِ بحث ہوگی

سید اکبر حسین الٰہ آباد

---

# مولانا عبدالحلیم شررؔ

(۱)

بنام مولانا حبیب الرحمٰن خاں صاحب شروانی

جنابِ من۔ اسلام علیکم۔

آپ نے اپنے والا نامے مورخہ ۲ رذی الحجہ ۱۳۱۶ھ میں جناب حکیم سعید الدین صاحب قبلہ مرحوم و مغفور کی حسرت ناک وفات کے متعلق جو کچھ تحریر فرمایا ہے بجا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ حکیم صاحب مرحوم کی زندگی کا بہت زیادہ حصہ آپ ہی لوگوں میں گزرا۔ اور جس طرح آپ نے ان لوگوں کو اپنا بنا لیا تھا۔ اسی طرح ان کو بھی مرتے دم تک آپ ہی کے ساتھ تعلق رہا۔ جس

زمیں کے گھر انتقال ہوا وہ بھی آپ کے ایک معزز عزیز ہیں اور اس سے زیادہ کیا ہوگا کہ جس دن انتقال ہوا ہے عین اُسی تاریخ جناب خلیل اللہ خاں صاحب کے گھر کے لوگوں کا علاج کرنے کو جانے والے تھے۔ میں آپ کا نہایت ہی شکرگزار ہوں۔ اور اسی طرح حکیم صاحب مرحوم کے تمام متعلقین آپ کے ممنون ہیں کہ ایسی غم واندوہ کی حالت میں آپ نے دلدہی اور تسلی دینے کی کوشش فرمائی۔ حکیم صاحب مرحوم کے جن اوصاف کا آپ نے تذکرہ فرمایا۔ وہ اوصاف بے شک ایسے ہیں کہ اُسی طبقے کے بزرگوں کے ساتھ ختم ہوتے جاتے ہیں۔ جس سے خود اُن مرحوم کو تعلق تھا۔ مگر مخدومی میں کہتا ہوں کہ آپ پھر بھی اس عظیم صدمے کو محسوس نہ کر سکیں گے جو اس نیک ذات کے اُٹھ جانے سے ہم لوگوں کو ہوا ہے۔ درحقیقت خاندان ہی بگڑ گیا۔ آپ کو شاید نہ معلوم ہو گا کہ جس خاندان کی یادگار حکیم صاحب مرحوم تھے۔ اس کی پچھلی یادگار اکیلے وہی تھے۔ اور اس کا لازمی نتیجہ تھا کہ ضعیفہ اور بیوہ عورتوں کی ایک بڑی جماعت کی خبرگیری وہی کرتے تھے۔ اب اُن لوگوں کی سب کسی کی حالت ایسی نازک ہے کہ خیال کرنے سے بھی دل کانپ جاتا ہے۔ اگرچہ مرحوم کے بعد قدرتاً ان تمام باتوں کا ذمہ دار میں ہوں۔ مگر ایسی فیاض و نیک ذات کی جانشینی کے لیے بہت سی لیاقتیں چاہیئے ہیں۔ جو مجھ سے ناکارہ شخص میں بالکل نہیں۔ اصل یہ ہے کہ میرے زخم جگر پہ مرہم رکھا جا سکتا ہے۔ مگر ان لوگوں کے دلوں کو ڈھارس بندھانا امکان سے باہر اور خدا ہی کے اختیار میں نظر آتا ہے جن کو اب مرحوم کے بعد زندگی کے باقی ماندہ ایام بسر کرنا دشوار بلکہ غیر قابل برداشت مصیبت نظر آتا ہے۔ حکیم صاحب مرحوم کو آپ کے خاندان بھر میں آپ کے والد ماجد سے بہت زیادہ تعلق تھا اُن کو ہمیشہ یاد کرتے تھے اور اُن کے نیک اخلاق اور اُن کی کریم النفسی کے ہر وقت معترف رہا کرتے تھے۔ یقیناً اُن کو بھی بہت بڑا صدمہ ہوا ہوگا۔ آپ کی طرف سے میں نے جناب حکیم صاحب مرحوم کے گھر میں لوگوں کو بہت کچھ تسلی و تشفی دی۔ اور وہ سب آپ کے شکرگزار ہیں۔ میں ان دنوں لکھنؤ سے باہر تھا اور اسی وجہ سے والا نامے کے جواب میں تاخیر ہوئی۔ مجھے ندامت ہے کہ لکھنؤ میں بھی ایک اتفاقی اور فوری بیماری کی وجہ سے مجھے ملنے کا موقع نہیں ملا تھا۔ جس کے لیے معذرت خواہ ہوں۔ والسلام

میں ہوں آپ کا خادم محمد عبدالحلیم شرر از لکھنؤ      ۲۳ راپریل ۱۸۹۹ء

---

(۲)

نواب سید علی حسن

ملجائے و ماوائے من۔

آداب و نیاز اور السلام علیکم کے بعد بصد ادب عرض ہے کہ گرامی نامہ مورخہ ۱۴ر جولائی [illegible] وصول ہو کر باعث سرفرازی ہوا۔ میں وعدہ کر گیا تھا اس کو بھولا نہیں۔ آتے ہی مولوی سید عبدالمجید صاحب سے اس بارے میں گفتگو ہوئی اور معلوم ہوا کہ اس بارے میں جناب نے اُن سے بھی مراسلت فرمائی ہے۔ انہوں نے فرمایا کہ میں اس معاملہ میں غور کرتا رہا جن خاندانی تعلقات کا جناب نے تذکرہ فرمایا ہے۔ اُن کا پتہ لگانا دشوار ہے اس لیے کہ جن دنوں کا یہ واقعہ ہے اُس زمانہ میں یہاں

دفاتر کی ایسی اندراجات تھی کہ کسی اگلے خاندان کا اب پتہ لگانا قریب قریب غیر ممکن سے ہے۔ اور بالفرض پتہ لگے بھی تو حاصل کیا۔ اس لیے کہ ان کے ثبوت سے کوئی خاص حق حاصل نہیں ہو سکتا ہے۔

رہا یہ امر کہ جناب یہاں توطن اختیار فرمانا چاہتے ہیں۔ اس کے لیے کسی اجازت کے حاصل کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ ہر شخص آزادی کے ساتھ یہاں آ کے رہ سکتا اور جائداد خرید سکتا ہے۔ اور توطن اختیار کرنے کے چند ہی روز بعد سے اُسے جملہ حقوق حاصل ہو سکتے ہیں۔ بجز اس کے کہ ملازمت کے لیے بارہ سال تک یہاں مقیم رہنا مشروط ہے۔ مگر یہاں آ جانے اور مکان خرید لینے کے بعد اگر درخواست کی جائے تو یقیناً یہ بارہ سال کی شرط بھی اٹھ سکتی ہے۔ الغرض آپ کے لیے کوئی امر مانع توطن حیدرآباد نہیں ہے۔

لیکن یہ بات کہ آپ کے تشریف لانے سے پیشتر حضور سے کوئی اجازت حاصل ہو تو بقول سید عبدالمجید صاحب کے ایسی درخواست کو اعلیٰ حضرت مشتبہ نظروں سے دیکھیں گے۔ اور خیال ہوگا کہ اجازتِ توطن کے پردے میں کوئی اور حق حاصل کرنا مقصود ہے اور ایسے شبہ کا پیدا ہونا اچھا نہیں۔ میرے خیال میں اگر جناب کو یہاں رہنے کا شوق ہے تو عمدہ کوٹھی یہاں خرید لیجیے اور اُس میں آ کے رہنا شروع کر دیجیے۔ اور یہیں کے قیام کے زمانہ میں وہ کوششیں عمل میں لائیے جن کو جناب یہاں آنے سے پہلے کر رہے ہیں۔ آ جانے اور مکان خرید لینے کے بعد سب باتیں بہ آسانی بلکہ خود بخود پوری ہو جائیں گی۔

میں یہاں حضور کی سیرۃ لکھنے کے لیے بلایا گیا تھا۔ اور میرا سابق کا وظیفہ ملا کے پانچسو روپیہ ماہوار تنخواہ قرار پائی تھی۔ یہاں آنے کے بعد اس کام کے لیے تین سو پینتالیس ماہوار کا عملہ ملا۔ اور مواد جمع کرنے کی کوشش شروع ہو گئی اور دفتر کا نام دفترِ شوکتِ عثمانیہ قرار پایا۔

اس کے بعد اعلیٰ حضرت کے ایک فرمان سے حکم ہوا کہ مجھ ہی سے ایک مکمل تاریخ اسلام تصنیف کرائی جائے اور اس کی بابت مہاکانہ ماہوار دی جائے۔ اس حکم کے مطابق میرے لیے علاوہ ماہوار سابق کے دوسری ماہوار پانچسو روپیہ اور تین سو چہتر روپیہ ماہوار کا عملہ معتمدی سے منظور کر کے بارگاہِ خسروی میں پیش ہوا ہے۔ شاید آج ہی کل میں منظور ہو کے آ جائے مگر ان سب جائدادوں پر اشخاص یہیں سے نامزد ہو گئے ہیں۔ بہرحال شکر ہے۔ میں حضور میں بلا واسطہ عرائض پیش کر سکتا ہوں اور جو لکھتا ہوں اُس کا فوراً جواب ملتا ہے۔ میرے حال پر نظرِ عنایت بھی غیر معمولی ہے۔ مگر باریابی کا موقع ابھی ایک ہی بار ملا ہے۔ لیکن صاحب! اور شاہی مزاج کی نزاکت کی یہ حالت ہے کہ اپنے امر متعلقہ کے سوا اور کسی بات کے عرض کرنے کی مجھے یا کسی اور کو جرأت نہیں ہو سکتی۔ آئندہ اگر دوبارہ صحبت ہوئی جس کے چار پانچ ماہ بعد قطعی امید ہے اس وقت شاید کسی اور بات کے عرض کرنے کا موقع بھی مل سکے۔ والسلام

۲۵ جولائی ۱۹۱۰ء

پیارے صاحب ... اور ... صاحب کی خدمات ... سلام نیاز اور آداب تسلیم ...

خاکسار محمد عبدالحلیم شرر

والا ... [illegible]

لوگوں میں گزرا۔ اور جس طرح آپ نے ان لوگوں کو اپنا باپ ...

شرر ... پور ... جام باغ ... حیدرآباد دکن

# ریاض خیرآبادی

(۱)

بنام احسن مارہروی

مکرمی!

کارڈ ملا۔ ریاض الاخبار کی بابت عرض کردہ قیمت قبول فرمانے کا شکریہ۔ ستمبر سے پرچے تلاش کر کے آج یا کل غالباً روانہ کر دوں گا۔ مگر دیکھیے گا۔ ناگوار نہ ہو میری صاف روش جرأت دلاتی ہے۔ ورنہ بقول میر کے ؎

میں جانتا ہوں زر طلبی کو کمال عیب
دینا ہی داغ ہے مرے دست سوال کا

اگر میرا یہ فعل کچھ گراں ہو تو بے تکلف واپس کر دیجیے گا میں تاوان کو سزائے قصور سمجھ کر پھر وہی پرچہ پوسٹ روانہ کر دوں گا۔ یہ امر کہ انعام زیادہ ہے لوگ پسند کریں گے۔ میں نے صرف رائے کا اظہار کیا تھا۔

ہر کسے مصلحت خویش نکو می داند

آپ کو ضرور مجھ سے دلی انس ہے۔ اس قدر متاثر ہوں کہ بے تکلف آرزو سے یک جائی کر بیٹھا۔ آپ میرا خیال صحیح سمجھیں بات یہ ہے کہ میں زر سے پریشان ہو رہا ہوں۔ اوّل تو بالکل تہی کیسہ، چہ خورد بامداد فرزندم کی ہر وقت فکر دوسرے محض تنہا ایسے تجارتی کام تنہا جب ہی چل سکتے ہیں کہ انسان فارغ البال ہو صیغۂ ملازمت دیتی ہو معافی

نکلی تلوار اور میں لاغر
کیا پکڑے گی کیا نباہے گی

یکسوئی کا کوئی مناسب طریقہ ممکن ہوتا تو آپ کی ذاتی مالی عنایت سے ایک مرتبہ ذہن پر بار اٹھا لینے کی کوشش کی جاتی۔ مگر یہ حسن اتفاق کہاں ممکن۔ پریس ضرور قائم کیجیے صرف گلدستے کے لیے۔ تجارتی چھپائی یا اخبار نکالنے کو مارہرا بہت ہی چھوٹا مقام ہے۔ بہرحال کچھ کرتے رہیے۔ خصوصاً نام آوری کے کام۔ طرح میں غزل تو دوں گا مگر بہت ہی امتیاز خاص چاہتا ہوں یہ آپ کا کام ہے۔ ریاض خلیل کے ذریعے پبلک کے روبرو جس طرح چاہے مجھے نمایاں کیجیے۔ آپ دونوں اخلاق سے یہ سب کچھ کر سکتے ہیں۔ کیا آؤ بھگت کے ساتھ سچے سچے پرجوش الفاظ میں خیر مقدم کیجیے۔ تصویر پھولوں سے لدی ہوئی شائع کیجیے۔ یہاں تک کریں کہ دنیا میں میرا کوئی ثانی نظر نہ آسکے۔ مگر جب کلام پر نظر پڑے گی تو سب مسرّت اندوہ سے بدل جائے گی۔ آنکھ میں آنسو آ جائیں گے۔ کلام اس قابل ہوتا تو نذر کا مضائقہ نہ تھا۔ نہیں حضرت نہیں۔ واللہ مجھ کو آپ خلوص سادگی کے ساتھ معمولی درجہ کے شعرا کی آخری حالت میں لیجیے۔ یہ باتیں مذاق کی تھیں۔ میں غزل ضرور بھیجوں گا۔ میرے نام کے ساتھ زائد الفاظ نہ ہوں گے۔ صرف ریاض کافی ہوگا۔ دعوے تو اس ٹھاٹ سے کر رہا ہوں کہ غزل بھیجوں گا۔ اور قصد یہی ہے۔ مگر غزل بھی تو ہو جائے۔

آج آپ نے محبت جتا کر میرا بہت ہی وقت لیا خدا آپ کا بھلا کرے۔ باتوں میں چند منٹ دل خوب بہلا۔ اب نہ وہ ہم نہ ہماری حالت ، فکر دنیا کھا گئی۔ کچھ روز سے اور عالم ہو گیا ہے

یاد ہوں گی تجھے گلشن کی بہاریں گل چیں
پنکھڑی ٹوٹتی تو شور ہوا دل ہوتا

پژمردہ ریاض ۲، نومبر ۱۹۹۰ء

---

(۲)

<u>بنام چودھری فتح محمد صاحب شیفتہ کے لئے</u>

عالی جناب چودھری فتح محمد صاحب بالقابہ!

ہندوستان میں دھوم ہے کس کے کلام کی
وہ کون ہے ریاض کو جو جانتا نہیں

عنوان تو شاعرانہ تعلی ہے من آنم کہ من دانم۔ حقیقت اتنی ہے کہ "ریاض الاخبار" ہفتے میں دو بار "فتنہ" ہفتہ وار "تاریخی" روزانہ "عطر فتنہ" ہفتہ وار "گل چیں" ماہانہ "صبح کل" روزانہ۔ یہ سب میری ایڈیٹری اور ملکیت میں برسوں شائع ہوتے رہے اس زمانے میں اخبار کم تھے "کوہ نور" پنجابی لاہور سے "اودھ اخبار" روزانہ لکھنؤ سے۔ "لارنس گزٹ" ہفتہ وار میرٹھ سے شائع ہوتے تھے۔ میرے نام اور تخلص کی شہرت کا یہی سبب تھے۔ یعنی وہ پرچے جنہیں میں نکالتا تھا۔ سر عبدالقادر صاحب قریب قریب اسی زمانے کے بزرگ ہیں۔ یقیناً خط و کتابت کے ذریعے سے میرے شناسا بھی۔ نیز ان کی تحقیق و تدقیق و ذکاوت و ذہانت اور عالمانہ وسیع معلومات کا مدت سے معترف ہوں۔ سر اقبال شاعرانہ حیثیت سے مجھے جانتے ہیں اور اخباری حیثیت سے بھی۔ مجھے اس وقت مرحوم گرامی کی یاد بے اختیار آ گئی۔ وہ مجھ سے حیدرآباد میں اس وقت ملے تھے جب میں سر مہاراجہ کشن پرشاد شاد کا مہمان تھا۔ میں ان کی فارسی شاعری کا بہت احترام کرتا ہوں۔ اس سے میری یہ غرض نہیں کہ سر اقبال کی اردو فارسی شاعری کا احترام ان کے بلند خیالات کو دیکھتے ہوئے میرے دل میں فرق کے ساتھ ہے میں سمجھتا ہوں سر اقبال کے بلند خیالات نے ان کے ہر مصرع کو ہمالیہ کی بلند چوٹی کا موہاف ذری بنا دیا ہے۔

پچاس سال ہوئے سر سید مرحوم نے زندہ دلان پنجاب کا فقرہ لکھ کر پنجاب کو اور صوبوں سے امتیازی حالت میں ظاہر کیا تھا۔ ممکن ہے اس وقت کی تعلیمی دلچسپیاں لاہور کو گل سر سبد بنائے ہوں گر دیکھتے ہی دیکھتے تمام اصناف میں پنجاب نے اپنی زندہ دلی سے قابو حاصل کر لیا۔ بے اختیار دل سے یہ دعا نکلتی ہے ؎ ریاض

تری اٹھان ترقی کرے قیامت کی
ترا شباب بڑھے عمر جاوداں کی طرح

مجھے بہت زیادہ حیرت زبان کی ترقی پر ہے۔ پنجاب کے شہری افراد ہوں یا اہل تصنیف و تالیف، روزنامہ ہفتہ وار

پرچے ہوں یا ماہوار شائع ہونے والے رسالے، قریب قریب کیسی پاکیزہ اُردو ساختہ و بے ساختہ زبان میں استعمال کرتے ہیں
بجا ب ٹکسالی اُردو میں بھی دہلی و لکھنؤ سے قریب قریب یکسانیت حاصل کر لینا۔ مگر ٹکسالی زبان تو بوجوہ اپنے خاص
مرکزوں سے رخصت ہو رہی ہے۔ پھر بھی مایوسی میں امید کی جھلک اس اعتبار سے نظر آ رہی ہے کہ زندہ دلان پنجاب اگر
ٹکسالی زبان کی طرف متوجہ ہو گئے۔ تو ضرور اس پر بھی قابو حاصل کر لیں گے۔ وہ ٹکسالی زبان جو غالب و انیس کا حصّہ سمجھی جاتی ہے
اور زمانہ سرسید سے اب تک خان بہادر میر ناصر علی مرحوم مدیر صلائے عام کا جو حصّہ ہو گئی تھی۔ حضرت ٹکسالی اُردو کی نظم کو امیر
و داغ، جلال نے چار چاند لگائے۔ زندہ دلان پنجاب کاش اِدھر بھی توجہ فرمائیں۔ جو زبان اسکولوں اور کالجوں میں اور ابتدائی
مکاتیب میں داخل درس ہو چکی ہے اور ہوتی جاتی ہے۔ خاص توجہ سے ٹکسالی زبان ہو سکتی ہے۔ ورنہ تا ثریا می رود دیوار
کج کی مصداق جیسی اب ہے آئندہ بھی رہے گی۔

میں آپ کو کیا لکھنا چاہتا تھا اور کیا لکھ گیا گویا کسی اخبار کے لیے بہ امید معاوضہ کاغذ سیاہ کر رہا ہوں۔ مجھے جناب کو
نیاز نامہ لکھنے کا اتفاق اس بنا پر ہوا کہ میں نے نفقا صاحب کو ایک خط اس غرض سے لکھا کہ میرے دیوان کے طبع کا چرچا
تو پنجاب وغیرہ میں زیادہ عرصہ سے ہے مگر تاخیر نے ہر طرف ناامیدی کی صورت پیدا کر دی ہے۔ اس لیے نفقا اور دوسرے
احباب کو میں یقین دلانا چاہتا تھا کہ دیوان کی طباعت و اشاعت کا زمانہ اب قریب ہے اور اعتبار دلانے کو میں نے ملک
کے سرمایۂ ناز سر سلیمان صاحب چیف جسٹس الہ آباد کی چھٹی جو اسی دن میرے نام آئی تھی بصورت نقل اسی خط میں ملفوف کر
دی تھی۔ نفقا صاحب نے اس چھٹی سے متاثر ہو کر یہ چاہا تھا کہ دیوانِ ریاض کے متعلق اپنے صوبے کے سرمایۂ ناز حضرات
یعنی سر عبد القادر صاحب بالقابہ، سر اقبال صاحب بالقابہ، ملک سر فیروز خاں نون ایم اے وزیر تعلیم پنجاب سے ایسی ہی
چھٹیاں یا نوٹ حاصل کیے جائیں۔ کہ دیوانِ ریاض کو ان کے ذریعے سے بھی روشناس عالم ہونے کا موقع حاصل ہو سکے۔

نفقا صاحب نے مجھ سے خواہش کی کہ میں ایک "نیاز نامہ" جناب کو بھیجوں۔ آپ محاسن اور مختلف خوبیوں کا مجموعہ
عجیب ہیں۔ مجھ پر آپ کی ستائش کا بخصوصیت تخلص یعنی بلبل ہمیں کہ قافیۂ گل بود بس است یہ اثر ہوا کہ میں آپ کو خط بھیجنے
کے لیے بے تاب ہو گیا۔

مجھے اس کی بھی خواہش نہیں ہے کہ آپ جواب لکھنے کی تکلیف گوارا کریں یا میری اس بے سر و پا طولانی تحریر کے
پڑھنے میں وقت ضائع کریں۔ میں جس اونے پوزیشن میں ہوں میں جانتا ہوں۔ مالی حالت نے بہ لحاظ کثیر اولاد ہونے اور
صرف للعہ ماہوار پنشن ہونے کے مجھ پر مزید دنیا تنگ کر دی ہے۔ مگر دیوان کی اشاعت انشاء اللہ ضرور میرے لیے
اطمینان پیدا کر دے گی۔ بقول میرے ؎

آس اک چیز ہے دنیا میں اگر ٹوٹ نہ جائے

سر نواب قاضی عزیز الدین و ذریعہ دنیا میرے واسطے بہترین ذریعہ تھے کہ میں لکھنؤ میں اعلیٰ حضرت نظام دکن سے ملوں۔ مگر
میری قسمت نے مجھے روک دیا۔

بے شک سر عبد القادر صاحب، سر اقبال صاحب، ملک فیروز خاں صاحب نون ایسی بلند پایہ شخصیتیں ہیں کہ وہ میرے

دیوان کے متعلق اظہار خیال فرمائیں تو ممدوحین کی یہ قدر شناسی ملک کی شکر گزاری کا باعث ہوگی۔ مگر میں ممدوحین سے ایسی استدعا کرنا اس خدا رسیدہ بزرگ کے ادب اور شان کے خلاف سمجھتا ہوں جس نے مجھ سے بے بضاعت کم مایہ شخص کی شاعری کو اس مرتبہ پہ پہنچا یا کہ انگریزی تعلیم یافتہ بلند پایہ حضرات جن کی قابلیت نے دور جدید کی شاعری کو کچھ سے کچھ بنا دیا ہے۔ میرے لیے تو نہیں مگر میرے اشعار کے لیے اچھے الفاظ سے بخل نہیں فرماتے ؎

کہتا تھا کل رخوں سے ریاضؔ شکستہ حال

مجھ کو نہ دیکھئے مرے اشعار دیکھئے

میرا خیال یہ ہے جو حضرات میرے دیوان کے لیے خامہ فرسائی فرمائیں گے وہ اپنے لیے میرے دیوان میں اپنی مستقل یادگار قائم کر دیں گے ؎

نوشتہ بماند سیہ بر سپید

نقشؔ صاحب نے اپنی امیدیں جو آپ کے دامن سے وابستہ کی ہیں۔ ان کا لحاظ فرماتے ہوئے آپ حضرات ممدوحین کو تکلیف دینا چاہیں اور مزید اعتبار کے لیے ان کی ضرورت معلوم ہو تو آپ سلیمان صاحب چیف جسٹس کی چٹھی نقل شدہ جو ملفوف بھیجتا ہوں آپ چیک شدہ صورت میں یا یونہی ان کی خدمت میں بھیج دیں یا خود کسی وقت دکھا دیں گے۔ میں وہ غزل بھی ملفوف بھیجتا ہوں جس کے لیے اچھے الفاظ خان بہادر نور الٰہی صاحب اسسٹنٹ ڈائرکٹر سررشتہ تعلیم پنجاب نے اپنی چٹھی موصولہ حال میں مجھ کو لکھے ہیں ؎

قدرداں گوہر سخن کے ریاضؔ

منہ مرا موتیوں سے بھرتے ہیں

سید ریاض احمد ریاضؔ خیر آبادی (اودھ) ضلع سیتاپور

۱۵ ستمبر ۱۹۳۳ء

---

# حبیب الرحمٰن شروانی

(۱)

بنام سید مخدوم عالم صاحب

مخدومی۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ۔

الطاف نامے کا سپاس گزار ہوں۔ آپ بے کاری کی شکایت کرتے ہیں۔ اور مجھے باکار بننے کی تدبیر میں مشورے کے خواستگار ہیں مجھ کو تعجب ہوتا ہے کہ ایسا شخص کیوں کر بیکار ہو سکتا ہے جس کے قبضے میں شباب۔ علمی استعداد۔ روشن خیالی۔ خاندانی عظمت معاش وغیرہ اسباب قرت ہوں مسلمانوں میں کام کرنے کے اتنے میدان کھلے ہوئے ہیں کہ اگر کوئی کام کا شائق ہو تو یہ۔ کرشمہ دامن دل می کشد کہ جا اینجا ست۔ کا مضمون ہوتا ہے۔ ابھی آل کی کانفرنس میں جو پریسیڈنشل ایڈریس مسٹر مارٹین نے دیا اس میں کاؤں۔

کا ماحق و مادی افلاس جس پیرائے میں دکھایا ہے وہ دلوں پر تازیانے کا کام نہ دے تو سمجھنا چاہیے کہ دل مر چکے ہیں۔ ایک
مسلمان (جو ارادہ کرے) اس افلاس کو دُور کرنے اور قومی تمول میں اضافہ کرنے میں مدد دے سکتا ہے۔ کس طرح! یہ مجھ سے
سنیئے۔ مسلمانوں میں جو مرض ساری ہے وہ بے فکری کا ہے۔ باقی کل خرابیاں اس مرض کے عوارض ہیں۔ اگر اس مرض کا علاج کیا
جائے یعنی مسلمان اپنی حالت پر غور کر کے اس کا اندازہ حقیقی طور پر کریں تو ابھی کایا پلٹ سکتی ہے۔ آپ خانقاہوں میں، مسجدوں میں
عربی مدارس میں، کانفرنسوں میں، کالجوں میں، گھروں میں، بازاروں میں، احباب کی مجلسوں میں، غرض مسلمانوں کے ہر طبقے میں جا کر دیکھیے
بے دلی اور کم حوصلگی کا سناٹا ہر جگہ آپ محسوس کریں گے۔ اور یہ رنگ آپ کہیں نہیں دیکھیں گے کہ ایک یا دو مسلمان جوان مردانہ
کسی کام کے کرنے میں جان لڑا رہے ہیں۔ اور ان کی ساری حرکات و سکنات سے حوصلے کی گرمی ٹپک رہی ہے، جو دیکھنے والوں
کے دلوں میں کچھ نہ کچھ حرارت دوڑا دیتی ہے۔ کیا اس سے اعلیٰ اور پاکیزہ کام کسی مسلمان کے واسطے ہو سکتا ہے کہ وہ اس
بد دلی کے دور کرنے اور حوصلے کی گرمی پیدا کرنے کی کوشش کرے۔ حقیقتاً یہ زمانہ مسلمانوں کے لیے ایک اعتبار سے خوش
قسمتی کا زمانہ ہے اور یہ یوں کہ جو وقت مسلمانوں پر آج کل آن پڑا ہے وہ تاریخ میں اپنی نظیر نہیں رکھتا اور جو موقع قومی خدمت
کا ہم کو حاصل ہے وہ بہت کم نصیب ہوا ہو گا۔ اگر کوئی جوان مرد نیک دلی کے ساتھ اس خدمت میں جان دے دے تو
شہادت کے مراتب پانے کی امید کر سکتا ہے۔ مسلمانوں کی بے فکری کا ایک شعبہ یہ بھی ہے کہ جب وہ کسی کام کے کرنے
کا خواب دیکھتے ہیں تو ہارون و مامون کے دربار کے سوا انہیں کچھ نظر نہیں آتا۔ یعنی وہ یہ منصوبے باندھتے ہیں کہ جب بغداد کا سا
دربار آراستہ ہو اور ہم شان و شوکت کے ساتھ اس میں جا کر پایۂ تقرب میں کھڑے ہوں تو اس وقت علی گڑھ میں یونی ورسٹی
کے واسطے ایسا وقف حاصل کریں جس کی آمدنی کیمبرج اور آکسفورڈ کو آنِ واحد میں گرد کر دے لیکن آہ بغداد کا دربار نہیں ہم میں
برمکی عروج کا کچھ شائبہ نہیں پھر ہم قومی خدمت کیا کر سکتے ہیں۔ جب اس خواب سے آنکھ کھلتی ہے تو وہ اپنے دماغ کی طرح
خستہ اور مضمحل پاتے ہیں جس نے ابھی کسی دماغی دورے سے نجات پائی ہو۔ اور اس خواب کا سوائے اس کے کچھ نتیجہ نہیں ہوتا
کہ وہ چند روز تک خواب دیکھنے کے لائق ہی نہیں رہتے۔ جب وہ ایسا خواب دیکھنے لگتے ہیں تو اس کا خیال نہیں کرتے۔ کہ
بغداد کا دربار درباریوں کے عروج نے نہیں سجایا تھا بلکہ وہ ان پاک دل کاروباریوں کی محنت کا ثمرہ تھا۔ جو راہ خدا میں لڑ گئے
تھے۔ اگر ہم بھی پاک دلی سے قومی خدمت کے لیے مزدور بنیں تو پھر عظمت قومی اور شوکت ملی کا دربار سج جائے گا۔ اب سوال
یہ ہے کہ ہم مزدوری کرنے کہاں جائیں۔ جواب یہ ہے کہ جہاں ہم ہیں وہیں مزدوری شروع کر دیں۔ قومی عمارت کا سلسلہ راس کماری
سے ہمالیہ تک بلکہ دنیا کے ہر حصے میں پھیلا ہوا ہے۔ اور ہر جگہ مزدور نہ ملنے سے کام بند ہے۔ اس اجمال کی تفصیل سنیئے۔ آمدم
بر سر مطلب سب سے اوّل ہم کو یہ دیکھنا چاہیے کہ ہم تو قومی عمارت کے ایک جز ہیں۔ لہٰذا یہیں سے کام شروع کر دیں۔ لڑکے

---

صدر یار جنگ مولانا حبیب الرحمٰن شروانی مرحوم امارت کے علاوہ علم و فضل میں بھی بلند مرتبہ شخصیت کے مالک تھے۔ اور
جو کتب خانہ انہوں نے فراہم کیا تھا۔ وہ دور حاضر کے نوادر میں سے تھا۔ وقت کے تمام اکابر علم سے ان کے گہرے تعلقات تھے۔ مولانا ابوالکلام آزاد
کے نام ان کے بعض مکاتیب مجموعہ کاروان خیال میں شائع ہو چکے ہیں۔

ہیں تو تحصیل علم کریں۔ تحصیل کے لیے ضروری نہیں کہ کالج میں ہی پڑھیں۔ باہر جانے کی وسعت نہیں تو گھر پہ پڑھیں۔ کتب بینی ہو تو بھاگ دوڑ کر جو خواندہ مل جائے اس سے سبق لیں کوئی نہ ملے تو بیٹے سے حساب لے کر ہی سیکھیں۔ اگر ایسے کرتے ہیں ہیں جہاں کوئی پڑھا لکھا نہیں تو جو کام گاؤں میں ہوتے ہوں اُن کو سیکھیں۔ ہل جوتیں۔ لوہار کا کام کریں۔ نجاری حاصل کریں غرض کچھ کریں۔ یہ کرنا اس سے ہزار درجہ بہتر ہے کہ ہم اس حسرت میں وقت کھو دیں کہ ہم کو وظیفہ ملتا اور کالج میں جا کر پڑھتے۔ ہاں ہم جوان ہیں۔ گھر میں بیوی۔ بچے۔ بڑی بوڑھی ماں ہیں۔ رہنے کو مکان ہے۔ تھوڑی سی معاش بھی ہے۔ جہاں ہم رہتے ہیں شریف مسلمانوں کی بستی ہے جو گزشتہ تاریخ بھی رکھتی ہے۔ ہمارا بھائی بھی ہے۔ دوست احباب بھی ہیں ہم کچھ لکھے پڑھے بھی ہیں۔ صحبت کی بدولت مسلمانوں کی ضرورتوں اور دوسری قوموں کی حالتوں سے واقفیت رکھتے ہیں۔ ادھر اب تو بے انتہا کام ہم کو کرنا ہے۔ جس سے ساری عمر فرصت نہیں ہو سکتی۔ ہم کو اول نیک دلی اور وسعتِ خیالی اور تحمل کی عادت اپنے نفس میں پیدا کرنی چاہیے۔ اس کے ذریعے سے ہم ان لوگوں سے جن سے ہم کو سابقہ پڑے محبت و ہمدردی کے ساتھ مل سکیں گے۔ کفایت شعاری سے زندگی بسر کر سکیں گے۔ ہمدردی و محبت ملنے والوں کو ہمارا گرویدہ کر دے گی کفایت شعاری اطمینان قلب پیدا کرے گی

اب ہم گھر میں جاتے ہیں تو بیوی کو علم کا شوق دلاتے ہیں۔ ضرورت ہو تو اس کو لکھنا پڑھنا بتاتے ہیں۔ رسوم بے جا کی برائی ذہن نشین کرتے ہیں۔ احکام دینی کی پابندی کی تفہیم کرتے ہیں۔ جو نقائص عورتوں کی طبیعت ثانیہ بن گئے ہیں اُن کے مقابلے نرمی سے جہاد کرتے ہیں۔ لڑکی کی تعلیم کی فکر کرتے ہیں یعنی اس کو کم سے کم جو ممکن ہے لکھاتے پڑھاتے ہیں۔ سینا پرونا سیکھنے کی ترغیب دلاتے ہیں۔ بوڑھی ماں سے بکشادہ پیشانی پیش آتے ہیں۔ سعادت مندانہ بات چیت کرتے ہیں۔ جو خدمت قابل سرانجام ہو وہ انجام دیتے ہیں۔ مکان کی صفائی کا اہتمام رکھتے ہیں وغیرہ وغیرہ۔ دیکھئے اس تھوڑی سی دیر میں کتنی خدمتیں انجام دیں۔ تعلیم نسواں۔ مادی ترقی۔ حفظ صحت وغیرہ بہت سے کام لیے۔ دوست احباب سے ملتے ہیں تو اُن سے ان کا دکھ درد سنتے ہیں۔ اُن کی خوشی سے خوش ہوتے ہیں اُن کے رنج سے مغموم۔ مگر یاد رہے منافقانہ نہیں مخلصانہ پھر دیکھتے ہیں کہ ان کو کس خدمت کی ضرورت ہے اس خدمت کو بخوش اسلوبی ادا کرتے ہیں۔ فرض کیجئے ہمارا دوست خوش حال ہے مگر لڑکے کی تعلیم سے بے فکر ہے۔ اس کو اس طرف توجہ دلائیں گے یا وہ بے جا جھگڑتا ہے۔ اُس کو اس کی مضرتیں سمجھائیں گے، فضول خرچ ہے تو کفایت شعاری کی ترغیب دیں گے۔ فیاض ہے تو روپیہ مفید کاموں میں صرف کرنے کا شوق دلائیں گے وقس علیٰ ہذا۔ اس کے ساتھ ہی یہ توقع نہ کریں گے کہ ایک بار کی فرمائش و فہمائش بارآور ہو گی۔ نہ اس سے ملول ہوں گے۔ کہ دوست نے ہماری نصیحت پر عمل نہیں کیا۔ فرض کیجئے ہمارا دوست مفلوک ہے اس کی بے کاری رفع کرنے کی کوشش کریں۔ کچھ نہ کچھ ہو سکے تو اپنے ہمدردانہ برتاؤ اور کلام سے اُس کی مصیبت کے ہلکے کرنے کی کوشش کریں یہ بھی تھوڑی ہمدردی نہیں۔ بھائی سے برادرانہ شفقت کا برتاؤ رکھیں۔ اُس کی ناز برداری کریں اپنے اور اُس کے حقوق کو برابر سمجھیں۔ تنگ دلی سے کام نہ لیں۔ اس طرح دوسروں کے لیے عمدہ نظیر قائم کریں۔ فرصت کا وقت مطالعہ وغیرہ علمی مشاغل میں صرف کریں۔ شادی وغیرہ تقریبوں میں شریک ہوں تو سب سے اول ایسا شگفتہ مزاج قائم رکھیں کہ صاحبِ تقریب کے ہماری مہمان داری میں دقت

پیش نہ آسکے، بلکہ ہماری آسائش کی نظر کرسے تو بھی ہم نہ بگڑیں اور اس طرح دل میں گنجائش پیدا کرکے کچھ مناسب حال الفاظ اس کے کان میں ڈال دیں جس سے کہ اس تقریب میں کام نہ آسکے تو آئندہ آئیں گے۔ یہ بھی نہ سہی تو ہمارا برتاؤ دوسروں کے لیے نظیر ہوگا۔ نظیر بھی نہ ہوا تو ہم اپنے فرض سے ادا ہوں گے۔ نیز ایک پریشان حال بندۂ خدا (صاحب تقریب) کی مصیبت نہ بڑھائیں گے۔ ہمارے محلے میں جو مسلمان دکاندار ہیں ان کو ہم صفائی معاملہ کی ترغیب اس طرح دلاتے ہیں کہ جو ہمارا معاملہ اس سے ہو اس میں صفائی رکھیں اور ان کے ساتھ سہولت کا برتاؤ کریں۔ موقع موقع سے ہمت استقلال کے متعلق دو چار لفظ بھی ان کے کان میں ڈالتے رہیں۔ اپنی بستی کی گزشتہ تاریخ کے مرتب کرنے کی کوشش کرتے رہیں۔ اس کے عمدہ سبق تحریراً و تقریراً ابنائے زمانہ کو سناتے ہیں۔ بزرگوں کی علمی یادگاروں کو جو ہماری دسترس کے اندر ہوں تاکہ محفوظ رکھنے کی سعی کرتے ہیں۔ اور اس سب کچھ کرنے کے بعد جب (بالفرض) ہم یہ دیکھتے ہیں کہ جو کوشش ہم نے کی وہ بالکل بار آور نہیں ہوئی۔ بلکہ سب جگہ اکارت گئی۔ تو پھر ہم یہ خیال کرکے مطمئن رہتے ہیں کہ ہم نے اپنا فرض پورا کر دیا اور یہ اطمینان ہم کو کوشش میں بنا بر مصروف رکھتا ہے۔ میرے مخدوم! اگر ہم نے اپنی زندگی اس طرح بسر کی تو کیا ہم بے کار رہے اور کیا بیکاری اس کا نام ہے کہ ہم نوکری کے پابند ہو کر بے کار ہو جائیں؟ درازنگی معاف فرمائیں۔ والسلام بالاکرام۔

خاکسار حبیب الرحمن

حبیب گنج ۴ر جنوری ۱۹۰۴ء

---

# علامہ اقبال

## (۱)

بنام مولانا عرفان صاحب

۲۵ر جولائی ۳۲ء (بصیغۂ راز)

جناب مولانا!

السلام علیکم۔ مولانا شوکت علی تو اس وقت مقدمہ کی تیاری میں مصروف ہوں گے۔ آپ ان سے دریافت حالات کرکے اس خط کا جواب دیں۔ کچھ روز ہوئے میں نے ان کی خدمت میں لکھا تھا کہ ایک ہندو بزرگ مسٹر لکت کا خط میرے پاس آیا تھا اس کا مضمون یہ تھا کہ "ڈاکٹر مونجے ہماری اسکیم کو جو تم نے لیگ کی صدارتی ایڈریس میں پیش کی تھی تسلیم کرتے ہیں۔ پنڈت مالوی سے بھی مشورہ کرنے کے لیے جا رہا ہوں وہ بھی ہندو مسلمانوں کی صلح کی خاطر اس کو تسلیم کرلیں گے۔ گو اس وقت علانیہ طور پر اس اسکیم کو تسلیم کر لینا مصلحت نہیں ہے۔" یہ خط بصیغۂ راز تھا اور اس میں یہ بھی لکھا تھا کہ میں نے مولانا شوکت علی صاحب سے بھی گفتگو کی ہے۔ وہ بھی صلح پر آمادہ ہیں۔ اسکیم جس کی طرف میں نے اشارہ کیا ہے آپ سمجھ گئے ہوں گے یعنی شمالی ہندوستان کے مسلمان صوبوں کا ایک ہو جانا۔

اس خط کے موصول ہونے پر میں نے مولانا شوکت علی کو لکھا اور انہوں نے اس بات کی تصدیق کی مسٹر لٹ ان سے ملے تھے۔ میں نے مسٹر موصوف کو دو خط اس کے جواب میں لکھے تھے مگر یہ خط قریباً ایک ماہ ڈیڈ لیٹر آفس کے ذریعہ سے میرے پاس آ گئے ہیں۔ پہلے مجھ کو شبہ تھا کہ اس میں کوئی چال اور عیاری نہ ہو مگر اب خطوں کے واپس آ جانے سے یہ شبہ رفع ہوا۔ مسٹر لٹ اب معلوم نہیں کہ کہاں ہیں۔ اور مذکورہ بالا خط لکھنے سے ان کا کیا مقصد تھا۔ ممکن ہے مولانا شوکت علی اس پر کچھ روشنی ڈال سکیں۔ بعض لوگ مشورہ دے رہے ہیں کہ میرے خطوط کے واپس آ جانے کے بعد مسٹر لٹ کے خط کو شائع کر دینا چاہیئے۔ اگر ممکن ہو تو حالات دریافت کرنے کے بعد مجھ کو مطلع فرمائیں۔ امید ہے آپ کا مزاج بخیر ہوگا۔

افسوس کہ بمبئی کے فسادات ختم ہونے میں نہیں آتے۔

مخلص محمد اقبال

---

# مولانا محمد علی جوہر

## (۱)

چھندواڑہ - ۲۶ر اپریل ۱۹۱۷ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

برادر واجب الاحترام!

السلام علیکم۔ ۵ر اپریل کے محبت نامہ کا جواب آج دیتا ہوں اور محجوب ہوں کہ اس تاخیر کا باعث سوائے اس کے کچھ نہیں بیان کر سکتا کہ اس عرصہ میں برابر غم و غصہ کا شکار رہا۔ میں جو بڑے بڑے معاملات میں بھی آج کے عارضی فیصلوں کا قائل نہیں اور ان تمام ہنگاموں کو "شرار خس" سے زیادہ نہیں سمجھتا، ۵ر اپریل کے فیصلہ پر کیا۔ بندۂ دام فریب ہوں گا مگر دوستوں کی موت اس زمانہ میں بھی جب کہ موت کا بازار گرم ہے دو چار آنسو بطور خراج کے وصول کر ہی لیتی ہے۔ اور ۵ر اپریل کو میرے چند عزیز ترین دوست نذر اجل ہو گئے اس لیے میرا غم و غصہ بے جا نہیں ——— مگر موت جسمانی نہیں، اس لیے کہ میں تو اس کا قائل ہی نہیں ہوں۔ بہت سے مُردوں کو جن کی ہڈیوں تک کا بھی پتہ نہیں چلتا "علی احیاء" میں شامل کرتا ہوں مگر ان جیتی جاگتی کٹھ پتلیوں کو جو قومی سٹیج پر نچائی جاتی ہیں اور نچائی جا رہی ہیں مُردوں سے بدتر سمجھتا ہوں کیونکہ موت ان کے جسموں کو نہیں آئی بلکہ ان کی روحوں کو۔ تم تو پہلے ہی کہہ چکے ہو کہ ؎

محروم ہوں، مجبور ہوں، بے تاب و تواں ہوں
مخصوص ترے غم کا مزا میرے لیے ہے

پھر جس چیز کا صحیح معنوں میں اجارہ تم کو اس دربار سے مل گیا ہو اس میں شرکت کے دعویٰ کی مجھ سے جرأت نہیں ہو

ہو سکتی۔ تاہم یہ بھی سچ ہے کہ میں بھی کسی قدر محروم و مجبور رہوں۔ اس پر بھی میں نے انصاری صاحب کو راہ راست پر استقامت کی۔ جس طرح مجھ سے ہو سکا۔ ترغیب دی اور امید کی کہ میری اس دعا کا کچھ نہ کچھ اثر ضرور ہوگا۔ "ربنا لا تزغ قلوبنا بعد اذ ہدیتنا" میرا خط رجوان کو بھیجا گیا تھا، کوئی تحریر معمولی نہ تھی۔ اس میں میرے افکار دل کے متعدد ٹکڑے مسلک تھے مگر برادرم آخر تک یہی معلوم ہوا کہ جس دنیا میں ہم لوگ رہتے ہیں وہ اس دنیا سے بہت مختلف ہے جہاں یہ ہمارے عزیز بس رہے ہیں۔ ہمارے تمام خیالات، تمام اندازے، تمام تخمینے فضول اور غیر متعلق ہیں۔ میں نے غالب کے ایک مصرع پر جو غزل لکھی تھی اس میں ایک شعر تھا ؎

تلفیے کے بعد خوف کہاں حزن پھر کہاں
عالم ہی اک جدا ہے وہ رنج و محن کہاں

تقویٰ کا دعویٰ کرتے بھی ڈر لگتا ہے اور یہ سب جھوٹا فخر ہوگا۔ اگر میں کہوں کہ میں متقی اور خدا ترس ہوں۔ مگر باوجود بار بار انتباہ اور کم از کم چھوٹی موٹی تکلیفوں کے اب تک اس وعدۂ الٰہی کو سچا جان رہا ہوں اور دیکھ رہا ہوں کہ وہ بھی پورا ہو رہا ہے کہ "سنلقی فی قلوب الذین کفروا الرعب" اس لیے باوجود فاسق و فاجر اور بندۂ حرص و ہوا ہونے کے اپنے کو اپنے دیرینہ احباب کی دنیا سے ایک الگ دنیا میں پاتا ہوں اور گو اس دنیا کو اس پرانی دنیا سے بدرجہا بہتر جگہ پاتا ہوں اور خوش ہوں کہ اس کی سرحد میں داخل ہو رہا ہوں۔ تاہم پرانے تعلقات دامن گیر ہوتے ہیں اور گو خود پیچھا چھڑا لیتا ہوں۔ تاہم دامن کے ٹکڑے اس خارستان گلستان منزل میں الجھے رہ جاتے ہیں۔ جن کے لیے آنسوؤں کا ایک چھوٹا موٹا قافلہ رواں ہو جاتا ہے افسوس کہ اصرار [1] سے زیادہ ہمت والے نہ نکلے۔ اب الٰہی کی نہیں بلکہ خود حریت کی بگٹ ہنسائی ہو رہی ہے مگر اس کا زیادہ رنج نہیں۔ رنج پرانے دوستوں دوستوں کی رفاقت چھوٹنے کا ہے۔ غالب نے سچ لکھا تھا کہ ؎

دھمکی میں مر گیا جو نہ باب نبرد تھا
عشق نبرد پیشہ طلب گار مرد تھا

مگر اچھا ہوا یہ جھوٹا سہارا بھی گیا۔ اب ایک سہارا باقی ہے اور وہ ہمیشہ کافی تھا اور اب بھی ہے۔ غالب کی غزل کا ایک شعر پچھلے کئی برسوں سے دل میں کھب چکا ہے ؎

چاک مت کر جیب کو بے فصل گل
کچھ اُدھر کا بھی اشارا چاہیئے

اس پر ایک نامکمل غزل قافیہ کو محدود کر کے میں نے بھی لکھی تھی جس کا ایک شعر ہے ؎

ایک ہی در کا بھکاری ہوں مجھے
اک فقط تیرا سہارا چاہیئے

---

[1] یہاں پڑھا نہیں گیا۔

گو لکھنے کو تو لکھ گیا۔ خود اب جا کر کہیں اس کا مفہوم سمجھا ہوں اور پھر سورۂ یوسف پڑھتا ہوں تو اس آیہ کریمہ کا مطلب اب سمجھ میں آتا ہے جس میں مذکور ہے کہ حضرت یوسفؑ نے فرعون کے جام بردار سے اس کی رہائی کے وقت کہا تھا۔ کہ کبھی ہمارا بھی ذکر اپنے آقا سے کر دینا کہ مفت ظلم ہوتا ہے اور وہ بھول گیا اور اس طرح چند سال اور حضرت یوسف مبتلائے زنداں رہے۔ جو جب ایسے برگزیدہ پیغمبر کے لیے بھی فرعونوں کی یاد دہانی داخل شرک نہیں تو کم از کم مذموم تو سمجھی گئی۔ اور اس وحدہٗ لاشریک کو اس میں بھی استعانت غیر اللہ کا شائبہ معلوم ہوا تو پھر ہمارے تمام تعلقات تو شرک جلی ٹھہرے۔ اقامت صلوٰۃ میرا ایمان، اجماع امت پر میرا اعتماد، تاہم بعض اوقات اس تنگ و تاریک بت کدہ میں عبادت اپنی نجات کے لیے زیادہ موزوں معلوم ہوتی ہے جہاں ایک وقت میں ایک ہی عبادت کرنے والا اپنے معبود کے حضور میں کھڑا ہو کر اپنی بندگی کا اظہار کر سکتا ہے۔ خوف ہوتا ہے کہ کہیں اپنے مذہب کی وسیع و فراخ مساجد میں نماز کے ساتھی اور خود امام بھی مجھے کفر و شرک کی طرف نہ گھسیٹ لے جائیں اور دوسروں کی اصلاح تو گئی خود اپنی نجات سے مایوس ہونا پڑے۔ سب کچھ ہو ہوا کر اب یہی رہ گیا ہے کہ اپنی جان بچانے کی کوشش کروں اور مدرسہ کو چھوڑ کر پھر خانقاہ میں اعتکاف کر لوں۔ بھائی دعا کرو کہ اگر اپنی نجات کے متعلق خوف و ہراس میں کمی ہو تو کم از کم دوسروں کے متعلق یہ بے اعتباری باقی نہ رہے۔ اگر یہی حالت رہی تو کہیں کا نہ رہا۔ البتہ جب تمہارا خیال آتا ہے اور تم سے بھی زیادہ بہن کا جو نہ صرف تمہارے ناموس کو بلکہ ہم سب کے ناموس کو اس طرح ہمت و جرأت کے ساتھ سنبھالے ہیں اور صامت و ساکت نہیں بلکہ کلمۂ حق کو باآواز بلند سب کو سنا رہی ہیں تو یہ بے اعتباری دور ہوتی ہے۔ اور جس طرح خدا سے میں مایوس نہیں اسی طرح اس کے بندوں سے مایوسی بھی قرین کفر معلوم ہوتی ہے۔ مگر یہ لوگ قومی اسٹیج کی کٹھ پتلیاں نہیں ہیں، وہی غریب اور کمزور لوگ ہیں جن سے اسلام کی ابتدا ہوئی تھی۔ رہے یہ حضرات تو ان کے متعلق تو بدگمانی بہت پہلے سے تھی۔ چنانچہ میں نے متعدد بار ان "آزادوں" کے مضمون کو غزلوں میں باندھا۔ مثلاً ؎

تجھ سے مقابلہ کی کسے تاب ہے، ولے
میرا لہو بھی خوب ہے، تیری حنا کے بعد

یا ؎

ہیں اتنے لاف شوق پہ مرعوب حسن بھی
یہ طائفہ عجیب ہے اک مرد و زن سے دور
ہے بُعد کو بلا سے بھی، قرب بزید بھی
اور چاہتے یہ ہیں کہ نہ ہوں برچھیوں سے دور

یا ؎

دشمنوں سے جب تلطف ہے تو کچھ
دوستوں سے بھی مدارا چاہیے

( [1] دعا فرمائیے کہ دوستوں کے لیے اور ہمارا اُن دشمنوں کے لیے لازمی گردانتے تھے۔ ہم دوستوں کے لیے یہ سب کچھ لکھ تو دیا ہے اور آج بھی اس طرح لکھ رہا ہوں کہ گویا ہم ہی ابناء اللہ اور احباء اللہ ہیں۔ مگر برادرم! ان حیرت انگیز انقلابوں کو دیکھ کر خوف ہوتا ہے کہ کہیں پڑا بول آگے نہ آ سکے۔ بنی اسرائیل کا وہ واقعہ یاد آیا ہے جس کا قرآن کریم میں مذکور ہے "تولّوا الا قلیلاً منہم"۔ خود مسلمانوں نے بعض اوقات اس خیر القرون میں بھی سنت بنی اسرائیل کی تقلید کی تھی۔ چنانچہ معرکۂ اُحد سے کہا گیا تھا کہ "ولقد کنتم تمنون الموت من قبل ان تلقوہ فقد رأیتموہ وانتم تنظرون" دعا کرو کہ یہ حال اپنا کبھی نہ ہو بلکہ آخر تک ایمان اور صالح عمل پر قائم رہیں۔ تمہاری دعا ضرور مقبول ہوگی۔ اس لیے کہ اوّل تو آل رسول پھر تقلید سنت یوسفی سے مشرف ہو چکے ہو۔ اب چونکہ تم نے مجھے بھی اپنے زمرہ میں بھی جو ابرار اور اخیار کا ہے شامل کر لیا ہے اور خود لکھ چکے ہو کہ

؎ خوش اسی حال میں جو ہر بھی ہے آزاد بھی ہے

خیر یہ تو ہوا۔ بعض نے لکھا تھا کہ تم پیش گوئی کرتے ہو کہ جمہور کی خواہش کے خلاف اعامیان استبداد ایک ذلیل پروگرام قائم کرنے میں ہرگز کامیاب نہ ہوں گے۔ ارے بھائی اس میں پیش گوئی ہی کیا ہے۔ تم تو ان کے متبع ہو جو خوابوں کی صحیح تعبیریں بیان فرمایا کرتے تھے اور اس طرح مجلس سے نکل کر تخت تک پہنچ گئے۔ میں کہ اس مقام سے بہت دور ہوں۔ یہ تو میں بھی جانتا تھا اور سال گزشتہ ہی میں سب کو جتلا چکا تھا کہ عزیزان من معاملہ یونیورسٹی کا نہیں ہے بلکہ قوم کی ہستی اور تمہاری خواہش و خرابی کا، اور رہی یونیورسٹی تو سن لو کہ اسے ہم بنائیں گے ہم۔ نہ تمہارے قوم فروش اور کالج فروش۔ کیونکہ ہم سے کسی نے حتمی وعدہ کر لیا ہے اور وہ وعدہ کا سب سے پکا بھی ہے کہ "ولا تہنوا ولا تحزنوا وانتم الاعلون ان کنتم مومنین"۔ اگر خوف ہے تو اس شرط کا کہ "ان کنتم مومنین" سو خدا سے دعا ہے کہ ہم کو ایمان پر قائم رکھے اور ان بزرگوں کی تقلید کی توفیق عطا فرمائے جن کے متعلق ارشاد ہوا ہے کہ "فما وھنوا لما اصابھم فی سبیل اللہ وما ضعفوا وما استکانوا واللہ یحب الصٰبرین" اگر ہم ایمان پر قائم رہے تو پھر سنت اللہ میں تو تبدیلی ہو ہی نہیں سکتی۔ ہمارا انعام کہیں نہیں گیا ہے۔ وہاں تو ملے ہی گا، مگر بیعانہ یہیں مل جائے گا کیونکہ وہ فرماتا ہے کہ:

"فاٰتٰھم اللہ ثواب الدنیا وحسن ثواب الاٰخرۃ واللہ یحب المحسنین"

اس پر میں نے لکھا ہے کہ ؎

انعام کا عقبیٰ کے تو کیا پوچھنا لیکن

دنیا میں بھی ایماں کا صلہ پیش کیے ہے

اچھا اب رخصت ہوتا ہوں۔ تمہارے دونوں دیوان پڑھ چکا اور نہایت غور سے پڑھے اور بار بار پڑھے۔ ارتقائے سخن ظاہر ہے اب اگر یہ لکھتا ہوں کہ

؎ اللہ کرے زورِ قلم اور زیادہ

---

[1] یہاں کچھ عبارت پڑھی نہیں گئی۔

گر اس کے صریح معنی یہ ہوئے کہ جو سختیاں الہ آباد، جھانسی، پرتاب گڑھ اور فیض آباد میں جھیلنا پڑیں۔ ان سے زیادہ کا مستحق ہوں۔ گو یہ بھی ہو تو جانتا ہوں کہ تم زیادہ کے بھی متحمل ہوگے۔ اس لیے کہ وہ خود کسی نفس پر اس کی سکت سے زیادہ تکلیف کا بوجھ نہیں ڈالتا اور جو جس کے رتبے ہیں سوا ان کو سوا ملتا ہے۔ تم دراندوزہ کے لیے لکھا گیا ہے تم میری غزلیں منگواتے ہو اچھا بھیج دوں گا۔ مگر بھائی نہ تم شاعر سکتے میں شاعر نہ تھا۔ البتہ عنایت ایزدی نے تمہیں تین دیوانوں۔ دال دیا تو اس قسم کی عنایت نے مجھ سے بھی تین چار غزلیں لکھوا دیں۔ پہلے بھی تک بندی کر لیتا تھا۔ مگر کاغذ کے پھولوں میں خوشبو نہیں ہوتی۔ اب کچھ کچھ باس آنے لگی ہے اسو بقول تمہارے جو تو سے تم کو نہ دے کیونکر دعا دوں۔ اس وقت صرف نظر بندی کی پہلی غزل لکھے بھیجتا ہوں۔ بہن کو کل خط لکھوں گا۔ تم میری افسردگی کا ذکر کر کے میری طرف سے معافی مانگ لینا۔ ورنہ وہ ناراض ہی رہیں گی کہ جواب کیوں نہ دیا۔

تمہارا مرید باعقیدت : محمد علی

---

# راشد الخیری

(۱)

<u>بنام شمس العلماء مولوی سید ممتاز علی</u>

مکرمی و معظمی!

السلام علیکم۔ گرامی نامہ کا ممنون ہوں۔ میرا مقصد ہرگز یہ نہ تھا کہ میرے متعلق جو اعتراض تھا اس کی تردید کروں، بلکہ عصمت کے مضمون سے آپ کو میری طرف سے بدگمانی نہ ہو اور اب کہ چل چلاؤ کا وقت ہے کوئی غلط فہمی نہ ہو جائے۔ آپ ضرورت نہیں خیال فرماتے تو جانے دیجیے۔

حاجیہ تاج بیگم صاحبہ کے معاملہ میں جس قدر میں نے کوفت اٹھائی وہ تھوڑی بہت آپ کے علم میں بھی ہے۔ آپ اس سے باخبر ہیں۔ اب یہ آپ ہی فرماتے کہ رہائی کے بعد اگر ان کے شوہر نے سنگدلی اختیار کی تو مقدمات میں دہلی سے سیشن جج صاحب کی خدمت میں کیونکر لے جاتا۔ میرے اعصاب وہ نہیں رہے اکثر بیمار رہتا ہوں۔ ایک آنکھ کمزور ہو گئی ہے ایک ٹانگ میں ہر وقت درد رہتا ہے۔

کاش وہ سات روپیہ اس سے پہلے یاد آجاتے اس کے بعد مدتوں حساب رہا۔ کبھی کے محسوب ہو چکے ہوتے۔ اگر یاد فرمائی پر بھی تساہل کرتا تو بدمعاملگی کہی جا سکتی تھی۔ مجھے جہاں تک یاد ہے۔ یہ پہلی مرتبہ آپ نے تحریر فرمایا ہے۔ حالانکہ اس کے بعد عرصہ دراز تک سینکڑوں روپیہ کا حساب رہا۔ میاں امتیاز نے جو روپیہ بھیجے تھے۔ اس کا حساب آپ دیکھ لیں۔ اور مجھے جہاں تک بھی یاد ہے وہ میں نے مضامین کے واسطے ..... اور شاید ایک آدھ مضمون روانہ بھی کیا تھا۔ مجھے اب معلوم ہوا کہ مضمون کی ضرورت نہیں ہے۔

میں صحت ۔ سے اپنا نام علیحدہ کرنے کی کوشش کر رہا ہوں اور وسط اکتوبر میں دہلی جاؤں گا ۔ مہربانی فرما کر آپ میاں اقبال مسلمہ سے فرما دیجئے کہ وہ وسط اکتوبر میں ایک کارڈ صاحب کا لکھ کر مجھے دہلی روانہ کر دیں ۔ میں تمام حساب صاف کر دوں گا۔

کتاب کے متعلق اگر تغیر و تبدل کی ضرورت ہو اور دوبارہ محنت کرنے پر درست ہو سکتی ہو تو میں حاضر ہوں ۔ اگر نہیں تو میں انشاء اللہ کسی اور کو دلوا دوں گا ۔ اور جس وقت اب کوئی درخواست کتاب لکھنے کی آئی تو آپ سے منگوا لوں گا

میاں اقبال مسلمہ کو دعا !

نیازمند : راشد الخیری - ۱۲ر جولائی ۱۹۲۱ء

# منشی دیا نرائن نگم

(۱)

بنام احسن مارہروی

عنایت فرمائندہ ۔ تسلیم !

نوازش نامہ باعث مشکوری ہوا ۔ تصویر کی نسبت معترضین کا اعتراض ہے کہ اس کا بیک گراؤنڈ قلعہ معلےٰ ہے ۔ جو اس وقت موجود نہ تھا ۔ اور خاندان کے آخری دور کی عمارتوں میں ہے ۔ اُن کا خیال ہے کہ یہ تصویر اکبر اعظم کی نہیں بلکہ اکبر ثانی کی ہے ۔ مروجہ تصویروں سے اس کی شباہت بھی مختلف ہے ۔ اس میں چہرا کسی قدر لمبا ہے ۔ عام تصویروں میں بالکل گول ہے ۔ چہرے سے بڑھاپے کے آثار نمودار ہیں ۔ اکبر بڑھاپے میں سلطان عالم پناہ سے جاہل ہو گئے تھے اور ڈاڑھی کا بالکل صفایا کر دیا تھا ۔ ذاتی طور پر مجھے آپ کے خیال سے اتفاق ہے مگر یہ باتیں بھی قابل لحاظ ہیں ۔ اس ایک تو زتن کا گروپ چھپوانا چاہتا ہوں ۔ آپ کے پاس ہو یا کہیں سے دستیاب ہو سکے تو ضرور عنایت فرمائیں ۔ بلاک بننے کے بعد میں احتیاط کے ساتھ اصل تصویر کی واپسی کا ذمہ دار ہوں ۔ مجھے یہ سن کر نہایت خوشی ہوئی کہ امسال انجمن ترقی اردو کے آپ سیکرٹری مقرر ہوئے ہیں اس انتخاب پر آپ کو تہ دل سے مبارک باد دیتا ہوں ۔ انجمن ترقی اردو نے اب تک کوئی کار نمایاں نہیں کیا ہے ۔ خدا کرے آپ کے زمانے میں یہ ایک مردہ انجمن کی حالت میں نہ رہے ۔ زمانے میں علمی خبروں اور نوٹس کا ایک مفید سلسلہ شائع ہوتا رہا ہے اور اب بھی بالکل بند نہیں ہو گیا ہے ۔ کیا یہ مناسب نہ ہوگا کہ اس سلسلے کا ایک حصہ انجمن ترقی اردو کے لیے وقف رہے ۔ جس میں آپ اس انجمن کے سیکرٹری کی حیثیت سے لکھتے رہیں ۔ اس طرح سے زمانہ انجمن اردو کا ایک باقاعدہ آرگن ہو جائے گا ۔ جس کی خریداری ممبران انجمن کے لیے ضروری ہونی چاہیئے ۔ محض اس حصے کی علیحدہ کاپیاں بھی شائع ہو سکتی ہیں ۔ انجمن کا ایک باقاعدہ رسالہ جس میں اس کے متعلق کل ضروری امور و کارروائی سے پبلک کو اطلاع ملتی رہے ہونا ضروری ہے ۔ میں زمانے کے لیے خواہ مخواہ اصرار نہیں کرتا ہوں ۔ مگر یہ ضرور چاہتا ہوں کہ انجمن موصوف ایک کارگزار انجمن ہو جائے ۔ مضامین خاص کے لیے پیشتر سے تکلیف دے رہا ہوں ۔ راجہ مدن لال الفتی کی سوانح عمری جنوری

کے پرچے میں جو اول ہفتہ فروری میں شائع ہوگا ہدیۂ ناظرین ہوگی۔ اب مارچ یا اپریل کے رسالے کے لیے کوئی چھوٹی کا مضمون عنایت فرمایئے۔

زیادہ نیاز

۲۶ر جنوری ۱۹۰۶ء　　　　بندہ دیا نرائن نگم۔ کانپور

# نصیر حسین خاں خیال عظیم آبادی

## (۱)

<u>بنام پروفیسر محمد مسلم عظیم آبادی</u>

عزیز مکرم۔ سلام شوق۔

۲۸ کو آپ کی محبت کی وہ یادگار "راسخ عظیم آبادی مطبوعہ الناظر لکھنو" ملی۔ ممنون ہوا۔ مضمون دل لگا کر پڑھا۔ حق یہ ہے کہ آپ نے اردو پر، مذاقِ صحیح پر اور اپنے صوبہ و شہر پر احسان کیا ہے۔ میں آپ سے متفق ہوں کہ راسخ کا درجہ میرؔ سے کم نہیں۔ بلکہ بعض اعتبار سے کچھ بڑھا ہوا ہے اور اس ضمن میں آپ نے جو کچھ تحریر کیا ہے وہ ہرگز طرف داری و مبالغہ نہیں ہے۔

تمہید میں جو کچھ آپ کے جلے دل سے نکلا ہے بھی ایک حد تک جائز سمجھتا ہوں۔ لیکن آزادؔ یا کسی اور کے متعلق آپ کے سے اہلِ علم کے قلم کا اتنا بے قابو ہو جانا درست نہیں۔ بلاشک آزاد نے سہل انگاری سے کام لیا اور اس پر ایراد ضرور تھی مگر آپ (معاف کریں) ضرورت سے زیادہ دوڑ گئے ہیں۔ پھر جس چشمہ سے اپنی سیرابی بیان کرتے ہیں۔ دیکھنا چاہیئے کہ خود اس میں کیا دھرا ہے...... [1]

راسخ کے ذکر میں نوائے وطن میں "مثنوی کشش عشق کا سعادت علی خاں کے نام سے معنون ہونا بتاتی ہے۔ حالانکہ یہ مثنوی آصف الدولہ کو نذر کر دی گئی۔ نواب وزیر کی تعریف میں اس شعر کو یاد کیجیے۔

فقط ہے یہ تیرا ہی یمنِ قدم
ہوا لکھنؤ جس سے رشکِ ارم

---

[1] یہ اشارہ اپنے علاتی ماموں مولانا سید علی محمد شادؔ عظیم آبادی کی ایک تالیف "نوائے وطن" کی طرف ہے۔ اب جب کہ دونوں ماموں بھانجے دارِ فنا میں جا ملے۔ یہ امر کوئی راز باقی نہ رہا کہ دونوں ایک دوسرے سے صاف نہ تھے۔ یہ ایک خاندانی عامتہ الورود مناقشہ تھا۔ جس سے ادبی دنیا کو کوئی دلچسپی نہیں ہو سکتی۔ دونوں اعلیٰ پایہ کے ادیب تھے۔ ایک فخرِ روزگار شاعر، دوسرا صاحبِ طرز نثر نگار۔ اللہ دونوں کو مغفرت دے۔

ذاتی گفتگو بھی اس خط سے حذف کر دی گئی ہے۔ (م ۔ ط)

کون نہیں جانتا کہ یہ آصف الدولہ ہی تھے جو ماں اور بی بی سے رنجیدہ ہو کر فیض آباد سے لکھنؤ آ رہے۔ پھر سنیئے عمارات کی تعریف میں :۔

عمارات عالی کا ہو وصف کیا | نہیں اپنا ادراک اتنا رسا
نہ ہو خوبی قطع ان کی بیاں | ورق ہے مرقع کا اک اک مکاں
نظر کیجئے جس پہ سو تصویر ہے | عجب رنگ سے طرز تعمیر ہے

کیا یہ اس کے بعد بھی بتانے کی ضرورت ہے کہ عمارات کی بنا شوق آصف الدولہ سے منسوب ہے ، نہ کہ سعادت علی خاں سے۔ اب صاف سنیئے :۔

تو اسے آصف الدولہ عالی جناب | رہے تا قیام جہاں کامیاب
نہیں کچھ سا حاجت روا خلق کا | بہت خوش ہے تجھ سے خدا خلق کا

آپ سے بہتر اسے کون جانتا ہے کہ تذکروں کی ایسی غلطیاں ناقابل معافی ہیں۔ نوائے وطن میں اس ذکر کو یوں پڑھ کر راسخ کی سعی خراب ہوتی ہے۔ لوگ اسے مستند سمجھ کر مثنوی کشش عشق کو سعادت علی خاں کے زمانے کی چیز سمجھتے ہوں گے۔ حالانکہ وہ آصف الدولہ کے وقت کی ہے۔ یعنی جب کہ مثنوی میر حسن نکلی۔ غور کیجئے مصنف کی تحقیق نے غریب راسخ کو کتنا پیچھے ہٹا دیا۔

پھر اسی طرح مثنوی حسن و عشق کے ذکر میں نوائے وطن کی عبارت ملاحظہ ہو: غازی الدین حیدر کے زمانہ میں پھر لکھنؤ آسکے۔ ایک مثنوی مسمّی بہ حسن و عشق ان کے نام سے موزوں کی۔ مگر اب شریعت نے رنگ ہی بدل دیا تھا۔ اس نے بھی کام نہ کیا۔ وار خالی گیا۔" یہ دوسری تاریخی غلطی ہے۔ لکھنؤ میں شریعت نے محمد علی شاہ کے وقت میں رنگ بدلا نہ کہ غازی الدین حیدر کے زمانے میں۔ اسی عہد میں " فسانہ عجائب " تالیف ہوئی۔ اور نسیم نے اپنی مشہور مثنوی " نان و نمک " ( تصوف میں ) تصنیف کی۔ پھر شریعت نے وہ کون سا رنگ بدل دیا تھا کہ فسانہ عجائب و مثنوی فصیح تو عام ہو جائیں ، مگر راسخ کی مثنوی مقبول نہ ہو ؟

کلکتہ میں مراۃ الجمال لکھی گئی۔ جس میں نواب جان ایک کسبی کے حسن و جمال کا ذکر ہے ۔ نوائے وطن اس ذکر سے بھی خالی ہے۔ عظیم آباد میں گنجینۂ عشق تصنیف ہوئی جس میں ایک کسبی پہ اپنے عاشق ہونے کا نہایت صفائی و دلیری سے حال لکھا اور اس کی تعریف و توصیف کی ہے :۔

بہت اس شہر میں ہیں خوبرو یہ | نہیں ہے دلبر اپنا کوئی دلبر
دل اپنا اس صنم کا ہے فقط رام | کہ شرفو جس کا ہے نام خدا نام
اسی گل کی ہوا ہے دل میں اپنے | یہی آتش ہے اب دل میں اپنے

دنیا کے شاید ہی کسی شاعر نے اپنے عشق کو اس طرح بیان کیا ہو۔ یہاں تو " گفتہ آید در حدیث دیگراں " میں سب کچھ کہا جاتا ہے اور راسخ کا بھی وہ رنگ ہے جسے آپ اس کا امتیازی طرہ کہتے ہیں ......

نوائے وطن میں راسخ کی وفات کی تاریخ ۱۲۳۸ھ دی گئی ہے۔ مگر گلشن بیخار اور ذاکسی میں ۱۲۴۰ھ ہے اور قاسمی نے راسخ کو تو نہیں مگر شیفتہ کو جو ان کے ہمعصر یا کچھ دنوں بعد کے ہیں دیکھا تھا۔

راسخ کے ذکر میں بہار یا عظیم آباد کی زبان و شاعری کی تحقیق تکلف سے خالی نہیں۔ راسخ نواب مہابت جنگ کے زمانہ یعنی ۱۱۶۲ھ (۴۹-۱۷۴۸ء) میں پیدا ہوئے۔ ان کی شاعری کی عمر اگر پندرہ برس کے سن سے شمار کی جائے تو ۱۷۶۵ء ہو گا۔ یعنی پلاسی کے دو برس بعد۔ اور ان کی زبان بتا رہی ہے کہ صرف چند سال کی مشق کا یہ نتیجہ نہیں۔ بلکہ پشتوں اگر نہیں تو ایک پشت کی ریاضت و صفائی کا نتیجہ ضرور ہے۔ اور اُس ایک پشت کا زمانہ کم از کم پچاسی سال مقرر کیا جائے گا۔ یعنی ۱۷۱۰ء سے کبھی ادھر کی یہ زبان نہیں ہو سکتی۔ یہ فرض کر لیا جائے (جس کا فرض کیا جانا قیاساً نادرست نہیں) تو وہ زمانہ عالمگیر کا ثابت ہو گا۔ جو ۱۷۰۷ء میں فوت ہوا۔ اس لیے عالمگیری عہد بلکہ اس سے بہت قبل اُردو ہی نہیں، بلکہ شاہجہانی یعنی ٹکسالی اُردو کا عام رواج آپ کے صوبے میں تھا۔ اور اس وقت لکھنؤ تو لکھنؤ، فیض آباد میں بھی ٹکسالی اُردو عام نہ تھی فیض آباد محمد شاہ یا زیادہ سے زیادہ فرخ سیر (۱۷۱۹ء) کے وقت میں آباد ہونا شروع ہوا۔ اس لیے عظیم آباد کی زبان اودھ اور دکھن سے بھی قدیم اور مستند ہے۔

اشرف علی خاں کوکہ فغاں، دلی سے عظیم آباد راجہ شتاب رائے کے زمانے میں آئے۔ اور ۱۱۸۶ھ میں وہیں مرے راسخ کی عمر اس وقت ۲۴ سال سے کم نہ تھی اور اُس وقت اُن کی شاعری بھی جوانی پر ہو گی۔

فرخ سیر عظیم آباد امیر الامرا نواب حسین علی خاں کے ساتھ ۱۷۱۳ء میں دلی گیا ہے۔ اس وقت عظیم آباد امرائے دہلی کی جاگیر بنا ہوا تھا۔ اور اسی وجہ سے وہاں ٹکسالی اُردو کا بازار گرم تھا۔ انہیں امرا میں سے نواب سید ہدایت علی خاں اسد جنگ المتخلص بہ ضمیر (صاحب سیر المتاخرین کے باپ) بھی تھے جو فرخ سیر کے آخر عہد سے لے کر شاہ عالم ثانی کے وقت تک دلی و عظیم آباد میں رہے۔ نواب اسد جنگ ٹھمریاں، ہولی اور دُہرے خوب کہتے تھے۔ اُردو میں بھی ان کی غزلیں ہیں۔ نواب عمدۃ الملک انجام وزیر محمد شاہ کے خاص دوستوں میں سے تھے۔ نواب صاحب کی جاگیر میں پرگنہ جیلا (بڑا حسین آباد) تھا۔ لیکن زیادہ تر وہ اپنے عملہ اور شاگرد پیشہ سمیت جو دلی کے تھے عظیم آباد میں رہتے تھے ........ حاجی گنج، پورب دروازہ اور نون گولہ امرائے دہلی کا مسکن رہا ہے ......... شاہ ارزاں، خواجہ کلاں (جن کے نام سے گھاٹ ہے) اور شاہ صادق (جن کے نام سے غالباً صادق پور ہے) ان سب کو دلی سے توسل تھا۔ اور یہ سب عمدہ شعرائے اُردو میں سے تھے۔ آپ کے خاندان صادق پور میں بھی زبان کا خاص ذوق و شوق رہا۔ جسے علم و فضل اور فراغت ہمیشہ جلا دیتی رہی۔

غرض راسخ کے ذکر میں عظیم آباد کی زبان کا ذکر بھی ضرور ہے اور جب اس پر غور کیجیے گا تو معلوم ہو گا کہ آپ کے گھر میں جس وقت اُردو عام و افصح تھی، لکھنؤ اس وقت شیخزادوں اور کمبوہوں کا قصبہ و مسکن تھا اور سعادت علی خان کے وقت تک وہاں کی زبان وہی تھی۔ جو کاکوری امیٹھان، بہرائچ اور محمود آباد میں رائج ہے۔ عمدۃ الملکی مکتب کا اثر فیض آباد پر پڑا۔ اس لیے کہ انجام کے بعد صفدر جنگی و سالار جنگی اُردو کے اسکول اور دفتر کو رابطہ دوستی عمدۃ الملک، فیض آباد میں اٹھا لائے۔ شاہ حاتم

وغیرہ دلّی میں عمدۃ الملک کے ملازم اور اُردو کے دفتر میں کلرک تھے۔ اُن پر زبان کا اثر پڑتا رہا اور اس وجہ سے ان کے شاگردوں کی زبان بھی درست ہوئی۔ اسی دفتر کے لوگوں میں میر ضاحک (جو میر حسن کے والد) وہ آتش کے چچا اور ماموں صفدر جنگ کے ساتھ فیض آباد آ گئے اور اُردو کا دفتر اب وہاں قائم ہو گیا۔ میر حسن صاحب مثنوی اسی دفتر اور نوابان فیض آباد کے محلوں میں پرورش پائی۔ میر خلیق وہیں پلے۔ میر انیس کی خالہ بیگم نواب بہو بیگم صاحبہ کی مصاحب تھیں اور میر انیس اسی محل میں بڑے ہوئے۔ اتنے آثار مرقاد کے بعد انیس کی زبان ایسی ہوئی ہے۔ اور اسے نوٹ کر لیجئے کہ انیس کے قبل تک لکھنؤ کی زبان وہی تھی جو ناسخ وغیرہ کے ہاں مستعمل ہے۔ یہ انیس کے گھر اور عمدۃ الملکی اسکول کا صدقہ تھا کہ لکھنؤ کی زبان اس پایہ کو پہنچ گئی۔

عظیم آباد پر لکھنؤ کی زبان کا کوئی معتد بہ اثر کبھی نہیں پڑا۔ وہاں کے بعض شعرا مصحفی کے البتہ شاگرد ہو گئے اور آپ کے ہاں کے اکثر شعرا نے اپنے شاگردوں کو ناسخ وغیرہ کے مقابلے کے لیے تیار کیا اور وہاں بھیجا ہے یعنی اُس وقت تک لکھنؤ کی شاعری و زبان عظیم آباد والوں کے لیے سند نہ تھی۔ فکر، سانس اور برف وغیرہ الفاظ شاہ عالم ثانی کے وقت تک مونث تھے، وہی لکھنؤ پہنچے اور وہی بستے سے عظیم آباد آئے۔ دلّی میں پنجابی اور آگرہ وغیرہ کے اثر سے وہ مذکر ہو گئے مگر لکھنؤ اور عظیم آباد میں پرانا اثر قائم رہا .......

۱۷ مئی ۱۹۱۹ء — خیال

---

# سیّد سلیمان ندوی

## (۱)

بنام نواب سیّد علی حسن خاں صاحب مرحوم

مخدوم محترم دام مجدہ السامی! السلام علیکم۔

آپ سے رخصت ہو کر اعظم گڑھ پہنچا۔ یہاں بھی چند روز حرارت اور پھوڑے کی تکلیف رہی۔ مگر آج اچھا ہوں۔ پھوڑے سے بھی ریم نکل گئی ہے اور اب صاف ہے۔ مولوی مسعود علی صاحب بھی اُسی دن صبح کو الہ آباد سے آئے وہ سخت علیل ہو گئے تھے۔ مونیہ کا خطرہ تھا۔ الہ آباد میں بروقت علاج ہوا۔ اور اب اچھے ہیں۔

جب سے آیا ہوں ندوہ کا تخیل قائم ہے۔ مولوی مسعود علی صاحب سے گفتگو ہوئی۔ وہ ندوہ میں کوئی ذمہ دارانہ عہدہ لینے پر کسی طرح راضی نہیں اور نہ مستقل قیام لکھنؤ میں رکھنا پسند کرتے ہیں۔ اس کے لیے بالکل آمادہ ہیں کہ سال میں چند مہینے وہ وہاں اقامت کریں اور تنظیم و تعمیر میں اور فراہمی چندہ میں مدد دیں اور اس کے لیے وہ بہت جلد کارروائی شروع کریں گے مولوی عبدالسلام صاحب عنقریب جائیں گے کہ ایک دو مہینہ رہ کر آخری سال کے طلبار کو ادبی علوم میں مدد دیں اور بچوں کی تعلیمی نگرانی کریں۔ مولوی مسعود صاحب نے طلبائے قدیم کو خطوط لکھے ہیں۔ اور اُن کا جلسہ بلانے والے ہیں۔ میری حالت یہ ہے کہ میں تعلیمی نگرانی کے لیے تیار ہوں بمعتمد دارالعلوم بنا دیجئے۔ سال میں متعدد پھیرے کر دوں"۔ ندوہ کی نظامت کا بار اگر

تو ایسی سگے تو قہراً جبراً برداشت کروں گا۔ مولوی حبیب الرحمٰن خاں شروانی کا خط آیا ہے۔ مشورہ پوچھا ہے۔

مولوی منظور صاحب کا خط آیا ہے کہ بھوپال میں جس حد تک کوشش کرنی تھی ہو چکی اور اب آپ کے الطاف حیدرآباد جاتے ہیں۔ عبدالعلی صاحب کے بیٹے پر کوشش کی اور مجھے لکھا بلکہ تم جنرل صاحب کو لکھو کہ اس کا وظیفہ ہو جائے چنانچہ میں لکھوں گا اور امید ہے جیسا کہ انہوں نے لکھا ہے کہ ان کو مل جائے گا۔ اس طرح ان کی تعلیم کا بندوبست ہو جائے گا

مولوی مرتضٰے صاحب جو پہلے کتب خانہ میں تھے میرے پاس آئے تھے کہ ان کو کتب خانہ میں کر دیا جائے۔ میں نے کہا کہ اگر کتب خانہ میں آپ کے کام کا ریکارڈ چاہیے تو مجھے اختلاف نہیں۔ انہوں نے کہا کہ نواب صاحب خود مداح تھے، اگر آپ نے ان کے کام کو پسند کیا ہے تو ضرور ان کو کتب خانہ میں جگہ دے دیجیے۔ کتب خانہ کی حفاظت ضروری اور لازمی ہے۔ اس کا بند رکھنا کتابوں کو نقصان پہنچاتا ہے۔

آپ ایجنڈا تو جاری فرما دیجیے۔ اور نظامت کی تجویز بھی درج کر دیجیے۔ اگر عارضاً میرا نام بھی لکھ دیجیے تو حرج نہیں۔ مستقل انتظام میری نظر میں ہے۔ انشاءاللہ۔

مولوی عبدالرزاق اور مولوی عبدالرحمٰن صاحب نگرامی کو خط لکھے گئے ہیں۔ والسلام

۱۷ر فروری ۱۹۲۳ء سید سلیمان۔ اعظم گڑھ

---

(۲)

<u>بنام مولانا عرفان صاحب</u>

۳۲۔ ۳۴۔ انڈرسن اسٹریٹ مدراس۔

مخدوم محترم مدام کرمہٗ۔ السلام علیکم۔ آپ کے اخیر تار نے مجھے بے چین کر دیا۔ کئی دفعہ تار لکھوایا، اور پھر لکھوایا۔ یقین جانیے کہ رات بھر سکون سے نیند نہیں آئی، گو یوں بھی دماغ کی خشکی اور معدہ کی تبخیر کے باعث تین مہینے ہو گئے کہ نیند کی اصل لذت سے محروم ہوں، مگر آج کی شب تو صرف کروٹ ہی بدلتے بدلتے گزر گئی اور زبان پہ یہ مصرع تھا۔ "دسے اور دل ان کو جو نہ دسے مجھ کو زبان اور" گو میں اپنے پہلے خط میں اپنی معذرت کے اسباب پوری طرح لکھ چکا ہوں، مگر آپ نے شاید باور نہیں کیا۔ اس لیے میں دوبارہ اپنا حلفیہ بیان پیش کرتا ہوں اور یہ اس لیے کہ مجھے آپ کے ساتھ جو محبت ہے اس کی وجہ سے یہ خیال کر کے دل میں تکلیف محسوس کرتا ہوں کہ آپ میرے عذرات کو محض بہانہ تصور کرتے ہیں۔

۱۔ میں یہاں چند ہفتوں کے لیے مسافرانہ آیا۔ اسباب و سامان جو ایسے بڑے سفر یعنی جہاز کے لیے درکار ہے وہ سارا ساتھ نہیں۔ پاسپورٹ میرے پاس نہیں؟ پچھلا پاسپورٹ کہیں اعظم گڑھ میں پڑا ہے۔ پاسپورٹ مدراس میں نہیں مل سکتا بمبئی میں نہیں مل سکتا۔ پھر کیونکر اگر بایں ہمہ بے سروسامانی چل کھڑا ہوں تو ۲۹ر کو کراچی یا ۱۳ر کو بمبئی پہ اور سے روانہ ہو سکتا ہوں غور فرمایئے۔

۲۔ ہر شخص جو کچھ بھی اپنے پیچھے تعلقات رکھتا ہے۔ وہ کسی بڑے سفر سے پہلے کچھ انتظامات کرتا ہے۔ میں پٹنہ کے

یہ سب تو دور دور کی یعنی اتفاقی مجبوریاں تھیں۔ اب میں آخر اپنا جسم آپ کو دکھاتا ہوں۔ یورپ سے یہ بیماری لے کر آیا کہ کھانسنے کے دو گھنٹے بعد جگر سے لے کر گردہ تک درد ہوتا ہے۔ علاج سے دب جاتا ہے اور پھر ہو جاتا ہے۔ اس کے لیے یہ ضروری ہو گیا ہے کہ خاص طریق سے رہا جائے۔ آپ اپنی مہربانی سے ہر قسم کا انتظام اپنے سر لینے کو تیار ہیں۔ مگر واقعہ یہ ہے کہ میں عرب کو دیکھ چکا ہوں اور آپ صرف سن کر فرماتے ہیں۔ پچھلی دفعہ عرب کے سفر نے پھر مرض کو پیدا کر دیا۔ مگر اب ایک نئے مرض میں مبتلا کر دیا۔ عرب میں گوشت عموماً دنبے کا ہوتا ہے جو میرے لیے زہر ہے۔ روٹی بازاروں میں تنوری بکتی ہے۔ نہایت ثقیل، سبزیاں اور ترکاریاں جو میں کھاتا ہوں وہاں نہیں ملتیں۔ پچھلی دفعہ ہندوستانی باورچی رکھ لیا۔ مگر گوشت اور روٹی کی قسم کو وہ کیا کرتا۔ وہاں درد شروع ہو گیا۔ تو دوا بھی بمشکل میسر آ سکی۔ اینٹ کو آگ میں گرم کر کے اس سے جگر، پیٹ اور گردہ کو سینک کر علاج کرتا تھا اور تسکین حاصل کرتا تھا۔ پاخانہ کا وہاں سسٹم ایسا ہے۔ جو ایک دائم المرض کے لیے سوہانِ روح ہے۔ کہہ نہیں سکتا کہ ایک بیٹھنے میں اس کی کیا تکلیف وہاں اٹھائی ہے۔ اس سے مرض نیا یہ تحفہ لایا ہوں کہ دونوں سرین کے بیچ میں کوئی رگ یا پٹھا یا ہڈی ہے۔ اس میں درد ہو جاتا ہے۔ اٹھنے بیٹھنے میں تکلیف ہوتی ہے۔ اور اس قدر تکلیف ہوتی ہے کہ اس حالت میں موٹر کی سواری پر بھی حرکت ہوتی ہے تو جان نکل جاتی ہے۔ ایسی حالت میں رابغ سے مکہ معظمہ تک کئی دن اونٹ یا شقدف کی سواری میرے لیے ناقابلِ تحمل ہے۔ دماغ کا یہ حال ہو گیا ہے کہ ذرا سی فکر یا کسی خیال کی آمد سے نیند جاتی رہتی ہے۔ ذہن چھیننے سے یہ حال ہے۔ قلب پر یہ اثر ہے کہ بالکل افسردگی اور پژمردگی آ گئی ہے۔ ذرا سا بولتا ہوں تو تھک جاتا ہوں اور سینہ میں درد ہو جاتا ہے۔ یہاں آیا تھا کہ کام کے ساتھ کچھ تفریح اور تبدیلِ آب و ہوا ہو جائے گی۔ یہاں ایک مرض جو جاتا رہا تھا عود کر آیا یعنی قارورہ میں سوزش اور ایک مرض ترقی کر گیا یعنی سوزش اور درد کے ساتھ دو تین دفعہ دست۔ ڈاکٹری علاج سے یہاں کوئی فائدہ نہ ہوا آخر ایک ہفتہ کے لیے بنگلور گیا تھا۔ وہاں حکیم صاحب قبلہ کے ایک شاگرد مستعد حکیم ہیں انہوں نے دیکھا اور دو تین یونانی قرص، معجون اور شربت تجویز کیا ہے جو روزانہ استعمال میں ہے اور اس سے کسی قدر تخفیف ہے۔

میں نے اپنا دل نکال کر آپ کے سامنے رکھ دیا ہے اور خدا جانتا ہے کہ جو کچھ لکھ رہا ہوں وہ حرف بحرف سچ ہے۔ ناز و نخرہ اور بہانہ کی عادت نہیں اور نہ طمعِ دنیا میں گرفتار ہوں۔ میری سات آٹھ برس کی حالت آپ سے ہے۔ آپ جیسے آدمیوں کی نظر سے کب مخفی ہے، اگر کوئی عیب یا ہنر چھپا نہ ہوگا۔ خدا جانتا ہے کہ آپ کی خواہش کو پوری نہ کرنے کا کس درجہ افسوس ہے۔ میں گناہ گار ہوں۔ اور اپنی گناہ گاری کی سزا آپ کے ہاتھ سے برداشت کرنے کو تیار ہوں۔ کیا کسی طرح اس کی تلافی ہو سکتی ہے؟

میں دو چار روز میں یعنی یکم نومبر کو اعظم گڑھ روانہ ہو جاؤں گا۔ والسلام

۲۶ر اکتوبر ۳۵ء

سید سلیمان

# خواجہ حسن نظامی

## (۱)

<u>بنام مہاراجہ سرکشن پرشاد</u>

رین بسیرا - درگاہ حضرت نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی دہلی -- تار کا پتہ خواجہ دہلی

ہماری شاہ صاحب - اسلام علیکم - خط رجسٹرڈ مورخہ ۱۲ دسمبر وصول ہوا - درویش کے مضمون میں جماعت علی شاہ صاحب ہی کے واقعہ کا اشارہ تھا - آپ مجھ سے پہلے اس قصہ کو دیکھ چکے ہیں۔

اگرچہ آپ کا خیال بلحاظ تدبیر درست ہے کہ جماعت علی شاہ صاحب جیسے لوگ ان جوابات سے قائل نہیں ہوں گے بلکہ اور ضد کریں گے مگر ملک میں ان کے علاوہ بھی ایک جماعت کثیر ایسی ہے جو اس قسم کے مضامین شائع ہونے سے بدگمانیوں اور فضول افواہوں سے محفوظ ہو جاتے ہیں - اس واسطے میں نے وہ مضمون شائع کرنا ضروری سمجھا اور مناسب معلوم ہوا تو آپ کا یہ خط بھی خانگی الفاظ قلم زد کرنے کے بعد شائع کر دیا جائے گا - کہ اس خط میں نہایت مخلصانہ سچی تحریر ہے - اگر خط شائع ہوا تو جماعت علی شاہ کا قصہ درج نہ ہوگا۔

میں کل ایک خط آپ کو لکھ چکا ہوں اور دو تار بھی آپ کو دیئے ہیں - امید ہے کہ وصول ہوئے ہوں گے - میں خود آمنے سامنے ملنا اور بات چیت کرنا ضروری خیال کرتا ہوں - خدا کے فضل سے حور بانو کو بھی اب آرام ہے - یعنی قابل فکر حالت نہیں ہے - شادی اگر مقرر ہو گئی تو فوراً چلا آؤں گا - ورنہ پندرہ دن کے بعد ارادہ ہے - محض آپ ہی سے ملاقات کرنی چاہتا ہوں کہ مریدوں کی بھیڑ بھاڑ سے بچ کر کہیں ٹھہروں - خواجہ بابا اور بچوں کو دعا -

۱۵ دسمبر ۱۹۲۳ء     دعاگو - حسن نظامی

---

## (۲)

<u>بنام مولانا وحید احمد</u>

جناب منیجر صاحب ہوٹل دی ہارٹ

کسی بوڑھے کو آواز دیجیے کہ کرو نمبر ۱ کا مسافر ناشتہ مانگتا ہے۔

صورت حال یہ ہے کہ ۱۳ اپریل کا خط آج ۱۵ کو ملا - جب آپ یہ خط لکھ رہے تھے میں اپنے گھر سے دس میل دور نظم شیکسپیئر سے ملنے جا رہا تھا - لاکھوں مرد عورت مرد حمنا اشان کر کے گھروں میں واپس جا رہے تھے - قدم قدم پر اندیشہ ہوتا تھا

---

ہ میں نے ٹھہرنے کے متعلق گزارش کی تھی کہ ایک ہوٹل میرے یہاں ہے اس میں قیام فرمائیے اور اس کا نام HOTEL de HEART ہے۔

گرانی سے شکر ہو جائے گی۔

مجھے معلوم نہ تھا بیساکھی کیا چیز ہوتی ہے۔ کیونکہ اس کا چرچا پنجاب میں زیادہ ہے۔ اب پنجاب کے پانچوں دریا دلی کے کوزے میں بند ہیں۔ انکم ٹیکس آفیسر محبوب الفقرا مندو ہیں۔ مجھے دیکھ کر کہا آج نیا سال ہے۔ شگون بہت اچھا ہے سامنے سونے کی گھڑی کلائی پہ باندھی اور خدا نے آپ کو گھر بیٹھے بھیج دیا۔

یہ سن کر کہ بیساکھی حساب کا نیا سال ہے۔ مجھے اس بیٹھے دل نے معلوم ہوا کہ میں کبھی اپنے انکم ٹیکس کا حساب سمجھنے سمجھانے گیا تھا

پھر کل صبح درگاہ حضرت خواجہ باقی باللہ میں گیا۔ سالانہ عرس میں شریک ہوا۔ سینکڑوں زائرین کو چیخیں مار کر روتے ہوئے دیکھا اور سنا۔ مزارات کو شکستہ پایا۔ درگاہ کے دروازے پر مانند ویراں کی قبر تھی جس پر لکھا تھا کہ ؎

مانند ویراں پہ بھی فاتحہ پڑھتے جانا
ان سے کہہ دو جو ہیں اس رہ سے گزرنے والے

دیکھا تو یہ کتبہ ویران تھا۔ شاعر نے ویراں تخلص رکھ کر پیشگوئی کی تھی۔ میں نے آج سے چالیس برس پہلے ایک کارٹون بنایا تھا کہ اسکول ماسٹر سامان ترکی شدہ ایران شاگرد کو پڑھا رہے تھے۔ لکھو ایڈ پر "ایران" شاگرد جواب دیتا ہے ماسٹر صاحب آپ نے بتایا تھا کہ لفظ ویران ہے، ایران نہیں۔

مجھے آپ کے نیچوں سے نام پڑھ کر ایسی خوشی ہوئی۔ گویا ہوٹل دی ہارٹ میں ٹھہر گیا ہوں۔ اور میری نواسی گل رعنا آپ کی نواسی کے ساتھ باتیں بنا رہی ہے۔

یہ بتانا کہ مسافر ہوٹل دی ہارٹ میں کب آسکے گا۔ دشوار ہے کیونکہ بیمار ہوں۔ میں نے اتنا زور لگایا ہے کہ کل دوپہر سے آج سہ پہر تک کچھ نہیں کھایا۔ اور پان چھوڑے ہوئے سات دن سے زیادہ عرصہ ہو گیا۔ خیال آیا اگر لکھنؤ جاؤں گا اور وہاں لکھنؤ کے پان کی گلوری بھیجیں گی تو کیونکر انکار کروں گا۔

قطب عالم سے اگر ملنا ہو بھی جائے کہ موسیٰ کی طرح انجان میں رہوں گا یا خضر کی طرح قطب مان کر انجان پاؤں گا۔ یہ تصورات اور تخیلات کو ایک مرکز پر جمع کرنے کی حکمتیں ہیں ورنہ آدم نہ بود و من بودم حوا نہ بود و من بودم۔ او نخود نہ بود و من بودم من عاشق دیرینہ ام۔

آج شام کو ایک مسٹر صاحب کے آنے میں مجھے بھی ان کے ساتھ کھانا کھانا ہے ان کا نام لوری ہے اور وہ بیرسٹر بھی ہیں اور میرے پرانے دوستوں میں ہیں۔ بیادر کے رہنے والے ہیں۔ اگر آج رات کو ان سے ملوں اور کہوں کہ آپ اردو کی پبلک کو مانتے ہیں یا نہیں۔ اور وہ جواب دیں کہ آئم نوٹ ریڈی، تو میں کہوں گا جس مقام پر آپ رہتے ہیں اس کا نام بھی فارسی ہندی سے مرکب ہے۔ پہلا لفظ بیا دوسرا لفظ در۔ بیا فارسی اور در ہندی میں طاقت وار اور غالب کو کہتے ہیں۔

معلوم ایسا ہوتا ہے کہ ۱۵ شعبان تک اگر میں اپنے جسم سے باہر نہ چلا گیا تو اس کے بعد رمضان میں آؤں گا۔ تاکہ روزہ نہ رکھنے کا بہانہ ہاتھ آ جائے۔ وجود و شہود کی بحث میں نے اس لیے پسند کی کہ ساری عمر عام فہم وجودی رہا ہوں اور مولانا

سید ظہور احمد وحشی شاہجہانپوری نے میری شان میں ایک فارسی غزل لکھی تھی جس میں میرے وجودی عقائد کو بہت شاعرانہ انداز سے ظاہر کیا تھا۔ وجود، شہود، کبود، بہت سے قوافی تھے۔

حضرت اکبر فرمایا کرتے تھے آنے والے انقلاب کے سیلاب میں سب بہہ جائیں گے فقط صوفی باقی رہیں گے آپ کی کتاب تصوف کو جب پڑھتا ہوں اکبر یاد آتے ہیں۔ آپ کے کچھ مسودات قرن اول کے کہیں ہوں تو میں ان کو دیکھنا چاہتا ہوں۔ تاکہ آپ کی زندگی کے ارتقائی درجوں کو سمجھ سکوں۔ نہ آپ کے لیے نہ اپنے لیے، نہ قوم کے لیے، نہ ملک کیلیے بلکہ مرشد "وی ہارٹ" کے لیے۔

دمشق کے ہوٹل دارالسرور میں ٹھہرا ہوا تھا کہ غالب پاشا گورنر شام ملنے آئے میں نے کہا آپ ملک عرب کے گورنر ہیں۔ آپ کا قرآن عربی میں، حدیث عربی ہیں۔ پھر آپ عرب بچوں کی ابتدائی تعلیم میں عربی کو داخل کیوں نہیں کرتے؟ جواب دیا۔ میں نے مرکزی حکومت کو لکھا ہے۔ کل وہ بات یاد آئی جب بنارس سے پیام ادب کتاب آئی۔ جس میں جواہر لال کا ایک مضمون اردو کی حمایت میں شائع ہوا ہے۔ میں نے خیال کیا غالب پاشا باوجود غالب نام کے مغلوب تھے اور جواہر لال باوجود بڑے حاکم کے عوام کے محکوم ہیں۔

آپ شعر بھی کہتے ہیں؟ اور اگر کہتے ہیں تو کس زبان میں۔ اور جب آپ خواب دیکھتے ہیں تو ملنے والوں سے بات کس زبان میں کرتے ہیں۔

میرے بچوں کے ناموں کی فہرست یہ ہے۔ بڑا لڑکا حسین دوسرے علی اس کے بعد زیر پاشا ان کے بعد حسن، ابوطالب پھر مہدی۔ بڑی لڑکی حور بانو مرگئی۔ دوسری لڑکی روح بانو۔ تیسری کوثر۔ حسین کے چار لڑکے سلمان۔ ریحان۔ امان۔ رحمان۔ ایک لڑکی قدسیہ۔ علی کے دو لڑکے ولی اور وصی اور دو لڑکیاں طاہرہ قرۃ العین اور زبیدہ۔ بہ دوسرے کے بڑے لڑکے رحم دوسرے نوحم۔ ایک لڑکی گل رعنا۔

میری بینائی بہت کمزور ہے۔ دائیں آنکھ سے کچھ دھندلا سا نظر آتا ہے۔ بائیں سے کچھ نظر نہیں آتا۔ ہر وقت ہلکا ہلکا بخار رہتا ہے۔ گردہ، معدہ، جگر خراب ہے۔ آنتیں بھی خراب ہیں۔ نیند بھی کم آتی ہے۔ مگر غصہ زیادہ آتا ہے اور یہ قرآن کی بتائی ہوئی مومن کی شان نہیں ہے۔ باقی سب صفات مومن میرے اندر ہیں۔ ایک کوتاہی میرے ذہن اور دماغ میں پیدا ہو گئی ہے کہ میں چاروں طرف دیکھا کرتا ہوں کہ لوگ کام کر رہے ہیں۔ مگر ان کو کام کرنا نہیں آتا۔ مجھے کام کرنا آتا ہے لیکن کام لینا نہیں آتا۔ اس واسطے میرے کسی کام میں ترتیب اور موزونیت باقی نہیں رہتی ہے۔ اور اس کی وجہ سے دماغی اور ذہنی اذیت میں ہر وقت مبتلا رہتا ہوں۔

گڈ بائی گڈ بائی مائی ڈیر انکل

۱۰ اپریل ۱۹۵۰ء

حسن نظامی

# منشی پریم چند

بنام سید امتیاز علی تاج

مشفق من تسلیم!

نقاد ملا۔ مشکور ہوں۔ تینوں نمبروں کے پرچے خوب پڑھے۔ ... انتظار تھا۔ میں بلا مبالغہ کہتا ہوں کہ ایسا دلچسپ رسالہ اس وقت اردو زبان میں نہیں ہے۔ بلکہ اگر قدر نہ کرے تو مجبوری ہے۔ بالخصوص ارتقاء اور اصل الفاظ پر جو مضمون قبلہ سید ممتاز علی صاحب نے تحریر فرمایا ہے وہ بالکل جان ہے۔ ان موضوعات پر ایسا صاف اور روشن مضمون میری نظر سے نہیں گزرا۔ مجھے اب تک نہ معلوم تھا کہ حضرت ممدوح کو علمی مضامین پر ایسی دسترس ہے۔ ... [1] ... کچھ زیادہ دلچسپ نہیں لیکن شبنم کی سرگذشت بہت اچھا ہے ... رسالوں میں ... معیار تنقید نہیں نکلی۔ اس لحاظ سے نیز تنقید کی خوبی کے اعتبار سے آپ کا رسالہ اول ہے۔ اردو کے نقاد یہ اچھی ... ہے۔ ... منتخب ... ہے۔ عالم خواب مجھے بہت پسند آیا ہے علاج بے دوا خوب ہے۔ معلوم نہیں طبعزاد ہے یا ترجمہ اور ... نظم بھی دیگر رسالوں سے کہیں بلند ہے۔ میں تعریف کرنے کا عادی نہیں ہوں۔ حق کا اظہار کر رہا ہوں۔ گمنام صاحب تو بڑے لکھار معلوم ہوتے ہیں اور حق یہ ہے کہ خوب لکھتے ہیں۔

پریم پچیسی حصہ دوم کی مسودہ آپ کے یہاں بھجوا دی ہیں۔ پریم پچیسی حصہ اول چھپ رہی ہے۔ غالباً دو مہینے میں تیار ہو جائے گی۔ کیا پچیسی کا حصہ دوم آپ اپنے اہتمام سے نہیں شائع کر سکتے؟ بازار حسن تو ابھی معلوم نہیں کب تک تیار ہو۔ اسی اثنا میں اگر پچیسی حصہ دوم آپ شائع کر سکیں تو خوب ہو۔ کچھ قصے آپ ہی نے دونوں پرچوں میں نکالے ہیں بقیہ دس میں دے دوں گا۔ کوئی دس جزو کی کتاب ہو گی۔ آپ کے لئے ایک قصہ لکھ رہا ہوں۔ خون جگر تو بہت صرف کر رہا ہوں پر معلوم نہیں کچھ رنگ بھی آئے گا یا نہیں۔ خون ہی نہیں ہے تو رنگ یا خاک پیدا ہو۔ اور کیا التماس کروں۔ اپنے والد صاحب قبلہ کی خدمت میں میرا دست بستہ سلام کہئے گا۔ آپ کے خطوط سے ایسا خلوص ٹپکتا ہے کہ بے اختیار ملنے کو جی چاہتا ہے۔ پر ملازمت کی قید اور سفر کی درازی ہمت کو پست کر دیتی ہے۔ والسلام

نیاز مند۔ دھنپت رائے۔ گورکھپور ۱۱ر اگست ۱۹۱۹ء

---

[1] یہ لفظ پڑھا نہیں گیا۔

# رباعیات

جوش ملیح آبادی

زلفیں باندھیں مگر بکھرتی ہی رہیں
گھڑیاں روکیں مگر گذرتی ہی رہیں
امید کا رخسار میں بھرتے رہے رنگ
اور یاس کی جھریاں ابھرتی ہی رہیں

دوڑو کہ سبو ٹوٹ رہا ہے یارو
دامانِ چمن چھوٹ رہا ہے یارو
یادوں کے جواہر کو بچاؤں کس طرح
نسیاں مجھے لوٹ رہا ہے یارو

سو بار مری دھوپ کو سنولایا ہے
خود میرے ہنر سے مجھے شرمایا ہے
آیا ہے مری راکھ پہ سجدے کرنے
وہ جس نے مری آگ کو ٹھکرایا ہے

# جھومتی برسات

جوش ملیح آبادی

۱

ہاں، دیکھ ذرا دیکھ مرے سروِ لب جو
گھنگھور گھٹاؤں کا یہ چلتا ہوا جادو
زرتار دوپٹوں کے یہ اُڑتے ہوئے پلو
یہ کنج میں رندانِ سیہ مست کی یا ہو!
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رو
اے دولتِ پہلو

۲

ساحل پہ یہ اُڑتے ہوئے جنت کے نظارے
افلاک پہ یہ سُرخ دوشالوں کے کنارے
بجلی کی لپک میں یہ حسینوں کے اشارے
اُمڈے ہوئے دریا کے اُبلتے ہوئے دھارے
دھاروں میں گھری ناؤ کے مڑتے ہوئے چپو
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رو
اے دولتِ پہلو

۳

کیا جوش میں ہیں جھاگ اُڑاتے ہوئے نالے
بادل کے خزانوں کے ہیں ٹوٹے ہوئے تالے
کلیوں کے یہ کھانچے ہیں کہ چھلکے ہوئے تھالے
دبکے ہوئے چھجوں کے تلے خونچے والے
ٹاپو میں کہیں راہ، کہیں راہ میں ٹاپو
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رو
اے دولتِ پہلو

۴

کس ناز سے وہ دیکھ گھٹا باغ میں لوٹی
نوعمر فضا جھوم گئی کھول کے چوٹی
برکھا سے بھری ہو گئی جو چیز تھی کھوٹی
جنبش میں اُدھر سبزہ، اِدھر بیر بہوٹی
ہر باغ میں ہر راغ میں، ہر راہ میں، ہر سو
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رو
اے دولتِ پہلو

**۵**

پتی کوئی کالی ہے، تو بوٹا کوئی گورا،
لبریز ہے ہر نخل کے بھتالے کا کٹورا
ہر نرگسِ شہلا میں نئی عمر کا ڈورا
لڈکوندا ہر اک گُل ہے، تو ہر خار ہے بھنورا
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

**۶**

خود سوچ دوانے ہوں نہ کس طور سے لمحات
جب ناز سے اُبھرے ہوئے کولے پہ دھرے ہات
دن کو ہو فروشندہ و رقصندہ جواں رات
کیا بات ہے برسات ہے برسات ہے برسات
لہراؤں سماوات پہ، چل جائے جو قابو
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

**۷**

شاخوں میں چھما چھم ہے فضاؤں میں روانی
بہتی ہوئی جھنکار، پگھلتا ہوا پانی
بھونرے ہیں کہ اُڑتی ہے کہانی پہ کہانی
اک خیمہ ہے، اور خیمہ رنگین جوانی
بھیگے ہوئے پودوں کی یہ چبھتی ہوئی خوش بو
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

**۸**

یہ مست صدا، خوابِ زلیخا کی ہے تعبیر
ہر زمزمہ ہوش رُبا، حسن کی تفسیر
تصویر میں آواز ہے، آواز میں تصویر
اک کیف کی پازیب ہے اک نشے کی زنجیر
باغوں میں گھنی چھاؤں میں، کوئل کی یہ کوکو
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

۹

ہر لحظہ رواں، تند عناں ابر کا توسن
ہر آن مُسکتا ہوا افلاک کا دامن
ہر وقت نئے رنگ کی اُٹھتی ہوئی چلمن
ہر لمحۂ پُر دار میں پرواز کی سن سن
ہر ساعتِ سرشار میں نازِ رمِ آہو
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، ستمِ پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

۱۰

شیشوں پہ یہ دُر بار چھلکتی ہوئی بوندیں
شاخوں سے یہ مے ریز ٹپکتی ہوئی بوندیں
یہ دُوب کے ریشوں سے ڈھلکتی ہوئی بوندیں
یہ آم کے پتوں پہ کھنکتی ہوئی بوندیں
بوندوں کے مجیروں میں یہ بجتے ہوئے گھنگرو
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، ستمِ پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

۱۱

یہ سر پہ کڑکتی ہوئی ساون کی کمانیں
کھلتی ہوئی بن میں یہ جواہر کی دکانیں
موجوں میں یہ آنکھیں، یہ ہواؤں کی زبانیں
بھیگے ہوئے لمحوں کی یہ ڈوبی ہوئی تانیں
بھیگی ہوئی راتوں کے یہ بھٹکے ہوئے جگنو
اے دولتِ پہلو
ہاں تان اُڑا تان، ستمِ پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

۱۲

گھنگھور گھٹاؤں میں یہ خوابوں کے فسانے
بوچھار میں، ہاروں کے یہ ٹوٹے ہوئے دانے
پُروائی کی سن سن میں یہ شاخوں کے ترانے
بہتے ہوئے یہ سُر، یہ برستے ہوئے گانے
یہ مور کی جھنکار، پپیہے کی یہ پی ہو
اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، ستمِ پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

۱۳

اک سمت مُغنّی، جنوں خیز و خروشے
اک سمت بُتِ لالہ وشے، عشوہ فروشے
اک سمت سرود و سخن و سوز کے گوشے
اک مائے میں صہبا کے لہکتے ہوئے خوشے
اک سیج پہ برہا کے دہکتے ہوئے آنسو

اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

۱۴

یہ پستئی، یہ گیندئی، یہ سرمئی بادل
یہ فاختئی، سرمئی، فیروزئی مخمل
یہ نقرئی، یہ کتھئی، یہ اگرئی آنچل
اور فالسئی طشت میں یہ چمپئی بوتل
بوتل میں بھڑکتا ہوا یہ شعلۂ دارو

اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

۱۵

ہر سُبحۂ صد دانہ ہے اک زلفِ تہِ دام
ہر سجدۂ شکرانہ ہے اک جستِ سوئے جام
ہر گردشِ پیمانہ ہے اک رقصِ خوش انجام
ہر نعرۂ رندانہ ہے اک نغمۂ الہام
ہر لغزشِ مستانہ ہے اک قوّتِ بازو

اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو

۱۶

اس رُت میں خرابات کی پوشاک ہے دھانی
اور جوش کے ساغر میں خرابات کی رانی
اس شیخ سے کہہ دے کہ ارے دشمنِ جانی
خاموش کہ اس وقت ہے موسم کی جوانی
رخشندہ بہر کوچہ و رقصندہ بہر کو

اے دولتِ پہلو
ہاں، تان اُڑا تان، قمر پارہ و گل رُو
اے دولتِ پہلو
اے زینتِ پہلو
اے جنّتِ پہلو
اے آفتِ پہلو



## جگر مراد آبادی

اگر نہ زہرہ جبینوں کے درمیاں گزرے  تو پھر یہ کیسے کٹے زندگی کہاں گزرے

جو تیرے عارض و گیسو کے درمیاں گزرے  کبھی کبھی وہی لمحے بلائے جاں گزرے

مجھے یہ وہم رہا مدتوں کہ جرأتِ شوق  کہیں نہ خاطرِ معصوم پہ گراں گزرے

خطا معاف! زمانے سے بدگماں ہو کر  تری وفا پہ بھی کیا کیا ہمیں گماں گزرے

مری نظر سے تری جستجو کے صدقے ہیں  یہ اک جہاں ہی نہیں سینکڑوں جہاں گزرے

اسی کو کہتے ہیں جنت، اسی کو دوزخ بھی  وہ زندگی جو حسینوں کے درمیاں گزرے

مجھے تھا شکوۂ ہجراں کہ یہ ہوا محسوس  مرے قریب سے ہو کر وہ ناگہاں گزرے

بہت حسین سہی صحبتیں گلوں کی مگر  وہ زندگی ہے جو کانٹوں کے درمیاں گزرے

کبھی کبھی تو اسی ایک مشتِ خاک کے گرد  طواف کرتے ہوئے ہفت آسماں گزرے

بہت عزیز ہے مجھ کو انہیں کی یاد جگر
وہ حادثاتِ محبت جو ناگہاں گزرے



## جگر مراد آبادی

یہ دن بہار کے اب کے بھی راس آ نہ سکے
کہ غنچے کھل تو سکے، کھل کے مسکرا نہ سکے

مری تباہیٔ دل پر تو رحم کھا نہ سکے
مگر کبھی وہ نظر سے نظر ملا نہ سکے

وہ سبزۂ تنگِ چمن ہے جو لہلہا نہ سکے
وہ گُل ہے زخمِ بہاراں جو مسکرا نہ سکے

یہ آدمی ہے وہ پروانۂ شمعِ دانش کا
جو روشنی میں رہے، روشنی کو پا نہ سکے

اُنھیں سعادتِ منزل رسی نصیب ہو کیا
وہ پاؤں راہِ طلب میں جو ڈگمگا نہ سکے

نہ جانے آہ کہ اُن آنسوؤں پہ کیا گزری
جو دل سے آنکھ تک آئے، مژہ تک آ نہ سکے

کریں گے مر کے بقائے دوام کیا حاصل
جو زندہ رہ کے مقامِ حیات پا نہ سکے

زہے خلوصِ محبت کہ حادثاتِ جہاں
مجھے تو کیا؟ مرے نقشِ قدم مٹا نہ سکے

مری نظر سے گریزاں بہت رہے، لیکن
مرے حدودِ محبت سے بچ کے جا نہ سکے

یہ مہر و ماہ مرے ہمسفر رہے برسوں
پھر اس کے بعد مری گرد کو بھی پا نہ سکے

مری نظر نے شبِ غم اُنھیں بھی دیکھ لیا
وہ بے شمار ستارے کہ جگمگا نہ سکے

گھٹے اگر تو بس اک مشتِ خاک ہے انساں
بڑھے تو وسعتِ کونین میں سما نہ سکے

نیا زمانہ بنانے چلے تھے دیوانے
نئی زمیں، نیا آسماں بنا نہ سکے



## فراق گورکھپوری

مطرب سے کہو آج اس انداز سے گائے
ہر دل کو لگے چوٹ سی، ہر آنکھ بھر آئے

وہ چوٹ جو کیا جانے کہاں سے اُبھر آئے
وہ درد فرشتوں کو جو انسان بنائے

آنکھوں کو پھر اک شاہدِ رعنا نظر آئے
زرّیں کمر، کج کلہے، تنگ قبائے

اک برق ادا، شعلہ قبا، پیکرِ رنگیں
دلہائے مہ و مہر کو پہلو میں دبائے

کوندا ہو گداز۔ اُف یہ تبسّم کی گھلاوٹ
لہجے کی کھنک۔ لَو جو ستاروں سے چرائے

وہ مستیٔ قامت کہ گھٹا جھوم کے اُٹھے
وہ چستیٔ ہر عضو کہ بجلی کو غش آئے

نس نس میں کوئی جیسے دبی چنگیاں بھر دے
رگ رگ میں کلی جیسے چٹکتی چلی جائے

دوشیزہ جوانی کی اُدھر ٹوٹتی انگڑائی
تصویر اُدھر قوسِ قزح کھینچتی جائے

وہ شوخیٔ محتاط کے بچتے ہوئے انداز
دنیا بھی نہ رہنے دے قیامت بھی نہ ڈھائے

یہ کم نگہی چشمِ فسوں ساز کی کیسی
دیوانہ بنانا ہے تو دیوانہ بنائے

کچھ ایسی بھی گذری ہیں ترے ہجر میں راتیں
دل درد سے خالی ہو مگر نیند نہ آئے

# جگنو

فراق گورکھپوری

یہ مست مست گھٹا، یہ بھری بھری برسات
تمام حدِ نظر تک گھلاوٹوں کا سماں
فضائے شام میں ڈورے سے پڑتے جاتے ہیں
جدھر نگاہ کریں کچھ دھواں سا اٹھتا ہے
دہک اٹھا ہے طراوت کی آنچ سے آکاش
ز فرش تا بہ فلک انگڑائیوں کا عالم ہے
یہ مدبھری ہوئی پُروائیاں سنکتی ہوئی
جھنجھوڑتی ہے ہری ڈالیوں کو سرد ہوا
یہ شاخسار کے جھولوں میں پینگ پڑتے ہوئے
یہ لاکھوں پتیوں کا ناچنا یہ رقصِ نبات
یہ بے خودیٔ مسرت یہ والہانہ رقص
یہ تال سم، یہ چھما چھم کہ کان بجتے ہیں؟
ہوا کے دوش پہ کچھ اودی اودی شکلوں کی
نشے میں چور سی پرچھائیاں تھرکتی ہوئی
افق پہ ڈوبتے دن کی جھپکتی ہیں آنکھیں
خموش سوزِ دروں سے سلگ رہی ہے یہ شام

مرے مکاں کے آگے ہے ایک صحن وسیع
کبھی وہ ہنستی نظر آتی ہے، کبھی وہ اداس
اسی کے بیچ میں ہے ایک پیڑ پیپل کا
سنا ہے میں نے بزرگوں سے یہ کہ عمر اس کی
جو کچھ نہ ہوگی تو ہوگی قریب چھیانوے سال
چھڑی تھی ہند میں جب پہلی جنگ آزادی
جسے دبانے کے بعد اس کو غدر کہنے لگے
یہ اہلِ ہند بھی ہوتے ہیں کس قدر معصوم
وہ دار و گیر وہ آزادیٔ وطن کی جنگ
وطن سے تھی کہ غنیمِ وطن سے غداری
بپھر گئے تھے ہمارے وطن کے پیر و جواں
دیارِ ہند میں رن پڑ گیا تھا چار طرف
اسی زمانے میں کہتے ہیں میرے دادا نے
جب ارضِ ہند سینچی خون سے سپوتوں کے
میانِ صحن لگایا تھا لا کے اک پودا

جو آب و آتش و خاک و ہوا سے پلتا ہوا
خود اپنے قد سے بجوشِ نمو نکلتا ہوا
فسونِ روحِ نباتی رگوں میں چلتا ہوا
نگاہِ شوق کے سانچوں میں روز ڈھلتا ہوا
سنا ہے راویوں سے دیدنی تھی اس کی اٹھان
ہر اک کے دیکھتے ہی دیکھتے چڑھا پروان
وہی ہے آج یہ چھتنار پیڑ پیپل کا
وہ ٹہنیوں کے کمنڈل لیے جٹا دھاری
زمانہ دیکھے ہوئے ہے یہ پیڑ بچپن سے
رہی ہے اس کے لیے داخلی کشش مجھ میں
رہا ہوں دیکھتا چپ چاپ دیر تک اس کو
میں کھو گیا ہوں کئی بار اس نظارے میں
وہ اس کی گہری جڑیں تھیں کہ زندگی کی جڑیں؟
پسِ سکونِ شجر کوئی دل دھڑکتا تھا
میں دیکھتا تھا کبھی اس میں زندگی کا ابھار
میں دیکھتا تھا اسے ہستیِ بشر کی طرح
کبھی اداس کبھی شادماں کبھی گمبھیر

فضا کا سرمئی رنگ اور ہو چلا گہرا
گھلا گھلا سا فلک ہے دھواں دھواں سی ہے شام
ہے جھٹپٹا کہ کوئی اژدہا ہے مائلِ خواب
سکوتِ شام میں درماندگی کا عالم ہے
رکی رکی سی کسی سوچ میں ہے موجِ صبا
رکی رکی سی صفیں ملگجی گھٹاؤں کی
اتار پر ہے سرِ صحن رقصِ پیپل کا
وہ کچھ نہیں ہے اب اک جنبشِ خفی کے سوا
خود اپنی کیفیتِ نیلگوں میں ہر لحظہ
یہ شام ڈوبتی جاتی ہے چھپتی جاتی ہے
حجابِ وقت سرے سے ہے بے حس و حرکت
رکی رکی دلِ فطرت کی دھڑکنیں یک لخت
یہ رنگِ شام کہ گردش ہی آسماں میں نہیں

بس ایک وقفۂ تاریک، سراسر تاریک
سما میں جنبشِ مبہم سی کچھ ہوئی — فوراً
تُلی گھٹا کے تلے بھیگے بھیگے پتوں سے
ہری ہری کئی چنگاریاں سی پھوٹ پڑیں
کہ جیسے کھلتی جھپکتی ہوں بے شمار آنکھیں
عجب یہ آنکھ مچولی تھی نور و ظلمت کی
سہانی نرم لویں دیتے ان گنت جگنو
گھنی سیاہ خنک پتیوں کے جھرمٹ سے
مثالِ چادرِ شب تاب جگمگانے لگے
کہ تھرتھراتے ہوئے آنسوؤں سے ساغرِ شام
چھلک چھلک پڑے جیسے بغیر بادِ گماں
بطونِ شام میں ان زندہ قمقموں کی دمک
کسی کی سوئی ہوئی یاد کو جگاتی تھی —
وہ بے پناہ گھٹا وہ بھری بھری برسات
وہ سین دیکھ کے آنکھیں مری بھر آتی تھیں

مری حیات نے دیکھی ہیں بیس برساتیں
مرے جنم ہی کے دن مر گئی تھی ماں میری
وہ ماں کہ شکل بھی جس ماں کی میں نہ دیکھ سکا
جو آنکھ بھر کے مجھے دیکھ بھی سکی نہ، وہ ماں
میں وہ پسر ہوں جو سمجھا نہیں کہ ماں کیا ہے
مجھے کھلائیوں اور دائیوں نے پالا تھا
وہ مجھ سے کہتی تھیں جب گھر کے آتی تھی برسات
جب آسمان میں ہر سو گھٹائیں چھاتی تھیں
بوقتِ شام جب اڑتے تھے ہر طرف جگنو
دیئے دکھاتے ہیں یہ بھولی بھٹکی روحوں کو
مزہ بھی آتا تھا مجھ کو کچھ ان کی باتوں میں
میں ان کی باتوں میں رہ رہ کے کھو بھی جاتا تھا
پر اس کے ساتھ ہی دل میں کسک سی ہوتی تھی
کبھی کبھی یہ کسک ہوک بن کے اٹھتی تھی
یتیم دل کو مرے یہ خیال ہوتا تھا
یہ شام مجھ کو بنا دیتی کاش اک جگنو
تو ماں کی بھٹکی ہوئی روح کو دکھاتا راہ
کہاں کہاں وہ بچاری بھٹکتی ہوگی

کہاں کہاں مری خاطر بھٹک رہی ہو گی
یہ سوچ کر مری حالت عجیب ہو جاتی
پلک کی اوٹ میں جگنو چمکنے لگتے تھے
کبھی کبھی تو مری ہچکیاں سی بندھ جاتیں
کہ ماں کے پاس کسی طرح میں پہنچ جاؤں
اور اس کو راہ دکھاتا ہوا میں گھر لاؤں
دکھاؤں اپنے کھلونے دکھاؤں اپنی کتاب
کہوں کہ پڑھ کے سُنا تو مری کتاب مجھے
پھر اس کے بعد دکھاؤں اُسے میں وہ کاپی
کہ ٹیڑھی میڑھی لکیریں بنی تھیں کچھ جس میں
یہ حرف تھے جنھیں میں نے لکھا تھا پہلے پہل
دکھاؤں پھر اُسے آنگن میں وہ گلاب کی بیل
سُنا ہے جس کو کسی نے کبھی لگایا تھا
یہ جب کی بات ہے جب میری عمر ہی کیا تھی
نظر سے گزری تھیں کل چار پانچ برساتیں

گزر رہے تھے مہ و سال — اور موسم پر
ہمارے شہر میں آتی تھی گھر کے جب برسات
جب آسمان میں اُڑتے تھے ہر طرف جگنو
ہوا کی موج رواں پر دیئے جلائے ہوئے
فضا میں رات گئے جب درخت پیپل کا
ہزاروں جگنوؤں سے کوہِ طور بنتا تھا
ہزاروں وادیِ ایمن تھیں جس کی شاخوں میں
یہ دیکھ کر مرے دل میں یہ ہُوک اُٹھتی تھی
کہ میں بھی ہوتا انھیں جگنوؤں میں اک جگنو
تو ماں کی بھٹکی ہوئی روح کو دکھاتا راہ
وہ ماں میں جس کی محبت کے پھول چُن نہ سکا
وہ ماں میں جس سے محبت کے بول سُن نہ سکا
وہ ماں کہ بھینچ کے جس کو کبھی میں سو نہ سکا
میں جس کے آنچلوں میں منہ چھپا کے رو نہ سکا
وہ ماں کہ گھٹنوں سے جس کے کبھی لپٹ نہ سکا
وہ ماں کہ سینے سے جس کے کبھی چمٹ نہ سکا
ہُمک کے گود میں جس کی کبھی میں چڑھ نہ سکا
میں زیرِ سایۂ اُمید جس کے بڑھ نہ سکا
وہ ماں میں جس سے شرارت کی داد پا نہ سکا
میں جس کے ہاتھوں محبت کی مار کھا نہ سکا
سنوارا جس نے نہ میرے جھنڈولے بالوں کو
بسا سکی نہ جو ہونٹوں سے سُونے گالوں کو
جو میری آنکھوں میں آنکھیں کبھی نہ ڈال سکی
نہ اپنے ہاتھوں سے مجھ کو کبھی اچھال سکی
وہ ماں جو کوئی کہانی مجھے سُنا نہ سکی
مجھے سُلانے کو جو لوریاں بھی گا نہ سکی

وہ ماں جو دودھ بھی اپنا مجھے پلا نہ سکی
وہ ماں جو ہاتھ سے اپنے مجھے کھلا نہ سکی
وہ ماں گلے سے مجھے جو کبھی لگا نہ سکی
وہ ماں جو دیکھتے ہی مجھ کو مسکرا نہ سکی
کبھی جو مجھ سے مٹھائی چھپا کے رکھ نہ سکی
کبھی جو مجھ سے دہی بھی بچا کے رکھ نہ سکی
میں جس کے ہاتھ میں کچھ دیکھ کر ڈٹک نہ سکا
ٹھنک ٹھنک کے کبھی پاؤں میں ٹھنک نہ سکا
کبھی نہ کھینچا شرارت سے جس کا آنچل بھی
رچا سکی مری آنکھوں میں جو نہ کاجل بھی
وہ ماں جو میرے لیے تتلیاں پکڑ نہ سکی
جو بھاگتے ہوئے بازو مرے جکڑ نہ سکی
بڑھایا پیار کبھی کر کے پیار میں نہ کمی
جو منہ بنا کے کسی دن نہ مجھ سے روٹھ سکی
جو یہ بھی کہہ نہ سکی جا نہ بولوں گی تجھ سے
جو ایک بار خفا بھی نہ ہو سکی مجھ سے
وہ جس کو جوٹھا لگا منہ کبھی دکھا نہ سکا
کثافتوں پہ مری جس کو پیار آ نہ سکا
جو مٹی کھانے پہ مجھ کو کبھی نہ پیٹ سکی
نہ ہاتھ تھام کے مجھ کو کبھی گھسیٹ سکی
وہ ماں جو گفتگو کی رو میں سن کے میری بڑ
کبھی جو پیار سے مجھ کو نہ کہہ سکی گھامڑ
شرارتوں سے مری جو کبھی الجھ نہ سکی
حماقتوں کا مری فلسفہ سمجھ نہ سکی
وہ ماں کبھی جسے چونکانے کو میں لک نہ سکا
میں راہ چھینکنے کو جس کے آگے رک نہ سکا
جو اپنے ہاتھ سے بہروپ میرے بھر نہ سکی
جو اپنی آنکھوں کو آئینہ میرا کر نہ سکی

گلے میں ڈالی نہ باہنوں کی پھول مالا بھی
نہ دل میں لوحِ جبیں سے کیا اجالا بھی
وہ ماں کبھی جو مجھے بدھیاں پنہا نہ سکی
کبھی مجھے نئے کپڑوں سے جو سجا نہ سکی
وہ ماں نہ جس سے لڑکپن کے جھوٹ بول سکا
نہ جس کے دل کے دراِن کنجیوں سے کھول سکا
وہ ماں میں پیسے بھی جس کے کبھی چرا نہ سکا
سزا سے بچنے کو جھوٹی قسم بھی کھا نہ سکا
وہ ماں کہ آیتِ رحمت ہے جس کی چینِ جبیں
وہ ماں کہ ہاں سے ہوئی ہے بڑھ کے جس کی نہیں
دمِ عتاب جو بنتی فرشتہ رحمت کا
جو راگ چھیڑتی جھنجھلا کے بھی محبت کا
وہ ماں کہ گھرکیاں بھی جس کی گیت بن جائیں
وہ ماں کہ جھڑکیاں بھی جس کی پھول برسائیں
وہ ماں ہم اس سے جو دم بھر کو دشمنی کر لیں
تو یہ نہ کہہ سکی اب آؤ دوستی کر لیں
کبھی جو سن نہ سکی میری توتلی باتیں
نہ دے سکی جو کبھی تھپڑوں کی سوغاتیں
وہ ماں بہت سے کھلونے جو مجھ کو دے نہ سکی
خراجِ سرخوشیٔ سرمدی جو لے نہ سکی
وہ ماں میں جس سے لڑائی کبھی نہ ٹھان سکا
وہ ماں میں جس پہ کبھی مٹھیاں نہ تان سکا
وہ میری ماں میں کبھی جس کی پیٹھ پر نہ چڑھا
وہ میری ماں کبھی کچھ جس کے کان میں نہ کہا
وہ ماں کبھی جو مجھے کر دھنی پنہا نہ سکی
جو نال ہاتھ سے دے کر مجھے نچا نہ سکی
وہ ماں نہ دیکھ سکا زندگی میں جس کی چاہ
اسی کی بھٹکی ہوئی روح کو دکھاتا راہ

یہ سوچ سوچ کے آنکھیں مری بھر آتی تھیں
تو جا کے سوٗنے بچھونے پہ لیٹ رہتا تھا
کسی سے گھر میں نہ راز اپنے دل کے کہتا تھا
یتیم تھی مری دنیا، یتیم میری حیات
یتیم شام و سحر تھی، یتیم تھے شب و روز
یتیم میری پڑھائی تھی میرے کھیل یتیم
یتیم میری مسرت تھی میرا غم بھی یتیم
یتیم آنسوؤں سے تکیہ بھیگ جاتا تھا
کسی سے گھر میں نہ کہتا تھا اپنے دل کا بھید
ہر اک سے دور اکیلا اداس رہتا تھا
کسی شمائلِ نادیدہ کو میں تکتا تھا
میں ایک وحشتِ بے نام سے ہڑکتا تھا

گزر رہے تھے مہ و سال اور موسم پہ
اسی طرح کئی برساتیں آئیں اور گئیں
میں رفتہ رفتہ پہنچنے لگا بہ سنِ شعور
تو جگنوؤں کی حقیقت سمجھ میں آنے لگی
اب ان کھلائیوں اور دائیوں کی باتوں پر
مرا یقین نہ رہا، مجھ پہ ہو گیا ظاہر
کہ بھٹکی روحوں کو جگنو نہیں دکھاتے چراغ
وہ من گھڑت سی کہانی تھی اک فسانہ تھا
وہ بے پڑھی لکھی کچھ عورتوں کی تھی بکواس
بھٹکتی روحوں کو جگنو نہیں دکھاتے چراغ
یہ کھُل گیا مرے بہلانے کو تھیں یہ باتیں
مرا یقین نہ رہا ان فضول قصوں پر۔۔۔

ہمارے شہر میں آتی ہیں اب بھی برساتیں
ہمارے شہر پہ اب بھی گھٹائیں چھاتی ہیں
ہنوز بھیگی ہوئی سرمئی فضاؤں میں
خطوطِ نور بناتی ہیں جگنوؤں کی صفیں
فضائے تیرہ میں اُڑتی ہوئی یہ قندیلیں
مگر میں جان چکا ہوں اسے بڑا ہو کر
کسی کی روح کو جگنو نہیں دکھاتے راہ
کہا گیا تھا جو بچپن میں مجھ سے جھوٹ تھا سب

مگر کبھی کبھی حسرت سے دل میں کہتا ہوں
یہ جانتے ہوئے جگنو نہیں دکھاتے چراغ
کسی کی بھٹکی ہوئی روح کو — مگر پھر بھی
وہ جھوٹ ہی سہی کتنا حسین جھوٹ تھا وہ
جو مجھ سے چھین لیا عمر کے تقاضے نے

میں کیا بتاؤں وہ کتنی حسین دُنیا تھی
جو بڑھتی عمر کے ہاتھوں نے چھین لی مجھ سے
سمجھ سکے کوئی اسے کاش عہدِ طفلی کو
جہاں دیکھنا مٹی کے ایک ریزے میں
نمودِ لالۂ خود رو میں دیکھنا جنت
کرے نظارۂ کونین اک گھروندے میں
اُٹھا کے رکھ لے خدائی کو جو ہتھیلی پر
کرے دوام کو جو قید ایک لمحے میں
سنا؟ وہ قادرِ مطلق ہے ایک ننھی سی جان
خدا بھی سجدے میں جھک جائے سامنے اس کے

یہ عقل و فہم بڑی چیز ہیں مجھے تسلیم
مگر لگا نہیں سکتے تم اس کا اندازہ
کہ آدمی کو یہ پڑتی ہیں کس قدر مہنگی
اک ایک کرکے وہ طفلی کے ہر خیال کی موت
بلوغ سن میں وہ صدمے نئے خیالوں کے
نئے خیال کا دھچکا نئے خیال کی ٹیس
نئے تصوروں کا کربُ الاماں، کہ حیات
تمام زخم نہاں ہے تمام نشتر ہے
یہ چوٹ کھا کے سنبھلنا محال ہوتا ہے

سکوت رات کا جس وقت چھیڑتا ہے ستار
کبھی کبھی تری پائل کی آتی ہے جھنکار
تو میری آنکھوں سے موتی برسنے لگتے ہیں
اندھیری رات کے پرچھاویں ڈسنے لگتے ہیں
میں جگنو بن کے تو تجھ تک پہنچ نہیں سکتا
جو تجھ سے ہو سکے اے ماں تو وہ طریقہ بتا
تو جس کو پائے وہ کاغذ اُچھال دوں کیسے
یہ نظم میں ترے قدموں میں ڈال دوں کیسے

نوائے درد سے کچھ جی تو ہو گیا ہلکا
مگر جب آتی ہے برسات کیا کروں اس کو
جب آسمان میں اُڑتے ہیں ہر طرف جگنو
شرابِ نور لیے سبز آبگینوں میں
کنول جلاتے ہوئے ظلمتوں کے سینوں میں
جب ان کی تابشِ بے ساختہ سے پیپل کا
درختِ سرو چراغاں کو مات کرتا ہے
نہ جانے کس لیے آنکھیں مری بھر آتی ہیں

# بات سمجھنے والا

حفیظ جالندھری

روزِ روشن کو ہوں میں رات سمجھنے والا
ہے کوئی آج مری بات سمجھنے والا

دورِ بالغ نظراں اور ہے۔ یہ دَور نہیں
ہم بزرگوں کے مقامات سمجھنے والا

جلوۂ صبحِ قیامت کے لیے ہے بیدار
چاند تاروں کے اشارات سمجھنے والا

منتظر ہے۔ کہ ہو مغرب سے طلوعِ خورشید
اپنے اللہ کی آیات سمجھنے والا

تو سمجھتا ہے جسے رنگِ بہارِ گلبار
میں اسے خون کی برسات سمجھنے والا

آج کل تو بھی نشے میں ہے تو مجھ سے نہ الجھ
میں ہوں کم ظرف کی اوقات سمجھنے والا

میرے بگڑے ہوئے تیور بھی سمجھ لے اے کاش
میرے بگڑے ہوئے حالات سمجھنے والا

درِ زنداں پہ ہے اک طرفہ غضبناک ہجوم
شانِ رندانِ خرابات سمجھنے والا

اِس نئے دورِ سخن سے ہے پریشان حفیظ
شعر کو حرف و حکایات سمجھنے والا

○

## آرزو لکھنوی

زندگی مجبوریوں کا راز ہو کر رہ گئی
سانس اک فریادِ بے آواز ہو کر رہ گئی

دل کی دھڑکن نغمہائے راز ہو کر رہ گئی
جو محبت سوز تھی وہ ساز ہو کر رہ گئی

کی بمشکل آہ اور پھر دے گئی طاقت جواب
غم کی لمبی داستاں آغاز ہو کر رہ گئی

بات کیا سے خود نہیں سمجھے تو سمجھانے کسے
وہ جو الجھن دل میں تھی اک راز ہو کر رہ گئی

ہر نفس اک نالۂ دل اور دل پابندِ غم
زندگی زنجیر کی آواز ہو کر رہ گئی

اب کہاں قربان گہِ الفت میں ہم سا جاں نثار
چار دن مشقِ ادا کو ناز ہو کر رہ گئی

اوّل اوّل چھوٹے غمخواروں کی یاد آئی بہت
آخر آخر بے کسی دم ساز ہو کر رہ گئی

جس کے بل پر پھڑپھڑا کر ہم نے توڑا تھا قفس
اب وہ حسرت حسرتِ پرواز ہو کر رہ گئی

ناتواں دل کی فغانِ آخری اے آرزو
کان میں گونجی ہوئی آواز ہو کر رہ گئی



## فیض احمد فیض

یادِ غزال چشماں، ذکرِ سمن عذاراں    جب چاہا کر لیا ہے کنجِ قفس بہاراں

آنکھوں میں دردمندی، ہونٹوں پہ عذر خواہی    جانانہ وار آئی شامِ فراقِ یاراں

ناموسِ جان و دل کی بازی لگی تھی، ورنہ    آساں نہ تھی کچھ ایسی راہِ وفا شعاراں

مجرم ہو خواہ کوئی، رہتا ہے ناصحوں کا    رُوئے سخن ہمیشہ سوئے جگر فگاراں

ہے اب بھی وقت زاہد، ترمیمِ زُہد کر لے    سُوئے حرم چلا ہے انبوہِ بادہ خواراں

شاید قریب پہنچی صبحِ وصال ہمدم    موجِ صبا لیے ہے خوشبوئے خوش کناراں

ہے اپنی کشتِ ویراں سرسبز اس یقیں سے    آئیں گے اس طرف بھی اک روز ابر و باراں

آئے گی فیض اک دن بادِ بہار لے کر
تسنیمِ مے فروشاں، پیغامِ مے گُساراں

# آگ میں پھول

فیض احمد فیض

نثار میں تیری گلیوں پہ اے وطن، کہ جہاں
چلی ہے رسم کہ کوئی نہ سر اُٹھا کے چلے
جو کوئی چاہنے والا طواف کو نکلے
نظر چرا کے چلے جسم و جاں بچا کے چلے

ہے اہلِ دل کے لیے اب یہ نظمِ بست و کشاد
کہ سنگ و خشت مقیّد ہیں اور سگ آزاد

بہت ہے ظلم کے دستِ بہانہ جُو کے لیے
جو چند اہلِ جنوں تیرے نام لیوا ہیں
بنے ہیں اہلِ ہوس مدّعی بھی منصف بھی
کسے وکیل کریں کس سے منصفی چاہیں

مگر گذارنے والوں کے دن گذرتے ہیں
ترے فراق میں یوں صبح و شام کرتے ہیں

بجھا جو روزنِ زنداں تو دل یہ سمجھا ہے
کہ تیری مانگ ستاروں سے بھر گئی ہوگی

چمک اُٹھے ہیں سلاسل تو ہم نے جانا ہے
کہ اب سحر ترے رُخ پر بکھر گئی ہو گی

غرض تصورِ شام و سحر میں جیتے ہیں
گرفتِ سایۂ دیوار و در میں جیتے ہیں

یونہی ہمیشہ الجھتی رہی ہے ظلم سے خلق
نہ اُن کی رسم نئی ہے نہ اپنی ریت نئی

یونہی ہمیشہ کھلائے ہیں ہم نے آگ میں پھول
نہ اُن کی ہار نئی ہے نہ اپنی جیت نئی

اسی سبب سے فلک کا گلہ نہیں کرتے
ترے فراق میں ہم دل بُرا نہیں کرتے

گر آج تجھ سے جُدا ہیں تو کل بہم ہوں گے
یہ رات بھر کی جدائی تو کوئی بات نہیں

گر آج اوج پہ ہے طالعِ رقیب تو کیا
یہ چار دن کی خدائی تو کوئی بات نہیں

جو تجھ سے عہدِ وفا استوار رکھتے ہیں
علاجِ گردشِ لیل و نہار رکھتے ہیں



## سیماب اکبرآبادی

جو در پردہ انھیں جلوہ نمائی کی نہ خو ہوتی
میں سچ کہتا ہوں دنیا آرزو ہی آرزو ہوتی

متاعِ ضبط وقتِ واپسیں کی رائگاں میں نے
نگاہِ حسن میں ایک اشک کی کیا آبرو ہوتی

مسافر اپنے پہلو ہی میں مل جاتی تجھے منزل
اگر منزل سے پہلے تجھ کو اپنی جستجو ہوتی

حدیثِ طور و موسیٰ اور وہ بھی چار لفظوں میں
ہوئی بھی گفتگو اُن سے تو کھل کر گفتگو ہوتی

غلط ہے عشق پر الزام آوارہ نگاہی کا
جو ہوتا حسن یک سُو تو نظر کیوں چار سُو ہوتی

دل اک قطرہ تھا۔ ژولیدہ، چکیدہ، بسملِ غم دیدہ
ذرا سی بوند بھر کیا اشک بنتی کیا لہو ہوتی

میں برقِ حسن کو روکے ہوئے ہوں دل پہ اے دنیا
اگر یہ کوند کر گرتی تو میں ہوتا نہ تو ہوتی

وہ ذوق و شوقِ موسیٰ اور وہ اک کم سے کم جلوہ
جزائے آرزو یارب، بقدرِ آرزو ہوتی

دل اے سیماب خالی آرزو سے رہ نہ سکتا تھا
نہ ہوتی آرزو، تو آرزو کی آرزو ہوتی



## عبدالمجید سالک

مرے جی میں ہے کہ پوچھوں کبھی مرشدِ مغاں سے
کہ ملا جمالِ ساقی کو یہ طنطنہ کہاں سے

وہ یہ کہہ رہے ہیں ہم کو ترے حال کی خبر کیا
تو اٹھا سکا نگاہیں نہ ہلا سکا زباں سے

جو انھیں وفا کی سوجھی تو نہ زیست نے وفا کی
ابھی آکے وہ نہ بیٹھے کہ ہم اٹھ گئے جہاں سے

میں عدم کے لالہ زاروں میں نوا گرِ ازل تھا
مجھے کھینچ لائی ظالم تری آرزو کہاں سے

مری سرنوشت میں تھا وہی داغِ نامرادی
جو ملا مری جبیں کو ترے سنگِ آستاں سے

بچے بجلیوں کی زد سے وہی طائرانِ دانا
جو کڑک چمک سے پہلے نکل آئے آشیاں سے

یہ ہے سرگزشتِ وحشت کہ ملا سراغِ محمل
نہ درائے کارواں سے نہ غبارِ کارواں سے

شبِ غم جو آئی سالک مٹے عارضی اندھیرے
مرا دل ہوا منور تب و تابِ جاوداں سے

○

## تاثیر

حضورِ یار بھی آنسو نکل ہی آتے ہیں
کچھ اختلاف کے پہلو نکل ہی آتے ہیں

مزاج ایک، نظر ایک، دل بھی ایک سہی
معاملاتِ من و تو نکل ہی آتے ہیں

ہزار ہم سخنی ہو ہزار ہم نظری
مقامِ جنبشِ ابرو نکل ہی آتے ہیں

حنائے ناخنِ پا ہو کہ حلقۂ سرِ زلف
چھپاؤ بھی تو یہ جادو نکل ہی آتے ہیں

جنابِ شیخ، وضو کے لیے سہی لیکن
کسی بہانے لبِ جو نکل ہی آتے ہیں

متاعِ عشق وہ آنسو جو دل میں ڈوب گئے
زمیں کا رزق جو آنسو نکل ہی آتے ہیں



چراغ حسن حسرت

دل بلا سے نثار ہو جائے
آپ کو اعتبار ہو جائے

قہر تو بار بار ہوتا ہے
لطف بھی ایک بار ہو جائے

زندگی چارہ سازِ غم نہ سہی
موت ہی غم گسار ہو جائے

یا خزاں جائے اور بہار آئے
یا خزاں ہی بہار ہو جائے

دل پہ مانا کہ اختیار نہیں
اور اگر اختیار ہو جائے



## اختر شیرانی

اٹھا ساغر، کہ دنیا درپئے آزار ہے ساقی
مشیت ہو کہ قسمت، بر سرِ پیکار ہے ساقی

غضب ہے یہ جوانی اور ہم اس طرح سے کاٹیں
کہ اک اک سانس اک چلتی ہوئی تلوار ہے ساقی

محبت کر — غمِ دنیا ستائے تو محبت کر
محبت اس جہاں میں اک حسیں آزار ہے ساقی

خریدی جا نہیں سکتی خوشی دنیائے غمگیں میں
مگر تیرے کرم سے یہ بھی کیا دشوار ہے ساقی

محبت میں مزے لے لے کے مرنا تو مقدر ہے
مگر اس کے لیے کچھ زندگی درکار ہے ساقی

پریشاں کر دے تو بھی زلفِ مشکیں دوشِ رنگیں پر
کہ صحنِ باغ میں اودی گھٹا گلکار ہے ساقی

عجب کیا ہے یکا فرات آنکھوں ہی میں کٹ جائے
ادھر بے خواب ہے اختر اُدھر بیدار ہے ساقی



## وحشت کلکتوی

کسی طرح دن تو کٹ رہے ہیں فریبِ امید کھا رہا ہوں
ہزار ہا نقشِ آرزو کے بنا رہا ہوں مٹا رہا ہوں

وفا مری معتبر ہے کتنی. جفا وہ کر سکتے ہیں کہاں تک
جو وہ مجھے آزما رہے ہیں تو میں انھیں آزما رہا ہوں

کسی کی محفل کا نغمۂ نے محرکِ نالہ و فغاں ہے
فسانۂ عیش سن رہا ہوں فسانۂ غم سنا رہا ہوں

زمانہ بھی مجھ سے ناموافق ہیں آپ بھی دشمنِ سلامت
تعجب اس کا ہے بوجھ کیونکر میں زندگی کا اٹھا رہا ہوں

نہ ہو مجھے جستجوئے منزل مگر ہے منزل مری طلب میں
کوئی تو مجھ کو بلا رہا ہے کسی طرف کو تو جا رہا ہوں

یہی تو ہے نفع کوششوں کا کہ کام سارے بگڑ رہے ہیں
یہی تو ہے فائدہ ہوس کا کہ اشکِ حسرت بہا رہا ہوں

خدا ہی جانے یہ سادہ لوحی دکھائے گی کیا نتیجہ وحشت
وہ جتنی الفت گھٹا رہے ہیں اسی قدر میں بڑھا رہا ہوں

○

## اثر لکھنوی

صلہ جاں بازیوں کا پا رہے ہیں

نظر سے ہم گرائے جا رہے ہیں

ہُوا مدِّ نظر پھر دل دکھانا

توجہ پھر ادھر فرما رہے ہیں

جو آئے تھے مجھے تسکین دینے

تماشا ہے کہ خود گھبرا رہے ہیں

گُلِ تر کا ہُوا جاتا ہے دھوکا

وہ اس انداز سے شرما رہے ہیں

تغافل کشتگانِ بے نیازی

تری باتوں سے دل بہلا رہے ہیں

چلی کیسی ہوا گلشن میں یارب

خزاں سے پہلے گُل مرجھا رہے ہیں

اثر اب شکر کرتے ہیں جفا پر

محبت کی حدوں میں آ رہے ہیں



## احمد ندیم قاسمی

کیا بھروسا ہو کسی ہمدم کا
چاند ابھرا تو اندھیرا چمکا

صبح کو راہ دکھانے کے لیے
دستِ گل میں ہے دیا شبنم کا

وقت سستا کے بڑھے گا پھر سے
غم مقدر تو نہیں آدم کا

مجھ کو ابرو، تجھے محراب پسند
سارا جھگڑا اسی نازک خم کا

حسن کی جستجوئے پیہم میں
ایک لمحہ بھی نہیں ماتم کا

ہوئے اس دور میں فتوے جاری
کہ غزالوں کو جنوں ہے رم کا

مجھ سے مر کر بھی نہ توڑا جائے
ہائے یہ نشہ زمیں کے غم کا

اب سیو چاکِ گریبانِ حیات
کہ تقاضا ہے یہی موسم کا

# غنچہ پھر لگا کھلنے!

احمد ندیم قاسمی

نب ہے یا مرے دل کا سکوتِ بے پایاں
ر ایسے ٹوٹ رہی ہیں رگیں تخیل کی
اچلی کہ مشیت کو دل لگی سوجھی

یہ دل ہے یا مرے مرقد پہ جل رہا ہے چراغ
کہ جیسے تندیٔ مے سے چٹخ رہا ہو ایاغ
سمندروں سے نہ پوچھو کبھی صدف کا سراغ

ایک چیز میں گہرائی ہے، تحیر ہے
ن نوگل بھی مرے ہم نصیب ہی نکلے
جیری شام سے محسوس ہو رہا ہے مجھے

ہوا کے بھیس میں اُڈے سکوت کے دھارے
کہ تیرگی میں کھلے جا رہے ہیں بے چارے
کہ جیسے جھیل کی تہ تک اُتر گئے تارے

بب شام سے نجمِ سحر کی چوٹی تک
ھلے جھکے ہیں کچھ اس طرح وقت کے تیور
ا ہے ایسی ہی شبہائے تار تھیں، جن میں

تمام رینگتے پہرے، تمام سناٹے
کہ جیسے شیر ہرن کو زنگل کے لب چاٹے
بڑے وقار سے اجداد نے سفر کاٹے

ی نگاہ سے اوجھل ہے کاروانِ سحر
ہے تھے اوس کے موتی قبائے گلشن پر
آنسوؤں نے سرِ بام دل جلائے تھے

مگر جرس کی صدا تھی کہ رات بھر نہ تھمی
مجھے یہ وہم کہ آغوشِ گل میں برف جمی
بجھا گئی وہ دیئے دامنِ صبا کی نمی

افق لرزنے لگا، رات کے قدم اکھڑے — سحر کے بند دریچے پہ کیوں نہ دستک دوں
ستارۂ سحری نے مجھے نہ پہچانا — تو کیا وطن میں پہنچ کر بھی اجنبی ہی رہوں
یہ اور بات مجھے تابِ ضبط ہے کہ نہیں — سحر کی انجمنِ نور میں قدم تو دھروں

قدم اُٹھا تو چھنکنے لگی ہیں زنجیریں — نظر اُٹھی تو دکھائی دیے کئی احباب
کسی کے دوش پہ ہل تھا کسی کے ہاتھ میں پھل — کسی کے پاس قلم تھا کسی کے پاس کتاب
دہک رہا تھا وہ پندار ان کے چہروں پر — دیا ہے اہلِ حکم نے جسے جنوں کا خطاب

گجر بجا کہ عروسِ سحر ہوئی بیدار — تنی ہوئی ہے فضا پر بسیط انگڑائی
اٹھی افق سے وہ مجبورِ شگفتہ مزاج — جو شب کو پردہ نشیں تھی تو دن کو ہرجائی
زمیں سے تا بہ فلک رنگ لہلہانے لگے — مگر یہ دھند سی کیا ذہن پر اتر آئی

میں سوچتا ہوں، سحر نے مجھے شعور دیا — مگر یہی کہ سلاسل کے سلسلے ہیں طویل
مچل رہی ہیں شعاعیں اُبل رہا ہے لہو — امڈ رہی ہے تجلی، ابھر رہی ہے فصیل
چمک تو خوب تھی لیکن جھلس گئے ہیں بدن — نہ جانے آتشِ نمرود ہے کہ صبحِ جمیل

سحر کی ایک ہی تفسیر ہے ــــ طلوعِ سحر — مجھے فریب نہ دیں روشنی کی تفسیریں
نہ مسکرائے گا غنچہ بہار آنے تک — وہ لاکھ نوکِ سناں سے کلی کا دل چیریں

کچھ اور نام ہے اس کا، یہ فصلِ گل تو نہیں
کہ جیسے گل کے لیے ڈھل رہی ہیں زنجیریں



## ن۔م راشد

ترے کرم سے خدائی میں یوں تو کیا نہ ملا
مگر جو تو نہ ملا، زیست کا مزا نہ ملا

حیاتِ شوق کی یہ گرمیاں کہاں ہوتیں
خدا کا شکر ہمیں نالۂ رسا نہ ملا

ازل سے فطرتِ آزاد ہی تھی آوارہ
یہ کیوں کہیں کہ ہمیں کوئی رہنما نہ ملا

یہ کائنات کسی کا غبارِ راہ سہی
دلیلِ راہ جو بنتا وہ نقشِ پا نہ ملا

یہ دل شہیدِ فریبِ نگاہ ہو نہ سکا
وہ لاکھ ہم سے بہ اندازِ محرمانہ ملا

کنارِ موج میں مرنا تو ہم کو آتا ہے
نشانِ ساحلِ الفت ملا، ملا نہ ملا

تری تلاش ہی تھی مایۂ بقائے وجود
بلا سے ہم کو سرِ منزلِ بقا نہ ملا

# انقلابی

ن ـ م راشد

مورخ، مزاروں کے بستر کا بارِ گراں
عروس اُس کی نارس تمناؤں کے سوز سے
آہ بر لب
جدائی کی دہلیز پر، زلف در خاک، نوحہ کناں!
یہ ہنگام تھا، جب ترے دل نے اس غمزدہ سے
کہا: "لاؤ، اب لاؤ، دریوزۂ غمزۂ جاں ستاں!"

مگر خواہشیں اسپِ بادِ پیما نہیں،
جو ہوں بھی تو کیا
کہ جولانگہِ وقت میں کس نے پایا ہے
کس کا نشاں

یہ تاریخ کے ساتھ چشمک کا ہنگام تھا؟
یہ مانا تجھے یہ گوارا نہ تھا،
کہ تاریخ دانوں کے دامِ محبت میں پھنس کر
اندھیروں کی روحِ رواں کو اجالا کہیں
مگر پھر بھی تاریخ کے ساتھ
چشمک کا یہ کون ہنگام تھا؟

جو آنکھوں میں اُس وقت آنسو نہ ہوتے،
تو یہ مضطرب جاں،
یہ ہر تازہ و خوش رنگ کی دلربا
تری اس پذیرائی چشم و لب سے
وفا کے سنہری جزیروں کی شہزادی ہوتی
ترے ساتھ منزل بمنزل رواں و دواں!

اسے اپنے ہی زلف و گیسو کے دامِ ازل سے
رہائی تو ملتی،

مگر تو نے دیکھا بھی تھا
دیوِ تاتار کا حجرۂ تار
جس کی طرف تو اُسے کر رہا تھا اشارے،
جہاں بام و دیوار میں کوئی روزن نہیں
جہاں چار سُو باد و طوفاں کے مارے ہوئے راہگیروں
کی بے انتہا استخوانیں پڑی ہیں؟
ابد تک نہ آنکھوں میں آنسو، نہ لب پر فغاں!



## حفیظ ہوشیارپوری

کچھ اس طرح سے نظر سے گزر گیا کوئی ۔۔۔ کہ دل کو غم کا سزاوار کر گیا کوئی

دلِ ستم زدہ کو جیسے کچھ ہوا ہی نہیں ۔۔۔ خود اپنے حُسن سے یوں بے خبر گیا کوئی

وہ ایک جلوۂ صد رنگ، اک ہجوم بہار ۔۔۔ نجانے کون تھا جانے کدھر گیا کوئی

نظر کہ تشنۂ دیدار تھی رہی محروم ۔۔۔ نظر اُٹھائی تو دل میں اُتر گیا کوئی

نگاہِ شوق کی محرومیوں سے ناواقف ۔۔۔ نگاہِ شوق پہ الزام دھر گیا کوئی

اب اُن کے حسن میں حُسنِ نظر بھی شامل ہے ۔۔۔ کچھ اور میری نظر سے نکھر گیا کوئی

کسی کے پاؤں کی آہٹ کہ دل کی دھڑکن تھی ۔۔۔ ہزار بار اُٹھا سوئے در گیا کوئی

نصیبِ اہلِ وفا یہ سکونِ دل تو نہ تھا ۔۔۔ ضرور نالۂ دل بے اثر گیا کوئی

اٹھا پھر آج مرے دل میں رشک کا طوفاں ۔۔۔ پھر اُن کی راہ سے باچشمِ تر گیا کوئی

یہ کہہ کے یاد کریں گے حفیظؔ دوست مجھے
وفا کی رسم کو پائندہ کر گیا کوئی

## احسان دانش

نم میں جب وہ وفاناآشنا بھی آئے گا — کیوں نہ آئے عشق کے لب پر گلا بھی آئے گا

ار و زنداں کے پرستارو یونہی ہنستے رہو — آئے گا دورِ مکافاتِ جفا بھی آئے گا

نشیں ہو موجہ طوفاں کا دامن چھوڑ کر — خود بخود کشتی ڈبو کر ناخدا بھی آئے گا

ورِ گلشن خاک کے ذرّوں میں لے گی کروٹیں — اک امامِ وقت اس انداز کا بھی آئے گا

بھلے اپنے دست و بازو پر تو کر لے اعتماد — پھر مرا ذمہ تعاون کو خدا بھی آئے گا

سپ کے جلوے سلامت آپ کے ہوتے ہوئے — کیا مرے دل میں خیالِ ماسوا بھی آئے گا

ہیں بیٹھے گمرہی کا شکوہ بے جا نہ کر — رہرووں کو جمع کر لے رہنما بھی آئے گا

گئے جرمِ جنوں میں جتنے دیوانے اسیر — ان کے لب پر نعرۂ زنداں کشا بھی آئے گا

شق کی مظلوم خاموشی نہ خالی جائے گی — حسن پر اک وقت احساسِ وفا بھی آئے گا

قدم اب قافلے کو ہے یقینِ گمرہی — جانے کوئی میرِ منزل آشنا بھی آئے گا

دعا نکلے گی دل سے کیوں نہ ہوگی مستجاب — جب کوئی بندہ پکارے گا خدا بھی آئے گا

زندگی میں یہ جنازوں کی پرستش تابکے
ایک دورِ احسان حسبِ مدعا بھی آئے گا

# تقابل

معین احسن جذبی

کیا یہی انقلاب ہے، قلب اِدھر جگر اُدھر
نالۂ بے قرار اِدھر، شورشِ چشمِ تر اُدھر

اُف رے سیاستِ چمن، رنگ کو بُو سے سوءِ ظن
کور ہے نرگسِ وطن، نور اِدھر نظر اُدھر

ایک تبسمِ فرنگ، ہر دو افق لہو ترنگ
نعش بدوش و نالہ رنگ، شام اِدھر سحر اُدھر

اے وہ عقاب جس سے تھی کوہ و دمن کی آبرو
آج اُسی عقاب کے بال اِدھر ہیں پر اُدھر

کام و دہن کی تلخیاں کوئی مٹائے اب کہاں
وائے بہ حالِ تشنگاں، زہر اِدھر شکر اُدھر

قلتِ صلحِ کُل یہاں، قلتِ صلحِ کُل وہاں
کثرتِ فتنہ گر اِدھر، کثرتِ فتنہ گر اُدھر

اہلِ ہنر کے واسطے، خاک بسر کے واسطے
جور و جفا کا گھر اِدھر، قہر و بلا کا گھر اُدھر

برگ سے بڑھ کے پوچھئے، نخل و شجر سے پوچھئے
کون ہے بارور اِدھر، کون ہے باثمر اُدھر

ایک مریضِ نیم جاں، ایک مریضِ خستہ جاں
کون ہے چارہ جُو اِدھر، کون ہے چارہ گر اُدھر

اہلِ فراق کچھ بتاؤ، اہلِ مذاق کچھ بتاؤ
کون سی شے ہے خوب اِدھر، کون سی خوب تر اُدھر

ہجر کی رات ہے طویل، وصل کی صبح دُور ہے
جذب ابھی ہے ناتمام، خام ابھی شعور ہے

# قطعات

## جاں نثار اختر

حسن کا عطر، تبسم کا صندل
عارضوں کے گلاب، زلف کا عود
بعض اوقات سوچتا ہوں میں
ایک خوشبو ہے صرف، تیرا وجود

۱

یادِ ماضی میں یوں خیال ترا
ڈال دیتا ہے دل میں اک ہل چل
دوڑتے میں کسی حسینہ کا،
جیسے آ جائے پاؤں میں آنچل

میری راتوں کی بے کلی جب بھی
روح پر یاس بن کے چھاتی ہے
میری "انجم" تری حسیں صورت
مجھ کو [illegible]

## اختر انصاری

خزاں میں آگ لگاؤ، بہار کے دن ہیں
نئے شگوفے کھلاؤ، بہار کے دن ہیں

بصد خلوص و عقیدت خزاں کی تربت پر
گلوں کی بھینٹ چڑھاؤ، بہار کے دن ہیں

اُلٹ دو تختۂ خزاں کی تباہ کاری کا
بساطِ عیش بچھاؤ، بہار کے دن ہیں

گرائے ہم نے جہاں اشکِ خوں وہاں اب تم
ہنسی کے پھول گراؤ، بہار کے دن ہیں

عذارِ گل کی دمک سے جلا کے کانٹوں کو
لگی دلوں کی بجھاؤ، بہار کے دن ہیں

مٹا دیئے ہیں جس سے گلِ مراد وہ پھول
کہیں سے ڈھونڈ کے لاؤ، بہار کے دن ہیں

ملا کے قطرۂ شبنم میں رنگ و نکہتِ گل
کوئی شراب بناؤ، بہار کے دن ہیں

بھرے کٹورے چمن کا یہ درس دیتے ہیں
چھلکتے جام لنڈھاؤ، بہار کے دن ہیں

چٹکتی کلیوں سے جا دو بھرے ترنم کو
بہشتِ گوش بناؤ، بہار کے دن ہیں

وہ عندلیب نے دل دوز راگنی چھیڑی
ربابِ تم بھی اٹھاؤ، بہار کے دن ہیں

اب احتیاط پسندی ہے سعیِ نامشکور
متاعِ ضبط لٹاؤ، بہار کے دن ہیں

اچھال دو گل و لالہ کو ماہ و انجم تک
نرالی دھومیں مچاؤ، بہار کے دن ہیں

چمن سے بلکہ جہاں سے بھی کر کے قطعِ نظر
فلک کو سر پہ اٹھاؤ، بہار کے دن ہیں

شرارِ گل سے زمانے میں شعلے بھڑکا دو
حسین فتنے جگاؤ، بہار کے دن ہیں

زمیں زمیں نہ رہے اور فلک فلک نہ رہے
انوکھے حشر اٹھاؤ، بہار کے دن ہیں

جنونِ شوق کی بے اعتدالیوں کے خلاف
کوئی دلیل نہ لاؤ، بہار کے دن ہیں

نشاط و مستی و رعنائی و حلاوت کو
دماغ و دل میں بساؤ، بہار کے دن ہیں

خزاں رسیدہ امنگوں کے پھیکے رنگوں میں
دھنک سے رنگ ملاؤ، بہار کے دن ہیں

تصورات ہیں، افکار ہیں، عقیدہ ہیں
چمن کی روح جلاؤ، بہار کے دن ہیں

فروغِ رنگ و ہجومِ ضیا کی بھٹی میں
دل و جگر کو تپاؤ، بہار کے دن ہیں

پرانی شمعیں بجھا دیں صبا کے جھونکوں نے
نئے چراغ جلاؤ، بہار کے دن ہیں

گراں گزرتی ہے دل پر نوائے فرسودہ
اچھوتے زمزمے گاؤ، بہار کے دن ہیں

فضائے دشت کو، ویرانے کو، بیاباں کو
چمن فروش بناؤ، بہار کے دن ہیں

لچک رہی ہے دفورِ ثمر سے شاخِ حیات
یہ بارِ ہنس کے اٹھاؤ، بہار کے دن ہیں

جنابِ اختر جاں دادۂ رخِ گل کو
امام وقت بناؤ، بہار کے دن ہیں



## پنڈت آنند نرائن مُلاّ

سنبھال ساقیٔ محفل اب اپنے پیمانے — کہ آ گئے صفِ رنداں میں آج دیوانے

ہر انقلاب کی سُرخی انھیں کے افسانے — حیاتِ دہر کا حاصل ہیں چند دیوانے

فصیلِ باغ سے یہ آندھیاں رکیں گی کہیں — چمن کی سمت بڑھے آ رہے ہیں ویرانے

خدائے ہر دو جہاں خوب ہے تری تقسیم — زمیں پہ دیر و حرم اور فلک پہ میخانے

ابھی تمام نہیں داستانِ محفلِ شب — چراغِ کشتہ کے باقی ہیں چند پروانے

خیالِ یار! شبِ غم کی محفلوں کی قسم — ترے بغیر کبھی پر ہوئے نہ پیمانے

گزر گئی جو ستاروں کے دل پہ آخرِ شب — شعاعِ خندہ زنِ آفتاب کیا جانے

الگ الگ سے افق پر ہیں چھوٹے چھوٹے غبار — یہ کارواں کو مرے کیا ہُوا خدا جانے

یہ جبرِ زیست محبت پہ کب تلک آخر — کہ دل سلام کریں اور نظر نہ پہچانے

یہ حسن و عشق کی محفل بھی ہے عجب محفل — یہاں شراب کسی کی کسی کے پیمانے

ہماری جا بھی کہیں ہے خدا لئے دیر و حرم — حرم میں غیر ہیں اور بتکدے میں بیگانے

نہ پوچھ دورِ حقیقت کی سختیوں کو نہ پوچھ — ترس گئے لبِ افسانہ گو کو افسانے

کہوں تو کس سے کہوں میں حدیثِ دلِ مُلاّ

بیا [illegible] گرایں جا بود سخن دانے



## فضل احمد کریم فضلی

کچھ تو مجھے محبوب ترا غم بھی بہت ہے
کچھ تیری توجہ کی نظر کم بھی بہت ہے

اشکوں سے بھی کھلتا ہے وہ دل جو ہے گرفتہ
کلیوں کے لیے قطرۂ شبنم بھی بہت ہے

ہم خود بھی نہیں چاہتے صیاد سے بچنا
سازشِ نگہ و دل کی منظم بھی بہت ہے

ہے رشتۂ وزدیدہ نگاہی بھی عجب شے
قائم یہ ہوا پر بھی ہے محکم بھی بہت ہے

ہاں نیم نگاہی سے یوں ہی کام لیے جا
یہ تیری عنایت کی نظر کم بھی بہت ہے

اب ظرف کی یہ بات ہے جو بھی جسے مل جائے
دنیا میں خوشی بھی ہے بہت غم بھی بہت ہے

ڈھائے دلِ نازک پہ بہت اس نے ستم بھی
پھر لطف یہ ہے مجھ پہ وہ برہم بھی بہت ہے

یہ طرفہ تماشہ ہے، کیا قتل بھی مجھ کو
اور پھر مرے مرنے کا انھیں غم بھی بہت ہے

کچھ بانگِ دہل کے بھی یہاں کان ہیں عادی
کچھ سے مرے اشعار کی مدھم بھی بہت ہے

پڑتے ہیں ستمگر کے ذرا وار بھی اوچھے
اور فضلیؔ بسمل میں ذرا دم بھی بہت ہے

## میکش اکبرآبادی

وضع کا پاس کہاں تک کرتے ہم تو پھر دیوانے تھے
اُن سے بھی یاں نبھ نہ سکی جو عاقل تھے فرزانے تھے

آپ یہ طے کرتے رہیے کچھ تھا کہ نہ تھا کچھ ہے کہ نہیں
کٹ ہی گئی اپنی تو ان میں خواب تھے یا افسانے تھے

سناٹا سا محفل میں ہنگامہ سا برپا دل میں
کیا کہتے کیا چُپ رہتے کچھ جانے کچھ اَنجانے تھے

حسن کی فطرت ہرجائی اور دل کو ذوقِ رسوائی
مسجد میں تھے مےخانے اور کعبے میں بُت خانے تھے

موجِ صبا سے اُس نے چھیڑا بُوئے گُل سے یاد کیا
ہم بدقسمت پھر بھی نہ سمجھے کہنے کو فرزانے تھے

اُگلی پچھلی باتوں کا کیا ذکر ہے اب جانے دیجیے
آپ کے در پر آ ہی پڑے ہم تھے جب تک بیگانے تھے

مغروروں کو دیکھ کے ہم نے یہ سیکھا ہے اے میکش
جس سے ملے اس طرح ملے جیسے جانے پہچانے تھے



## عندلیب شادانی

کوئی ادا شناسِ محبت ہمیں بتائے
جو ہم کو بھول جائے، وہ کیوں ہم کو یاد آئے

اس کی مجال تھی کہ حجابِ نظر اُٹھائے
وہ مسکرا کے آپ ہی دل کے قریب آئے

اک دل نشیں نگاہ میں، اللہ یہ خلش
نشتر کی نوک جیسے کلیجے میں ٹوٹ جائے

کچھ ہم سے بے خودی میں ہوئیں بے حجابیاں
چشمک زنی ستاروں نے کی پھول مسکرائے

آزردگی نہیں کہ یہ فطرت ہے حسن کی
بس دل یہ چاہتا ہے کہ کوئی ہمیں منائے

ناداں سہی پر اتنے بھی ناداں نہیں ہیں ہم
خود ہم نے جان جان کے کتنے فریب کھائے

وہ جانِ آرزو کہ ہے سرمایۂ نشاط
کیوں اُس کی یادِ غم کی گھٹا بن کے دل پہ چھائے

کہتے تھے "تم سے چھوٹ کے کیونکر جئیں گے ہم"
جیتے ہیں تم سے چھوٹ کے تقدیر جو دکھائے

مایوسیوں میں دل کا وہ عالم دمِ وداع
بجھتے ہوئے چراغ کی لو جیسے تھرتھرائے

تم تو ہمیں کو کہتے تھے، یہ تم کو کیا ہوا
دیکھو کنول کے پھولوں سے شبنم چھلک نہ جائے

اک ناتمام خواب، مکمل نہ ہو سکا
آنے کو زندگی میں بہت انقلاب آئے



## عرشی رامپوری

ہماری محفلوں میں بے حجاب آنے سے کیا ہوگا
نہیں جب ہوش میں ہم جلوہ فرمانے سے کیا ہوگا

جنوں کے ساتھ تھوڑی سی فضائے لامکاں بھی دے
مری وحشت کو اس دنیا کے ویرانے سے کیا ہوگا

ہے مرجانا کلیدِ فتح، سمجھایا تھا رندوں نے
مگر ناصح یہ کہتا ہے کہ مر جانے سے کیا ہوگا

زہے قسمت! اگر حضرت خود اپنا جائزہ بھی لیں
ہماری زندگی پر تیر برسانے سے کیا ہوگا

اگر ہمدرد بنتے ہو، تو زنجیریں ذرا کھولو
مری پابستگی پہ یونہی غم کھانے سے کیا ہوگا

درِ پیرِ مغاں چھوڑیں، یہ ہم سے ہو نہیں سکتا
کوئی واعظ سے کہہ دے تیرے بہکانے سے کیا ہوگا

جسے دیکھو، وہ ہے سرمستِ صہبائے خودی یکسر
خداوندا! یہاں اک تیرے دیوانے سے کیا ہوگا

نہیں قلب و جگر میں خون کا قطرہ کوئی باقی
عزیزو، اب ہمارے ہوش میں آنے سے کیا ہوگا

دکھوں کو کھو نہیں سکتے اگر اہلِ خرد عرشی
تو خالی سینۂ افلاک برمانے سے کیا ہوگا



## اشک رامپوری

اک دن وہ مل گئے تھے سرِ رہگذر کہیں
پھر دل نے بیٹھنے نہ دیا عمر بھر کہیں

بگڑی کا ساتھ خوب دیا ہمدموں نے آہ
دل سے بنا بنا کے اِدھر کی اُدھر کہیں

بیٹھے رہو گے دید کا وعدہ لیے ہوئے
بیمارِ غم نے آنکھ نہ کھولی اگر کہیں

سن رازداں یہ سب ترے کہنے کی بات ہے
گوش و زباں بھی رکھتے ہیں دیوار و در کہیں

اہلِ وطن کے دل میں نہیں گھر تو کیا ہُوا
عمرِ رواں گذرتی ہے دنیا میں گھر کہیں

اندازِ اعترافِ محبت تو دیکھیے !
میری نظر کہیں ہے تو اُن کی نظر کہیں

اُس نکتہ چیں کو عشق جتانے چلے تو اشک
اپنی زباں جواب نہ دے وقت پر کہیں

# پس منظر

اختر الایمان

کس کی یاد چمک اٹھی ہے دھندلے خاکے ہوئے اجاگر
یونہی چند پرانی قبریں کھود رہا ہوں چپکا بیٹھا
کہیں کسی کا ماس نہ ہڈی، کہیں کسی کا روپ نہ چھایا
کچھ کتبوں پر دھندلے دھندلے نام کھدے ہیں — میں جیون بھر
ان کتبوں، ان قبروں ہی کو اپنے من کا بھید بنا کر
مستقبل اور حال کو چھوڑے دکھ سکھ سب میں بیتے پھرا ہوں
ماضی کی گھنگھور گھٹا میں چپکا بیٹھا سوچ رہا ہوں
کس کی یاد چمک اٹھی ہے دھندلے خاکے ہوئے اجاگر؟

بیٹھا قبریں کھود رہا ہوں — ہوک سی بن کر ایک اک مورت
درد سا بن کر ایک اک سایا، جاگ رہے ہیں — دور کہیں سے
آوازیں سی کچھ آتی ہیں، "گزرے تھے اک بار یہیں سے!"
حیرت بن کر دیکھ رہی ہے، ہر جانی پہچانی صورت
گویا جھوٹ ہیں یہ آوازیں کوئی میل نہ تھا ان سب سے
جن کا پیار کسی کے دل میں اپنے گھاؤ چھوڑ گیا ہے
جن کا پیار کسی کے دل سے سارے رشتے توڑ گیا ہے
اور وہ پاگل ان رشتوں کو بیٹھا جوڑ رہا ہے کب سے!

میری نس نس ٹوٹ رہی ہے بوجھ سے ایسے ورثے کے — جس کو
اپنی روح سمجھ کر اب تک سینے سے لپٹے پھرتا تھا ہر سو
لیکن آج اڑی جاتی ہے اس مٹی کی سوندھی خوشبو
جس میں آنسو بوئے تھے میں نے، بیٹھا سوچ رہا ہوں جو ہو
ان کتبوں کو ان قبروں میں دفن کروں اور آنکھ بچا لوں
اس منظر کی تاریکی سے، جو رہ جائے وہ اپنا لوں



## عدؔم

زباں پر آپ کا نام آ رہا تھا
غمِ ہستی کو آرام آ رہا تھا

خیانت کر کے موسیٰ کو ملا کیا
ہماری سمت پیغام آ رہا تھا

خدا کا شکر تیری زلف بکھری
بڑی گرمی کا ہنگام آ رہا تھا

ستارے سو گئے انگڑائی لے کر
کہ افسانے کا انجام آ رہا تھا

تڑپ کر میں نے توبہ توڑ ڈالی
تری رحمت پہ الزام آ رہا تھا

عدؔم دل کھو کے آسودہ نہیں ہم
بُرا تھا یا بھلا! کام آ رہا تھا!

# افسانہ آں شبے ....

جگن ناتھ آزاد

اک رات کی بات کہہ رہا ہوں آزاد
شعلوں کی ندی میں بہہ رہا ہوں آزاد
جس کو کبھی ضبطِ نطق میں لا نہ سکوں
دل پر وہ عذاب سہہ رہا ہوں آزاد

## پہلا رُخ

وہ رات کہ جب خلدِ بریں تھا پہلو
جب موجِ ہوا تھی موجِ مے، وقت سبو
وہ رات تصور میں بسی ہے ایسے
جس طرح شراب میں نشہ، پھول میں بو

چہرے پہ وہ سیلابِ تبسم ہے کہ ہے
سینے میں وہ اک جوشِ تلاطم ہے کہ ہے
کانوں میں مرے گونج رہا ہے اب تک
وہ رات کا خاموش ترنم ہے کہ ہے

انسان کے حالات ہیں کس کے بس میں
اڑتے ہوئے لمحات ہیں کس کے بس میں
اک رات ملی تھی اتفاقاً ورنہ
دنیا ترے دن رات ہیں کس کے بس میں

گردوں پہ گھٹا تلی تھی گھنگھور اے دوست!
رہوار ہواؤں کے تھے منہ زور اے دوست!
ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا کے جھونکوں میں کہیں
ہم تم تھے پسینے میں شرابور اے دوست!

کل شب کہ فضا تھی مست بے جام و سبو
تھا ہوش کی قید میں نہ میں اور نہ تُو
اڑ اڑ کے حریمِ رُوح تک جاتی تھی
وہ تیرے بدن کی بھینی بھینی خوشبو

وہ کاکلِ دل نواز مہکی مہکی
ہر بات کلی کی طرح لہکی لہکی
ہنگامِ سحر بھی دل میں ہے رقص کناں
اے دوست! تری نظر وہ بہکی بہکی

## دوسرا رُخ

ہاں محوِ سفر زمیں ہے جاگو جاگو!
آنکھوں کو ملو، نظر اٹھاؤ، کہ یہ رات
پھر وقتِ سحر قریب ہے جاگو جاگو!
سونے کے لیے نہیں ہے جاگو جاگو!

امکانِ ملاقات کے پھر کم ہوں گے
جب صبحِ اُفق پہ جلوہ فرما ہوگی
سمٹے ہوئے لمحات یہ برہم ہوں گے
کیا علم، کہاں تم اور کہاں ہم ہوں گے

اس سے پہلے کہ صبح پھوٹے اے دوست!
اُڑتے ہوئے لمحات کو یوں اپنا لیں
بجلی کی طرح وہ ہم پہ ٹوٹے اے دوست!
اک لمحہ بھی ہاتھوں سے نہ چھوٹے اے دوست!

بزمِ طرب و نشاط برہم نہ کرو
اے صبح کی قدر نگار کر لو ، رک جاؤ
یہ محفلِ انبساط برہم نہ کرو
خود چم کے مری بساط برہم نہ کرو

ساعت ہے فراق کی پھر آنے والی
لمحے یہ گراں بہا ہیں اے دوست کہ پھر
ہے کوئی گھڑی میں رات جانے والی
ہے صبح اُفق پہ جگمگانے والی،

اب رات کے خاتمے کا ہے وقت قلیل
جی بھر کے انھیں دیکھو، کہ بجھ جائے گی
ہونے کو ہے یہ سماں سحر میں تبدیل
اس بزمِ طرب کی خود بخود ہر قندیل

ذوقِ نظر اک مقام پر رہ نہ سکے
اور نطق اگر بیان کرنا چاہے
جلووں کا یہ طوفان کہ دل سہہ نہ سکے
اس وقت کی کیفیت کبھی کہہ نہ سکے

یہ خنکیٔ ماہتاب میں دل کی جلن
یہ نیند کے وقت گفتگو سانسوں میں
سینے کی یہ خامشیٔ شب میں دھڑکن
میلے سے یہ اک مکاں میں خوشبوئے بدن

فردوس کا باب ہے یہ رات اے ساقی
اس رات کو لمحات کا پیکر نہ سمجھ
اُڑتا ہوا خواب ہے یہ رات اے ساقی!
پی لے کہ شراب ہے یہ رات اے ساقی

فریاد کہ رات ہاتھ میں آ کے گئی
ماحول کی تیرگی میں فسانہ غنا نہ،
اک لطفِ عظیم ہم پہ فرما کے گئی
فریاد کہ رات نور برسا کے گئی

اے مہر! کبھی ترا اشارا نہ ملے
اے نور! کبھی ترا سہارا نہ ملے
میں رات کے طوفاں میں بھٹکتا ہی رہوں
اے صبح! کبھی ترا کنارا نہ ملے

## تیسرا رُخ

آخر سحر آکے دل کو تڑپا ہی گئی
یہ تیرگی آکے نور پر چھا ہی گئی
ضو ریز جو دل میں تھیں امنگیں آزاد
کالا کفن اُن کو آکے پہنا ہی گئی

رات اپنا جمال کھو رہی ہے سو جاؤ
چہرہ شبنم سے دھو رہی ہے سو جاؤ
ٹوٹے ہوئے جسم پر ذرا رحم کرو
اب صبح طلوع ہو رہی ہے سو جاؤ

جو نیند میں ہو نیند میں رہ جاتا ہے
بیدار سے رازِ زیست کہہ جاتا ہے
اک نور کا دریا کہ سحر سے پہلے
ظلمات کی وادیوں میں بہ جاتا ہے

اک رات اگر کرم پہ مائل ہو جائے
اِنسان کے ہر نفس میں شامل ہو جائے
یہ رات — یہ شام سے سحر تک کا سماں
پھیلے جو تو زندگی کا حاصل ہو جائے

پھولوں کی طرح نفس لہک جاتے ہیں
شاخوں کی طرح بدن لچک جاتے ہیں
مل جاتے ہیں بھٹکے ہوئے دو دل جو کہیں
وہ رات کی ظلمت میں چمک جاتے ہیں



## قتیل شفائی

خرد کے نام جنوں کا پیام لے کے چلے
ہم اپنے ساتھ ہی اپنا مقام لے کے چلے

سکوتِ شام کا مطلب کوئی سمجھ نہ سکا
بس اک ہمیں تری محفل میں جام لے کے چلے

بٹھا دئے ہیں کسی نے بہار پر پہرے
صبا چلے بھی تو اذنِ خرام لے کے چلے

خدا کے نام سے واقف ہر ایک راہ نہ تھی
کبھی کبھی تو ہم اپنا بھی نام لے کے چلے

فریب کھا ہی گئے اہلِ جستجو آخر
چراغ ڈھونڈنے آئے تھے شام لے کے چلے

بنامِ ساقیِ صحرا نظر ملے ہیں سراب
اب ایک دور ہمارا بھی نام لے کے چلے

قتیل جن سے پریشاں ہیں طائرانِ حرم
وہ پھر سے دانۂ ہمہ رنگِ دام لے کے چلے



## ظہیر کاشمیری

جب کبھی تذکرۂ شعلہ رخاں ہوتا ہے
دامنِ دل پہ سلگنے کا گماں ہوتا ہے

ہم سمن پوشوں میں اس طرح رہے آشفتہ
جس طرح شام کو باغوں میں دھواں ہوتا ہے

دل بیاباں میں الاؤ کی طرح جلتے ہیں
خیمہ زن قافلۂ گشتہ سراں ہوتا ہے

اس کی ہر تان سے ملتا ہے ستاروں کو گداز
عشق کہتے ہیں جسے نغمۂ جاں ہوتا ہے

دلِ مرحومِ تمنا پہ دمکتے ہوئے داغ
جیسے تربت پہ چراغوں کا سماں ہوتا ہے

دعوتِ جلوۂ شب تاب پہ مسرور نہ ہو
یہ بھی اک وعدۂ زریں گراں ہوتا ہے

حسن کا عکس بھی تسکینِ دل و جاں ہے ظہیر
حسن پر سایۂ صاحب نظراں ہوتا ہے

# ایک کوہستانی سفر کے دوران میں

**مجید امجد**

تنگ پگڈنڈی ——— سرِ کہسار بل کھاتی ہوئی
نیچے، دونوں سمت، گہرے غار، منہ کھولے ہوئے
آگے ڈھلوانوں کے پار اک تیز موڑ — اور اس جگہ
اک فرشتے کی طرح نورانی پر تولے ہوئے
جھک پڑا ہے آ کے رستے پر کوئی نخلِ بلند
تھام کر جس کو گزر جاتے ہیں، آسانی کے ساتھ
موڑ پر سے، ڈگمگاتے رہروؤں کے قافلے
ایک بوسیدہ خمیدہ پیڑ کا کمزور ہاتھ
سینکڑوں گرتے ہوؤں کی دستگیری کا امیں،
آہ ان گردن فرازانِ جہاں کی زندگی،
اک جھکی ٹہنی کا منصب بھی جنھیں حاصل نہیں



## عبدالمجید حیرت

کسی کے دم سے راحت بھی ہوئی ہے | مگر برپا قیامت بھی ہوئی ہے
کوئی پوچھے کسی کا دل دُکھا کر | کسی کو کچھ ندامت بھی ہوئی ہے
روا ان کی عنایت کی بدولت | کسی کی کوئی حاجت بھی ہوئی ہے
لیا ہے عقل سے ہم نے بہت کام | کبھی ہم سے حماقت بھی ہوئی ہے
اگر تکلیف پہنچی ہے، تو کیا غم | بہت ہم پر عنایت بھی ہوئی ہے
کسی کے سامنے مجبور ہو کر | بیاں غم کی حکایت بھی ہوئی ہے
علاجوں سے مریضِ خستہ جاں کی | بہت کچھ سلب طاقت بھی ہوئی ہے
جگر پر جب کوئی صدمہ پڑا ہے | دگرگوں دل کی حالت بھی ہوئی ہے
مشقت کا کبھی پھل بھی ملا ہے | کبھی محنت اکارت بھی ہوئی ہے
اٹھایا ہے جنھوں نے بارِ کلفت | میسر ان کو راحت بھی ہوئی ہے

کسی کا جور جب حد سے بڑھا ہے
تو اے حیرتؔ شکایت بھی ہوئی ہے

○

## شعری بھوپالی

غضب ہے جستجوئے دل کا یہ انجام ہو جائے
کہ منزل دور ہو اور راستے میں شام ہو جائے

ہر اک جذبہ ہر اک ذوقِ طلب ناکام ہو جائے
محبت ہی محبت کا اگر انجام ہو جائے

وہی نالہ وہی نغمہ بس اک تفریق لفظی ہے
قفس کو منتشر کر دو نشیمن نام ہو جائے

تصدقِ عصمتِ کونین اُس مجذوبِ الفت پر
جو اُن کا غم چھپائے اور خود بدنام ہو جائے

یہ عالم ہو تو اُن کو بے حجابی کی ضرورت کیا
نقاب اُٹھنے نہ پائے اور جلوہ عام ہو جائے

یہ میرا فیصلہ ہے آپ میرے ہو نہیں سکتے
میں جب جانوں کہ یہ جذبہ مرا ناکام ہو جائے

ابھی تو دل میں ہلکی سی خلش محسوس ہوتی ہے
بہت ممکن ہے کل اس کا محبت نام ہو جائے

جو میرا دل ہو شعری حریف اُن کی نگاہوں کا
تو دنیا بھر میں برپا انقلابِ عام ہو جائے

# دَولت کی خُدائی

پروفیسر شور

انکھڑیوں کی مستیاں دوشیزہ رخساروں کی آگ
میری مٹھی میں ہے حُسنِ مصر و روما کا سہاگ
عفتوں کے خون سے شاداب میری وادیاں،
رقص فرما ہیں مرے سازوں پہ مریم زادیاں
عصمتیں اکثر پگھل جاتی ہیں میری آگ میں
دینی زنجیریں بھی گل جاتی ہیں میری آگ میں

میر و سلطان و وزیر و کجکلاہ و تاجدار
میرے فتراکوں کے آہو میرے تیروں کے شکار
فرِ جاگیر و وراثت قصر و ایواں کا وقار
میری ٹھوکر کے خزف، میری شرابوں کا خمار
چترِ جم اورنگِ پرویزی، قبائے بخت یار
میری صبحوں کے دھندلکے میرے رستوں کے غبار

نخوتیں میری وراثت، عشرتیں میری بساط
ساغر و مینا کی صبحیں، عارض و گیسو کی رات
زمزمے میرے اُجالے، قہقہے میرے چراغ
خونِ آدم زاد سے دہکے ہوئے میرے ایاغ
سیم و زر میرے نبی، لعل و گہر میرے رسول
میرا اعجازِ خلافت کھیتیوں کا عرض و طول

مرہم حج و زیارت، زخم دینار و درم
میرے ناسوروں کے چھلنی سینۂ مصر و عجم
میرے ناخن سے کلیساؤں کے سینوں پر خراش
معبد و ہیکل کی نورانی جبینوں پہ خراش
راہب و صوفی مرے گم کردہ منزل راہ گیر
میری محرابوں میں دل میرے ہی طاقوں میں ضمیر!
جبہ و دستار کو میری غلامی کا شرف
سبحہ و زنار میرے ہی خدنگوں کے ہدف
ہر عزا خانے میں بے گور و کفن میرے شہید
ہر حسین آباد میں میرے تراشیدہ یزید
میرے بوجہلوں کی زد پر ہر پیمبر کا وقار
کھیلتے ہیں میرے زناری خداؤں کا شکار
جرم و جہل و کذب و عصیاں میرے ہی نقشے میں چور
میرے کس بل پر رذالت کو شرافت کا غرور
مجھ سے نسلیں سرگراں، مجھ سے نجابت کا حشم
مجھ سے چہرے معتبر، مجھ سے ضمیروں کے بھرم
مفلسی سب سے بڑا میری شریعت میں گناہ
زہر میرا ہر تبسم، طنز میری ہر نگاہ!!
خود فروشی میری فطرت، پردہ پوشی میرا کام
مجھ سے چھپ جاتا ہے نسل و آدمیت کا جذام
میری راتیں میرے دن میرے شبستاں میرے خواب
چھین لوں میں جس سے چاہوں ماہتاب و آفتاب
طاعت و تقدیس و عرفاں آؤ میری قسمت، آؤ
اپنے سر اپنی جبینیں میرے قدموں پر جھکاؤ
کونسی دوکان پہ دیر و حرم بکتے نہیں
یا خدا بکتا نہیں ہے یا صنم بکتے نہیں



## سیف الدین سیف

کیا منزلِ غم سمٹ گئی ہے
اک آہ میں راہ کٹ گئی ہے

پھر سامنے ہے پہاڑ سی رات
پھر شام سے نیند اُچٹ گئی ہے

پہلو میں یہ کیسا درد اُٹھا ہے
یہ کونسی راہ کٹ گئی ہے

آپ آئے نہیں تو موت کمبخت
آ آ کے پلٹ پلٹ گئی ہے

اُٹھ اُٹھ کے مریضِ غم نے پوچھا
کیا ہجر کی رات کٹ گئی ہے

پھر سیف ہوائے یادِ رفتہ
ہر غم کی نقاب الٹ گئی ہے



## غلام ربانی تاباں

چمن میں کس نے کسی بے نوا کا ساتھ دیا
وہ بوئے گل تھی کہ جس نے صبا کا ساتھ دیا

دیا جو ساتھ تو پھر بس بلا کا ساتھ دیا
شکستِ غم نے ہر اک مدعا کا ساتھ دیا

فروغِ بادہ نے رنگِ حیا کا ساتھ دیا
غرض اُسی بتِ کافر ادا کا ساتھ دیا

خیالِ یار ترا شکریہ رہِ غم میں
بس ایک تو نے دلِ مبتلا کا ساتھ دیا

نگاہِ شوق کے یہ حوصلے کوئی دیکھے
کہ ہر نظارۂ صبر آزما کا ساتھ دیا

میں کس طرح سے کروں کم نگاہیوں کا گلہ
تری جفاؤں نے ذوقِ وفا کا ساتھ دیا

تجھے خبر بھی نہیں ہے کہ دل کی دھڑکن نے
کہاں کہاں تری آوازِ پا کا ساتھ دیا

دلِ خراب کی یہ سادہ لوحیاں توبہ
جفا کے بعد بھی اہلِ وفا کا ساتھ دیا

اب اس سے آگے وہ مسجد ہو یا میکدہ تاباںؔ
یہاں تلک تو کسی پارسا کا ساتھ دیا

# یہ باتیں جھوٹی باتیں ہیں

ابنِ انشا

یہ باتیں جھوٹی باتیں ہیں یہ لوگوں نے پھیلائی ہیں
تم انشاجی کا نام نہ لو، کیا انشاجی سودائی ہیں

ہیں لاکھوں روگ زمانے میں، کیوں عشق ہے رسوا بیچارا
ہیں اور بھی وجہیں وحشت کی، انسان کو رکھتیں دکھیارا
ہاں بیکل بیکل رہتا ہے، ہو پیت میں جس نے جی ہارا
پر شام سے لے کر صبح تلک یوں کون پھرے گا آوارا

یہ باتیں جھوٹی باتیں ہیں، یہ لوگوں نے پھیلائی ہیں
تم انشاجی کا نام نہ لو، کیا انشاجی سودائی ہیں

یہ بات عجیب سناتے ہو، وہ دنیا سے بے آس ہوئے
اک نام سنا اور غش کھایا، اک ذکر پہ آپ اداس ہوئے
وہ عقل میں افلاطون سنے، وہ شعر میں تلسی داس ہوئے
وہ تیس برس کو پہنچے ہیں، وہ بی اے ایم اے پاس ہوئے

یہ باتیں جھوٹی باتیں ہیں، یہ لوگوں نے پھیلائی ہیں
تم انشاجی کا نام نہ لو، کیا انشاجی سودائی ہیں

گر عشق کیا ہے تب کیا ہے، کیوں شاد نہیں آباد نہیں
یہ بات تو تم بھی مانو گے، وہ قیس نہیں فرہاد نہیں
جو جان لیے بن ٹل نہ سکے، یہ ایسی بھی افتاد نہیں
کیا ہجر کا دارو مشکل ہے؟ کیا وصل کے نسخے یاد نہیں
یہ باتیں جھوٹی باتیں ہیں، یہ لوگوں نے پھیلائی ہیں
تم انشا جی کا نام نہ لو، کیا انشا جی سودائی ہیں

وہ لڑکی اچھی لڑکی ہے، تم نام نہ لو ہم جان گئے
وہ جس کے لانبے گیسو ہیں، پہچان گئے پہچان گئے
ہاں ساتھ ہمارے انشا بھی اس گھر میں تھے مہمان گئے
پر اس سے تو کچھ بات نہ کی، انجان رہے انجان گئے
یہ باتیں جھوٹی باتیں ہیں، یہ لوگوں نے پھیلائی ہیں
تم انشا جی کا نام نہ لو، کیا انشا جی سودائی ہیں

جو ہم سے کہو ہم کرتے ہیں، کیا انشا کو سمجھانا ہے؟
اس لڑکی سے بھی کہہ لیں گے، گو اب کچھ اور زمانا ہے
یا چھوڑیں یا تکمیل کریں، یہ عشق ہے یا افسانا ہے؟
یہ کیسا گورکھ دھندا ہے، یہ کیسا تانا بانا ہے
یہ باتیں کیسی باتیں ہیں، جو لوگوں نے پھیلائی ہیں
تم انشا جی کا نام نہ لو، کیا انشا جی سودائی ہیں

## ادا جعفری بدایونی

کرن نگاہ کی بہلا گئی تو کیا ہوگا
خلوصِ شوق پہ آنچ آ گئی تو کیا ہوگا

فریبِ ہوش، فریبِ حیات سے بچ کر
فریبِ اہلِ وفا کھا گئی تو کیا ہوگا

یہی نگاہ کہ آوارہ ہے خلاؤں میں
جب آفتاب سے ٹکرا گئی تو کیا ہوگا

گلوں کے رنگ میں خونِ جگر کا رنگ سہی
بھری بہار بھی کترا گئی تو کیا ہوگا

اندھیری رات سے پوچھو، دبے قدم ہی سہی
حیاتِ نو کی سحر آ گئی تو کیا ہوگا

یہی حیات کہ ہے واقفِ رموزِ حیات
جنوں کا راز کبھی پا گئی تو کیا ہوگا

گماں بھی کر نہ سکے تھے سحر کے متوالے
سحر فریبِ ضیا کھا گئی تو کیا ہوگا

تری نگاہ سے روشن ہیں داغِ دل کے کنول
تری نگاہ بھی ترسا گئی تو کیا ہوگا

شعورِ غم بھی غنیمت ہے زندگی میں اداؔ
غموں کی دھوپ بھی کجلا گئی تو کیا ہوگا

## شاد عارفی

کھری باتیں بہ اندازِ سخن کہہ دوں تو کیا ہوگا / حدودِ جان و تن کو جانِ من کہہ دوں تو کیا ہوگا

نگہبانِ وطن کو راہ زن کہہ دوں تو کیا ہوگا / کسی بھی بد چلن کو بد چلن کہہ دوں تو کیا ہوگا

غریبی جن کے لیتے لے گئی تا حدِ عریانی / جو ہیں اُن عصمتوں کو سیم تن کہہ دوں تو کیا ہوگا

اندھیرے کو اندھیرا ہی کہیں گے دیکھنے والے / سوادِ شام کو صبحِ وطن کہہ دوں تو کیا ہوگا

جو مستقبل کے رُخ پر روشنی ڈالوں تو کیا دو گے / چمن کی تاک میں برقِ چمن کہہ دوں تو کیا ہوگا

غلط باتوں پہ دنیا کب توجہ صرف کرتی ہے / بتوں کو بے زبان و بے دہن کہہ دوں تو کیا ہوگا

کہیں فطرت بدل سکتی ہے ناموں کے بدلنے سے / جنابِ شیخ کو میں برہمن کہہ دوں تو کیا ہوگا

غرورِ سیم و زر ہے مبتلائے نازِ خود بینی / وہ خود بینی جسے دیوانہ پن کہہ دوں تو کیا ہوگا

قد و گیسو کو تم شمشاد و سنبل کہہ کے کیا لو گے / قد و گیسو کو میں دار و رسن کہہ دوں تو کیا ہوگا

ستارے توڑتی ہے جبکہ ذرّوں کی توانائی / ستاروں کو تمہاری انجمن کہہ دوں تو کیا ہوگا

بتوں نے بے سبب اے شادؔ جب لٹوا دیا مجھکو
جو ان کی شان میں کوئی بھجن کہہ دوں تو کیا ہوگا

# میراث

## یوسف ظفر

دی شیخ با چراغ ہمی گشت گرد شہر
کز دام و دد ملولم و انسانم آرزوست (رومیؔ)

ابنِ آدم! — ابنِ آدم!! — یہ تری میراث ہے
ایک جبڑا — یہ درانتی کے سے دانت
ایک دل — آتش فشاں
آنکھیں — بلائے ناگہاں
عافیت دشمن — چراغِ خانہ سوز
ابنِ آدم! — تیرے ہاتھوں میں زمامِ اختیار
اور پیچھے اپنے مرکب کے لہو سے تربتر

(۱)

شفق اپنی بانکی سہیلی سے ملنے چلی
چمکتی جبیں پر ستاروں کی دھول
لبوں پر تبسم کے نوخیز پھول
دوپٹے پہ زرکار نغموں کا جال
نظر میں کوئی شاعرانہ خیال
گھلے رنگ آپس میں، نیلے سے پیلا، حنائی سے لال
کہیں سبز سے لاجوردی ملا، پھول کھلنے لگے
ہواؤں کے باغات ہلنے لگے
دھڑکنے لگے ابر پاروں کے دل
شفق شام سے جا ملی

شام سے
اپنی بانکی سجیلی، دلہن سی سہیلی سے یوں جا ملی
جیسے اُس کے لئے ان پہاڑوں میں چھپ کر گزارا تھا دن
جا ملی — ساتھ لے کر خدا جانے کن وادیوں میں مسرت کی تانیں
اُڑانے لگی
کیا سنانے لگی! — رات چپ چاپ چھانے لگی

(۲)

دریچے شبِ زندگی کے کھلے، ماہ و انجم نے دیکھا، تبسم کیا
گزرگاہِ ہستی پہ منزل کے مارے چلے پابجولاں
پہاڑوں کی ہیبت، فضاؤں کی وسعت سے ترسندہ انساں
مخالف ہواؤں کے تیروں سے لرزاں —
زمینوں کے سینوں میں نفرت کا لاوا
زمینوں کے ناسور میں مار پیچاں
کہیں بچھوؤں کے شبستاں
یہ کوہ و بیاباں کہ جن میں درندوں کے پُرہول مسکن ہیں آلودہ خونِ انساں
یہاں قوتِ نامیہ سے پنپتے ہیں خارِ مغیلاں
وہ پودے کہ پتوں پہ ہے جن کے مرگِ خراماں
کہ پھولوں پہ ہے جن کے مرگِ خراماں

ہواؤں کی پاکیزگی میں عفونت کے سموم اجزا پریشان و یکجاں
ہواؤں کے دامن میں قاتل ہوائیں
زمینوں کے سینوں کے پروردہ قاتل زمینوں کے اوپر
زمینوں کے سینوں میں محصور ہو کے دہکتے ہیں خونی عناصر
یہی وہ فضا ہے جہاں پرورش تو نے پائی۔
یہ گہوارہ ہے تیری انسانیت کا
یہیں سے ملا ہے تجھے جو ملا ہے، یہی تیرا مولد، یہی تیرا مسکن،
یہی تیرا مدفن،
یہی تیری میراث ہے ابنِ آدم، یہی تیری میراث ہے۔ ابنِ آدم!

(۳)

پہاڑوں کی ظلمت میں نوخیز کلیوں کا جوبن لُٹا
دُرانتی چلی
سسکتی رہی سرد، کمسن ہوا
لرزتا رہا ہر ستارے کا معصوم ننھا دیا
دُرانتی چلی —
جھنجھوڑا ہوا نے گرانڈیل پیڑوں کو — جاگو، اٹھو
مرے صاحبو!
حسیں دلنشیں چاند تاروں کی کرنوں کا خوں ہو گیا
وہاں کنج میں دیکھ لو — صاحبو! — صاحبو!!"
مگر پیڑ وہ
گراتے رہے اپنے پتوں کی شمشیر، سایوں کے خار
قدم دو قدم چل کے خود دیکھنے کی سکت کس میں تھی
دُرانتی چلی —
ستاروں کے سایوں میں نوخیز کلیوں کا جوبن لُٹا
دُرانتی چلی — ابنِ آدم یہی تیری میراث ہے دیکھ لے
دُرانتی چلے

(۴)

اذانوں کی تانوں سے سینوں کے غم دھل گئے
مساجد کے در کھل گئے
جھکے اپنے معبود کے سامنے زندگی کے امیں
بہر دینا و دیں
لبوں پر دعائیں — "الٰہی گناہوں کو تو بخش دے
طوش نگاہوں کو تو بخش دے
عطا کر رہِ راست جو تو نے دی
عبادت گزاروں کو — توفیق دے
کہ بن جائیں ہم نیک بندے ترے
ہمیں کام کرنے کی توفیق دے
الٰہی میں عاجز گنہگار ہوں
مگر میں ترا ہی نمک خوار ہوں۔"
یہ الفاظ، خالی — نہیں جن میں سوز
یہ الفاظ رٹتے ہوئے روز روز
زباں ایک عادت سے مجبور ہے — یہ عبادت نہیں
دعائیں لبوں پر — مگر دل میں طوفانِ امید و بیم
نگاہوں میں تصویرِ مالِ یتیم
خیالوں میں بیوہ کا رنگیں شباب
تصور میں رشوت کی دولت کے خواب
زباں پر دعا — اور خواہش یہی
کہ حاصل ہو ابلیس کی زرگری
رُخِ عجز پر پارسائی کا نور
مگر دل تنور
لپکتے ہوئے جس سے شعلوں کے سانپ
مگر ابنِ آدم! — نہیں منہ نہ ڈھانپ

یہی تیری میراث ہے دیکھ لے
درانتی چلے

(۵)

سحر آگئی
دہکتے ہوئے کندنی رنگ پر
حنائی عروسانہ ہاتھوں میں گجروں کی سیمیں کھنک
نگاہوں میں خوابوں کے گیتوں کا رس
اداؤں میں دل کی لرزتی امنگ
مسلسل معطر حسیں ریشمیں گیسوؤں میں گلابی گلابی سے پھول
سحر آگئی —
پرندوں کے نغموں نے آواز دی
چہکنے لگی زندگی —
پرندے — یہ نغموں کے پرزے اڑے
اڑے اور صباحت کو بھی لے اڑے
دھوپ ہے — دھوپ ہی دھوپ ہے — دیکھ لے
درانتی چلے —

(۶)

یہ چرواہا، گلہ لیے گائے بھینسوں کا انسانیت سے بہت دور ہے
پھر بھی مسرور ہے
کہ اپنی ہے محدود ہے اس کی دنیا یہی سبزہ زار اور یہی گاؤ میش
یہی اس کے خویش
نہ اس کو مقامِ بشر کی خبر ہے نہ دردِ بشر
اسے کیا خبر یہ بھی اک جزوِ اعظم ہے تتمۂ کل کا
ورق ہے یہ شیرازۂ حسنِ گل کا
اسے کیا خبر کیا ہے یہ کائناتِ جمال و جلال
وہ تصویرِ ماضی — یہ تنظیمِ حال —
اسے کیا خبر کیا ہے تقدیرِ معلول و رازِ علل
اسے آج ہے آج اور کل ہے کل
یہ راہی ہے منزل وہی ہے فنا — اس کا ہونا ہے کیا
چارہ گاؤ میش

مگر — اس کی بنسی کی آوارہ تان
ہوا میں سندیسے لٹاتی ہے خوابِ سکوں کے
فضا میں پری بن کے صوتِ طرب کی بہے جا رہی ہے
یہ بنسی کی آواز — جیسے سنہری روپہلی حسیں تتلیوں کی قطار
جو نادیدہ، انجانی دنیا کی جانب چلی جا رہی ہے
یہی نامشخص ترنم ہے اس کی دلیلِ حیات
یہی ہے یہی اس کی کل کائنات
نہیں تو یہ چرواہا خود اپنی بھینسوں سے بہتر نہیں ہے
وہی بے شعوری، وہی کم نگاہی
نہ جادہ نہ منزل نہ احساسِ جادہ، نہ احساسِ منزل
بڑھے جا رہا ہے —
درندہ ہے درپردۂ آدمیت مگر اس کو اس کی خبر کچھ نہیں
یہ نادان حیوان معصوم و مظلوم بے ذوقِ ہستی ہے مجبورِ ہستی
— "مرے شیردل سادہ صورت گڈریے بتھے کچھ خبر ہے
تری بنسری کی لرزتی ہوئی تان کیوں کاٹتی ہے فضاؤں کے دل کو
ہواؤں کے دل کو!
بتاؤں تجھے! — پر تجھے کیا بتاؤں — بجے بنسری وقت کٹتا ہے"
یہی تیری میراث ہے ابنِ آدم — یہی تیری میراث ہے، دیکھ لے
بجے بنسری یا درانتی چلے —

(۷)

سکوں نامِ فطرت بڑی بھولی بھالی، بڑی سادہ سادہ
ہزار اس کے عشوے ہیں غمزے ہزار

جمال اس کا پھولوں سے نازک، خار
رگ و پے میں ہے اس کے برقِ تپاں
کہ جیسے ہو ریگِ رواں پہ غزالِ دواں
مگر اس کے چہرے پہ رقصِ تبسم، سرور و سکوں
یہ معصومیت ایک پیغمبرانہ محبت کی دعوت
…ت کا، انسانیت کا، سکوں آفرینی کا ایک ثبوت —

یہ بچے، یہ معصومیت کے شگوفے، یہ منظوم خواب
گلستانِ فطرت کی رنگین و نایاب و تازہ شراب
یہ آواز ان کی، ستاروں کی جھلمل سے ملتی ہوئی
یہ عارض مجسم بہارِ چمن
یہ باتیں — یہ نغموں کے پھولوں کے ہار
یہ آنکھیں، یہ گیتوں کی خاموش جھیلیں، شفق در کنار —
اسی حسنِ معصوم کے ساز میں گو دھمیں لے رہے ہیں جہالت کے راگ
اسی سینۂ پاک میں جاگنے کو ہے دوزخ کی آگ
اسی دستِ نازک کی شاخِ بہاریں سے پھوٹیں گے خار
محبت کے اس تختۂ گل سے پیٹے ہوئے ہیں تباہی کے خونخوار ناگ
یہی تجھ کو سینہ بسینہ ملا ہے، یہی تیری میراث ہے —
ابنِ آدم!

(۸)
شبِ تار میں ڈھونڈتی ہیں نگاہیں کہاں جا رہے ہیں بھٹک جانے والے
تجسس کی آنکھوں میں منصب کا سرمہ ہے لیکن یقینِ بصارت
نہیں ہے
تجسس کے ہاتھوں میں ہے فلسفے کا عصا، لیکن اس کا
سہارا یقینی نہیں ہے
تجسس شبِ تیرہ و تار میں وقت کی ٹھوکریں کھا کے بھی نارسا ہے
ہوس بھونکتی ہے — مگر اس کا چہرہ ہے انساں کا چہرہ
ہوس کاٹتی ہے — مگر اس کا جبڑا ہے انساں کا جبڑا
بدستور شیروں کی دھاڑ اور فیلوں کی چنگھاڑ انساں کی آواز سے پھوٹتی ہے
شبِ تار میں "پا لیا — پا لیا" کی صداؤں سے ارض و سما کانپتے ہیں
مگر کیا ملا ہے — فقط رازِ یک ذرۂ کائنات
کہ جس سے فنا کا طلسمِ دوامی ہوا پختہ تر —
شبِ تار میں آدمی کو ابھی تک وہی قطب تارہ نظر آ رہا ہے
کہ جس سے جدا باختر سے ہے خاور
کہ جس سے سفید اور سیہ کی ہے صورت نمایاں
کہاں ہے وہ تہذیب، مذہب کہ جس کی حقیقت پہ ہیں
علم و ادراک نازاں
کہاں ہے — کہاں ہے — وہ انساں! — وہ انساں!!



## انجم رومانی

دن ہو کہ رات، کنجِ قفس ہو کہ صحنِ باغ
آلامِ روزگار سے حاصل نہیں فراغ

رغبت کسے کہ لیجیے عیش و طرب کا نام
فرصت کہاں کہ کیجیے صہبا سے پُر ایاغ

ویرانۂ حیات میں آسودہ خاطری
کس کو ملا اس آہوئے رم خوردہ کا سراغ

آثارِ کوئے دوست ہیں اور پاشکستگی
خوشبوئے زلفِ یار ہے اور ہم سے بے دماغ

کس کی جبیں پہ ہیں یہ ستارے عرق عرق
کس کے لہو سے چاند کا دامن ہے داغ داغ

کرتے ہیں کسبِ نور اسی تیرگی سے ہم
انجم ہیں دل کے داغ گہر ہائے شب چراغ

# یہ پھول

## قیوم نظر

ہر طرف بکھرے ہوئے تارے، یہ پھول
تیرگی کے بل پہ رقصاں جگمگاتے قہقہے
حسن کی رعنائیوں میں گم خوشی کے چہچہے

ماہ سے بڑھ کر یہ مہ پارے، یہ پھول
ان میں لہراتی ہوئی خوشبو کی شیرینی بھی ہے
آرزو کی سادگی گلشن کی رنگینی بھی ہے

دور افق تک پھیلے نظارے، یہ پھول
اس بلندی پر مگر اتنے قریب آئے ہوئے
آسماں کی رفعتوں کو خاک پر لائے ہوئے

جھلملاتی رات کے پیارے، یہ پھول
ان کی جلتی محفلوں میں اک عجب بے چارگی
خود فریب آشفتگی بے اختیار آوارگی

سرگراں، مسلے، تھکے ہارے، یہ پھول
جانے کیا کیا روپ دھارے مسکراتی شام نے
سیم و زر کی دلکشی نے نکہتِ ایام نے

دم بخود ہیں درد کے مارے، یہ پھول
ان کی دنیا میں دل آویزی کی دولت اب کہاں
منظرِ عالم پہ پھر ہنسنے کی جرأت اب کہاں

اب کہاں یہ بجھتے انگارے، یہ پھول
زندگی کی راہ سے کٹ کر غم فنا والے
دن کے ویرانے میں کھو جانے کو بکھرے دیے



## ناصر کاظمی

وا ہوا پھر درِ میخانۂ گل
پھر صبا لائی ہے پیمانۂ گل

زمزمہ ریز ہوئے اہلِ چمن
پھر چراغاں ہوا کاشانۂ گل

رقص کرتی ہوئی شبنم کی پری
لے کے پھر آئی ہے نذرانۂ گل

پھول برسائے یہ کہہ کر اس نے
میرا دیوانہ ہے دیوانۂ گل

پھر کسی گل کا اشارہ پا کر
چاند نکلا سرِ میخانۂ گل

پھر سرِ شام کوئی شعلہ نوا
سو گیا چھیڑ کے افسانۂ گل

آج غربت میں بہت یاد آیا
اے وطن تیرا صنم خانۂ گل

آج ہم خاک بسر پھرتے ہیں
ہم سے تھی رونقِ کاشانۂ گل

ہم پہ گزرے ہیں خزاں کے صدمے
ہم سے پوچھے کوئی افسانۂ گل

ہم ہی گلشن کے امیں ہیں ناصرؔ
ہم سا کوئی نہیں بیگانۂ گل

# دُور کا نشانہ

چودھری محمد علی ردولوی

لارڈ ہیں وہ جنہوں نے کہ ذات کے بغیر اور دہلی کشور حسن جو بنیتر رہیں اونچی ذات نہیں سمجھی جاتی ہے۔ مگر اپنے انداز شرافت
بہیں بقال، ٹوڈرمل، بھارگو، سب کی یاد تازہ کر دیتے تھے۔ گھر کے اندر بیٹھ کر جو پوجا پاٹ کر لیتے ہوں مگر باہر آزاد خیال،
وہ رند مشہور تھے۔ آج کل کی آزادہ روی نہیں کہ باتیں کرنے میں بدتمیزی تمغۂ خودداری سمجھا جائے۔ اور کھلم کھلا ہر چیز کھانا پینا
روشنی کی پہچان ٹھہرے۔ جشنِ خیال سے حسن پرست بھی واقع ہوئے تھے۔ اس لئے لکھنؤ کے چوک اور شہر کے ہر حصے سے جہاں
جگر کے نام لیوا ابھی رہتے ہیں زیادہ واقف تھے۔ لکھپتی مشہور تھے۔ گھر میں مہاجنی، عدالت دیوانی سے حسنہ بدی ہوتی
داری سب ہی کچھ تھا مگر صحبت کے لتیا یقیناً ایسے تھے کہ باوجود مصروفیت کے ان جلسوں کے لئے وقت نکال لیتے تھے۔
بھر کی خبر رکھتے تھے۔ جہاں کہیں جلسہ ہوا یا پرائیویٹ مجرا ہوا وہاں پہنچ ہی جاتے تھے اور رکھ رکھاؤ ایسا تھا کہ ان جلسوں
شبہ نشین ہو کر نہیں بیٹھتے تھے بلکہ مسند کا کونہ دبا کر بیٹھنے والوں میں شمار ہوتا تھا۔ جہاں کہیں ارباب نشاط کے انتخاب کا سوال
ہوتا تھا وہاں ان کی رائے بہت قیمتی سمجھی جاتی تھی۔ اور ایسے اہم معاملات میں جو خوش قسمت ان کا مشورہ حاصل کر سکتا وہ
ہو جاتا تھا کہ صورت، ذہن، بین اور فن کے لحاظ سے اب کوئی کسر نہیں رہ گئی۔ آدمی منکسر مزاج اور خدمت کرنے کا جذبہ
تھے، مگر جہاں سے ذرا ان کے معاملات شروع ہوتے تھے وہاں سے ان کی خودداری ان کو اجازت نہیں دیتی تھی کہ کسی
سے کے معاملات سے واسطہ رکھیں۔ تجربے نے ان کو بتا دیا تھا کہ چاہے جتنا بڑا دوست ہو یا کتنا ہی دولتمند ملاقاتی ہو،
پرائیویٹ معاملات میں یہ کسی کی مدد کریں گے تو ذلیل ہو جائیں گے۔ میرے پڑھنے والے کہتے ہوں گے کہ لکھنے والا عجیب
.. نہ معلوم کہاں کی دقیانوسی بداخلاقیوں اور بدتہذیبیوں کو پیش کر رہا ہے اور یہ بھی خیال نہیں کرتا کہ نوجوان لوگ پڑھ کر
ہو جائیں گے۔ چوک اور چوک بازاروں کا ذکر قانوناً ممنوع ہو جانا چاہیے۔ میں عرض کروں گا کہ کہیں ایسا کیجئے گا بھی نہیں،
نہ معلوم کتنے ریسٹوران، کتنے ہوٹل، کتنے کافی ہاؤس، بینک، نرس پر قفل چڑھ جائیں گے اور نوجوانوں کو جو سبق فطرت
نا ہے وہ تو بھولنے سے رہے لیکن زیب النساء کی طرح چلا اٹھیں گے کہ ؎

پاکبازی من باعث گناہ من است

جس زمانہ کی میں باتیں کر رہا ہوں اس وقت عید اور دوسرے خوشی کے موقعوں پر باضابطہ نہیں ہوتی تھیں [illegible]

بچے، بوڑھے، جوان سب باضابطہ شریک ہونا اپنا فرض سمجھتے تھے۔ ہر ایک اپنی قدر پہچان کر برتاؤ کرتا تھا۔ کوئی خالی سر ہلا دیتا تھا۔ کوئی "آہ" بھی کہہ دیتا تھا۔ کوئی خالی واہ کرنا اپنا منصب سمجھتا تھا، کوئی موسیقی کے نکات بیان کر دیتا تھا اور بزرگ محض خالی شگفتہ مزاجی چہرے سے ظاہر کرتا تھا اور ایسے ہی مواقع پر بعض نوجوانوں کی نگاہوں کا جائزہ لیتے ہوئے زبانِ حال سے کہتا ؂

اچھا ہے دل کے ساتھ رہے پاسبانِ عقل
لیکن کبھی کبھی اسے تنہا بھی چھوڑ دے

لالہ منسی دھر کے ایسے لوگ آرٹسٹ سے تہذیب کے ساتھ باتیں کر کے اس کا دل بھی بڑھاتے تھے۔

لیجیے صاحب، سارنگی پر لہرا شروع ہوا۔ یہ ناچ کی تصریحیں کرتے جاتے ہیں کہ سری کرشن کی لیلا ہے۔ سری کرشن جی بچپن میں گیند کھیل رہے تھے۔ گیند سمندر میں جا گرا۔ ناگ دیو نے منہ میں لے لیا۔ سری کرشن جی نے اس کو پھانس لیا ہے۔ سمندر میں جا کر اس کے منہ سے گیند لا رہے ہیں۔ ناچنے والی نے بایاں ہاتھ کاندھے کی سیدھ پر پورا لانبا کیا۔ دوسرا ہاتھ بھی کاندھے کی سیدھ پر رہا۔ مگر کہیں سے خم ہو کر بغیر سینے کے سامنے آگیا۔ بائیں ہاتھ کے پنجے نے سانپ کا پھن ثابت کیا ہے۔ داہنے ہاتھ کی انگلیوں نے ٹھمکیاں دے کر یہ ظاہر کیا کہ جب سانپ پھنس گیا تو سری کرشن جی نے یوں ٹھمکیاں بتائیں۔ ناچنے والی پیش در پیش چال سے بتا رہی ہے کہ سانپ کی گنڈلیوں پر چڑھ کر سری کرشن یوں گیند سمندر سے لائے تھے۔ ہاتھ کا پنجا ماتھے کے سامنے آگیا۔ کلائی ماتھے سے چھو گئی۔ انگلیاں اوپر کو اٹھی رہیں۔ ہتھیلی محفل کی طرف رہی۔ یہ کرشن جی کا مکٹ ہو گیا۔

اب مہادیو جی کا ناچ شروع ہوا۔ تیزی سے گھوم گھوم کر چاروں ہاتھوں سے دنیا بنا رہے ہیں۔ لالہ منسی دھر اس طرح ارتھ بتاتے ہیں کہ ہر توڑے، ہر پلٹے کے معنی آئینہ ہوتے جاتے تھے۔ اے لیجیے، پاربتی کے ناز و انداز شروع ہوئے۔ ہر پہلے اپنے کو بچاتی ہیں ؂

وہ کیسا کرے کہ محبت کا مقتضا ہے یہی!
وگرنہ فائدہ اس کو مرے ستانے سے

ہے کی نزاکتوں، پرن کی مشکل جگہوں کی داد الگ دیتے چلے جاتے ہیں کہ سننے والوں کا لطف دوگنا ہوتا جاتا ہے۔ لیجیے صاحب، اس کے بعد بھاؤ شروع ہوئے، وہ حنائی ناخنوں، ہونٹوں کی سرخی اور آنکھوں کے لال ڈوروں کی طرف اشارہ کرتی ہے یہ مجبور کے خونیں دل کا پتہ دیتے ہیں کہ خوشی کی خبریں بھی یوں رنج میں لہو کے آنسو رلاتی ہیں ؂

"اپنی بپتا میں کا سے کہوں
تمرے کارن جو دکھ پاوا"

کے معنی اب آئینہ ہو گئے۔ اس نے انگوٹھے کی آرسی دیکھی، زرد دوپٹے کا آنچل ہاتھ پر لیا۔ کہ رنگ ایسا ہو گیا ہے۔ کلائی سے نیچے کو ادھر ادھر الٹے پلٹے دیے کہ رات کروٹیں بدلتے کٹی ہے۔ پچھتاوے کے انداز سے داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر ٹھوڑی جمائی۔ الٹے ہاتھ کی ہتھیلی کہنی کے نیچے رکھ کر خیال زانو قائم کیا۔ انھوں نے "تمرے" کے معنی ہویدا کر دیے کہ "کہہ پیا تری یکتا دکھلانا ہے مرا کیا ہو سے آگے آوا" یوں ثابت کرتے ہیں خیال کو اور چوکھا بنانے کے لیے موقع کا شعر بھی پڑھ دیا۔

ذرا اٹھاؤ تو نظر آؤ دامن گیسو پر اس قدر!
یہ خشک لب یہ چشمِ تر، یہ کیا نصیبِ دشمناں!

یہ حصہ تو لالہ جی کی دھڑکا تھا۔ اسی طرح بڑے چھوٹے صدر نشین، حاشیہ نشین، حسبِ تعالی والے سب مل کر کل کا سیا منضبط کرتے ہیں، یہ نہیں کہ ہر موقع دعوت بردہ دری رہے اور بے پردگی خلوت و جلوت کا فرق مٹا دے یہ تو باضابطہ جنون کا حال ہوا۔ اب لالہ جی دھڑکی پرائیویٹ تفریحوں کا حال سنیئے، دن کو تو چوکر زمرد یا ہیرے میں پہنے رہتے تھے شام کو جب سیر کے لئے نکلتے تھے تو انہیں میں کیرٹ کا ہیرا انگلی میں اضافہ ہوتا تھا۔ گلے میں سونے کی دو ہری موتی لڑیاں ہوتی تھیں۔ عطر کے معاملہ میں وہ بھی گھسا پٹا گلاب کا قیمتی عطر ملتے تھے جس کی خوشبو سے نازک مزاجوں کو چھینکیں آنے لگتی تھیں۔ اتنی تمیزداری ضرور تھی کہ خس کا عطر صرف گرمیوں ہی میں لگاتے تھے مگر اس کے آگے نفاست کا لحاظ کم رہ جاتا تھا۔ مثلاً کیوڑے کا عطر جو صرف آبدار خانے اور باورچی خانے میں کام آتا ہے سر کے تیل میں ڈال لیتے تھے۔ زنانہ مردانہ عطروں میں فرق نہیں کرتے تھے۔ پھولوں کے عطر جیسے چنبیلی جاڑوں میں بھی لگا لیتے تھے۔ جاڑوں کے عطریات مصالحہ والے جیسے حنا شمامۃ العنبر گرمیوں میں استعمال کر جاتے تھے۔ مجموعوں کی نزاکتوں کا خیر کون ذکر جس میں مختلف عطروں کا امتیاں ہو اور پھر بھی تمیز نہ ہو سکے کہ بھینی بھینی ہلکی ہلکی خوشبو جنت سے آئی یا اسی دنیا میں پیدا ہوئی۔ جب بے فصل کی لپٹیں آتی تھیں تو نفیس مزاج اٹھ جاتے تھے کہ "بوئے کچوری می آید" مہاجن آدمی تھے اس لئے دل کے معاملات میں بھی حدود کے باہر پاؤں نہیں پڑتا تھا۔ ایک دن بے تکلفی میں کہنے لگے کہ سال میں ہم سب سے پہلے تو وہ پونجی نکال لیتے ہیں جو کاروبار میں لگائی تھی۔ اس کے بعد خانہ داری کے اخراجات الگ کر لیتے ہیں۔ اس کے بعد منافع میں سے جس قدر مناسب ہوا پونجی میں اضافہ کرتے ہیں۔ سب کے بعد کچھ روپیہ اپنے دل کی خوشی کے لئے علیحدہ کر لیتے ہیں۔ یہ روپیہ ہم بے دھڑک صرف کرتے ہیں اگر کوئی گومتی کے کنارے بیٹھ کر ہمارے ساتھ روپیہ پانی میں پھینکے اور یہ کھیل ہم کو پسند آ جائے تو ہم اس میں بھی مقابلہ کرنے کو تیار رہیں۔ لیکن جب دل کی خوشی والا مال ختم ہو جائے گا تو ہم اٹھ کھڑے ہوں پھر دل اور دل کے افکار کو خدا حافظ۔

ایک وادراہے دل ایک سے لاگے ہجاروں (ہزاروں) کھڑے" لالہ آدمی وسیع الاخلاق ہے اس لئے گو منظورِ نظر ایک ہی رہتی تھی۔ مگر خیر صلا صب کی پوچھ آتے ہیں۔ شام سے لے کر دس بجے تک۔ یہ "رات ہی بھر گو رہے لیکن گلوں میں ہم اسے" کا آواز ملند کیا کرتے تھے۔ کسی سے تکلف اور تہذیب کی ملاقات ہوتی تھی۔ کسی سے خلوص اور بے تکلفی تھی۔ بعض سے مذاق اور کنایہ کی چوٹیں چلتی تھیں۔ کہیں کہیں ایک آدھ محفل ایسی بھی ہوتی تھی جہاں غالب مرحوم یاد آ جاتے تھے سے

دھول دھپا اس سراپا ناز کا شیوہ نہیں ہم ہی کر بیٹھے تھے غالب پیش دستی ایک دن

لالہ جی دھڑ تھوڑے سے فلاسفر بھی تھے۔ جب وہ نشاں ناصح ان کے پاؤں کے سیچر آتا رسنے پر معترض ہو کر کہنے لگے کہ ایک در گیر و محکم گیر" تو دکو پانی سے پتلا بہا سے ہلکا نہ کریں اور ہر جگہ کی حاضر باشی سے باز آئیں تو یہ جواب دیتے تھے کہ حسنِ تقاضے الگ چیز ہیں اور وصفِ نازک سے ہم کلامی اور ہم نشینی کی خواہش دوسری چیز ہے۔ لیکن جن مالک ... مرد ... بات ... آدمی سے نہیں کر سکتا کہ کس قدر تقاضا آدمی میں پہلی بات کا ہے اور کس قدر دوسری بات کا۔ اور انسان غلطی سے دوسرے ...

# اپنے دُکھ مجھے دے دو

راجندر سنگھ بیدی

شادی کی رات بالکل وہ نہ ہوا جو مدن نے سوچا تھا۔

جب چکلی بھابی نے پھسلا کر مدن کو بیچ والے کمرے میں دھکیل دیا اور اندو سامنے شالو میں لپٹی ہوئی اندھیرے کا بھاگ بنی جا رہی تھی۔ باہر چکلی بھابی، دریاباد والی پھوپھی اور دوسری عورتوں کی ہنسی، رات کے خاموش پانیوں میں مصری کی طرح دھیرے دھیرے گھل رہی تھی۔ عورتیں سب یہی سمجھتی تھیں اتنا بڑا ہو جانے پر بھی مدن کچھ نہیں جانتا کیونکہ جب اسے بیچ رات کے نیند سے جگایا گیا تو وہ ہڑبڑا رہا تھا۔

"کہاں، کہاں لیے جا رہی ہو مجھے؟"

ان عورتوں کے اپنے اپنے دن بیت چکے تھے۔ پہلی رات کے بارے میں ان کے شریر شوہروں نے جو کچھ کہا اور مانا تھا اس کی گونج تک ان کے کانوں میں باقی نہ رہی تھی۔ وہ خود رس بس چکی تھیں اور اب اپنی ایک اور بہن کو بسانے پر تلی ہوئی تھیں۔ زمین کی یہ بیٹیاں مرد کو تو یوں سمجھتی تھیں جیسے بادل کا ٹکڑا ہے جس کی طرف بارش کے لیے منہ اٹھا کر دیکھنا ہی پڑتا ہے، نہ برسے تو منتیں ماننی پڑتی ہیں، چڑھاوے چڑھانے پڑتے ہیں، جادو ٹونے کرنے پڑتے ہیں۔ حالانکہ مدن کالکاجی کی اس نئی آبادی میں گھر کے سامنے کھلی جگہ میں پڑا اسی وقت کا منتظر تھا۔ پھر شامت اعمال پڑوسی سبطے کی بھینس اس کی کھاٹ ہی کے پاس بندھی تھی جو بار بار پھنکارتی ہوئی مدن کو سونگھ لیتی تھی اور وہ ہاتھ اٹھا اٹھا کر اسے دور رکھنے کی کوشش کرتا —— ایسے میں بھلا نیند کا سوال ہی کہاں تھا؟

سمندر کی لہروں اور عورت کے خون کو راستہ بتانے والا چاند، ایک کھڑکی کے راستے سے اندر چلا آیا تھا اور دیکھ رہا تھا دروازے کے اس طرف کھڑا مدن اگلا قدم کہاں رکھتا ہے۔ مدن کے اپنے اندر ایک گھن گرج سی ہو رہی تھی اور اسے اپنا آپ یوں ہو رہا تھا جیسے بجلی کا کھمبا ہے جسے کان لگانے سے اسے اندر کی سنسناہٹ سنائی دے جائے گی۔ کچھ دیر یونہی کھڑے رہنے کے بعد اس نے آگے بڑھ کر پلنگ کو کھینچ کر چاندنی میں کر دیا تاکہ دلہن کا چہرہ تو دیکھ سکے۔ پھر وہ ٹھٹک گیا: تبھی اس نے سوچا —— [illegible] کوئی پرائی عورت تو نہیں جسے منہ چھونے کا سبق بچپن ہی سے پڑھتا آیا ہوں —— شالو میں لپٹی ہوئی دلہن کو دیکھتے ہوئے [illegible] اندو کا منہ چوما اور جب ہاتھ بڑھا کر اس نے پاس پڑی گٹھڑی کو چھوا تو وہی اندو کا منہ تھا...... مدن نے [illegible]

[illegible]

[illegible]

اُبھر آیا تھا مٹھوڑی تک پہنچتے ہوئے عام طور پر چہرہ لمبوترا ہو جاتا ہے لیکن یہاں تو سبھی گول تھا۔ شاید اسی لیے چاندنی کی طرف گال اور ہونٹوں کے بیچ ایک سایہ دار گھروندا سی بنی ہوئی تھی جیسی دو سرسبز اور شاداب ٹیلیوں کے بیچ ہوتی ہے۔ ماتھا کچھ تنگ تھا لیکن اس پر سے ابھا اکی اٹھنے والے گھنگھریالے بال ——

جبھی اندو نے اپنا چہرہ چھڑا لیا جیسے وہ دیکھنے کی اجازت تو دیتی ہو لیکن اتنی دیر کے لیے نہیں۔ آخر شرم کی بھی تو کوئی حد ہوتی ہے مدن نے ذرا سخت ہاتھوں سے یونہی سی ہوں ہاں کرتے ہوئے دلہن کا چہرہ پھر سے اوپر کو اٹھا دیا اور شرابی سی آواز میں کہا۔

"اندو!"

اندو کچھ ڈر سی گئی۔ زندگی میں پہلی بار کسی اجنبی نے اس کا نام اس انداز سے پکارا تھا اور وہ اجنبی کسی خدائی حق سے رات کے اندھیرے میں آہستہ آہستہ اس اکیلی، بے یار و مددگار عورت کا اپنا ہوتا جا رہا تھا۔ اندو نے پہلی بار ایک نظر اوپر دیکھتے ہوئے پھر آنکھیں بند کر لیں اور صرف اتنا سا کہا "جی!" اسے خود اپنی آواز کسی پاتال سے آتی ہوئی سنائی دی۔

دیر تک کچھ ایسا ہی ہوتا رہا اور پھر ہولے ہولے بات چل نکلی۔ اب جو چلی سو چلی وہ تھمنے ہی میں نہ آتی تھی۔ اندو کے پتا، اندو کی ماں، اندو کے بھائی، مدن کے بھائی بہن، باپ، ان کی ریلوے میل سروس کی نوکری، ان کے مزاج، کپڑوں کی پسند، کھانے کی عادت، سبھی کچھ کا جائزہ لیا جانے لگا۔ بیچ بیچ میں مدن بات چیت کو توڑ کر کچھ اور ہی کرنا چاہتا تھا لیکن اندو طرح دے جاتی تھی۔ انتہائی مجبوری اور لاچاری میں مدن نے اپنی ماں کا ذکر چھیڑ دیا جو اسے سات سال کی عمر میں چھوڑ کر دق کے عارضے سے چلتی بنی تھی۔ "جتنی دیر زندہ رہی بے چاری" مدن نے کہا، "بابوجی کے ہاتھ میں دوائی کی شیشیاں رہیں۔ ہم اسپتال کی سیڑھیوں پر اور چھوٹا پاشی گھر میں چیونٹیوں کے بل پر سوتے رہے اور آخر ایک دن —— ۲۸ مارچ کی شام ——" اور مدن چپ ہو گیا۔ چند ہی لمحوں میں وہ رونے سے ذرا اِدھر اور ہچکی سے ذرا اُدھر پہنچ گیا۔ اندو نے گھبرا کر مدن کا سر اپنی چھاتی سے لگا لیا۔ اس رونے نے پل بھر میں اندو کو بھی اپنے پن سے اِدھر اور بیگانے پن سے اُدھر پہنچا دیا تھا..... مدن اندو کے بارے میں کچھ اور بھی جاننا چاہتا تھا لیکن اندو نے اس کے ہاتھ پکڑ لیے اور کہا "میں تو پڑھی لکھی نہیں ہوں جی —— پر میں نے ماں باپ دیکھے ہیں، بھائی اور بھابیاں دیکھی ہیں، بیسیوں اور لوگ دیکھے ہیں اس لیے میں کچھ سمجھتی بوجھتی ہوں..... میں اب تمھاری ہوں —— اپنے بدلے میں تم سے ایک ہی چیز مانگتی ہوں۔"

روتے وقت اور اس کے بعد بھی ایک نشہ سا تھا۔ مدن نے کچھ بے صبری اور کچھ دریا دلی کے ملے جلے شبدوں میں کہا۔ "کیا مانگتی ہو؟ تم جو بھی کہو گی میں دوں گا۔"

"پکی بات؟" اندو بولی۔

مدن نے کچھ اتاولے ہو کر کہا "ہاں ہاں —— کہا جو پکی بات۔"

لیکن اس بیچ میں مدن کے من میں ایک وسوسہ آیا —— میرا کاروبار پہلے ہی مندا ہے اگر اندو کوئی ایسی چیز مانگ لے جو میری پہنچ ہی سے باہر ہو تو پھر کیا ہوگا؟ لیکن اندو نے مدن کے سخت اور پھیلے ہوئے ہاتھوں کو اپنے ملائم ہاتھوں میں سمیٹتے اور ان پر اپنے گال رکھتے ہوئے کہا۔

"تم اپنے دُکھ مجھے دے دو!"

مدن سخت حیران ہوا۔ ساتھ ہی اسے اپنے آپ سے ایک بوجھ بھی اترتا ہوا محسوس ہوا۔ اس نے پھر چاندنی میں ایک بار اندو کا چہرہ

دیکھنے کی کوشش کی لیکن وہ کچھ دیکھ نہ پایا۔ اس نے سوچا یہ ماں یا کسی سہیلی کا شاید ہوا ہوگا جو اندو نے کہہ دیا تھا۔ کبھی ایک جلتا ہوا آنسو مدن کے
ہاتھ کی پشت پر گرا۔ اس نے اندو کو اپنے ساتھ لپٹاتے ہوئے کہا "تم پیاری ہو۔۔۔" لیکن ان سب باتوں نے مدن سے اس کی بہیمیت چھین لی تھی۔

مہمان ایک ایک کر کے سب رخصت ہوئے۔ چکّی بھابی دو بچوں کو انگلیوں سے لگائے سیڑھیوں کی اونچ نیچ سے تیرا اپیٹ
سنبھالتی ہوئی چلی گئی۔ دریا باد والی پھوپھی جو اپنے "نوچندی" ہار کے گم ہو جانے پر شور مچاتی، واویلا کرتی ہوئی بے ہوش ہو گئی تھی اور جو غسل خانے
میں پڑا مل گیا تھا، جہیز میں سے اپنے حصے کے تین کپڑے لے کر چلی گئی۔ پھر چاچا گئے جن کو ان کے جے پی ہونے کی خبر تار کے ذریعے
مل گئی اور جو شاید بدحواسی میں مدن کی بجائے دلہن کا منہ چوم نے چلے تھے۔
گھر میں بوڑھا باپ رہ گیا تھا اور چھوٹے بہن بھائی۔ چھوٹی دلاری تو ہر وقت بھابی کی بغل ہی میں گھسی رہتی۔ گلی محلے کی کوئی عورت
دلہن دیکھنے یا منہ دیکھنے آتی تو کتنی دیر تاک دیکھے، یہ سب اس کے اختیار میں تھا۔ آخر یہ سب ختم ہوا اور اندو آہستہ آہستہ پرانی ہونے لگی۔ لیکن
محلے کی اس نئی آبادی کے لوگ اب بھی آتے جاتے مدن کی ساس کے سامنے رک جاتے اور کسی بھی بہانے سے اندر چلے آتے۔ اندو انھیں
دیکھتے ہی ایک دم گھونگھٹ کھینچ لیتی لیکن اس چھوٹے سے وقفے میں انھیں جو کچھ دکھائی دے جاتا وہ بنا گھونگھٹ کے دکھائی ہی نہ دے سکتا تھا۔
مدن کا کاروبار گندے بیروزے کا تھا۔ کہیں بڑی سپلائی والے دو تین جنگلوں میں چیڑ اور دیودار کے پیڑوں کو جنگل کی آگ نے
آ لیا تھا اور وہ دھڑ دھڑ جلتے ہوئے خاک سیاہ ہو کر رہ گئے تھے۔ میسور اور آسام کی طرف سے منگوایا ہوا بیروزہ مہنگا پڑتا تھا اور لوگ اسے
مہنگے داموں خریدنے کو تیار نہ تھے۔ ایک تو آمدنی کم ہو گئی تھی اس پر مدن جلدی ہی دکان اور اس کے ساتھ والا دفتر بند کر کے گھر چلا آتا۔ گھر
پہنچ کر اس کی ساری کوشش یہی ہوتی کہ سب کھائیں پئیں اور اپنے اپنے بستروں میں دبک جائیں۔ جبھی وہ کھانے کے وقت خود تھالیاں اٹھا اٹھا کر
باپ اور بہن کے سامنے رکھتا اور ان کے کھا چکنے کے بعد جھوٹے برتنوں کو سمیٹ کر نل کے نیچے رکھ دیتا۔ سب سمجھتے بہو۔۔۔ بھابی نے
مدن کے کان میں کچھ پھونکا ہے اور اب وہ گھر کے کام کاج میں دلچسپی لینے لگا ہے۔ مدن سب سے بڑا تھا، کندن اس سے چھوٹا اور پاشی
سب سے چھوٹا۔ جب کندن بھابی کے سواگت میں سب کے ایک ساتھ بیٹھ کر کھانے پر اصرار کرتا تو باپ دھنی رام وہیں ڈانٹ دیتا۔۔۔
"کھاؤ تم۔۔۔" وہ کہتا "وہ بھی کھا لیں گے۔" اور پھر رسوئی میں اِدھر اُدھر دیکھنے لگتا اور جب بہو کھانے پینے سے فارغ ہو جاتی اور برتنوں کی
طرف متوجہ ہوتی تو بابو دھنی رام اسے روکتے ہوئے کہتے "رہنے دے بہو برتن صبح ہو جائیں گے۔"
اندو کہتی "نہیں بابو جی۔۔۔ میں ابھی کیے دیتی ہوں جھپاکے سے۔"
تب بابو دھنی رام ایک لرزتی ہوئی آواز میں کہتے "مدن کی ماں ہوتی بہو، تو یہ سب تمھیں کرنے دیتی؟" ۔۔۔۔۔۔۔ اور اندو ایک دم
ہاتھ روک لیتی۔
چھوٹا پاشی بھابی سے شرماتا تھا۔ اس خیال سے کہ دلہن کی گود جلد سے ہری ہو، چکّی بھابی اور دریا باد والی پھوپھی نے ایک رسم میں
پاشی ہی کو اندو کی گود میں ڈالا تھا، جب سے اندو اسے نہ صرف دیور بلکہ اپنا بچہ سمجھنے لگی تھی۔ جب بھی وہ پیار سے پاشی کو بازوؤں میں لینے
کی کوشش کرتی تو وہ گھبرا اٹھتا اور اپنا آپ چھڑا کر دو ہاتھ کی دوری پر کھڑا ہو جاتا، دیکھتا اور ہنستا رہتا، پاس آتا نہ دور ہٹتا۔ ایک عجیب اتفاق

[illegible] بابوجی [illegible] پھوپھی کو ڈانٹتے ہوئے کہتے "ارے جا — بھابی پیار کرتی ہے، ابھی سو جائے گا ...... اور سچ مچ منی [illegible] سو جاتی۔ اس کے بعد تو بھابی کے ساتھ ہی سونے لگی تھی کہ اصرار تھا بابوجی کے اندر کی ایک جوار وہی جگا دیا! ایک رات اسی بات پر بابوجی کرودھ سے چیخ پڑی اور وہ گھر کی آنکھ کی آگ ہی کی نالی میں جا گری۔ اندو نے بچتے بچتے پکڑا تو منی بہت رو رہی تھی۔ اس کے پھول اور پتیاں، مانگ کا سیندور، کانوں کے کرن پھول سب ننگے ہو گئے۔ "بابوجی!" اندو نے سانس کھینچتے ہوئے کہا ...... ایک ساتھ ہی ملاری کو کر کر شے اور سر پہ دوپٹہ اوڑھتے میں اندو کے پسینے چھوٹ گئے۔ اس بے ماں کی بچی کو چھاتی کے ساتھ لگا کر اندو نے اسے ایک ایسے بستر پر سلا دیا جہاں سرہانے ہی سرہانے تکیے ہی تکیے تھے۔ نہ کہیں پائنتی تھی نہ کاٹ کے بازو، چوٹ آئے ایک طرف کہیں کوئی چبھنے والی چیز بھی نہ تھی۔ پھر اندو کی انگلیاں ملاری کے پھوڑے ایسے سر پہ چلتی ہوئی اسے دکھا بھی رہی تھیں اور مزا دے رہی تھیں۔ ملاری کے گالوں پر بڑے بڑے اور پیارے پیارے گڑھے پڑتے تھے۔ اندو نے ان گڑھوں کا جائزہ لیتے ہوئے کہا "اسے رہی منی! تیری ساس مرے۔ کیسے گڑھے پڑ رہے ہیں گالوں پر —!"

منی نے منی کی طرح کہا "گڑھے تمہارے بھی تو پڑتے ہیں بھابی۔"

"ہاں منو!" اندو نے کہا اور ایک ٹھنڈا سانس لیا۔

مدن کو کسی بات پر غصہ تھا، وہ پاس ہی کھڑا سب کچھ سن رہا تھا، بولا "میں تو کہتا ہوں ایک طرح سے اچھا ہی ہے۔"

"کیوں اچھا کیوں ہے؟" اندو نے پوچھا۔

"ہاں — نہ رہے بانس نہ بجے بانسری ...... ساس نہ ہو تو کوئی جھگڑا ہی نہیں رہتا۔"

اندو نے ایکا ایکی خفا ہوتے ہوئے کہا "تم جاؤ جی، سو رہو جا کے ...... بڑے آئے ہو ...... آدمی جیتا ہے تو لڑتا ہے نا! مرگھٹ کی چپ چاپ سے جھگڑے بھلے۔ جاؤ نا، رسوئی میں تمہارا کیا کام ہے؟"

مدن کھسیانا ہو کر رہ گیا۔ بابو دھنی رام کی ڈانٹ سے باقی بچے تو پہلے ہی سے اپنے اپنے بستروں میں یوں جا پڑے تھے جیسے دفتر میں چھٹیاں سارٹ ہوتی ہیں لیکن مدن وہیں کھڑا رہا۔ احتیاج نے اسے ڈھیٹ اور بے شرم بنا دیا تھا لیکن اس وقت جب اندو نے بھی اسے ڈانٹ دیا تو وہ روہانسا ہو کر اندر چلا گیا۔

دیر تک مدن بستر میں پڑا کسمساتا رہا لیکن بابوجی کے خیال سے اندو کو آواز دینے کی ہمت نہ پڑتی تھی۔ اس کی بے صبری کی حد ہو گئی جب منی کو سلانے کے لیے اندو کی لوری سنائی دی "تو آ نندیا رانی، بورائی مستانی۔"

وہی لوری جو ملاری منی کو سلا رہی تھی، مدن کی نیند بھگا رہی تھی۔ اپنے آپ سے بیزار ہو کر اس نے زور سے چادر سر پر کھینچ لی۔ سفید چادر کے سر پر لینے اور سانس کے بند کرنے سے خواہ مخواہ ایک مُردے کا تصور پیدا ہو گیا۔ مدن کو یوں لگا جیسے وہ مر چکا ہے اور اس کی دلہن اندو اس کے پاس بیٹھی زور زور سے سر پیٹ رہی ہے، دیوار کے ساتھ کلائیاں مار مار کر چوڑیاں توڑ رہی ہے اور پھر گرتی پڑتی روتی چلاتی رسوئی میں جاتی ہے اور چولہے کی راکھ سر پر ڈال لیتی ہے، پھر باہر لپکتی جاتی ہے اور بانہیں اٹھا اٹھا کر گلی محلے کے لوگوں سے فریاد کرتی ہے "لوگو! میں لٹ گئی" اب اسے دوپٹے کی پروا نہیں، قمیص کی پروا نہیں، مانگ کا سیندور، بالوں کے پھول اور چڑیاں جذبات و عقیدت کے طوطے بن کر اڑ چکے ہیں —

مدن کی آنکھوں سے بے تحاشا آنسو بہہ رہے تھے حالانکہ پچھلی میں اندو ہنس رہی تھی۔ پل بھر میں اپنے سہاگ کے آنچل تلے اور پھر بس ہمارے ... سے بے خبر۔ مدن جب حقائق کی دنیا میں آیا تو آنسو لپکتے ہوئے اپنے اس رونے پر ہنسنے لگا ...... ادھر اندو ہنس تو رہی تھی لیکن اس کی ہنسی دبی دبی تھی۔ بابوجی کے خیال سے وہ کبھی اونچی آواز میں نہ ہنستی تھی جیسے کھکھلا ہٹ کوئی ننگا پن ہے، ناموں کا دوپٹہ اتر جانے والی جیسی ایک گھونگھٹ۔ پھر مدن نے اندو کا ایک خیالی بت بنایا اور اس سے سینکڑوں باتیں کر ڈالیں۔ یوں اس سے پیار کیا جیسے ابھی تک نہ کیا تھا ...... وہ پھر اپنی دنیا میں لوٹا جس میں ساتھ کا بستر خالی تھا۔ اس نے ہولے سے آواز دی ——— اندو! اور پھر چپ ہو گیا۔ اس ادھیڑبن میں وہ پوری ایک منٹ تک ... یا اس سے بھی لیٹ گئی ——— ایک آدھ اونگھ سی آئی لیکن ساتھ ہی یوں لگا جیسے شادی کی رات والی پڑوسی سیٹھ کی بھینس مدن کے پاس پھنکارنے لگی ہے۔ وہ ایک بے کلی کے عالم میں اٹھا، پھر رسوئی کی طرف دیکھتے، مڑ کر جماہیاں لیتے وہیں جماہیاں لے کر لیٹ گیا ——— سو گیا ———

مدن جیسے کانوں کو کوئی سندیسہ دے کر سویا تھا۔ جب اندو کی چوڑیاں بستر کی سلوٹیں سیدھی کرنے کے لیے کھنک اٹھیں تو وہی ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھا۔ یوں ایک دم جاگنے میں محبت کا جذبہ اور بھی تیز ہو گیا تھا۔ پیار کی کروٹوں کو توڑ سے بغیر آدمی سو جائے اور یکایک اٹھے تو محبت دم توڑ رہی ہے۔ مدن کا سارا بدن اندر کی آگ سے پھنک رہا تھا اور یہی اس کے غصے کا کارن بن گیا جب اس نے کچھ بوکھلائے ہوئے انداز میں کہا۔

"سو ——— تم آگئیں؟"

"ہاں!"

"منی ——— سو مر گئی؟"

اندو جھکی جھکی ایک دم سیدھی کھڑی ہو گئی۔ "ہائے رام!" اس نے ناک پر انگلی رکھتے، ہاتھ ملتے ہوئے کہا، "کیا کہہ رہے ہو ... مرے کیوں بے چاری، ماں باپ کی ایک ہی بیٹی۔"

"ہاں ———" مدن نے کہا۔ "بھابی کی ایک ہی نند۔" اور پھر ایک دم تحکمانہ لہجہ اختیار کرتے ہوئے بولا۔ "زیادہ منہ مت لگاؤ اس چڑیل کو۔"

"کیوں اس میں کیا پاپ ہے؟"

"یہی پاپ ہے۔" مدن نے اور چڑتے ہوئے کہا۔ "وہ پیچھا ہی نہیں چھوڑتی تمہارا۔ جب دیکھو جونک کی طرح چمٹی ہوئی ہے ... ٹلتی ہی نہیں ہوتی۔"

"ہائے ———" اندو نے مدن کی چارپائی پر بیٹھتے ہوئے کہا۔ "بہنوں اور بیٹیوں کو یوں تو دھتکارنا نہیں چاہیے۔ بے چاری دو دن کی مہمان۔ آج نہیں تو کل، کل نہیں تو پرسوں ایک دن چل ہی دے گی۔" اس کے بعد اندو کچھ کہنا چاہتی تھی لیکن وہ چپ ہو گئی۔ اس کی آنکھوں کے سامنے اپنی ماں، باپ، بھائی بہن، چچا تایا سبھی گھوم گئے۔ کبھی وہ بھی ان کی دلاری تھی جو پلک جھپکتے ہی نیاری ہو گئی اور پھر دن رات اس کے نکالے جانے کی باتیں ہونے لگیں جیسے گھر میں کوئی بڑی سی بانبی ہے جس میں کوئی ناگن رہتی ہے اور جب تک وہ پکڑ کر پھنکوائی نہیں جاتی گھر کے لوگ آرام کی نیند سو نہیں سکتے۔ دور دور سے کیلنے والے، نتھن کرنے والے، دانت پھوڑنے والے، مداری بلائے گئے

سے چھٹے دھنو تری اور جھوتی سی گھر ——— آخر ایک دن اتر پچھم کی طرف سے لال آندھی آئی جو صاف ہوئی تو ایک لاری کھڑی تھی جس کا گھونگٹ کناری پر بیٹھی ہوئی ایک دلہن بیٹھی تھی۔ پیچھے گھر میں، ایک سُر پہ بجتی ہوئی شہنائی بین کی آواز معلوم ہو رہی تھی۔ پھر ایک دھچکے کے ساتھ لاری چل دی۔..........

مدن نے کچھ بے اوز جنگی کے عالم میں کہا ——— "تم عورتیں بڑی چالاک ہوتی ہو۔ ابھی کل ہی اس گھر میں آئی ہو اور یہاں کے سب تمھیں ہم سے زیادہ پیارے لگنے لگے؟"

"ہاں!" اندو نے اثبات سے کہا۔

"یہ سب جھوٹ ہے!...... یہ ہو ہی نہیں سکتا۔"

"تمھارا مطلب ہے میں ———"

"دکھاوا ہے یہ سب ——— ہاں!"

"اچھا جی؟" اندو نے آنکھوں میں آنسو لاتے ہوئے کہا۔ "یہ سب دکھاوا ہے میرا؟" اور اندو اٹھ کر اپنے بستر پر چلی گئی اور سرہانے میں منہ چھپا کر سسکیاں بھرنے لگی۔ مدن اسے منانے ہی والا تھا کہ اندو خود ہی اٹھ کر مدن کے پاس آگئی اور سختی سے اس کا ہاتھ پکڑتے ہوئے بولی: "تم جو ہر وقت جلی کٹی کہتے رہتے ہو ——— ہوا کیا ہے تمھیں؟"......... شوہرانہ رعب داب کے لیے مدن کے ہاتھ بہانہ آگیا: "جاؤ جاؤ ——— سو جاؤ جا کے۔" مدن نے کہا: "مجھے تم سے کچھ نہیں لینا۔"

"تمھیں کچھ نہیں لینا، مجھے تو لینا ہے۔" اندو بولی: "زندگی بھر لینا ہے۔" اور وہ چھینا جھپٹی کرنے لگی۔ مدن اسے دھتکارتا تھا اور وہ اس سے لپٹ لپٹ جاتی تھی۔ وہ اس مچھلی کی طرح تھی جو بہاؤ میں بہہ جانے کی بجائے آبشار کے تیز دھارے کو کاٹتی ہوئی اوپر ہی اوپر پہنچنا چاہتی ہو۔ چٹکیاں لیتی، ہاتھ پکڑتی، روتی ہنستی وہ کہہ رہی تھی ———

"پھر مجھے 'پھاپھا کٹنی' کہو گے؟"

"وہ تو سبھی عورتیں ہوتی ہیں۔"

"ٹھہرو ——— تمھاری تو ———" یوں معلوم ہوا جیسے اندو کوئی گالی دینے والی ہو ——— اور اس نے منہ میں کچھ منمنایا بھی۔ مدن نے مڑتے ہوئے کہا: "کیا کہا؟" اور اندو نے اب کے سنائی دینے والی آواز میں دہرا دیا۔ مدن کھلکھلا کر ہنس پڑا۔ اگلے ہی لمحے میں اندو مدن کے بازوؤں میں تھی اور کہہ رہی تھی: "تم مرد لوگ کیا جانو؟ ——— جس سے پیار ہوتا ہے اس کے سبھی عزیز پیارے معلوم ہوتے ہیں، کیا باپ، کیا بھائی اور کیا بہن ———" اور پھر ایکا ایکی کہیں دور دیکھتی ہوئی بولی: "میں تو دُلاری منی کا بیاہ کروں گی۔"

"حد ہو گئی۔" مدن نے کہا: "ابھی ایک ہاتھ کی ہوئی نہیں اور بیاہ کی بھی سوچنے لگیں۔"

"تمھیں ایک ہاتھ کی دکھتی ہے نا؟" اندو بولی اور پھر اپنے دونوں ہاتھ مدن کی آنکھوں پر رکھتی ہوئی کہنے لگی: "ذرا آنکھیں بند کرو اور پھر کھولو ———" مدن نے سچ مچ ہی آنکھیں بند کر لیں اور جب کچھ دیر تک نہ کھولیں تو اندو بولی: "اب کھولو بھی......... اتنی دیر میں تو میں بوڑھی ہو جاؤں گی۔" تبھی مدن نے آنکھیں کھول دیں۔ لمحہ بھر کے لیے اسے یوں لگا جیسے سامنے اندو نہیں منی بیٹھی ہے، اور

"میں نے تمہاری گلی سے چار سوٹ اور کچھ ریتی الگ کر رکھے ہیں اس کے لیے" اندو نے کہا اور جب مدن نے کوئی جواب نہ دیا تو
سسر نے چپکے سے بولی "تم کیوں پریشان ہو رہے ہو ۔ ۔ ۔ یاد نہیں اپنا وچن؟ ـــــ تم اپنے فکر مجھے دے چکے ہو"
"اوہ" مدن نے جھٹکتے ہوئے کہا اور جیسے بے فکر سا ہو گیا لیکن اب کے جب اس نے اندو کو اپنے ساتھ لپٹایا تو وہاں ایک
جسم ہی نہ رہ گیا تھا ساتھ ایک روح بھی شامل ہو گئی تھی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

مدن کے لیے اندو روح ہی روح تھی ۔ اندو کے جسم بھی تھا لیکن وہ ہمیشہ کسی نہ کسی وجہ سے مدن کی نظروں سے اوجھل ہی رہا ـــ
ایک پردہ تھا خواب کے تاروں سے بنا ہوا، آہوں کے دھوئیں سے رنگین، قہقہوں کی زرتاری سے چکاچوند جو ہر وقت اندو کو ڈھانپے رہتا
تھا ۔ مدن کی نگاہوں اور اس کے ہاتھوں کے دوشاسن صدیوں سے اس دروپدی کا چیر ہرن کرتے آئے تھے جو کہ عرف عام میں بیوی کہلاتی ہے
لیکن ہمیشہ اسے آسمانوں سے تھانوں کے تھان، گزوں کے گز کپڑا ننگا پن ڈھانپنے کے لیے ملتا آیا تھا ۔ دوشاسن تھک ہار کے یہاں وہاں گرے
پڑے تھے لیکن دروپدی وہیں کھڑی تھی عزت اور پاکیزگی کی سفید ساری میں ملبوس وہ دیوی لگ رہی تھی اور ـــــ
مدن کے لوٹتے ہوئے ہاتھ خجالت کے پسینے سے تر ہوتے جسے سکھانے کے لیے وہ انہیں اوپر ہوا میں اٹھا دیتا اور پھر ہاتھ کے
پنجوں کو پورے طور پر پھیلاتا ہوا، ایک تشنج کی کیفیت میں اپنی آنکھوں کی پھیلتی پھٹتی ہوئی پتلیوں کے سامنے رکھ دیتا اور پھر انگلیوں کے بیچ میں سے جھانکتا
ـــــ وہ کامرہ بین جسم، خوش رنگ اور گداز سامنے پڑا ہوتا ۔ استعمال کے لیے پاس، ابتذال کے لیے دور ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ کبھی جب اندو کی ناکہ بندی
ہو جاتی تو اس قسم کے فقرے ہوتے ـــــ
"ہائے جی! گھر میں چھوٹے بڑے سبھی ہیں، وہ کیا کہیں گے؟"
مدن کہتا "چھوٹے سمجھتے نہیں ـــــ بڑے انجان بن جاتے ہیں"

اسی دوران میں بابو دھنی رام کی تبدیلی سہارنپور ہو گئی ۔ وہاں وہ ریلوے میل سروس میں سلیکشن گریڈ کے ہیڈ کلرک ہو گئے ۔ اتنا بڑا کوارٹر
ملا، اس میں آٹھ کنبے رہ سکتے تھے لیکن بابو دھنی رام اس میں اکیلے ہی ٹانگیں پسارے پڑے رہتے ۔ زندگی بھر وہ بال بچوں سے کبھی علیحدہ نہیں ہوئے
تھے ۔ بہت گھریلو قسم کے آدمی، آخری زندگی میں اس تنہائی نے ان کے دل میں وحشت پیدا کر دی لیکن مجبوری تھی، بچے سب دلی میں مدن اور اندو
کے پاس تھے اور وہیں اسکولوں میں پڑھتے تھے، سال کے خاتمے سے پہلے انہیں بیچ میں سے اٹھانا ان کی پڑھائی کے لیے اچھا نہ تھا ۔ بابو جی
دل کے دورے پڑنے لگے ۔
بارے گرمی کی چھٹیاں ہوئیں اور ان کے بار بار لکھنے پر مدن نے اندو کو کندن، پاشی اور دلاری کے ساتھ سہارنپور بھیج دیا ـــ دھنی رام
کی دنیا چہک اٹھی ۔ کہاں انہیں دفتر کے کام کے بعد فرصت ہی فرصت تھی اور کہاں اب کام ہی کام تھا ۔ بچے اپنی ماں ہی کی طرح، جہاں کپڑے اتارتے
وہیں پڑے رہنے دیتے اور بابو جی انہیں سمیٹتے پھرتے ۔ اپنے مدن سے دور اور اس لیے مرجھائی ہوئی رتی، اندو تو اپنے پہناوے تک سے غافل ہو گئی تھی ۔ ۔

[illegible] بھی بیچ کے بچھونے میں گھسے' باہر کی طرف منہ اٹھا اٹھا کر اپنے مالک کو ڈھونڈا کرتی ہے۔ کام دام کرنے کے بعد وہ بھی اندر [illegible] بیٹھا رہتا یا باہر کے ڈربے کے پاس اور کبھی آم کے پیڑ تلے جو آنگن میں کھڑا سینکڑوں ہزاروں بوروں کو تھامے ہوئے تھا ———

ساون بھادوں میں ڈھلنے لگا۔ آنگن میں سے باہر کا دریچہ کھلتا تو کنواریاں، نئی بیاہی ہوئی لڑکیاں پینگ بڑھاتے ہوئے گاتیں ——— جھولا [illegible] ڈارو رے امریاں ——— اور پھر گیت کے بول کے مطابق وہ جھولتیں اور وہ جھلاتیں اور کہیں چار مل جاتیں تو بھول بھلیاں ہو جاتیں یا دوجے ہو کی بوچھیں چھوٹتیں ایک طرف کھڑی تکا کرتیں۔ اندو کو معلوم ہوتا جیسے وہ بھی ان میں شامل ہو گئی ہے۔ کبھی وہ منہ پھیر لیتی اور ٹھنڈی سانسیں بھرتی ہوئی سو جاتی۔ بابو جی پاس سے گزرتے تو اسے جگانے اٹھانے کی ذرا بھی کوشش نہ کرتے بلکہ موقع پا کر اس کی شلوار کو جو بہو دھوتی سے بدل آتی اور [illegible] وہ بیچاری پاس والے پرانے صندل کے صندوق پر پھینک دیتی' اٹھا کر کھونٹی پر لٹکا دیتے۔ ایسے میں انھیں سب سے نظریں بچانا پڑتی لیکن ابھی شلوار کو لپیٹ کر رکھتے ہی تو نیچے کرنے میں نگاہ بہو کے جسم پر جا پڑتی۔ تب ان کی ہمت جواب دے جاتی اور وہ یوں نسّانی کرے سے نکل بھاگتے جیسے سانپ کا بچہ بل سے باہر آ گیا ہو۔ پھر برآمدے میں ان کی آواز سنائی دینے لگتی ——— اوم نمو بھگوتے واسو دیوا ———

اڑوس پڑوس کی عورتوں نے بابو جی کی بہو کی خوبصورتی کی داستانیں دور دور تک پہنچا دی تھیں۔ جب کوئی عورت بابو جی کے سامنے بہو کے پیارے پن اور سڈول جسم کی باتیں کرتی تو وہ خوشی سے پھول جاتے اور کہتے "ہم تو دھنیہ ہو گئے' امی چند کی ماں! شکر ہے ہمارے گھر میں بھی کوئی صحت والا جیو آیا۔" اور یہ کہتے ہوئے ان کی نگاہیں کہیں دور پہنچ جاتیں جہاں دق کے عارضے تھے' دوائی کی شیشیاں' ہسپتال کی سیڑھیاں یا پھیپھڑوں کے بل' نگاہ قریب آتی تو انھیں موٹے موٹے گدرائے ہوئے جسم والے کئی بچے بغل میں' جانگھ پر' گردن پر چڑھتے اترتے ہوئے محسوس ہونے اور ایسا معلوم ہوتا جیسے ابھی اور آ رہے ہیں۔ پہلو پر لیٹی ہوئی بہو کی کمر زمین کے ساتھ اور کولھے چھت کے ساتھ لگ رہے ہیں اور وہ ادھر تو کچھ جھکتی جا رہی ہے اور ان بچوں کی عمر میں کوئی فرق نہیں۔ کوئی بڑا ہے نہ چھوٹا، سبھی ایک سے ——— جڑواں ——— توام ...... اوم نمو بھگوتے ———

آس پاس کے لوگ سب جان گئے تھے اندو بابو جی کی چہیتی بہو ہے۔ چنانچہ دودھ اور چھاچھ کے مٹکے دھنی رام کے گھر آنے لگے اور پھر ایک دم سلام دین گوجر نے فرمائش کر دی۔ اندو سے کہا "بی بی! میرا بیٹا آر۔ ایم۔ ایس میں قلی رکھوا دو' اللہ تم کو اجر دے گا۔" اندو کے اشارے کی دیر تھی کہ سلام دین کا بیٹا نوکر ہو گیا' وہ بھی سارٹر' جو نہ ہو سکا اس کی قسمت' آسامیاں ہی زیادہ نہ تھیں۔

بہو کے کھانے پینے اور ساس کی صحت کا بابو جی خاص خیال رکھتے تھے۔ دودھ پینے سے اندو کو چڑ تھی۔ وہ رات کے وقت خود دودھ کو بالٹی میں پھینٹ گلاس میں ڈال' بہو کو پلانے کے لیے اس کی کھٹیا کے پاس آ جاتے۔ اندو اپنے آپ کو سمیٹتے ہوئے اٹھتی اور کہتی

"نہیں بابو جی! مجھ سے نہیں پیا جاتا۔"

"تیرا تو سسر بھی پیے گا۔" وہ مذاق سے کہتے۔

"تو پھر آپ ہی پی لیجیے نا۔" اندو ہنستی ہوئی جواب دیتی اور بابو جی ایک مصنوعی غصے سے برس پڑتے۔ "تو چاہتی ہے بعد میں تیری بھی حالت ہو جو تیری ساس کی ہوئی!"

"ہوں ——— ہوں ———" اندو لاڈ سے روٹھنے لگتی۔ آخر کیوں نہ روٹھتی۔ وہ لوگ نہیں روٹھتے جنھیں منانے والا کوئی نہ ہو [illegible] منانے والے سب تھے' روٹھنے والا صرف ایک۔ جب اندو بابو جی کے ہاتھ سے گلاس نہ لیتی تو وہ اسے کھٹیا کے پاس سرہانے ——— اور تلے یہ پڑا ہے ——— تیری مرضی ہے پی ——— نہیں مرضی تو نہ پی ———" کہتے ہوئے چل دیتے۔

اور پھر [illegible] کر دھنی رام وہاں بھی سب کے ساتھ کھیلنے لگتے۔ وہاں کی بابو جی کے ننگے پنڈے کے ساتھ پنڈا لگا سانس اور پیٹ کو منہ کو رگڑنا [illegible] کی عادت تھی۔ آج جب بابو جی اور منی بچے کھیل رہے تھے انہیں ہنسا رہے تھے تو منی نے بھابی کی طرف دیکھتے ہوئے کہا: "دو دن تو گھر اب بھر جائے گا بابو جی ——— بھابی تو بیچی ہی نہیں "

"بھابھی [illegible] گی بٹیا ——— " بابو جی نے دوسرے ہاتھ سے پانتی کو لپٹاتے ہوئے کہا "عورتیں گھر کی کسی چیز کو خراب ہوتے نہیں دیکھ سکتیں "

ابھی یہ فقرہ بابو جی کے منہ ہی میں تھا کہ ایک طرف سے "ہش!" ——— بے تحاشہ کھانسی کی آواز آنے لگی۔ پتہ چلتا ہوتی کو بھگا رہی ہے اور پھر کوئی [illegible] بھی سنائی دیتی اور سب جان جاتے ہیں ——— بھابی نے دودھ پی لیا۔ کچھ دیر کے بعد کندن بابو جی کے پاس آتا اور کہتا۔

"بابو جی ——— بھابی رو رہی ہے "

"نہیں!" بابو جی کہتے اور پھر اٹھ کر اندھیرے میں دور اسی طرف دیکھنے لگتے جدھر بہو کی چارپائی پڑی ہوتی۔ کچھ دیر یونہی بیٹھے رہنے کے بعد وہ پھر لیٹ جاتے اور کچھ سمجھتے ہوئے کندن سے کہتے "جا ——— تو سو جا ——— وہ بھی سو جائے گی اپنے آپ "

اور پھر سے لیٹتے ہوئے بابو دھنی رام آسمان پر کھلے ہوئے پرماتما کے گلزار کو دیکھنے لگتے اور اپنے من کے بھگوان سے پوچھتے ——— چاندی کے ان کھلتے بند ہوتے ہوئے پھولوں میں میرا پھول کہاں ہے؟" اور پھر پورا آسمان انھیں درد کا ایک دریا دکھائی دینے لگتا اور کانوں میں ایک مسلسل ہاؤ ہو کی آواز سنائی دیتی جسے سنتے ہوئے وہ کہتے "جب سے دنیا بنی ہے انسان کتنا رو رہا ہے! " ——— اور وہ روتے روتے سو جاتے۔

اندو کے جانے کے بیس پچیس روز ہی میں مدن نے واویلا شروع کر دیا۔ اس نے لکھا۔ میں بازار کی روٹیاں کھاتے کھاتے تنگ آ گیا ہوں۔ مجھے قبض ہو گئی ہے اگر دے کا درد شروع ہو گیا ہے۔ پھر جیسے دفتر کے لوگ چھٹی کی عرضی کے ساتھ ڈاکٹر کا سرٹیفکیٹ بھیج دیتے ہیں مدن نے بابو جی کے ایک دوست سے تصدیق کی چٹھی لکھا بھیجی۔ اس پر بھی جب کچھ نہ ہوا تو ایک ڈبل تار ——— جوابی ———

جوابی تار کے پیسے مارے گئے لیکن بلا سے۔ اندو اور بچے لوٹ آئے تھے۔ مدن نے اندو سے دو دن سیدھے منہ بات ہی نہ کی۔ یہ دکھ بھی اندو ہی کا تھا۔ ایک دن مدن کو اکیلے میں پا کر وہ پکڑ بیٹھی اور بولی "اتنا منہ پھلائے بیٹھے ہو ——— میں نے کیا کیا ہے؟"

مدن نے اپنے آپ کو چھڑاتے ہوئے کہا "چھوڑ ——— دور ہو جا میری آنکھوں سے ——— کمینی ———"

"یہی کہنے کے لیے اتنی دور سے بلوایا ہے؟"

"ہاں!"

"ہٹائیے!"

"خبردار ——— یہ سب تمہارا ہی کیا دھرا ہے۔ تم جو آنا چاہتیں تو کیا بابو جی روک لیتے؟"

اندو نے بے بسی سے کہا "ہائے جی ——— تم تو بچوں کی سی باتیں کرتے ہو۔ میں بھلا انھیں کیسے کہہ سکتی تھی؟ [illegible] پوچھو تو [illegible] مجھے

"بڑا الگ بھی ہوا اچھا لگا ہے۔"
"کیا مطلب؟"
"مطلب کچھ نہیں ——— ان کا جی بہت لگا ہوا تھا یہاں پہلی ہی۔"
"اور میرا بھی؟"
"تمہارا جی؟ ——— تم تو کہیں بھی لگا سکتے ہو۔" اندو نے شرارت سے کہا اور کچھ اس طرح سے مدن کی طرف دیکھا کہ اس کی مدافعت کی ساری قوتیں ختم ہو گئیں۔ یوں بھی اسے کسی اچھے سے بہانے کی تلاش تھی۔ اس نے اندو کو پکڑ کر اپنے سینے سے لگا لیا اور بولا۔ "بابوجی تم سے بہت خوش تھے؟"
"ہاں!" اندو بولی۔ "ایک دن میں جاگی تو دیکھا سرہانے کھڑے مجھے دیکھ رہے ہیں۔"
"یہ نہیں ہو سکتا۔"
"اپنی قسم!"
"اپنی قسم نہیں ——— میری قسم کھاؤ۔"
"تمہاری قسم تو میں نہیں کھاتی ——— کوئی کچھ بھی دے۔"
"ہاں!" مدن نے سوچتے ہوئے کہا۔ "کتابوں میں اسے سیکس کہتے ہیں۔"
"سیکس؟" اندو نے پوچھا۔ "وہ کیا ہوتا ہے؟"
"وہی جو مرد اور عورت کے بیچ ہوتا ہے۔"
"ہائے رام!" اندو نے ایک دم پیچھے ہٹتے ہوئے کہا۔ "گندے کہیں کے ——— شرم نہیں آتی بابوجی کے بارے میں ایسا سوچتے ہوئے؟"
"تو بابوجی کو شرم نہ آئی تجھے یوں دیکھتے ہوئے؟"
"کیوں؟" اندو نے بابوجی کی طرفداری کرتے ہوئے کہا۔ "وہ اپنی بہو کو دیکھ کر خوش ہو رہے ہوں گے۔"
"کیوں نہیں۔ جب بہو تم ایسی ہو۔"
"تمہارا من گندا ہے۔" اندو نے نفرت سے کہا۔ "اسی لیے تمہارا کاروبار بھی گندے بروجے کا ہے۔ تمہاری کتابیں سب گندگی سے بھری پڑی ہیں۔ تمہیں اور تمہاری کتابوں کو اس کے سوا کچھ دکھائی نہیں دیتا۔ ایسے تو جب میں بڑی ہو گئی تھی تو میرے پتا جی نے مجھ سے اوحک پیار کرنا شروع کر دیا تھا۔ تو کیا وہ بھی ......... وہ تھا نگوڑا ——— جس کا تم ابھی نام لے رہے تھے۔" اور پھر اندو بولی۔ "بابوجی کو یہاں بلا لو۔ ان کا وہاں جی بھی نہیں لگتا۔ وہ دکھی ہوں گے تو کیا تم دکھی نہیں ہو گے؟"
مدن اپنے باپ سے بہت پیار کرتا تھا۔ گھر میں ماں کی موت سے پہلے ہونے کے کارن سب سے زیادہ انہیں ہی پرکیا تھا۔ [illegible] سے یاد تھا۔ ماں کے بیمار رہنے کے باعث جب بھی اس کی موت کا خیال مدن کے دل میں آتا تو وہ آنکھیں بند کر کے پرارتھنا [illegible] ——— وہ مرو بھگوتے واسودیوا۔ اوم نمو ......... اب وہ نہیں چاہتا تھا باپ کی چھتر چھایا بھی سر سے اٹھ جائے خاص طور

جسے وہ جیسے کہ وہ اپنے کا وہ بار کبھی جا نہیں پایا تھا۔ اس نے غیر یقینی لہجے میں اندو سے صرف اتنا کہا: "ابھی سے نے دو بار جی کر نکاح کے بعد ہم دونوں پہلی بار آزادی کے ساتھ مل سکے ہیں۔"

تیسرے چوتھے روز بابو جی کا آنسوؤں میں ڈوبا ہوا خط آیا۔ میرے پیارے مدن کے تخاطب میں میرے پیارے کے الفاظ شیر پانی میں حل ہوتے جیسے تھے۔ لکھا تھا: "بہو کے یہاں ہونے پر میرے تو وہی پرانے دن لوٹ آئے تھے۔ تمھاری ماں کے دن، جب ہماری نئی نئی شادی ہوئی تھی تو وہ بھی ایسی ہی الھڑ تھی۔ ایسے ہی اتارے ہوئے کپڑے ادھر ادھر پھینک دیتی اور پتا جی سمیٹتے پھرتے۔ وہی صندل کا صندوق، وہی جیسیوں خلجن۔ میں بازار جا رہا ہوں، آ رہا ہوں، کچھ نہیں تو دہی بڑے یا ربڑی لا رہا ہوں۔ اب گھر میں کوئی نہیں۔ وہ جگہ جہاں صندل کا صندوق پڑا تھا، خالی ہے۔"

"اور پھر ایک آدھ سطر اور جو حل گئی تھی۔ آخر میں لکھا تھا: "دفتر سے لوٹتے ہوئے یہاں کے بڑے بڑے اندھے کمروں میں داخل ہوتے ہوئے میرے من میں ایک ہول سا اٹھتا ہے ...... اور پھر ——— بہو کا خیال رکھنا، اسے کسی ایسی ویسی دایہ کے حوالے مت کرنا۔"

اندو نے دونوں ہاتھوں سے چٹھی پکڑ لی، سانس کھینچی۔ آنکھیں پھیلائی، شرم سے پانی پانی ہوتی ہوئی بولی "— میں مر گئی۔ بابو جی کو کیسے پتہ چل گیا؟"

مدن نے چٹھی چھڑاتے ہوئے کہا: "بابو جی کیا بچے ہیں؟ ——— دنیا دیکھی ہے۔ ہمیں پیدا کیا ہے۔"

"ہاں مگر" اندو بولی "ابھی دن ہی کتنے ہوئے ہیں؟"

اور پھر اس نے ایک تیز سی نظر اپنے پیٹ پر ڈالی جس نے ابھی بڑھنا بھی شروع نہیں کیا تھا اور پھر جیسے بابو جی یا کوئی اور دیکھ رہا ہو اس نے ساری کا پلو اس پر کھینچ لیا اور کچھ سوچنے لگی۔ تبھی ایک چمک سی اس کے چہرے پر آئی اور وہ بولی ——— "تمھاری سسرال سے شیرینی آئے گی۔"

"میری سسرال؟ ——— او ہاں!" مدن نے راستہ پاتے ہوئے کہا: "کتنی شرم کی بات ہے۔ ابھی چھ آٹھ مہینے شادی کو ہوئے ہیں اور چلا آیا ہے۔" اور اس نے اندو کے پیٹ کی طرف اشارہ کیا۔

"چلا آیا ہے یا تم لائے ہو؟"

"تم ——— یہ سب قصور تمھارا ہے۔ کچھ عورتیں ہوتی ہی ایسی ہیں۔"

"تمھیں پسند نہیں؟"

"ایک دم نہیں۔"

"کیوں؟"

"چار دن تو مزے سے لیتے زندگی کے۔"

"کیا یہ جندگی کا مزا نہیں؟" اندو نے صدمہ زدہ لہجے میں کہا: "مرد عورت شادی کس لیے کرتے ہیں؟ بھگوان نے بن مانگے دیا نا؟ پوچھو ان سے جن کے نہیں ہوتا۔ پھر وہ کیا کچھ کرتی ہیں؟ پیروں فقیروں کے پاس جاتی ہیں۔ سادھوؤں، مجاوروں پہ چوٹیاں باندھتی، شرم حیا کو تج کر دریاؤں کے کنارے ننگی ہو کر سرکنڈے کاٹتی شمشانوں میں مسان جگاتی ———"

"اچھا اچھا" مدن بولا "تم نے تو ہاں ہی شروع کر دیا۔ اولاد کے لیے تو بڑی عمر پڑی تھی؟"

"میں گھر تو جا سکتی ہوں" اندو نے سرزنش کے انداز میں انگلی اٹھاتے ہوئے کہا "جب تم اسے مانو بھی مت لگانا۔ وہ تمہارا نہیں میرا ہو گا۔ تمہیں مانوں کا بہت نہیں ہے اس کے دار کو بہت ہے یہ میں جانتی ہوں۔"

اور پھر کچھ خجل کچھ صدمہ زدہ ہو کر اندو نے اپنا منہ دونوں ہاتھوں میں چھپا لیا۔ وہ سوچتی تھی پیٹ میں اس ننھی سی جان کو پالنے کے سلسلے میں بچاؤ کا احساس تو شاید بہت ہمدردی کو کر سکتا ہی لیکن مدن چپ چاپ بیٹھا رہا۔ ایک لفظ بھی اس نے منہ سے نہ نکالا۔ اندو نے چہرے پر سے ہاتھ اٹھا کر مدن کی طرف دیکھا اور ہونے والی ماؤں کے خاص انداز میں بولی "وہ تو جو کچھ میں کہہ رہی ہوں سب تیرے ہو کہ پہلے لڑکیوں مرجاتی ہیں ...... مجھے بچپن ہی سے وہم ہے اس بات کا۔"

مدن بھی جیسے خائف ہو گیا ——— یہ خوبصورت "چیز" جو حاملہ ہونے کے بعد اور بھی خوبصورت ہو گئی ہے ، مر جائے گی؟ اس نے پشت کی طرف سے اندو کو تھام لیا اور پھر کھینچ کر اپنے بازوؤں میں لے آیا اور بولا "تجھے کچھ نہ ہو گا اندو ...... میں تو موت کے منہ سے بھی کھینچ کے لے آؤں گا تجھے ——— اب ساوتری کی نہیں ستیہ وان کی باری ہے ———"

مدن سے لپٹ کر اندو بھول ہی گئی کہ اس کا اپنا بھی کوئی دکھ ہے ......

۱

اس کے بعد بابو جی نے کچھ نہ لکھا البتہ سہارنپور سے ایک سارٹر آیا جس نے صرف اتنا بتایا کہ بابو جی کو پھر سے دورے پڑنے لگے ہیں۔ ایک دورے میں تو وہ قریب قریب چل ہی بسے تھے۔ مدن ڈر گیا' اندو رونے لگی' سارٹر کے چلے جانے کے بعد ہمیشہ کی طرح مدن نے آنکھیں موند لیں اور من ہی من میں پڑھنے لگا ——— اوم نمو بھگوتے ......

دوسرے ہی روز مدن نے باپ کو چٹھی لکھی ——— "بابو جی! چلے آؤ ...... بچے بہت یاد کرتے ہیں اور آپ کی بہو بھی ———"

لیکن آخر نوکری تھی۔ اپنے بس کی بات تھوڑی تھی۔ دھنی رام کے خط کے مطابق وہ چھٹی کا بندوبست کر رہے تھے ...... ان کے بارے میں بد مدن کا احساس جرم بڑھنے لگا "اگر میں اندو کو وہیں رہنے دیتا تو میرا کیا بگڑ جاتا ———؟"

وجے دشمی سے ایک رات پہلے مدن اضطراب کے عالم میں بیچ والے کمرے کے باہر برآمدے میں ٹہل رہا تھا کہ اندر سے بچے کے رونے کی آواز آئی اور وہ چونک کر دروازے کی طرف لپکا۔ بیگم دایہ باہر آئی اور بولی "مبارک ہو بابو جی ——— لڑکا ہوا ہے۔"

"لڑکا؟" مدن نے کہا اور پھر متفکرانہ لہجے میں بولا "بی بی کیسی ہے؟"

بیگم بولی "خیر مہر ہے ——— میں نے ابھی تک اسے لڑکی ہی بتائی ہے ...... زچہ زیادہ خوش ہو جائے تو اس کی آنول نہیں گرتی نا؟"

"او ......" مدن نے بیوقوفوں کی طرح آنکھیں جھپکتے ہوئے کہا اور پھر کمرے میں جانے کے لیے آگے بڑھا۔ بیگم نے اسے روک لیا اور کہنے لگی "تمہارا اندر کیا کام؟" اور پھر ایکا ایکی دروازہ بھیڑ کر اندر لپک گئی۔

مدن کی ٹانگیں ابھی تک کانپ رہی تھیں۔ اس وقت خوف سے نہیں ——— تسلی سے یا شاید اس لیے کہ جب کوئی اس دنیا میں آتا ہے تو گھر کے لوگوں کی یہی حالت ہوتی ہے۔ مدن نے سن رکھا تھا جب لڑکا پیدا ہوتا ہے تو گھر کے در و دیوار لرزنے لگتے ہیں گویا ڈر رہے ہیں کہ بڑا ہو کر ہمیں بیچ دے گا یا رکھے گا۔ مدن نے محسوس کیا جیسے سچ مچ ہی دیواریں کانپ رہی تھیں ...... زچگی کے بعد ہی تو

[illegible] ہوا میں جھولنا شروع کر دیا تھا یہ ڈور کا ہم کٹ گئے "

گھر بار کا کتنا بوجھ مدن پر آ پڑا تھا۔ اس کا ابھی مدن کو پوری طرح سے اندازہ نہ تھا۔ صبح ہونے تک اس کا دل لپک کر منہ میں آ گیا۔ وہ شاید [illegible] کا رو دیا اگر وہ گھر کے باہر بدررو کے کنارے سیل چڑھی مٹی پر اوندھا لیٹ کر اپنے دل کو ٹھکانے پر نہ لاتا......... دھرتی ماں نے چھاتی سے لگا کر بیٹے بچے کو بچا لیا تھا۔ چھوٹے بچے کندن، دلاری منی اور پاشی یوں چلا رہے تھے جیسے گھونسلے پر شکرے کے حملے پر چڑیا کے بوٹ چونچیں اٹھا اٹھا کر چیں چیں کرتے ہیں۔ انھیں اگر کوئی پروں تلے سمیٹتی تھی تو اندو ———

نالی کے کنارے پڑے پڑے مدن نے سوچا اب تو یہ دنیا میرے لیے ختم ہو گئی۔ کیا میں جی سکوں گا؟ زندگی میں کبھی ہنس بھی سکوں گا؟ [illegible] وہ اٹھا اور اٹھ کر گھر کے اندر چلا آیا۔

سیڑھیوں کے نیچے غسل خانہ تھا جس میں گھس کر اندر سے کواڑ بند کرتے ہوئے مدن نے ایک بار پھر اس سوال کو دہرایا ——— میں کبھی ہنس بھی سکوں گا؟ ——— اور وہ کھلکھلا کر ہنس رہا تھا حالانکہ اس کے باپ کی لاش ابھی پاس ہی بیٹھک میں پڑی تھی۔

باپ کو آگ کے حوالے کرنے سے پہلے مدن، ارتھی پر پڑے ہوئے جسم کے سامنے ڈنڈوت کے انداز میں لیٹ گیا۔ یہ اس کا اپنے جنم داتا کو آخری پرنام تھا۔ تس پر بھی وہ رو نہ رہا تھا۔ اس کی یہ حالت دیکھ کر ماتم میں شریک ہونے والے رشتے دار، محلے والے سن سے ہو گئے۔ پھر ہندو رواج کے مطابق سب سے بڑا بیٹا ہونے کی حیثیت سے مدن کو چتا جلانی پڑی۔ جلتی ہوئی کھوپڑی میں کپال کریا کی لاٹھی مارنی پڑی...

عورتیں باہر ہی سے شمشان کے کنوئیں پر نہا کر گھر لوٹ چکی تھیں۔ جب مدن گھر پہنچا تو وہ کانپ رہا تھا۔ دھرتی ماں نے تھوڑی دیر کے لیے جو طاقت اپنے بیٹے کو دی تھی، رات کے گھر آنے پر پھر سے ہول میں ڈھل گئی......... اسے کوئی سہارا چاہیے تھا۔ کسی ایسے جذبے کا سہارا جو موت سے بھی بڑا ہو۔ اس وقت دھرتی ماں کی بیٹی جنک دلاری اندو نے کسی گھڑے میں سے پیدا ہو کر اس رام کو اپنی بانہوں میں لے لیا..... اس رات اگر اندو اپنا آپ یوں مدن پر نثار نہ کر دیتی تو اتنا بڑا دکھ مدن کو لے ڈوبتا۔

دس ہی مہینے کے اندر اندر اندو کا دوسرا بچہ چلا آیا۔ بیوی کو اس دوزخ کی آگ میں دھکیل کر مدن خود اپنا دکھ بھول گیا تھا۔ کبھی کبھی اسے [illegible] اگر میں شادی کے بعد بابوجی کے پاس گئی ہوئی اندو کو نہ بلا لیتا تو شاید وہ اتنی جلدی نہ چل دیتے۔ لیکن پھر وہ باپ کی موت سے پیدا ہونے والے خسارے کو پورا کرنے میں لگ جاتا......... کاروبار جو پہلے بے توجہی کی وجہ سے بند ہو گیا تھا ——— مجبوراً چل نکلا ———

ان دنوں بڑے بچے کو مدن کے پاس چھوڑ کر، چھوٹے کو چھاتی سے لگائے اندو میکے چلی گئی تھی۔ تب پیچھے سے طرح طرح کی ضد کرنا تھا جو کبھی نہ مانی تھی اور کبھی نہیں بھی ——— میکے سے اندو کا خط آیا ——— مجھے یہاں اپنے بیٹے کے رونے کی آواز آ رہی ہے، اسے کوئی مارتا تو نہیں؟ ... مدن کو بڑی حیرت ہوئی ——— ایک جاہل، ان پڑھ عورت......... ایسی باتیں کیسے لکھ سکتی ہے؟ ——— پھر اس نے اپنے آپ سے پوچھا ——— کیا یہ بھی کوئی رٹا ہوا فقرہ ہے ———؟

[illegible] سال گزر گئے۔ پیسے کبھی اتنے نہ آئے کہ ان سے کچھ عیش ہو سکے لیکن گزارے کے مطابق آمدنی ضرور ہو جاتی تھی۔ دقت اس وقت ہوئی جب کوئی بڑا خرچ سامنے آ جاتا...... کندن کا داخلہ دینا ہے، دلاری منی کا شگن بھجوانا ہے۔ اس وقت مدن منہ لٹکا کر بیٹھ جاتا اور پھر اندو

ایک طرف سے آتی مسکراتی ہوئی اور کہتی "کیوں دُکھی ہو رہے ہو؟" مدن امید بھری نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہتا "دُکھی نہ ہوا کندن کا بی۔اے کا داخلہ دینا ہے۔ . . . . . ممی۔ . . . . ." اندو پھر ہنستی اور کہتی "چلو میرے ساتھ" اور مدن بھیڑ کے بچے کی طرح اندو کے پیچھے چل دیتا۔ اندو صندل کے صندوق کے پاس پہنچتی جسے کسی کو مدن سمیت ہاتھ لگانے کی اجازت نہ تھی کبھی کبھی اس بات پر خفا ہو کر مدن کہتا "مر تو اسے بھی چھاتی پر ڈال کر لے جانا"۔ اور اندو کہتی "ہاں لے جاؤں گی" پھر اندو وہاں سے مطلوبہ رقم نکال کر سامنے رکھ دیتی۔

"یہ کہاں سے آ گئے؟"

"کہیں سے بھی آئے . . . . . تمھیں آم کھانے سے مطلب ہے؟"

"پھر بھی؟"

"تم جاؤ، اپنا کام چلاؤ۔"

اور جب مدن زیادہ اصرار کرتا تو اندو کہتی "میں نے ایک سیٹھ دوست بنایا ہے نا؟" اور پھر ہنسنے لگتی۔ جھوٹ جانتے ہوئے بھی مدن کو یہ مذاق اچھا نہ لگتا۔ پھر اندو کہتی۔ ——— "میں چور لٹیرا ہوں ——— تم نہیں جانتے؟ ——— سچی لٹیرا ——— جو ایک ہاتھ سے لوٹتا ہے اور دوسرے ہاتھ سے غریب غربا کو دے دیتا ہے۔ . . . . ." اسی طرح منی کی شادی ہوئی جس پر ایسی ہی لوٹ کے زیور رکھے ——— قرضہ چڑھا اور پھر اُتر بھی گیا۔

ایسے ہی کندن بھی بیاہا گیا۔ ان شادیوں میں اندو ہی "ہتھ بھرا" کرتی تھی اور ماں کی جگہ کھڑی ہو جاتی۔ آسمان سے بابوجی اور ماں دیکھا کرتے اور پھول برساتے جو کسی کو نظر نہ آتے۔ پھر ایسا ہوا، اوپر ماں جی اور بابوجی میں جھگڑا ہو گیا۔ ماں نے بابوجی سے کہا "تم تو بہو کے ہاتھ کی پکی کھا آئے ہو، اس کا سکھ بھی دیکھا ہے پر میں نصیبوں جلی نے کچھ بھی نہیں دیکھا" ——— اور یہ جھگڑا وشنو، مہیش اور شِو تک پہنچا۔ انھوں نے ماں کے حق میں فیصلہ دیا ——— اور یوں ماں امَرت لوک میں آ کر بہو کی کوکھ میں پڑی ——— اور اندو کے ہاں ایک بیٹی پیدا ہوئی . . . . . .

پھر اندو ایسی دیوی بھی نہ تھی جب کوئی اصول کی بات ہوتی تو نند دیور تو کیا خود مدن سے بھی لڑ پڑتی ——— مدن راستبازی کی اس ادا کو خفا ہو کر ہریش چندر کی بیٹی کہا کرتا تھا۔ چونکہ اندو کی باتوں میں اُلجھاؤ ہونے کے باوجود سچائی اور دھرم قائم رہتے تھے اس لیے مدن اور کنبے کے باقی سب لوگوں کی آنکھیں اندو کے سامنے نیچی ہی رہتی تھیں۔ جھگڑا کتنا بھی بڑھ جائے مدن اپنے شوہری زعم میں کتنا بھی اندو کی بات کو رد کر دے لیکن آخر سبھی سر جھکائے ہوئے اندو ہی کی شرن میں آتے تھے اور اسی سے چھما مانگتے تھے۔

نئی بھابی آئی۔ کہنے کو تو وہ بھی بیوی تھی لیکن اندو ایک عورت تھی جسے بیوی کہتے ہیں۔ اس کے اُلٹ چھوٹی بھابی رانی ایک بیوی تھی جسے عورت کہتے ہیں۔ رانی کے کارن بھائیوں میں جھگڑا ہوا اور رجے پی چاچا کی معرفت جائداد تقسیم ہوئی جس میں ماں باپ کی جائیداد تو ایک طرف اندو کی اپنی بنائی ہوئی چیزیں بھی تقسیم کی زد میں آ گئیں اور اندو کلیجہ مسوس کر رہ گئی۔

جہاں سب کچھ مل جانے کے بعد اور الگ ہو کر بھی کندن اور رانی ٹھیک سے نہیں بس سکے تھے وہاں اندو کا نیا گھر دنوں ہی میں جگمگ جگمگ کرنے لگا۔

بچی کی پیدائش کے بعد اندو کی صحت وہ نہ رہی۔ بچی ہر وقت اندو کی چھاتیوں سے چمٹی رہتی تھی۔ جہاں سبھی گوشت کے اس لوتھڑے پر تھو تھو کرتے تھے وہاں ایک اندو تھی جو اسے کلیجے سے لگائے پھرتی لیکن کبھی خود بھی پریشان ہو اٹھتی اور بچی کو سامنے جھلنگے میں پھینکتے ہوئے

"نہیں ممی؟ تو مجھے بھی جینے دو گی —— ماں ——؟"
اور بچی چلا چلا کر رونے لگی۔

مدن اندو سے کٹنے لگا۔ شادی سے لے کر اس وقت تک اسے وہ عورت نہ ملی تھی جس کا وہ متلاشی تھا۔ گندہ بروزہ بکنے لگا اور مدن نے بہت سارا روپیہ اندو سے بالا بالا خرچ کرنا شروع کر دیا۔ بابو جی کے چلے جانے پر کوئی پوچھنے والا بھی تو نہ تھا۔ پوری آزادی تھی۔

گویا پڑوسی سبطے کی بھینس پھر مدن کے منہ کے پاس پھنکارنے لگی بلکہ بار بار پھنکارنے لگی۔ شادی کی رات والی بھینس تو بک چکی تھی لیکن اس کا مالک زندہ تھا۔ مدن اس کے ساتھ ایسی جگہوں پر جانے لگا جہاں روشنی اور سائے عجیب بے قاعدہ سی شکلیں بناتے ہیں۔ نکڑ پر کبھی اندھیرے کا ایک تکون بنتی ہے کہ اوپر کھٹ سے روشنی کی ایک چوکور لہر آ کر اسے کاٹ دیتی ہے۔ کوئی تصویر پوری نہیں بنتی معلوم ہوتا ہے بغل سے ایک پاجامہ نکلا اور آسمان کی طرف اڑ گیا یا کسی کوٹ نے دیکھنے والے کا منہ پوری طرح سے ڈھانپ لیا اور کوئی سانس کے لیے تڑپنے لگا۔ پھر روشنی کی چوکور لہر ایک چوکھٹا سی بن گئی اور اس میں ایک صورت آ کر کھڑی ہو گئی۔ دیکھنے والے نے ہاتھ بڑھایا تو وہ آر پار چلا گیا جیسے وہاں کچھ نہیں تھا۔ پیچھے کوئی کتا رونے لگا۔ اوپر طبلے نے اس کی آواز ڈبو دی۔

مدن کو اس کے تصور کے خد و خال ملے لیکن ہر جگہ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے آرٹسٹ سے ایک غلط خط لگ گیا۔ یا ہنسی کی آواز ضرورت سے زیادہ بلند تھی اور مدن بے داغ صناعی اور متوازن ہنسی کی تلاش میں کھو گیا۔

سبطے نے اس وقت اپنی بیوی سے بات کی جب اس کی بیگم نے مدن کو مثالی شوہر کی حیثیت سے سبطے کے سامنے پیش کیا۔ پیش ہی نہیں کیا بلکہ منہ پر مارا۔ اس کو اٹھا کر سبطے نے بیگم کے منہ پر دے مارا۔ معلوم ہوتا تھا کسی خونیں تربوز کا گودا ہے جس کے رگ و ریشے بیگم کی ناک، اس کی آنکھوں اور کانوں پر لگے ہوئے ہیں۔ کروڑ کروڑ گالیاں بکتی ہوئی بیگم نے حافظے کی ٹوکری میں سے گودا اور بیج اٹھائے اور اندو کے صاف ستھرے صحن میں بکھیر دیے۔

ایک اندو کی بجائے دو اندو ہو گئیں۔ ایک تو اندو خود تھی اور دوسری ایک کانپتا ہوا خط جو اندو کے پورے جسم کا احاطہ کیے ہوئے تھا اور جو نظر نہیں آ رہا تھا۔

مدن کہیں جاتا بھی تھا تو گھر سے ہو کر...... نہا دھو، اچھے کپڑے پہن، مگھئی کی ایک جوڑی جس میں خوشبودار قوام لگا ہو، منہ میں رکھ کر...... لیکن اس دن جو مدن گھر آیا تو اندو کی شکل ہی دوسری تھی۔ اس نے چہرے پر پوڈر تھوپ رکھا تھا۔ گالوں پر روج لگا رکھی تھی۔ لپ اسٹک نہ ہونے پر ہونٹ ماتھے کی بندی سے رنگ لیے تھے —— اور بال کچھ اس طریقے سے بنائے تھے کہ مدن کی نظریں ان ہی میں الجھ کے رہ گئیں۔

"کیا بات ہے آج؟" مدن نے حیران ہو کر پوچھا۔

"کچھ نہیں۔" اندو نے مدن سے نظریں بچاتے ہوئے کہا۔ "آج فرصت ملی ہے۔"

شادی کے پندرہ برس گزر جانے کے بعد اندو کو آج فرصت ملی تھی اور وہ بھی اس وقت جبکہ چہرے پر پرچھائیاں چلی آئی تھیں۔ ناک پر ایک سیاہ سی کاٹھی بن گئی تھی اور بلاؤز کے نیچے ننگے پیٹ کے پاس کمر پر چربی کی دو تہیں سی دکھائی دینے لگی تھیں...... آج اندو نے

ایسا بندوبست کیا تھا کہ ان عیوب میں سے ایک بھی چیز نظر نہ آئی تھی۔ برہنی تھی کسی کسانی وہ بے حد حسین لگ رہی تھی ——— یہ نہیں ہو سکتا ——
مدن نے سوچا اور اسے ایک دھچکا سا لگا۔ اس نے پھر ایک بار مڑ کر اندو کی طرف دیکھا ——— جیسے گھوڑوں کے بیوپاری کسی نامی گھوڑی کی طرف
دیکھتے ہیں ——— وہاں گھوڑی بھی تھی اور لال لگام بھی ...... یہاں جو غلط خط لگے تھے شرابی کی آنکھوں کو نہ دیکھ سکے ......۔ اندو بیج خوبصورت
تھی۔ آج بھی پندرہ سال کے بعد پھولوں، رشید، مسز رابرٹ اور ان کی بہنیں اس کے سامنے پانی بھرتی تھیں ...... پھر مدن کو رحم آنے لگا اور ایک دم!

آسمان پر کوئی خاص بادل بھی نہ تھے لیکن پانی پڑنا شروع ہو گیا۔ ادھر گھر کی گنگا طغیانی پر تھی اور اس کا پانی کناروں سے نکل نکل کر پوری
تباہی اور اس کے آس پاس بسنے والے گاؤں اور قصبوں کو اپنی لپیٹ میں لے رہا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا اسی رفتار سے پانی چڑھتا رہا تو اس میں
کیلاش پربت بھی ڈوب جائے گا ........ ادھر بچی رونے لگی۔ ایسا رونا جو وہ آج تک نہ روئی تھی۔ مدن نے اس کی آواز سن کر آنکھیں بند
کر لیں، کھولیں تو وہ سامنے کھڑی تھی۔ جوان عورت بن کر ——— نہیں نہیں، وہ اندو تھی۔ اپنی ماں کی بیٹی، اپنی بیٹی کی ماں جو اپنی آنکھوں کے کنارے
سے مسکرائی اور ہونٹوں کے کونے سے دیکھنے لگی۔

اسی کمرے میں جہاں ایک دن ہرل کی دھونی نے مدن کو چکرا دیا تھا، آج خس کی خوشبو نے بوکھلا دیا تھا۔ ہلکی بارش تیز بارش سے
زیادہ خطرناک ہوتی ہے اس لیے باہر کا پانی اوپر کسی کڑی میں سے رستا ہوا اندو اور مدن کے بیچ ٹپکنے لگا ...... لیکن مدن تو شرابی ہو رہا تھا۔ اس
نشے میں اس کی آنکھیں سمٹنے لگیں اور نفس تیز ہو کر انسان کا نفس نہ رہا۔

"اندو ———" مدن نے کہا۔ ... اور اس کی شادی کی رات والی پکار سے دو گنا اونچی تھی ——— اور اندو نے بہت کھینچتے ہوئے
کہا "جی ——" اور اس کی آواز دو سُر نیچی تھی ...... پھر آج چاندنی کی بجائے اماوس تھی ........

اس سے پہلے کہ مدن اندو کی طرف ہاتھ بڑھاتا اندو خود ہی مدن سے لپٹ گئی۔ پھر مدن نے ہاتھ سے اندو کی ٹھوڑی اوپر اٹھائی اور دیکھنے
لگا: اس نے کیا کھویا، کیا پایا ہے؟ اندو نے ایک نظر مدن کے سیاہ ہوتے ہوئے چہرے کی طرف پھینکی اور پھر آنکھیں بند کر لیں۔

"یہ کیا؟" مدن نے چونکتے ہوئے کہا "تمھاری آنکھیں سوجی ہوئی ہیں"

"یونہی!" اندو نے کہا اور بچی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولی "رات بھر جگایا ہے اس چڑیل منیا نے"

بچی اب تک خاموش ہو چکی تھی۔ گویا وہ دم سادھے دیکھ رہی تھی، اب کیا ہونے والا ہے؟ آسمان سے پانی پڑنا بند ہو گیا تھا۔ واقعی
آسمان سے پانی پڑنا بند ہو گیا تھا؟ مدن نے پھر غور سے اندو کی آنکھوں کی طرف دیکھتے ہوئے کہا "ہاں مگر ——— یہ آنسو؟"

"خوشی کے ہیں" اندو نے جواب دیا "آج کی رات میری ہے" اور پھر ایک عجیب سی ہنسی ہنستی ہوئی وہ مدن سے چمٹ گئی۔ ایک
تلذذ کے احساس سے مدن نے کہا "آج برسوں کے بعد میرے من کی مراد پوری ہوئی ہے اندو! میں نے ہمیشہ چاہا تھا ———"

لیکن تم نے کہا نہیں" اندو بولی "یاد ہے شادی کی رات میں نے تم سے کچھ مانگا تھا؟"

"ہاں!" مدن بولا "اپنے دُکھ مجھے دے دو"

"تم نے تو کچھ نہیں مانگا مجھ سے"

"میں نے؟" مدن نے حیران ہوتے ہوئے کہا "میں کیا مانگتا؟ میں تو جو کچھ مانگ سکتا تھا وہ سب تم نے دے دیا۔ میرے عزیزوں
سے پیار ——— ان کی تعلیم، بیاہ شادیاں، یہ پیارے پیارے بچے ——— یہ سب کچھ تو تم نے دے دیا"

"میں بھی یہی سمجھتی تھی۔" اندو بولی۔ "لیکن اب جا کر پتہ چلا ایسا نہیں۔"

"کیا مطلب؟"

"کچھ نہیں۔" پھر اندو نے رُک رُک کر کہا۔ "میں نے بھی ایک چیز رکھ لی۔"

"کیا چیز رکھ لی؟"

اندو کچھ دیر چپ رہی اور پھر اپنا سر پرے کرتی ہوئی بولی۔ "اپنی لاج ——— اپنی خوشی ....... اس وقت تم بھی کہہ دیتے ——— اپنے دُکھ مجھے دے دو ——— تو میں ........" اور اندو کا گلا رندھ گیا۔

اور کچھ دیر بعد وہ بولی۔ "اب تو میرے پاس کچھ بھی نہیں رہا۔"

مدن کے ہاتھوں کی گرفت ڈھیلی پڑ گئی۔ وہ زمین میں گڑ گیا۔ یہ اَن پڑھ عورت؟ ...... کوئی رٹا ہوا فقرہ ——— ؟ نہیں تو ..... یہ تو ابھی سامنے ہی زندگی کی بھٹی سے نکلا ہے۔ ابھی تو اس پر برابر ہتھوڑے پڑ رہے ہیں اور آتشیں برادہ چاروں طرف اُڑ رہا ہے .......

کچھ دیر کے بعد مدن کے ہوش ٹھکانے آئے اور بولا۔ "میں سمجھ گیا اندو۔"

پھر روتے ہوئے مدن اور اندو ایک دوسرے سے لپٹ گئے ——— اندو نے مدن کا ہاتھ پکڑا اور اسے ایسی دنیاؤں میں لے گئی جہاں انسان مر کر ہی پہنچ سکتا ہے .........

---

# پریتو

## کرشن چندر

جب وہ گاڑی کا دروازہ کھول کر ڈبے کے اندر آیا تو اس کے چلنے کے انداز سے میں نے محسوس کیا کہ فوج میں ملازم رہ چکا ہے۔ اس کی شخصیت بڑی پُر وقار، قد چھ فٹ سے نکلتا ہوا، رنگ سرخ و سپید، براق نورانی داڑھی۔ اس نے کالی سرج کے رنگ کا اونی سوٹ پہن رکھا تھا۔ اور ڈبے کے درمیانی روشنی میں اس کی پگڑی کی تہوں میں سے ابرق کے ٹکڑے جواہر ریزوں کی طرح چمک اٹھتے تھے۔ وہ سیدھا چلتا ہوا متوازن قدم اٹھاتا ہوا، میرے قریب آکر رکا۔ جھک کر اس نے قریب کی سیٹ کا نمبر پڑھا اور اطمینان کی سانس لے کر سیٹ پر دراز ہو گیا۔ سیٹ اس کے وزن سے پیچھے کو ہو گئی۔ اس نے مزید اطمینان کی سانس لی اور میری طرف دیکھ کر بولا "یہ پیچھے کو ہٹنے والی کلاس نشستیں بہت عمدہ ہیں!" میں نے اپنا جلتا ہوا سگریٹ جسے میں نے ابھی ابھی سلگایا تھا جلدی سے خاکدان میں بجھا دیا۔ بوڑھا سکھ میری طرف دیکھ کر مسکرایا اور اس نے کہا۔ شکریہ! مجھے تمباکو کا دھواں واقعی بہت برا معلوم ہوتا ہے۔

مجھے اس کے دانت، جب وہ مسکرایا تو بہت اچھے معلوم ہوئے۔ بے حد سپید اور مضبوط دانت جڑے جڑے اور ہم سطح تھے۔ اس بوڑھے فوجی سکھ کی عمر ستر برس سے کم نہ ہوگی۔ لیکن اس کی بڑی بڑی سیاہ آنکھوں میں اب بھی جوانی کی چمک اور اس کا تجسس پایا جاتا تھا۔ اس عمر میں بھی وہ غیر معمولی طور پر صحت مند دکھائی دیتا تھا۔ لیکن اس میں کوئی شبہ نہیں کہ جوانی میں تو وہ بے حد حسین اور وجیہ شخصیت کا مالک رہا ہوگا۔ اس وقت اس کے چہرے پر مجھے جو چیز کھل رہی تھی وہ متعدد زخموں کے نشان تھے دائیں بائیں اس کے رخساروں پر تین چار لانبے لانبے زخموں کے نشان رہ گئے تھے۔ دائیں رخسار پر تو زخموں نے ایک صلیب سی بنا ڈالی تھی اور بائیں رخسار پر یہ زخم انگریزی میں وی "V" کا سا نشان بناتے تھے اور جب اس نے اپنی ٹائی ٹھیک کرنے کے لیے ہاتھ اوپر کیے تو میں نے دیکھا کہ اس کی ہتھیلیوں کی پشت پر بھی کئی۔ ایسے چھوٹے چھوٹے بیسیوں نشان ہیں جیسے کسی نے تیز دھار کے چاقو سے ان ہاتھوں کا قیمہ بنانے کی کوشش ہو۔

جنگ! میں نے اپنے دل میں سوچا۔ جانے پہلی جنگ عظیم کے محاذ پر اسے یہ حادثہ پیش آیا ہوگا۔ وہ تو خیریت رہی کہ خوبصورت اور وجیہ انسان کی بانہہ یا ہاتھ نہیں گئی ورنہ کتنا برا معلوم ہوتا یہ آدمی!

مجھے اس معاملے پر زیادہ غور کرنے کا موقع نہیں ملا۔ کیونکہ ریستوران کار کے بیرے نے آکر کہا کہ اب آپ لوگ آکے کھانا کھا لیں، ہم لوگ دس بجے ریستوران بند کر دیتے ہیں۔

میں اٹھ کھڑا ہوا۔ وہ بوڑھا سکھ میرے ساتھ اُٹھ گیا۔
"حالانکہ میں آٹھ بجے گھر سے کھانا کھا کر چلا تھا مگر اس وقت پھر بھوک محسوس کر رہا ہوں" بوڑھا سکھ ہنس کر مجھ سے مخاطب ہوا
اور میں اس لیے دیر میں کھانا کھا رہا ہوں کہ مجھے بھوک نہ تھی۔ میں نے جواب دیا۔

ہم دونوں ڈائننگ کار میں جا کر بیٹھ گئے۔ وہاں بیروں کے سوا کوئی اور نہ تھا۔ صرف ایک کونے کی میز پہ ایک نوجوان جوڑا کافی پی رہا تھا اور کھڑکی سے باہر ٹکٹکی لگا کر پورن ماشی کے چاند کو دیکھ رہا تھا۔ لڑکی کا ہاتھ مرد کے ہاتھ میں تھا۔ جسے وہ تھوڑے تھوڑے وقفوں کے بعد دبا دیتا تھا۔ ہاتھ کے دبانے میں لڑکی کے چہرے پر ایک گلنار مسکراہٹ کھل اُٹھتی تھی اور مجھے ایسا محسوس ہوتا جیسے لڑکے کے ہاتھ میں کوئی سوئچ (SWITCH) ہے کہ جسے بار بار دبانے سے یہ مسکراہٹ بجلی کے قمقمے کی طرح روشن ہو اُٹھتی۔ لڑکی کے بال خوش نما طریق سے کٹے ہوئے تھے اور وہ بڑی دلربا صورت والی، موہنی اداؤں والی لڑکی تھی اور شکل و صورت سے ایک ایسی ہندوستانی لڑکی معلوم ہوتی تھی جس میں یورپی خون کا بھی دخل رہا ہو۔ لڑکا خالص ہندوستانی تھا۔ سانولے رنگ کا سراپا تھا۔ چھوٹا قد لیکن مضبوط اور گٹھا ہوا۔ گھنے سیاہ بال اور چوڑے چوڑے جبڑوں پر گھٹے ہوئے شیو کی نیلاہٹ تھی۔ اس کے سر کی حجامت بھی بالکل تازہ تھی معلوم ہوتا تھا کہ آج ہی بال کٹوا کر آیا ہے۔ اُس کے کپڑے بے حد صاف ستھرے تھے اور اس کے رؤیں رؤیں سے زندگی کی صحت مند توانائی پھوٹ رہی تھی!

لڑکی کا ایک ہاتھ اُس نے اپنے ہاتھ میں لے رکھا تھا اور بار بار وہ اُسے اس طرح دبا رہا تھا جس طرح گویا وہ اس میں برقی رو بھرنے کی کوشش کر رہا ہو۔ دوسرے ہاتھ سے وہ اس کی نیلی ساڑھی کا پلو برابر مسلے جا رہا تھا اور اس کی بے حد سیاہ چھوٹی اور چمکیلی آنکھیں لڑکی کو اس طرح دیکھتی تھیں جیسے وہ لڑکی لڑکی نہ ہو حُسن کی ایک پلیٹ ہو۔ محبت میں صحت کو کس قدر دخل ہے۔ میں نے اپنے زرد رخساروں کو آہستہ سے تھپتھپاتے ہوئے کہا۔

جواب میں بوڑھے سکھ نے کچھ نہ کہا۔ کیونکہ اب کھانا ہم دونوں کے سامنے تھا اور وہ مکمل انہماک سے کھانے کا جائزہ لینے میں مصروف تھا۔ ہمارے کھانے کے دوران میں ہی وہ جوڑا کافی پی کر اور بل ادا کر کے چلا گیا۔ چلتے چلتے وہ گلنار مسکراہٹ پھر لڑکی کے لبوں تک آئی اور مجھے اس لڑکی کی وہ گلنار مسکراہٹ اس کے تبسم کی ادا بے حد پسند آئی۔ جب وہ لڑکے کی طرف دیکھتی تھی کتنی چاہت اور سپردگی تھی اس کی نگاہوں میں۔ کبھی کبھی تو عورت ایک نگاہ میں سب کچھ دے ڈالتی ہے اور پھر ایک خالی برتن کی طرح معصوم کٹوری کی طرح دیکھتی رہ جاتی ہے۔ بس اس وقت وہ سب سے پیاری بھی معلوم ہوتی ہے۔ مسکرانے کے بعد کچھ اس طرح کی نگاہ سے اس لڑکی نے اپنے ساتھی کی طرف دیکھا تھا اور پھر جھک کر اس کا ہاتھ پکڑ لیا تھا اور نوجوان اس کی کمر میں ہاتھ ڈال کر اُسے ویسٹی بیول میں لے گیا تھا اور اُن کے جانے کے بعد ریستوران کا ماحول سونا سونا سا دکھائی دینے لگا اور کھڑکی میں لٹکا ہوا چاند مجھے ایسا محسوس ہوا گویا صرف انہیں کے لیے لٹکایا گیا تھا۔ میں نے ہاتھ بڑھا کر کھڑکی پر پردہ ڈال دیا۔

بوڑھا سکھ میری حرکت پر مسکرایا۔ مگر خاموشی سے کھانا کھاتا رہا۔ کھانا کھانے کے بعد بوڑھے سکھ نے کافی منگائی اور میں سگریٹ پینے کے لیے باہر ویسٹی بیول میں آ گیا۔ ویسٹی بیول کے ایک کونے میں وہ نوجوان اس لڑکی کو چوم رہا تھا اور چاند لڑکی کے چہرے پر تھا۔ اور اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے۔

لڑکے نے حیران ہو کر پوچھا۔ یہ آنسو کیسے؟

کچھ نہیں یونہی! لڑکی اپنے آنسوؤں کو پونچھتے ہوئے بولی اور پھر کھلکھلا کر ہنس پڑی اور اس کے چہرے پر وہ دلآویز تبسم حسن بنا محبت میں ڈوبا ہوا۔ مکمل تبسم!

لڑکے نے پھر اُسے ایک بار چوما۔

لڑکی کے شانے کانپے۔ اس نے مختصر سے کہا۔ چلو ڈارلنگ اندر چلیں یہاں سردی ہے.... اس نے خاموشی سے اپنی نگاہوں سے میری طرف اشارہ کیا۔ میں جو دوسری کھڑکی میں کھڑا بظاہر باہر پوریما کے چاند کو دیکھ رہا تھا لڑکے نے میری طرف اس طرح دیکھا گویا مجھے ابھی چھرا بھونک دے گا۔ پھر اس نے آہستہ سے گھوم کر لڑکی کی کمر میں ہاتھ ڈالا اور اسے ویسٹی بیول سے نکال کر اندر ڈبے میں لے گیا۔

تھوڑی دیر کے بعد بوڑھا سکھ بھی کافی پی کر ریستوران کار سے نکلا میں نے بھی اتنے میں اپنا سگریٹ ختم کر لیا تھا۔ ہم دونوں واپس اپنے ڈبے میں آ کر اپنی سیٹوں پر دراز ہو گئے۔

تھوڑی دیر کے بعد گارڈ ڈبے میں آیا۔ اس نے سب بتیاں بجھا دیں لیکن ڈبے کے باہر چاندنی مکمل طور پر کھل اٹھی تھی اور اس کی سپید مدھم روشنی میں گاڑی کے اندر بیٹھے ہوئے لوگوں کے چہرے خاموش اور سُتے ہوئے دکھائی دیتے تھے۔

میں نے کہا۔ مجھے اس چاندنی میں نیند نہیں آتی۔ کھڑکی کا پردہ سرکا دوں؟

ذرا ٹھہرو۔ بوڑھے سکھ نے بہت ہی دھیمے لہجے میں بے حد پرسوز آواز میں کہا۔ یہ پونم کی رات بہت بھیانک ہے۔ بہت خوبصورت بھی ہے مجھے اس سے ڈر لگتا ہے مگر میں اسے دیکھنا بھی چاہتا ہوں۔ کچھ دیر اور اس چاند کو دیکھ لوں؟ چاند کو تو نوجوان لوگ دیکھتے ہیں۔ ہمارے تمہارے دیکھنے کی یہ چیز نہیں۔ میں نے افسردہ تبسم کے ساتھ کہا۔ بوڑھا سکھ مسکرایا اس کا دایاں رخسار چاندنی میں تھا اور صلیب کا نشان بہت ابھر کر دکھائی دے رہا تھا۔ بائیں رخسار کی وی (۷) تاریکی میں گم تھی۔

میں نے کہا۔ تمہارے رخساروں کے یہ زخم کیا تم نے جنگ میں حاصل کیے ہیں؟ جنگ! جنگ؟ بوڑھے سردار نے میری طرف دیکھ کر اپنے آپ میں گم ہوتے ہوئے کہا۔

ہاں! جنگ ہی تو تھی۔ وہ رُک کر آہستہ سے بولا۔

کون سی جنگ! پہلی جنگ عظیم یا اس سے پہلے کی کوئی جنگ! میں نے پوچھا۔

میں تو کبھی فوج میں نہیں رہا بوڑھے سکھ نے آہستہ سے کہا۔ میرا قیاس بے بنیاد ثابت ہوا اس لیے میری دلچسپی بڑھ گئی۔ میں نے پوچھا پھر یہ زخم کیسے؟

بوڑھے سکھ نے ادھر اُدھر دیکھا چاند اپنی جگہ تھا۔ کھڑکی اپنی جگہ تھی۔ مسافر ڈبے میں خال خال ہی تھے مگر جہاں تھے وہیں کے وہیں اپنی آرام کرسیوں پر دراز سو رہے تھے۔ ہمارے آگے پانچ چھ سیٹیں چھوڑ کر آخیر میں تاریک کونے میں وہ لڑکا اور لڑکی اپنی اپنی کرسیوں پر دبکے پڑے تھے۔ لڑکی کا سر لڑکے کے شانے پر تھا اور لڑکے کا بازو لڑکی کے شانے پر۔ آنکھیں دونوں کی بند تھیں۔

بوڑھے سکھ نے مجھ سے پوچھا۔ یہ قصہ ضرور سنو گے؟ اگر تمہیں نیند نہ آ رہی ہو سنا دوں۔

نیند تو مجھے اس چاندنی میں کبھی نہیں آنے کی! بوڑھے سردار نے بڑے گداز لہجے میں کہا۔ پھر اس نے اس طرح سے کہا جیسے وہ قصہ سنانے کے لیے تیار ہو چکا ہو۔ اس نے ایک لمبی سانس کھینچ کر کہا۔ اچھا تو سن لو تم میرے لیے مکمل اجنبی ہو اس لیے تمہیں سنا دینے میں کوئی ہرج نہیں

وہ باہر بیروں میں مدھم سے شیشے لگے ہوئے تھے۔ جن کی وجہ سے گاڑی کی چھک چھک پڑے بیٹھے بیٹھے مدھم غنودگی سے بھری پڑی میں اندر ہوئی تھی۔ دور گاڑی کے دور دور تک پھیلی ہوئی سفید چاندنی میں سیاہ درخت اپنی شاخوں کو سمیٹتے ہوئے، سر جھکائے ہوئے گناہگار مجرموں کی طرح کھڑے تھے۔

سردار سنگھ کرنے میں سوئے ہوئے سرا سنگھے نوجوان کی طرف اشارہ کر کے کہا۔ جوانی میں میں بھی اسی طرح کا تھا۔ سے نکلا اور لمبا ... میرا باپ گجند سنگھ موضع ماصلاں کا نمبردار تھا اور اس کے علاوہ چک نمبر ۳ بھی پورے کا پورا ہماری ملکیت میں تھا۔ گھر میں کھانے پینے کی کوئی کمی نہ تھی۔ گو باپ نے مجھے بی اے پاس کرایا تھا لیکن مجھے شروع ہی سے کھیتوں میں کام کرنے کا شوق تھا۔ قلم کی بجائے میرے ہاتھ ہل چلانے میں مشاق تھے۔ جانتے ہیں میں نے بی اے کیسے کر لیا۔ میرے باپ کی آرزو تھی کہ میں فوج میں بھرتی ہو جاؤں۔ کرنیل بنوں لیکن مجھے کھیتوں کی زندگی ہی پسند تھی۔ بھوری بھوری مٹی کی سوندھی مہک، شبنم میں ڈوبے ہوئے ہرے ہرے چنوں کا بوٹ، دور دھان کے ... پانی بھرتی ہوئی ناریوں کی قطار اور میری سنہری گھوڑی کی ڈمکی چال، پچھلے راستوں پر ہلکی ہلکی دھول اڑاتی ہوئی۔۔۔ آہ!

میں نے کہا تم اپنے شباب میں بے حد حسین رہے ہو گے۔ عورتیں تم پر بہت مرتی ہوں گی۔

بوڑھے سکھ نے حزیں مسکراہٹ سے کہا ایسا تو مجھے کچھ یاد نہیں کہ کسی نے مجھ سے محبت کی ہو۔ ہاں میں نے ضرور ایک لڑکی سے محبت کی تھی۔

کون تھی وہ؟

میری بیوی تھی!

بیوی!

جب میں بی اے پاس کر کے گاؤں واپس آیا تو میرے باپ نے چک جھمراں کے نمبردار کی لڑکی پریتو سے میرا بیاہ کر دیا۔ پریتو بڑی خوبصورت لڑکی تھی لانبی اور دبلی گوری اور سنہری ملکیں اور نرم جیسے کوار گندل مگر میں تو اس کی آنکھوں پر مرتا تھا۔

کیوں ان آنکھوں میں کیا بات تھی؟ میں نے پوچھا۔

بظاہر تو کوئی خاص بات نہ تھی۔ بڑی بڑی تھیں اور کالی سیاہ! مگر ایسی تو بہت سی عورتوں کی آنکھیں ہوتی ہیں، پھر بات کیا تھی؟

کہہ نہیں سکتا۔ ان آنکھوں کا رنگ، نہیں نہیں رنگ نہیں، ان آنکھوں کا لہجہ کچھ عجیب سا تھا۔

وہ آنکھیں بولتی تھیں؟

بولتی تو نہیں تھیں۔ لیکن بولنا چاہتی تھیں ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے وہ مجھ سے کچھ کہیں گی۔ مگر وہ مجھ سے کچھ نہ کہتیں، ہر وقت سپنے سے دیکھتی رہتیں، کبھی ایسی آنکھیں تم نے دیکھی ہیں جو ہمیشہ سپنا سا دیکھا کریں۔

جوانی میں سبھی آنکھیں سپنے دیکھتی ہیں میں نے کہا،

ہاں لیکن سپنے ہر ایک کے الگ الگ ہوتے ہیں!

بڈھے نے آہستہ سے کہا۔ میں تو اپنی پریتو پر مرتا تھا تم کہہ سکتے ہو کہ یہ اس لیے ہوا کہ میری زندگی میں اس سے پہلے کوئی نہ آئی تھی نہ اس سے پہلے نہ اس کے بعد۔۔۔۔۔۔

پریتو تم نے نہیں دیکھی۔ دیکھ لیتیں تو کہتیں وہ تو ایسی عورت تھی جس سے اس کے بیوی ہونے کے بعد بھی اس سے عشق کیا جا سکتا تھا اور میں پھر یوں سی ہوا۔ جب میں گاؤں پہنچا اور میں نے فوج میں بھرتی ہونے سے کسان بننے کو ترجیح دی تو میرے باپ نے فوراً میرا بیاہ کر دیا اور مجھے کھیتوں پر کام کرنے کو لگا دیا۔ حالانکہ اُسے اس بات میں بڑی مایوسی ہوئی ہو گی۔ مگر میں تو بہت خوش تھا۔ تم جانتے ہو اگر میں فوج میں ہوتا تو کیسے اپنی پریتو سے محبت کر سکتا تھا۔ اب تک تو فرنگیوں کی کسی نہ کسی لڑائی میں کہیں فرانس میں یا میسوپوٹیمیا یا دوسری جگہ کہیں نہ کہیں ان لوگوں نے میری جان لے لی ہوتی حالانکہ میں نہیں کہہ سکتا کہ جو کچھ ہوا وہ اچھا ہوا یا بُرا ہوا۔

یکایک وہ چپ ہو گیا۔

میں بھی چپ رہا۔

بہت دیر کے بعد وہ بولا۔ قصہ مختصر یہ کہ میں اپنی پریتو کو بہت چاہتا تھا اور وہ بھی مجھے بہت چاہتی تھی اور ہم کبھی ایک دن کے لیے بھی ایک دوسرے سے جدا نہ ہوئے تھے لیکن ہماری شادی کے چھ ماہ بعد کیا ہوا کہ میرا سسر اپنے گاؤں میں سخت بیمار پڑا اور پریتو کو اپنے میکے جانا پڑا۔ اس کا باپ بیمار تھا۔ اس لیے میں بھی اُسے کیسے روک سکتا تھا چنانچہ پریتو چلی گئی۔ لیکن اس کے جانے کے بعد میرا دل اپنے گھر میں کھیتوں میں، اپنی گھڑ سواری میں کسی کام میں نہ لگتا تھا۔ تین دن تو میں نے جیسے تیسے کر کے کاٹے لیکن چوتھے دن میں نے اپنی گھوڑی پہ زین کسی اور سرپٹ ہو لیا۔ اپنی سسرال کے گھر۔ چک جھمراں ہمارے گاؤں سے تیس کوس پہ واقع ہے لیکن میری گھوڑی بڑی تیز رفتار ہے۔ میں شام ہونے ہوتے چک جھمراں پہنچ گیا۔ وہاں جا کے معلوم ہوا کہ میرے سسر کی حالت پہلے سے بہت بہتر ہے بلکہ میں نے اُسے خاصا ہشاش بشاش پایا۔ ساس اور سسر دونوں مجھے دیکھ کر بہت خوش ہوئے اور جب انہیں یہ معلوم ہوا کہ داماد اپنے سسر کی صحت پوچھنے چلا آیا ہے۔ تو وہ میری سعادت مندی پہ بہت خوش ہوئے۔ دن بھر تیس کوس کا سفر کرنے سے میں بہت تھک گیا تھا اس لیے جلدی کھانا کھا کے میں سو گیا۔ مجھے معلوم تھا کہ اب جو سوؤں گا تو پھر صبح ہی اُٹھوں گا۔ میں نے پریتو سے کہا مجھے صبح ضرور اٹھا دینا۔ میں گھوڑی پر سوار ہو کر صبح سیر کو جاؤں گا کہیں ایسا نہ ہو کہ دن چڑھے تک سوتا ہی رہوں۔

لیکن ہوا یہ کہ اس رات تیسرے پہر ہی میں میری آنکھ کھل گئی اور میں یہ دیکھ کر بہت حیران ہوا کہ میری بیوی اپنے بستر پر نہیں ہے دور کمرے کے آخری سرے پہ دروازے کے ہلکے سے کھلنے اور بند ہونے کی آواز آئی اور ایک سایہ سا دروازے سے گزرتا ہوا معلوم ہوا۔ میں آنکھیں مل کر اُٹھ بیٹھا۔ وا گورو یہ کیا ماجرا ہے؟ سوچ سوچ کر میں آہستہ سے اپنے بستر سے اُٹھا۔ کرپان کو تکیے کے نیچے سے نکال کر پہنا اور آہستہ سے دروازہ کھول کر باہر ہو لیا۔

باہر ایسی ہی چاندنی رات تھی۔ بڑی خوبصورت خوشبوؤں والی چاندنی رات تھی۔ سرس اور شیشم کی شاخوں میں چھپے ہوئے گھونسلوں میں کبھی کبھی چڑیاں غنودگی میں چوں چوں کرتیں۔ مگر ان کے چڑے فوراً اپنی مضبوط چونچ سے ٹھونگ کر انہیں اپنی گود میں دبا لیتے میرے پاؤں شبنم میں بھیگ چکے تھے اور میرے چاروں طرف سرسوں کی ہری ہری کونپلیں لہرا رہی تھیں اور کھیتوں میں گزرتا ہوا اپنی پریتو کے تعاقب میں جا رہا تھا پہلے میں نے سوچا وہ کھیتوں میں مزدوری حوائج سے فارغ ہونے جا رہی ہے۔ لیکن جب اُس نے ایک کھیت کو پار کر لیا۔ دوسرے کھیت کو پار کر لیا۔ تیسرے کھیت کی ڈھلوان سے گھوم نیچے کے خشک نالے کو پار کر کے ٹیلوں کے پیچھے غائب ہو گئی تو مجھے کچھ عجب طرح کی تشویش، حیرت اور کوفت سی ہونے لگی۔ دل کو دھچکا سا لگا اور اب میں ہولے ہولے بہت ہی احتیاط سے اُس کے تعاقب میں چلنے لگا

[illegible] یہ پتہ نہ چلے کہ کوئی اُس کے تعاقب میں ہے۔ تیسرے کھیت کی ڈھلان سے اُتر کر نالے کو پار کیا۔ پھر احتیاط سے ٹیلوں کے پیچھے سے ہو کر میں نے آگے کو نظر دوڑائی۔

سامنے پھر سرسوں کے کھیت تھے۔ کھیتوں کے بیچ میں ایک کنواں تھا۔ کنوئیں کے قریب بیریوں کا ایک سایہ دار جھاڑ تھا جس کے نزدیک ایک پلنگ بچھا تھا۔ پلنگ کے قریب ایک ناپختہ گھر تھا جس کا دروازہ آدھا کھلا تھا۔

اور میری بیوی اس پلنگ پر ایک جاٹ کے ساتھ سو رہی تھی۔ میری پریتو۔ میری بیوی اُس سے بہت پیار کر رہی تھی وہ اس کی آنکھیں چومتی اور اس کے رخسار۔ اور کتنی شدت تھی اُس پیار میں۔ میری آنکھوں میں خون اُترنے لگا مگر میں ہلکا بیریوں کے جھنڈ کے پیچھے کھڑا اُن دونوں کو پیار کرتے ہوئے دیکھتا رہا۔ ہاں ہاں! اپنی آنکھوں سے سب کچھ دیکھا۔

کچھ عرصے کے بعد جاٹ نے میری بیوی سے کہا۔ پریتو! مجھے پیاس لگی ہے اندر سے پانی لا دے۔

پریتو نے اپنا سر اُس کے سینے سے ہٹا لیا اور بولی پگلے! تیری پیاس کیا ابھی تک نہیں بجھی؟

جاٹ جواب میں صرف مسکرا دیا۔ اُس نے میری بیوی کے ہونٹ چوم لیے۔ پریتو آہستہ سے پلنگ سے اُٹھی اور آدھ کھلے دروازے سے ناپختہ مکان کے اندر گئی۔ جاٹ اوندھے منہ لیٹ کر بڑے اشتیاق سے دروازے کی طرف دیکھنے لگا۔ کیونکہ میری بیوی بالکل ننگی تھی۔

یکایک میں نے کرپان نکالی اور اُسے اپنے دونوں ہاتھوں میں لے کر سر کو اوپر اٹھایا اور پھر اپنی پوری طاقت سے جھٹکے پر وار کیا جیسے کے رستے حلق سے ایک ہلکی سی آواز نکلی۔ دوسرے لمحے میں اس کا سر قلم ہو گیا۔ پھر میں بیریوں کے جھاڑ کے پیچھے سے کھیتوں میں غائب ہو گیا۔ ٹیلوں کے پیچھے سے نالے کو عبور کر کے سرسوں کے کھیتوں میں سے گزرتے ہوئے میں نے چند لمحوں کے لیے رک کر اپنی کرپان کو مٹی سے اچھی طرح صاف کیا اور جب وہ بالکل صاف شفاف ہو کر شیشے کی طرح چمکنے لگی تو اُسے میان میں رکھ کر گھر کے اندر آ گیا اور کمرے کے اندر آ کر پھر اپنے بستر پر سو گیا۔

کوئی آدھ پون گھنٹے کے بعد پریتو میرے گھر میں دھیرے سے داخل ہوئی، میں جاگ رہا تھا۔ لیکن میں نے اپنی آنکھیں بند کر لیں۔ اور دھیمے دھیمے سانس لینے لگا۔ پریتو نے دروازہ کھول کر پہلے تو مجھے غور سے دیکھا۔ پھر اس نے آہستہ سے میرے تکیے کے نیچے سے کرپان نکالی اور اُسے غور سے دیکھا۔ اور جب اُسے بالکل صاف پایا تو گویا اُس کے دل کا شبہ دور ہو گیا اور وہ میری بغل میں آ کر لیٹ گئی چپ چاپ پتھر کی [illegible] ہو گیا۔

چند لمحوں کے انتظار کے بعد میں نے بڑی بے چینی سے پوچھا۔ پھر کیا ہوا۔

کچھ نہیں ہوا! اُس کا باپ چونکہ صحت یاب ہو چکا تھا۔ اس لیے میں پریتو کو لے کر دوسرے دن ہی اپنے گاؤں چلا آیا اور ہم دونوں ہنسی خوشی اکٹھے رہنے لگے۔

دن بیتے۔ مہینے بیتے، سال بیتے۔ میں نے کبھی اس بات کا تذکرہ نہیں کیا نہ پریتو نے کبھی کسی بات سے مجھ پر یہ ظاہر ہونے دیا کہ اُسے کسی بات کا بھی شبہ ہوا تھا یا اُسے کسی بات کا کوئی علم تھا۔ ہاں ایک بات میں نے ضرور دیکھی تھی۔ اس واقعہ کے بعد وہ پھر کبھی اپنے میکے نہیں گئی میرے کہنے پر یا اپنے باپ کے اصرار پر بھی نہیں گئی۔ ہوتے ہوتے میں بھی اس واقعہ کو بھول سا گیا۔ کیونکہ اب میرے بچے ہو گئے تھے میرے اور پریتو کے بچے، دو لڑکے اور ایک لڑکی۔ بڑے خوبصورت بچے تھے ہمارے پرتاپ اور دیپ اور ہرنام کور! بڑھتے بڑھتے بچے بھی

بڑے ہو گئے اور سکول جانے لگے۔ سکول سے کالج جانے لگے تو ہمارے ہاں تیسرا لڑکا پیدا ہوا۔ ہربنس سنگھ اب ہمارے گھر میں شادمانی اور
مسرت تھی۔ آرام، سکون، خوشی اور یقین، گہری رفاقت اور مفاہمت جو اچھے گھروں کی مثال ملتی ہے!

ایک روز میں شام کے وقت کھیتوں سے واپس آ کے گھر کے نیچے بیٹھا ہوا تھا۔ پرتاپ اور دلیپ کالج سے واپس آ گئے تھے
گرمی کی چھٹیاں گزارنے کے لیے، ہرنام ایک کونے میں کشیدہ کاڑھ رہی تھی۔ میرا سات سال کا ہربنس لکڑی کے گھوڑے کو چلانے کی کوشش
کر رہا تھا۔ پرتیو گھر کے نیچے ایک کونے میں چولہے میں مکئی کی روٹیاں سینک رہی تھی۔ ہانڈی میں سرسوں کا ساگ اُبل رہا تھا۔ اور اس کی مہک بھی
خوشبو میری بھوک اور بھی بے چین کر رہی تھی۔ میں نے جلدی سے کرپان کھول کر الگ رکھ دی اور ہاتھ منہ دھو کر پرتیو کے سامنے مونڈھا کھینچ کر
بیٹھ گیا اور بالکل بچوں کی طرح سے بے چین ہو کر اس سے کھانا مانگنے لگا۔

پرتیو جلدی سے کھانا دے دے!

پرتیو نے سب سے پہلے میرے لیے کھانا پروسا۔ پھر پرتاپ کے لیے، پھر دلیپ کے لیے، پھر ہرنام کور کے لیے۔ سب سے
چھوٹا ہربنس نے مچل کر کہا: میں تو ماں کے ساتھ کھانا کھاؤں گا!

میں نے پرتیو سے کہا تو بھی بیٹھ جا اب!

میں بیٹھ جاؤں گی تو تمہیں کھانا کون کھلائے گا؟ پرتیو نے ذرا ناک سکیڑ کر کہا۔

اس وقت چولہے کی روشنی میں اس کے رخسار تمتما رہے تھے اور الجھی ہوئی زلف ماتھے پر آ رہی تھی۔ مجھے وہ اس وقت بہت
اچھی لگ رہی تھی۔

ماں! مجھے سرسوں کا ساگ اور دے دے، دلیپ نے اپنی تھالی بڑھاتے ہوئے کہا۔

پرتیو نے ہانڈی میں سے ساگ کی کڑچھی بھر کر اسے دلیپ کی تھالی میں انڈیل دیا۔

میں نے کہا ہربنس کی ماں! تھوڑا سا اچار اگر اس وقت کہیں سے مل جائے تو کھانے کا مزا دُونا ہو جائے۔

اچار تو اندر کوٹھڑی میں ہے، پرتیو نے رک رک کر کہا۔

تو لے آ، اندر سے جا کے لا دے۔

پرتیو سہم کر بولی اکیلی کیسے جاؤں؟ اندر تو بڑا اندھیرا ہے مجھے ڈر لگتا ہے۔

ڈر لگتا ہے؟ یکایک میرے منہ سے بے اختیار نکلا۔ اس وقت سب کے سامنے اندر جاتے ہوئے ڈر لگتا ہے لیکن اس رات
کو کھیتوں کو پار کر کے اکیلی جانے میں ڈر نہیں لگا تھا؟ یکایک میں نے تنک کر کہا جانے کیسے کہہ دیا اتنے سالوں تک جس بات کو کبھی نہ کہا
کیسے وہ بات یوں طعنہ بن کر اتنے سالوں کے بعد میرے ہونٹوں پر آ گئی۔

پرتیو نے بیٹھے بیٹھے بس ایک لمحے کے لیے مجھے دیکھا۔ دوسرے لمحے میں مجھے ایسا معلوم ہوا جیسے وہ کرپان لیے میرے سر پر
کھڑی ہے پھر ایک بجلی سی تڑپی اور میں نے اپنے آپ کو بچانے کے لیے ہاتھ اوپر اٹھائے۔

ایک بار، دو بار، تین بار کرپان میرے رخساروں کو کاٹتی ہوئی چلی گئی۔ میں نے اپنے بچاؤ کے لیے اپنے ہاتھوں سے اُسے
روکنا چاہا۔ اور چلایا۔ پرتیو، پرتیو! رک جا۔ مگر پرتیو ایک بھوکی شیرنی کی طرح مجھ پر وار کرتی رہی۔ آخر غصہ میں بھر کر میں نے ایک جھٹکے میں کرپان

اس کے ہاتھ سے چھین لی اور دونوں ہاتھوں سے کرپان کو اٹھا کر اور اپنے جسم اور رُوح کی پُوری طاقت سے پرتیو کی گردن پر بھرپور وار کر دیا۔ پرتیو کی گردن کٹ کر پرنس کے گھوڑے کے قدموں میں جا گری اور دمال سے ڈھلک کر میری تھالی میں اوندھی ہو گئی اور اس کے سیاہ بال کھل کر میرے سامنے بکھر گئے۔"

بوڑھا سکھ چُپ ہو گیا۔

میں بھی چپ رہا۔ کھڑکی میں چاند بھی ایک وحشت ناک بھُوت کی طرح خاموش کھڑا تھا۔ گاڑی کے مسافروں کے چہرے سپید اور بے نور سے تھے۔ جیسے وہ چہرے نہ ہوں، ہڈیوں کے خول ہوں۔ گاڑی کھیتوں میں سے گزرتی ہوئی نامعلوم منزل کی طرف بڑھتی ہوئی چلی جا رہی تھی۔ اور چاند مجبور اور بے کس ہنستا اور اکیلا کھڑکی میں کھڑا تھا۔

بہت دیر کی خاموشی کے بعد بوڑھے سکھ نے دلگیر لہجے میں کہا۔

"عورت کبھی نہیں بھُولتی! وہ لوگ عورت کو نہیں جانتے جو یہ سمجھتے ہیں کہ وہ اسے ایک ڈولی میں سوار کر کے، ایک پلنگ پر لٹا کر اور بچے پیدا کرا کے اس کے دل کا سپنا اس سے چھین سکتے ہیں۔ وہ لوگ عورت کو نہیں جانتے۔

عورت کبھی نہیں بھولتی!"

بوڑھا سکھ خاموش ہو گیا۔ اس نے اپنے رخسار کی صلیب پر آہستہ سے ہاتھ پھیرا اور خاموش ہو گیا۔ مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے وہ صلیب بہت گہری اس کے دل کے اندر ڈوب چکی ہے!

گاڑی میں اس قدر سناٹا تھا کہ مجھے اپنی سانس رکتی ہوئی محسوس ہوئی۔ میں نے منہ کھول دیا اور لمبے لمبے سانس اندر کو لیے پھر جو میری نظر کونے میں سوئے ہوئے جوڑے پر پڑی۔ لڑکی کا ہاتھ ابھی تک لڑکے کے ہاتھ میں تھا اور لڑکے کا بازو ابھی تک لڑکی کے سینے پر تھا اور دونوں کی آنکھیں بند تھیں اور دونوں سو رہے تھے۔ یکایک لڑکی نے لڑکے کے شانے سے سر اٹھایا۔ آہستہ سے اپنا ہاتھ اس کے نیچے سے نکالا اور لڑکے کی طرف دیکھا اور جب اسے اطمینان ہو گیا کہ لڑکا گہری نیند سو رہا ہے تو لڑکی نے نوجوان کا بازو اپنے سینے سے الگ کیا اور اس سے منہ پھیر کر چاند کی طرف دیکھا۔ پھر ایسی حسرت آمیز نگاہ سے دیکھا جو اس کی گلنار مسکراہٹ کی ہر قدم پر تکذیب کر رہی تھی۔ میں بالکل ہکا بکا رہ گیا۔ یکایک میرے ذہن میں ایک کرپان سی لہلہاتی محسوس ہوئی اور میں نے ڈر کر آنکھیں نیچی کر لیں۔

دوسرے لمحے جب میں نے نگاہ اٹھا کر دیکھا تو لڑکی نے اپنی کھڑکی پر پردہ گرا لیا تھا۔ اس کا چہرہ اندھیرے میں تھا۔ گو میں اس کا چہرہ نہ دیکھ سکتا تھا۔ لیکن مجھے معلوم تھا کہ وہ رو رہی ہے۔

---

# ننھی کی نانی

عصمت چغتائی

ننھی کی نانی کا ماں باپ کا نام تو اللہ جانے کیا تھا۔ لوگوں نے کبھی انھیں اس نام سے یاد نہ کیا۔ جب چھوٹی سی گلیوں میں ناک سڑسڑاتی پھرا کرتیں تو بفاطن کی لونڈیا کے نام سے پکاری گئیں۔ پھر کچھ دن "بشیرے کی بہو" کہلائیں پھر "بسم اللہ کی ماں" کے لقب سے یاد کی جانے لگیں۔ اور جب بسم اللہ جاپے کے اندر ہی ننھی کو چھوڑ کر چل بسی تو وہ "ننھی کی نانی" کے نام سے آخری دم تک پہچانی گئیں۔

دنیا کا کوئی ایسا پیشہ نہ تھا جو زندگی میں ننھی کی نانی نے اختیار نہ کیا ہو۔ کٹورا گلاس پکڑنے کی عمر سے وہ تیرے میرے گھر میں دو وقت روٹی اور پرانے کپڑوں کے عوض اوپر کے کام پر دھر لی گئیں۔ یہ اوپر کا کام کتنا نیچا ہوتا ہے۔ یہ کچھ کھیلنے کودنے کی عمر سے کام پر جوت دیئے جانے والے ہی جانتے ہیں۔ ننھے میاں کے آگے جھنجھنا بجانے کی غیر دلچسپ ڈیوٹی سے لے کر بڑے سرکار کے سر کی مالش تک اوپر کے کام کی فہرست میں آجاتی ہے۔

زندگی کی دوڑ بھاگ میں کچھ پھونکنا جھلسنا بھی آگیا، اور زندگی کے کچھ سال ماماگیری میں بیت گئے۔ پر جب دال میں چھپکلی بگھاردی اور روٹیوں میں مکھیاں پرونے لگیں تو مجبوراً ریٹائر ہونا پڑا۔ اس کے بعد تو ننھی کی نانی بس لگائی بجھائی کرنے ادھر کی اُدھر پہنچانے کے سوا کسی کرم کی نہ رہیں۔ یہ لگائی بجھائی کا پیشہ بھی خاصا منافع بخش ہوتا ہے۔ محلّے میں کھٹ پٹ چلتی رہتی ہے۔ مخالف کیمپ میں جا کر اگر ہوشیاری سے مخبری کی جائے تو خوب خوب خاطر مدارات ہوتی ہے۔ لیکن یہ پیشہ کچھ دن چلتا، نانی لُتری کہلانے لگیں اور دال گلتی نہ پا کر نانی نے آخری اور معید ترین پیشہ یعنی مہذب طریقہ پر بھیک مانگنا شروع کردی۔

کھانے کے وقت نانی ناک پھیلا کر سونگھتیں کہ کس گھر میں کیا پک رہا ہے۔ بہترین خوشبو کی ڈور پکڑ کر وہ گھر میں آن بیٹھتیں۔

"اے بہوی گُلتیاں ڈالی ہیں گوش میں" وہ بے تعلقی سے پوچھتیں۔

"نہیں بوا گُلتیں نگوڑی آج کل گلیں کہاں ہیں۔ آلو ڈالے ہیں۔"

"اے سبحان اللہ۔ کیا خوشبو ہے۔ اللہ رکھے بسم اللہ کے بادا کو آلوؤں سے عشق تھا۔ روز ہی کہ بسم اللہ کی ماں آلو گوشت جب دیکھو آلو گوش ... اب تو مہینوں گذر جاویں آلو گوش جو آنکھوں سے بھی دکھ جاوے ....... اے بیوی کو تمیر چھوڑ دیا؟" وہ یکدم فکرمند ہو جاتیں۔

"نہیں بُوا کو تمیر نگوڑا سب مارا گیا موا سنتے کا کتا کیاری میں لوٹ گیا۔"

[illegible] بیر تو تقدیر کے بھلا تو گوش کیا خاک مزہ دے گا۔ حکیم جی کے یہاں منوں لگا ہے "

[illegible] نانی حکیم جی کے لونڈے نے کل شبن میاں کی پتنگ میں کھکی لگا دی۔ اس پر میں نے کہا خبردار جو بچھے پہ قدم رکھا۔ تو...."

[illegible] تمانے نام سے تھوڑی مانگوں گی " اور نانی برقع سنبھال سلیپریں سٹپٹاتی حکیم جی کے یہاں جا پہنچتیں۔ دھوپ کھانے کے بہانے

[illegible] منڈیر تک پہنچ جاتیں۔ پہلے ایک پتی توڑ کر سونگھنے کے بہانے چٹکی میں مسلتیں۔ حکیم جی کی بہو کی آنکھ بچی اور مار نانی نے

[illegible] کرنے کے بعد ظاہر ہے دو نوالے کی حقدار ہو ہی جاتیں۔

[illegible] ہاتھ کی صفائی کے لیے سارے محلّے میں مشہور تھیں۔ کھانے پینے کی چیز دیکھی اور نقمہ مار گئیں۔ بچے کے دودھ کی پتیلی منہ

[illegible] بیسے شکر کی پھنکی مار لی۔ گڑ کی ڈبلی تالو سے چپکا لی مزے سے دھوپ میں بیٹھی چوس رہی ہیں۔ ڈلی اٹھائی نیفے میں اڑس

[illegible] اور آدھی نیفے کے ادھر آدھی ادھر اوپر سے موٹا کرتا آہستہ آہستہ حسب معمول کراہتی کونکتی کھسک گئیں۔ سب جانتے

[illegible] کی ہمت نہ تھی کیونکہ نانی کے بوڑھے ہاتھوں میں بجلی کی سی سرعت تھی اور بے چیلے نکل جانے میں وہ کوئی

[illegible] ۔ دوسرے ذرا سے شبہے پر ہی وہ فیل مچانے پر تل جاتی تھیں اور اتنی قسمیں کھاتی تھیں۔ قرآن اٹھانے کی دھمکیاں دیتی

[illegible] ان سے جھوٹا قرآن اٹھوا کر اپنی قبر میں بھی کیڑے پڑوائے۔

[illegible] اور چلکمہ باز ہونے کے علاوہ نانی پرلے درجہ کی جھوٹی بھی تھیں۔ سب سے بڑا جھوٹ تو ان کا وہ برقعہ تھا جو ہر

[illegible] اوڑھنا تھا۔ کبھی اس برقعہ میں نقاب بھی تھی پر جوں جوں محلے کے بڑے بوڑھے چل بسے یا نیم اندھے ہو گئے تو نانی نے

[illegible] لنگر گنگوروں دار فیشن ایبل برقعہ کی ٹوپی اُن کی کھوپڑی پر چپکی رہتی۔ آگے جا ہے مہین کرتے کے نیچے بنیان نہ ہو پر پیچھے

[illegible] جھول کی طرح لہراتا رہے اور یہ برقعہ صرف ستر ڈھانکنے کے لیے ہی نہیں تھا بلکہ دنیا کا ہر ممکن اور ناممکن کام اسی

[illegible] تھا۔ اوڑھنے بچھانے اور گٹھڑی مٹری کر کے تکیہ بنانے کے علاوہ جب نانی کبھی خیر سے نہاتیں تو اسے تولیہ کے طور پر استعمال

[illegible] وقتہ نماز کے لیے جانماز اور جب محلّے کے کتے دانت نکوسیں تو اُن سے بچاؤ کے لیے اچھی خاصی ڈھال۔ کتا پنڈلی پر لپکا اور

[illegible] برقعہ کا گھیر اس کے منہ پر پھنکارا۔ نانی کو برقعہ بہت پیارا تھا۔ فرصت میں بیٹھ کر حسرت سے اس کے بڑھاپے پر بسورا کرتیں جہاں

[illegible] کہیں ملی اور احتیاطاً پیوند چپکا لیا۔ وہ اس دن کے خیال سے ہی لرزا ٹھتی تھیں جب یہ برقعہ بھی چل بسے گا۔ آٹھ گز لٹھا کفن کو

[illegible] ہی بہت جانو۔

نانی کا کوئی مستقل ہیڈ کوارٹر نہیں۔ سپاہی جیسی زندگی ہے آج اس کے دالان میں تو کل اس کی صحنچی میں جہاں جگہ ملی پڑاؤ ڈال دیا،

[illegible] گٹھڑی کو بغل کر کے آگے چل پڑیں۔ آدھا برقعہ اوڑھا آدھا بچھایا لمبی تان لی۔

مگر برقعہ سے بھی زیادہ وہ جس کی فکر میں گھلتی تھیں وہ تھی ان کی اکلوتی نواسی ننھی۔ کڑک مرغی کی طرح نانی پر پھیلائے اُسے پوٹے

[illegible] رہتیں۔ کیا مجال جو نظر سے اوجھل ہو جائے۔ مگر جب ہاتھ پیروں نے جواب دے دیا اور محلے والے جھکتے ہو گئے۔ ان کی جوتیوں کی

[illegible] سن کر ہی چاق چوبند ہو کر مورچہ پر ڈٹ جاتے۔ ڈھٹائی سے نانی کے اشارے کنایہ سے مانگنے کو سنا ان سنا کر جاتے۔ تو نانی کو

[illegible] کوئی چارہ نہ رہا کہ ننھی کو اس کے آبائی پیشے یعنی اوپر کے کام پر لگا دیں۔ بڑے سوچ بچار کے بعد انھوں نے اُسے ڈپٹی صاحب

[illegible] یہاں روٹی کپڑا اور ڈیڑھ روپیہ مہینہ پر چھوڑ ہی دیا۔ پر وہ ہر دم سائے کی طرح لگی رہتیں۔ ننھی نظر سے اوجھل ہوئی اور وہ بلبلائیں۔ بد نصیب

# ننھی کی نانی

## عصمت چغتائی

ننھی کی نانی کا ماں باپ کا نام تو اللہ جانے کیا تھا۔ لوگوں نے کبھی انھیں اس نام سے یاد نہ کیا۔ جب چھوٹی سی گڑیوں میں ناک سڑسڑاتی پھرتی تھیں تو بفاطی کی لونڈیا کے نام سے پکاری گئیں۔ پھر کچھ دن "بدھو شیرے کی بہو" کہلائیں پھر "بسم اللہ کی ماں" کے لقب سے یاد کی جانے لگیں۔ اور جب بسم اللہ چاپے کے اندر ہی ننھی کو چھوڑ کر چل بسی تو وہ "ننھی کی نانی" کے نام سے آخری دم تک پہچانی گئیں۔

دنیا کا کوئی ایسا پیشہ نہ تھا جو زندگی میں ننھی کی نانی نے اختیار نہ کیا ہو۔ کٹورا گلاس پکڑنے کی عمر سے وہ نیرے میرے گھر میں دو وقت کی روٹی اور پرانے کپڑوں کے عوض اوپر کے کام پر دھر لی گئیں۔ یہ اوپر کا کام کتنا نیچا ہوتا ہے۔ یہ کچھ کھیلنے کودنے کی عمر سے کام پر جوت دیئے جانے والے ہی جانتے ہیں۔ ننھے میاں کے آگے جھنجھنا بجانے کی غیر دلچسپ ڈیوٹی سے لے کر بڑے سرکار کے سر کی مالش تک اوپر کے کام کی فہرست میں آجاتی ہے۔

زندگی کی دوڑ بھاگ میں کچھ بھونا تلنا بھی آگیا۔ اور زندگی کے کچھ سال ماماگیری میں بیت گئے۔ پر جب دال میں چھپکلی بگھار دی اور روٹیوں میں مکھیاں پرونے لگیں تو مجبوراً ریٹائر ہونا پڑا۔ اس کے بعد تو ننھی کی نانی بس لگائی بجھائی کرنے، ادھر کی ادھر پہنچانے کے سوا اور کسی کرم کی نہ رہیں۔ یہ لگائی بجھائی کا پیشہ بھی خاصا منافع بخش ہوتا ہے۔ محلے میں کھٹ پٹ چلتی ہی رہتی ہے۔ مخالف کیمپ میں جا کر اگر ہوشیاری سے مخبری کی جائے تو خوب خوب خاطر مدارات ہوتی ہے۔ لیکن یہ پیشہ کے دن چلتا، نانی لتری کہلانے لگیں اور دال گلتی نہ پا کر نانی نے آخری اور مفید ترین پیشہ یعنی مہذب طریقہ پر بھیک مانگنا شروع کر دی۔

کھانے کے وقت نانی ناک پھلا کر سونگھتیں کہ کس گھر میں کیا پک رہا ہے۔ بہترین خوشبو کی ڈور پکڑ کر وہ گھر میں آن بیٹھتیں۔

"اے بوی ٹھیاں ڈالی ہیں گوش میں؟" وہ بے تعلقی سے پوچھتیں۔

"نہیں بوا، گھیاں نگوڑی آج کل گلیں کہاں ہیں۔ آلو ڈالے ہیں۔"

"اے سبحان اللہ۔ کیا خوشبو ہے۔ اللہ رکھے بسم اللہ کے باوا کو آلوؤں سے عشق تھا۔ روز ہی کہ بسم اللہ کی ماں آلو گوشت۔ جب دیکھو آلو گوش۔ ہا...... اب تو مہینوں گزر جاویں آلو گوش جو آنکھوں سے بھی دکھ جاوے...... اے بوی کو قیمہ چھوڑ دیا؟" وہ ایکدم فکرمند ہو جاتیں۔

"نہیں بوا، قیمہ نگوڑا سب مارا گیا موا سقے کا کتا کیاری میں لوٹ گیا۔"

ا

"ہے بغیر کوٹھری کے بھلا آؤ گوشت کیا خاک مزہ دے گا۔ حکیم جی کے یہاں منوں لگا ہے۔"

"ہے نہیں نانی حکیم جی کے لونڈے نے کل شبن میاں کی پتنگ میں کلی لگا دی۔ اس پر میں نے کہا خبردار جو پچھے پر قدم رکھا۔ تو . . . ؟"

"ے میں کوئی تمانے نام سے تھوڑی مانگوں گی۔" اور نانی برقع سنبھال سلیپر پٹخاتی حکیم جی کے یہاں جا پہنچتیں۔ دھوپ کھانے کے بہانے تسی گھستی کیاری کے پاس منڈیر تک پہنچ جاتیں۔ پہلے ایک پتی توڑ کر سونگھنے کے بہانے چٹکی میں مسلتیں۔ حکیم جی کی بہو کی آنکھ بچی اور ماراتانی نے کھسر پھسر کا تا۔ کوٹھری مہیا کرنے کے بعد ظاہر ہے دو نوالے کی حقدار ہو ہی جاتیں۔

نانی اپنے ہاتھ کی صفائی کے لیے سارے محلے میں مشہور تھیں۔ کھانے پینے کی چیز دیکھی اور لقمہ مار گئیں۔ بچے کے دودھ کی پتیلی منہ سے لگائی دو گھونٹ غٹ غٹ پیے۔ شکر کی پھنکی مار لی۔ گڑ کی ڈیلی تالو سے چپکائی، زرے سے دھوپ میں بیٹھی چوس رہی ہیں۔ ڈلی اٹھائی نیفے میں اڑس چپاتیاں لیں اور آدھی نیفے کے ادھر آدھی ادھر اوپر سے موٹا کرتا آہستہ آہستہ حسب معمول کراہتی کونکتی کھسک گئیں۔ سب جانتے ہیں پر کسی کو منہ کھولنے کی ہمت نہ تھی کیونکہ نانی کے بوڑھے ہاتھوں میں بجلی کی سی پھرت تھی اور بے چبائے نگل جانے میں وہ کوئی ب۔ سمجھتی تھیں۔ دوسرے ذرا سے شبہے پر ہی وہ فیل مچانے پر تل جاتی تھیں اور اتنی قسمیں کھاتی تھیں۔ قرآن اٹھانے کی دھمکیاں دیتی تھیں کہ بس۔ اب کون اُن سے جھوٹا قرآن اٹھوا کر اپنی قبر میں بھی کیڑے پڑوائے۔

لتری، چور اور حکمہ باز ہونے کے علاوہ نانی پرلے درجہ کی جھوٹی بھی تھیں۔ سب سے بڑا جھوٹ تو اُن کا وہ برقعہ تھا جو ہر وقت اُن کے اوپر سوار رہتا تھا۔ کبھی اس برقعہ میں نقاب بھی تھی پر جوں جوں محلے کے بڑے بوڑھے چل بسے یا نیم اندھے ہو گئے تو نانی نے نقاب کو خیر باد کہہ دیا۔ مگر گنگوروں دار فیشن ایبل برقعہ کی ٹوپی اُن کی کھوپڑی پر چپکی رہتی۔ آگے چاہے پہن کرتے کے نیچے بنیان نہ ہو پر پیچھے برقعہ بادشاہوں کی جھول کی طرح لہراتا رہے اور یہ برقعہ صرف ستر ڈھانکنے کے لیے ہی نہیں تھا بلکہ دنیا کا ہر ممکن اور ناممکن کام اسی سے لیا جاتا تھا۔ اوڑھنے بچھانے اور گڑی مڑی کر کے تکیہ بنانے کے علاوہ جب نانی کبھی خیر سے نہاتیں تو اُسے تولیہ کے طور پر استعمال کرتیں۔ جو فقیر نماز کے لیے جانماز اور جب محلے کے کتے دانت نکوسیں تو اُن سے بچاؤ کے لیے اچھی خاصی ڈھال۔ کتا پنڈلی پر لپکا اور نانی نے برقعہ کا گھیرا اُس کے منہ پر پھٹکارا۔ نانی کو برقعہ بہت پیارا تھا۔ فرصت میں بیٹھ کر حسرت سے اُس کے بڑھاپے پر بسورا کرتیں۔ جہاں کوئی چندی لٹک رہی ہو اور احتیاطاً پیوند چپکا لیا۔ وہ اُس دن کے خیال سے ہی لرز اٹھتی تھیں جب یہ برقعہ بھی چل بسے گا۔ آٹھ گز لٹھا کفن کو جڑ جائے یہی بہت جانو۔

انی کا کوئی مستقل ہیڈ کوارٹر نہیں۔ سپاہی جیسی زندگی ہے آج اس کے دالان میں تو کل اُس کی صحنچی میں جہاں جگہ ملی پڑ رہیں اور ڈال دیا، ب۔ دھتکار پڑی کوچ کر کے آگے چل پڑیں۔ آدھا برقعہ اوڑھا آدھا بچھایا لمبی تان لی۔

مگر برقعہ سے بھی زیادہ وہ جس کی فکر میں گھلتی تھیں وہ تھی ان کی اکلوتی نواسی ننھی۔ کڑک مرغی کی طرح نانی پر پھیلائے اُسے پوٹے سے دلبے رہتیں۔ کیا مجال جو نظر سے اوجھل ہو جائے۔ مگر جب ہاتھ پیروں نے جواب دے دیا اور محلہ والے جھکتے ہو گئے۔ اُن کی جوتیوں کی آہٹیں سن کر ہی چاق چوبند ہو کر مورچہ پر ڈٹ جاتے۔ ڈھٹائی سے نانی کے اشارے کنایہ سے مانگنے کو ان سنا اَن سنا کر جاتے۔ تو نانی کو اس کے سوا کوئی چارا نہ رہا کہ ننھی کو اُس کے آبائی پیشے یعنی اوپر کے کام پر لگا دیں۔ بڑے سوچ بچار کے بعد انھوں نے اُسے ڈپٹی صاحب کے یہاں روٹی کپڑا اور ڈیڑھ روپیہ مہینہ پر چھوڑ ہی دیا۔ پر وہ ہر دم سائے کی طرح لگی رہتیں۔ ننھی نظر سے اوجھل ہوئی اور وہ بلبلائیں: بدنصیب

کا کمر کمیں بوڑھے ہاتھوں سے ٹلتا ہے۔ دوپہر کا وقت تھا۔ ڈپٹیائن اپنے بھائی کے گھر بیٹے کا پیغام لے کر گئی ہوئی تھیں۔ دوپہر کا وقت
نانی منڈیر پہ جامن کی چھاؤں میں جھپکی لے رہی تھی۔ ڈپٹیائن تو اپنے ماموں کے ہاں بیٹے کی بات لے کر گئی ہوئی تھیں۔ سرکار خس خانے
قیلولہ فرما رہے تھے۔ ننھی پنکھے کی ڈوری تھامے اونگھ رہی تھی۔ پنکھا رک گیا اور سرکار کی نیند ٹوٹ گئی۔ شیطان جاگ اٹھا اور ننھی کی
سو گئی۔

کتنے ہی بڑھاپے کے آسیب سے بچنے کے لیے مختلف ادویات اور طلاؤں کے ساتھ حکیم بیدہ چوزہ ان کی یخنی بھی تجویز فرما
ہیں۔ نو برس کی ننھی چوزہ ہی تو تھی۔

مگر جب ننھی کی نانی کی آنکھ کھلی تو ننھی غائب۔ محلّہ چھان مارا کوئی سراغ نہ ملا مگر رات کو جب نانی تھکی ماندی کوٹھری کو لوٹی تو کونے میں
سے لگی ہوئی ننھی زخمی چڑیا کی طرح اپنی پھیکی پھیکی آنکھوں سے گھور رہی تھی۔ نانی کی گھگھی بندھ گئی اور اپنی کمزوری کو چھپانے کے لیے وہ اسے گالیاں دینے
لگی بد ماں نادی اُچھا پھکا۔ یہاں تاں کر مری ہے۔ ڈھونڈتے ڈھونڈتے پنڈلیاں سوج گئیں۔ ٹھہر تو جا سرکار سے کہنی جا رچوٹ کی مار لگواتی ہوں

مگر ننھی کی چوٹ زیادہ دیر نہ چھپ سکی۔ نانی سر پہ دو ہتڑ مار مار کر چنگھاڑنے لگی۔ پڑوسن نے سنا تو سر پکڑ کر رہ گئیں۔ اگر صاحبزادے
کی لغزش ہوتی تو شاید کچھ ڈانٹ ڈپٹ ہو جاتی۔ مگر ڈپٹی صاحب ........ محلّے کے مکھیا نین نواسوں کے نانا۔ پنجوقتہ نمازی۔
پچھلے دنوں مسجد میں چٹائیاں اور لوٹے رکھوائے۔ منہ سے پھوٹنے والی بات نہیں۔

لوگوں کے رحم و کرم کی عادی نانی نے آنسو پی کر ننھی کی کمر سینکی آٹے گڑ کا حلوا کھلایا اور اپنی جان کو صبر کر کے بیٹھ رہی۔ دو چار
دن لوٹ پوٹ کر ننھی اٹھ کھڑی ہوئی۔ اور چند دنوں ہی میں سب کچھ بھول بھال گئی۔

مگر محلہ کی شریف زادیاں نہ بھولیں۔ چھپ چھپ کر ننھی کو بلاتیں۔

"نہیں ...... نانی مارے گی۔" ننھی ٹالتی۔

"لے یہ چوڑیاں پہن لیجو۔ نانی کو کیا خبر ہو گی ......" بیویاں بے قرار ہو کر پھسلاتیں ......

"کیا ہوا ........ کیسے ہوا ........" کی تفصیل پوچھی جاتی۔ ننھی کچی کچی معصوم تفصیلیں دیتی۔ بیویاں ناکوں پہ
دوپٹے رکھ کر کھلکھلاتیں۔

ننھی بھول گئی ........ مگر قدرت نہ بھول سکی۔ کچی کلی قبل از وقت توڑ کر کھلانے سے پنکھڑیاں جھڑ جاتی ہیں ...... ٹھنٹھ
رہ جاتا ہے۔ ننھی کے چہرے پر سے بھی نہ جانے کتنی معصوم پنکھڑیاں جھڑ گئیں۔ چہرے پر پھٹکار اور روڑا پن۔ ننھی بچی سے لڑکی نہیں بلکہ
چھلانگ مار کر ایک دم عورت بن گئی۔ وہ قدرت کے مشاق ہاتھوں کی سنواری بھرپور عورت نہیں۔ بلکہ ٹیڑھی میڑھی عورت جس پر کسی
دیو نے دو گز لمبا پاؤں رکھ دیا ہو۔ ٹھگنی۔ موٹی۔ کچوراسی جیسے کچی مٹی کا کھلونا کمہار کے گھٹنے تلے دب گیا ہو۔

میلی صافی سے کوئی ناک پونچھے چاہے کو لے، کون پوچھتا ہے۔ راہ چلتے اُس کے چٹکیاں بھرتے۔ مٹھائی کے دونے
پکڑاتے۔ ننھی کی آنکھوں میں شیطان تھرک اٹھتا ........ مگر اب نانی بجائے اُسے حلوے مانڈے ٹھسانے کے اُس کا دھوبی گھاٹ کرتی،
مگر میلی صافی کی دھول بھی نہ جھڑتی۔ جانور ربڑ کی گیند، ٹپا کھایا اور اُچھل گئی۔

چند سال ہی میں ننھی کی چوکھی سے محلہ لرز اٹھا۔ سنا کہ ڈپٹی صاحب اور صاحبزادے میں کچھ ٹھن گئی۔ پھر سنا مسجد کے ملّا جی

ہو۔ مارنے مارتے چھوڑا۔ پھر سنا صدیق پہلوان کا بھانجہ مستقل ہو گیا۔

تیسرے دن نھی کی ناک کٹتے کٹتے بچی اور گلیوں میں لٹھ پونگا ہوتا۔

اور پھر نھی کے تلوے جلنے لگے۔ پیر دھرنے کی رتی بھر جگہ نہ رہی۔ صدیق پہلوان کے بھانجے کی پہلوانی اور نھی کی جوانی نے محلے والوں کا ناطقہ بند کر دیا۔ سنتے ہیں ریتی، بمبئی میں اس حال کی ٹھوک میں کھپت ہے۔ شاید دونوں وہیں چلے گئے۔

جس دن نھی بھاگی اس دن نانی کے فرشتوں کو بھی شبہ نہ ہوا۔ وہ تین دن سے نگوڑی چپ چپ سی تھی۔ نانی سے بار بار بھی نہ لی۔ چپ چاپ آپ ہی آپ بیٹھی ہوا میں گھورا کرتی۔

"اے نھی روٹی کھا لے!" نانی کہتی۔

"نانی بی بھوک نہیں!"

"اے نھی اب دیر ہو گئی سو جا۔"

"نانی بی نیند نہیں آتی۔"

رات کو نانی کے پیر دبانے لگی۔

"نانی بی......... اے نانی بی" "سبحانک اللھم، سن لو یاد ہے کہ نہیں۔ نانی نے سنا فرفر یاد!"

"جا بیٹی اب سو جا۔" نانی نے کروٹ لے لی۔

"اری مرتی کیوں نہیں۔" نانی نے تھوڑی دیر بعد اسے صحن میں کھٹ پٹ کرتے سن کر کہا۔ "کبھی خانگی نے اب آنگن بھی پلید کرنا شروع کیا۔ کون حرامی ہے جسے آج گھر میں گھسا لائی ہے۔"

پر صحن میں گھور گھور کر دیکھنے پر نانی سہم کر رہ گئی۔ نھی عشا کی نماز پڑھ رہی تھی۔ اور صبح نھی غائب ہو گئی۔

کبھی کوئی دور دیس سے آتا ہے تو خبر آ جاتی ہے۔ کوئی کہتا ہے نھی کو ایک بڑے نواب صاحب نے ڈال لیا ہے۔ ٹم ٹم پہ سیر کو نکلتی ہے۔ بیگموں کی طرح رہتی ہے۔

کوئی کہتا ہے ہیرا منڈی میں دیکھا تھا۔

کوئی کہتا ہے فارس روڈ پر اور کسی نے اسے سونا گاچی میں دیکھا۔

مگر نانی کہتی ہے نھی کو ہیضہ ہوا تھا۔ چار گھڑی لوٹ پوٹ کر مر گئی۔

نھی کا سوگ منانے کے بعد نانی کچھ خبطن بھی ہو گئیں۔ لوگ راہ چلتے چھیڑ خانی کرتے۔

"اے نانی نکاح کر لو———" بھابی جان چھیڑتیں۔

"کس سے کلموں؟ لا اپنے خصم سے کرا دے۔" نانی بگڑتیں۔

"اے نانی ملاجی سے کر لو۔ اللہ قسم تم پر جان دیتے ہیں۔" اور نانی کی مغلظات شروع ہو جاتیں۔ وہ وہ پینترے گالیوں میں نکالتیں کہ لوگ بھونچکے رہ جاتے۔

"مل تو جائے بھڑوا......... ڈاڑھی نہ اکھیڑ لوں تو کہنا۔" مگر جب ملاجی کبھی گلی کے نکڑ پر مل جاتے تو نانی سچ مچ شرما سی جاتیں۔

۱

علاوہ محلّے کے لڑکوں بالوں کے نانی کے ازلی دشمن تو موٹے لنگوڑے بندر تھے جو پیڑھیوں سے اسی محلے میں پلتے بڑھتے آئے تھے۔ جو ہر فرد کا کچا کٹھا جانتے تھے۔ مرد خطرناک ہوتے ہیں اور بچے بدذات مگر عورتیں تو صرف ڈرپوک ہوتی ہیں۔ پھر نانی بھی انھیں بندروں میں پل کر بڑھیا ہوئی تھیں۔ انھوں نے بندروں کو ڈرانے کے لیے کسی بچے کی غلیل ہتھیالی تھی۔ اور سر پہ بُرقعہ کا پگڑ باندھ کر وہ غلیل تان کر جب اچکتیں تو بندر تھوڑی دیر کو سشدر رہ جاتے اور پھر بے توجہی سے ٹہلنے لگتے۔

اور بندروں سے ان کی آئے دن باسی ٹکڑوں پر چخ چلتی رہتی۔ محلّہ میں جہاں کہیں شادی بیاہ ہوا چاہے چالیسواں ہوتا، نانی جوٹھے ٹکڑوں کا ٹھیکہ لے لیتیں۔ لنگر خیرات بٹتی تو بھی چار چار مرتبہ جھکمہ دے کر حصہ لیتیں۔ منوں کھانا بٹور لانے کے بعد وہ اُسے حسرت سے تکتیں! کاش ان کے پیٹ میں بھی اللہ پاک نے کچھ اونٹ جیسا انتظام کیا ہوتا تو کتنے مزے رہتے۔ مزے سے چار دن کی خوراک معدے میں بھر لیتیں چھٹی ہوتی۔ مگر اللہ پاک نے رزق کا اتنا اوٹ پٹانگ انتظام کرنے کے بعد پیٹ کی مشین کیوں اس قدر ناقص بنا ڈالی کہ ایک دو وقت کے کھانے سے زیادہ ذخیرہ جمع کرنے کا ٹھور ٹھکانا نہیں۔ اس لیے نانی ٹاٹ کے بسیروں پر جوٹھے ٹکڑے پھیلا کر سکھاتیں پھر انھیں مٹکوں میں بھر لیتیں۔ جب بھوک لگی ذرا سے سوکھے ٹکڑے چُور کر کے پانی کا چھینٹا دیا چٹکی بھر نون مرچ بُرکا اور لذیذ ملغوبہ تیار۔ لیکن گرمیوں اور برسات کے دنوں میں بارہا یہ نسخہ اُن پر ہیضہ طاری کر چکا تھا۔ چنانچہ بُس جانے پر طوعاً و کرہاً ان ٹکڑوں کو اونے پونے بیچ ڈالتیں تاکہ لوگ اپنے کتوں اور بکریوں وغیرہ کو کھلا دیں۔ مگر عموماً کتوں اور بکریوں کے معدے نانی کے ڈھیٹ معدے کا مقابلہ نہ کر پاتے اور لوگ مول تو کیا تحفتہً بھی ان فواکہات کو قبول لینے پر تیار نہ ہوتے۔ وہی عزیز از جان جوٹھے ٹکڑے جنھیں بٹورنے کے لیے نانی کو ہزاروں صلواتیں اور ٹھوکریں سہنا پڑتیں اور جنھیں دھوپ میں سکھانے کے لیے انھیں پوری بندر جاتی سے جہاد مول لینا پڑتا۔ جہاں ٹکڑے پھیلائے گئے اور بندروں کے قبیلے کو بے تار برقی خبر پہنچی۔ اب کیا ہے غول در غول دیواروں پر ڈٹے بیٹھے ہیں۔ کھپریلوں پر دھما چوکڑی مچا رہے ہیں۔ چھپر کھسوٹ رہے ہیں اور آتے جاتے پر خوخیا رہے ہیں۔ نانی بھی اس وقت مردِ میدان بنی سر پہ برقعہ کا ڈھاٹا باندھے ہاتھ میں غلیل لیے مورچہ پر ڈٹ جاتیں۔ سارا دن "لگے۔ لگے" کر کے شام کو بچا کچا کوڑا بٹور بندروں کی جان کو کوستی نانی اپنی کوٹھری میں تھک کر سو رہتیں۔

بندروں کو ان سے کچھ ذاتی قسم کی پرخاش ہو گئی تھی۔ اگر یہ بات نہ ہوتی تو کیوں جہاں بھر کی نعمتوں کو چھوڑ کر صرف نانی کے ٹکڑوں پر ہی حملہ آور ہوتے۔ اور کیوں بدذات لال کھچاٹے والا ان ہی کا عزیز از جان تکیہ لے بھاگتا۔ وہ تکیہ جو ننھی کے بعد نانی کا واحد عزیز اور پیارا دنیا میں رہ گیا تھا۔ وہ تکیہ جو برقعہ کے ساتھ اُن کی جان پر ہمیشہ سوار رہتا تھا۔ جس کی سیونوں کو وہ ہر وقت ٹکا ٹانکہ مارتی رہتی تھیں۔ بارہا نانی کسی کونے کھدرے میں بیٹھی تکیہ سے ایسے کھیلا کرتیں جیسے وہ ننھی سی بچی ہوں اور وہ تکیہ اُن کی گڑیا۔ وہ اپنے سارے دُکھ اُس تکئے ہی سے کہہ کر جی ہلکا کر لیا کرتی تھیں۔ جتنا جتنا انھیں تکیہ پر لاڈ آتا وہ اس کے ٹلکے پکّے کرتی جاتیں۔

قسمت کے کھیل دیکھیے نانی منڈیر سے لگی برقعہ کی آڑ میں نیفہ سے جوئیں چن رہی تھیں کہ بندر دھم سے کودا اور تکیہ لے یہ جا وہ جا۔ ایسا معلوم ہوا کوئی نانی کا کلیجہ نوچ کر لے گیا۔ وہ دھاڑیں وہ چلائیں کہ سارا محلّہ اکٹھا ہو گیا۔

بندروں کا قاعدہ ہے کہ آنکھ بچی اور کٹورا گلاس لے بھاگے اور چھجے پر بیٹھے دونوں ہاتھوں سے کٹورا

دیں۔ برعکس رہے ہیں۔ کٹورے کا مالک نیچے کھڑا چکار رہا ہے۔ پیاز دے روٹی دے جب بندر میاں کا پیٹ بھر گیا کٹورا چھینک اپنی راہ لی۔ نانی نے مٹھی بھر گھڑ شتے لٹا دیئے پر حرامی بندر نے تکیہ نہ چھوڑنا تھا نہ چھوڑا۔ سو جتن کیئے گئے مگر اُس کا جی نہ پگھلا۔ اور اُس نے مزے سے تکیہ کے غلاف پیاز کے چھلکوں کی طرح اتارنے شروع کیئے۔ وہی غلاف جنھیں نانی نے چندھی آنکھوں سے گھور گھور کر پکے ٹانکوں سے گونتھا تھا۔ جوں جوں غلاف اُترتے جاتے نانی کی بدحواسی اور بلبلاہٹ میں زیادتی ہوتی جاتی۔ اور آخری غلاف بھی اُتر گیا۔ اور بندر نے ایک ایک کر کے چھجے پر سے ٹپکانا شروع کیئے۔ روئی کے گالے نہیں بلکہ شبّن کی نیتوتی۔ نبو ستے کا انگوچھا......... حسینہ بی کی انگیا.......... منی بی کی گڑیا کا غرارہ۔ رحمت بی کی اوڑھنی اور خیراتی کا کچھنا..........

خیرن کے لونڈے کا لمبچہ...... منشی جی کا مفلر اور ابراہیم کی قمیص کی آستین معہ کف!

صدیق کی تہمد کا ٹکڑا۔ آمنہ بی کی سرمہ دانی اور بفاطن کی کجلوٹی۔ سکینہ بی کی افشاں کی ڈبیہ ——— ملّاجی کی تسبیح کا امام اور باقر میاں کی سجدگاہ۔

بسم اللہ کا سوکھا ہوا نال اور کلاوہ میں بندھی ہوئی ننھی کی پہلی سالگرہ کی ہلدی کی گانٹھ، دوب اور چاندی کا چھلّا۔ اور بشیر خاں کا کلٹ تمغہ جو اُسے جنگ سے زندہ لوٹ آنے پر سرکارِ عالیہ سے ملا تھا۔

مگر کسی نے اِن چیزوں کو نہ دیکھا ——— بس دیکھا تو اُس چوری کے مال کو جسے سالہا سال کی چھاپہ ماری کے بعد نانی نے لکھ لوٹے جوڑا تھا

"چور ——— بے ایمان...... کمینی"

"نکالو بڑھیا کو محلے سے"

"پولیس میں دے دو"

"ارے اس کی توشک بھی کھولو اس میں نہ جانے کیا کیا ہوگا" غرض جو جس کے منہ میں آیا کہہ گیا۔

نانی کی چیخیں ایک دم رُک گئیں۔ آنسو خشک۔ سر نیچا۔ اور زبان گنگ! کاٹو تو خون نہیں۔ رات بھی جوں کی توں دونوں گھٹنے ٹھوڑی میں دابے ہل ہل کر سوکھی سوکھی ہچکیاں لیتی رہیں۔ کبھی اپنے ماں باپ کا نام لے کر کبھی میاں کو یاد کر کے کبھی بسم اللہ اور ننھی کو پکار پکار کر بین کرتیں......... دم بھر کو اُونگھ جاتی پھر جیسے پرانے ناسوروں میں چیونٹے چٹکنے لگتے اور وہ بلبلا کر چونک اٹھتیں۔ کبھی جھکی بہکی باتیں کبھی خود سے باتیں کرنے لگتیں۔ پھر آپ ہی آپ مسکرا اُٹھتیں اور پھر تاریکی میں سے کوئی پرانی یاد کا بھالا کھینچ مارتا اور وہ بیمار کتے کی طرح غیر انسانی آواز سے سارے محلے کو چونکا دیتیں۔ دو دن اسی حال میں بیت گئے۔ محلہ والوں کو آہستہ آہستہ احساس ندامت ہونا شروع ہوا۔ کسی کو بھی تو اُن چیزوں کی اشد ضرورت نہ تھی۔ برسوں کی کھوئی چیزوں کو کبھی کا رو پیٹ کر بھول چکے تھے۔ وہ بیچارے خود کونسے پہنتے تھے۔ تنکے کا بوجھ بھی ایسے موقع پر انسان کو شہتیر کی طرح لگتا ہے۔ لوگ ان چیزوں کے بغیر زندہ تھے۔ شبّن کی نیتوتی اب سردیوں سے دھینگا مشتی کرنے کے قابل کہاں تھی، وہ اُس کے ملنے کے انتظار میں اپنی بڑھوار تھوڑی روک بیٹھا تھا۔ حسینہ بی نے انگیا چولی کی اہمیت کو بیکار سمجھ کر اُسے خیرباد کہہ دیا تھا۔ منی کی گڑیا کا غرارہ کس مصرف کا وہ تو کبھی کی گڑیوں کی عمر سے گزر کر ہنڈ کلھیوں کی عمر کو پہنچ چکی تھی۔ محلے والوں کو نانی کی جان لینا تھوڑی منظور تھی۔

پرانے زمانہ میں ایک دیو تھا۔ اُس دیو کی جان تھی ایک بھونرے میں۔ سات سمندر پار ایک غار میں ایک صندوق تھا۔ اُس صندوق

چھت میں ہزارہا دیئے روشن تھے۔ اور ہوا ٹھنڈی اور ہلکی پھلکی تھی۔

کرپال کور کا سوچتے سوچتے، وہ موذیل کے متعلق سوچنے لگا۔ اس یہودی لڑکی کے بارے میں جو واڈو والی چیمبرز میں رہتی تھی۔ اس سے ترلوچن کو "گوڈے گوڈے" عشق ہو گیا تھا۔ ایسا عشق جو اس نے اپنی پینتیس برس کی زندگی میں کبھی نہیں کیا تھا۔

جس دن اس نے اڈوانی چیمبرز میں اپنے ایک عیسائی دوست کی معرفت دوسرے مالے پر فلیٹ لیا۔ اسی دن اس کی مڈبھیڑ موذیل سے ہوئی جو پہلی نظر دیکھنے پر اسے خوفناک طور پر دیوانی معلوم ہوئی تھی۔ کٹے ہوئے بھورے بال اس کے سر پر پریشان تھے۔ بے حد پریشان۔ ہونٹوں پر لپ اسٹک یوں جمی تھی جیسے گاڑھا خون اور وہ بھی جگہ جگہ سے چٹخی ہوئی تھی۔ ڈھیلا ڈھالا لمبا سفید چغہ پہنے تھی، جس کے کھلے گریبان سے اس کی نیل پڑی بڑی بڑی چھاتیاں تین چوتھائی کے قریب نظر آ رہی تھیں۔ بانہیں جو کہ ننگی تھیں مہین مہین بالوں سے اٹی ہوئی تھیں جیسے وہ ابھی ابھی کسی سیلون سے بال کٹوا کے آئی ہے اور ان کی ننھی ننھی ہوائیاں ان پر جم گئی ہیں۔

ہونٹ اتنے موٹے نہیں تھے، مگر گہرے عنابی رنگ کی لپ اسٹک کچھ اس انداز سے لگائی گئی تھی کہ وہ موٹے اور بھینسے کے گوشت کے ٹکڑے معلوم ہوتے تھے۔

ترلوچن کا فلیٹ، اس کے فلیٹ کے بالکل سامنے تھا۔ بیچ میں ایک تنگ گلی تھی۔ بہت ہی تنگ۔ جب ترلوچن اپنے فلیٹ میں داخل ہونے کے لیے آگے بڑھا تو موذیل باہر نکلی۔ کھڑاؤں پہنے تھی۔ ترلوچن ان کی آواز سن کر رک گیا۔ موذیل نے اپنے پریشان بالوں کی چقوں میں سے بڑی بڑی آنکھوں سے ترلوچن کی طرف دیکھا اور ہنسی ـــــــ ترلوچن بوکھلا گیا۔ جیب سے چابی نکال کر وہ جلدی سے دروازے کی جانب بڑھا۔ موذیل کی ایک کھڑاؤں سیمنٹ کے چکنے فرش پر پھسلی اور وہ اس کے اوپر آ رہی۔

جب ترلوچن سنبھلا تو موذیل اس کے اوپر تھی۔ کچھ اس طرح کہ اس کا لمبا چغہ اوپر چڑھ گیا تھا اور اس کی دو ننگی ـــــــ بڑی تکڑی ٹانگیں اس کے ادھر ادھر تھیں اور ........ جب ترلوچن نے اٹھنے کی کوشش کی تو وہ بوکھلاہٹ میں کچھ اس طرح موذیل ـــــــ ساری موذیل سے الجھا، جیسے وہ صابن کی طرح اس کے سارے بدن پر پھر گیا ہے۔

ترلوچن نے ہانپتے ہوئے مناسب و موزوں الفاظ میں اس سے معافی مانگی۔ موذیل نے اپنا لبادہ ٹھیک کیا اور مسکرا دی "یہ کھڑاؤں ایکدم کنڈم چیز ہے" اور وہ اتری ہوئی کھڑاؤں میں اپنا انگوٹھا اور اس کے ساتھ والی انگلی پھنساتی کوری ڈور سے باہر چلی گئی۔

ترلوچن کا خیال تھا کہ موذیل سے دوستی پیدا کرنا شاید مشکل ہو، لیکن وہ بہت ہی تھوڑے عرصے میں اس سے گھل مل گئی۔ لیکن ایک بات تھی کہ وہ بہت خود سر تھی۔ وہ ترلوچن کو کبھی خاطر میں نہیں لاتی تھی۔ اس سے کھاتی تھی، پیتی تھی، اس کے ساتھ سینما جاتی تھی، سارا سارا دن اس کے ساتھ جوہو پر نہاتی تھی، لیکن جب وہ بانہوں اور ہونٹوں سے کچھ اور آگے بڑھنا چاہتا تھا تو وہ اسے ڈانٹ دیتی۔ کچھ اس طور پر اسے گھُرکتی کہ اس کے سارے ولولے اس کی داڑھی اور مونچھوں میں چکر کاٹتے رہ جاتے۔

ترلوچن کو پہلے کسی سے محبت نہیں ہوئی تھی۔ لاہور میں، برما میں، سنگاپور میں، وہ لڑکیاں کچھ عرصے کے لیے خرید لیا کرتا تھا۔ اس کے وہم و گمان میں بھی یہ بات نہیں تھی کہ بمبئی پہنچتے ہی وہ ایک نہایت الھڑ قسم کی یہودی لڑکی کے عشق میں "گوڈے گوڈے" دھنس جائے گا۔ وہ اس سے کچھ عجیب قسم کی بے اعتنائی اور بے التفاتی برتتی تھی۔ اس کے کہنے پر فوراً سج بن کر سینما جانے کے لیے تیار ہو جاتی تھی مگر جب وہ اپنی اپنی سیٹ پر بیٹھتے تو ادھر ادھر نگاہیں دوڑانا شروع کر دیتی۔ کوئی اس کا شناسا نکل آتا

کو زور سے ہاتھ ملاتی اور ترلوچن سے اجازت لیے بغیر اس کے پہلو میں جا بیٹھتی۔

ہوٹل میں بیٹھے ہیں۔ ترلوچن نے خاص طور پر موذیل کے لیے پُر تکلف کھانے منگوائے ہیں۔ مگر اس کو کوئی اپنا پرانا دوست نظر آ گیا ہے اور وہ نوالہ چھوڑ کر اس کے پاس جا بیٹھی ہے اور ترلوچن کے سینے پہ مونگ دل رہی ہے۔

ترلوچن بعض اوقات بھنّا جاتا تھا۔ کیونکہ وہ اسے قطعی طور پر چھوڑ کر اپنے پرانے دوستوں اور شناساؤں کے ساتھ چلی جاتی تھی۔ اور کئی کئی دن اس سے ملاقات نہ کرتی تھی۔ کبھی سر درد کا بہانہ، کبھی پیٹ کی خرابی کا، جس کے متعلق ترلوچن کو اچھی طرح معلوم تھا کہ وہ فولاد کی طرح مضبوط ہے اور کبھی خراب نہیں ہو سکتا۔

جب اس سے ملاقات ہوتی تو وہ اس سے کہتی ”تم سکھ ہو ——— یہ نازک باتیں تمہاری سمجھ میں نہیں آ سکتیں“

ترلوچن جل بھن جاتا اور پوچھتا ”کونسی نازک باتیں ——— تمہارے پرانے یاروں کی؟“

موذیل دونوں ہاتھ اپنے چوڑے چکلے کولہوں پر لٹکا کر اپنی ٹانگیں چوڑی کر دیتی اور کہتی ”یہ تم مجھے ان کے طعنے کیا دیتے ہو۔ ——— ہاں وہ میرے یار ہیں ——— اور مجھے اچھے لگتے ہیں۔ تم جلتے ہو تو جلتے رہو“

ترلوچن بڑے وکیلانہ انداز میں پوچھتا ”اس طرح تمہاری میری کس طرح نبھے گی؟“

موذیل زور کا قہقہہ لگاتی ”تم پکے سکھ ہو ——— ایڈیٹ۔ تم سے کس نے کہا ہے کہ میرے ساتھ نبھاؤ ——— اگر نبھانے کی بات ہے تو جاؤ اپنے وطن میں کسی سکھنی سے شادی کر لو ——— میرے ساتھ تو اسی طرح چلے گا“

ترلوچن نرم ہو جاتا۔ دراصل موذیل اس کی زبردست کمزوری بن گئی تھی۔ وہ ہر حالت میں اس کی قربت کا خواہش مند تھا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ موذیل کی وجہ سے اس کی اکثر توہین ہوتی تھی۔ معمولی معمولی کرسٹان لونڈوں کے سامنے جن کی کوئی حقیقت ہی نہیں تھی، اسے خفیف ہونا پڑتا تھا۔ مگر دل سے مجبور ہو کر اس نے یہ سب کچھ برداشت کرنے کا تہیہ کر لیا تھا۔

عام طور پر توہین اور ہتک کا ردِ عمل انتقام ہوتا ہے، مگر ترلوچن کے معاملے میں ایسا نہیں تھا۔ اس نے اپنے دل و دماغ کی بہت سی آنکھیں میچ لی تھیں اور کئی کانوں میں روئی ٹھونس لی تھی۔ اس کو موذیل پسند تھی ——— پسند ہی نہیں، جیسا کہ وہ اکثر اپنے دوستوں سے کہا کرتا تھا ”گوڈے گوڈے“ اس کے عشق میں دھنس گیا تھا۔ اب اس کے سوا اور کوئی چارہ نہیں تھا کہ اس کے جسم کا جتنا حصہ باقی رہ گیا ہے وہ بھی اس عشق کی دلدل میں چلا جائے اور قصہ ختم ہو۔

دو برس تک وہ اسی طرح خوار ہوتا رہا۔ لیکن ثابت قدم رہا۔ آخر ایک روز جبکہ موذیل موج میں تھی، ——— ترلوچن نے اُسے اپنے بازوؤں میں سمیٹ کر پوچھا ”موذیل ——— کیا تم مجھ سے محبت نہیں کرتی ہو؟“

موذیل اس کے بازوؤں سے جدا ہو گئی اور کرسی پر بیٹھ کر اپنے فراک کا گھیر دیکھنے لگی۔ پھر اس نے اپنی موٹی موٹی یہودی آنکھیں اٹھائیں اور گھنی پلکیں جھپکا کر کہا ”میں سکھ سے محبت نہیں کر سکتی“

ترلوچن نے ایسا محسوس کیا کہ پگڑی کے نیچے اس کے کیسوں میں کسی نے دہکتی ہوئی چنگاریاں رکھ دی ہیں۔ اس کے تن بدن میں آگ لگ گئی ——— ”موذیل تم ہمیشہ میرا مذاق اڑاتی ہو ——— یہ میرا مذاق نہیں، میری محبت کا مذاق ہے“

موذیل اٹھی۔ اس نے اپنے بھورے ترشے ہوئے بالوں کو ایک دلفریب جھٹکا دیا ”تم شیو کرا لو اور اپنے سر کے بال

کُھلے چھوڑ دو ۔ تو میں شرط لگاتی ہوں، کئی لونڈے تمہیں آنکھیں ماریں گے ـــــ تم خوبصورت ہو"

ترلوچن کے کیسوں میں مزید چنگاریاں پڑ گئیں۔ اس نے آگے بڑھ کر زور سے موذیل کو اپنی طرف گھسیٹا اور اس کے عنابی ہونٹوں میں اپنے مونچھوں بھرے ہونٹ پیوست کر دیئے۔

موذیل نے ایک دم "پھوں پھوں" کی اور اس کی گرفت سے علیحدہ ہو گئی "میں صبح اپنے دانتوں پر برش کر چکی ہوں ـــ تم تکلیف نہ کرو"

ترلوچن چلّایا "موذیل!"

موذیل وینٹی بیگ سے ننھا سا آئینہ نکال کر اپنے ہونٹ دیکھنے لگی جن پر لگی ہوئی گاڑھی لپ اسٹک پر خراشیں آ گئی تھیں "خدا کی قسم ـــــ تم اپنی داڑھی اور مونچھوں کا صحیح استعمال نہیں کرتے ـــــ ان کے بال ایسے اچھے ہیں کہ میرا نیوی بلو سکرٹ بہت اچھی طرح صاف کر سکتے ہیں ـــ بس تھوڑا سا پٹرول لگانے کی ضرورت ہو گی"

ترلوچن غصے کی اس انتہا تک پہنچ چکا تھا جہاں وہ بالکل ٹھنڈا ہو گیا تھا۔ آرام سے صوفے پر بیٹھ گیا۔ موذیل بھی آ گئی اور اس نے ترلوچن کی داڑھی کھولنی شروع کر دی ـــــ اس میں جو پنیں لگی تھیں، وہ اس نے ایک ایک کر کے اپنے دانتوں تلے دبا لیں۔

ترلوچن خوبصورت تھا۔ جب اس کے داڑھی مونچھ نہیں اُگی تھی تو واقعی لوگ اس کو کھلے کیسوں کے ساتھ دیکھ کر دھوکا کھا جاتے تھے کہ وہ کوئی کم عمر خوبصورت لڑکی ہے۔ مگر بالوں کے اس انبار نے اب اس کے تمام خد و خال جھاڑیوں کی مانند اپنے اندر چھپا لیے تھے۔ اس کو اس کا احساس تھا۔ مگر وہ ایک اطاعت شعار اور فرمانبردار لڑکا تھا۔ اس کے دل میں مذہب کا احترام تھا۔ وہ نہیں چاہتا تھا کہ ان چیزوں کو اپنے وجود سے الگ کر دے، جن سے اس کے مذہب کی ظاہری تکمیل ہوتی تھی۔

جب داڑھی پوری کھل گئی اور اس کے سینے پر لٹکنے لگی تو اس نے موذیل سے پوچھا "یہ تم کیا کر رہی ہو؟"

دانتوں میں پنیں دبائے ہوئے وہ مسکرائی "تمہارے بال بہت ملائم ہیں ـــــ میرا اندازہ غلط تھا کہ ان سے میرا نیوی بلو سکرٹ صاف ہو سکے گا ـــــ ترلوچ ـــــ تم یہ مجھے دے دو۔ میں انھیں گوندھ کر اپنے لیے ایک فرسٹ کلاس بٹوہ بناؤں گی؟"

اب ترلوچن کی داڑھی میں چنگاریاں بھڑکنے لگیں۔ وہ بڑی سنجیدگی سے مخاطب ہوا "میں نے آج تک تمہارے مذہب کا مذاق نہیں اڑایا ـــــ تم کیوں اڑاتی ہو ـــــ دیکھو کسی کے مذہبی جذبات سے کھیلنا اچھا نہیں ہوتا ـــ میں یہ کبھی برداشت نہ کرتا، مگر صرف اس لیے کرتا رہا ہوں کہ مجھے تم سے بے پناہ محبت ہے ـــ کیا تمہیں اس کا پتہ نہیں؟"

موذیل نے ترلوچن کی داڑھی سے کھیلنا بند کر دیا "مجھے معلوم ہے!"

"پھر" ترلوچن نے اپنی داڑھی کے بال بڑی صفائی سے تہہ کئے اور موذیل کے دانتوں سے پنیں نکال لیں "تم اچھی طرح جانتی ہو کہ میری محبت بکواس نہیں ـــــ میں تم سے شادی کرنا چاہتا ہوں"

"مجھے معلوم ہے" بالوں کو ایک خفیف سا جھٹکا دے کر وہ اٹھی اور دیوار سے لٹکی ہوئی تصویر کی طرف دیکھنے لگی "میں

بھی قریب قریب ہی فیصلہ کر چکی ہوں کہ تم سے شادی کر دوں گی"

ترلوچن اچھل پڑا "سچ؟"

موذیل کے عنابی ہونٹ بڑی موٹی مسکراہٹ کے ساتھ کھلے اور اس کے سفید مضبوط دانت ایک لحظے کے لیے چمکے "ہاں!"

ترلوچن نے اپنی نصف لپٹی ہوئی داڑھی ہی سے اس کو اپنے سینے کے ساتھ بھینچ لیا "تو ...... تو کب؟"

موذیل الگ ہٹ گئی "جب — تم اپنے یہ بال کٹوا دوگے!"

ترلوچن اس وقت 'جو ہو سو ہو' بنا تھا۔ اس نے کچھ نہ سوچا اور کہہ دیا "میں کل ہی کٹوا دوں گا"

موذیل فرش پر ٹیپ ڈانس کرنے لگی "تم بکواس کرتے ہو ترلوچ — تم میں اتنی ہمت نہیں ہے"

اس نے ترلوچن کے دل و دماغ سے مذہب کے رہے سہے خیال کو نکال باہر پھینکا "تم دیکھ لوگی"

"دیکھ لوں گی" اور وہ تیزی سے آگے بڑھی۔ ترلوچن کی مونچھوں کو چوما اور "پھوں پھوں" کرتی باہر نکل گئی۔

ترلوچن نے رات بھر کیا سوچا — وہ کن کن اذیتوں سے گزرا، اس کا تذکرہ فضول ہے، اس لیے کہ دوسرے روز اس نے فورٹ میں اپنے کیس کٹوا دیئے اور داڑھی بھی منڈوا دی — یہ سب کچھ ہوتا رہا اور وہ آنکھیں میچے رہا۔ جب سارا معاملہ صاف ہو گیا تو اس نے آنکھیں کھولیں اور دیر تک اپنی شکل آئینے میں دیکھتا رہا جس پر بمبئی کی حسین سے حسین لڑکی بھی کچھ دیر کے لیے غور کرنے پر مجبور ہو سکتی ہے۔

ترلوچن وہی عجیب و غریب ٹھنڈک محسوس کرنے لگا جو سیلون سے باہر نکل کر اس کو لگی تھی اور دیر تک اس کو چھیڑتی اور گدگداتی رہی تھی۔ اس نے ٹیرس پر تیز تیز چلنا شروع کر دیا جہاں ٹینکیوں اور نلوں کا ایک ہجوم تھا۔ وہ چاہتا تھا کہ اس داستان کا بقایا حصہ اس کے دماغ میں نہ آئے، مگر وہ آئے بغیر نہ رہا۔

بال کٹوا کر وہ پہلے دن گھر سے باہر نہیں نکلا تھا۔ اس نے اپنے نوکر کے ہاتھ دوسرے روز صبح موذیل کو چٹ بھیجی کہ اس کی طبیعت ناساز ہے، تھوڑی دیر کے لیے آ جائے۔ موذیل آئی، ترلوچن کو بالوں کے بغیر دیکھ کر پہلے وہ ایک لحظے کے لیے ٹھٹکی، پھر "مائی ڈارلنگ ترلوچ" کہہ کر اس کے ساتھ لپٹ گئی اور اس کا سارا چہرہ عنابی کر دیا۔

اس نے ترلوچن کے صاف اور ملائم گالوں پر ہاتھ پھیرا۔ اس کے چھوٹے چھوٹے انگریزی وضع کے کٹے ہوئے بالوں میں اپنی انگلیوں سے کنگھی کی۔ اور عربی زبان میں نعرے مارتی رہی۔ اس نے اس قدر شور مچایا کہ اس کی ناک سے پانی بہنے لگا — موذیل نے جب اسے محسوس کیا تو اپنی سکرٹ کا گھیرا اٹھایا اور اسے پونچھنا شروع کر دیا — ترلوچن شرما گیا۔ اس نے سکرٹ نیچی کی اور سرزنش کے طور پر اس سے کہا "نیچے کچھ پہن تو لیا کرو"

موذیل پر اس کا کچھ اثر نہ ہوا۔ باسی اور جگہ جگہ سے اکھڑی ہوئی لپ اسٹک لگے ہونٹوں سے مسکرا کر اس نے صرف اتنا کہا "مجھے بڑی گھبراہٹ ہوتی ہے — ایسے ہی چلتا ہے"

ترلوچن کو وہ پہلا دن یاد آ گیا جب وہ اور موذیل دونوں ٹکرا گئے تھے اور آپس میں کچھ عجیب طرح گڈمڈ ہو گئے تھے۔

[illegible] کیا اگر اس نے موذیل کو اپنے سینے کے ساتھ لگا لیا تو شادی کل ہو گی؟"

"ضرور" موذیل نے ترلوچن کی ملائم ٹھوڑی پر اپنے ہاتھ کی پشت پھیری۔

طے یہ ہوا کہ شادی پونہ میں ہو۔ چونکہ سول میرج تھی۔ اس لیے ان کو پندرہ دن کا نوٹس دینا تھا۔ عدالتی کارروائی تھی اس لیے [illegible] سب یہ خیال کیا گیا کہ پونہ بہتر ہے۔ پاس ہے اور ترلوچن کے وہاں کئی دوست بھی ہیں۔ دوسرے روز انھیں پروگرام کے مطابق [illegible] ہو جانا تھا۔

موذیل فورٹ کے ایک اسٹور میں سیلز گرل تھی۔ اس سے کچھ فاصلے پر ٹیکسی اسٹینڈ تھا۔ بس یہیں موذیل نے اس کو [illegible] کرنے کے لیے کہا تھا ——— ترلوچن مقررہ وقت پر وہاں پہنچا۔ ڈیڑھ گھنٹہ انتظار کرتا رہا مگر وہ نہ آئی۔ دوسرے روز اسے معلوم ہوا کہ وہ اپنے ایک پرانے دوست کے ساتھ جس نے تازہ تازہ موٹر خریدی ہے، دیولالی چلی گئی اور ایک غیر معین عرصے کے لیے وہاں رہے گی۔

ترلوچن پر کیا گزری؟ ——— یہ ایک بڑی لمبی کہانی ہے۔ قصہ مختصر یہ ہے کہ اس نے جی کڑا کیا اور موذیل کو بھول گیا۔ اتنے میں اس کی ملاقات کرپال کور سے ہو گئی اور وہ اس سے محبت کرنے لگا۔ اور تھوڑے ہی عرصے میں اس نے محسوس کیا کہ موذیل بہت واہیات لڑکی تھی جس کے دل کے ساتھ پر لگے ہوئے تھے اور جو چڑیوں کی مانند ایک جگہ سے دوسری جگہ پھدکتا رہتا تھا۔ اس احساس سے اس کو ایک گونہ تسکین ہوئی تھی کہ وہ موذیل سے شادی کرنے کی غلطی نہ کر بیٹھا۔

لیکن اس کے باوجود کبھی کبھی موذیل کی یاد ایک چٹکی کی مانند اس کے دل کو پکڑ لیتی تھی اور پھر چھوڑ کر کدکڑے لگاتی [illegible] جاتی تھی ——— وہ بے حیا تھی، بے مروت تھی، اس کو کسی کے جذبات کا پاس نہیں تھا، پھر بھی وہ ترلوچن کو پسند تھی۔ اسی لیے کبھی کبھی وہ اس کے متعلق سوچنے پر مجبور ہو جاتا تھا کہ وہ دیولالی میں اتنے عرصے سے کیا کر رہی ہے۔ اسی آدمی کے ساتھ ہے جس نے نئی نئی کار خریدی تھی، یا اسے چھوڑ کر کسی اور کے پاس چلی گئی ہے ——— اس کو اس خیال سے سخت کوفت ہوتی تھی کہ [illegible] اس کے سوا کسی اور کے پاس ہو گی حالانکہ اس کو موذیل کے کردار کا بخوبی علم تھا۔

وہ اس پر سینکڑوں نہیں ہزاروں خرچ کر چکا تھا، لیکن اپنی مرضی سے، ورنہ موذیل مہنگی نہیں تھی۔ اس کو بہت سستی [illegible] چیزیں پسند آتی تھیں۔ ایک مرتبہ ترلوچن نے اسے سونے کے ٹوپس دینے کا ارادہ کیا جو اسے بہت پسند تھے، مگر اسی دکان [illegible] موذیل جھوٹے، بھڑکیلے اور بہت سستے آویزوں پر مر مٹی، اور سونے کے ٹوپس چھوڑ کر ترلوچن سے منتیں کرنے لگی کہ وہ [illegible] خرید دے۔

ترلوچن اب تک نہ سمجھ سکا تھا کہ موذیل کس قماش کی لڑکی ہے۔ کس آب و گل سے بنی ہے۔ وہ گھنٹوں اس کے ساتھ لیٹی [illegible] تھی۔ اس کو چومنے کی اجازت دیتی تھی۔ وہ سارے کا سارا صابن کی مانند اس کے جسم پر پھر جاتا تھا مگر وہ اس کو اس سے آگے ایک [illegible] بڑھنے نہیں دیتی تھی۔ اس کو چڑانے کی خاطر اتنا کہہ دیتی تھی "تم سکھ ہو ——— مجھے تم سے نفرت ہے!"

ترلوچن اچھی طرح محسوس کرتا تھا کہ موذیل کو اس سے نفرت نہیں۔ اگر ایسا ہوتا تو وہ اس سے کبھی نہ ملتی۔ برداشت کا مادہ [illegible] میں رتی بھر بھی نہیں تھا۔ وہ کبھی دو برس اس کی صحبت میں نہ گزارتی۔ دو ٹوک فیصلہ کر دیتی۔ انڈرویئر اس کو ناپسند تھے، اس لیے کہ

ان سے اس کو الجھن ہوتی تھی۔ ترلوچن نے کئی بار اس کو ان کی اشد ضرورت سے آگاہ کیا۔ اس کو شرم و حیا کا واسطہ دیا۔ مگر اس نے یہ چیز کبھی نہ پہنی۔

ترلوچن جب اس سے حیا کی بات کرتا تھا تو وہ چڑ جاتی تھی "یہ حیا و یا کیا اس ہے ——— اگر تمہیں اس کا کچھ خیال ہے تو اپنی آنکھیں بند کر لیا کرو ——— تم مجھے یہ بتاؤ، کون سا لباس ہے جس میں آدمی ننگا نہیں ہو سکتا ——— یا جس میں سے تمہاری نگاہیں پار نہیں ہو سکتیں ——— مجھ سے ایسی بکواس نہ کیا کرو ——— تم سکھ ہو ——— مجھے معلوم ہے کہ پتلون کے نیچے ایک سلی سی انڈرویئر پہنتے ہو جو نیکر سے ملتا جلتا ہے۔ یہ بھی تمہاری داڑھی اور سر کے بالوں کی طرح تمہارے مذہب میں شامل ہے ——— شرم آنی چاہیئے تمہیں ——— اتنے بڑے ہو گئے ہو اور ابھی تک یہی سمجھتے ہو کہ تمہارا مذہب انڈرویئر میں چھپا بیٹھا ہے!"

ترلوچن کو شروع شروع میں ایسی باتیں سن کر غصہ آیا تھا، مگر بعد میں غور و فکر کرنے پر وہ کبھی کبھی لڑھک جاتا تھا اور سوچتا تھا کہ موذیل کی باتیں شاید نادرست نہیں اور جب اس نے اپنے کیسوں اور داڑھی کا صفایا کرا دیا تھا تو اسے قطعی طور پر ایسا محسوس ہوا تھا کہ وہ بیکار اتنے دنوں بالوں کا اتنا بوجھ اٹھائے اٹھائے پھرا جس کا کچھ مطلب ہی نہیں تھا۔

پانی کی ٹینکی کے پاس پہنچ کر ترلوچن رک گیا۔ موذیل کو ایک بڑی موٹی گالی دے کر اس نے اس کے متعلق سوچنا بند کر دیا۔ کرپال کور، ایک پاکیزہ لڑکی، جس سے اس کو محبت ہوئی تھی، خطرے میں تھی۔ وہ ایسے محلے میں تھی جس میں کٹر قسم کے مسلمان رہتے تھے اور وہاں دو تین واردات بھی ہو چکی تھیں ——— لیکن مصیبت یہ تھی کہ وہاں اڑتالیس گھنٹے کا کرفیو تھا۔ مگر کرفیو کی کون پروا کرتا ہے۔ اس چالی کے مسلمان ہی اگر چاہتے تو اندر ہی اندر کرپال کور، اس کی ماں، اس کے باپ کا بڑی آسانی کے ساتھ صفایا کر سکتے تھے۔

ترلوچن سوچتا سوچتا پانی کے موٹے نل پر بیٹھ گیا۔ اس کے سر کے بال اب کافی لمبے ہو گئے تھے۔ اس کو یقین تھا کہ ایک برس کے اندر اندر یہ پورے کیسوں میں تبدیل ہو جائیں گے۔ اس کی داڑھی تیزی سے بڑھی تھی۔ مگر وہ اسے بڑھانا نہیں چاہتا تھا۔ فورٹ میں ایک باربر تھا۔ وہ اس صفائی سے اسے تراشتا تھا کہ ترشی ہوئی دکھائی نہیں دیتی تھی۔

اس نے اپنے لمبے اور ملائم بالوں میں انگلیاں پھیریں اور ایک سرد آہ بھری ——— اٹھنے کا ارادہ ہی کر رہا تھا کہ اسے کھڑاؤں کی کرخت آواز سنائی دی۔ اس نے سوچا کون ہو سکتا ہے؟ ——— بلڈنگ میں کئی یہودی عورتیں تھیں جو سب کی سب گھر میں کھڑاؤں پہنتی تھیں ——— آواز قریب آتی گئی۔ یک لخت اس نے دوسری ٹینکی کے پاس موذیل کو دیکھا، جو یہودیوں کی خاص وضع کا ڈھیلا ڈھالا لمبا کرتا پہنے بڑے زور کی انگڑائی لے رہی تھی ——— اس زور کی کہ ترلوچن کو محسوس ہوا کہ اس کے آس پاس کی ہوا چٹخ جائے گی۔

ترلوچن پانی کے نل پر سے اٹھا۔ اس نے سوچا "یہ ایکا ایکی کہاں سے نمودار ہو گئی ——— اور اس وقت ٹیرس پر کیا کرنے آئی ہے؟"

موذیل نے ایک اور انگڑائی لی ——— اب ترلوچن کی ہڈیاں چٹخنے لگیں۔

ڈھیلے ڈھالے کرتے میں اس کی مضبوط چھاتیاں دھڑکیں ——— ترلوچن کی آنکھوں کے سامنے کئی گول گول اور چپٹے چپٹے

بیل اُبھر آئے۔ وہ زور سے کھانستا۔ موذیل نے پلٹ کر اس کی طرف دیکھا۔ اس کا ردِ عمل بالکل خفیف تھا۔ کھڑاؤں گھسٹتی وہ اس کے پاس آئی اور اس کی مخی سی داڑھی دیکھنے لگی "تم پھر سکھ بن گئے ترلوچن؟"

داڑھی کے بال ترلوچن کو چبھنے لگے۔

موذیل نے آگے بڑھ کر اس کی ٹھوڑی کے ساتھ اپنے ہاتھ کی پشت رگڑی اور مسکرا کر کہا "اب یہ برش اس قابل ہے کہ میری نیوی بلو سکرٹ صاف کر سکے ——— مگر وہ تو وہیں دیولالی میں رہ گئی ہے"

ترلوچن خاموش رہا۔

موذیل نے اس کے بازو کی چٹکی لی "بولتے کیوں نہیں سردار صاحب؟"

ترلوچن اپنی بیوقوفیوں کا اعادہ نہیں کرنا چاہتا تھا تاہم اس نے صبح کے میلے اندھیرے میں موذیل کے چہرے کو غور سے دیکھا ——— کوئی خاص تبدیلی واقع نہیں ہوئی تھی۔ البتہ صرف وہ پہلے سے کچھ کمزور نظر آتی تھی۔ ترلوچن نے اس سے پوچھا "بیمار رہی ہو؟"

"نہیں" موذیل نے اپنے ترشے ہوئے بالوں کو ایک خفیف سا جھٹکا دیا۔

"پہلے سے کمزور دکھائی دیتی ہو؟"

"میں ڈائٹنگ کر رہی ہوں" موذیل پانی کے موٹے نل پر بیٹھ گئی اور کھڑاؤں فرش کے ساتھ بجانے لگی "تم گویا کہ ——— اب پھر ——— نئے سرے سے سکھ بن رہے ہو"

ترلوچن نے کسی قدر ڈھٹائی سے جواب دیا "ہاں"

"مبارک ہو" موذیل نے ایک کھڑاؤں پیر سے اتار لی اور پانی کے نل پر بجانے لگی "کسی اور لڑکی سے محبت کرنی شروع کی؟"

ترلوچن نے آہستہ سے کہا "ہاں"

"مبارک ہو ——— اسی بلڈنگ کی ہے کوئی؟"

"نہیں"

"یہ بہت بری بات ہے" موذیل کھڑاؤں اپنی انگلیوں میں اڑس کر اٹھی "ہمیشہ آدمی کو اپنے ہمسایوں کا خیال رکھنا چاہیے"

ترلوچن خاموش رہا۔ موذیل نے اٹھ کر اس کی داڑھی کو اپنی پانچوں انگلیوں سے چھیڑا "کیا اسی لڑکی نے تمہیں یہ بال بڑھانے کا مشورہ دیا ہے؟"

"نہیں"

ترلوچن بڑی الجھن محسوس کر رہا تھا جیسے کنگھا کرتے کرتے اس کی داڑھی کے بال آپس میں الجھ گئے ہیں۔ جب اس نے "نہیں" کہا تو اس کے لہجے میں تیکھا پن تھا۔

موذیل کے ہونٹوں پر لپ اسٹک باسی گوشت کی طرح معلوم ہوتی تھی۔ وہ مسکرائی تو ترلوچن نے ایسا محسوس کیا کہ اس کے گاؤں میں جھٹکے کی دکان پر قصائی نے چھری سے موٹی رگ کے گوشت کے دو ٹکڑے کر دیئے ہیں۔

مسکرانے کے بعد وہ ہنسی "تم اب یہ داڑھی منڈوا ڈالو تو کسی کی بھی قسم لے لو، میں تم سے شادی کر لوں گی"

ترلوچن کے جی میں آئی کہ اس سے کہے کہ وہ ایک بڑی شریف، باعصمت اور پاک طینت کنواری لڑکی سے محبت کر رہا ہے اور اسی سے شادی کرے گا ——— موذیل اس کے مقابلے میں فاحشہ ہے۔ بدصورت ہے، بے وفا ہے، بے مروت ہے۔ مگر وہ اس قسم کا گھٹیا آدمی نہیں تھا۔ اس نے موذیل سے صرف اتنا کہا "موذیل! میں اپنی شادی کا فیصلہ کر چکا ہوں۔ میرے گاؤں کی ایک سیدھی سادی لڑکی ہے ——— جو مذہب کی پابند ہے اسی کے لیے میں نے بال بڑھانے کا فیصلہ کیا ہے"

موذیل سوچ بچار کی عادی نہیں تھی، لیکن اس نے کچھ دیر سوچا اور کھڑاؤں پر نصف دائرے میں گھوم کر ترلوچن سے کہا "وہ مذہب کی پابند ہے تو تمہیں کیسے قبول کرے گی؟ ——— کیا اسے معلوم نہیں کہ تم ایک دفعہ اپنے بال کٹوا چکے ہو؟"

اس کو ابھی تک معلوم نہیں ——— داڑھی میں نے تمہارے دیولالی جانے کے بعد ہی بڑھانی شروع کر دی تھی ——— محض انتقامی طور پر ——— اس کے بعد میری کرپال کور سے ملاقات ہوئی۔ مگر میں پگڑی اس طریقے سے باندھتا ہوں کہ سو میں سے ایک ہی آدمی مشکل سے جان سکتا ہے کہ میرے کیس کٹے ہوئے ہیں ——— مگر اب یہ بہت جلد ٹھیک ہو جائیں گے" ترلوچن نے اپنے لمبے ملائم بالوں میں انگلیوں سے کنگھی کرنی شروع کی۔

موذیل نے لمبا کرتہ اٹھا کر اپنی گوری دبیز ران کھجانی شروع کی "یہ بہت اچھا ہے ........ مگر یہ کمبخت مچھر یہاں بھی موجود ہیں ........ دیکھو کس زور سے کاٹا ہے؟"

ترلوچن نے دوسری طرف دیکھنا شروع کر دیا۔ موذیل نے اس جگہ جہاں مچھر نے کاٹا تھا۔ انگلی سے لب لگائی اور کرتہ چھوڑ کر سیدھی کھڑی ہو گئی۔

"کب ہو رہی ہے تمہاری شادی؟"

"ابھی کچھ پتہ نہیں" یہ کہہ کر ترلوچن سخت متفکر ہو گیا۔

چند لمحات تک خاموشی رہی۔ اس کے بعد موذیل نے اس کے تفکر کا اندازہ لگا کر اس سے بڑے سنجیدہ انداز میں پوچھا "ترلوچن ——— تم کیا سوچ رہے ہو؟"

ترلوچن کو اس وقت کسی ہمدرد کی ضرورت تھی خواہ وہ موذیل ہی کیوں نہ ہو۔ چنانچہ اس نے اس کو سارا ماجرا سنا دیا۔ موذیل ہنسی "تم اول درجے کے ایڈیٹ ہو ——— جاؤ، اس کو لے آؤ۔ ایسی کیا مشکل ہے؟"

"مشکل! ——— موذیل، تم اس معاملے کی نزاکت نہیں سمجھ سکتیں ——— کسی بھی معاملے کی نزاکت ——— تم ایک لاابالی قسم کی لڑکی ہو۔ یہی وجہ ہے کہ تمہارے اور میرے تعلقات قائم نہیں رہ سکے جس کا مجھے ساری عمر افسوس رہے گا"

موذیل نے زور سے اپنی کھڑاؤں پانی کے نل کے ساتھ ماری "افسوس بی ڈیمڈ ——— سلی ایڈیٹ ——— تم یہ سوچو کہ تمہاری اس ........ کیا نام ہے اس کا ........ اس محلے سے بچا کر لانا کیسے ہے ........ تم بیٹھ گئے ہو تعلقات کا رونا رونے ........ تمہارے میرے تعلقات کبھی قائم نہیں رہ سکتے تھے ——— تم ایک سلی قسم کے آدمی ہو ——— اور بہت ڈرپوک، مجھے نڈر مرد چاہیئے ........ لیکن چھوڑو ان باتوں کو ........ چلو آؤ، تمہاری اس کور کو لے آئیں!"

اس نے ترلوچن کا بازو پکڑ لیا — ترلوچن نے گھبراہٹ میں اس سے پوچھا "کہاں سے؟"

"وہیں سے، جہاں وہ ہے — میں اس محلے کی ایک ایک اینٹ کو جانتی ہوں — چلو آؤ میرے ساتھ"

"مگر سنو تو — کرفیو ہے"

"موذیل کے لیے نہیں — چلو آؤ"

وہ ترلوچن کو بازو سے پکڑ کر کھینچتی اس دروازے تک لے گئی تھی جو نیچے سیڑھیوں کی طرف کھلتا تھا۔ دروازہ کھول کر وہ اترنے والی تھی کہ رک گئی اور ترلوچن کی داڑھی کی طرف دیکھنے لگی۔

ترلوچن نے پوچھا "کیا بات ہے؟"

موذیل نے کہا "یہ تمہاری داڑھی — لیکن خیر ٹھیک ہے۔ اتنی بڑی نہیں ہے — ننگے سر چلو گے تو کوئی نہیں سمجھے گا کہ تم سکھ ہو"

"ننگے سر!" ترلوچن نے کسی قدر بوکھلا کر کہا "میں ننگے سر نہیں جاؤں گا"

موذیل نے بڑے معصوم انداز میں پوچھا "کیوں؟"

ترلوچن نے اپنے بالوں کی ایک لٹ ٹھیک کی "تم سمجھتی نہیں ہو — میرا وہاں پگڑی کے بغیر جانا ٹھیک نہیں"

"کیوں ٹھیک نہیں؟"

"تم سمجھتی کیوں نہیں ہو کہ اس نے مجھے ابھی تک ننگے سر نہیں دیکھا — وہ یہی سمجھتی ہے کہ میرے کیس ہیں — میں اس پر یہ راز افشا نہیں کرنا چاہتا"

موذیل نے زور سے اپنی کھڑاؤں دروازے کی دہلیز پر ماری "تم واقعی اوّل درجے کے ایڈیٹ ہو — گدھے کہیں کے — اسکی جان کا سوال ہے — کیا نام ہے، تمہاری اس کور کا جس سے تم محبت کرتے ہو"

ترلوچن نے اسے سمجھانے کی کوشش کی "موذیل، وہ بڑی مذہبی قسم کی لڑکی ہے۔ اگر اس نے مجھے ننگے سر دیکھ لیا تو مجھ سے نفرت کرنے لگے گی"

موذیل چڑ گئی "اوہ، تمہاری محبت بی ڈیمڈ — میں پوچھتی ہوں کہ سارے سکھ تمہاری طرح کے بیوقوف ہوتے ہیں — اسکی جان کا خطرہ ہے اور تم کہتے ہو کہ پگڑی ضرور پہنو گے — اور شاید وہ اپنا انڈرویئر بھی"

ترلوچن نے کہا "وہ تو میں ہر وقت پہنے ہوتا ہوں"

"بہت اچھا کرتے ہو — مگر اب تم یہ سوچو کہ معاملہ اس محلے کا ہے جہاں میاں بھائی ہی میاں بھائی رہتے ہیں اور وہ بھی بڑے بڑے دادا اور بڑے بڑے موالی — تم پگڑی پہن کر گئے تو وہیں ذبح کر دیئے جاؤ گے"

ترلوچن نے مختصر سا جواب دیا "مجھے اس کی پرواہ نہیں — اگر میں تمہارے ساتھ وہاں جاؤں گا تو پگڑی پہن کر جاؤں گا۔ میں اپنی محبت خطرے میں ڈالنا نہیں چاہتا"

موذیل جھنجلا گئی۔ اس زور سے اس نے پیچ و تاب کھائے کہ اس کی چھاتیاں آپس میں بھڑ بھڑ گئیں۔ "گدھے — تمہاری

بت ہی کہاں رہے گی جب تم نہ رہو گے —— تمہاری وہ —— کیا نام ہے اس بھڑوی کا —— جب وہ بھی نہ رہے گی۔ اس کا خاندان
ے نہ رہے گا۔ تم سکھ ہو —— خدا کی قسم تم سکھ ہو اور بڑے ایڈ یٹ سکھ ہو!"

ترلوچن جھنا گیا "بکواس نہ کرو!"

موذیل زور سے ہنسی۔ پہلے میں بالوں کے غبار سے اٹی ہوئی بانہیں اس نے ترلوچن کے گلے میں ڈال دیں اور تھوڑا سا
ول کر کہا —— "ڈارلنگ چلو، جیسے تمہاری مرضی —— جاؤ پگڑی پہن آؤ —— میں نیچے بازار میں کھڑی ہوں"

یہ کہہ کر وہ نیچے جانے لگی۔ ترلوچن نے اسے روکا "تم کپڑے نہیں پہنو گی؟"

موذیل نے اپنے سر کو جھٹکا دیا "نہیں —— چلے گا اسی طرح"

یہ کہہ کر وہ کھٹ کھٹ کرتی نیچے اتر گئی۔ ترلوچن نچلی منزل کی سیڑھیوں پر بھی اس کی کھڑاؤں کی چوبی آواز سنتا رہا۔ پھر اس نے
پنے لمبے بال انگلیوں سے پیچھے کی طرف سمیٹے اور نیچے اتر کر اپنے فلیٹ میں چلا گیا۔ جلدی جلدی اس نے کپڑے تبدیل کیے۔ پگڑی بندھی
رھائی رکھی تھی۔ اسے اچھی طرح سر پر جمایا اور فلیٹ کا دروازہ مقفل کر کے نیچے اتر گیا۔

باہر فٹ پاتھ پر موذیل اپنی تگڑی ٹانگیں چوڑی کیے سگرٹ پی رہی تھی۔ بالکل مردانہ انداز میں۔ جب ترلوچن اس کے قریب
یا تو اس نے شرارت کے طور پر منہ بھر کے دھواں اس کے چہرے پر دے مارا۔ ترلوچن نے غصے میں کہا "تم بہت ذلیل ہو"

موذیل مسکرائی "یہ تم نے کوئی نئی بات نہیں کہی —— اس سے پہلے اور کئی مجھے ذلیل کہہ چکے ہیں" پھر اس نے ترلوچن کی پگڑی
طرف دیکھا "یہ پگڑی تم نے واقعی بہت اچھی طرح باندھی ہے —— ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے کیس ہیں"

بازار بالکل سنسان تھا —— ایک صرف ہوا چل رہی تھی اور وہ بھی بہت دھیرے دھیرے، جیسے کرفیو سے خوف زدہ
ہے۔ بتیاں روشن تھیں مگر ان کی روشنی بیمار سی معلوم ہوتی تھی۔ عام طور پر اس وقت ٹرامیں چلنی شروع ہو جاتی تھیں اور لوگوں کی آمد و رفت
ں جاری ہو جاتی تھی۔ اچھی خاصی گہما گہمی ہوتی تھی پر اب ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اس سڑک پر کوئی انسان گزرا ہے نہ گزرے گا۔

موذیل آگے آگے تھی۔ فٹ پاتھ کے پتھروں پر اس کی کھڑاؤں کھٹ کھٹ کر رہی تھی۔ یہ آواز، اس خاموش فضا میں
ب بہت بڑا شور تھی۔ ترلوچن دل ہی دل میں موذیل کو برا بھلا کہہ رہا تھا کہ دو منٹ میں وہ اور کچھ نہیں تو اپنی واہیات کھڑاؤں
ا اتار کر کوئی دوسری چیز پہن سکتی تھی۔ اس نے چاہا کہ موذیل سے کہے کھڑاؤں اتار دو اور ننگے پاؤں چلو۔ مگر اس کو یقین تھا کہ وہ
بی نہیں مانے گی، اس لیے خاموش رہا۔

ترلوچن سخت خوف زدہ تھا۔ کوئی پتہ کھڑکتا تھا تو اس کا دل دھک سے رہ جاتا تھا۔ مگر موذیل بالکل بے خوف چلی جا رہی تھی۔
رٹ کا دھواں اڑاتی، جیسے وہ بڑی بے فکری سے چہل قدمی کر رہی ہے۔

چوک میں پہنچے تو پولیس مین کی آواز گونجی "اے —— کدھر جا رہا ہے؟"

ترلوچن سہم گیا۔ موذیل آگے بڑھی اور پولیس مین کے پاس پہنچ گئی اور بالوں کو ایک خفیف سا جھٹکا دے کر کہا "اوہ،
—— ہم کو پہچانا نہیں تم نے —— موذیل۔۔۔۔" پھر اس نے ایک گلی کی طرف اشارہ کیا "ادھر اس باجو —— ہمارا بہن رہتا
ہے اس کی طبیعت خراب ہے —— ڈاکٹر لے کر جا رہا ہے۔۔۔۔۔"

سپاہی اس کو پہچاننے کی کوشش کر رہا تھا کہ اس نے خدا معلوم کہاں سے سگرٹ کی ڈبیا نکالی اور ایک سگرٹ نکال کر اس کو دیا "لو، پیو ——"

سپاہی نے سگرٹ لے لیا۔ موذیل نے اپنے منہ سے سُلگا ہوا سگرٹ نکالا اور اس سے کہا "ہیئر از لائٹ!"

سپاہی نے سگرٹ کا کش لیا۔ موذیل نے داہنی آنکھ اس کو اور بائیں آنکھ ترلوچن کو ماری اور کھٹ کھٹ کرتی اس گلی کی طرف چل دی جس میں سے گزر کر انھیں —— محلے جانا تھا۔

ترلوچن خاموش تھا مگر وہ محسوس کر رہا تھا کہ موذیل کرفیو کی خلاف ورزی کر کے ایک عجیب و غریب قسم کی مسرت محسوس کر رہی ہے۔ خطروں سے کھیلنا اسے پسند تھا۔ وہ جب جوہو پر اس کے ساتھ جاتی تھی تو اس کے لیے ایک مصیبت بن جاتی تھی۔ سمندر کی بیل تن لہروں سے ٹکراتی، بھڑتی وہ دور تک نکل جاتی تھی۔ اور اس کو ہمیشہ اس بات کا دھڑکا رہتا تھا کہ وہ کہیں ڈوب نہ جائے۔ جب واپس آتی تھی تو اس کا جسم نیلوں اور زخموں سے بھرا ہوتا تھا، مگر اسے ان کی کوئی پرواہ نہیں ہوتی تھی۔

موذیل آگے آگے تھی۔ ترلوچن اس کے پیچھے پیچھے۔ ڈر ڈر کے اِدھر اُدھر دیکھتا رہتا تھا کہ اس کی بغل میں سے کوئی چھری مار لمو دار نہ ہو جائے۔ موذیل رُک گئی۔ جب ترلوچن پاس آیا تو اس نے سمجھانے کے انداز میں اس سے کہا "ترلوچ ڈیر —— اس طرح ڈرنا اچھا نہیں —— تم ڈرو گے تو کچھ نہ کچھ ہو کے رہے گا —— سچ کہتی ہوں، یہ میری آزمائی ہوئی بات ہے"

ترلوچن خاموش رہا۔

جب وہ گلی طے کر کے دوسری گلی میں پہنچے جو اس محلے کی طرف نکلتی تھی جس میں کرپال کور رہتی تھی تو موذیل چلتے چلتے ایک دم رُک گئی —— کچھ فاصلے پر بڑے اطمینان سے ایک مارواڑی کی دکان لُوٹی جا رہی تھی۔ ایک لمحے کے لیے اس نے اس معاملے کا جائزہ لیا اور ترلوچن سے کہا "کوئی بات نہیں —— چلے آؤ"

دونوں چلنے لگے —— ایک آدمی سر پر بہت بڑی پرات اٹھائے چلا آ رہا تھا، ترلوچن سے ٹکرا گیا۔ پرات گر گئی۔ اس آدمی نے غور سے ترلوچن کی طرف دیکھا۔ صاف معلوم ہوتا تھا کہ وہ سکھ ہے۔ اس آدمی نے جلدی سے نیفے میں ہاتھ ڈالا —— کہ موذیل آ گئی۔ لڑکھڑاتی ہوئی، جیسے نشے میں چور ہے۔ اس نے اس آدمی کو دھکا دیا اور مخمور لہجے میں کہا "اے کیا کرتا ہے؟ —— اپنے بھائی کو مارتا ہے —— ہم اس سے شادی کرنے کو مانگتا ہے" پھر وہ ترلوچن سے مخاطب ہوئی "کریم! —— اٹھاؤ یہ پرات اور رکھ دو اس کے سر پہ"

اس آدمی نے نیفے میں سے ہاتھ نکال لیا اور شہوانی آنکھوں سے موذیل کی طرف دیکھا۔ پھر آگے بڑھ کر اپنی کہنی سے اس کی چھاتیوں میں ایک ٹھوکا دیا "عیش کر سالی —— عیش کر" پھر اس نے پرات اٹھائی اور یہ جا، وہ جا۔

ترلوچن بڑبڑایا "کیسی ذلیل حرکت کی ہے حرام زادے نے!"

موذیل نے اپنی چھاتیوں پر ہاتھ پھیرا "کوئی ذلیل حرکت نہیں —— سب چلتا ہے ...... آؤ"

اور وہ تیز تیز چلنے لگی۔ ترلوچن نے بھی قدم تیز کر دیئے۔

یہ گلی طے کر کے دونوں اس محلے میں پہنچ گئے جہاں کرپال کور رہتی تھی۔ موذیل نے پوچھا "کس گلی میں جانا ہے؟"
ترلوچن نے آہستہ سے کہا "تیسری گلی میں ——— نکڑ والی بلڈنگ!"
موذیل نے اس طرف چلنا شروع کر دیا۔ یہ راستہ بالکل خاموش تھا۔ آس پاس اتنی گنجان آبادی تھی۔ مگر کسی بچے تک کے رونے کی آواز سنائی نہیں دیتی تھی۔
جب وہ اس گلی کے قریب پہنچے تو کچھ گڑبڑ دکھائی دی ——— ایک آدمی بڑی تیزی سے اس کنارے والی بلڈنگ سے نکلا اور دوسرے کنارے والی بلڈنگ میں گھس گیا۔ اس بلڈنگ سے تھوڑی دیر کے بعد تین آدمی نکلے۔ فٹ پاتھ پر انھوں نے ادھر ادھر دیکھا اور بڑی پھرتی سے دوسری بلڈنگ میں چلے گئے۔ موذیل ٹھٹک گئی تھی۔ اس نے ترلوچن کو اشارہ کیا کہ اندھیرے میں ہو جائے۔ پھر اس نے ہولے سے کہا "ترلوچ ڈیر ——— یہ پگڑی اتار دو!"
ترلوچن نے جواب دیا "میں یہ کسی صورت میں بھی نہیں اتار سکتا!"
موذیل جھنجھلا گئی "تمہاری مرضی ——— لیکن تم دیکھتے نہیں، سامنے کیا ہو رہا ہے؟"
سامنے جو کچھ ہو رہا تھا دونوں کی آنکھوں کے سامنے تھا ——— صاف گڑبڑ ہو رہی تھی اور بڑی پراسرار قسم کی۔ دائیں ہاتھ کی بلڈنگ سے جب دو آدمی اپنی پیٹھ پر بوریاں اٹھائے نکلے تو موذیل ساری کی ساری کانپ گئی۔ ان میں سے کچھ گاڑھی گاڑھی سیال سی چیز ٹپک رہی تھی۔ موذیل اپنے ہونٹ کاٹنے لگی۔ غالباً وہ سوچ رہی تھی۔ جب یہ دونوں آدمی گلی کے دوسرے سرے پر پہنچ کر غائب ہو گئے تو اس نے ترلوچن سے کہا "دیکھو، ایسا کرو ——— میں بھاگ کر نکڑ والی بلڈنگ میں جاتی ہوں ——— تم میرے پیچھے آنا ——— بڑی تیزی سے، جیسے تم میرا پیچھا کر رہے ہو ——— سمجھے ——— مگر یہ سب ایکدم جلدی جلدی میں ہو۔"
موذیل نے ترلوچن کے جواب کا انتظار نہ کیا اور نکڑ والی بلڈنگ کی طرف کھڑاؤں کھٹکھٹاتی بڑی تیزی سے بھاگی۔ ترلوچن بھی اس کے پیچھے دوڑا۔ چند لمحوں میں وہ بلڈنگ کے اندر تھے ——— سیڑھیوں کے پاس۔ ترلوچن ہانپ رہا تھا مگر موذیل بالکل ٹھیک ٹھاک تھی۔ اس نے ترلوچن سے پوچھا "کون سا مالا؟"
ترلوچن نے اپنے خشک ہونٹوں پر زبان پھیری "دوسرا!"
"چلو"
یہ کہہ کر وہ کھٹ کھٹ سیڑھیاں چڑھنے لگی۔ ترلوچن اس کے پیچھے ہو لیا۔ زینوں پر خون کے بڑے بڑے دھبے پڑے تھے۔ ان کو دیکھ کر اس کا خون خشک ہو رہا تھا۔
دوسرے مالے پر پہنچے تو کوری ڈور میں کچھ دور جا کر ترلوچن نے ہولے سے ایک دروازے پر دستک دی۔ موذیل دور سیڑھیوں کے پاس کھڑی رہی۔
ترلوچن نے ایک بار پھر دستک دی اور دروازے کے ساتھ منہ لگا کر آواز دی "مہنگا سنگھ جی ——— مہنگا سنگھ جی!"
اندر سے مہین سی آواز آئی "کون؟"
"ترلوچن!"

دروازہ دھیرے سے کھلا ——— ترلوچن نے موذیل کو اشارہ کیا۔ وہ لپک کر آئی۔ دونوں اندر داخل ہو گئے ——— موذیل نے ایک بغل میں ایک دبلی پتلی لڑکی کو دیکھا ——— جو بے حد سہمی ہوئی تھی۔ موذیل نے اس کو ایک لحظے کے لیے غور سے دیکھا۔ پتلے پتلے نقش تھے۔ ناک بہت ہی پیاری تھی مگر زکام میں مبتلا۔ موذیل نے اس کو چوڑے چکلے سینے کے ساتھ لگا لیا اور اپنے ڈھیلے ڈھالے کرتے کا دامن اٹھا کر اس کی ناک پونچھی۔

ترلوچن سرخ ہو گیا۔

موذیل نے کرپال کور سے بڑے پیار کے ساتھ کہا "ڈرو نہیں، ترلوچن تمہیں لینے آیا ہے"

کرپال کور نے ترلوچن کی طرف سہمی ہوئی آنکھوں سے دیکھا اور موذیل کے جسم سے الگ ہو گئی۔

ترلوچن نے اس سے کہا "سردار صاحب سے کہو کہ جلدی تیار ہو جائیں ——— اور اپنی ماتاجی سے بھی ——— لیکن جلدی کرو۔"

اتنے میں اوپر کی منزل پر بلند آوازیں آنے لگیں جیسے کوئی چیخ چلا رہا ہے اور دھینگا مشتی ہو رہی ہے۔

کرپال کور کے حلق سے دبی دبی چیخ بلند ہوئی "اسے پکڑ لیا انھوں نے!"

ترلوچن نے پوچھا "کسے؟"

کرپال کور جواب دینے ہی والی تھی کہ موذیل نے اس کو بازو سے پکڑا اور گھسیٹ کر ایک کونے میں لے گئی "پکڑ لیا تو اچھا ہوا ——— تم یہ کپڑے اتار دو"

کرپال کور ابھی کچھ سوچنے نہ پائی تھی کہ موذیل نے آناً فاناً اس کی قمیص اتار کر ایک طرف رکھ دی۔ کرپال کور نے اپنی باہنوں میں اپنے ننگے جسم کو چھپا لیا اور سخت وحشت زدہ ہو گئی۔ ترلوچن نے منہ دوسری طرف موڑ لیا۔ موذیل نے اپنا ڈھیلا ڈھالا کرتا اتارا اور اس کو پہنا دیا۔ خود وہ ننگ دھڑنگ تھی۔ جلدی جلدی اس نے کرپال کور کا ازار بند ڈھیلا کیا اور اس کی شلوار اتار کر ترلوچن سے کہنے لگی "جاؤ، اسے لے جاؤ ——— لیکن ٹھہرو"

یہ کہہ کر اس نے کرپال کور کے بال کھول دیئے اور اس سے کہا "جاؤ ——— جلدی نکل جاؤ"

ترلوچن نے اس سے کہا "آؤ" مگر فوراً ہی رک گیا۔ پلٹ کر اس نے موذیل کی طرف دیکھا جو دھوئے دیدے کی طرح ننگی کھڑی تھی۔ اس کی باہنوں پر مہین مہین بال سردی کے باعث جاگے ہوئے تھے۔

"تم جاتے کیوں نہیں ہو؟" موذیل کے لہجے میں چڑچڑاپن تھا۔

ترلوچن نے آہستہ سے کہا "اس کے ماں باپ بھی تو ہیں"

"جہنم میں جائیں وہ ——— تم اسے لے جاؤ"

"اور تم؟"

"میں آ جاؤں گی!"

ایکدم اوپر کی منزل سے کئی آدمی دھڑا دھڑ نیچے اترنے لگے۔ دروازے کے پاس آ کر انھوں نے اسے کوٹنا شروع کر دیا جیسے وہ اسے توڑ ہی ڈالیں گے۔

کرپال کور کی اندھی ماں اور اس کا مفلوج باپ دوسرے کمرے میں پڑے کراہ رہے تھے۔

موذیل نے کچھ سوچا اور بالوں کو خفیف سا جھٹکا دے کر اس نے ترلوچن سے کہا "سنو! اب صرف ایک ہی ترکیب میری سمجھ میں آتی ہے ——— میں دروازہ کھولتی ہوں......"

کرپال کور کے خشک حلق سے چیخ نکلتی نکلتی دب گئی "دروازہ"

موذیل، ترلوچن سے مخاطب رہی "میں دروازہ کھول کر باہر نکلتی ہوں ——— تم میرے پیچھے بھاگنا ——— میں اوپر چڑھ جاؤں گی ——— تم بھی اوپر چلے آنا ——— یہ لوگ جو دروازہ توڑ رہے ہیں، سب کچھ بھول جائیں گے اور ہمارے پیچھے چلے آئیں گے۔"

ترلوچن نے پوچھا "پھر؟"

موذیل نے کہا "یہ تمہاری ——— کیا نام ہے اس کا ——— موقع پا کر نکل جائے ——— اس لباس میں اسے کوئی کچھ نہ کہے گا"

ترلوچن نے جلدی جلدی کرپال کور کو ساری بات سمجھا دی۔ موذیل زور سے چلائی۔ دروازہ کھولا اور دھڑام سے باہر کے لوگوں پر گری۔ سب بوکھلا گئے۔ اٹھ کر اس نے اوپر کی سیڑھیوں کا رخ کیا۔ ترلوچن اس کے پیچھے بھاگا۔ سب ایک طرف ہٹ گئے۔

موذیل اندھا دھند سیڑھیاں چڑھ رہی تھی ——— کھڑاؤں اس کے پیروں میں تھی ——— وہ لوگ جو دروازہ توڑنے کی کوشش کر رہے تھے۔ سنبھل کر ان کے تعاقب میں دوڑے۔ موذیل کا پاؤں پھسلا ——— اوپر کے زینے سے وہ کچھ اس طرح لڑھکی کہ پتھریلے زینے کے ساتھ ٹکراتی، لوہے کے جنگلے کے ساتھ الجھتی وہ نیچے آ رہی ——— پتھریلے فرش پر۔

ترلوچن ایک دم نیچے اترا۔ جھک کر اس نے دیکھا تو اس کی ناک سے خون بہہ رہا تھا۔ منہ سے خون بہہ رہا تھا۔ کانوں کے رستے بھی خون نکل رہا تھا۔ وہ لوگ جو دروازہ توڑنے آئے تھے، اردگرد جمع ہو گئے۔ کسی نے بھی نہ پوچھا کیا ہوا ہے۔ سب خاموش تھے اور موذیل کے ننگے اور گورے جسم کو دیکھ رہے تھے جس پر جا بجا خراشیں پڑی تھیں۔

ترلوچن نے اس کا بازو ہلایا اور آواز دی "موذیل ——— موذیل"

موذیل نے اپنی بڑی بڑی یہودی آنکھیں کھولیں جو لال بوٹی ہو رہی تھیں اور مسکرائی۔

ترلوچن نے اپنی پگڑی اتاری اور کھول کر اس کا ننگا جسم ڈھک دیا۔ موذیل پھر مسکرائی اور آنکھ مار کر اس نے ترلوچن سے منہ میں خون کے بلبلے اڑاتے ہوئے کہا "جاؤ، دیکھو ——— میرا انڈرویئر وہاں ہے کہ نہیں ——— میرا مطلب ہے وہ......"

ترلوچن اس کا مطلب سمجھ گیا مگر اس نے اٹھنا نہ چاہا۔ اس پر موذیل نے غصے سے کہا "تم سچ مچ سکھ ہو...... جاؤ دیکھ کر آؤ"

ترلوچن اٹھ کر کرپال کور کے فلیٹ کی طرف چلا گیا۔ موذیل نے اپنی دھندلی آنکھوں سے آس پاس کھڑے مردوں کی طرف دیکھا اور کہا "یہ میاں بھائی ہے...... لیکن بہت دادا قسم کا...... میں اسے سکھ کہا کرتی ہوں"

ترلوچن واپس آگیا۔ اس نے آنکھوں ہی آنکھوں میں موذیل کو بتا دیا کہ کرپال کور جا چکی ہے...... موذیل نے اطمینان کا سانس لیا لیکن ایسا کرنے سے بہت سا خون اس کے منہ سے بہہ نکلا "اوہ ڈیم اٹ......" یہ کہہ کر اس نے اپنی مہین مہین بالوں سے اٹی ہوئی کلائی سے اپنا منہ پونچھا اور ترلوچن سے مخاطب ہوئی "آل رائٹ ڈارلنگ ——— بائی بائی"

# سایہ

## غلام عباس

دن بھر جیسے جیسے سائے گھٹتے بڑھتے رہتے، سبحان کی دکان بھی جگہیں بدلتی رہتی۔ صبح کو ابھی سورج نہ نکلا ہوتا کہ وہ اپنا ٹھیلہ وکیل صاحب کے مکان کے سامنے سڑک کے اس کنارے لا کھڑا کرتا۔ اس طرف کوئی عمارت نہیں تھی۔ زمین بھوبھل کی طرح تھی اور ذرا تھوڑی سی ڈھلوان کے بعد ایک میدان آتا تھا جس میں پیپل کا ایک پرانا پیڑ تھا۔ جب سورج وکیل صاحب کے چومنزلے مکان کے پیچھے سے ابھرتا اور دھوپ دھیرے دھیرے پیپل کی چوٹی سے اترنی شروع ہوتی اور کوئی دو ڈھائی گھنٹے میں میدان کا احاطہ کرکے، ڈھلوان پر چڑھ کے سڑک کے کنارے تک پہنچ جاتی، تو وہ اپنا ٹھیلہ سڑک کے اس کنارے وکیل صاحب کے مکان کی سیڑھیوں کے برابر کھڑا کر دیتا۔ اور یوں اس اونچے مکان کا سایہ دو تین گھنٹے تک اور اسے دھوپ سے بچائے رکھتا۔ لیکن جب سورج عین سر پہ آجاتا تو ناچار اسے اپنا ٹھیلہ ڈھلوان پر سے دھکیل کر میدان میں پیپل تلے لے جانا پڑتا جہاں وہ دو تین بجے تک ڈیرا جمائے رہتا۔ اس کے بعد جب سورج ڈھلنا شروع ہوتا تو پیپل کے سائے کے ساتھ ساتھ اس کی دکان بھی آگے کو سرکنی شروع ہو جاتی۔ یہاں تک کہ شام ہوتے ہوتے وہ پھر وکیل صاحب کے مکان کے سامنے سڑک کے اسی کنارے پہنچ جاتا جہاں زمین بھوبھل کی طرح تھی اور جہاں اس نے علی الصباح ٹھیلے کو کھڑا کیا تھا۔ خاص طور پر گرمیوں گرمیوں اس کی دکان یوں ہی جگہیں بدلتی رہتی تھی۔

وکیل صاحب کا مکان اسے دھوپ ہی سے پناہ نہیں دیتا تھا بلکہ اس کی آمدنی کا سب سے بڑا ذریعہ بھی تھا۔ وکیل صاحب ایک وسیع کنبے کے سرپرست تھے۔ ان کا شمار شہر کے مشہور وکیلوں میں ہوتا تھا۔ بڑے بااخلاق، ملنسار اور مہمان نواز تھے۔ جب تک گھر پر رہتے ملنے والوں کا تانتا لگا رہتا۔ کچہری جاتے تو پیچھے بیگم صاحبہ ان کی ہر دلعزیزی کو برقرار رکھتیں۔ ان کی اپنی ملنے والیاں بھی کچھ کم نہ تھیں، اس پر وکیل صاحب کے مؤکلوں کی بیویوں کی خاطر داریاں کرنا بھی ان کے فرائض میں داخل تھا۔ چنانچہ دن بھر سبحان کے ٹھیلے سے سوڈا لیمن کی بوتلوں، برف، پان، سگریٹ وغیرہ کی تھاک بندھی رہتی۔

یہ علاقہ شہر کے آخری سرے پر تھا جہاں شہر کی حد ختم ہو جاتی تھی اور کھیتوں کا سلسلہ شروع ہو جاتا تھا۔ اس جگہ مکان خال خال ہی تھے اور کوئی دکان قریب نہ تھی۔ بھلا دو ایک گھروں کے آسرے پر کون ایک مستقل دکان کا متحمل ہو سکتا۔ رہا سبحان تو اس کی بات دوسری تھی۔ اول تو اس کے ٹھیلے کا خرچ ہی کیا تھا۔ نہ کرایہ دینا پڑتا تھا نہ بجلی کا بل۔ پھر دنیا میں کوئی رشتے دار تھا نہ عزیز۔ گھر تھا نہ در۔ اس کی ضروریاتِ زندگی اس قدر مختصر تھیں کہ صرف وکیل صاحب کے مکان کی آمدنی ہی سے پوری ہو جاتی

تھیں۔ اور وہ شہر کے چوکوں کے ٹھیلے والوں اور دوسرے دکانداروں کی باہمی چپقلشوں سے الگ تھلگ اس سنسان مگر عافیت کی جگہ میں خوش تھا۔

وکیل صاحب نے جب نئی نئی وکالت شروع کی تھی تو انھیں مجبوراً شہر کے ایک بارونق بازار میں رہنا پڑا تھا۔ چھوٹا سا مکان کرایہ حد سے بڑھا ہوا۔ مگر رفتہ رفتہ جب کام چل نکلا۔ اور لوگ ان کو جاننے لگے تو انھوں نے اس نواح میں ایک مؤکل کی زمین سستے داموں خرید لی۔ کئی برس تک یہ زمین یونہی پڑی رہی۔ یہاں تک کہ انھوں نے تعمیر کے لیے خاصا روپیہ جمع کر لیا۔ آخر جب ان کے حسب منشا مکان بن گیا تو وہ اپنے وسیع کنبے کو لے کر اس میں اٹھ آئے۔ ان کے دم قدم سے تھوڑے ہی دنوں میں اس علاقے میں زندگی کے آثار نظر آنے شروع ہو گئے۔ دُور دُور سے تانگے والے ان کے مؤکلوں کو لے کر یہاں پہنچنے لگے۔ چونکہ وکیل صاحب خود بھی تانگے ہی میں بیٹھ کر کچہری جایا کرتے تھے۔ اس لیے دو ایک تانگے صبح شام ان کے مکان کے آس پاس کھڑے نظر آنے لگے۔ کبھی کبھی کوئی موٹر بھی تھوڑی دیر کے لیے ان کے مکان کے نیچے رُک کر اس نواح کی رونق بڑھا جاتی۔

وکیل صاحب کے گھر کے علاوہ سبحان کی آمدنی کا ذریعہ یوں تو وہ اکا دکا راہ گیر بھی تھے جو شہر سے دیہات یا دیہات سے شہر جاتے ہوئے اس سے دو ایک پیسے کی بیڑیاں، گڑ کی ریوڑیاں یا بھنے ہوئے چنے خریدنے ٹھہر جاتے۔ مگر ان سے یافت کم اور کوفت زیادہ ہوتی۔ خصوصاً اس وقت جب دیہاتیں دوپٹے کو سر اور ٹھوڑی پر بل دیئے، ناک اور منہ چھپائے، اپنی بھدی جوتیاں گھسٹ گھسٹ کر چلتیں تو سڑک پر گرد و غبار کا ایک طوفان سا اٹھ کھڑا ہوتا اور سبحان کو سوڈے کی بوتلوں پر سے گرد صاف کرنے کے لیے پانی کا ایک اور چھینٹا دینا پڑتا۔

ان راہ گیروں سے کہیں زیادہ اس کی بکری تانگے والوں سے ہوتی تھی جو یوں کمر کے نیچے سے پھٹا ہوا خاکی پاجامہ پہنے ہوتے تھے مگر تبلیغی سے کم درجے کا سگرٹ پینا ان کی طبع کو پسند نہ تھا۔ اور جب پیاس لگتی تو پانی کے بجائے برف میں لگے ہوئے لیمن کے ادھے سے ان کی تسکین ہوتی تھی۔

کبھی کبھار ایسا بھی ہوتا کہ جب سبحان دوپہر کی چلچلاتی دھوپ میں لاوارث سانڈوں، کتوں اور فقیر لڑکوں کی معیت میں پیپل کے سائے تلے پناہ لے رہا ہوتا اور بکری سے بے نیاز اسٹول پر بیٹھے بیٹھے اونگھنے لگتا تو ایسے میں کوئی دیہاتی برات دولہا دلہن سمیت، پسینے میں شرابور، گلے ملتے اور کلائیوں پر سستے ریشمی کپڑوں کا رنگ لگا ہوا، پیاس سے زبانیں نکلی ہوئیں، اس پیپل تلے سستانے اور پڑاؤ کرنے پر مجبور ہو جاتی۔ اور سبحان کی کئی دنوں کی کسر ایک دن میں نکل جاتی۔

سبحان کو اس علاقے میں ٹھیلہ لگاتے پانچ برس ہو چکے تھے۔ یہی ایک ایسا کام تھا جو اس نے ایک جگہ جم کر اتنے عرصے تک کیا تھا ورنہ اس کی ساری عمر گھومنے پھرنے میں گزر گئی تھی۔ ابھی وہ دس برس کا بھی نہ ہوا تھا کہ فکرِ معاش نے اسے گھر سے نکلنے پر مجبور کر دیا تھا۔ اس نے بچپن اور جوانی میں بیسیوں ہی دھندے کیے تھے۔ آج اس شہر میں ہے تو کل اس شہر میں۔ کبھی کسی گھر میں اوپر کے کام پہ ملازم ہے تو کبھی کسی دفتر میں چپراسی ہے۔ کبھی ریلوے شاپ میں تو کبھی چھاپے خانے میں۔ کچھ عرصہ فوج میں بھی رہا۔ جب تک ہاتھ پاؤں میں سکت رہی۔ آزاد مزدوری کو ہر کام پر ترجیح دی۔ مگر جب جوانی گزر گئی۔ اور بڑھاپے کے آثار نمودار ہونے شروع ہو گئے تو طبیعت محنت مشقت سے خود بخود کترانے لگی۔ آخر اس نے اتنی رقم جمع کر لی کہ ایک ٹھیلہ

خریدے۔ پہلے پہل اس نے پھل اور سبزیاں ٹھیلے پہ رکھ کر شہر کا چکر لگانا شروع کیا مگر تھوڑے ہی دنوں میں اس کام سے بد دل ہو گیا۔ اول تو منڈی کے بھاؤ کو سمجھنا اور مول تول کرنا اس کی فہم سے باہر تھا۔ وہ مال کو پرکھنے میں بہت جلد دھوکا کھا جاتا تھا۔ پھر مال نہ بکے تو گل سڑ کر یا باسی ہو کر خراب ہو جاتا۔ اور پھر یہ کہ دوسرے ٹھیلے والوں سے خواہ مخواہ کے جھگڑے ہوتے رہتے تھے۔ اس کے علاوہ دن بھر پولیس والوں کی گھرکیاں اور جھڑکیاں سہنی پڑتی تھیں۔ چنانچہ اس نے زیادہ منافع کے خیال کو چھوڑا اور پان سگریٹ کی دکان پہ اکتفا کی۔ اور شہر کا ایک ایسا الگ تھلگ گوشہ تلاش کر لیا کہ جہاں کسی قدر چین سے زندگی کے دن پورے کر سکے۔

ادھر وکیل صاحب یہ دیکھ کر کہ یہ دکان محض ان کے گھر کے آسرے ہی پر لگائی گئی ہے، اس کی سرپرستی کرنا اپنا فرض سمجھنے لگے تھے۔ چنانچہ ماما اور نوکروں کو تاکید تھی کہ سب اسی سے سودا خریدیں اور اگر کچھ شکایت ہو یا چیزیں مہنگی معلوم ہوں تو ان کو اطلاع دیں، وہ خود اس کا بندوبست کر دیں گے۔ مگر سبحان کسی قسم کی شکایت کا موقع ہی نہ آنے دیتا تھا۔ وہ نوکروں سے ہنسی مذاق کی باتیں کر کے اور ایک آدھ پان یا بیڑی مفت کھلا پلا کے ہمیشہ انھیں خوش رکھنے کی کوشش کیا کرتا تھا۔

یوں بھی وہ ہنس مکھ، لطیفہ گو اور ہمدرد انسان تھا۔ لگائی بجھائی کی عادت نہ تھی۔ اس لیے سب سے خوب بنتی تھی۔ ٹھیلا لگانے کے ساتھ ہی اس نے داڑھی رکھ لی تھی، لبیں کتروانے لگا تھا۔ تقشتی بال، ایک تنکوں کی بنی ہوئی مخروطی وضع کی ہلکی پھلکی ٹوپی ہر وقت سر پہ رہا کرتی۔ چارخانہ تہمد، گاڑھے کا کرتا، اس پہ خاکی زین کا کوٹ، اپنی اس وضع سے وہ خاصا دیندار معلوم ہوتا تھا۔ حالانکہ صوم و صلوٰۃ سے اسے کوئی واسطہ نہ تھا۔

ان پانچ برس میں جو اس نے وکیل صاحب کے سائے میں گذارے تھے، وہ ان کے خاندان کے بہت سے حالات سے آگاہ ہو گیا تھا۔ اسے ایک ایک فرد کی عادات و اطوار کا علم تھا۔ یہاں تک کہ پردے میں رہنے والی عورتوں کا ناک نقشہ، ان کی سیرت اور سبھاؤ بھی اس سے چھپا ہوا نہ تھا۔ وہ جانتا تھا کہ بیگم صاحبہ نے سارے بچے ایک ہی چھاتی کا دودھ پی کر پلے ہیں کیونکہ دوسری چھاتی میں دودھ نہیں اترتا۔ وہ جانتا تھا کہ منجھلی صاحبزادی سب بہن بھائیوں سے زیادہ غصیلی ہے۔ وہ جانتا تھا کہ وکیل صاحب کے والد ماجد میر صاحب بر منصب تھے مگر بیٹے کے کہنے پر وہ پیشہ چھوڑ دیا تھا۔ غرض کئی اور ایسی باتیں جن کا وکیل صاحب کے بہت سے ملنے والوں کو سان گمان بھی نہ ہو سکتا تھا۔

اسی طرح اسے مکان کے ایک ایک حصے اور اس کی آرائش کا حال بھی معلوم تھا۔ حالانکہ گھر تو گھر اس نے کبھی سیڑھیوں میں بھی قدم نہیں رکھا تھا۔ وہ جانتا تھا کہ کس کمرے میں کون رہتا ہے۔ وکیل صاحب کا دیوان خانہ کہاں ہے۔ بیگم صاحبہ ملنے والیوں سے کہاں ملاقات کرتی ہیں۔ بڑی صاحبزادیاں اور صاحبزادے رات کو کہاں سوتے ہیں۔ ہارمونیم کون بجاتا ہے۔ وہ پرانا بڑا کلاک جس کا گھنٹہ کبھی کبھی رات کو پچھلے پہر کے سناٹے میں سنائی دیا کرتا ہے کس کمرے میں ہے۔ باورچی خانہ کس منزل پہ ہے اور بوڑھے میر صاحب اور نوکر چاکر کس طرح رہتے سہتے ہیں۔

یہ باتیں اسے کچھ تو بچوں کے بھولے پن سے، کچھ نوکروں کی بے احتیاطی سے اور کچھ خود اپنی ٹوہ لگانے کی عادت سے معلوم ہو گئی تھیں۔ لیکن انھیں معلوم کرنے میں اس کی کسی بری نیت کو دخل نہ تھا۔ بس اسے انسانی ہمدردی کہہ لیجئے، یا دل بہلاوے کی ایک صورت۔ آخر زندگی میں کچھ تو لگاؤ ہونا ہی چاہیئے تھا ورنہ اس ویرانے میں ایک ایسے شخص کا، جس کے آگے پیچھے کوئی نہ ہو، زندگی گزارنا اجیرن ہو جاتا۔

اس پانچ سال کے عرصے میں سبحان کے سامنے وکیل صاحب کے خاندان میں دو نئے رکنوں کا اضافہ ہوا تھا۔ ایک صاحبزادہ ایک صاحبزادی۔ ان سے پہلے جو صاحبزادے گئی گودوں میں رہتے تھے وہ اب بہن کی انگلی پکڑے سبحان کی دکان سے اپنی مٹھائی کی گولیاں لینے خود آنے لگے تھے۔ ان کے لیے ابھی پاجامہ پہننا ضروری نہیں سمجھا گیا تھا۔

ان بہن بھائیوں سے بڑے دو صاحبزادے علی الصباح سب سے پہلے مکان سے نکلتے۔ ایک کی عمر نو برس، دوسرے کی گیارہ برس۔ ایک ہی طرح کے کوٹ۔ ایک ہی طرح کی ٹوپیاں، ایک ہی طرح کے بستے۔ اسکول روانہ ہونے سے پہلے وہ سبحان سے دو دو پیسے کی چوسنے والی سنگترے کی پھانکیں خریدتے۔ سبحان سب سے پہلے ان ہی کی بوہنی کیا کرتا۔ جس دن انھیں آنے میں دیر ہو جاتی تو وہ سمجھ جاتا کہ آج اسکول میں چھٹی ہے۔ وہ ان کے لیے ہمیشہ بڑھیا سے بڑھیا سنگترے کی پھانکیں اور دوسری انگریزی مٹھائیاں خرید کے لایا کرتا۔ اور نفع کا خیال نہ کر کے ہمیشہ گنتی سے زیادہ دیا کرتا۔

کبھی کبھی وہ چھوٹے بھائی سے کہتا:۔

"افضل میاں اسکول سے دیر ہو گئی نا، دیکھنا آج کیسے کان اینٹھیں گے ماسٹر صاحب!"

اور افضل میاں اس کے سانولے رنگ کو گھور کر کہتے:۔

"چپ رہو تم کالا آدمی۔ ہم تم سے بات کرنا نہیں مانگتا" اور وہ دونوں ہنستے ہوئے وہاں سے چل دیتے۔

ایک دن صبح کو بڑا بھائی آیا لیکن چھوٹا نہ آیا۔ جب اس نے پھانکیں خریدنے کے لیے جیب سے پیسے نکالے تو سبحان نے پوچھا:۔

"افضل میاں کہاں ہیں؟"

"وہ ماموں میاں کے ساتھ گاؤں گیا ہے" لڑکے نے جواب دیا اور وہ اکیلا ہی اسکول روانہ ہو گیا۔

جب چار پانچ روز تک سبحان نے افضل کی صورت نہ دیکھی تو اسے بے چینی سی ہونے لگی۔ آخر چھٹے روز جب دونوں بھائی پہلے کی طرح اسکول جاتے ہوئے اس کی دکان پر آئے تو اسے ایسا محسوس ہوا جیسے کوئی چیز کھو گئی تھی جو اب مل گئی ہے۔

ان لڑکوں کے جانے کے کوئی گھنٹہ بھر بعد ایک خالی تانگہ مکان کے نیچے آکر رکتا اور کوچوان گھنٹی بجاتا۔ سبحان سمجھ جاتا کہ اب صاحبزادیوں کے اسکول جانے کی باری ہے۔ جب انھیں آنے میں کچھ دیر ہو جاتی تو کوچوان بے صبری سے پے در پے گھنٹی بجانا شروع کر دیتا۔ اس پر پہلی منزل کے بچھواڑے میں سے بوڑھی ماما چق کو سرکا کر اپنا سر باہر نکالتی اور تانگے والے سے کہتی:۔

"دم لو میاں دم لو۔ آتے ہیں ابھی آتے ہیں۔"

یہ سن کر تانگے والا بڑبڑاتا ہوا تانگے سے اتر کر سبحان کے ٹھیلے کے پاس جاتا اور اس سے قینچی کے دو سگریٹ خریدتا۔ سونف میٹھی والا پان بنوا کر کھاتا۔ آخر وکیل صاحب کی تینوں بڑی صاحبزادیاں ماما کے ہمراہ سیڑھیوں سے اترتیں۔ بڑی کی عمر اٹھارہ برس، اس سے چھوٹی کی سولہ برس اور اس سے چھوٹی کی تیرہ برس۔ تینوں کے مصری وضع کے برقعے، ایک کتھئی رنگ کا، ایک سیاہ رنگ کا اور ایک سلیٹی رنگ کا۔ تینوں کے پاؤں میں سینڈل۔ دو بڑی بہنیں تانگے کی پچھلی سیٹ پر بیٹھتیں۔ اور چھوٹی بہن اور ماما

اگلی سیٹ پر۔ اور تانگے والا ایک بڑی سی سفید چادر تانگے کے آگے پیچھے تان دیتا۔ ماما سیر بھر برف کا چورا کر کے تھرمس بوتل میں بھروا لیتی۔ وہ اپنے بیٹے سبحان سے ایک برابر کا پان بھی بنواتی۔ جس میں وہ بہت سا کالا تمباکو ڈلوایا کرتی۔ کبھی کبھی منجھلی صاحبزادی کو بدہضمی کی شکایت ہوتی تو وہ کھارے پانی کا ایک ادّھا ماما سے منگوا کے پیا کرتی اور تانگہ چل دیتا۔

اس کے تھوڑی ہی دیر بعد مختار اور شمشاد وکیل صاحب کے دونوں بڑے صاحبزادے موسم گرما کے ہلکے پھلکے سوٹ پہنے، اپنی اپنی سائیکل کندھے پہ اٹھائے سیڑھیوں سے اترتے دکھائی دیتے۔ وہ سڑک کو پار کر کے سبحان کے ٹھیلے کے پاس آ کھڑے ہوتے سبحان انھیں سلام کرتا جس کا وہ خندہ پیشانی سے جواب دیتے۔ مگر وہ دونوں ہر وقت ایسی گرما گرم بحث میں اُلجھے رہتے کہ سبحان باوجود کوشش کے ان سے کوئی بات نہ کر پاتا۔ پھر ان کی باتیں بھی عموماً ایسی ہوتیں کہ سبحان کے کچھ بھی پلے نہ پڑتا۔ ان کے جوش و خروش، تیز لہجے اور آنکھوں کی چمک کو دیکھ کر معلوم ہوتا کہ وہ کسی بہت ہی اہم اور دقیق مسئلے پہ بحث کر رہے ہیں۔ گفتگو کا جتنا حصہ سبحان کی سمجھ میں آتا وہ کچھ اس قسم کا ہوتا:۔

"شمی۔ تمہاری عقل کو کیا ہو گیا ہے بھلا افلاطون ......"

"لیکن بھائی جان آپ بھی تو ذرا غور فرمائیے کہ ارسطو ........"

"شمی میں کہتا ہوں تم کیسی بچوں کی سی باتیں کر رہے ہو۔ مانا کہ ............"

"وہ تو صحیح ہے لیکن بھائی جان ان دلائل کی روشنی میں ........"

"یہ سراسر ہٹ ہے تمہاری شمی .........."

"بھائی جان لیکن پروفیسر صاحب ........"

"شمی ........"

"بھائی جان ......"

"شمی ........"

"بھائی جان ......"

غرض کالج کو جاتے۔ کالج سے آتے۔ ہاکی کھیلنے جاتے۔ ہاکی کھیل کر آتے۔ جب کبھی دونوں بھائی ساتھ ساتھ ہوتے، یہ بحث یوں ہی جاری رہتی۔ کبھی کبھی وہ انگریزی میں بھی گفتگو کرنے لگتے۔ پھر ان کا جوش و خروش اور بھی بڑھ جاتا۔ ایسے موقعوں پر سبحان نظریں نیچی کر کے مسکرایا کرتا۔

مختار بائیس سالہ نوجوان تھا۔ صحت و توانائی کا مجسمہ۔ بھرا بھرا جسم۔ سُرخ و سفید چہرہ۔ شربتی رنگ کی آنکھیں بھورے گھنگریالے بال۔ شمشاد اس سے دو سال چھوٹا تھا مگر اس کے باوجود اس کا قد بڑے بھائی سے نکلتا تھا۔ ظاہری جمال میں وہ مختار کے برابر نہ تھا البتہ اپنی آنکھوں کی غیر معمولی چمک سے وہ اس سے کہیں زیادہ ذہین معلوم ہوتا تھا۔ اور سبحان نے بارہا یہ محسوس کیا کہ مختار بحث میں اپنے بڑے ہونے کا ناجائز فائدہ اٹھا کر خواہ مخواہ چھوٹے بھائی کو ڈانٹتا ڈپٹتا ہے اور یہ شمشاد کی سعادتمندی ہے کہ وہ ہمیشہ بڑے بھائی کا احترام ملحوظ رکھتا ہے۔

سبحان ان کے لیے حسبِ معمول دو کراہے ربیبی پان چن کر نکالتا اور ان پر چونا کم اور کتھا زیادہ لگا کے انھیں تپے چینے سے
پے رکھ دیتا۔ وہ اپنی بحث کے دوران میں اس سے جھاڑن مانگتے۔ اور بائیسکلوں کو بھی جھاڑتے پونچھتے جاتے اور ساتھ ساتھ بحث
کرتے رہتے۔ کبھی کسی پہیے میں ہوا کم ہوتی تو وہیں سے ملازم لڑکے شبیر کو آواز دے کے پمپ منگوایا جاتا اور پہیے میں ہوا بھری جاتی
مگر اب بھی کیا مجال کہ بحث لمحہ بھر کے لیے بھی رُکنے پائے۔ سبحان پانوں کے علاوہ سگریٹ کی دو ڈبیوں میں تیلیٰی کے پانچ پانچ سگریٹ
پہلے ہی ڈال رکھتا۔ اور وہ اپنا اپنا پان منہ میں رکھ، سگریٹ سلگا، بائیسکلوں پہ سوار ہو، تیز تیز پیر مارتے ہوئے کالج روانہ ہو جاتے مگر
بحث بدستور جاری رہتی۔

کوئی دس بجے کے قریب ایک اور خالی تانگہ مکان کے نیچے آ کر رکتا۔ اور سبحان کو معلوم ہو جاتا کہ وکیل صاحب کے کچہری
جانے کا وقت ہو گیا۔ اس وقت، اس کا مقبلہ وکیل صاحب کے مکان کی سیڑھیوں کے برابر میں کھڑا ہوتا۔ وہ پہلے ہی سے ایک اچھا سا پان
چھانٹ کر لگا رکھتا۔ آخر سیڑھیوں میں بھاری قدموں کی آہٹ سنائی دیتی اور وکیل صاحب سیاہ شیروانی پہنے، سر پہ مشہدی پگڑی باندھے،
چھڑی ٹیکتے ہوئے سیڑھیوں سے اترتے۔ ان کی عمر پچاس برس کے لگ بھگ تھی۔ بھاری بھرکم آدمی تھے مگر چاق و چوبند، فرانسیسی تراش
کی داڑھی جس میں اب کچھ دنوں سے سفید بال زیادہ نظر آنے لگے تھے۔ چہرے سے قناعت اور بردباری ٹپکتی تھی۔ کثرتِ اولاد کی وجہ سے
ہر ایک کو شفقت کی نظروں سے دیکھنے کی عادت پڑ گئی تھی۔ سبحان کے سلام کے جواب میں ایک آدھ بات کرنا خواہ وہ بے معنی ہی کیوں
نہ ہو، اپنا اخلاقی فرض سمجھتے تھے:-

"بھئی سبحان آج کل خربوزے بڑے پھیکے آ رہے ہیں"

"ہم بھی تو کھتے ہیں سرکار"

"سچ کہتے ہو" یہ کہہ کر وہ تانگے میں بیٹھ جاتے۔ اور سبحان معمول کے مطابق پان، تلیٰی کی ڈبیا، دیا سلائی کا بکس اور ایک
کاغذ کے ٹکڑے پر تھوڑا سا چونا رکھ کر، کہ وہ زیادہ چونا کھانے کے عادی تھے، تانگے کے پاس جا کر یہ چیزیں انھیں دے دیتا۔ کبھی
کبھی ان کا مختار بھی فائلیں لیے ان کے ہمراہ ہوتا اور سبحان کو اس کے لیے پان میں بہت سی سونف ڈالنی پڑتی۔

وہ وکیل صاحب اور ان کی بیگم کے بہت سے ملنے والوں کو بھی جاننے لگا تھا۔ اسے معلوم تھا کہ بدھ کے روز
تیسرے پہر حاجی صاحب کے ہاں سے زنانہ سواریاں آیا کرتی ہیں۔ چنانچہ جیسے ہی ان کا تانگہ آ کے رکتا وہ لائم جوس، رس بھری وغیرہ
کی بوتلیں پہلے ہی سے دھو دھا کر نکال رکھتا۔ ان سواریوں کے ساتھ جو بچے آتے ان کی دل پسند مٹھائیوں کا بھی اسے پتہ تھا۔ اتوار
کے روز کلوھا ڈاکٹر علیم الدین بانجیر اللہ جانثار والے کے خاندان آیا کرتے۔ موخر الذکر وکیل صاحب کے دور کے قرابت داروں میں سے
تھے اور ان ہی کی طرح کثیر الاولاد۔ قریب کے رشتہ داروں میں جو کبھی کبھی ملنے آ جاتے۔ اور جن کو سبحان اچھی طرح جانتا تھا، ایک تو بیگم صاحبہ
چھوٹا بھائی تھا جس کی بزازی کی دکان تھی۔ جب کبھی وہ آتا کپڑے کا ایک آدھ تھان اس کی بغل میں ہوتا۔ یہ تھان کبھی تو وکیل صاحب
کے ہاں ہی رہ جاتا اور کبھی وہ اسے واپس اپنے ساتھ لے جاتا۔ اور دوسرے وکیل صاحب کے تایا۔ جو بے حد ضعیف تھے اور اپنے
بیٹے کے ساتھ شہر کے دوسرے سرے پر رہا کرتے تھے۔ جب کبھی یہ باپ بیٹے ملنے آتے تو دن بھر ان کے گھر ہی پر رہتے اور رات کو
ہی دیر میں کھانا کھا کر جاتے۔

سبحان، مختار اور شمشاد کے بعض دوستوں کو بھی جانتا تھا جو ان سے ملنے آیا کرتے تھے۔ خصوصاً ریاض کو۔ شام کو جب وہ ہاکی کھیل کر واپس آتے تو اکثر ریاض بھی سائیکل پر ان کے ہمراہ ہوتا۔ وہ شمشاد کا ہم عمر اور کالج میں اس کا ہم سبق تھا۔ مختار سے اس کی زیادہ بے تکلفی نہ تھی۔ وہ چونکہ شمشاد کا بڑا بھائی تھا اس لیے ریاض بھی اس کا ادب کیا کرتا تھا۔ ریاض ان دونوں بھائیوں سے قد میں چھوٹا تھا اور رنگت بھی ان جیسی سُرخ و سفید نہ تھی، تاہم اس کی ملاحت میں ایک خاص بانکپن تھا۔ متبسم چہرہ، زندگی کی مسرتوں سے بھرپور اور فکروں سے آزاد۔ شمشاد کو اس سے اور اس کو شمشاد سے گہری وابستگی تھی۔

سبحان کے ٹھیلے کے قریب، جو اس وقت وکیل صاحب کے مکان کے عین بالمقابل سڑک کے دوسرے کنارے ہوتا، یہ تینوں نوجوان اپنی اپنی بائیسکل تھامے، رخصت سے پہلے کچھ دیر باتیں ضرور کرتے۔ جب کبھی ریاض ان بھائیوں کی بحث میں شامل ہو جاتا پھر تو بحث طول ہی کھینچتی چلی جاتی۔ سبحان سے بار بار پان اور سگریٹ لیے جاتے۔ ریاض بار بار خدا حافظ کہتا مگر رخصت نہ ہو پاتا۔ غرض گھنٹہ گھنٹہ ڈیڑھ ڈیڑھ گھنٹہ یوں ہی باتوں میں گزر جاتا۔ اس دوران میں وکیل صاحب کے مکان کی دوسری منزل میں جہاں بڑی صاحبزادی کا کمرہ تھا، بار بار ایک رنگین سایہ چقوں کے پیچھے حرکت کرتا رہتا، جسے سبحان کی کن انکھیوں کے سوا اور کوئی آنکھ نہ دیکھ سکتی۔

وکیل صاحب کے صاحبزادوں اور صاحبزادیوں سے رشتے کے سلسلے میں جو لوگ آیا کرتے، سبحان ان کو بھی خوب پہچانتا تھا۔ ایسے موقعوں پر اس کی بکری ایکدم بڑھ جاتی اور گھر کے ملازموں اور بوڑھی ماما کے علاوہ وکیل صاحب کے چھوٹے لڑکے اور لڑکیاں بھی دوڑ دوڑ کر سبحان کی دکان پر سودا لینے آیا کرتے۔ ان لوگوں کے جانے کے تھوڑی ہی دیر بعد سبحان ٹوہ لگا لیتا کہ کہیں بات پکی ہوئی یا نہیں۔

وہ شبیر سے ہنس کر کہتا:۔

"پانچوں گھی میں ہوں گی اور سر کڑھائی میں"

شبیر حیران ہو کر پوچھتا:۔

"کیا کہا تم نے؟"

"زیادہ بنو نہیں ہم سے، سب خبر ہے ہمیں"

شبیر اب بھی لاعلمی ظاہر کرتا تو وہ سمجھ جاتا کہ اس کو واقعی خبر نہیں۔ اور پھر وہ ماما کی طرف رجوع کرتا جس سے اسے اکثر باتیں معلوم ہو جایا کرتی تھیں۔ بڑی بی وکیل صاحب کی سب سے پرانی ملازمہ تھیں۔ ان کے سارے بچے ان ہی کی گود میں پلے تھے۔ اپنی کوئی اولاد نہ تھی۔ نہ کوئی رشتہ دار ہی تھا۔ ان بچوں سے انھیں دلی محبت تھی۔ اس کی بنا پر وہ ان کے مستقبل کے بارے میں رائے زنی کرنا اپنا حق سمجھتی تھیں۔ چنانچہ محبت اور سادگی میں ان کی زبان سے بے ساختہ نکل جاتا:۔

"نوج جوان لوگوں میں رشتہ ہو۔ مجھے تو یہ لوگ ایک آنکھ نہیں بھاتے" پھر ذرا تامّل کر کے کہتیں: "گھبراؤ نہیں۔ وہ دن بھی آجائے گا۔ چاند سی بیٹیاں ہیں میری ———"

اور سبحان سمجھ جاتا کہ ان لوگوں سے بات نہیں ٹھہری۔ ایسے ہی کسی موقع پر وہ افضل میاں سے کہتا:۔

"سہرا بالا بنے لگا میرا میاں۔ ہم کو بھی گھوڑی پر چڑھاؤ گے نا!"

اگر اس قسم کی کوئی بات گھر میں ہوتی ہوتی تو افضل میاں شرما کر چل دیتے۔ یا معلوم نہ ہوتا تو کہتے :۔

" چپ رہو تم کالا آدمی۔ ہم تم سے بات کرنا نہیں مانگتا "

ایک دن ایسے ہی موقع پہ جبکہ کچھ عورتیں آئی ہوئی تھیں، بڑی بی پان لینے آئیں۔ ان کا سانس پھولا ہوا تھا مگر وہ بہت خوش معلوم ہوتی تھیں۔ سبحان نے ان کی طرف مستفسرانہ نظروں سے دیکھا ہی تھا کہ وہ پھوٹ پڑیں :۔

"کسی سے ذکر وِکر نہ کیجیو خبردار۔ بڑی صاحبزادی کی بات ٹھہر گئی "

"کب ؟ "

" ابھی ابھی "

"کون لوگ ہیں ؟"

" شہر کے نامور ڈاکٹر ہیں۔ لڑکا بی۔ اے میں پڑھتا ہے۔ پر خبردار کسی سے ذکر نہ کر بیٹھیو۔ سو دشمن ہیں سو دوست، میں نے گھر کا آدمی سمجھ کے تم سے کہہ دیا ہے۔ تم کسی سے نہ کہنا۔ بچوں سے بھی نہیں۔ نوکروں سے بھی نہیں۔ . . . . "

اس کے دو تین ہی دن بعد سبحان نے کئی اور ذریعوں سے بڑی بی کی بات کی تصدیق کر لی۔ سمدھیوں میں میل جول بڑھنے لگا۔ عورتیں تو آتی جاتی ہی رہتی تھیں۔ ایک بار لڑکے کے والد ڈاکٹر صاحب بھی اپنی موٹر میں بیٹھ کے وکیل صاحب سے ملنے آئے اور دیر تک ان سے باتیں کرتے رہے۔ دوسری مرتبہ ضیافت پر آئے۔ اس موقع پر ان کا صاحبزادہ بھی ان کے ہمراہ تھا۔ وہ خاصا قبول صورت تھا مگر کسی قدر لاغر معلوم ہوتا تھا۔ بڑی بی نے کہا " امتحان کی فکر ہے بچارے کو " سبحان کو نام بھی معلوم ہو گیا صغیر احمد قرار یہ پایا کہ جب لڑکا امتحان دے لے گا تو اس کی شادی کر دی جائے گی۔

بڑی صاحبزادی کے جہیز کے لیے بڑی سرعت کے ساتھ جو زیورات و ملبوسات وغیرہ تیار کرائے جا رہے تھے سبحان کو ان کی ایک ایک تفصیل کا علم تھا۔ اس دوران میں شمشاد میاں کے دوست ریاض بھی کئی مرتبہ ہاکی کے بعد ان دونوں بھائیوں کو ان کے گھر تک پہنچانے آئے۔ اور سبحان نے دیکھا کہ دوسری منزل میں چقوں کے پیچھے وہ رنگین سایہ اب بھی حرکت کرتا ہے۔

اور ایک دن اچانک سبحان کے ذہن میں ایک بات آئی۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ صاحبزادی کو یہ رشتہ منظور نہ ہو! یہ بات اسے کسی نے نہیں سمجھائی تھی۔ اور سمجھاتا بھی تو کون۔ کیونکہ وکیل صاحب یہ گھر کے کسی اور آدمی کو اس کا گمان تک نہ تھا۔ اس نے مختلف زبانوں سے اس کے بارے میں مواد حاصل کر کے خود ہی یہ نتیجہ نکالا تھا۔ آخر اس نے بھی ایک عمر گذاری تھی۔ زمانے کا سرد و گرم دیکھا تھا۔ دو تین مرتبہ بڑی بی اور بچوں سے اسے معلوم ہوا تھا کہ صاحبزادی کی طبیعت ناساز ہے۔ ایک دن دیکھا کہ تانگے میں سوار ہوتے ہوئے وہ بڑی بے دلی سے قدم اٹھا رہی ہے۔ ایک دن وہ اپنی بہنوں کے ساتھ اسکول نہیں گئی۔ بلکہ درد سر کی وجہ سے گھر ہی میں رہی۔ مگر اسی شام کو جب مختار اور شمشاد کے ساتھ ریاض میاں سبحان کی دکان پر آئے۔ اور سڑک کے کنارے کھڑے ہو کر باتیں کرنے لگے تو اس نے دوسری منزل میں چقوں کے پیچھے سائے کو پہلے سے بھی کہیں زیادہ بے چین دیکھا۔

شادی کی تیاریاں اب اور بھی زور شور سے ہونے لگی تھیں۔ وکیل صاحب کے گھر میں ہر وقت ایک شور و غل مچا رہتا تھا۔ طرح طرح کی اجناس تانگوں میں لد لد کے آ رہی تھیں۔ طرح طرح کا فرنیچر، سنگھار میز، پلنگ، کرسیاں، تپائیاں، تانبے اور پیتل کے

برتن جنھیں قلعی گر نے چاندی کا بنا دیا تھا۔ علاوہ ازیں مہمانوں کی وہ ریل پیل تھی کہ سبحان کو دکانداری سے لمحہ بھر کی بھی فرصت نہ ملتی تھی۔ مگر پھر بھی وہ خوش نہ تھا۔ جوں جوں شادی کا دن قریب آتا جاتا تھا اس کی افسردگی بڑھتی جاتی تھی۔ اور اسے ایک نامعلوم ہول سا ہونے لگا تھا۔
وکیل صاحب اب اس سے اور بھی زیادہ لطف و مہربانی سے پیش آنے لگے تھے۔ ایک دن وہ اس سے کہنے لگے:۔

"سبحان ہم تمہارے لیے بھی ایک جوڑا سلوائیں گے۔ برات کے روز پہننا۔ دیکھنا انکار نہ کرنا۔ ہمسائے کا رشتہ عزیزوں سے کم نہیں ہوتا"

سبحان نے وکیل صاحب کے بچوں کو دعائیں دیں۔ مگر یہ مژدہ بھی اس کی افسردگی کو دور نہ کر سکا۔

ایک دن علی الصباح سبحان نے ابھی ٹھیلہ سڑک کے کنارے لا کے کھڑا کیا ہی تھا کہ دیکھا شمشاد کندھے پر بائیسکل اٹھائے جلد جلد سیڑھیوں سے اتر رہا ہے۔ اس نے صرف بنیان اور نیکر پہن رکھا تھا اور ابھی داڑھی بھی نہیں مونڈھی تھی۔

"کہئے شمشاد میاں صبح صبح کدھر کی تیاری ہے؟" سبحان نے پوچھا۔

"کہیں نہیں، ذرا ڈاکٹر کو بلانے جا رہا ہوں" شمشاد نے جواب دیا۔

"خیر تو ہے؟" سبحان نے فکرمندی سے پوچھا۔

"ہاں خیر ہی ہے" یہ کہہ کر شمشاد بائیسکل پر تیز تیز پاؤں مارتا ہوا چل دیا۔

سبحان کا ماتھا ٹھنکا اور وہ بے تابی کے ساتھ گھر کے اور لوگوں کی راہ دیکھنے لگا تاکہ معلوم کرے کون بیمار ہے۔ جب وکیل صاحب کے دونوں چھوٹے صاحبزادے اسکول جانے کے لیے گھر سے نکلے تو ان سے معلوم ہوا کہ رات بڑی باجی کی طبیعت ایکدم خراب ہو گئی۔

تھوڑی دیر بعد ایک موٹر وکیل صاحب کے مکان کے نیچے رکی اور ڈاکٹر ہاتھ میں بیگ لیے اوپر گیا۔ کوئی دس منٹ کے بعد وہ نیچے اترا۔ سبحان اپنا ٹھیلہ چھوڑ کر اس کے پاس آ گیا تھا مگر اس سے کچھ پوچھنے کی اسے جرأت نہ ہو سکی۔ اور وہ اور بھی زیادہ بے تابی کے ساتھ بڑی بی یا شبیر کا انتظار کرنے لگا۔

اس کے کچھ ہی دیر بعد وہ تانگہ آیا جس میں بیٹھ کر لڑکیاں اسکول جایا کرتی تھیں مگر بڑی بی نے اسے اوپر ہی سے "آج نہیں چاہیے" کہہ کر لوٹا دیا۔ کوئی گھنٹہ بھر کے بعد شبیر برف لینے آیا تو اس سے سبحان کو معلوم ہوا کہ بڑی صاحبزادی کو سرسام ہو گیا ہے۔ مگر زیادہ فکر کی بات نہیں۔ ڈاکٹر دو گھنٹے بعد پھر آئے گا۔

دو گھنٹے کے بعد ڈاکٹر پھر آیا اور جب وہ جانے لگا تو سبحان پھر اس کے قریب آ کھڑا ہوا۔ اس کے لب ہلے مگر سوال کرنے کی اب کے بھی اسے جرأت نہ ہوئی۔ اس دفعہ بڑی بی پان لینے آئیں تو ان سے معلوم ہوا کہ حالت میں کچھ فرق نہیں ہے۔ ڈاکٹر شام کو پھر آنے کو کہہ گیا ہے۔

اس روز وکیل صاحب کچہری نہیں گئے۔ تیسرے پہر لڑکی کا ہونے والا سسر جو خود بھی ڈاکٹر تھا اسے دیکھنے آیا اور ایک گھنٹے تک اس کے پاس رہا۔ اور لوگ جو بچی کی خبر کو آئے انھیں جلد ہی رخصت کر دیا گیا۔ دن بھر مکان پر ایک مقبرے کی سی خاموشی طاری رہی۔

شمشاد اور ممتاز کالج سے جلد ہی واپس آ گئے تھے۔ شام کو وہ ہاکی کھیلنے نہیں گئے۔ ریاض شمشاد سے ملنے آیا۔ سبحان کے ٹھیلے کے قریب جب شمشاد اس سے اپنی بہن کا حال بیان کر رہا تھا تو سبحان نے سنا کہ اس کے مرض میں ابھی افاقہ نہیں ہوا۔ دونوں ڈاکٹر کہتے ہیں کہ اگر آج رات خیریت سے گزر گئی تو پھر کوئی اندیشہ نہیں۔

سبحان کی نظر بے اختیار دوسری منزل پر چھتوں کی طرف اٹھ گئی۔ کمرے میں روشنی ہو رہی تھی۔ اس کے سوا وہ کچھ اور نہ دیکھ سکا۔

تھوڑی دیر میں ریاض رخصت ہو گیا۔

شمشاد نے گھر جاتے ہوئے سبحان سے کہا:۔

"برف اور لار رکھنا شاید رات کو ضرورت پڑ جائے"

"فکر نہ کیجئے۔ میں نے من بھر برف پہلے ہی سے منگوا رکھی ہے"

سبحان رات کو عموماً نو بجے دکان بڑھا دیا کرتا تھا مگر اس رات اس نے گیارہ بجے تک دکان جمائے رکھی۔ اس دوران میں وہ ملازم سے برابر بچی کی خیریت معلوم کرتا رہا۔ اس کی حالت اگر سدھری نہیں تھی تو زیادہ بڑی بھی نہیں ہونے پائی تھی۔

آدھی رات کے قریب وہ ٹھیلے کو بند کر کے حسب معمول اس کے قریب ہی سڑک کے کنارے چارپائی ڈال کر لیٹ رہا مگر آنکھوں میں نیند غائب تھی۔ کان وکیل صاحب کے مکان کی طرف لگے ہوئے تھے۔ صبح کو تین بجے کے قریب جب وہ ذرا اونگھنے لگا تھا تو اچانک ایک طرف سے کتے کے بھونکنے کی آواز آئی اور وہ ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھا۔ اور وکیل صاحب کے مکان کی سیڑھیوں کی طرف بھاگا۔ مگر گھر میں خاموشی تھی۔

اس نے اینٹ پھینک کر کتے کو بھگا دیا۔

---

# سہارے کی تلاش

## حیات اللہ انصاری

ریاست منی پور کے راج محل کے شاندار باغ میں مہاراجہ کی سالگرہ منائی جا رہی تھی اور ریاست کے چوٹی کے عہدیدار، اعلیٰ افسر، جاگیردار اور معززین اکٹھے تھے۔ سالگرہ کی رسوم ادا ہو چکی تھیں، ایٹ ہوم بھی ختم ہو چکا تھا، اور اب مہمان گھوم پھر کر ایک دوسرے سے مل رہے تھے اور باتیں کر رہے تھے۔

مسٹر جان فارسٹر جو ریاست کا نیا انگریز وزیر داخلہ تھا مہاراجہ کو مبارکباد دینے کے بعد صدر میں لگے ہوئے زرلبفت شامیانے سے نکل کر ایک جاگیردار مسٹر جوشی سے باتیں کرنے لگا۔ وزیر داخلہ کو دیکھ کر انسپکٹر جنرل پولیس اور چند اور معززین اکٹھے ہو گئے۔ فارسٹر باتیں تو ان لوگوں سے کر رہا تھا لیکن اس کے کان اس کھوج میں تھے کہ عفت اور عصمت کے تذکرے کس کس طرف ہو رہے ہیں۔ اتنے میں اسے ذرا دور پر ایک زنانی آواز جوش میں بھری ہوئی سنائی دی۔

”جس دیس میں اس کی بیٹیوں کی لاج محفوظ نہ ہو وہ مٹ جائے تو اچھا ہے۔“

پھر ایک مردانی آواز سنائی دی۔

”اتنا مبالغہ نہیں کرتے مالتی!“

مردانی آواز میں ایک التجا بھی تھی کہ ایسی باتیں کم سے کم یہاں تو نہ کرو۔

مالتی نے جواب دیا۔

”میں اتنا جانتی ہوں چاچا جی کہ ہمارے ساتھ انصاف نہیں ہو رہا ہے۔“

شاید کسی نے چپکے سے کہا کہ مسٹر فارسٹر پاس ہی کھڑے ہیں۔

مالتی نے چمک کر جواب دیا۔

”جس کا جی چاہے سن لے میں سچ بات کہنے سے نہیں رک سکتی۔“

مسٹر فارسٹر ہندوستانی اچھی طرح سمجھ لیتے تھے، یہ سب باتیں سمجھ گئے اور جوشی سے کہنے لگے۔

”آج کل عفت و عصمت کی باتیں بہت ہو رہی ہیں۔“

”کچھ نہ پوچھئے۔ ہر طرف اسی کا چرچا ہے۔“

فارسٹر کے سینے میں تلخ غصہ موجود تھا جو دبایا جانے پر بھی چھلک آیا تھا۔ اب تو فارسٹر کی یہ حالت ہوگئی تھی کہ جب بھی عصمت کا تذکرہ سنتا تھا تو یہ محسوس کرتا تھا کہ سوامی کامرن برت بھیس بدل کر مجھ پر حملہ کر رہا ہے۔ ایسے حملے برداشت کرتے کرتے وہ اپنے سینے میں ایک ڈائنامیٹ محسوس کرنے لگا تھا۔

دوسری جنگِ عالمگیر جاری تھی اور ہندوستان میں رنگروٹ بھرتی کرکے چند ہفتوں کی تربیت دے کر محاذ پر بھیجے جا رہے تھے۔ اس زمانے میں ایک فوجی ماہر نے یہ دریافت کیا کہ ریاست منی پور کے پہاڑ اور جنگل ایک خاص قسم کی جنگی تربیت کے لیے بہت موزوں ہیں۔ حکومتِ ہند نے مہاراجہ سے ٹیلی فون پر رسمی اجازت لی اور چند ہفتوں کے اندر اندر ضروری انتظامات کرکے وہاں تربیتی کیمپ کھول دیا گیا۔

تربیتی کیمپ اپنے ساتھ مسٹر فارسٹر کو بھی بحیثیت ریاست کے وزیرِ داخلہ کے لے آیا۔ مسٹر فارسٹر کو انگلستان سے آئے صرف ۵ سال گزرے تھے لیکن اس نے اپنے کو اس تھوڑے سے عرصے میں بہت کامیاب سویلین کر دکھایا تھا۔ اس نے ۱۹۴۲ء کے ہنگاموں کو فرو کرنے میں ایسی ہوشیاری دکھائی تھی کہ حکومت اس کی انتظامی قابلیت کی قائل ہوگئی تھی اور اس کا خیال تھا کہ فارسٹر ایسے ہندوستانیوں کے مزاج دان انگریز ہندوستان میں بہت کم ہیں اس لیے حکومت کو بھروسہ تھا کہ مسٹر فارسٹر ریاست میں کوئی بات ایسی نہ ہونے دے گا جس سے کیمپ کے کاموں میں رکاوٹ پڑے۔

منی پور کی جس وادی میں کیمپ کھولا گیا تھا اس سے دو دو تین تین میل کے فاصلے پر تین چار گاؤں واقع تھے۔ کیمپ کے کھلنے کے چند ہی روز کے بعد مسٹر فارسٹر کو معلوم ہوا کہ راتوں کو فوجی ان گاؤں میں اچانک گھس جاتے ہیں اور وہاں کی عورتوں کو اٹھا لے جاتے ہیں۔ مسٹر فارسٹر نے یہ شکایت فوجی ہیڈ کوارٹر کو بھیج دی۔ تیسرے دن وہاں سے رسمی جواب آگیا کہ "ضروری کارروائی کی جائے گی"

اس واقعہ کے دو مہینے بعد دس پندرہ فوجیوں نے ایک گاؤں پر چھاپہ مارا اور وہاں سے چند عورتوں کو اٹھا لے گئے۔ صبح یہ عورتیں بہت بُری حالت میں جنگل میں پڑی ہوئی ملیں۔ ان بیچاریوں کو ان کے عزیز اٹھا لائے۔ اسی دن شام کو ان میں سے ایک عورت نے جس کا نام سینا تھا موقع پا کر غیرت کے مارے خودکشی کر لی۔ اس خودکشی سے گاؤں والے بہت متاثر ہوئے اور انھوں نے ریاست کے اعلیٰ افسروں کے سامنے رو رو کر فریاد کی۔ جواب میں ان سے کہہ دیا گیا کہ وزیرِ داخلہ نے فوجی ہیڈ کوارٹر کو لکھا ہے کہ ایسی حرکتوں کا سدِ باب کیا جائے اور ہیڈ کوارٹر نے ایسا کرنے کا وعدہ کیا ہے۔ امید ہے کہ یہ وعدہ جلد پورا ہوگا۔ یہ جواب سُن کر گاؤں والے واپس چلے گئے اور بظاہر بات ختم ہوگئی۔

لیکن دو ہفتوں کے گزر جانے کے بعد ایک سوامی نے درخواست دی کہ مجرم فوجیوں پر جلد سے جلد مقدمہ چلایا جائے اور اس سلسلے میں انھوں نے مسٹر فارسٹر سے ملاقات کی خواہش کی۔ فارسٹر نے سوچا کہ وہ فوجی جنھوں نے ایسی حرکت کی تھی اپنے دستے کے ساتھ ریاست سے جا چکے ہیں اور اب تک وہ برما یا افریقہ یا یورپ کے محاذ پر بھیجے جا چکے ہوں گے۔ ایک معمولی سے سوامی کی ہٹ پوری کرنے کے لیے یہ تو ہونے سے رہا کہ محاذ پر لڑتی ہوئی ایک پوری فوج کو بلا لیا جائے اور اس طرح لاکھوں روپیوں کا خرچ اور فوجیوں کی عام بددلی مول لی جائے۔ فوجیوں کی بددلی اور ایسے زمانے میں جبکہ ان میں جنگ سے اکتاہٹ پھیل رہی تھی اور انکی دلدہی کی حد سے زیادہ ضرورت تھی!! ظاہر ہے کہ یہ اَن ہونی بات تھی۔ فارسٹر نے یہ سوچ کر سوامی سے ملنے سے انکار کر دیا۔

دوسرے دن انسپکٹر جنرل نے سوامی جی کا ایک خط فارسٹر کو دکھلایا جس میں انھوں نے لکھا تھا کہ اگر مجرموں پر دو دن کے اندر مقدمہ نہیں چلایا گیا تو میں مرن برت رکھوں گا۔

یہ خط پڑھ کر مسٹر فارسٹر نے کہا۔

"کیا وہ سمجھتا ہے کہ اس طرح مجھے بلیک میل کرنے میں کامیاب ہو جائے گا؟ مسٹر گاندھی نے ابھی جو اکیس دن کا برت رکھا تھا اس کے پیچھے ایک طاقت تھی کیونکہ ہندوستان کے کروڑوں باشندے اسے مہاتما سمجھتے ہیں اور پوجتے ہیں۔ لیکن ایک ادنیٰ سوامی جسے اس ریاست ہی کے بہت تھوڑے سے لوگ جانتے ہوں، وہ جو جی کرے بالجھو کا رہے، زندہ رہے یا مر جائے، منہ کالا کر کے کہیں نکل جائے یا پہاڑ سے گر کر خودکشی کرے۔ بینک پر اس کی ان گیدڑ بھبکیوں کا کیا اثر پڑ سکتا ہے؟ اور حکومت اس سے کیوں دبے گی؟ سوامی یا تو سستی شہرت حاصل کرنا چاہتا ہے یا پاگل ہے ——"

فارسٹر نے سوامی نے عورت کی لاج کے نام پہ اپیل کی تھی اور اسی کی رکھوالی کے لیے وہ جان دینا چاہتا تھا۔ عورت کی لاج!! جس دنیا میں ہر طرف آوارگی اور بدچلنی ہو، جہاں پاک دامنی نام ہو صرف نادستری اور سماج کے خوف کا، جہاں پاکباز مرد ایسے موقعوں پر جہاں بدنامی کا اندیشہ نہ ہو کبھی نہ چوکتا ہو جہاں وفادار بیویاں دل کی خلوتوں میں آزادی سے غیر مردوں سے ہم بستر ہو جاتی ہوں، وہاں ایک ادنیٰ داسی کی عصمت کے لیے اتنا اودھم!! یہ حرکت صرف احمقانہ اور بے نتیجہ آدرش پرستی ہے ——— سیتا نے خودکشی کر لی حماقت کی اگر وہ جیتی تو اس کا مستقبل ماضی سے بُرا تو نہ رہتا۔ ایک مرد اسے مسترد کر دیتا تو دوسرا پسند کر لیتا۔ دنیا میں یہی ہوتا ہے ———

سوامی نے جیسا کہا تھا ویسا ہی کیا۔ یعنی دو دن کے بعد مرن برت شروع کر دیا۔ فارسٹر نے جنگ کے زمانے کے اختیارات سے کام لے کر اخباروں کو برت کی خبریں چھاپنے کی ممانعت کر دی، اور اس سلسلے میں ہر قسم کے جلسے اور جلوس خلافِ قانون قرار دے دیے، اور پھر اس واقعہ کو اس نے اپنے ذہن سے نکال پھینکا۔

ایک ہفتہ گذر گیا۔ دوسرا ہفتہ گذر گیا۔ تیسرا ہفتہ گذر رہا تھا کہ ایک دم سے سیتا ہر ہر گھر میں عفت و عصمت کی دیوی بن کر نمودار ہو گئی۔ شاعروں نے اس کی شان میں نظمیں اور کویوں نے کویتائیں کہیں۔ گویوں نے وہ گائیں اور اخباروں میں چھپیں۔ اخباروں میں عصمت پر مضامین نکلنے لگے۔ کسی مصور نے سیتا کی ایک فرضی تصویر بنا دی جو ہزاروں کی تعداد میں بکنے لگی۔ ہر ہر گھر ہر ہر صحبت اور ہر ہر آفس میں بحثیں ہونے لگیں کہ عصمت بہت ضروری چیز ہے۔ اس کے بغیر دنیا کا کام نہیں چل سکتا۔ یہ نہ رہے گی تو سماج کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں گے۔ پھر شوہر بیویوں پر بھروسہ کیسے کریں گے؟ کنواری لڑکیوں کے جو بچے ہوں گے ان کو پالے گا کون؟ اس طرح کے درجنوں سوالات اٹھ کھڑے ہوئے جو گھوم پھر کر کسی نہ کسی راستے سے جواب کی تلاش میں فارسٹر کے پاس پہنچ جاتے تھے۔ وہ دل ہی دل میں ہندوستانیوں کی احمقانہ آدرش پرستی پر ہنستا اور ان سوالوں کے جواب موقع اور محل کا لحاظ کر کے کوئی چبھتا ہوا فقرہ کس دیتا تھا۔ لیکن جب ان سوالوں کا اور عصمت کی عظمت پر بحثوں کا سلسلہ بہت بڑھ گیا تو فارسٹر کو کچھ پریشانی ہونے لگی کہ سوامی کے برت کے اس خفیہ حملے کو کیسے روکا جائے۔

چوتھے ہفتے فارسٹر کو ایسا محسوس ہونے لگا جیسے ہر خاموش ہونٹ اور ہر چار ہونے والی آنکھیں اسی مسئلے پر اس سے بحث کرتی ہیں اور اس سے متعلق سوالوں کو اس سے پوچھتی ہیں۔ رفتہ رفتہ فارسٹر کی یہ حالت ہو گئی کہ اگر کوئی شخص دانستہ یا نادانستہ عصمت

کے مسئلے کا حوالہ دے دیتا تو فارسٹر اندر ہی اندر کھول جاتا۔ اور غصے کو قابو میں رکھنا مشکل ہو جاتا۔

آج سوامی کے برت کو پانچ ہفتے گذر چکے تھے۔

مسٹر جان فارسٹر کا ریمارک اور مسٹر جوشی کا جواب سن کر انسپکٹر جنرل پولیس نے کہا۔

"ہر جگہ یہی باتیں ہو رہی ہیں۔ بازار، کلب، اسکول، کالج، بار غرضیکہ ہر جگہ یہی مسئلہ زیر غور ہے، شادیوں اور غمیوں میں بھی یہی باتیں ہو رہی ہیں"

**فارسٹر :** ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے دنیا کے سب کام رکے ہوئے ہیں اور جب تک عصمت کا مسئلہ حل نہیں ہو جاتا ہے زندگی کی گاڑی ایک دم بھی آگے نہیں بڑھ سکتی"۔

فارسٹر کے اس فقرے پر ایک باتمیز قہقہہ لگا۔

**فارسٹر :** (ذرا اونچی آواز میں) میں جانتا ہوں کہ عصمت بہت بڑی چیز ہے۔ لیکن بعض چیزیں اہمیت میں اس سے بدرجہا زائد ہیں۔ آج مہذب ملکوں میں دفاع پہ ہر ہر چیز قربان کی جا رہی ہے۔

انگریز مہمانوں کے لیے ایک میز الگ لگا دی گئی تھی جس پر شرابیں اور سؤر کے گوشت کے کباب اور انگریزوں کے پسند کی دوسری چیزیں چنی ہوئی تھیں۔ فارسٹر گفتگو ختم کر کے ادھر گیا اور وسکی کا ایک بڑا سا پگ لے کر اس نے ایک گھونٹ پیا۔ اتنے میں پاس سے آواز آئی۔

"مسٹر فارسٹر! کیا آپ سوامی کے برت کا مقابلہ اسی طرح کرتے رہیں گے خواہ وہ مر جائے؟"

اس سوال کے پوچھنے والی پیس لیمب تھی جو ریاست کے ایک سابق انگریز دیوان مسٹر جیمس لیمب کی اکلوتی بیٹی تھی۔

**فارسٹر :** مس پیس اگر کوئی شخص مرنا چاہتا ہے تو میں کیا کر سکتا ہوں!"

**پلیس :** جس طرح آپ اس برت کا اور اس کے پس منظر میں ہندوستانیوں کے جو دقیانوسی اقدار ہیں ان کا مقابلہ کر رہے ہیں میں اسکی تعریف نہیں کر سکتی۔ ونڈرفل۔

**فارسٹر :** تھینک یو۔

**پلیس :** آپ نے مجھے ایک بہت بڑی چیز بتا دی۔ وہ یہ کہ مغرب کی ٹھوس حقیقت پسندی اور بنیادی سوجھ بوجھ کیسی ہوتی ہیں۔ اور وہ ہندوستان کے دقیانوسی اقدار کا مقابلہ کس خوبصورتی سے کر سکتی ہیں اور ان کو اپنی جنگی نقل و حرکت سے کس طرح پاش پاش کر سکتی ہیں۔

مس پیس حسین کسی پہلو سے نہ تھی۔ بہت معمولی صورت تھی اس کی، بال تھوڑی سی لہروں کے ساتھ کندھوں پر ریشم کے لچھوں کی طرح جھول رہے تھے۔ آنکھوں میں ساکن تال کی نیلاہٹ تھی۔ ہونٹ پتلے پتلے تھے جو اس وقت جوش اور ضبط سے کانپ رہے تھے۔ گالوں پر بیماری کا سایہ تھا۔ چہرے پر کچھ ایسا بھولا پن اور ناتجربہ کاری تھی کہ وہ باوجود ۲۵، ۲۶ سال کی ہونے کے بیس سال کی لڑکی معلوم ہوتی تھی۔ مس پیس کا باپ پندرہ سال ریاست کا دیوان رہ کر مر گیا تھا۔ مہاراجہ نے اس کی خدمات کے صلے میں اس کے خاندان کو ایک جاگیر دی تھی لیکن یہ شرط لگا دی تھی کہ یہ جاگیر اس وقت تک اس خاندان کے پاس رہے گی جب تک کہ وہ ریاست میں مستقل سکونت رکھے۔ کچھ

اسی جانماو کی وجہ سے اور کچھ بیس کی صحت کی مستقل خرابی کی وجہ سے یہ خاندان اسی ریاست میں بس گیا تھا۔

پھر بیس کہنے لگی۔

"میں ممی سے ہمیشہ کہا کرتی تھی کہ ممی مجھے ایک سپنا نظر آتا ہے۔ وہ یہ ہے کہ کبھی نہ کبھی انگلستان سے کوئی نہ کوئی انگریز ایسا ضرور آئے گا جو مجھے سچا انگریز بنا دے گا۔ آپ جانتے ہیں کہ میری پیدائش انگلستان کی ہے؟ جی ہاں۔ میں چار سال کی تھی جب پاپا کے ساتھ وہاں سے آئی تھی۔۔۔ لیکن میری زندگی بیماری کے بستر پر گذری۔ پڑے پڑے میں سوچا کرتی تھی کہ مغرب کی وہ کونسی خصوصیتیں ہیں، جن سے اس نے دنیا فتح کر لی ہے۔ لیکن میرا ملنا جلنا صرف ہندوستانیوں سے تھا۔ وہ انگریزی بولتے تھے اور ماڈرن انگریزی مصنفوں کی باتیں کرنے تھے لیکن تھے سب کے سب دقیانوسی اقدار کے پجاری۔ کچھ ان کے اثرات، کچھ گاندھی کی شہرت اور اس کی تحریریں، ان چیزوں نے مجھے فتح سا کر لیا۔ لیکن اندر ہی اندر میں اس ذہنی غلامی سے گھبراتی تھی اور اس جال کو توڑنے کے لیے اپنی قوم کی طرف دیکھتی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ کوئی نہ کوئی انگریز آ کر مجھے اس دلدل سے ضرور نکال لے گا۔ جب میں نے دیکھا کہ آپ سوامی کے برت کی کوئی پرواہ نہیں کرتے ہیں اور اس کے خیالات اور عمل کو خاطر میں بھی نہیں لاتے ہیں، اور اپنے مغربی اقدار پر پختہ عقیدہ رکھتے ہیں تو میں نے اپنے سے کہا 'بیس' وہ آ گیا۔"

فارسٹر کو ایک دم خیال آیا کہ بیس دو ہفتوں سے انگریزی کلب میں میرے گرد چکر کاٹا کرتی ہے۔

فارسٹر : مجھے بڑی خوشی ہوئی کہ میرے خیالات سے آپ کو کچھ فائدہ پہنچا۔

بیس : فائدہ سا فائدہ ——— ہاں میری ایک تمنا اور ہے۔ وہ یہ کہ میں اپنی قوم کی کچھ خدمت کر سکوں۔ افسوس میری طویل بیماری نے میرے جسم کو کمزور بنا دیا ہے۔ اور میری کوئی خاص تعلیم بھی نہیں ہو سکی ہے۔ اس لیے نہ میں جسمانی خدمت کر سکتی ہوں اور نہ دماغی۔

فارسٹر : گھبرائیے نہیں۔ آپ کو بھی کبھی نہ کبھی کوئی نہ کوئی موقع مل ہی جائے گا۔

بیس کی باتیں سن کر فارسٹر کی خود اعتمادی اک دم سے دگنی بلکہ چوگنی ہو گئی۔ وہ یہ محسوس کرنے لگا کہ میرے خیالات کتنے بلند ہیں کہ وہ ایک عقلمند لڑکی کے برسوں کے خوابوں کی تعبیریں بن گئے۔ کیا یہ واقعہ نہیں ہے کہ میں ایک بڑے مشن کو پورا کر رہا ہوں جو مغربی تہذیب نے مجھے سونپا ہے یعنی ہندوستان کو احمقانہ آدرش پرستی کی جگہ مغربی حقیقت پسندی عطا کرنا۔

(۲)

سوامی کچھ نہ کچھ چھپ کر ضرور کھا لیتا ہوگا۔ اس لیے وہ مرے گا نہیں۔ سوامی اپنے برت کو مجھ پر کارگر ہوتا ہوا نہ دیکھ کر ضرور توڑے گا۔ وہ نہ توڑے گا تو اس کے بھگت اصرار کر کے تڑوا دیں گے۔

برعکس فارسٹر کی قیاس آرائیاں جو سب کی سب غلط ثابت ہوئیں۔ اور سوامی دو مہینے پورے کرنے سے پہلے ہی چل بسا۔ سوامی کے مرنے سے پہلے ہی شہر کے حالات بگڑ چکے تھے۔ چار مقامی اخباروں میں سے دو کو باغیانہ تحریروں کے الزام میں بند کرنا اور دو کو بھاری قیمت پر خریدنا پڑا تھا۔ ایک شاعر کو اس جرم پر کہ اس نے برت کی خوبیوں پر ایک نظم ایک صحبت میں پڑھ دی تھی دو سال قید بامشقت کی سزا دینا پڑی تھی۔ شہر کے کچھ نوجوانوں نے کئی بار جلسے کرنے کی کوششیں کی تھیں اور ان جلسوں

کو لاٹھی چارج سے منتشر کرنا پڑا تھا۔ ایک بار تو انھوں نے "سیتا ڈے" منا کر خلافِ قانون جلوس نکال لیا تھا جسے منتشر کرنے کے لیے ایسا سخت لاٹھی چارج کرنا پڑا کہ چھ آدمی مر گئے اور سو سے اوپر زخمی ہسپتال پہنچائے گئے۔ آخری ہفتے کے اندر اس چھوٹے سے شہر میں تیس ہندوؤں کو گرفتار کر کے بلا مقدمہ چلائے جیل میں ڈال دینا پڑا تھا۔

فارسٹر سوامی کے برت کے چوتھے ہفتے کے بعد ایسا محسوس کرنے لگا تھا کہ عصمت اس کی صف میں انتشار مچا رہی ہے۔ پھر اسے ایسا محسوس ہونے لگا کہ اس کی صف کے لوگوں کے جذبات بھی سوامی کی صف میں شامل ہو رہے ہیں اور اس کی حکومت صرف ان کے ہاتھ پاؤں پر رہ گئی ہے۔ "سیتا ڈے" کے موقع پر شہریوں نے دن بھر کا برت رکھا تھا۔ اس دن رات کو فاسٹر کو یہ رپورٹ ملی تھی کہ بڑے بڑے سرکاری افسروں کی بیویوں اور بیٹیوں نے بھی اس دن "خرابیٔ صحت" کی بنا پر دن بھر کا فاقہ کیا تھا۔

فارسٹر اوپر سے تو بالکل ویسا ہی مضبوط تھا جیسا اول دن تھا، لیکن اس کے اندر ایک طوفان امنڈ رہا تھا جس کا زور روز بروز بڑھتا ہی جاتا تھا۔ جب وہ لوگوں کو اس جرم پر سزا دیتا تھا کہ وہ عصمت کی ضرورت سے زیادہ حمایت کرنے کی وجہ سے بغاوت کے مرتکب ہو گئے ہیں، یا نہتے مجمع پر لاٹھی چارج کراتا تھا تو اسے اپنے آپ کو اس سخت کام کے لیے پہلے سے زیادہ مضبوط کرنا پڑتا تھا۔ اور کام ختم کرنے کے بعد دیر تک اپنے آپ سے بحث کرنا پڑتی تھی کہ میں نے جو کچھ کیا ہے ٹھیک کیا ہے۔ اور آخر کار اسے دھمکی کی آڑ میں چھپ کر اس بحث سے جان چھپانا پڑتی تھی۔ دن بدن یہ تیاری اور یہ بحث اور یہ آڑ لے کر چھپنا، یہ سب کام مشکل سے مشکل تر ہوتے جاتے تھے۔

ایک دن فارسٹر کو یہ رپورٹ ملی کہ ایک ادنیٰ سی رنڈی نے یہ کہہ کر "سیتا فنڈ" میں چندہ دیا ہے کہ اگرچہ میں خود عصمت کی دوکاندار ہوں، لیکن خوب جانتی ہوں کہ یہ کتنی بڑی دولت ہے اور اس کی رکھشا کتنی ضروری ہے۔ یہ رپورٹ پاکر فارسٹر اپنے آپ سے پوچھنے لگا کیا واقعی یہ چیز جس کا نام عصمت ہے، ایسی ہی ضروری ہے کہ لوگ اس کے اتنے دیوانے ہو جائیں؟ لیکن اس سوال نے اس کے دماغ کو خیالات کے ایسے گورکھ دھندے میں الجھا دیا جس کا اسے کوئی اور چھور نہ ملا ———

ایک رات فارسٹر نے پولیس کے دو افسروں کو سادے کپڑوں میں ساتھ لیا اور معمولی شہریوں کی طرح سوامی سے ملنے پہنچ گیا۔ وہاں وہ خود کچھ نہیں بولا۔ پولیس کے افسر باتیں کرتے رہے۔ سوامی نے اپنے برت کا مقصد سمجھایا اور پھر کہنے لگا۔

"یہ سمجھنا کہ یہ برت کسی شخص کی مخالفت میں ہے، بہت سخت غلطی ہے۔ عصمت کی رکھشا کرنا حکومت پر فرض ہے، اور وہ اس فرض سے اسی وقت پہلو تہی کر سکتی ہے جب حق اور انصاف کا اثر سماج پر کم ہو جائے۔ میں اپنے برت سے حق اور انصاف کو جگانا چاہتا ہوں۔ وہ اگر جاگ اٹھے تو دل بدل جائیں گے۔ بُرے اچھے ہو جائیں گے، اور جو اچھے نہ ہوں گے۔ سماج ان کی رائے کو مانے گا ہی نہیں۔"

پھر سوامی کہنے لگا "جو لوگ میری مخالفت کرتے ہیں وہ بھی عورت کی لاج کی قیمت جانتے ہیں۔ پھر میں ناحق پر کیسے ہو سکتا ہوں؟"

فارسٹر نے سوامی کے الفاظ سے زیادہ اس کے دل کو محسوس کیا۔ وہاں واقعی اس کے خلاف یا کسی اور کے خلاف ذرا بھی نفرت نہیں تھی۔

اس ملاقات نے نابرٹ کو اور کمزور کر دیا جو شخص تم سے نفرت کرتا ہو یا تم سے ڈرتا ہو، یا تم کو غصہ دلاتا ہو اس کے سینے پر نشانہ باندھنا اور گولی مارنا آسان ہے لیکن جو شخص نہ نفرت کرتا ہو، نہ ڈرتا ہو، نہ غصہ دلاتا ہو، بلکہ الٹا اپنے طریقے سے تمہارا بھلا چاہتا ہو اس پر نشانہ باندھنا یا گولی مارنا آسان کام نہیں مشکل اور بہت مشکل ہے۔

سوامی مر گیا اور مر کر ایک سخت مسئلہ چھوڑ گیا وہ یہ کہ سب شہر والے مل کر اس کی ارتھی اٹھانا چاہتے ہیں، اس بات کی ان کو اجازت دی جائے یا نہ دی جائے ملکی انتظام کی زبان میں یہ سوال یوں اٹھتا تھا کہ عوام کو پہلے ڈھیل دی جائے اور پھر ان کے گلے میں پھندا کسا جائے۔ یا شروع ہی سے پھندا کس دیا جائے؟

سوامی کے مرنے سے عصمت کا معاملہ اور سنگین ہو گیا تھا۔ ریاست کے عوام کی حالت یہ تھی کہ معلوم ہوتا تھا کہ برطانیہ ندیدی بلی کی طرح ان کی عورتوں کی گھات میں بیٹھا ہوا ہے۔ اس لیے عوام قدرتی طور پر اپنی عورتوں کی عصمت کی حفاظت کے لیے سر بکف ہیں۔ غم و غصہ کا ایک آتش فشاں سلگ رہا تھا اور کچھ اندازہ نہیں ہوتا تھا کہ اس کے پیٹ میں کتنا لاوا بھرا ہے۔

فارسٹر تذبذب میں تھا کہ کیا کرے۔ عوام کو شروع ہی سے دبائے یا پہلے ڈھیل دے دے پھر دبائے۔ لیکن انگریزی کلب میں ایک بات ایسی ہو گئی جس نے فارسٹر کو سہارا دے دیا اور اس سہارے سے اس نے اپنا تذبذب ختم کر دیا۔ کلب میں ریاست بھر کے انگریز موجود تھے اور سب نے سب جلوس کے نام سے بہت خوفزدہ تھے سب یک رائے تھے۔ وہ یہ کہ ہم کو گاندھی والوں کے عدم تشدد پر بھروسہ نہ کرنا چاہیے کیا معلوم وہ کس وقت تشدد پر اتر آئیں؟

ایک میم نے کہا:۔

”فرض کرو جس وقت جلوس نکل رہا ہو اس وقت گاندھی والوں کا افسر اپنے آدمیوں کو بڑھنے کا حکم دیدے اور ایکدم لاکھ دو لاکھ غنڈے ہم پر ٹوٹ پڑیں، تب مسٹر فارسٹر تم کیا کرو گے؟“

کپتان ڈرجٹ جو اپنی چھٹیاں گذارنے حال ہی میں اپنے ایک دوست کے پاس منی پور آیا تھا، کہنے لگا:۔

”مسٹر فارسٹر! آپ کو ہم لوگوں کی جانوں پر تجربہ کرنے کا کوئی حق نہیں ہے۔“

مسز لیمب نے نال میں نظر آنے والے آسمان کے رنگ کی آنکھوں سے فارسٹر کی طرف دیکھا اور بولی۔

”آپ مذبذب کیوں ہیں؟ کیا ہندوستانیوں کے دقیانوسی اقدار نے آپ کو بھی توڑ ڈالا؟“

فارسٹر کا انگریزی غرور ابھر کر آیا۔

”میں ٹوٹنے کا نہیں مس لیمب!“

فارسٹر نے اسی وقت فیصلہ کر لیا کہ جلوس نہیں نکلے گا۔ بس صرف ۵۰ آدمیوں کو ارتھی کے ساتھ جانے کی اجازت دی جائیگی۔

(۳)

جلوس کی اجازت نہیں دی گئی۔ لیکن شہر والوں نے اس کی کوئی پروا نہیں کی۔ اور خلاف قانون دس ہزار آدمی ارتھی لے کر اس شان سے روانہ ہوئے کہ شہر کے خاص بازار سے ہو کر شمشان جائیں گے۔ فارسٹر نے خلاف قانون جلوس کو منتشر کرنے کا پہلے سے انتظام

کر لیا تھا۔ بازار کے دوسرے سرے پر مسلح پولیس کھڑی کر دی تھی اور خود بھی موقع پر موجود تھا۔

بازار سے گذر کر جلوس جب نکڑ پر پہنچا تو پولیس نے اس کا راستہ روک دیا۔

ارتھی کے آگے سوامی کے کچھ چیلے تھے، ان کے بعد ریاست کے سیاسی کارکن تھے جن کے ہاتھوں میں ترنگا جھنڈا تھا۔۔۔۔

اس کے پیچھے آدمیوں کا سمندر تھا جس میں ایک طرف عورتوں اور بچوں کا غول بھی تھا۔ لوگوں کے ہاتھ میں ایک چھڑی تک نہ تھی۔

پولیس نے لاؤڈ اسپیکر سے اعلان کیا کہ اگر مجمع نکڑ سے آگے بڑھا تو اس پر فائرنگ کر دی جائے گی۔ لیکن مجمع نے اس اعلان کی کوئی پروا نہ کی اور آگے بڑھتا رہا۔ جیسے وہ بازار کی حد سے نکلا فارسٹر نے حکم دیا۔

'فائر'

ٹھن، ٹھن، ٹھن، ٹھن، دو راؤنڈ چلے۔ آگے کی قطار ۔۔۔۔ ڈھیر ہو گئی، ارتھی گر پڑی اور لوگ بدحواسی سے بھاگنے لگے ان میں کچھ تو دور ہٹ کر ٹھہر گئے، کچھ دوکانوں پر چڑھ گئے اور کچھ ایسے بھاگے کہ انھوں نے پلٹ کر نہیں دیکھا۔ جب مجمع منتشر ہو گیا تو فارسٹر نے حکم دیا کہ ارتھی پر قبضہ کر لو۔ پولیس آگے بڑھی ہی تھی کہ ایک نوجوان پاگلوں کی طرح بھیڑ سے نکل آیا اور زمین پر پڑے ہوئے جھنڈے کو اٹھا کر اس نے نعرہ لگایا۔

"انقلاب زندہ باد، انقلاب زندہ باد، انقلاب زندہ باد"

بھاگنے والوں میں ایک لہر دوڑ گئی اور ان کے قدم تھم گئے اور وہ پھر اکٹھے ہو کر آگے بڑھنے لگے۔ فارسٹر نے نوجوان کے ہاتھ پر اپنے پستول سے ایک فیر کیا۔ وہ مع جھنڈے کے گر پڑا۔ لیکن پھر وہ فوراً ہی تڑپ کر اٹھا اور دوسرے ہاتھ میں جھنڈا تھام کر نعرہ لگایا۔

"انقلاب زندہ باد، انقلاب زندہ باد"

فارسٹر نے دوسرا فیر کیا اور نوجوان پھر اس طرح ڈھیر ہو گیا کہ لوگ سمجھے وہ مر گیا۔ لیکن ایک منٹ کے بعد اس نے پھر کروٹ بدلی اور پاس پڑے ہوئے جھنڈے کو دانتوں میں دبا کر لڑکھڑاتا ہوا اٹھنے لگا اور اٹھتے اٹھتے نعرہ لگایا۔

"انقلاب ۔۔۔۔۔"

فارسٹر کو اس کی ضد پر غصہ آ گیا اور اس نے پورا پستول اس زخمی پر خالی کر دیا۔ نوجوان جہاں تھا وہیں خون میں نہا کر لوتھڑے کی طرح ڈھیر ہو گیا لیکن اس بات پر مجمع چھٹنے کی بجائے اکٹھا ہو کر نعرے لگاتا ہوا آگے بڑھا۔

"انقلاب زندہ باد"

"سوامی جی زندہ باد"

"عصمت و عفت زندہ باد"

فارسٹر نے پھر فائرنگ کا حکم دیا۔ اب کی چھ راؤنڈ چلے تب جا کر مجمع منتشر ہوا۔ بھاگنے والے نوجوان کی لاش تو اٹھا لے گئے، لیکن سوامی کی ارتھی تک نہ پہنچ سکے۔ پولیس نے ارتھی پر قبضہ کر لیا اور شمشان لے جا کر پھونک دیا۔

(۴)

فارسٹر کی عمر چالیس سال کی ہو چکی تھی لیکن وہ ابھی تک غیر شادی شدہ تھا۔ اس کی شریکِ زندگی وہسکی تھی جو جلوت و خلوت،

خوشی و غم ہر موقع پر وفاداری سے اس کا ساتھ دیتی تھی۔ فارسٹر جب سوامی کی لاش پھینکوا کر واپس آیا تو اس نے بہت بدتواسی سے اپنی شریک زندگی کو یاد کیا۔ لیکن آج وہ کسی طرح بھی فارسٹر کے دل کی پیاس نہ بجھا سکی۔ اس کے سینے میں ایک خنجر پیوست تھا جو کسی طرح نکالے نہیں نکلتا تھا۔ اس خنجر کی نوک دانتوں میں جھنڈا دبائے ہوئے اس نوجوان تھا۔ پھر سوامی اور بیٹا۔ یہ سب گھسے ہوئے اس کے کلیجے کا قیمہ بنا رہے تھے۔ اس کی سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ میرے سینے میں، جسے میں نے کئی زرہوں سے چھپا رکھا تھا، اس خنجر نے کیسے راستہ پا لیا۔ اس نازک وقت میں اس خیال سے بھی کچھ سہارا نہیں مل رہا تھا کہ میں کمزور انگریزوں کا محافظ ہوں۔ کیوں نہ ہوتے مجمع کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لینے کے بعد اس بات پر یقین کرنا کہ یہ کبھی لوٹ مار بھی کر سکتا ہے محال ہو چکا تھا۔

فارسٹر سوچنے لگا کہ کاش کوئی نسوانی آواز ہوتی جو پیار و پریم میں ڈوبی ہوئی میرے دل پر ملائم ملائم ہاتھ پھیرتی اور کہتی "ڈارلنگ جان" "تم نے جو کچھ کیا ہے وہ درست ہے۔ تم غلطی پر نہیں ہو، غلطی پر تھا وہ سوامی جو اپنی حماقت میں مر گیا، اور غلطی پر تھا وہ نوجوان جس نے پاگل پن میں اپنی جان دے دی" لیکن ایسی نسوانی آواز ہے کہاں؟

ایک دم سے دبلی پتلی مس بیبس لیمب فارسٹر کے دل میں رونما ہو گئی۔ فارسٹر کی نگاہوں سے پردے سے اٹھنے لگے اور اسے محسوس ہونے لگا کہ ڈیڑھ مہینے سے، جب سے کہ میں برت سے لڑ رہا ہوں وہ میرے لیے رجز بھی رہی ہے اور لوری بھی۔ جب مجھے جنگ پر جانا تھا تو وہ خیالوں کے تاروں پر رقص کرتی ہوئی آئی ہے اور اس نے مجھے گدگدا گدگدا کر جگایا ہے اور اپنی بھیرویں سے میری ہمت بندھائی ہے۔ پھر جب میں تھکا ہارا واپس آیا ہوں تو وہ مسکراتی ہوئی تصور میں آئی ہے اور اس نے خود اعتمادی کے پھاہے لگا کر میرے زخم مندمل کیے ہیں۔ فارسٹر نے پلٹ کر اپنے سے کہا جان تم بیوقوف ہو جو ابھی تک تم نے یہ نہیں محسوس کیا کہ تم اس لڑکی سے محبت کرتے ہو۔ وہ لڑکی تمہارے لیے بہت ضروری ہے۔ اگر تم انجن ہو تو وہ بھاپ ہے۔ اگر تم ہوائی جہاز ہو تو وہ پیٹرول ہے۔ تم کو اسے اپنا بنا لینا چاہیئے۔

فارسٹر بیبس کی تلاش میں کلب گیا۔ لیکن وہاں وہ نہیں ملی حالانکہ وہ بہت پابندی سے آیا کرتی تھی۔ فارسٹر کو اندیشہ ہوا کہ کہیں وہ بیمار تو نہیں ہو گئی۔ لیکن اسے ایک اندیشہ اور بھی ہوا جس سے وہ بہت پریشان ہو گیا۔ وہ یہ کہ کپتان ڈرجٹ اس کے پیچھے لگا رہتا تھا اور وہ ایک خطرناک قسم کا عورت کا شکاری تھا جو کسی نہ کسی چال سے عورت کو اپنے اوپر ترس دلا کر اس کے مادرانہ جذبے کو کھولا دیتے ہیں اور پھر اس حالت سے فائدہ اٹھا لیتے ہیں۔ فارسٹر نے طے کیا کہ مجھے فوراً بیبس کے یہاں جانا چاہیئے۔

فارسٹر ایسا شخص تھا جس کے سینے میں طاقت اور اختیارات حاصل کرنے کی امنگوں کا طوفان امنڈا کرتا تھا۔ اور جو اپنی منزل کے لیے بلا جھجک خون کا دریا بھی پار کر سکتا تھا۔ لیکن آج کل یہ امنگیں ایسے نامعلوم بھاری بوجھ کے نیچے دبی ہوئی تھیں جن کے نیچے سے ان کے وجز یہ گیت آہ بن کر نکلتے تھے اس لیے اس کو خارجی سہارے کی ضرورت تھی اور فوری ضرورت۔

فارسٹر بہت بیتابی سے بیبس کے گھر کی طرف چل کھڑا ہوا۔ اس کا گھر ایسی پہاڑی پر تھا جہاں کافی دور تک پیدل جانا پڑتا تھا۔ یہ راستہ کاٹنا اس کے لیے دوبھر ہو گیا۔

بیبس نے فارسٹر کو آتے دیکھ لیا، وہ خوشی سے چلا کر اس کی طرف دوڑی۔

"مسٹر فارسٹر ——— میں اس وقت آپ سے ملنے کے لیے کتنی بے چین تھی!! لیکن اس بات کا تو سان گمان بھی نہ تھا کہ میں اتنی

...ں نصیب ہوں۔ کہ آپ یہاں آجائیں گے۔ آئیے مسٹر فارسٹر!"

مسٹر فارسٹر کو بیس نے ڈرائنگ روم میں بٹھا کر کہا۔

"میں آپ کو ایک خبر سنانے کے لیے بہت بے چین ہوں۔ یہ بات ایسی ہے جسے میں دنیا میں صرف آپ سے کہہ سکتی ہوں اور صرف آپ ہی اس کی عظمت محسوس کر سکتے ہیں۔ کیونکہ آپ میرے جگری دوست بھی ہیں اور گرو بھی۔ اور ساتھ ساتھ مغربی اقدار کی آپ زندہ تصویر ہیں۔ وہ خبر یہ ہے کہ آج مجھے اپنی مادر وطن کی ایک خدمت کرنے کا موقع مل ہی گیا ——— جی ہاں مجھ بیمار لڑکی نے مادر وطن کی خدمت کی۔ میں نے ایک تھکے ماندے فوجی کو تازہ ہمت دے کر محاذ پر بھیج دیا ——— ایک پکی ماڈرن انگریز لڑکی کی طرح ———

فارسٹر کے سینے پر ایک نامعلوم گھونسہ لگا۔

**فارسٹر:** کیا مطلب؟ میں نہیں سمجھا۔

**بیس:** (ہنس کر) آپ خیال بھی نہیں کر سکتے ہیں کہ میں نے کیا کیا ہوگا۔ کپتان ڈرجیٹ کی چھٹیاں ختم ہو گئی تھیں لیکن وہ لڑائی سے اتنا اکتایا ہوا تھا کہ کہتا تھا کہ میں محاذ پر جانے کی بجائے سامنے کے پہاڑوں میں بھاگ جاؤں گا اور وہاں مارا مارا پھروں گا۔ جب اس کی سکت نہیں رہے گی تو اپنے کو کسی چوٹی پر سے گرا دوں گا۔ وہ کہتا تھا کہ مار دھاڑ اتنا وہ کاروبار ہے جس کے لیے انسانی دل کو ایک خاص قسم کے راشن کی ضرورت ہوتی ہے۔ وہ ہے چاہت، نرم و نازک نسوانی لمس، اور مجھے یہ ملا نہیں ہے۔ دو سال بیت گئے اس کے بغیر۔ جب وہ یہ باتیں مجھ سے کیا کرتا تھا تو اس کی آنکھیں ڈبڈبا آتی تھیں۔ مجھے یقین ہے کہ اگر میں نہ ہوتی تو وہ پھوٹ پھوٹ کر رونے لگتا۔ میں اس کی حالت دیکھ کر اپنے دل سے پوچھا کرتی تھی کہ ایک ماڈرن لڑکی جو ہندوستان کے دقیانوسی اقدار کی نہیں بلکہ یورپ کے حقیقت پسند اقدار کی یعنی ان اقدار کی جن کا مجسمہ آپ ہیں فارسٹر ہے، پجارن ہے اسے کیا کرنا چاہیئے؛ وہ کیوں نہ اس تھکے ماندے سپاہی کو اس کا مطلوبہ راشن دے دے؟ آخر بہت غور و فکر کے بعد میں نے وہی کیا جو مجھے کرنا چاہیئے تھا"

**فارسٹر:** (اپنی بے چینی کو بہت سخت کوشش سے چھپا کر) "کیا کیا؟"

**بیس:** جس چیز کا وہ بھوکا تھا وہ اسے دے دی۔ ہم دونوں نے ایک وادی میں جا کر خوب داد عیش دی۔ اہا ہا! مسٹر فارسٹر میں اس وقت بہت خوش ہوں۔ ایسا محسوس کر رہی ہوں جیسے ڈرجیٹ اس وقت ہوائی جہاز پر نہیں جا رہا ہے بلکہ میں اسے اپنے بازوؤں پر اٹھائے محاذ کی طرف لیے جا رہی ہوں۔ اور جب وہ ہماری مادر وطن کے لیے دشمن سے لڑے گا تو اس وقت وہ اپنے بازوؤں سے نہیں (اپنے ہاتھوں کو اونچا کر کے) بلکہ ان کمزور ہاتھوں سے لڑے گا"

**فارسٹر:** کیا اس نے تم سے شادی کا وعدہ کر لیا ہے؟

**بیس:** شادی کا وعدہ!! اس کی بیوی لندن میں موجود ہے۔

**فارسٹر:** بیس کیا تم اتنی ہی احمق ہو؟

**بیس:** کیا مطلب؟

**فارسٹر:** تم نے اپنے کو ایک بدمعاش کی خواہشوں کا شکار بنا دیا اور سمجھتی ہو کہ مادر وطن کی خدمت کی ——— کیا واقعی تم سے اتنی

بڑی غلطی سرزد ہوئی ہے ؟

پلیس : اتنی بڑی غلطی! جو کچھ میں نے کہا ہے وہ سب واقعہ ہے۔ لیکن اس میں غلطی کیا ہے ؟ آدمی کا انتخاب غلط تھا، یا فعل غلط؟

فارسٹر : (جھنجھلا کر) کیا تم اتنی بھولی ہو پلیس! تم میں عملی سوجھ بوجھ بالکل نہیں ہے۔ جو بات چھوٹی سے چھوٹی لڑکی سمجھ سکتی ہے تم وہ بھی نہیں سمجھ رہی ہو ——

پلیس : میں سمجھی۔ تم کو میرے مستقبل کی فکر ہے۔ ممی کو اگر معلوم ہو جائے تو ان کو بھی یہی فکر ہو گی۔ لیکن مجھے کوئی فکر نہیں۔ میں نے جو کچھ کیا ہے سوچ سمجھ کر کیا ہے۔ ہو سکا تو میں مغرب کو چلی جاؤں گی۔ اور یہ نہ ممکن ہوا تو بھی کوئی ہرج نہیں۔ میری سب سے بڑی تمنا تھی کہ میں ہر حال اپنے وطن کی کوئی خدمت کر سکوں سو وہ پوری ہو گئی اب جو بھی ہو، سب بھگت لوں گی۔

فارسٹر : یہ بتاؤ تم ڈارجٹ کی محبت میں تو نہیں گرفتار ہو گئی تھیں ؟ یا ایسا تو نہیں ہوا کہ اس کے رہنے کی وجہ سے بہت زیادہ پگھل گئیں ؟

پلیس : میں اتنی جذباتی تو نہیں ہوں۔ اتنا تو تم محسوس کر ہی سکتے ہو۔

فارسٹر : پھر کیا تم کو اس میں جنسی کشش نظر آئی ؟

پلیس : نظر تو آئی۔ لیکن پہلے نہیں۔ جب میں نے فیصلہ کر لیا ہے اس کے بعد۔

فارسٹر : تو سن لو۔ تم عصمت باختہ عورت ہو۔

یہ سن کر پلیس پر بجلی گر پڑی۔ وہ چند سیکنڈ خاموش رہی۔ پھر اپنے کو قابو میں کر کے کہنے لگی۔

پلیس : عصمت باختہ! تم اس لڑکی کو عصمت باختہ کہتے ہو جس نے تمہارے خیالات پر عمل کیا ؟

فارسٹر : خیالات، خیالات، خیالات، خیالات کا کیا۔ آدمی سینکڑوں باتیں روز کہا کرتا ہے۔ کیا اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ آنکھیں بند کر کے ان پر عمل کیا جائے ؟

پلیس : لیکن تم تو کہتے تھے کہ تمہارے خیالات ہندوستانی آدرشوں کی طرح ناقابلِ عمل نہیں۔ بلکہ وہ روزمرہ کی زندگی کی چیزیں ہیں سو اب میں سمجھی۔ میں نے واقعی دھوکا کھایا۔ لیکن یہ نہ سمجھنا کہ میں نے ڈارجٹ کے ہاتھ سے دھوکا کھایا، نہیں، میں نے تم سے دھوکا کھایا۔ کیا تم سمجھتے ہو کہ میں نے جو کچھ کیا وہ کسی فوری جذبے سے کیا ؟ میں اس قربانی کے لیے اپنے کو ڈارجٹ کے آنے کے ایک مہینہ پہلے سے، جب سے کہ میں نے اپنے کو تمہارا چیلا بنایا ہے، تیار کر رہی ہوں، تاکہ موقع پڑنے پر اس طرح خدمت کر سکوں۔ جب میرا دل اس کے خلاف فریاد کرتا تھا تو میں اس کو سمجھاتی تھی کہ تجھ پر آدرش پرستی کا سایہ ہے اس لیے تو ایسی باتیں کرتا ہے۔ عصمت کے حامیوں کے خلاف جنگ نے میری ہمت بندھائی اور میں نے اپنے دل کا گلا گھونٹ گھونٹ کر اسے خاموش کر دیا۔ لیکن افسوس —— راز اب کھلا کہ میں نے جس آواز کو مار ڈالا وہی سچی تھی۔ میں نے اپنے کو پوری طرح برباد کر ڈالا —— لے پلیس یہ ہے تعبیر تیرے اونچے خوابوں کی ؟ پلیس پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔

فارسٹر غم و غصہ اور کوفت سے نیم پاگل ہو رہا تھا۔ لیکن چند منٹ میں اس نے اپنے آپ کو سنبھال کر کہا۔

"دیکھو پلیس —— مجھے الزام نہ دو، میں نے جو کچھ کیا تھا وہ سوامی کا مقابلہ کرنے کے لیے ٹھیک تھا۔ لیکن تم نے اس پر عمل کر کے سخت غلطی کی۔"

پلیس پھر کراہ کھڑی ہوئی۔

دور بس کیجئے، اپنی قیمتی باتوں کو اپنے ہی تک رہنے دیجئے ——— اچھا خدا حافظ....."

**فارسٹر** : تم کو اس حالت میں چھوڑ دوں ؟

**پیبس** : میں آپ کی صورت نہیں دیکھ سکتی ہوں، جائیے ——— ابھی جائیے۔

پیبس رنج و غم سے گری پڑ رہی تھی۔ لیکن اس پر بھی وہ فارسٹر کے ٹھیرنے کی روادار نہیں ہوئی اور اسے نکال دیا۔

فارسٹر کو گھر آکر یہ خبر ملی کہ سوامی کی خاک شدہ ارتھی نے دوسرا جنم لے لیا ہے یعنی ٹھہر والے کل کے تمہید نوجوان، کی ارتھی بڑی دھوم دھام سے نکالنے کی تیاریاں کر رہے ہیں۔ فارسٹر کی حالت اس کسان ایسی تھی جس کا کھلیان اسی کے ہاتھوں جل کر اچھی زندگی گزارنے کی تمام امیدوں کو لیکر خاک ہو گیا ہو۔ اور خود بخود ازغرض خواہ دروازہ کھٹکھٹا رہا ہو ——— اختیارات کی بھوک، عزت و ترقی کی خواہشیں، اس قسم کی سب امنگیں نہ جانے کس طرح خاک ہو چکی تھیں۔ صرف اس بات کا احساس تھا کہ جیسے بے راکل قتل و غارت کا کاروبار کرنا ہے۔

فارسٹر خود اعتمادی کی بھیک مانگنے پھر دھسکی کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔ صبح جب وہ فائرنگ کرانے جا رہا تھا تو اس کے جسم میں ارادے کی جگہ نشہ کام کر رہا تھا۔

---

# ڈیڈ لیٹر

خواجہ احمد عباس

"ڈارلنگ!"

"جی!"

"میرشادوز نے آج شام کو برج اور کھانے کے لیے بلایا ہے۔ یاد ہے نا؟"

"جی!"

"تو میں آفس سے کوئی ساڑھے پانچ تک آجاؤں گا۔ تم تیار رہنا"

"جی!"

جی! جی!! جی!!! بارہ برس سے وہ یہ دو حرفی لفظ اپنی بیوی کی زبان سے سُن رہا تھا۔ دس باتوں میں سے نو کا جواب وہ صرف "جی" سے دیتی تھی جیسے پڑھایا ہوا طوطا جو صرف ایک لفظ بول سکتا ہو۔ جی! جی!! جی!!!

سدھیر سکسینہ آئی، سی، ایس ڈپٹی کمشنر ضلع نرائن گنج کے بارے میں ہر ایک کی رائے تھی کہ دنیا میں اس سے بڑھ کر خوش قسمت کوئی نہ ہوگا۔ اونچا عہدہ، اچھی تنخواہ، رہنے کے لیے آرام دہ مکان، بلا جیسی حسین، سلیقہ مند اور پڑھی لکھی بیوی جو کمشنر صاحب کے ساتھ برج کھیل سکتی تھی۔ راجہ صاحب رام نگر کے ساتھ ڈانس کر سکتی تھی۔ سوسائٹی میں ملنے جلنے، اٹھنے بیٹھنے کے سب قاعدے قانون جانتی تھی اور سب سے بڑی بات یہ کہ تین خوبصورت اور ذہین بچوں کی ماں تھی۔ سب سے بڑا نندھیر جو دس برس کی عمر ہی میں نینی تال کے ایک انگریزی سکول میں جونیئر کیمبرج میں پڑھ رہا تھا اور اپنی کلاس کی کرکٹ ٹیم کا کپتان تھا۔ اور بالکل اینگلو انڈین لڑکوں کی طرح انگریزی بولتا تھا۔ اس سے چھوٹی سات سالہ اوشا جو ماں کی طرح ہی دبلی پتلی اور نازک تھی۔ اور ویسی ہی بڑی بڑی آنکھیں تھیں۔ اور ویسے ہی گھونگھر والے بال تھے۔ وہ نرائن گنج ہی کے ایک کانونٹ سکول میں تھرڈ سٹینڈرڈ میں پڑھ رہی تھی۔ اور اسے سارے نرسری رائمز زبانی یاد تھے۔ اور "ٹونکل ٹونکل لٹل سٹار" جیسی نظمیں تو وہ فر آٹے سے گا کر سنا سکتی تھی۔ اور پھر سب سے چھوٹی شانتی جو ابھی مشکل سے تین سال کی تھی اور "بے بی" کہلاتی تھی اور ماں باپ دونوں کی آنکھوں کا تارا تھی اور بڑے پیارے انداز سے تتلا تتلا کر "ڈیڈی ٹاٹا" یا "ممی بائی بائی" کہنا سیکھ رہی تھی۔

ہاں تو سب ہی سدھیر سکسینہ آئی، سی، ایس کو انتہائی خوش قسمت سمجھتے تھے اور کبھی کبھی وہ خود بھی یہی سمجھتا تھا۔ جو کچھ

اسے حاصل تھا۔ اس سے زیادہ زندگی میں کوئی کس چیز کی امید کر سکتا ہے ؟ مگر جب وہ اپنی بیوی کی زبان سے یہ دو حرفی لفظ "جی" سنتا... بملا کے مخصوص، پھیکے، بے رنگ، تھکے ہوئے انداز میں ........ تو اس کی خوشی اور خوش قسمتی دونوں پر شک اور شبہ اور ایک عجیب مایوسی کے بادل چھا جاتے۔

"جی!"

کب سے یہ لفظ اس کی زندگی میں گونج رہا تھا۔

تیرہ برس ہوئے وہ پہلی بار مسوری میں ملے تھے۔ سدھیر مہینہ بھر پہلے ہی انگلستان سے آیا تھا اور تقرر ہونے سے پہلے چند ہفتے چھٹی منانے آیا ہوا تھا۔ مسوری کھاتے پیتے گھرانوں کی خوبصورت، خوش پوشاک اور دلچسپ لڑکیوں سے بھرا ہوا تھا۔ لائبریری کے سامنے ہر شام کو لہراتی ہوئی رنگین ساڑھیوں، چست قمیصوں، ریشمی شلواروں اور گلے میں جھولتے ہوئے دوپٹوں کی نمائش ہوتی تھی۔ اونچی ایڑی کے جوتوں پر اٹھلاتی ہوئی چال، بے باک نگاہیں، شوخ جوانیاں، بانکی چتونیں، ولایتی سینٹ میں ڈوبے ہوئے ہوا کے جھونکے، گلنار لب، موچینے سے باریک کیے ہوئے کمان جیسے ابرو، غازے سے دمکتے ہوئے گال، کٹے ہوئے اور "پرم" کیے ہوئے گیسو، یہ نوجوان کے شوقِ نظارہ کو دعوتِ عام تھی۔ مگر نہ جانے کیوں سدھیر کو سارے مسوری میں صورت پسند آئی تو صرف ایک "بملا" جس سے پہلی بار اس کی ملاقات "ہیک مینز" ہوٹل میں ایک شام کو "ٹی ڈانس" کے دوران میں ہوئی تھی۔

"ہیلو سدھیر!" اس کے پٹنہ کے دوست ماتھر نے اسے ہاتھ سے اشارہ کر کے اپنی میز کی طرف بلاتے ہوئے کہا تھا "یہاں آؤ یار اور ان سے ملو۔ آپ ہیں مس بملا بینر جی۔ ہیں بنگالی مگر لکھنؤ میں پلی ہیں۔"

سدھیر نے دیکھا کہ بغیر پاؤڈر کے گورے چہرے پر دو بڑی بڑی آنکھیں ہیں۔ جن کی گہرائی میں کوئی غم ڈوبا ہوا ہے اور ان کے گرد سیاہ حلقے ہیں اور لمبی، نکیلی، ریشمی پلکیں ہیں جو راتوں کو جاگے ہوئے پپوٹوں کے بوجھ سے جھکی جا رہی ہیں۔

وہ ماتھر کے اصرار کا انتظار کیے بغیر ہی بملا کے قریب کی کرسی پر بیٹھ گیا۔ اور پھر اس کے لیے اس کھچا کھچ بھرے ہوئے بال روم میں بملا کے سوا اور کوئی نہ تھا۔

بارہ برس کے بعد بھی ان کی وہ سب سے پہلی گفتگو آج تک اس کی یاد میں تازہ تھی۔

"تو آپ آئی، ٹی کالج میں پڑھتی ہوں گی!"

"جی!"

"بی، اے میں؟"

"جی!"

"اگلے سال فائنل کا امتحان دیں گی؟"

"جی!"

دو برس تک انگریز عورتوں کی کرخت مردانہ آوازوں کو سننے اور دو ہفتے مسوری کے شور و غل میں گذارنے کے بعد کتنا سکون تھا بملا کی کم گوئی میں۔ جیسے آندھی اور طوفان اور کڑک چمک کے بعد بارش تھم گئی ہو اور گلاب کی پتیوں پر سے چند ننھی ننھی بوندیں گھاس پر

ہانپ رہی ہوں۔ کتنی ہندوستانیت تھی اس "جی!" میں۔ کتنی ملائمت اور مٹھاس! کتنی معصومیت اور حیا!

"آپ ڈانس کرتی ہیں؟"

"جی نہیں"

ان کے دوست ناچنے والوں کی بھیڑ میں کھو گئے تھے اور اب وہ دونوں اپنی میز پر اکیلے تھے۔ سدھیر نے سوچا آخر کار میری تلاش آج ختم ہو گئی۔ بملا سے بہتر بیوی مجھے نہیں مل سکتی۔ وہ حسین ہے مگر شوخ تتلی نہیں جو ایک پھول سے دوسرے پھول پر بھٹکتی پھرے۔ پڑھی لکھی ہے مگر خود رائے اور زبان دراز نہیں، کھاتے پیتے گھرانے کی معلوم ہوتی ہے۔ مگر اتنی امیر بھی نہیں کہ ایک آئی، سی، ایس کی درخواست ٹھکرا دے۔ اس سے شادی کر کے انسان واقعی سکھ اور سکون کی زندگی بسر کر سکتا ہے۔

اور اس نے کہا "تو آپ کے پتا........"

"وہ لکھنؤ میں رہتے ہیں۔ آرٹ سکول میں پڑھاتے ہیں!"

"اوہ! آپ آرٹسٹ بینرجی کی بیٹی ہیں۔ ان کی تصویروں کی نمائش تو ہمارے پٹنہ میں بھی ہو چکی ہے" اور پھر اس نے صفائی سے جھوٹ بولا "مجھے ان کی تصویریں بہت پسند آئی تھیں" حالانکہ اس وقت اس نے سوچا تھا کہ نہ جانے ان ٹیڑھی میڑھی لکیروں اور نیلے پیلے رنگ کے دھبوں میں کیا دھرا ہے۔ جو لوگ ان کی اتنی تعریف کرتے ہیں۔ مگر اسی لمحے اسے ان تصویروں میں سے ایک خاص تصویر یاد آ گئی۔ ایک گیارہ بارہ سالہ شوخ و شریر بچی کی تصویر جو صابن گھلے ہوئے پانی کے رنگین بلبلے بنا کر اڑا رہی تھی۔ تصویر کا نام تھا "بلبلے"

"وہ تصویر "بلبلے" آپ کی ہی تھی نا؟"

"جی!"

"اس میں آپ بہت شریر معلوم ہوتی تھیں۔ اب تو آپ کتنی سیریس ہو گئی ہیں"

صرف اس بار اس نے "جی" کہہ کر جواب نہیں دیا۔ ایک عجیب سی، تھکی ہوئی، بجھی ہوئی سی مسکراہٹ کے ساتھ بولی "بلبلے کی زندگی ہی کتنی ہوتی ہے۔ ہوا کا ایک ہلکا سا جھونکا آیا اور بلبلہ ٹوٹ گیا۔ بس ختم!"

جب تک وہ مسوری رہا اس کا بیشتر وقت بملا کی رفاقت میں گذرا۔ اکٹھے وہ چینڈال چوٹی تک چڑھے، کیمل بیک روڈ کے گرد گھومے، کیمپٹی فال پکنک کے لیے گئے۔

اس تمام عرصے میں بملا نے مشکل سے ایک درجن جملے اس سے کہے ہوں گے۔ سدھیر کی باتوں کو وہ بڑی خاموشی اور توجہ سے سنتی۔ جب تک وہ براہ راست سوال نہ کرتا۔ وہ کسی بات پر بھی اپنی رائے کا اظہار نہ کرتی۔ مگر سدھیر کو بملا کی کم گوئی سے کوئی شکایت نہ تھی۔ ماڈرن لڑکیاں جو دنیا کے ہر مسئلے پر رائے رکھتی ہیں۔ اور اس کا اظہار ضروری سمجھتی ہیں اسے بالکل پسند نہ تھیں۔ اسے تو یہی اچھا لگتا تھا کہ وہ بولتا جائے اور بملا بیٹھی سنتی رہے اور "جی! جی!" کرتی رہے۔ جب سدھیر کو یقین ہو گیا کہ وہ بملا کو بہت پسند کرنے لگا ہے بلکہ شاید محبت بھی کرنے لگا ہے۔ تو ایک دن تنہائی میں موقع پا کر اس نے "پرپوز" کر ہی ڈالا۔

"بملا! تمہیں معلوم ہے نا کہ میں تمہیں بہت پسند کرتا ہوں"

"جی!"

"تمہارے بغیر میں نہیں رہ سکتا۔ کیا تم مجھ سے شادی کرو گی؟"

"جی!" اس "جی" میں سوال بھی تھا اور جواب بھی۔

تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد وہ بولی "دیکھئے میں آپ کی بہت عزت کرتی ہوں اس لیے میں آپ کو دھوکے میں نہیں رکھنا چاہتی۔ میں آپ سے محبت نہیں کرتی۔"

"کیا تم کسی اور سے محبت کرتی ہو؟"

ببلا کی زبان سے "جی نہیں" شاذ و نادر ہی نکلتا تھا مگر اس بار اس نے کہا "جی نہیں" اور پھر ایک پل کی خاموشی کے بعد جس میں گہری ٹھنڈی سانس کا شائبہ تھا، کہا "ایسا کوئی نہیں ہے۔"

سدھیر کو اطمینان ہو گیا۔ اس نے کہا "تو پھر کوئی حرج نہیں۔ میں تمہیں اپنے سے محبت کرنا سکھا دوں گا۔"

اس دن جولائی ۱۹۴۰ء کی چودہ تاریخ تھی۔

نوکر نے ڈاک کا پلندہ ناشتے کی میز پر سدھیر کے سامنے لا کر رکھا۔ سب سے پہلا ہی خط جو اس نے کھولنے کے لیے اٹھایا تو اس کی نظر ڈاکخانے کی مہر پر پڑی "نمائن گنج — چودہ جولائی ۱۹۵۲ء" دفعتاً سدھیر کی یاد میں پورے بارہ برس پہلے کا وہ دن چونک کر بیدار ہو گیا۔

لفافے کو چھری سے چاک کرتے ہوئے سدھیر نے ببلا سے پوچھا "جانتی ہو آج کیا تاریخ ہے؟"

"جی!" اور اس کی نظر سامنے کی دیوار پر لگے ہوئے کیلنڈر کی طرف گئی۔

"بارہ برس پہلے کا وہ دن یاد ہے مسوری میں — جب میں نے تمہیں پرپوز کیا تھا؟"

"جی!" مگر اس "جی" میں صرف اقرار تھا۔ کوئی گرمجوشی نہ تھی۔ سدھیر بارہ سال پہلے کی جس راکھ کو کریدنا چاہتا تھا وہ بالکل ٹھنڈی تھی۔ ایسا لگتا تھا کہ اس میں کبھی بھی کوئی چنگاری نہ تھی۔

مگر سدھیر نے ببلا کے چہرے پر ایک رنگ جاتے اور دوسرا آتے نہیں دیکھا۔ وہ خط کھول کر پڑھ رہا تھا جو اس کے کالج کے پرانے بے تکلف دوست ماتھر کے پاس سے آیا تھا۔ جو اب پٹنہ میں وکالت کرتا تھا۔ خط پر نظر ڈالتے ہی سدھیر مسکرایا۔ کیونکہ ماتھر نے لکھا تھا "یار تم کتنے خوش قسمت ہو۔ ببلا جیسی بیوی پائی ہے۔ بھیا ہمیں دعائیں دو کہ اس دن ہیک منبز میں تمہاری ملاقات اس سے کرائی۔ مگر اس دنیا میں کون کسی کا احسان مانتا ہے۔"

"سنا تم نے، ماتھر نے کیا لکھا ہے؟"

"جی!"

سدھیر نے ببلا کے بارے میں جو جملے ماتھر نے لکھے تھے وہ پڑھ کر سنائے اور پھر دوسرے خطوں کو کھول کر پڑھنے میں مصروف ہو گیا۔ اور اس نے یہ نہیں دیکھا کہ ماتھر کے دوستانہ مذاق کو سن کر ببلا کی آنکھوں میں کوئی چمک پیدا نہیں ہوئی۔ صرف ہونٹوں پر ایک تلخ سی مسکراہٹ کا خم پیدا ہوا اور پھر یکایک غائب ہو گیا۔

دوسرا خط جو سدھیر نے کھولا وہ کلب کا بل تھا۔ وہ اس نے ببلا کی طرف بڑھا دیا۔ کیونکہ بلوں کی ادائیگی وہی کرتی تھی۔ تیسرا خط

آئی۔سی۔ایس ایسوسی ایشن کی طرف سے آیا تھا۔ سالانہ جلسے اور انتخابات کے بارے میں۔

"سُنا بِملا تم نے؟ اس سال بلدیو اور احسان وغیرہ سیکرٹری کے لیے میرا نام پروپوز کرنا چاہتے ہیں"

"جی!"

چوتھا خط ——— مگر یہ اس کے نام نہیں بِملا کے نام تھا۔ ایک موٹا مگر پیلا سا پڑا ہوا لفافہ جس پر کتنی ہی مہریں لگی ہوئی تھیں اور کئی بار پتے میں کانٹ چھانٹ کی ہوئی تھی۔ اور یہ کیا؟ مس بِملا بینرجی! یہ کون بدتمیز ہے جو مسز بِملا سکسینہ کو شادی کے بارہ برس بعد بھی مس لکھتا ہے؟ ........ سدھیر نے ایک نظر بِملا کی طرف دیکھا جو اس وقت نوکر کو دوپہر کے کھانے کے بارے میں ہدایات دینے میں مصروف تھی۔ یہ اطمینان کرنے کے بعد کہ بِملا نے اپنا خط نہیں پہچانا۔ سدھیر نے چائے دانی سامنے رکھ کر لفافہ چاک کیا۔ شادی کے بعد کئی برس تک اس نے بِملا کے نام آئے ہوئے کتنے ہی خط چپکے چپکے کھول کر پڑھے تھے۔ مگر سوائے کالج کی سہیلیوں یا رشتے کی بہنوں وغیرہ کے کوئی "مشتبہ" خط نہ ملا تھا۔ نہ جانے کیوں اس خط کے لفافے ہی سے معلوم ہوتا تھا کہ اس میں کوئی پرانا بھید ضرور ہے۔ شاید آج اسے معلوم ہو سکے کہ اس "جی" کی اکتاہٹ اور بے دلی کے پیچھے کون سا راز چھپا ہوا ہے۔

لفافے میں سے کئی ورقوں کا طویل خط نکلا مگر اس کی پہلی چند سطریں ہی سدھیر کے سکون کو ہمیشہ کے لیے پاش پاش کرنے کو کافی تھیں۔ لکھا تھا:۔

"جان سے پیاری بِملا!

تم سے ملے دو مہینے ہو چکے ہیں اور میرے لیے یہ دو مہینے دو برس سے بھی زیادہ طویل ہیں۔ کیا ہم ہمیشہ اسی طرح چھپ چھپ کر ہی مل سکیں گے؟ یہ دیوار جو ہمارے درمیان کھڑی ہے ——— کیا یہ کبھی ڈھائی نہ جا سکے گی؟........"

غصے اور نفرت کے جوش سے سدھیر کے ہاتھ کانپ رہے تھے۔ اس سے آگے اس سے یہ خط پڑھا نہ جا سکا........ یہ خط جو اس کی بیوی کی آوارگی اور بدچلنی کا اعلان نامہ تھا۔ جلدی جلدی ورق اُلٹ کر اس نے آخری صفحے پر نظر ڈالی۔ خط کے اختتام پر لکھا تھا "ہمیشہ ہمیشہ کے لیے تمہارا انیل!"

"انیل!" اس کے دماغ میں یہ اَن جانا نام بم کے گولے کی طرح پھٹا۔

"بِملا!" وہ چلّایا اور بِملا جو اس وقت کمرے کے باہر جانے والی تھی ٹھٹک کر دروازے کے پاس رُک گئی۔

"جی!"

جی! جی!! جی!!! وہی ملائم، ٹھنڈا، پھیکا "جی" اور اس وقت سدھیر کو ایسا لگا جیسے یہ دو حرفی لفظ ایک طعنہ ہو۔ ایک گندی گالی ہو۔ ایک طمانچہ ہو جو اس کی بیوی نے اس کے منہ پر دے مارا ہو۔

"ادھر آؤ" وہ پھر چلّایا اور بِملا خاموشی سے میز کے پاس آ کر کھڑی ہو گئی اور اس کے چہرے پر حیرت پکار پکار کر کہہ رہی تھی "جی؟"

"انیل کون ہے؟"

سدھیر نے یہ سوال اتنا اچانک کیا کہ چند لمحوں تک بِملا بھونچکی کھڑی رہی جیسے سمجھی ہی نہ ہو کہ اس سے کیا پوچھا گیا ہے........ یا یقین نہ آتا ہو کہ یکایک اس کے شوہر کو یہ بھید کیسے معلوم ہو گیا.......... مگر پھر جیسے دھیرے دھیرے سورج پر سے

بادل ہٹ جاتے ہیں اور برسات کی نم آلود دھوپ زمین پر پھیل جاتی ہے۔ اسی طرح ایک دھیمی، میٹھی، نرم مسکراہٹ اس کے چہرے پر کھل گئی۔

"انیل؟" اس نے بڑی ملائمت سے نام دہرایا........ جیسے ماں بچے کا نام لیتی ہے، جیسے تپسوی بھگوان کا نام لیتا ہے۔ جیسے شاعر اپنا محبوب شعر گنگناتا ہے........ اور اس کی آنکھیں ایک نئی روشنی سے چمک اٹھیں........ وہ روشنی جو بارہ برس تک سدھیر نے کبھی اپنی بیوی کی آنکھوں میں نہیں دیکھی تھی........

"ہاں! ہاں! انیل۔ کون ہے وہ؟" بملا کی آنکھوں میں اس نئی روشنی کو دیکھ کر سدھیر آپے سے باہر ہو رہا تھا۔

مگر بملا کسی دوسری ہی دنیا میں تھی۔ اس کی آنکھیں دور ــــ بہت دور........ نہ جانے کیا دیکھ رہی تھیں۔ کوئی بہت خوبصورت منظر؟ کوئی دلکش یاد؟ امید کی کوئی کرن؟

"وہ سب کچھ ہے"........ اس کے مسکراتے ہونٹوں نے سدھیر سے نہیں بلکہ خود سے سرگوشی کی...... پھر ان ہونٹوں کی مسکراہٹ بجھ گئی۔ اور ان کے خم میں ایک کڑوا طنز ابھر آیا "اور اب وہ کچھ بھی نہیں ہے......" پھر کسی نامعلوم غم کے بوجھ سے اس کی گردن جھک گئی۔

"پہیلیاں مت بوجھاؤ" سدھیر چلایا۔ اس کا جی چاہتا تھا کہ میز کو الٹ دے۔ تمام چینی کے برتنوں کو چکنا چور کر دے۔ چائے دان کو اٹھا کر بملا کے سر پر دے مارے "سچ سچ بتاؤ۔ کیا تم اس سے محبت کرتی ہو؟"

"جھکی ہوئی گردن پھر اٹھ گئی۔ آنکھوں کے ڈبڈباتے ہوئے آنسوؤں میں سے پھر وہ عجیب روشنی جھلکنے لگی۔ پھیکے اور بے رنگ انداز میں صرف "جی" کہنے والی بملا نے فخریہ انداز سے سر اٹھا کر سدھیر کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا "جی ہاں۔ آپ کا خیال صحیح ہے"۔

اور اس لمحے سدھیر کی دنیا تہہ و بالا ہو گئی۔ اسے ایسا لگا کہ بملا نے اس کی عزت پر، اس کی آئی۔ سی۔ ایس کی شان پر، اس کی مردانگی پر ہمیشہ کے لیے کالک پوت دی ہے۔ اسے ایسا محسوس ہوا کہ بملا نے اسے ایک ایسی غلیظ گالی دی ہے جو عمر بھر اس کے کانوں میں بجتی رہے گی۔ اس وقت تعلیم اور تمدن، تہذیب اور اخلاق کے سب چھلکے اس پر سے اتر گئے۔ اب وہ لندن کا پڑھا ہوا بیرسٹر نہیں تھا۔ ٹی۔ سی۔ ایس ایسوسی ایشن کا ہونے والا سیکرٹری نہیں تھا۔ کلب کا ممتاز ممبر نہیں تھا۔ نرائن گنج ضلع کا ڈپٹی کمشنر نہیں تھا جس کی مٹھی میں ایک لاکھ سے زائد انسانوں کی قسمت تھی۔ اس وقت وہ صرف ایک ننگا وحشی تھا۔ غصہ کے جوش میں بھرا ہوا ایک مرد جس کی عورت نے اسے دھوکا دیا تھا۔

وحشی چلایا "نکل جاؤ اس گھر سے، اسی وقت، اسی دم"

بملا کے چہرے پر نہ غصے کے آثار پیدا ہوئے نہ غم کے۔ وہ اب بھی کسی دوسری ہی دنیا میں تھی۔ اس نے سدھیر کی چیخ کو ایسے سنا جیسے بہت دور سے کوئی دھیمی سی آواز آئی ہو...... اور ایک بار پھر اس کے ہونٹ ایک معصوم سی مسکراہٹ سے کھل گئے.... جیسے کھوئے ہوئے مسافر کو بڑی تلاش کے بعد راستہ مل جائے۔ جیسے وہ مدت سے ـــ بارہ برس سے ـــ اسی گھڑی کا انتظار کر رہی تھی اور آخر کار وہ ایک ساعت آن ہی پہنچی ہو۔

اس نے کوئی جواب نہیں دیا۔ صرف ایک نظر اپنے شوہر کی طرف دیکھا۔ اس نظر میں شکایت نہیں تھی، شکوہ نہیں تھا، رحم تھا، [illegible] تھی، جیسے اس کی نگاہیں کہہ رہی ہوں "اس میں تمہارا قصور نہیں۔ تم ان باتوں کو نہیں سمجھو گے" پھر وہ اپنے بیڈ روم میں گئی اور وہاں سے چھوٹی بچی کو گود میں لے کر برآمدے میں سے ہوتی ہوئی باہر نکل گئی۔ اس کے قدموں کی آواز دور ہوتی گئی۔ یہاں تک کہ باہر سڑک کے شور میں ہمیشہ کے لیے کھو گئی۔

سدھیر کا خیال تھا کہ وہ روئے گی، گڑگڑائے گی، اپنی صفائی پیش کرے گی، اپنے گناہ کی معافی مانگے گی، آئندہ اپنے اعمال کو درست کرنے کا وعدہ کرے گی۔ مگر وہ اس کے لیے تیار نہیں تھا کہ ملا یوں گھر چھوڑ کر چلی جائے گی۔ اس خاموش حملے سے اس کی ساری ہستی جھنجھلا اٹھی۔ بھونچال کی طرح اس کے دماغ پر ایک ہی چوٹ پڑتی رہی "انیل! انیل!! انیل!!!" یہ انیل کون ہے؟ میں اس کا پتہ لگا کر چھوڑوں گا۔ اس پر ایک بیاہتا عورت کو اغوا کرنے کا دعویٰ کردوں گا۔ اسے جیل بھجواؤں گا۔ اسے جان سے مار دوں گا.......؟

پاگلوں کی طرح دندناتا ہوا وہ ملا کے کمرے میں پہنچا۔ اسے معلوم تھا کہ اپنی وارڈروب کے ایک خانے میں ملا اپنے خط وغیرہ رکھتی ہے۔ چابیوں کا گچھا سامنے پلنگ پر پڑا تھا۔ جاتے جاتے وہ پھینک گئی تھی۔ سدھیر نے وارڈروب کھولی۔ خانے کو چابی لگا کر باہر کھینچا۔ اس میں ٹھنسے ہوئے خطوں کے بنڈلوں اور کاغذات کو ٹٹولا۔ سب سے نیچے کی تہہ میں سرخ ریشمی فیتے سے بندھے ہوئے چند خط رکھے تھے۔ ضرور یہ انیل کے خط ہوں گے۔ اس کا خیال صحیح نکلا۔ ہر خط میں اعلانِ محبت "ملا میری جان" "میری اپنی ملا" "میری اچھی ملا؟" "تمہارا اور صرف تمہارا انیل" "اس دنیا میں اور اگلی دنیا میں تمہارا، تمہارا، تمہارا......" ہر فقرہ زہر آلود نشتر کی طرح اس کے دل میں کچوکے لگا رہا۔ ایک ایک کرکے وہ خط فرش پر گرتے رہے۔ مگر یہ کیا؟ ........ خطوں کے بیچ میں تہہ کیا ہوا اخبار کا ایک تراشہ..... کھولنے پر دیکھا کہ ایک نوجوان کی تصویر — گہری، چمکتی ہوئی آنکھیں، اونچا ماتھا، مسکراتے ہوئے ہونٹ — اس کے نیچے یہ خبر چھپی ہوئی تھی:-

## نوجوان شاعر کی موت

ہمیں یہ اطلاع دیتے ہوئے دلی صدمہ ہے کہ لکھنؤ کے نوجوان ترقی پسند ادیب اور انقلابی شاعر انیل کمار انیل کا انتقال ہو گیا ہے۔ سنہ ۳۹ء کی ستیہ گرہ تحریک میں وہ جیل گئے تھے اور وہیں انھیں دق کا منحوس عارضہ ہو گیا تھا...........

سدھیر ساری خبر نہ پڑھ سکا۔ اس لیے کہ تراشے پر اخبار کی اشاعت کی تاریخ دی ہوئی تھی۔ ۲۰، جون سنہ ۱۹۴۲ء۔ اس کے ہاتھ سے باقی خط اور تراشہ فرش پر گر پڑے۔ اس کی کچھ سمجھ میں نہ آیا کہ ماجرا کیا ہے۔ انیل! انیل!! انیل!!! کیا کوئی مر کر بھی زندہ ہو سکتا ہے؟

ہارے ہوئے مسافر، یا لٹے ہوئے جواری کی طرح وہ کھانے کے کمرے میں واپس آیا۔ میز پر انیل کا خط اور لفافہ پڑے ہوئے تھے۔ اس نے لفافہ اٹھا کر ایک بار پھر غور سے دیکھا۔ دو جیبوں گول مہروں کے درمیان میں ایک چوکور مہر لگی ہوئی تھی۔ جس پر انگریزی کے یہ حروف چھپے ہوئے تھے — D. L. O. ڈی۔ ایل۔ او۔ ڈیڈ لیٹر آفس۔

# ممتا!

## اختر اورینوی

"اللہ، اُدھر دیکھو رے، ہم انگنا کی الگنی پر اُن کا لنگی دھوکے پساریں!"

اس نے اپنے دونوں ہاتھ سر سے اوپر اٹھاتے ہوئے ایڑی اٹھا کر گاؤں کی ہمراز عورتوں سے کہا۔ گویا وہ منشی جی کی لنگی واقعی الگنی پر پھیلا رہی ہو۔ اس کا سیاہ رنگ کا چہرہ تمتمایا ہوا تھا۔ اس کے دھیان میں چھوٹے سرکار یعنی منشی جی کی سبز چار خانہ دار لنگی بسی ہوئی تھی۔

اُن دنوں اس پر دیوانگی کی کیفیت طاری تھی۔ وہ بیوہ تھی۔ بیوگی کو آٹھ سال ہو گئے تھے۔ یہ دن اس نے سینے پر پتھر کا سل رکھ کر بتائے تھے لیکن اس کے قدم ڈگمگے نہ تھے۔ اس کے ایک لڑکی تھی جو اب دس سال کی ہوئی تھی۔ یہی ایک دو سال کی بچی چھوڑ کر اس کا جوڑا چھلا کماٹ میاں مٹی میں مل گیا تھا۔ نوّرو بالکل اپنے باپ پر تھی، چوڑی چکلی، خلقی، خاموش، ابھی کولا ابھری بھی نہ تھی۔ مگر ایسا معلوم ہوتا تھا کہ جوانی اس کی گھات میں چھپی بیٹھی ہے، اب ٹوٹ پڑی کہ تب ٹوٹ پڑی۔

نوّرو سیانی ہو رہی تھی۔ اس کے کس بل کو دیکھ کر ناجو کی آنکھوں کے سامنے اس کے مرنے والے شوہر کی تصویر پھر جاتی تھی وہ بے چین ہو اٹھتی تھی۔ رات رات بھر ناجو کو نیند نہیں آتی تھی۔ وہ کروٹوں پہ کروٹیں بدلتی۔ ٹھنڈی سانسیں بھرتی۔ اس کے تن من میں آگ سی لگ جاتی وہ تلملا اٹھتی۔ زیتون اور حالو کے آباد پہلوؤں کی گرمی کو سوچ سوچ کر وہ انگاروں پہ لوٹتی رہتی تھی۔

زیتون اور حالو سے وہ چھیڑ چھیڑ کر نئی نئی باتیں پوچھتی۔ گاؤں کی گلیوں میں چلتے پھرتے مردوں کو جھانکتی۔ عورتوں کی ٹولیوں میں بیٹھ کر چہکتی۔ باتوں کو شربت کے گھونٹ کی طرح پیتی۔ مگر اس کی تشنگی دور نہ ہو پاتی۔

"مستا گئی ہے!" زیتون کہتی۔

"سنک گئی ہے!" حالو بولتی ——

اور گاؤں کی دوسری عورتیں فقرہ کستیں۔

"چھنال ہے!" "جوکھیا کرے گی!" "نکل جائے گی!"

"بستی کا ناک کٹوا دے گی!" "باپ دادا کا نام اُدھیا کرے گی!" ——

مگر وہ کرتی تو کیا کرتی۔ آٹھ سال پہلے ایک عورت اس کے دل کی چتا کے اندر ستی ہو گئی تھی اور اب آٹھ سال کے بعد چتا کی راکھ سے دہک کر وہ عورت پھر جی اٹھی تھی۔ پھر آگ ہی آگ کے شعلے سے لپک اٹھتے تھے۔

ناجو ہنستی، گیت گاتی، ہنسی مذاق کرتی، فحش گالیاں بکتی، روتی اور گاتی اور۔ اکثر کوکو سے لڑتی یا اُس سے دوہتڑ رسید کرتی۔
کوکو منحوس تھی۔ کوکو اُس کے بے درد شوہر کی علامت تھی جو اُسے یوں تڑپتا سلگتا چھوڑ گیا تھا۔ یوں بھری جوانی میں مر جانا بھی بڑا ظلم ہے ۔۔۔!
نہ جانے اُسے کیا ہو گیا تھا؟ یہ کس اندھیرے سے بھوت جاگ اُٹھا تھا۔ ناجو کی سمجھ میں کچھ نہ آتا تھا۔ آخر اس کے تن بدن میں
ایک زلزلہ سا کیوں آ گیا تھا، اچانک، انجان طور پر۔ دھرتی اور عورت! عورت اور دھرتی! دھرتی دھمس رہی تھی، پھٹ رہی تھی، چٹخ
رہی تھی۔ اندر تاریک نکیلے بل کھا رہے تھے۔ ناگ کا پھن پھیل رہا تھا۔ اور اس میں آتشیں رس رس رہا تھا۔ دھرتی ناگ کے پھن پر دھری ہے اور
دھرتی کی کوکھ سے عورت جنم کر اُوپر کھڑی ہے۔ کوکھ کے اُوپر کوکھ! ناجو کے اندر عورت چلا رہی تھی۔ شور، انگڑائی، تشنگی! اور تشنگی کی صورت
کے ہزار ہاتھ! ناجو کے ہزار ہاتھ خلا میں وجود کی گرفت کے لیے اُٹھ رہے تھے ۔۔۔ اور پھر ایسا ہوا کہ چھوٹے سرکار کی ڈیوڑھی اس کے
لیے سہ دوار بن گئی۔ وہ دن دن بھر اور رات گئے تک چھوٹے سرکار کی حویلی میں رہتی اور بہانے بنا بنا کر ڈیوڑھی پر جا براجتی اور رہ رہ کر
جھانکتی رہتی۔ منشی جی کے درشن کے لیے۔

منشی جی گاؤں میں نئے نئے آئے تھے۔ چھوٹے سرکار کے دربار میں۔ رنڈوے تھے اور ابھی کام کے تھے۔ اُن کی خاندانی روایات
بھی ہمت افزا تھیں۔ منشی جی کے ایک بھائی نے اس سے قبل گاؤں میں ہومیوپیتھک کی پریکٹس شروع کی تھی اور رہتے رہتے حویلی کی پروردہ ایک
باندی سے جو اُن سے عمر میں بڑی تھی، وابستہ ہو گئے تھے۔ منشی جی پر بھی معتبر ہستیوں کی نظریں تھیں۔ لیکن ناجو کو تو منشی جی سے کد ہو گئی تھی۔ عالمِ فریفتگی
میں ناجو بدل گئی تھی۔ اب وہ گلی گلی تاک جھانک نہیں کرتی تھی۔ فحش مذاق سے بھی بچتی تھی۔ وہ ہمراز عورتوں سے اپنے دل کی بات کہتی ۔۔۔

"اب میرا دلدر دور ہو گا بہن! میرا دل کہے ہے کہ منشی جی میرے گھر کو بسیں گے، بڑے اچھے ہیں منشی جی!"

"کھاک اچھے ہیں! چھچھوندر ا ہے!"

زیتوان بول اٹھتی۔

"نا بہن بہت بڑے اچھے لگے ہیں۔ جی چاہے ہے کہ اُن کی صورتیا ہر دم دیکھتے رہیں۔"

ناجو جواب دیتی۔

"ودھر بھا اکا اچھے لگی ہیں! مُنشی جی نٹ بہنی کے آگے پیچھے تو کرتے رہے ہیں۔ لسّر پھسّر امرا!"

حالو ہنستی ہوئی یوں کہتی جیسے منشی جی کی ادا اُسی کی دل پسند ہو مگر وہ غیر کے لیے کیوں ہو۔ خود حالو کے لیے کیوں نہ ہو۔ ایسے وہ بڑے تھے
بہت بُرے! برا انتخاب! ۔۔۔ اور منشی جی کھیلے کھائے ہوئے تھے۔ بستی والوں نے ایسی ویسی کئی نسبتیں منشی جی کے پاس بھیجیں۔ لیکن انہوں نے کسی ایک کو بھی نہیں کہا۔ ناجو تو
ناجو کی نسبت سے کر گئی اور جاتی رہی، ناجو کا یقین اس کے وجود میں اُترتا رہا۔ پھولتا رہا۔ پھلتا رہا اور منشی جی جیسی بوئی بیلیاں لگی پر پسارتی رہی اور تکیوں پر رو رو کر
دھونے کی نوبت آتی رہی۔ کوکو سے کھانے پینے کی چیزیں منشی جی کو بھجوائی جاتی رہیں اور کوکو اب وہ تو نہیں رہتے تھے کہ کوکو بھی اس آنے جانے اور ہیرا پھیری
میں دبی دبی دلچسپی لیتی تھی۔ اس کی بادامی آنکھوں کی سیاہ پتلیاں مسکرا مسکرا اُٹھتیں۔ منشی جی اُسے دیکھ کر ہنستے اور اس کی اَمٹی مٹی میلی کچیلی اوڑھنی کے
اندر ان کے چھوٹے چھوٹے دیدے گھستے جاتے۔ جیسے لونڈے امرود کے درختوں میں بے موسم کے امرود ڈھونڈنے کے لیے اپنی گردنیں
اُٹھائے دیدے پھاڑ پھاڑ کر دیکھتے ہیں اور کوئی پھل نہیں پاتے۔ کوکو کی بھری بھری شاخیں اب گدرانے والی ہی تھیں۔ منشی جی کا بس چلتا
تو وہ کوکو سے ہی اپنی نسبت پختہ کروا لیتے۔ پینتالیس سال کی عمر میں بھی وہ بڑے دل گردے کے آدمی تھے وہ ناجو کو ساس بنانا زیادہ پسند

کرتے ۔ مگر ناجو اُن کی کنکھیوں کے در پے تھی۔ آخرش منشی جی نے دوسرے قصبے میں ایک تیرہ سالہ لڑکی سے نکاح کر لیا۔ یہ خبر اڑتی ہوئی ناجو کے گھر پہنچی مگر منشی جی اپنی قدر و منزلت گھٹانا نہیں چاہتے تھے۔ وہ خود نہ کھلے کہ ماجرا کیا ہے۔ رفتہ رفتہ سب نے ناجو کے سبب کو حقیقت معلوم ہو گئی اور انہیں یقین ہو گیا کہ منشی جی اپنے بھائی کی پیروی کر کے اس گاؤں کے ہونے والے نہیں لیکن ناجو کب اس بات کو ماننے والی تھی وہ تو منشی جی کو اپنا چکی تھی، اپنے گھر بسا چکی تھی، اپنی ہیجیا سلا چکی تھی۔

سچ بھی بڑی بُری چیز ہے، تلخ اور نکیلی، اندر گھسنے والی، پردے چاک کرنے والی، سچ خود بھی ننگا اور دوسرے کو بھی ننگا کرنے پر تلا ہوا۔ ناجو کی عقل میں سچ گھس پڑا۔ مگر اس کے دماغ کے گہرے اندھیارے میں جو اندھی عورت بیٹھی ہوئی تھی اس کے دیدے نہ کھول سکا دونوں میں پنجے جھاڑ لڑائی شروع ہو گئی اور ناجو کو ہسٹیریا کے دورے پڑنے لگے۔ وہ دورے کے وقت بڑی بے حیائی سے منشی جی سے بیاہ رچانے اور وصلِ محبوب کے باب میں ٹھمریوں کی کھال اُدھیڑتی۔ اور اس خواب و خیال کا اثر یہ ہوا کہ ناجو کے بھائی نے ایک روز اس کی خوب گندی کر دی۔ اور روزانہ اس کی گندی ہوتی رہی۔ مگر وہ منشی جی کی تھکی بھری محفل میں اتار کر دھرنے اور سکھانے پر مصر رہی۔ پسلیاں سوکھتی رہیں اور ناجو کا شعر کس بنتا رہا۔ آخرش تنگ آ کر ناجو کے بھائی نے ایک "لفاتی" قسم کے آدمی سے ناجو کا بیاہ کر دیا۔ ناجو دوسرے گاؤں چلی گئی۔ سال بھر کے بعد وہ اپنی کوکھ میں بچہ لے کر واپس آئی اور میکے میں ہی بچہ پیدا ہوا۔

اُن ہی دنوں منشی جی ایک ماہ کی چھٹی لے کر گھر چلے گئے جب واپس ہوئے تو بڑے شاداب تھے۔ لوگوں نے تاڑ لیا کہ شادی رچا کے آئے ہیں۔ لیکن اب بھی منشی جی اپنے منہ سے کچھ نہ پھوٹے۔ اب وہ جلد جلد چھٹی لے کر گھر جاتے رہے۔ لیکن کب تک چھوٹے سرکار نے روک ٹوک شروع کی۔ سال بھر کے بعد وہ اپنی نئی نویلی کو ساتھ لے آئے۔ اور حویلی سے قریب ہی ایک چھوٹے سے افتادہ مکان کو درست کرا کر اس میں اپنی بیوی کے ساتھ رہنے لگے۔

کوکو حویلی میں کام کرتی تھی اور کام کرنے پر مجبور تھی۔ بیوہ ماں کی شادی کے بعد بھی گھر کی حالت نہیں سنبھلی۔ ماموں کے ٹکڑوں پر پہلے بھی پڑی تھی اور بعد بھی پڑی رہی۔ اب یہ ہوا کہ ماں کو نکھٹو میاں ملا۔ جو خود بھی کبھی کبھی سسرال ہی آ رہتا تھا اور کھانے والا ایک منہ اور پیدا ہو گیا۔ جب تک دودھ پیتا ہے تو خیریت ہے۔ ورنہ کوکو کے منہ کا لقمہ چھن جائے گا۔ کوکو کی ماں، ناجو نے اُسے مستقلاً حویلی میں رکھوا دیا، "اوپر لٹانے کے لیے۔ مگر اس اوپر کام کی فہرست لامتناہی تھی۔ کوکو بڑے صبر سے یہ راہ طے کرتی رہی۔ کرنا ہی تھا اسے۔

کوکو فرصت کے اوقات منشی جی کی بیوی کے کام کاج بھی کر دیتی تھی۔ ان کے کام بڑی چاہ سے کرتی تھی۔ وہ انہیں اپنی ہمجولی سمجھنے لگی تھی۔ نئی دلہن کا جی بھی کوکو سے لگ جاتا تھا۔ وہ کوکو کو پھٹے پرانے کپڑے دے دیا کرتی تھیں اور منشی جی اس سے مذاق کر لیا کرتے تھے۔ دونوں باتیں دل کش تھیں۔

جاڑے کا موسم آیا۔ کوکو گزرتی رہی۔ دن تو خیر، رات بڑی ظالم ہوتی تھی۔ رات گئے تک وہ حویلی میں کڑکتے جاڑے کی برچھیاں سہتی ہوئی کام کرتی رہتی تھی۔ چپ چاپ ایک دن وہ منشی جی کے گھر گئی۔ وہ حویلی سے رات کو واپس ہو رہی تھی، جی میں آئی ذرا منشی جی کے وہاں جھانک لیں۔ دونوں میاں بیوی ایک لحاف میں ملفوف ابھی بیٹھے باتیں کر رہے تھے۔ کوکو کوٹھری کی چوکھٹ پر جھجکی اور ٹھٹکی کہ شرم، حسرت اور افلاس کا مجسمہ بنی کھڑی ہو گئی۔

"آؤ کوکو، ارُک کا ہے گئی، اندر آجا!" منشی جی کی بیوی نے آنچل ٹھیک کرتے ہوئے کہا۔

"تیرے جاڑا نہیں لگے ہے کوکو؟ جوان ہو رہی ہے نا!"
منشی جی نے اس کے جُثّاب سے پر اپنے اتار ن کرتے اور جھاگ سے بھنی بھنی اوڑھنی کو نگاہوں سے اُلٹ پلٹ کرتے ہوئے کہا۔

کوکو کی کالی کالی پتلیاں لالٹین کی پیلی پیلی روشنی میں ناچنے لگیں۔ وہ خاموش رہی۔ اندر آ گئی۔ ملگول گول پتلیاں تھرکتی رہیں اس نے اپنے پھٹے چیتھڑے کپڑوں کو ذرا سمیٹ لیا۔

"دیکھو! کوکو کیسا کانپ رہی ہے۔" مگر کوکو سردی سے نہیں کانپ رہی تھی۔ وہ انجانے پیچیدہ و تند جذبات سے کانپ رہی تھی۔ کون جانے اس کی حیات کے کتنے تار لرز اُٹھے تھے! "تم اسے اپنا مارینے والا پرانا گرم شلوکہ کیوں نہیں دے دیتیں؟"
منشی جی نے بیوی سے کہا۔

"لے گی کوکو؟" بیوی نے رحم کھاتے ہوئے پوچھا۔

کوکو خاموش کھڑی رہی۔ اس کی گہری سیاہ پتلیاں چمک اٹھیں، جیسے ادھ سلگے ہوئے کالے کوئلے سے چنگاری نکل پڑی ہو۔

منشی جی کی بیوی نے ٹین کے پیٹی سے مارینے کا شلوکہ نکال کر کوکو کو دیا۔ اور منشی جی نے اصرار کر کے اُسے وہیں شلوکہ پہننے پر مجبور کیا۔ کوکو نے اپنے پھٹے ہوئے کرتے کے اوپر واسکٹ کی طرح شلوکہ پہن لیا۔ دلہن جی کا شلوکہ اُسے اُنٹ گیا۔

"آہیں!" منشی جی نے لطف سے چونکے۔ دُلہن جی نے اپنے اُبھرے ہوئے سینے پر اچٹتی ہوئی ترچھی نگاہ ڈالی اور پھر کوکو کو مسکراتی ہوئی گھورنے لگیں۔ کوکو شلوکے کے ابھاروں کو اوڑھنی سے چھپانے لگی۔ خاموشی اور خوداعتمادی کے ساتھ بہت ہی خفیف سی مسکراہٹ اس کے بند لبوں کے ایک گوشے میں لہرا کر غائب ہو گئی۔ کوکو اپنے گھر چلی گئی۔

"کون دیوے ہے شلوکہ؟" کوکو کی ماں ناجو نے پوچھا۔

"منشی جی کی دُلہن دیویں ہیں۔" کوکو نے جواب دیا۔

ناجو اپنے بچے کو دودھ پلا رہی تھی۔ گودڑ کے اندر چپڑ چپڑ کی آواز اچانک رُک گئی۔ ناجو اٹھ کر شیرنی کی طرح کوکو پر جھپٹی۔ اور آن کی آن میں اس نے گرم مارینے کا شلوکہ چھین لیا اور چھین کر خود پہن لیا۔ وہ شلوکہ اُسے اُنٹ نہیں رہا تھا۔ سانس روک روک کر اس نے اٹایا۔ بہت مشکل سے وہ دھیلے بٹنوں کو کس کس کر داب داب کر، سیپ کے بٹنوں کے درمیانی حصّے تن تن گئے سی تو سیون بن بن گئیں۔ ان ملی ملی تو سیون کی زنجیر سے بھی بھرے بھرے سینہ ڈوبے اور زنجیر کے حلقوں سے جھانکتے رہے وہاں سے دودھ اُبل پڑا اور گرم شلوکے پر دو بڑے بڑے نم دھبے پڑ گئے۔

ناجو نے یہ حرکت سوچ سمجھ کر نہیں کی۔ یہ سب کچھ بڑی بے شعوری سے ہوا، بڑی بے دردی سے ناجو پر ایک جن سوار ہو گیا اور رہا۔ کوکو حیرت زدہ رہ گئی اور اپنے آنسو پی کر گھٹتی ہوئی سو رہی۔

دوسرے ہی روز گاؤں کی عورتوں میں شلوکے کی کہانی منشی جی اور ان کی بیوی کی زبانی پھیل گئی۔ ناجو ہر وقت اس شلوکے کو پہنے رہتی تھی۔ کوکو سے اس کی تصدیق کرائی گئی اور طعنے طشنے کا بازار گرم ہوا۔

"چھی! لڑکے سے چھین کر گرم شلوکہ پہن لیں۔ بے شرم بڈھی عورت! حاکو نے نشتر لگایا۔

"کیسی ممتا مر گئی ہے چودھویں صدی میں! فوزیہ نے مصلحانہ شان سے کہا۔

منشی جی کی بیوی جی جل کر تاجو پر وار کرتیں۔ عورت بھی کتنی سمجھدار ہوتی ہے! وہ تو ہر کی باتیں جان لیتی ہے۔ وہ گھر سے بھید پا جاتی ہے۔

منشی جی اس جلاپے سے اور اس شلوکے کے تصور سے لطف لیتے رہتے۔ جس کے پاؤں میں تین جوڑے بٹنے متلاطم ہوتے۔

"ہائے عجب! تیری ممتا کہاں مر گئی تھی تاجو؟ زیتون نے پوچھا۔

"تو ان سب بھی تو صدقے ہو سکے۔ آکان بیے جائے! نہ پوچھ زمانے! اسے ہم تو اپنا دودھ گرم رکھے اشلوکہ لیا رہے۔ مفت بھر سے لڑکا کو دست پر دست۔ ٹھنڈا ٹھنڈا دودھ پیتے پیتے منٹ منٹ پر قے۔ ہائے رے رے! ہائے کا دل! ہم صدقے جائیں اپنے دونوں لال پر سے! تاجو نے جواب دیا۔

---

# جل پری

علی عباس حسینی

——— اور اس نے میرے پاؤں دبانے کے لیے ہاتھ بڑھایا ———

میں ڈاک بنگلے میں بالکل اکیلا تھا۔ میرا اردلی بہاری قریب کے ایک گاؤں میں اپنے ایک عزیز کے ہاں ٹھہر گیا تھا۔ سرکاری خانساماں جو چوکیداری کے فرائض بھی ادا کرتا تھا۔ مجھے کھانا کھلا کر کچھ دیر کے لیے قصبہ چلا گیا تھا۔ قصبہ ڈاک بنگلے سے تقریباً ایک میل دور تھا۔ انگریز کالے آدمیوں میں مل جل کر رہنا پسند نہ کرتا تھا۔ محکمہ نہر کے انگریز انجینئر نے اسی لیے یہ بنگلہ آبادی سے فاصلے پر بنایا تھا۔ بنگلے کے تین طرف ارہر اور ایکھ کے کھیت تھے چوتھی طرف نہر تھی۔ نہر کے اس پار ایک فرلانگ کے فاصلے پر ڈھاک اور جھاڑ کا جنگل تھا۔ یہاں لومڑوں، گیدڑوں، لکڑ بگھوں اور بھیڑیوں سے جھٹ تھے۔ نہر بیچ میں نہ ہوتی تو شاید یہ بنگلہ ان کا رمنہ بن جاتا۔

رات بچپنے سے نکل کر جوانی میں قدم رکھ رہی تھی۔ دھندلکے کی چلبلاہٹوں پر گہری تاریکی کی متانت غالب آتی جا رہی تھی۔ بنگلے پر ایک سناٹا سا چھایا تھا۔ اردگرد کی فضا پر بھی وہ سکوت طاری تھا جو دس بجے شب کے قریب دیہاتوں، جنگلوں اور غیر آباد مقامات کو بھیانک بنا دیتا ہے۔ اس سناٹے اور خاموشی کے پردے کو کبھی کبھی لکڑ بگھوں کی قہقہہ نما چیخ چاک کر دیتی تھی۔ یا کبھی کبھی کسی الو کی آواز۔

میں نووارد تھا۔ ضلع کی خصوصیات سے ناواقف۔ میرے لیے ماحول بھی نیا تھا اور مقام بھی۔ نہر کے ماتحت انجینئر کی حیثیت سے بیس میل کے دورے سے پلٹا تھا۔ یکہ کی سواری نے پختہ اور نیم پختہ سڑکوں کے ہچکولوں نے چور چور کر دیا تھا۔ جسمانی تھکاوٹ کا تقاضا تھا کہ بستر پر لیٹتے ہی سو جاؤں۔ لیکن یہ عجیب بات تھی کہ نیند کی دیوی آتی تو ضرور مگر خراماں خراماں، اور دل و دماغ میں اپنا نشیمن بنانے کی جگہ صرف پلکوں کو چھو کر چلی جاتی۔ میں الف لیلہ کا سوتا جاگتا ہارون الرشید" بن گیا تھا۔ جو رام چندر جی کی طرح رعایا کا دکھ سکھ اپنی آنکھوں سے دیکھنے کے لیے راتوں کو بھیس بدل بدل کر نکلتا تھا۔ اور جس کی راتیں بہت چھوٹی اور دن بہت بڑے ہوتے تھے۔ اور میرے دل میں بھی ہارون الرشید جیسا ڈر بھی تھا۔ اس نے کہ جس طرح وہ اپنے معمولی لبادے کے نیچے کمر میں مرصع تلوار لٹکا لیتا تھا۔ اسی طرح میں نے بھی اپنی پیٹی سے دونالی بندوق لگا رکھی تھی۔ اسے انسانوں کا خوف مسلح نکلنے پر مجبور کرتا تھا۔ میرے دل میں جانوروں کا ڈر تھا۔ ادھر کے بعض اضلاع میں لکڑ بگھوں اور بھیڑیوں نے ان دنوں آفت مچا رکھی تھی۔ نہ جانے کتنی جانیں ان کی بدولت تلف ہو چکی تھیں۔ ایسے میں بندوق پاس ہوتے ہوئے قریب نہ رکھنا بیوقوفی ہی تو ہوتی۔

میں نے بستر کے قریب چھوٹی میز پر رکھے ہوئے لیمپ کی روشنی تیز کی اور اپنی کتابیں اٹھائیں۔ اس دورے میں تین کتابیں ساتھ

لایا تھا۔ پریم چند کی پریم پچیسی، سمرسٹ ماہم کی ایزرس اج اور اناطول فرانس کی پنگوئن آئیلنڈس۔ یہ کتابیں بار بار کی پڑھی ہوئی تھیں۔ لیکن مجھے پریم چند کی جرأت، غیرت، محبت، شرافت اور محبت کی کہانیاں بہت پسند تھیں۔ ان سے کردار بنتے تھے۔ ان سے سیرتیں درست ہوتی تھیں۔ ان سے طبیعتوں میں توازن و استقلال پیدا ہوتا تھا۔ وہ آج کل کی کہانیوں کی طرح بے نتیجہ نہ تھیں۔ اناطول فرانس کی ساری تصنیفوں میں مجھے اس کا پینگوئن ناول حد درجہ پسند تھی۔ طنز کا یہ شاہکار موجودہ تہذیب کے ارتقا کی مکمل تاریخ ہے۔ حال ہی میں پریذیڈنٹ ٹرومین نے جو بجٹ کے سلسلے میں کانگریس کو سفارشات کی ہیں۔ اور جس طرح اکیلے امریکہ کے بجٹ کو سارے عالم کا بجٹ بنا دیا ہے۔ اس کا نقشہ اسی ناول کے آخری ابواب میں بڑی خوبی سے موجود ہے۔ میں بار بار اس قصے کو پڑھتا تھا۔ اور اس ادیب کی حیرت انگیز سیاسی سوجھ بوجھ پر انگشت بدنداں رہ جاتا تھا۔ ایزرس اج میں ہیرو کا استغنا عجیب و غریب ہے۔ وہ نہ صرف دولت و ثروت کی جانب سے بے پروا ہے، بلکہ وہ حُسن و جنس کے معاملے میں بھی مستغنی ہے۔ محبوبہ اگر ایثار سے کام لے کر اس سے شادی کر سکتی ہے تو وہ خوش، اگر وہ دولت کے حرص میں کسی اور رشتے کی تلاش میں غرق ہو جاتی ہے تو اُسے کوئی شکایت نہیں۔ سزا یافتہ چور اور بدمعاش اس کی ہمدردی کے مستحق، اور رجانی بوجھی بدکردار عورتیں اس کے تحفظ کی حقدار۔ اگر ان میں سے کوئی اس کے احسان کا بدلہ جسمانی لذتوں کے ذریعے چکانا چاہتی ہے تو اسے معاوضے کے قبول کرنے میں عذر نہیں۔ اگر خود ہی اصرار کرنے کے بعد وعدہ فراموشی سے کام لیتی ہے تو وہ اس سے ناخوش نہیں ہوتا۔

میں ایزرس اج کی جلد پر ہاتھ رکھے ماہم کے عجیب کردار پر اور اس کی انوکھی ٹکنیک پر غور کر رہا تھا جو اس نے اس سوانحی ناول میں اختیار کی ہے کہ دفعتاً مجھے شاد عظیم آبادی کا مشہور شعر یاد آگیا :—

سُنی حکایتِ ہستی تو درمیاں سے سُنی
نہ ابتدا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم

اور دماغ جسم و روح کے مابعدالطبیعاتی مسائل میں اُلجھ گیا۔ یہ "میں" کون سی چیز ہے؟ گوشت و پوست کا مجموعہ یا کچھ اور؟ روح محض حرارتِ جسمی ہے یا اس سے الگ کوئی دوسری چیز؟ اگر محض حرارت ہے تو انسانی دماغ اس کے پیدا کرنے میں کامیاب کیوں نہیں ہوتا؟ اگر جسم سے علیحدہ کوئی شے ہے تو اسے قفسِ عنصری میں کون بند کرتا ہے، کون نکال لیتا ہے؟ پھر یہ پیدائش سے پہلے کہاں تھی، مرنے کے بعد کہاں جاتی ہے؟ کیا روحانیین کا ادعا صحیح ہے کہ وہ روحوں کو بلا سکتے ہیں، ان سے گفتگو کر سکتے ہیں؟ —— اور مجھے کچھ تصوف کی باتیں یاد آئیں۔ کچھ ویدانیت کی، کچھ تھیوسیفی کی، کچھ سائنس کی —— اور میں نے اُٹھ کر لیمپ کی روشنی کم کی، آنکھیں بند کیں اور نیند بلانے کے لیے شاد کا مصرعہ دہرانے لگا۔

؎ نہ ابتدا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم —— دفعتاً کمرے کے دروازے سے ایک شخص نے جھانکا۔ بڑے بڑے اُلجھے اُلجھے بال، لمبی کھچڑی داڑھی اور دھنسی دھنسی چمکتی آنکھیں۔

میں نے ڈر کو دل میں چھپاتے ہوئے کہا "کون؟"

اس نے کوئی جواب نہیں دیا۔ وہ کمرے میں چلا آیا۔ بھیانک چہرہ، پھٹی قمیص، پھٹا پاجامہ، ننگے پاؤں، سارے جسم اور کپڑوں پر گرد کی ایک تہہ جمی ہوئی، اس پر اس قدر لاغر کہ معلوم ہوتا تھا کہ ہڈیوں کا ڈھانچہ ہے یا کوئی مصری مومیائی، میرا دل بلیوں اُچھلنے لگا اور مجھے پسینہ چھوٹنے لگا۔ میں نے بھی افسرانہ لب و لہجہ میں پوچھا :

"تو کون ہے؟ بولتا کیوں نہیں؟"

"پانچ پیسے!" وہ پہلی بار بولا۔

جب یہ مانگنے والے میری جز ہیں۔ اپنے ہی جیسے انسانوں کے سامنے دستِ سوال پھیلانا انسانیت کی سخت ترین توہین ہے اور بے حیائی اور بے عزتی کی آخری حد۔

میں نے اسی لیے جھڑک کر کہا۔ "تو اندر کیوں گھسا آرہا ہے؟ دروازے پر کھڑا ہو کر صدا لگا!"

اس کی آنکھوں کی چمک اور بھی بڑھ گئی۔ جیسے سلگتے ہوئے کوئلوں پر سے پھونک کر خاک اڑا دی گئی ہو۔ مگر وہ عاجزی سے بولا "جی مجھے اتنے کا کام بھی تو کرنا ہے۔"

فقیر کی زبان پر کام کا لفظ۔ میں بھونچکا سا ہو گیا۔

"کیسا کام؟" میں نے گھبرا کر پوچھا۔

"جی پانچ پیسے کے عوض کام" اس نے کہا۔

"یہاں کوئی کام نہیں ہے!" میں نے ترش روئی سے جواب دیا۔

وہ اطمینان کے ساتھ میری مسہری کی پٹی کے پاس فرش پر بیٹھ کر بولا "جی آپ بہت تھک گئے ہوں گے۔ لائیے میں آپ کے پاؤں دبا دوں۔" اور اس نے میرے پاؤں دبانے کے لیے اپنا سوکھا ہاتھ بڑھایا ——

میرے دماغ میں اچکوں، چوروں، ڈاکوؤں کی ساری کہانیاں فلم کی بدلتی تصویروں کی طرح جلدی جلدی ایک کے بعد ایک آتی چلی گئیں۔ میں نے جلدی سے ٹانگیں سمیٹ لیں۔ اس کے چہرے پر وہ مسکراہٹ دوڑ گئی جو نمسکار کر دہ چوہے سے جھپٹنے والی بلی کے چہرے پر دکھائی دیتی ہے۔ اس نے کہا "ڈریئے نہیں بابو جی، میں کوئی چور اچکا نہیں ہوں! میں —— میں ایک والیٔ ملک کا بھائی ہوں!" اس کی آواز میں غرور کی جھنکار پیدا ہو گئی تھی۔

میں نے کہا "تم! ——" اور میں بے ساختہ زور سے ہنس پڑا۔ یہ صورت، یہ حالت، پانچ پیسے کا سوال، پاؤں دبانے کی مزدوری اور والیٔ ملک کا بھائی! مختلف جذبات کے ردِ عمل نے اس ہنسی کو ایک دیرپا قہقہہ میں تبدیل کر دیا۔ دونوں طرف آنکھوں سے آنسو نکلے میرے ہاں ہنسی کی افراط کی وجہ سے اور اس کے ہاں جھٹلائے جانے کے غم و غصہ سے۔ میں نے دیکھا اس کی آنکھوں میں پہلے جلتی شمعیں لرزائیں، پھر زرد ٹپکتے ہوئے آنسو چہرے کی خاک دھوتے ہوئے فرش پر گرے۔ اس کی تکلیف کی شدت کے احساس نے میرے قہقہے کی آواز اس طرح یکایک روک دی جس طرح "بجلی" کارخانے کا شور بجلی کا سوئچ دبانے سے دفعتاً رک جاتا ہے۔ اور مجھے اس طرح کا ایک جھٹکا لگا جیسا تیز چلتے ہوئے موٹر میں اچانک بریک لگانے سے محسوس ہوتا ہے۔

میں نے کہا "میرا یہ مطلب نہیں کہ میں آپ کی بات پر شک کرتا ہوں۔"

اس نے آستین سے آنسو پونچھتے ہوئے کہا "نہیں نہیں، آپ کی ہنسی بجا تھی۔ میری صورت شکل، میری حالت دیکھ کر ہر شخص کو ہنسی آتی ہی ہے۔ کوئی مجھے دیوانہ کہتا ہے، کوئی مجنوں، لیکن میں نے آج تک کسی کو نہ تو یہ بتایا کہ میں کون ہوں، اور نہ کسی کو اپنا قصہ سنایا۔ ایک عجیب داستان ہے ——"

میں نے اس کے لب و لہجہ اور اندازِ گفتگو سے محسوس کیا کہ وہ ایک پڑھا لکھا شریف زادہ ضرور ہے۔ اور میں نے دل دہی کرتے ہوئے

کہا "نہیں نہیں، میں آپ کو جھوٹا نہیں سمجھتا۔ مگر —— مگر —— اچھا اب مجھے اپنی کہانی سنائیے" اور میں مسہری پہ اٹھ کر بیٹھ گیا۔

اس نے نظر جھکا کر کہا "سنیے۔" میں نے کہا کہ میں ایک والیٔ ریاست کا بھائی ہوں۔ ریاست کا نام اگر نہ بتاؤں تو آپ برا نہ مانیں گے۔ ریاست بہت بڑی نہیں مگر اس کے نواب کو اپنے حدود کے اندر بڑی سے بڑی سزا دینے کا حق ہے۔ اور اس کے اشارے پر اب بھی ریاست کا بڑے سے بڑا آدمی موت کے گھاٹ اتارا جاتا ہے اور چھوٹے سے چھوٹا وزیرِ اعظم تک کا عہدہ پاتا ہے۔ والد مرحوم نے ہم لوگوں کی تعلیم و تربیت پر لاکھوں روپے صرف کیے۔ ہم عربی، فارسی، انگریزی، فرنچ ہی نہ پڑھائے گئے بلکہ ہمیں نشانہ لگانا، سواری کرنا اور دیگر سپاہیانہ فنون سکھائے گئے۔ بھائی صاحب کو اسپورٹس کا زیادہ شوق تھا اور مجھے مطالعہ کا —— میری فرمائش پر اسٹیٹ لائبریری میں ہزارہا نئی کتابوں کا اضافہ کر دیا گیا۔ میری خاص پسند کا موضوع فلسفہ تھا۔ میں شروع ہی سے مابعد الطبیعات کی باریکیوں میں الجھنے میں ایک خاص لذت پاتا تھا۔ میرا محبوب ترین مشغلہ یہ تھا کہ میں اپنے استادوں میں سے کسی ایک سے کسی فلسفیانہ موضوع پہ بحث کرتا رہوں یا پھر کسی شعر یا کسی نظم کی انوکھی تشریحیں کیا کروں —— مجھے زیبائش و آرائش، رقص و سرود سے بھی کوئی خاص دلچسپی نہ تھی۔ میں نے بُدھ کی زندگی اور اس کا فلسفہ بڑے غور سے پڑھا تھا اور میں اپنی زندگی کو اسی سانچے میں ڈھالنا چاہتا تھا۔ میں نے اس نیم پختگی ہی کی حالت میں یہ طے کر لیا تھا کہ میں دوسرا بُدھ بن کر رہوں گا۔ انھوں نے کچھ دنوں تو تاہل کی زندگی بسر کی، میں وہ بھی نہ کروں گا۔ میں عیسیٰ کی طرح بن بیاہا رہوں گا۔ اسی لیے جب حضور نے میری شادی کی بات چیت چھیڑی تو میں نے ان کے پاس کہلا بھیجا کہ میں شادی کرنا ہی نہیں چاہتا۔ ان کے لیے جن کی کئی سو بیویاں تھیں، یہ بات بالکل عجیب تھی۔ ڈاکٹر، حکیم، وید بھیجے گئے۔ سرکاری حکم تھا۔ معائنہ کرانا پڑا۔ سب نے باتفاق فیصلہ کیا، کوئی بیماری نہیں۔ ایک خوشامدی نے منجھا ہوا نسخہ بتایا۔ میری خدمت کے لیے مرد ملازموں کی جگہ کنیزیں رکھ دی گئیں۔ ایک سے ایک ہوش رُبا، ایک سے ایک شریر، میں نے اُن کے افعال و حرکات، جذبات کا بغور مطالعہ کرنا شروع کر دیا۔ اور پورے محل کو جنسیات کی ایک تجربہ گاہ میں تبدیل کر دیا۔ جب مہینوں کی روزانہ رپورٹوں میں انھیں میرے رویّہ میں کوئی فرق نہ معلوم ہوا تو وہ بھی ہار بیٹھے اور انھوں نے حکم دے دیا کہ مجھے میرے حال پر چھوڑ دیا جائے چنانچہ میرے سب چھوٹے بھائی بہنوں کی شادی ہو گئی مگر میں اپنے مشاغل میں لگا رہا۔

ایک دن صبح کے کوئی سات بجے تھے، میں نماز سے فراغت پا کر پائیں باغ میں ٹہل رہا تھا۔ روش کی دونوں جانب گلاب کھلے ہوئے تھے۔ سُرخ، زرد، سیاہ، سفید اور ان پہ ہندوستانی بلبل اور مختلف چھوٹی چھوٹی گل دار چڑیاں گر رہی تھیں، شہد کی مکھیاں اور بھونرے بھی اپنے اپنے طور پہ طواف میں لگے تھے۔ میں دور سے اس حسین منظر کو دیکھ رہا تھا اور غالب کا یہ مطلع میرے دماغ میں گونج رہا تھا: ؎

سب کہاں کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہو گئیں
خاک میں کیا صورتیں ہوں گی کہ پنہاں ہو گئیں

اور اس پر غور کر رہا تھا کہ کیا واقعی تناسخ صحیح ہے۔ کیا ہم چولے بدل بدل کر آتے رہتے ہیں؟ اگر ایسا ہے تو پیدا ہی کیوں ہوئے؟ مرتے کیوں ہیں؟ بار بار پیدا ہونے کی ضرورت ہی کیوں پیش آتی ہے۔ پھر دفعتاً دماغ اس طرف مڑ گیا کہ ہمارے بوس نے تو یہ ثابت کر دیا ہے کہ انسانوں کی طرح نباتات میں بھی جان ہوتی ہے۔ وہ خوشی بھی محسوس کرتے ہیں، درد و تکلیف بھی۔ پھر جس تحقیق تک سائنس اتنی دیر میں اتنی جستجو کے بعد پہنچی۔ شاعر کی تخیّل نے اسے کیونکر اتنی مدت پہلے، محض معمولی مشاہدے کے ذریعہ معلوم کر لیا تھا۔ کیا ایک بڑے شاعر کو الہام ہوتا ہے؟ کیا موجودہ سائنس کی نظر میں الہام بھی کوئی چیز ہے۔

پھولوں کی خوشبو سے بسی ہوئی ہوا ہلکے ہلکے جھونکوں کے ساتھ مجھے چھوتی گزر جاتی۔ اور میرے خیالات ایک جگہ جمنے کی بجائے نئی نئی پگڈنڈیاں بدلتے بھاگتے چلے جاتے اور لاینحل سوالات کا ایک ہار گوندھتے جاتے تھے۔ دفعتاً گھوڑوں کے ٹاپوں کی آوازیں سنائی دیں۔ میں نے پلٹ کر دیکھا تو بھائی حضور ولی عہد بہادر، اپنے مشکی پر سوار چلے آ رہے ہیں۔ ان کے پیچھے پیچھے سائیس میرے عرب نقرہ کی لگام پکڑے لا رہا ہے۔

میں نے سلام کیا تو بولے "ارے میاں راہب!" انھوں نے مجھے راہب کا خطاب دے رکھا تھا۔ "آؤ چلیں تفریح کر آئیں۔"

مجھے گھوڑے پر سوار ہونے کا بہت شوق تھا۔ ایک مہینہ سے زائد ہو گیا تھا کہ محل کی چار دیواری سے باہر قدم نہ رکھا تھا۔ آج جو اپنا نقرہ دکھائی دیا تو دل بے ساختہ چاہا کہ اچک کر اس کی پیٹھ پر بیٹھ جاؤں۔ پھر بھی میں اس وقت صرف کرتہ پاجامہ پہنے تھا۔ اپنے محل کے اندر تو اس لباس میں گھوم سکتا تھا، باہر اس طرح جانے کے خلاف احکام تھے۔ ریاست کے والی کے بیٹے کو ہر موقع و محل کے لیے مناسب لباس ضروری ہے۔ میں نے بھائی صاحب سے اجازت لے کر جلدی جلدی لباس بدلا اور اپنے عرب پر سوار محل سے نکل گیا۔

اکتوبر کا مہینہ تھا، برسات ختم ہو چکی تھی۔ زمین نے ہر جگہ اپنے سینے میں چھپے ہوئے لعل و جواہر سبزے اور ہریالی کی صورت میں اگل دیے تھے۔ ہوا میں بہت ہی دل پذیر خنکی تھی۔ طائر درختوں پر چہچہا رہے تھے۔ مشکی اور نقرہ، دبلا اور عرب، سیاہی و سپیدی، ایک دوسرے کو کنکھیوں سے دیکھتے فراٹے بھرتے چلے جا رہے تھے۔ دفعتاً ہمیں کچھ بنجاروں کے خیمے دکھائی دیے۔ چھوٹی چھوٹی چھولداریوں میں پورا پورا خاندان۔ ان کے کالے کالے لونڈے رو رہے ہیں، چیخ رہے ہیں، شور مچا رہے ہیں۔ ان کی عورتیں میلی میلی پھٹی شلواریں، ساریاں، پاجامے اور شلوکے پہنے گرد سے اٹے ہوئے کوئی پتیلی مانجھ رہی ہے، کوئی چولہے میں آگ روشن کر رہی ہے۔ کوئی کنگھی دونوں ہاتھوں سے جوئیں پڑے بال کھجا رہی ہے۔ مرد یا تو بیٹھے حقہ پی رہے ہیں، یا اپنے چھوٹے چھوٹے ٹٹو مل رہے ہیں۔ میرے منہ سے بے ساختہ نظیر کا مصرعہ نکل گیا: ع

سب ٹھاٹھ پڑا رہ جائے گا جب لاد چلے گا بنجارا

بھائی صاحب نے کہا "جلدی نکل چلو، یہ ٹھہرنے کی جا نہیں!"

ہم نے گھوڑوں کی رفتار تیز کر دی اور چند منٹ میں اپنی مشہور جھیل "رام ساگر" کے کنارے پہنچ گئے۔ کوسوں لمبی جھیل پر ریاست نے لاکھوں روپیہ صرف کر کے اسے قابلِ دید بنا دیا ہے۔ اس میں گھاٹ ہیں۔ سنگِ مرمر و سنگِ موسیٰ کے کنارے ہیں۔ اس میں جنگل میں بہنے والے چشموں کے مناظر ہیں۔ پہاڑوں میں بل کھاتی ہوئی ندیوں کے مناظر ہیں۔ اس کے کنارے پر سنگِ مرمر کی بنی ہوئی کشتی گاہیں ہیں۔ اس میں تیرنے کے وہ تمام سامان ہیں جو اس ورزش کا جوانوں کو حریص بنا سکتے ہیں۔ اور لطف یہ ہے کہ اس کا پانی صاف ہے، شیریں ہے اور اس میں کسی قسم کی گندگی کی آمیزش کی اجازت نہیں۔

ہم جھیل کی اس عمارت کی طرف مڑے جو شاہی خاندان کے غسل کے لیے مخصوص تھی اور جہاں کسی دوسرے کو نہانے کی اجازت نہ تھی۔ "ہم نے دیکھا ہے — ہم نے دیکھا ہے ——"

بھکاری شہزادے نے بے تکلف جھپٹ کر میرے سرہانے سے سگریٹ اور دیا سلائی اٹھا لی اور ایک سگریٹ جلا کر کئی لمبے لمبے کش لیے۔ اس کا انداز بتاتا تھا کہ اسے یہ دنیاوی من و سلویٰ مدتوں کے بعد ملا ہے۔ لیکن وہ اس سے لذت یاب ہونے کی بجائے اسے کسی دوا کی طرح استعمال کر رہا ہے۔ وہ چاہتا ہے کہ وہ اپنے جذبات پر قابو پا کر اور اپنے منتشر خیالات کو مجتمع کر کے بیان کرے۔ اس نے آدھی جلی ہوئی سگریٹ زمین پر رگڑ کر بجھا دی اور بجھے ہوئے ٹکڑے کو کان کے پیچھے ٹھونس لیا۔ پھر وہ اسے کان سے نکال کر چٹکیوں سے ملتا ہوا بولا:

"وہ شہزادیوں کے گھاٹ پر ننگی مادر زاد کھڑی تھی۔ اس کے ہلکے رنگ پر طلوع ہوتے ہوئے آفتاب کی کرنیں ملمع چڑھا رہی تھیں۔ اس کے لمبے کالے بال ہوا میں اڑتے اور لہراتے سانپ کی طرح بل کھاتے تھے۔ وہ خود دھیوں سے لدی ہوئی ٹہنی کی طرح آہستہ آہستہ مل رہی تھی۔ ایک چمکتے ہوئے چاند کی طرح اس کا چہرہ ایک بار پھر روشن ہوا۔ ایک چھپاکے کی آواز آئی اور وہ پانی میں غوطہ لگا گئی۔ میں بے ساختہ گھوڑے سے کود کر ادھر لپکا۔ مجھے نہ ولی عہد بہادر کا خیال تھا۔ نہ اپنی شہزادگی کا، نہ ماحول کا خیال تھا۔ نہ حالات و واقعات کا۔ مجھے یقین تھا کہ میں نے آج جل پری اپنی آنکھوں سے دیکھی ہے اور وہ نظروں سے غائب ہوا چاہتی ہے۔ میرا دل پکار رہا تھا کہ اس عجوبہ روزگار کی اگر پھر جھلک دیکھنی ہے تو جلدی کرو۔

بھائی حضور مجھے آواز دے رہے تھے "کیا کر رہے ہو؟ کہاں جا رہے ہو؟" میں نے کچھ نہ سنا۔ میں دوڑ کر کنارے پر پہنچ گیا۔ جھک کر چاروں طرف نظر ڈالی۔ جھیل کی سطح سے بالوں میں چھپا ہوا ایک آفتابی چہرہ ابھرا۔ ایسپر گس جیسے نازک اور سفید ہاتھوں نے ان کو جھٹک کر پیچھے پھینک دیا۔ اور ایک آن واحد کے بیسے و مخمور آنکھوں سے میری آنکھیں لڑیں اور اس نے ایک ہلکی چیخ کے ساتھ پھر غوطہ لگا دیا۔

بھائی صاحب نے اتنی دیر میں عبارت کی کہ ان ملاحنوں کو آواز دے دی تھی۔ ان میں سے دو تیں دوڑتی ہوئی ساحل تک پہنچیں۔ بھائی حضور نے میرے کندھے پر ہاتھ رکھ کر مجھے جھنجھوڑنے کی کوشش کی۔ میرے منہ سے بار بار یہی نکلا "جل پری!" وہ ہنس دیے "ابھی آتی ہے تمہاری پری گرفتار ہو کے" انھوں نے کہا اور ملاحنوں کو اشارہ کر دیا۔ ان میں سے دو فوراً جھیل میں پھاند پڑیں معلوم ہوا دو مگرمچھ ایک رو ہوئے تعاقب میں چلے۔

بھائی حضور میرا ہاتھ پکڑ کر ادھر لائے جہاں ہمارے خدمت گار کھڑے تھے۔ مجھے ایسا محسوس ہوتا تھا جیسے میں بالکل انھیں کے سہارے چل رہا ہوں۔ مجھ سے قوت عمل بالکل سلب کر لی گئی ہے۔ میں رہ رہ کر کانپتا تھا جیسے میں کسی بھیانک خواب سے چونک اٹھا ہوں۔ میری اب سمجھ میں آتا ہے کہ یہ لرزش وہ فطری جھٹکے تھے جو ان بندھنوں کے ٹوٹنے سے ہو رہے تھے، جو میں نے اپنی جنسی میلانات کے گرد باندھ رکھے تھے۔ میں نے اپنے وہیں کی زمین سے پیٹھ لگا لی اور کھڑے کھڑے سگریٹ جلائی، جلدی جلدی دو تین کش لگائے جب جا کر میری یہ کیفیت کم ہوئی۔

ملاحنیں اسے پکڑ کر لائیں۔ جیسے جسم پر میلی خشک ساری، کمر سے نیچے بالوں سے پانی ٹپکتا ہوا۔ ان دونوں کے درمیان ایسی معلوم ہوتی تھی جیسے مشک کے دو نافوں کے درمیان کافور کی ایک ڈلی۔

بھائی حضور نے کڑک کر پوچھا "کون ہے ری تو؟"

اس نے نڈری سے جواب دیا "شہزادی!"

وہ مسکرائیے "اچھا، جب ہی آپ شہزادیوں کے گھاٹ پر نہا رہی تھیں!"

ملاحنوں میں سے ایک بولی "سرکار یہ بنجارن بڑی نٹ کھٹ پاجی ہے، نہ جانے کیسے گھس آئی سرکاری گھاٹ میں۔"

بھائی حضور نے کہا "اچھا! اسے شام کے دربار میں پیش کرنا"

اتنی دیر میں کئی سرکاری ملاح بھی آ گئے تھے۔ سب نے سلام کیا اور "شہزادی" کو گھیرے ہوئے گھاٹ کی عمارت کی طرف لے گئے۔ میں خاموش تھا۔ بھائی حضور ولی عہد تھے۔ سرکار کے بعد انھیں کا ساری ریاست میں حکم چلتا تھا۔ میں اگر کچھ کہتا تو نہ جانے ملاح اور ملاحنیں مانتے بھی یا نہیں۔ لیکن دل میں پنکھے لگے۔ حلق خشک ہو رہا تھا۔ اور منہ کا ذائقہ کڑوا تھا۔ معلوم ہوتا تھا کئی دن سے بخار کا مریض ہوں۔

بھائی حضور نے گھوڑے پر بیٹھے ہوئے ہنس کر کہا "تو تمہاری جل پری تو بنجارن نکلی!"

میں نے کہا "آپ نے اسے ڈانٹ ڈپٹ کر چھوڑ دیا ہوتا۔ دربار میں پیش کرنے کی کیا ضرورت تھی؟"

وہ بولے "شاہی گھاٹ پر نہانے کا جرم چھوٹا نہیں۔ اس کی سزا سات برس کی قید سے لے کر موت تک ہے۔ اس لیے سرکار ہی فیصلہ فرمائیں گے۔"

میں نے کہا "مگر ——— مگر بھائی ———"

ان کے چہرے پر دفعتاً وہ سختی اور بے رحمی جھلکنے لگی جو مطلق العنان بادشاہوں کے چہرے پر نادری احکامات صادر کرتے وقت دکھائی دیتی ہے۔ وہی جو ان کو انسان کی جگہ درندوں سے مشابہ بنا دیتی ہے۔ اور وہ گھوڑے کو ایڑ لگا کر آگے بڑھ گئے۔ میرا نقرئی عرب بھی خود بخود ساتھ ہو لیا۔ جیسے وہ بھی مشکی کے قدم بقدم چلنے میں اپنی فلاح سمجھتا ہو۔

محل میں واپسی پر میں اپنے بستر پر جا کر گر پڑا۔ کنیزیں میرے جوتے اور کپڑے اتارنے دوڑیں تو میں نے جھڑک دیا۔ جب وہ واپس جانے لگیں تو میں نے ایک کو رک جانے کا اشارہ کیا۔ اس کا سن سترہ برس سے زیادہ نہ تھا اور وہ سب میں حسین تھی۔ وہ اس وقت کچھ سہمی ہوئی تھی۔ میں دیکھنا چاہتا تھا کہ کیا ہر عورت کے اعضا میں وہی تناسب ہوتا ہے جو "شہزادی" کے نیم عریاں لباس سے جھلکتا تھا۔ کنیز تھوڑی دور پر آکر دست بستہ کھڑی ہو گئی۔ میں نے اشارہ سے اور قریب بلایا۔ وہ آئی مگر ڈرتی ہوئی۔ محسوس ہوتا تھا کہ وہ میرے اچانک التفات سے گھبرا رہی ہے۔

میں نے کہا "ڈرو نہیں، میں تم سے ایک بات پوچھنا چاہتا ہوں"

میرے لب و لہجہ سے وہ ذرا مطمئن ہوئی۔ اس کے لبوں پر ہلکی سی مسکراہٹ آگئی۔

میں نے پوچھا "تمہیں میرے پاس کیوں بھیجا گیا ہے؟"

اس نے سر جھکا کر کہا "آپ کی خدمت کے لیے"

"کس طرح کی خدمت؟"

اس نے کہا "ہر طرح کی!"

میں نے کہا "میرے سامنے ننگی ہو کر ناچو گی؟"

اس نے کہا "کنیز ہوں، جیسا حکم ہو!"

مجھے غصہ آگیا "نہیں چاہیے مجھے تمہاری کنیزی ——— پیسوں پر بکنے والا جسم! چلی جاؤ میرے سامنے سے، دور ہو جاؤ!" میں چیخا اور وہ ایک پٹے ہوئے کتے کی طرح کمرے سے چلی گئی۔

میں پلنگ سے اٹھ کر ٹہلنے لگا۔ وہ دونوں تصویریں بار بار میری آنکھوں میں پھرتی تھیں، غوطہ لگاتی ہوئی جل پری اور ملاحنوں کے درمیان گلاب کی کلی ——— مجھ سے عاقبت اندیشی کی صلاحیت دفعتاً سلب ہو گئی۔ میں جھپٹتا ہوا کمرے سے باہر نکلا۔ پھر "شیر دل" پر بیٹھا اور سرپٹ بھگاتا ہوا جھیل کے کنارے شہزادیوں کے گھاٹ پر پہنچا۔ ملاحنیں اب کے باقاعدہ پہرہ دیتی ہوئی ملیں۔ انھوں نے شہزادی کو ایک کمرہ میں بند کر رکھا تھا۔ وہ اس کے دروازے پیٹ پیٹ کر ماں کو کوس رہی تھی۔

میں دروازہ کھول کر جب اندر داخل ہوا تو اس کی ساری کا آنچل کمر میں لپٹا تھا۔ اور اس کے بال کمر تک بکھرے ہوئے تھے۔ اس کی آنکھیں غصہ سے سرخ اور اس کے گال بالکل لال ہو رہے تھے۔ یہ تیسری تصویر پہلی دو تصویروں سے بھی زیادہ دلربا تھی۔ میں نے اس کا ہاتھ پکڑ کر اسے کمرے میں بچھے ہوئے پلنگ پر بٹھا دیا۔ وہ مجھے تعجب سے دیکھنے لگی۔ پھر آہستہ آہستہ اس کے لبوں پر ہلکی سی مسکراہٹ آئی۔

"آپ چھوٹے شہزادے ہیں؟" اس نے سرگوشی کے لہجہ میں پوچھا۔

میں نے سر ہلا کر حامی بھری۔ اور مجھے دفعتاً یہ یاد آیا کہ میں ایک شہزادہ ہوں۔ میں ایک سرکاری مجرم سے گفتگو کر رہا ہوں حضورِ عالی کے احکام بڑے سخت ہیں۔ ممکن ہے کہ یہ بن کھلی کلی ہی نہ ہمیشہ کے لیے مرجھا جائے۔ بلکہ مجھے بھی نظر بندی یا قید تنہائی کی سزا بھگتنا پڑے۔ میں جلدی سے پلنگ پر بیٹھ گیا۔ شہزادی میرے قریب کھسک آئی۔ اتنی سی دیر میں اس کی نسوانی فطرت نے اسے بتا دیا تھا کہ میں اس کا دلدادہ و شیدا، اس کا غلام ہی ہو چکا ہوں۔ وہ مجھے موم کی طرح جدھر بھی چاہے موڑ سکتی ہے۔ اس نے دفعتاً میرے کندھے سے سر لگا کر کہا:

"میرے شہزادے! مجھے چھوڑ دیجئے"

میں حضورِ عالی کی خفگی کے خیال ہی سے کانپ اٹھا۔ اس نے پلنگ سے اتر کر زمین پر گھٹنے ٹیک کر کہا "میں آپ کے آگے ہاتھ جوڑتی ہوں، چھوڑ دیجئے!"

"میں بے بس ہوں شہزادی، مجھے چھوڑنے کا اختیار نہیں!"

وہ طعن سے ہنسی "اچھے شہزادے ہیں! ایک مجرم بھی چھوڑ نہیں سکتے!"

میں نے کہا "اگر چھوڑ بھی دوں، تو ابھی تجھے پھر پکڑ لیں گے، شام کے دربار میں حاضری ضروری ہے۔"

وہ بولی "ہونہہ! بس اس گھاٹ سے نکل جانے دیجئے۔ پھر دیکھوں گی کون پکڑ لیتا ہے"

میں نے کہا "اچھا چلی جا! مگر ـــــ مگر ـــــ میں کیسے ـــــ"

اس نے جھک کر میرے پاؤں چھوئے "میں ملنے آؤں گی شہزادے!" اور وہ کمرے سے نکل گئی۔ ملاحوں نے روکنا چاہا۔ میں نے کہا "جانے دو!" اور وہ تیز بھاگتی ہوئی اس طرف چلی گئی جدھر بنجاروں کا قافلہ پڑا تھا۔

شام کے دربار میں وہ تو نہیں پیش ہوئی۔ البتہ سارے بنجارے بندھے کھڑے تھے۔ لیکن حضورِ عالی کے بار بار پوچھنے پر بھی کسی نے یہ نہ بتایا کہ وہ کہاں گئی۔ دھمکیاں دی گئیں، پیٹا گیا لیکن کوئی بھی اس کے سوا نہ بولا کہ وہ بھاگ گئی۔ مجھ پر بھی عتابِ شاہی نازل ہوا۔ قانون شکنی کیوں کی گئی۔ مجرم کو فرار میں مدد کیوں دی گئی۔ میں خاموش سر جھکائے سب سنتا رہا۔ حضورِ عالی نے ڈانٹا۔ بھائی حضور نے مذاق اڑایا۔ وزراء نے نصیحت کی مگر میرا سکوت نہ ٹوٹا۔ بالآخر حضورِ عالی نے جھلا کر ایک مہینہ محل میں نظر بند رہنے کا حکم سنا دیا۔ میں اسی طرح چپ سادھے اپنے حصہ میں چلا آیا۔ اور پلنگ پر لیٹ کر اس پر غور کرنے لگا کہ آخر شہزادی کہاں گئی۔ اور میں اُسے پھر کیسے دیکھوں گا۔ پھر یہ بھی اُلجھن کہ میں اس بنجارن کے پیچھے کیوں دیوانہ ہو رہا ہوں۔ والیٔ ملک کا بیٹا اور پنچ ذات کی عورت کا عشق۔ لوگ کیا کہیں گے؟ بھائی حضور نے تو آج بھرے دربار میں رسوا کیا، کل سارے ملک میں تشہیر ہو گی۔ حضورِ عالی کے غصہ کا پارہ کس ڈگری پہ پہنچے گا۔ سرکارِ عالیہ کے سامنے اگر پیشی ہوئی تو ان کو کیا منہ دکھاؤں گا۔ مگر ـــــ مگر ـــــ کیا اسی کو عشق کہتے ہیں؟ میں تو اس سے کوئی بھی غرض نہیں رکھتا۔ میں تو شہزادی کو صرف خوش، چہلیں کرتے دیکھنا چاہتا ہوں۔ پھر اس قدر فکر کیوں؟ ممکن ہے کہ اس کا بھی کوئی بنجارہ ہو۔ ایسا محسوس ہوا جیسے جسم بھر میں کسی نے ایک ساتھ بہت سی سوئیاں چبھو دی ہیں

تڑپ کر اٹھ کھڑا ہوا۔ نہیں یہ ہرگز نہیں ہو سکتا، ہرگز نہیں، وہ میرے ہی ساتھ رہے گی۔ میں اسے سب کچھ کھو کر جیت لوں گا! میں نے ٹہلنا شروع کیا۔ پورے کمرے کی سینکڑوں بار پیمائش کر ڈالی، فرش کھود ڈالا۔ لیکن الجھن بڑھتی ہی جاتی تھی۔ میری خود سمجھ میں نہ آتا تھا کہ یہ ہے کیا کہ کبھی سارے جسم میں چنگاریاں سی چھوٹنے لگتی ہیں، کبھی ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے رگوں میں برف اتاری جا رہی ہے۔ میں نے کمرے کے باہر روش پر ٹہلنا شروع کیا۔ مختلف طرح کے ہندوستانی اور انگریزی پھول کھلے ہوئے تھے۔ ہوا ان کی خوشبو سے معطر تھی۔ لیکن مجھے سوائے اس کے کسی بات کا احساس نہ تھا کہ میرے دماغ میں کوئی کیل سی ٹھونکتا جا رہا ہے۔ کھٹ! کھٹ! کھٹ!

اور اس نے دفعتاً اپنی لمبی لمبی انگلیاں بڑھا کر اپنی کھوپڑی پر اس طرح ماریں کہ معلوم ہوتا تھا واقعی ہتھوڑی سے کیل ٹھونکی جا رہی ہے۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ قصہ بیان کرتے کرتے اس کی وحشت بڑھتی جاتی ہے۔ اور کہانی کی ابتدا میں جو رحم اور ہمدردی کا جذبہ مجھ میں پیدا ہوا تھا۔ اس پر ایک ہلکی سی گھبراہٹ، ایک خفیف سی سراسیمگی غالب آتی جاتی ہے۔ رات کا سناٹا، تاریکی، دور دور تک ہمارے سوا کسی انسان کا موجود نہ ہونا۔ ان چیزوں نے پھر تحت الشعور میں دبا ہوا خوف ابھارنا شروع کیا تھا۔ اور اس کے ابھارنے کا سبب قصہ کا موضوع نہ تھا۔ وہ تو کافی شیریں، دلچسپ اور لبذیر تھا، بلکہ بنگلے کا پورا ماحول تھا اور قصہ گو کا انداز اور اس کا حلیہ۔

میں نے اسی لیے قصہ کو تاہ کرنے کی غرض سے سوال کیا "تو شہزادی سے آپ کی ملاقات ہوئی یا نہیں؟"

وہ بولا "نہ ہوتی تو آج یہ گت کیوں بنتی؟ اسی رات ہوئی۔ تقریباً بارہ بجے جب میں اپنے کمرے میں پڑا نیند کو بلانے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس نے کھڑکی میں سے جھانکا۔ میں نے خیال کیا نگاہ کا دھوکا ہے۔ آنکھیں مل ڈالیں۔ وہ اتنی دیر میں اچک کر اندر آ چکی تھی۔ میں نے کہا "تم! تم!"

وہ میرے سر کے بالوں میں انگلیاں دوڑا کر بولی "میں نے وعدہ کیا تھا شہزادے!"

میں نے شرع و آئین سب کو پس پشت ڈال کر اسے اپنی گود میں سمیٹنا چاہا۔ اس نے مجھے روکتے ہوئے کہا "میں اس لیے نہیں آئی شہزادے!"

"پھر کیوں آئیں؟"

وہ بولی "مجھے آپ کی مدد کی اب بھی ضرورت ہے۔ مجھے ایک تیز اور مضبوط گھوڑا چاہیے تاکہ میں آج ہی رات ریاست کی سرحد سے نکل جاؤں"

میں نے کہا "اور میں؟"

وہ بولی "آپ شہزادے ہیں، آپ میرے جیسی عورت کو بیوی نہیں بنا سکتے"

"مگر میں تو بغیر تمہارے زندہ ہی نہیں رہ سکتا!"

"تو پھر آپ کو بنجارہ بننا پڑے گا!"

میں نے کہا "منظور!"

اور ہم اسی رات اپنے نقرہ اور مشکی پر سوار ہو کر سرحد سے نکل گئے اور میں چھ ماہ تک اس کے ساتھ بنجاروں کی زندگی بسر کرتا رہا۔ ہمارے سر پر کبھی ایک کمبل کا سائبان ہوتا، کبھی وہ بھی نہیں۔ مگر ہر لمحہ جنتی ہوتا۔ شہزادی کے ہر فعل میں ایک خاص ادا ہوتی۔ دلفریب،

دلپذیر، فرحت انگیز، اور میرا جی چاہتا تھا بس اسے دیکھے جاؤں۔ چلتے پھرتے، ہنستے بولتے، کام کرتے، سوتے، اٹھتے، بیٹھتے۔ اور میں جی بھر کر دیکھتا، پھر بھی دل سیر نہ ہوتا۔ طبیعت نہ بھرتی۔ میں کبھی کبھی سوچتا، کیا جنت میں اس سے زیادہ خوشی ممکن ہے اور ہماری اس جنت میں ایک دن ایک سانپ آہی گیا۔

میری مفروری اور گم شدگی کوئی معمولی چیز نہ تھی۔ اشتہارات دیئے گئے تھے، حلیہ شائع کیا گیا تھا۔ انعامات کا اعلان ہوا تھا۔ آدمی چھوٹے گئے تھے۔ ان ہی میں سے ایک کمبخت اتفاقاً بنجاروں کے ہر قافلے کو دیکھتا، ٹوہ لیتا ہم تک پہنچ ہی گیا۔ وہ مجھ سے ملا۔ حضورِ عالی کی بیماری کی اطلاع دی۔ سرکارِ عالیہ کے بسترِ مرگ پر ہونے کی خبر سنائی۔ میں نے کہا "سوائے شہزادی کے اب میرا کوئی نہیں۔" اس وقت تو وہ مایوس ہو کر چلا گیا مگر شب میں جب ہم ایک دوسرے کے گلے میں باہیں ڈالے بے خبر سو رہے تھے، دس بارہ آدمیوں نے ہمیں اچانک گھیر لیا اور شہزادی کو رسیوں سے باندھ کر ایک پینس میں ڈال دیا۔ مجھ سے کہا گیا "گھوڑا حاضر ہے، آپ کا جی چاہے تو ساتھ چلیے ورنہ ہم اسے لے جا رہے ہیں۔" چارہ کار ہی کیا تھا۔ ہم دو دن سفر کر کے دربار میں حاضر کیے گئے۔ حضورِ عالی نے حکم دیا "اس پاجی عورت کو سپاہیوں میں سے کسی ایک کو دے دو کہ اپنا گھر بسائے اور صاحبزادے کو غسل کرا کے کپڑے بدلوا کر میرے سامنے حاضر کرو۔" میں اس ذلت کا متحمل نہ ہو سکا۔ میں نے بھرے دربار میں کہہ دیا کہ "شہزادی میری بیوی ہے۔ اگر کسی سپاہی نے ہاتھ لگایا تو میں اس کی بوٹی بوٹی کاٹ کر چیل کوؤں کو کھلاؤں گا۔"

حضورِ عالی نے طنز سے پوچھا "بیوی ہے؟ کس نے نکاح پڑھایا تھا؟"

میں نے کہا "میں نے خود!"

وہ جانتے تھے، مذہباً میں ایسا کر سکتا ہوں۔ اس لیے ان کے لیے جواب تو ساکت ضرور تھا مگر اس سے ان کا غصہ بھڑک اٹھا۔ انھوں نے حکم دیا "ان دونوں کو جیل میں ڈال دو، مگر الگ الگ کمروں میں!"

ہم دونوں قید کیے گئے مگر اتفاق کی بات کہ اسی شب میں حضورِ عالی کو قلبی دورہ پڑا اور صبح ہوتے ہوتے وہ اپنے سے بھی زیادہ سخت مگر عادل جج کی عدالت میں طلب کر لیے گئے۔ آٹھ بجے دن کو جب میں قیدیوں کا لباس پہنے اپنی تاریک کوٹھری میں بیٹھا تھا یہ خبر ملی۔ مجھے اس حادثہ پر کوئی رنج نہ ہوا۔ اس لیے کہ میں انھیں باپ کی جگہ اپنی شہزادی پر ظلم کرنے والا سمجھتا تھا۔ اس لیے نہ میں نے اظہارِ افسوس کیا اور نہ ہی میں نے آنسو بہائے۔ ہاں اس کی خوشی ضرور تھی کہ بھائی حضور کو تخت ملا۔ وہ نسبتاً یقینی رحم دل تھے۔ چنانچہ تھوڑی ہی دیر میں اس کا ثبوت ملا۔ وزیرِ اعظم خود میری رہائی کا پروانہ لے کر قید خانہ آئے۔ میں نے کہا "میں بغیر شہزادی کے نہ جاؤں گا۔" اس کی رہائی کا بھی حکم آگیا اور ہم دونوں بند موٹر میں بٹھا کر محل میں پہنچائے گئے۔

میں نے اپنے خاص محل میں جا کر نہا دھو کر کپڑے بدلے اور شہزادی کے بارے میں خواصوں کو ہدایت دے کر میں بھائی حضور کی خدمت میں نذر گزارنے حاضر ہوا۔ انھوں نے گلے لگایا۔ دلدہی کی اور حضورِ عالی کے دفن و کفن کے سارے فرائض میرے سپرد کیے۔ میں نے انھیں بخیر و خوبی انجام دیا اور میں بااطمینان اپنے محل میں رہنے لگا۔

شہزادی کو سارے ممکن آرام مہیا تھے۔ ماما، دائیاں، خواصیں، کنیزیں ہر وقت خدمت میں لگی رہتیں۔ میں اب بھی بھونرے کی طرح اس کے گرد پھرا کرتا۔ تفریح کے لیے موٹریں تھیں، خرچ کے لیے روپے تھے مگر میں نے محسوس کیا کہ وہ کاسست رہنے لگی۔ اس پر محل میں قیام کا وہی اثر ہوا جو ایک آزاد چڑیا پر ایک سونے کے پنجرے میں بند کر دیئے جانے کا ہوتا ہے۔ اس کے شہابی رنگ پر طلائی رنگ غالب آنے لگا۔ اس کی

• شہزادی نے بھی برف کی انجمادیت اختیار کرنا شروع کی۔ میرے خوشی کے چمن میں فکر کی کانٹے دار جھاڑیاں نکلنے لگیں۔ میں اس کو خوش رکھنے کی صورتوں پر غور کر ہی رہا تھا کہ ایک شب کو جب میں بارہ بجے کے بعد دربار سے پلٹا تو میں نے محل کو اس سے خالی پایا۔ گھر کا کونہ کونہ ڈھونڈ ڈھونڈ ڈالا وہ کہیں نہ ملی۔ کمرے میں بار جو اس کو پلٹا تو تکیے کے نیچے ایک پرزہ ملا "شہزادے! میں جا رہی ہوں مجھے تم سے بے انتہا محبت ہے لیکن بنجاروں کی زندگی مجھے اس سے بھی زیادہ!" میں نے اس شب میں پہلی دفعہ شراب پی اور اتنی پی کہ میں بے ہوش ہو کر گر پڑا۔

صبح کی اعضا شکنی اور درد سر نے مجھے پہلی دفعہ اپنی ظاہری حالت کی طرف توجہ کرنے پر مجبور کیا۔ میں نے دیکھا کُرتے کے گلے کے بٹن ٹوٹے ہوئے ہیں۔ دامن اور آستین پر بدبو دار دھبے ہیں اور کمرے کی ہر چیز بے ترتیبی سے پڑی ہے۔ مجھے یاد آ گیا کہ میں نے شب میں بہت پی۔ اور میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ میری شرمندگی اور خجالت کی کوئی انتہا نہ رہی۔ کافی افسوس تھا کہ جیسے میں نے رات بھر خاک پھانکی ہے۔ منہ کچھ تھوڑا سا مقدس حد درجہ پھیکا۔ حلق میں کانٹے سے پڑے ہوئے تھے۔ میں لڑکھڑاتا ہوا اٹھا اور حمام میں گھس گیا اور محل میں میں نے پہلے دن آبدار خانے کے سربمہر گلاس کی جگہ ٹونٹی کا پانی چُلّو لگا کر پیا۔ پھر جلدی جلدی کپڑے اتار کر نیم گرم پانی سے خوب نہایا۔ جب میں تولیہ لپیٹے باہر نکلا تو میں نے دیکھا، نرگس میرے بستر کی چادر بدل رہی ہے۔ وہ خود بخود اس بلی کی طرح مسکرا رہی ہے جس نے تھوڑی دیر قبل گھر کا پالتو سفید چوہا کھا لیا ہو۔ اس کے چھلکے ہوئے بھیگے بال اس کے شاہد تھے کہ وہ بھی ابھی غسل کر کے آئی ہے۔ اس کی آنکھوں میں ایک عجیب نیم سپردگی، نیم فاتحانہ جھلک تھی۔ مجھے یقین آ گیا کہ رات کی مدہوشی میں میں نے اسے شہزادی کی جگہ دے دی —— اور مجھے خود اپنے سے نفرت ہو گئی۔ میں ڈاکو تھا، بے زبانوں اور کمزوروں کی پونجی لوٹنے والا ڈاکو! میں نے ایک کنیز کو اپنایا تھا۔ اس لیے نہیں کہ وہ مجھ سے محبت کرتی تھی بلکہ اس لیے کہ اس کا جسم میرے لیے خریدا گیا تھا۔ میں نے اس سے اس کی پسند کا حق زبردستی چھین لیا تھا۔ پھر میں بے وفا بھی تھا۔ میں نے شہزادی کی ملکیت پر دوسرے کو قبضہ کر لینے کا موقع دیا۔ میں نے چند گھنٹوں میں اپنی تمام روایات کو بھلا دیا جو وامق و مجنوں و فرہاد و میر نے اپنا سب کچھ کھو کر محبت کرنے والوں کے لیے چھوڑی تھیں۔

میں اسی پیچ و تاب میں گرفتار تھا کہ بھائی حضور کا حکم نامہ آیا "سرکار عالیہ نے یاد فرمایا ہے، فوراً حاضر ہو" مجھے یقین ہو گیا کہ مخبروں نے سارے واقعات کی خبر پہنچا دی ورنہ میں یوں نہ یاد کیا جاتا۔ سرکار عالیہ نے جس دن سے شہزادی کے متعلق یہ معلوم کیا تھا کہ وہ بنجارن ہے، مجھے عاق کر دیا تھا۔ ان کا حکم تھا کہ جب تک یہ ناگوار اور رذیل تعلق قائم رہے گا، وہ میرا منہ نہ دیکھیں گی۔ اس دیوانگی سے پہلے اس طرح کا حکم میرے لیے موت کے برابر ہوتا۔ اس لیے میں ان سے بے انتہا محبت کرتا تھا اور مجھے وہ اپنی اولاد میں سب سے زیادہ چاہتی تھیں۔ لیکن شہزادی کی محبت نے میرے دل و دماغ پر اس طرح قبضہ کیا تھا کہ میں اس کے علاوہ نہ کچھ سوچ سکتا تھا اور نہ مجھے کسی اور کی دنیا میں پرواہ رہ گئی تھی۔ اس لیے مجھ پر نہ تو حضور عالی کی خفگی اور موت کا کوئی اثر تھا نہ سرکار عالیہ کی ناراضگی کا —— میں نے دنیا اسی کے پیچھے تج دی تھی ——

اس دن جبکہ میری محبت نفرت میں تبدیل ہو رہی تھی مجھے محسوس ہوا کہ میں واقعی کس حد کا خودغرض، کمینہ خصائل اور رذیل ثابت ہو گیا ہوں۔ میں نے ایک بنجارن کی محبت میں باپ کی شفقتوں کو اور ماں کی محبتوں کو بھلا دیا۔ مجھ میں نہ تو خاندان کا لحاظ و پاس رہ گیا تھا اور نہ اس کا احساس کہ میں ریاست بھر میں کس نظر سے دیکھا جاتا ہوں۔ دنیا مجھے کیا کہتی ہو گی۔ اور میرے فعل سے ریاست اور میرے والدین کی کتنی سبکی ہوتی ہو گی۔

میں نادم و پراساں ان کی خدمت میں حاضر ہوا۔ سلام کے بیے جھکا ہی تھا کہ ان کے اشاروں پر کنیزوں، مغلانیوں نے صدقہ اتارنا شروع کیا۔ غلہ، کپڑا، روپیہ۔ میں نے اجازت لے کر بیٹھنا چاہا اور انھوں نے ہاتھ بڑھا کر مجھے چھاتی سے لگا لیا اور مامتا سے بے چین ہو کر رونے لگیں، میری آنکھوں سے بھی ندامت کے آنسو گرے۔ ایک لفظ شکایت یا نصیحت کا زبان پر نہ لائیں۔ بس بار بار چہرہ دیکھتیں اور باغ باغ ہو جاتیں۔ میں دل میں کہتا، ہائے ایسی چاہنے والی ماں کے ساتھ میں نے اس طرح کا سلوک کیا۔ انھیں اس حد کی اذیت پہنچائی۔

غرض وہاں سے دل میں طے کر کے اٹھا کہ شہزادی کا خیال دل سے نکال کر رہوں گا اور اب اسی طرح کی زندگی بسر کروں گا جو ایک والیٔ ریاست کے بھائی کے شایانِ شان ہے۔

ان سے رخصت ہو کر نکلا ہی تھا کہ اطلاع ملی، بھابی حضور منتظر ہیں۔ ان کی خدمت میں حاضر ہوا۔ انھوں نے خوب لتے لیے۔ ان کو بھی اس کا دکھ تھا کہ میں نے کسی ایسی عورت کا اپنے لیے انتخاب نہیں کیا جو ان کے ہم پایہ ہوتی۔ جس سے وہ بہنوں کا سا سلوک کر سکتیں۔ میں نے ہنس کر کہہ دیا "یہ تو آپ بزرگوں کا کام ہے، آپ نے کیوں تلاش نہ کی" وہ خوش ہو گئیں، بولیں "آج ہی لو، میں سرکار عالیہ کا عندیہ لے لوں، پھر دیکھیو اس کی بجائے ایک چاند سی دلہن نہ لے آئی تو تم ہی کہنا" انھوں نے اسی دن سے کچھ اس طرح کی جوڑ توڑ لگائی کہ ہمسایہ ریاست کے والی کی صاحبزادی سے جس کا بقول مشاطہ "ایک گال چاند تھا تو ایک گال سورج" ایک ہی ہفتہ کے اندر رشتہ طے پا گیا۔ اور یہ بھی طے ہو گیا کہ سرکار عالی کا سوگ اترتے ہی یہ پری چہرہ کی شہزادی میری دلہن بنا دی جائے گی۔ میں نے اس دوران میں اپنے کو اس قدر مشغول بنا رکھا تھا کہ مجھے اپنی شہزادی کے متعلق سوچنے کا موقع ہی نہ ملتا تھا۔ صبح کو میں غسل کرنے کے بعد فوجی بارکوں میں چلا جاتا۔ وہاں ایک گھنٹہ تک معائنہ کرتا۔ پھر مقدمات سنتا۔ بارہ بجے کے قریب واپس آ کر کھانا کھاتا اور فوراً لائبریری میں چلا جاتا۔ وہاں مطالعہ کرتا یا لکھتا۔ چار بجے کے قریب چائے پی کر گھوڑے پر سوار ہو کر تفریح کو نکل جاتا اور اسی سلسلہ میں فوجی بارکوں سے ہوتا ہوا آٹھ بجے شب کو پلٹتا۔ گھنٹہ دو گھنٹہ بھائی حضور کے پاس بیٹھتا۔ اکثر ان کے ساتھ کھانا کھاتا۔ کبھی ان ہی کے ساتھ مے نوشی میں مشغول ہو جاتا، کبھی گھر آ جاتا اور زہرہ ساقی کے فرائض ادا کرتی۔ عجیب بات یہ ہے کہ جب تک میں اپنے حواس میں رہتا میں اپنے کو اور زہرہ کو حد درجہ تنفر کی نگاہ سے دیکھتا۔ لیکن جہاں مدہوش ہوتا تو پھر جسم کی پکار دل کی پکار پر غالب آ جاتی۔

اسی طرح تقریباً دو سال گزر گئے اور وہ دن بھی آ گیا جب میں نئی دلہن کو رخصت کرا کے گھر گیا۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ بلا کی آندھی آئی تھی۔ ہر طرف سے بادل امڈے چلے آ رہے تھے۔ زہرہ و مشتری تو کجا، ایک ننھا سا تارا بھی کہاں نظر آتا تھا۔ پھر اس پر وہ گرج کہ الاماں۔ ہر جاندار اپنی اپنی جگہ پر سمٹا خائف بیٹھا تھا مگر ہمارے ہاں محل میں ہر طرف چہل پہل تھی۔ پھاٹک پر شہنائی بج رہی تھی۔ میں بجلی کے رنگین بلبوں اور چکر کاٹتے ہوئے قمر باروں سے قوس قزح کا سماں پیدا ہو رہا تھا۔ ریاست کے سارے امرا اور رؤسا دعوتِ ولیمہ کھانے میں مصروف تھے اور میں دولہا کی مصنوعی متانت سے اپنے ہمسنوں کے مجمع میں کچھ شغل کر رہا تھا کہ اندر سے حکم آیا، میں بلایا جا رہا ہوں۔

میں کچھ جھومتا کچھ جھجکتا اس مقام پر پہنچا جہاں بھابی صاحبہ سہیلیوں کے جمگھٹ میں ایک کمرے کے دروازے پہ کھڑی تھیں۔ مجھے دیکھتے ہی بولیں "کیا آج کی رات بھی اس موئی شراب کی مدد کی ضرورت تھی؟"

اور قبل اس کے کہ میں اپنی خجالت مٹانے کے لیے کوئی جواب دوں انھوں نے دروازہ کھول کر مجھے اندر دھکیل دیا اور قہقہوں

کے ہیولے بکھراتی چلی گئیں۔

حُسنِ ذاتی کو صنعت گری و فنکاری جس قدر دلآویز و دیدہ زیب بنا سکتی ہے اس کا نمونہ اطلس و حریر میں لپٹا پھولوں سے ڈھکی ہوئی مسہری پر ساکت و ساکن پڑا تھا۔ مستی و مدہوشی پیدا کرنے والے بخورات فضا میں عطر بیزی کر رہے تھے۔ کمرے کی ہر شے قیمتی اور نو ہونے کی وجہ سے اپنی جگمگاہٹ سے آنکھوں کو خیرہ کر رہی تھی اور چھاگل بر بجتی ہوئی سریلی بانسری کی ہلکی ہلکی سحر آگیں آواز پاؤں کو ایک خاص تال دَم پر اٹھانے پر مجبور کر رہی تھی۔ میں نیم وا آنکھیں مسہری پر جمائے، کچھ جھومتا کچھ لڑکھڑاتا وارفتگی اور سرخوشی کی حالت میں جسم و ذہن میں ایک خاص طرح کا ذائقہ محسوس کرتا چلا جا رہا تھا، بڑھتا جا رہا تھا۔ دفعتاً کمرے کی ساری روشنیاں گُل ہو گئیں۔ میں ٹھٹک کر کھڑا رہ گیا۔ ایسا محسوس ہوا جیسے وہ نرم ریشمی دھاگا جو مجھے مسہری کی جانب کھینچ رہا تھا، دفعتاً ٹوٹ گیا۔ مجھے خیال آیا کہ کسی شریر نے خاص طور پر اس کمرے کی روشنیاں گُل کر کے مجھے اندھیرے میں اپنی منزل اور اپنا مرکز گُم کر دینے کے لیے مجبور کیا ہے مگر تھوڑی دیر میں پورے محل کے شور و غوغا نے بتا دیا کہ یہ تاریکی عام ہے۔ میں نے مسہری پر ایک سرسراہٹ محسوس کی۔ دروازے کی طرف پلٹتے پلٹتے ٹھہر گیا۔ غالباً نئی دلہن لمبے گھونگھٹ سے میرا انتظار دیکھ رہی تھی اور اب اندھیرے نے مجھے ایک تاریک تر سایہ بنا کر اس کی نظروں سے پوشیدہ کر دیا تھا۔ ممکن ہے یہ حرکت منزل تک پہنچنے کے لیے میرا سہارا بن جاتی لیکن دفعتاً ایک جانا پہچانا نرم نرم ہاتھ مجھے کھڑکی کی جانب کھینچنے لگا۔

میں نے آہستہ سے پوچھا "شہزادی؟"

کان کے قریب منہ لا کر جواب دیا گیا "ہاں! باہر چلیئے" ——— اور میں خاموش ساتھ ساتھ ہو لیا۔ لان پر دو گھوڑے تیار کھڑے تھے، بھائی حضور کا مُشکی اور میرا ابلق۔ ہم دونوں سوار ہوئے اور چور دروازے سے ہو کر جہاں آج کے ہنگامے میں کوئی پہرہ نہ تھا، محل کے باہر نکل گئے۔ میں نے شکایتوں کا باب جب کھولا تو شہزادی کے جواب نے مجھ میں بازپرس کا یارا باقی نہ رکھا۔ وہ اپنے مخصوص انداز سے سر کو جھٹکا دے کر بولی "میں نہیں چاہتی تھی کہ ہمارا معصوم پہلی سانس کھلی فضا کی جگہ کہیں اور لے۔"

اب حرف و حکایت تھی تو اس کی کہ وہ کیسا ہے، کہاں ہے، کب پیدا ہوا اور اس وقت اس کی دیکھ بھال کون کر رہا ہے؟ اس مختصر سی بات کو اس نے دراز سے دراز تر کر کے بیان کیا۔ اور میرا دل ہی نہ بھرتا تھا۔ جی چاہتا تھا کہ اس افسانہ کی جلدیں بڑھتی ہی چلی جائیں۔ ہم ساری رات چلتے رہے، کبھی تیز کبھی آہستہ۔ مگر اس پورے طویل سفر میں مجھے ایک سیکنڈ کے لیے نہ تو بھائی حضور کے غم و غصہ کا خیال آیا اور نہ وہ بے قصور دلہن یاد آئی جو میرے اس طرح غائب ہو جانے سے مختلف طرح کے خیالات کی آماجگاہ بنی ہو گی۔ دو سال سے چھوٹی ہوئی شہزادی میرے ساتھ تھی، مجھے کسی اور سے کیا مطلب؟ —

صبح کے قریب ہم ریاست کے حدود سے باہر بنجاروں کے ایک ڈیرے میں پہنچے۔ وہاں پہلی دفعہ اپنے نورِ نظر کو شمع جلا کر دیکھا۔ وہ ایک چھوٹے سے پالنے میں سو رہا تھا۔ پہلی نظر میں وہ بھولی صورت میرے دل میں اُتر گئی۔ ہو بہو شہزادی کی تصویر تھی۔ وہی ناک نقشہ، وہی رنگ، وہی غلافی آنکھیں، اور سوتے میں وہی ہلکی مسکراہٹ جو میں نے بارہا شہزادی کے چہرے پر دیکھی تھی اور جس نے اکثر راتوں میں مجھ سے میری نیند چھین لی تھی۔ ہم دونوں اس پر جھک پڑے۔ کبھی جگر پارے کو دیکھتے، کبھی ایک دوسرے کو۔ شہزادی کی نظر میں غرور، افتخار تھا، تبختر تھا۔ سب کچھ تھا جو اپنے بہترین شاہکار کو دکھاتے وقت ایک کامل صنّاع کی آنکھوں میں ہوتا ہے۔ وہ کہتی تھیں "دیکھی تم نے میری تخلیق؟

بھلا یہ پھول تمہیں شیش محل میں کہاں نصیب ہوتا؟ یہ تو بہاروں کا تحفہ ہے۔ کھلی ہوا، آزاد فضا اور شبنم و پانی، لالہ و گلاب، سنبل و بنفشہ کی آمیزش وغیرہ وہاں کہاں نصیب ہے؟" میری آنکھیں بار بار اس تفریق میں منہمک تھیں کہ ان دونوں میں دلربا ترین کس میں زیادہ ہے۔ ہلال میں یا بدر میں، غنچۂ ناشگفتہ میں یا گلاب تازہ میں۔

بچہ نے ماں کی خوشبو پائی، سوتے میں کلبلایا، اس نے پنکھڑیوں جیسے لب کھولے اور اس نے "امی! امی!" کہہ کر ادھر کروٹ لی جدھر شہزادی کا چہرہ تھا — اور میں نے شہزادی کی چوتھی تصویر دیکھی جو پیشتر کی تینوں تصویروں سے بھی زیادہ دلکش تھی۔ اس کے چہرے پر ایک سنہری لہر دوڑی۔ اس کی آنکھوں میں ایک برق سی کوندی۔ اس کی کنپٹی کی سبز سبز رگیں مچلیں اور پھیلیں۔ اور اس نے جھک کر بچے کے منہ پر منہ رکھ دیا۔ مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے ان دونوں کے گرد ایک سفید ہالہ بن گیا!"

اس نے پھر مڑ کر سگریٹ کیس کی طرف ہاتھ بڑھایا۔ میں نے جلدی سے سگریٹ پیش کی۔ وہ دو تین لمبے لمبے کش لگا کر بولا "میں نے بہت دنوں سے کوئی اچھی سگریٹ نہیں پی تھی۔ آج آپ نے پلائی تو شہزادگی کے دن یاد آ گئے۔" پھر اس نے سگریٹ کو فرش پر رگڑ رگڑ کر چُور کر دیا۔ جیسے وہ اپنی ان ساری یادوں کو خاک میں ملا رہا ہے۔ جو شہزادی سے ملاقات کے قبل والی زندگی سے متعلق تھیں۔ اس نے ایک ٹھنڈی سی سانس بھری اور کہا۔ —

"ہم نے دو برس عجیب طرح کی خوشی میں گزارے۔ کبھی ہم جھونپڑیوں میں سوئے، کبھی اپنی چھوٹی سی راوٹی میں، کبھی ہم نے درختوں کے نیچے بستر جمایا، کبھی ہم نے جنگلوں میں شاخوں پر بسیرا کیا۔ مگر ہر لمحہ مسرت سے لبریز تھا۔ ہر وقت مجھے محسوس ہوتا تھا کہ وہ کام کر رہا ہوں جس کے لیے میری تخلیق ہوئی تھی۔ مجھے کبھی بھی بنجاروں کے مجمع میں بیٹھ کر اجنبیت نہیں محسوس ہوئی۔ میں نے کبھی ان کی سادہ و جفاکش زندگی میں کوئی غیریت نہیں پائی۔ انھوں نے مجھ کو اپنا لیا تھا اور میں نے ان کو ——

جب ریاست کا کوئی جاسوس یا پولیس کا کوئی سپاہی ہمیں ڈھونڈتا ہوا ان کی جانب آ نکلتا تو ہمیں بہت پہلے سے اطلاع ہو جاتی اور ہم کسی قریب کے جنگل میں کچھ دنوں کے لیے روپوش ہو جاتے۔ پھر ہم نے کبھی ایک ٹولی کے ساتھ ایک ماہ سے زیادہ بسر نہ کیا۔ ہم ان خانہ بدوشوں کے جس گروہ میں پہنچ جاتے، شہزادی ان کی لڑکی ہوتی اور میں داماد۔ ہر ایک ہماری آؤ بھگت کرتا اور دل و جان سے ہماری خدمت پر مستعد دکھائی دیتا۔ ہم نے ان کے ساتھ ہندوستان کے مختلف حصوں کی سیر کی۔ لیکن شہروں کے قریب پہنچتے ہی ہم ہمیشہ ان میزبانوں کا ساتھ چھوڑ دیتے تھے۔ ہم جانتے تھے شہروں میں پولیس کے اڈے ہیں اور ان کے پاس ہمارے حلیے۔ پہلے ایک ریاست کو میری گرفتاری کی فکر تھی اب دو ریاستیں میری تلاش میں ہیں۔ اس لیے آزادی کی زندگی دیہاتوں میں تھی، پہاڑوں میں تھی —— شہزادی اور میں نے فرار کے وقت اتنا کچھ ساتھ رکھ لیا تھا کہ وہ ہماری عمر بھر کے لیے بہت کافی تھا۔

وہ رک کر کچھ سوچتا رہا۔ اس کی نظریں فضا میں نہ جانے کیا کیا دیکھتی رہیں۔ پھر اس نے لمبی سانس لے کر کہا "ہمالیہ کی وادی میں میری پہلی بار لمو سے ملاقات ہوئی۔ لمو اپنی ٹولی کا سردار تھا۔ چھ فٹ لمبا، گورا چٹا، خاصہ وجیہہ، سن ابھی پچیس سے زائد نہ تھا۔ کالے کالے پٹوں پر اس کی چھوٹی گلابی پگڑی اور اس کے کانوں میں سونے کے موٹے گول بُندے بڑے اچھے لگتے تھے۔ مجھ سے ملاقات کے وقت اس کے چہرے پر مسکراہٹ ضرور تھی مگر آنکھوں میں کجلائی ہوئی آگ بھی تھی۔ اس کا انداز بھی کچھ اکھڑا اکھڑا سا تھا۔ وہ خلوص اور وہ تپاک جو عام طور پر میرے معاملے میں ہر ایک نے ظاہر کیا تھا اس کی بھی لمو کے ہاں کمی محسوس ہوئی۔ وہ بے موقع ہنس پڑتا تھا اور باتیں کرتے کرتے دفعتاً چپ ہو جاتا تھا۔ اس

میں ایک اضطرار تھا، ایک بے چینی تھی۔ مجھے تعجب ہوا اور میں نے تنہائی ہوتے ہی شہزادی سے اس کا ذکر کیا۔ وہ مسکرائی اور اس نے بتایا کہ کسی زمانے میں منوسے اس کا رشتہ تھا۔ بس شادی ہونے والی ہی تھی کہ بیچ میں یہ چاند اور شہزادی کی زندگی کچھ سے کچھ ہو گئی۔

میری محبت میں پہلی دفعہ رقابت کا جذبہ بھی شامل ہو گیا۔ مجھے محسوس ہوا جیسے کسی نے میرے ہاتھ پاؤں باندھ کر مجھے ناگ پھنی کے انبار میں ڈال دیا۔ میں اس تکلیف سے بے چین ہو کر ٹہلنے لگا اور ٹہلتے ٹہلتے میرے قدم خود بخود تیز ہو گئے اور میں خیموں سے میلوں دور نکل گیا۔ میرے دماغ میں بس ایک چرخی سی چل رہی تھی۔ میری شہزادی اور منو۔ یعنی میرے ناموس پر دوسرا بھی نظر ہوس ڈال سکتا تھا۔ میں شہزادہ تھا۔ دسیوں پشتوں سے ہماری بیویاں محلوں میں رہتی تھیں۔ وہ یہ فخر یہ کہتی تھیں کہ برہنہ سر دیدہ تم آفتاب۔ اور آج ایک بنجارے کی یہ ہمت! مجھے یہ یاد نہ تھا کہ میں خود بھی اب بنجارہ ہوں۔ میں یہ بھول گیا تھا کہ شہزادی بنجارن ہے جسے میرے ساتھ بھائی منو دریا میں غوطہ لگاتے دیکھ چکے ہیں۔ میں یہ بھی فراموش کر گیا کہ میں نے واقعی شہزادی سے نکاح نہ کیا تھا۔ میرے ذہن میں یہ بات بھی نہ رہی کہ منو سے اور اس سے صرف سگائی ہوئی تھی۔ معشوقہ اور محبوبہ تو بنی وہ میری ہی!

دل میں اٹھنے والے اس طوفان کے شور میں نہ تو مجھے اس کا خیال رہا کہ میں پہاڑ کے دامن میں گھوم رہا ہوں اور نہ اس کا دھیان رہا کہ تمام رستے میں ایک چٹان پر چڑھ گیا۔ تھوڑی دیر تو میں اپنے خیالات میں اتنا محو رہا کہ میں نے کسی طرف نظر ہی نہ ڈالی۔ دفعتاً کہیں دور پہ ایک مور کا نغمہ ابھرا، اس کی آواز پہاڑیوں سے ٹکرائی اور اس کی بازگشت سے ساری وادی گونج اٹھی۔ میں نے چونک کر چاروں جانب نظر ڈالی۔ سامنے دور ہمالیہ کی برف سے ڈھکی چوٹی پر ڈھلتے آفتاب نے سنہری ملمع چڑھا دیا تھا اور بلند درختوں کے اونچے سبز سروں پر ایک زرتار چادر تان رہی تھی۔ نشیبوں کے لمبی گھاس والے میدان ایسے معلوم ہوتے تھے جیسے کسی نے انھیں مخمل کی تھان سے ڈھک دیا ہے۔ چٹان کے پیچھے جو گہرا غار تھا وہاں روشنی کی جگہ دھند لکا تھا اور اس میں بہنے والے چشمے کے پانی کو تاریکی نے کالا بنا دیا تھا۔ ہوا مرطوب تھی اور ٹھنڈی، منظر دلفریب تھا اور فرحت بخش، لیکن نہ جانے کیوں مجھے کچھ ڈر سا لگنے لگا جیسے ہر چٹان کے پیچھے کوئی دشمن بیٹھا ہے اور ہر تاریک گوشے میں کوئی حملہ آور ہے ——— اور میں گھبرا کر کھڑا ہو گیا اور میں نے اپنی جیب میں پڑے ہوئے ریوالور کا گھوڑا چڑھا لیا۔ میری سانس کچھ تیز چلنے لگی اور میں چٹان سے جلدی جلدی اترنے لگا۔ میرے پاؤں ابھی زمین پر پہنچے نہ تھے کہ دفعتاً سن سے ایک تیر آیا اور میرے کوٹ کی آستین کو پھاڑتا ہوا چٹان سے جا ٹکرایا۔ میں نے اپنے آپ کو زمین پر گرا دیا اور ادھر ادھر نظر دوڑائی۔ مجھے کوئی نہ دکھائی دیا۔ مگر سو گز کے فاصلے پر ایک جھاڑی اس طرح ہل رہی تھی جیسے کوئی اس میں چھپا ہے۔ میں نے بے سمجھے بوجھے اس کو نشانہ بنا کر دو فیر کر دیئے۔ جھاڑی کا ہلنا بند ہو گیا۔ میں تقریباً پانچ منٹ تک اپنی جگہ پر پڑا رہا۔ تاریکی سرعت سے بڑھتی جا رہی تھی۔ خیمہ تک راستہ میں نشیب و فراز تھے۔ دشمن سامنے آ کر مقابلہ نہ کرتا بلکہ کمین گاہ سے چھپ کر حملہ کرتا۔ میرے لیے ہر منٹ خطرہ بڑھتا جاتا تھا۔ اس لیے میں نے اسی طرح زمین پر لیٹے لیٹے جھاڑی کی طرف کھسکنا شروع کیا۔ ہر لمحہ یہ محسوس ہوتا تھا کہ اب جھاڑی کے پیچھے سے کوئی نہ کوئی اٹھ کر مجھے دوسرے تیر کا نشانہ بنانے ہی والا ہے۔ پھر بھی جی یہی چاہتا تھا کہ حملہ آور کی ایک جھلک دیکھ لوں۔ اگر کسی کا نشانہ بننا ہی ہے تو میں بھی تو اس پر وار کر لوں ——— ابھی یہ جھاڑی جب کوئی دس قدم رہ گئی تو میں نے اپنی ٹانگیں سمیٹیں اور تیز دوڑ کر میں جھاڑی کو پھاند گیا۔ اس جانب کوئی بھی نہ تھا، ہاں اس سے آگے ایک ٹیلے پر ایک سیاہ سایہ سا بھاگتا محسوس ہوا اور میں نے پھر فاصلہ کا خیال کئے بغیر فیر کر دیا اور اس کے تعاقب میں دوڑا۔ مجھے یقین تھا کہ حملہ آور بھاگ رہا ہے اور اسے اس کا موقع نہ ملنا چاہیئے کہ وہ اپنے حواس درست کر کے پھر کوئی کمین گاہ ڈھونڈ سکے۔ اسی

میں بھی تیزی سے ٹیلے پر چڑھ گیا مگر ٹیلے کے دوسری جانب پھر کوئی نہ دکھائی دیا۔ راستے میں اب بھی کئی چھوٹی بڑی چٹانیں تھیں۔ وہ ان میں سے کسی ایک کے پیچھے چھپ کر دم لے سکتا تھا۔ اس لیے میں نے قریب ترین چٹان کی طرف رُخ کر کے پھر فیر کر دیا اور ٹیلے سے اتر کر اس طرف بڑھا۔۔۔ جلدی اور تاریکی میں میرا پاؤں پھسل پڑا اور میں منہ کے بل زمین پر گر پڑا۔ چوٹ زیادہ نہ آئی۔ لیکن دم اکھڑ گیا اور میں کئی منٹ تک پڑا پڑا اپنی سانس قابو میں لانے کی کوشش کرتا رہا اور میں نے سُنا کوئی مجھے پکار رہا ہے "شہزادے! شہزادے!" اور ساتھ ہی تیز دوڑتے ہوئے گھوڑے کے ٹاپوں کی آواز سنائی دی۔

میں چیخا "یہاں! یہاں!" اور میں اٹھ کر کھڑا ہو گیا۔ ایک منٹ کے بعد شہزادی اپنے مشکی پر سوار وہاں آ پہنچی۔ اس نے پوچھا "کیا ہوا؟ کس پر فیر کیا؟" میں نے کہا "خیر چلو، پھر بتاؤں گا!" اور ہم دونوں ایک ہی گھوڑے کی پیٹھ پر خیمہ تک آ گئے۔ راستے میں میں نے شہزادی کے اصرار پر اسے سارا واقعہ سنا دیا۔ وہ بالکل خاموش رہی۔ مگر جب میں گھوڑے سے اترا تو وہ اسی طرح اس پر بیٹھی رہی۔ میں نے سمجھا وہ گھوڑوں کے بندھے رہنے اور دانے کا انتظام کر کے آئے گی۔ میں خیمے میں چلا آیا۔ مجھے تھکن محسوس ہوئی جیسے میں بڑی منزل مار کر آ رہا ہوں، جیسے میں کئی راتوں سے نہیں سویا ہوں۔ میں نے نہا کر کپڑے بدلے اور تھوڑی دیر کے لیے اسی طرح اوندھا پلنگ پر لیٹ گیا۔ لیکن مجھے نیند نہیں آ رہی تھی۔ دماغ اسی ادھیڑ بن میں لگا تھا کہ یہ کس نے فیر کیا۔ اس جنگل میں آبادیوں سے دور، کون دشمن پیدا ہو گیا۔ کیا بھائی منصور کے جاسوس ہیں یا میری سسرال کے آدمی یہاں پہنچ گئے ہوں گے۔ انھیں میری گرفتاری کی فکر ہوتی نہ کہ قتل کی۔۔۔

میں اسی طرح الجھ رہا تھا کہ دفعتاً خیموں میں ایک شور سا ہوا، جیسے بہت سے لوگ جوش میں باتیں کر رہے ہیں۔ کسی بات پر جھگڑ رہے ہیں۔ میں گھبرا کر باہر نکل آیا۔

سارے خیموں کی لالٹینیں ایک دائرے میں بانسوں پر گاڑ کر لٹکا دی گئی تھیں۔ لکڑی کے ایک بڑے ڈھیر کا الاؤ سلگ رہا تھا اور سارا بنجارے اس روشنی میں تمام جمع ہو رہے تھے۔ ان میں کچھ عورتیں مردوں کے ساتھ بیٹھے تھے اور ان کے سامنے شہزادی بپھری کھڑی تھی۔ وہ مرتولی طرف اشارہ کر کے کچھ کہہ رہی تھی۔ میں ادھر لپکا۔ میں نے سنا:

"ہاں میں نے اس کی جگہ شہزادے سے شادی کی!" میں اپنا ذکر سنتے ہی ایک درخت کے تنے سے جہاں اندھیرا تھا لگ کر کھڑا ہو گیا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ شہزادی آج اپنے پنچوں کے سامنے کوئی مقدمہ پیش کر رہی ہے۔ میں بھی چاہتا تھا کہ دیکھوں شہزادی کو اس قوم والے کیا سمجھتے ہیں۔ اس کا چہرہ سرخ تھا۔ وہ غصے سے ہونٹ چبا رہی تھی۔ اس کی بوٹی بوٹی میں ایک بجلی سی کوند رہی تھی۔ معلوم ہوتا تھا کہ وہ صاعقہ بن کر کسی نہ کسی پر گرے گی۔ اور اسے خاکستر بنا دے گی۔ وہ کہہ رہی تھی "آپ ہی سے انصاف چاہتی ہوں، اس کا اور شہزادہ کا کوئی مقابلہ ہے؟ صورت میں، شکل میں، ذات میں، جانت میں، عزت میں، ہنر میں، علم میں، یہ کس چیز میں ان کی برابری کر سکتا ہے؟"

مجمع میں سے ایک بولا "یہ خود شہزادے ہیں، ہزاروں برس ہم نے بادشاہت کی ہے!"

شہزادی پلٹ پڑی "دھندور، مگر آج تو ہم اچکے ہیں، چور ہیں۔ بدمعاش ہیں، شہروں میں جاتے ہیں تو پولیس ہماری نگرانی کرتی ہے۔ نہ ہمارے مکان ہیں، نہ ایک بالشت زمین، یہ چیتھڑے لگائے پھرتے ہیں اور غریب سے غریب آدمی بھی اپنے کو ہم سے اچھا سمجھتا ہے!"

ایک نوجوان خفا ہو کر اٹھ کھڑا ہوا "اگر کوئی ہمیں ذلیل سمجھتا ہے تو وہ خود ذلیل ہے۔ ہم جنگلوں کے بادشاہ ہیں، ہم کسی کا دیا نہیں کھاتے، ہم اپنا قانون خود بناتے ہیں۔۔۔"

ایک بوڑھے نے کھڑے ہو کر کہا "تم بیٹھ جاؤ منو! شہزادی نے ہمارے سامنے مقدمہ دائر کیا ہے۔ وہ کہتی ہے منو نے آج ہمارے سردار شہزادے پر تیر چلایا۔ وہ اسے مار ڈالنا چاہتا تھا۔ ہمیں سوچنا ہے کہ ہم کیا فیصلہ دیں گے ——!"

منو کھڑا ہو گیا۔ سب خاموش ہو کر اس کا منہ دیکھنے لگے۔ وہ نصف منٹ تک گردن جھکائے سوچتا رہا۔ پھر اس نے سر اٹھا کر مجمع پر نظر ڈالی۔ اور بولا:۔

"شہزادی کا الزام صحیح ہے۔ میں نے تیر مارا، اور مجھے بڑا تعجب ہے کہ وہ کیونکر بچ گیا۔ تم جانتے ہو میرا نشانہ کبھی نہیں چوکتا —— خیر! —— میں تم لوگوں کا سردار ہوں۔ میں تمہارے فیصلے سے پہلے اپنا فیصلہ سنانا چاہتا ہوں —— میں شہزادی کے چہیتے سے مقابلہ کرنا چاہتا ہوں۔ تلوار سے، تیر سے، چاقو سے —— جو ہتھیار اس کو پسند ہو اس سے!"

مجمع میں ایک لہر سی دوڑ گئی، ایک شور سا ہوا "ہم سب کو منظور! منظور! منظور!"

شہزادی جھپٹ کر سامنے آ گئی "مجھے ہرگز منظور نہیں —— وہ شہزادہ ہے، وہ پستول، بندوق چلانا جانتا ہے۔ وہ چاقو اور تیر کیا جانے؟ منو سے مقابلہ میں کیوں لڑنے دوں گی اسے!"

"چھپا لو شہزادے کو اپنے گھاگرے میں!" ایک نوجوان نے طعنہ دیا۔

مجھ سے برداشت نہ ہو سکا۔ میں لپک کر مجمع کو چیرتا الاؤ کے پاس پہنچ گیا۔ ہر ایک مجھے حیرت سے دیکھنے لگا۔ میں ساری تعلیم، سارا فلسفہ، ساری تہذیب، ساری ثقافت بالکل بھول گیا۔ میں اس وقت بالکل وحشی تھا۔ میں نے کہا:۔

"بھائیو! منو نے مجھ پر چھپ کر حملہ کیا، میں بچ گیا۔ میں اس کا کوئی قصاص نہیں چاہتا۔ میں نے اسے معاف کر دیا ——"

اور تو چپ رہے مگر ایک بوڑھا بول اٹھا "بھئی بڑے کی بڑی بات!" میں نے اسے ہاتھ کے اشارے سے روکا۔ میں نے کہا "مگر منو نے ابھی مجھ سے مقابلہ کی خواہش ظاہر کی ہے، میں اسے قبول کرتا ہوں۔ چھرے سے، تلوار سے یا پستول سے، ان میں سے جس حربے میں وہ اپنے کو ماہر سمجھتا ہو، میں مقابلے کے لیے تیار ہوں!"

شہزادی چیخی "نہیں! نہیں!"

میں نے اسے ڈانٹا "تم چپ رہو، عورتوں کے مجمع میں جا کر بیٹھو!"

جب وہ گردن جھکائے عورتوں کے مجمع کی طرف چلی تو میں نے منو سے پلٹ کر کہا "بتاؤ کس حربے سے لڑو گے؟"

منو نے مسکرا کر کہا "چاقو!" اور جیب سے سگریٹ کی ڈبیا نکال کر اس نے ایک سگریٹ جلا لی۔ شہزادی کے منہ سے ایک چیخ نکل گئی۔ ایک بوڑھے نے، اٹھ کر کہا "نہیں! نہیں! شہزادہ چاقو سے لڑنا کیا جانے؟"

ایک نوجوان غرا کے بولا۔ "شہزادی بنجارن ہے، وہ اسے جیتنا چاہتا ہے تو ہمارے ہی حربوں سے لڑنا پڑے گا!"

"نہیں، نہیں" اور "ہاں، ہاں" کا شور اٹھا۔ میں جانتا تھا کہ منو اس فن کا ماہر ہے۔ سارے مجمع کا انداز بتاتا تھا کہ اسے منو کی جیت اور میری ہار کا یقین ہے۔ مگر مجھے مطلقاً خوف نہیں معلوم ہوتا تھا۔ مجھے بچپن میں ہر حربے کا استعمال سکھایا گیا تھا۔ لیکن جیسا کہ میں آپ سے عرض کر چکا ہوں مجھے کھیل کود، جنگ وجدل سے زیادہ مطالعہ اور کتب بینی کا شوق تھا۔ میں نے سوائے پستول کے کسی دوسرے حربے کے استعمال میں مہارت نہیں حاصل کی تھی۔ پھر بھی نہ جانے کیوں مجھے یقین تھا کہ جیتوں گا میں ہی۔ منو منہ کے ایک گوشے میں سگریٹ

دبانے مسکرانے کی کوشش کر رہا تھا۔ لیکن اس کی پیشانی پر پسینہ جھلک رہا تھا۔ اس کے چہرے پر ہلکی زردی دوڑ گئی تھی اور اس کے نتھنے پھیلنے سمٹنے لگتے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اس کا دل بڑے زور سے دھڑک رہا تھا۔ غالباً اس کی یہ گھبراہٹ ہی میری خود اعتمادی کو مضبوط و مستحکم بنا رہی تھی۔ میں نے کوٹ کی جیب میں ہاتھ ڈال کر منو کے طرفدار نوجوان کی طرف دیکھتے ہوئے کہا:۔

"میرے دوست نے جو کچھ کہا وہ بالکل ٹھیک ہے۔ مجھے شہزادی کے لیے اسی حربے سے لڑنا پڑے گا جو آپ کا قومی حربہ ہے۔" معاً خیال آیا کہ منو کی گھبراہٹ میں کہیں نہ اضافہ کر دیا جائے۔ جیب میں پڑے ہوئے پستول کو میری انگلیاں بار بار چھو رہی تھیں۔ خود بینی نے بھی مجھے اپنی مہارت کی نمائش کی طرف اکسایا۔ میں نے جیب سے پستول نکال لیا اور منو کی طرف مڑ کر کہا "میری پسند کا حربہ تو یہ ہے۔" اور ساتھ ہی ایک فیر کر دیا۔ منو کے منہ میں لٹکی ہوئی سگریٹ آدھی کٹ کر اڑ گئی اور پورا مجمع چیخ اٹھا "ارے مار ڈالا" منو لڑکھڑا کر گرنے لگا۔ میں نے مسکرا کر کہا "ڈرو نہیں منو، میں نے سگریٹ کو نشانہ بنایا تھا، تمہیں نہیں۔" وہ سنبھل کر کھڑا ہو گیا۔ اس نے ٹوٹی ہوئی سگریٹ لبوں سے نکال کر دیکھی۔ پھر اسے زمین پر پھینک دیا اور اس کا داہنا ہاتھ تیزی سے کمر تک گیا اور اس نے وہیں سے چاقو نکال کر میری طرف پھینکا۔ میں ایسی حرکت کے ردِ عمل کے لیے تیار تھا۔ میں نے جلدی سے پینترا بدلا مگر میرے قریب ہی بغل سے ایک دوسرا چاقو سن سے گزرا۔ ہوا میں دونوں چاقو ٹکرائے اور دونوں زمین پر گر گئے۔ میں نے پلٹ کر دیکھا تو شہزادی کمر پر دونوں ہاتھ رکھے منو کو غصے سے ہانپتی ہوئی دیکھ رہی تھی۔ وہ دانت پیس کر بولی "شہزادے کے منہ میں کہاں سگریٹ تھی کہ تم نے نشانہ لگایا تھا منو؟"

مجمع کو ان جلد جلد ہونے والے واقعات کی سرعت نے بولنے کا موقع نہ دیا تھا۔ اب شہزادی کے سوال پر پھر ایک شور سا اٹھا۔ "شہزادے نے بھی اس پر فیر کیا تھا"۔۔۔ "شہزادے نے اس کے منہ میں سگریٹ پر فیر کیا تھا"۔۔۔ "جھوٹ ہے"۔۔۔ "سچ ہے۔"

میں نے خاموشی کیلئے پھر ہاتھ اٹھایا۔ وہ چپ ہوئے تو میں نے پہلے شہزادی کو ڈانٹا "ایسے موقعوں پر مردوں کے بیچ میں عورتوں کا دخل دینا میں اچھا نہیں سمجھتا۔ تم بیٹھ جاؤ" اس کا منہ تمتا اٹھا۔ مگر وہ بیٹھ گئی۔ میں نے مجمع سے کہا "آپ لوگوں کو میرے نشانے پر شک ہے اچھا تو میرے خیمے سے تین موم بتیاں لے آیئے"۔۔۔ ایک ان میں سے دوڑ کر تین موم بتیاں لے آیا۔ میں نے منو کو اس جگہ سے ہٹوا کر ایک تپائی رکھوا دی۔ اور تینوں موم بتیاں جلوا دیں۔ پھر ہر ایک کو اس جانب سے ہٹا کر میں نے اپنے مقام سے کھڑے کھڑے تین متواتر فیر کیے۔ جب تینوں موم بتیاں بجھ گئیں تو میں نے کہا "اب تینوں کو دیکھئے، کوئی بتی کٹی یا ٹوٹی تو نہیں" شہزادی سب سے پہلے لپکی ہوئی دوڑی۔ اس نے تینوں بتیاں اٹھا کر دکھائیں۔ سوائے فیتے کے کوئی حصہ نہ کٹا نہ ٹوٹا تھا۔ مجمع واہ واہ کرنے لگا۔

میں نے کہا "آؤ منو۔ اب ہمارا تمہارا ہتھیاروں کے حربے میں مقابلہ ہو جائے" اور میں نے کوٹ اتار ڈالا۔ قمیض اتار ڈالی، صرف شلوار پہنے رہا۔ منو نے اپنا کرتہ اتارا، تہمد کھول کر پھینک دی۔ وہ پہلے ہی سے چست جانگھیا پہنے تیار تھا۔ دو بوڑھوں نے اپنی اپنی کمر سے دو چھرے نکالے۔ ان کے وزن اور قد و قامت کا مقابلہ کیا۔ دونوں یکساں تھے۔ ایک چاقو انھوں نے مجھے دے دیا اور ایک منو کو۔ مرد ہمارے گرد حلقہ بنا کر بیٹھ گئے۔ عورتیں اور بچے پیچھے کر دیئے گئے۔ چست جانگھیے میں منو مردانہ حسن کا نمونہ تھا۔ اس کے ہاں تناسب اعضا بلا کا تھا اور چھرے کی گرفت یہ بتاتی تھی کہ وہ اس کے استعمال میں قدرتِ کاملہ رکھتا ہے۔ سچ عرض کرتا ہوں، میرے دل میں پہلی دفعہ ڈر پیدا ہو گیا۔ میں چھرے کے استعمال سے یوں بھی کم ہی واقف تھا پھر مشق چھوٹی ہوئی تھی۔ بس اتنی امید تھی کہ میں "جوجسٹو" سے واقف ہوں، مجھے کوئی آسانی سے زخمی نہیں کر سکتا۔ اس وقت منو کا کسرتی پھرتیلا جسم دیکھ کر مجھے اس مقابلہ کے نتیجہ کی طرف سے کھٹکا پیدا ہو گیا۔ ممکن تھا

کو بے جذبہ بڑھتا گیا۔ مٹو نے بڑھ کر وار کیا اور میں نے پینترا بدل کر اسے خالی دیا۔ وہ لڑکھڑا کر سنبھلا اور ہم دونوں وار کرنے اور بچنے کے لیے پینترا بدلنے لگے۔ میں نے چند ہی منٹ میں محسوس کیا کہ مٹو جس پھرتی سے وار کرتا ہے یا جھکائی دیتا ہے وہ میرے بال مقابل درست ہے۔ اگر آنکھ جھپکی تو چھرا سینے کے پار ہو گا۔ معاً مجھے استاد کا قول بھی یاد آ گیا "دست بدست لڑائی میں دشمن کے جسم کی حرکت نہ دیکھو، صرف آنکھوں کو دیکھتے رہو، وہیں سے تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ اس کا کیا قصد ہے۔" اس لیے میں مٹو کی آنکھوں میں آنکھیں گاڑے تھا اور اس کے ہر وار کو روکنے یا خالی دینے میں کامیاب ہو جاتا تھا۔ مجھے خود وار کرنے کا اب تک موقع ہی نہ ملا تھا۔ ایک امر البتہ میرے لیے باعث مسرت تھا کہ میرا جسم خشک تھا، میری سانس نہ پھولی تھی اور مٹو پسینے میں نہا گیا تھا اور وہ تھکے ہوئے بھینسے کی طرح ہانپ رہا تھا۔ غالباً مٹو نے بھی اس فرق کو محسوس کیا۔ اس لیے کہ وہ وار کرتے کرتے ایک دم پیچھے ہٹا اور بجائے اس کے کہ وہ پینترا بدل کر میرے وار سے بچے اس نے اچھل کر پوری قوت سے میرے پیٹ پر لات ماری۔ میرے ہاتھ سے چھرا چھوٹ گیا اور میں زمین پر چت گر پڑا اور وہ اچھل کر میرے سینے پر سوار ہو گیا اور اس نے پھر پورا ہاتھ مارنے کے لیے چھرا اٹھایا۔ میں بڑی دیر سے اسی موقع کی تلاش میں تھا کہ کسی طرح اس کا جسم میرے جسم سے مس ہو جائے اور میرا ہاتھ اس کی کلائی تک پہنچ جائے۔ مٹو نے وہ موقع مجھے اپنی حماقت سے دے دیا۔ اس کا چھرا میرے سینے میں پیوست ہونے کے لیے حملہ آور سانپ کی طرح تیزی کے ساتھ چلا۔ میں نے بایاں ہاتھ بڑھا کر اس کی کلائی پر تھپکی دی۔ چھرا تو چھن سے ہٹ کر دور گرا اور میں جو جسم کا پیچ کر کے مٹو کی پیٹھ پر تھا اور اس کی دونوں کلائیاں میرے ایک ہاتھ میں تھیں۔

جی تو چاہتا تھا کہ اس کے دونوں ہاتھوں کی ہڈیاں توڑ کر میں مٹو کو ہمیشہ کے لیے لولا کر دوں مگر میں نے غصہ کو ضبط کیا۔ جاہل تھا، وحشی تھا، میری فتح اس کو ذلیل کرنے میں ہی تھی۔ میں نے اسی لیے وہاں سے بیٹھے بیٹھے بوڑھوں سے کہا "اس مٹو نے مجھے دو بار مار ڈالنے کی کوشش کی۔ یہ آخری حملہ بھی اسی نیت سے تھا۔ میں بدلہ لے سکتا ہوں۔ اک ذرا سی حرکت میں اس کے دونوں ہاتھوں کی ہڈیاں ٹوٹ جائیں گی۔ لیکن میں اپنے کو اسی کی سطح پر نہیں لانا چاہتا۔ میں اس کی جان بخشی کرتا ہوں۔"

میں نے اٹھ کر قمیص پہنی، کوٹ کندھے پر ڈالا۔ مٹو کو اس کے دو ساتھیوں نے سنبھال کر اٹھایا۔ وہ اس کا منہ دھلا کر پانی پلانے کے لیے ایک طرف لے گئے۔ میں نے ایک سگریٹ جلائی اور مجمع پر نظر ڈال کر کہا "میں نے بنجارہ بننے کی کوشش کی، آپ لوگوں نے بننے نہ دیا۔ شہزادی یقیناً آپ کی ہے، وہ میری نہیں ہو سکتی۔ ایک بار وہ مجھے چھوڑ کر چلی آئی تھی، آج میں اسے چھوڑ کر جاتا ہوں۔"——

شہزادی چیخ کر دوڑی۔ میں نے اسے ڈانٹا "تم صحن نام کی شہزادی ہو، تم ان بنجاروں کی کفو ہو، میری نہیں! میں نے اپنے کو بہت گرایا، اب اس سے زیادہ نیچے نہیں گر سکتا۔"

اور میں نے جلدی جلدی اپنے نقرئی پر زین کسی اور اس پر بیٹھ کر روانہ ہو گیا۔ شہزادی خوشامدیں کرتی رہی، بنجارے بنجارنیں روکتی رہیں مگر میں نے ایک نہ سنی۔ شاید کئی پشتوں کی، وحشی اپنے غرور، تمکنت، جلال و جبروت کے ساتھ میرے دل و دماغ پر اس وقت مسلط تھیں۔ مجھے رہ رہ کر یہی خیال آتا کہ میں حد درجہ رسوا ہوا۔ میری بے انتہا ذلت کی گئی۔ مجھے اس وقت شہزادی سے نفرت تھی، اس کے بطن سے پیدا ہونے والے بچے سے نفرت تھی اور اس پوری زندگی سے نفرت تھی۔ جو میں نے اس کے عشق میں کاٹی تھی۔ اور میری دماغی حالت ایسی تھی کہ اگر کوئی اس وقت میرا تعاقب کرتا تو شاید میں اسے مار ڈالتا۔

میں رات دن سات روز سفر کرتا رہا۔ بس کچھ گھنٹوں کے لیے کسی چشمے، کسی دریا یا کسی کنوئیں کے کنارے یا کسی ہرے بھرے میدان میں سو رہتا۔ میں نے اس دوران میں کیا کھایا، مجھے اچھی طرح یاد نہیں۔ دو ایک دن تو جنگلی میووں پر بسر ہوئی۔ ایک دن پستول سے ایک تیتر شکار کیا تھا، اسے آگ پر بھون کر بغیر نمک کے کھایا۔ ایک دن ایک پہاڑی چشمے میں پانی پیتے وقت بہت آسانی سے ہاتھ آ گئی، وہ مچھلی میں بھون کر کھائی۔ ایک دن ایک دیہاتی مسجد میں شب بسر کی، وہاں نمازیوں نے اپنے گھروں سے لا کر کچھ کھانا بلایا پلایا تھا۔ مگر اتنا ضرور یاد ہے کہ میں نے اتنی مدت تک شکم سیر ہو کر کبھی نہ کھایا اور نہ میں نیند بھر سویا ـــــ

آٹھویں دن میں ریاست کے حدود میں داخل ہوا اور اسی شام کو اپنے محل میں ـــــ میں نے حمام کیا، کپڑے بدلے اور بھائی صاحب کے سلام کو حاضر ہوا۔ اور قبل اس کے کہ وہ کچھ فرمائیں، میں نے دست بستہ عرض کی "میرا جنون دور ہو گیا ـــــ میں سزا کے لیے حاضر ہوں۔"

ان کی غصہ بھری نگاہیں محبت بھری نگاہوں میں بدل گئیں اور انھوں نے مجھے سینہ سے لگا لیا اور مجھے ساتھ لیے ہوئے اندر آئے۔ وہاں بھابی صاحبہ سے بھی میں نے معافی مانگی اور سرکارِ عالیہ سے بھی۔"

اس نے رک کر میری سگریٹ کو للچائی ہوئی نظروں سے دیکھا۔ میں نے جلدی سے ڈبہ بڑھا دی۔ اس نے حسبِ معمول ایک سگریٹ جلا کر چند لمبے لمبے کش لیے اور راکھ زمین پر جھاڑ دی۔ پھر وہ بولا :۔

"میں نے تقریباً ایک سال اپنی پچھلی زندگی بسر کی۔ اب کے معمولات میں دو فرق ہوئے۔ ایک تو یہ کہ زہرہ کی جگہ اس دلہن نے لے لی تھی جو دو برس سے انتظار میں بیٹھی تھی۔ اس کا حسن یقیناً چاند کو شرماتا تھا لیکن اس کی محبت چاندنی کی طرح ہلکی اور ٹھنڈی بھی تھی۔ اس شہزادی جیسی گرمی نہ تھی، نہ تڑپ تھی نہ مدہوشی۔ اسی لیے پھر سے شراب نوشی شروع ہو گئی تھی۔ سرخوشی اور بےخودی کے لیے کچھ تو بہانہ چاہیے تھا۔ دوسری بات جو اس شراب کی بالکل ضد تھی اس کی بھی میں نے عادت ڈال لی تھی۔ یعنی میں نے روزانہ تھوڑی سی ورزش کرنا اپنے اوپر فرض کی طرح عائد کر لیا تھا۔ اس سے فارغ ہوتے ہی میں تقریباً ایک گھنٹہ چاقو کی لڑائی میں صرف کرتا تھا۔ میں نے ریاست کے سب سے بڑے بانک اور بنوٹ جاننے والے کو ملازم رکھ لیا تھا اور اس کی زیرِ ہدایت قدیم ہندوستانی حربوں کے استعمال میں مہارت حاصل کر لینا طے کر لیا تھا۔ اس ورزش سے میری صحت بھی درست رہی اور مجھ پر مے نوشی کا زیادہ برا اثر نہ پڑا۔ غرض زندگی ایک ڈھرے پر لگ گئی تھی اور بظاہر میں نظریں اس کا یقین کرنے لگی تھیں کہ میں شہزادی کو بھول چکا ہوں اور اس بےکیف ہموار طرزِ حیات کا عادی ہو چلا ہوں کہ دفعتاً ایک شب میں جب میں گیارہ بجے قلعۂ معلیٰ سے اپنے محل واپس آ رہا تھا۔ ایک شخص میری موٹر کی روشنی میں دونوں ہاتھ پھیلائے راستہ روک کر کھڑا ہو گیا۔ ڈرائیور نے موٹر روک کر پوچھا "کون ـــــ؟"

وہ بولا "منو!"

میں نے اندر کی روشنی جلا کر جب دروازہ کھولا تو میں نے دیکھا کہ منو کے دونوں ہاتھوں پر پٹیاں بندھی ہیں اور اس کے چہرے سے وحشت ٹپک رہی ہے ـــــ

میں نے گھبرا کر پوچھا "کیا بات ہے منو! کیسے آئے؟"

وہ ہانپتا ہوا بولا "سرکار، شہزادی یہاں سے بیس میل پر مر رہی ہے۔ اس نے بلایا ہے!"

میں نے منو کو اندر کھینچ لیا اور ڈرائیور سے کہا "موٹر پھاٹک تک لے چلو"

وہاں پہنچتے ہی میں نے سفری سے اس کی بندوق اور کارتوس کی پیٹی لی اور ڈرائیور کو موٹر ہٹانے کا حکم دیا۔

جب ہم شہر کے حدود سے باہر نکل گئے تو میں نے منو سے پوچھا:۔

"کیا بیمار تھی شہزادی؟"

وہ عجیب طرح ہنسا "بیماری ——— ؟ بیماری! آپ کی بہت ——— !" پھر وہ رُک کر بولا "اسے کل بھیڑیے نے کاٹ لیا ہے۔ وہ مر رہی ہے!"

میں نے جھلا کر منو کو گھورا۔ اس پاجی کے لیے شہزادی کی موت ہنسی کی بات ہے۔

پھر میں نے ڈرائیور سے کہا:۔

"اور تیز چلاؤ!"

ہم کچی سڑکوں اور کھیتوں سے ہوتے ہوئے نصف گھنٹہ میں وہاں پہنچ گئے جہاں شہزادی پڑی تھی۔ اس کے جسم پر سفید چادر ڈال دی گئی تھی، صرف اس کا چہرہ کھلا تھا۔ اس کے چہرے کو حسن کی تواہمرتی کا مقابلہ وہ تصویریں بھی نہیں کر سکتی تھیں جو فنکار کے دلوں کو جمالیات کا سرچشمہ بناتی ہیں، اس وقت بھیڑیے کے پنجوں نے بھیانک بنا دیا تھا۔ ایک آنکھ پھوٹ گئی تھی۔ ایک گال اس طرح کھا لیا تھا کہ جبڑے کی ہڈیاں دکھائی دیتی تھیں۔ نیچے کا ہونٹ تقریباً ندارد تھا۔ گردن کے پاس کا گوشت نچا ہوا تھا اور جسم کا کوئی حصہ ایسا نہ تھا جو مجروح نہ ہو۔ نہ جانے کیونکر وہ اب تک زندہ تھی۔ گھنٹہ دو گھنٹہ ڈوبی پڑی رہتی پھر بھی جب آنکھ کھولتی تو "شہزادہ! شہزادہ!" کی رٹ لگاتی۔

میں نے کیونکر اپنے کو پتھر کا بنا کر اس تک پہنچایا۔ اس سے باتیں کیں، مجھے معلوم نہیں۔ میری آنکھ سے ایک آنسو بھی نہ نکلا۔ بس اتنا ضرور محسوس ہوتا تھا کہ لگاتار کوئی میرے جسم میں چھُرے مارتا چلا جا رہا ہے، میرا گوشت کھُرچ کھُرچ کر کاٹ رہا ہے اور میں بار بار کانپتا، بار بار مٹھیاں کس لیتا، بار بار دانت بھینچ لیتا اور شہزادی پر جھکا ہوا اس کی دکھ بھری کہانی سنتا۔ وہ رُک رُک کر کہہ رہی تھی:۔

"تم آ گئے شہزادے! میں نے تمہیں دیکھ لیا! میں تمہیں ہر دوسرے تیسرے روز محل کی جھاڑی کے پیچھے آدھی آدھی رات تک دیکھنے کے لیے بیٹھی رہتی تھی۔ تم بھول سکتے تھے شہزادی کو! وہ اپنے شہزادے کو نہیں بھول سکتی تھی! کل میں جاوید کو بھی لے جا رہی تھی۔ وہ "ڈیڈی! ڈیڈی!" کی بہت دنوں سے رٹ لگائے تھا۔ میں نے کہا، اس کا منہ دھلا دوں، اچھے کپڑے پہنا دوں، تب لے چلوں۔ اسی لیے پاس والے جنگل میں چشمے پر لے گئی۔ بھیڑیا نہ جانے کہاں چھپا بیٹھا تھا جھاڑی میں۔ اس نے جاوید کو منہ میں دبا کر بھاگنا چاہا! میں لپٹ گئی، اس نے مجھ کو خوب خوب کاٹا، منو آ گیا اور اس نے مجھے بچا لیا مگر میرا ——— میرا جاوید!"

وہ ایک بار چیخی "ہائے میرا لال! کہاں ہے میرا چاند؟" اور اس نے دونوں ہاتھ پھیلا دیئے۔ ایک بوڑھی بنجارن نے خون سے رنگین ایک تھیلا بڑھا دیا ——— مجھے چکر سا آ گیا اور میں وہیں بے جان ہو کر گر پڑا۔"

اس نے پھر ایک سگریٹ پی اور مسلی۔ وہ بڑی دیر تک خاموش بیٹھا جھومتا رہا۔ پھر وہ بولا:۔

"میں اسی دن سے ان دونوں کی قبر کی مجاوری کرتا ہوں اور پانچ پیسے روزانہ روشنی اور ہار پر صرف کرتا ہوں۔ پانچ پیسے سے زیادہ نہیں! لائیے بابو جی آپ کے پاؤں دبا دوں!"

اور اس نے اپنے سوکھے ہاتھ میری پنڈلیوں پر رکھ کر انھیں دبایا۔ ایسا محسوس ہوا جیسے برف کی قاشیں زور زور سے

میری پنڈلیوں میں مل جانے لگیں اور میں چیخ کر جاگا اور میں نے بے ساختہ اپنی ٹانگیں زور سے جھٹک دیں۔ ایک سانپ پلنگ سے ملی ہوئی کھڑکی پر گرا اور تیزی سے نیچے اتر کر کھیت میں بھاگنے لگا۔ میں نے جھپٹ کر بندوق اٹھائی اور دو فیر کیے مگر وہ ایکھ کے پتوں میں غائب ہو گیا۔

بنگلے کا چوکیدار دوڑا ہوا آیا "کیا ہوا بابو جی! کیا ہوا؟"

میں نے کہا "کچھ نہیں جی، سانپ تھا!"

وہ بولا "ارے صاحب وہی ناگ بابا ہوں گے جو اس کمرے میں رہتے ہیں۔ لوگ کہتے ہیں یہاں کسی کی قبر تھی۔ انھیں نے سانپ کا روپ دھارن کیا ہے!"

وہ توہمات کی ایک پوری داستان سنانے کو تیار تھا مگر میں حیات و موت، خیال و خواب کے سلسلۂ لامتناہی پر غور کرنے لگا اور میری زبان پر شاد کا یہ شعر آ ہی گیا ؂

سنی حکایتِ ہستی تو درمیاں سے سنی　　نہ ابتدا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم

---

# صنم تراش کا خواب

ل۔ احمد

کون نہ کہے گا کہ قدیم یونانیوں کی نزاکتِ ذہنی اور علوئے خیال، ان کی اصنام پرستی کا نتیجہ تھی! یونانِ قدیم کے ذہن و ذکا کا بہترین شاہکار اور نمائش ان کی دیومالا ہے۔ دیوی دیوتاؤں کا ایک ایک کردار یونانی فکر و فراست کی زرخیزی پر دلیل ہے۔ دیومالا کے علاوہ ان کا ادب بھی ایسی کہانیوں سے مالا مال ہے جو زندگی کے گوناگوں پہلوؤں کو روشن کرتی اور ایک فلسفیانہ نتیجہ نکالتی ہیں۔ یہ کہانیاں بجائے خود ایک دیومالا بن گئی ہیں۔ دیومالا کا ضمیمہ تو مانی ہی جائیں گی! ان میں سے بعض کہانیوں کو عالمگیر مقبولیت حاصل ہوئی۔ اور ان میں سے ایک صنم تراش کی کہانی بھی ہے۔ جس کو اپنے ہی بنائے ہوئے بت سے عشق ہو گیا تھا۔ اور جس کی محبت یا قوتِ خیال نے اس مرمریں پیکر میں جان ڈال دی تھی۔

مغربی ملکوں کے ادب میں جتنا حسن اور تنوع پایا جاتا ہے۔ یونانی ادب ہی کا فیض ہے۔ میرے خیال میں یہ حکایت ایک نازک استعارہ و تمثیل ہے۔ اور کوئی صاحبِ ذوق اس سے خاص اثر لیے بغیر رہ نہیں سکتا۔ یہ حکایت جس پیرائے سے پیش کی جا رہی ہے شاید اس میں کوئی ندرت نظر آسکے!

---

پگملیان ایک صنم تراش تھا اور بہت دن سے ایک ایسی مورت گھڑ لینے کی آرزو کر رہا تھا جو اس کی تمام پہلی مورتیوں سے بہت عالی و اشرف ہو۔ چنانچہ اس نے ایک پیکر مکمل کر لیا۔ اور آخری چھینی چلا کر کے جب ہاتھ سے چھینی ہتھوڑی رکھی تو قدرتی طور پر اس نے جائزے کی نظر ڈالی۔ ایک دفعہ اوپر سے نیچے تک نظر گئی تو وہ بے اختیار مسکرایا۔ ایک بچہ پہلی دفعہ (پیدا ہو کر) دنیا کو پا کر جتنا خوش ہو سکتا ہے۔ پگملیان کی یہ مسکراہٹ شاید ویسی ہی اضطراری مسرت کا نتیجہ تھی۔

بلاشبہ وہ ایک بڑی سندر اور سروپ مورتی تھی۔ ایسی مکمل کہ اس سے بہتر تصور نہیں کی جا سکتی تھی! کہا جاتا ہے کہ قدیم زمانے میں بت تراش دیوی دیوتا کی مورتی بنا کر پہلے خود پوجا کیا کرتے تھے۔ پگملیان بھی اپنے بنائے ہوئے اس اصنام پیکر کے سامنے سارے احترام و پرستش کے گہرے جذبات پیش کر سکتا۔ اور اس کے سامنے ماتھا ٹیک سکتا تھا!

گملیان کے مکان کا وہ کمرہ جہاں وہ کام کرتا تھا، ایک ایسا صنم کدہ تھا جہاں پتھر کی انگھڑ چوکیوں پر، فرش پر، الماریوں اور طاقوں پر، ہر طرف اور ہر جگہ سنگ مرمر کی مخلوق آباد تھی۔ کسی کا انداز غضب کا تھا تو کسی کا شان رعنائی کا۔ کسی کا غم کا تھا تو کسی کا خوشی و شادمانی کا، کسی کا رنج و فکر کا، کوئی مست عیش و مسرت تھا تو کوئی گیان و دھیان میں ڈوبا ہوا تھا۔ غرض آرزو مند صناع کی جوانی پتھر کے اندر جتنے خواب دیکھ سکتی تھی یہ صنمستان ان خوابوں سے معمور تھا! اس کا یہ نگارخانہ پتھر کی ایک کان تھی جو زندہ تھی۔ زندگی سے معمور تھی! شاید اس کا جذبہ خلاقی ——— صحیح تو مادرانہ جذبہ ——— اس بات کا ذمہ دار ہو کہ وہ کسی اور کو اس کمرے میں داخل نہ ہونے دیتا تھا۔ کوئی اگر اس پیکرستان کو دیکھ پاتا تو وہ یا تو پرستش کرنے لگتا یا نکتہ چینی! اور گملیان یہ دونوں باتیں برداشت نہ کر سکتا تھا! اس کمرے کے اندر تو اس کی روح برہنہ پڑی تھی!

گھڑے ہوئے اور ان گھڑ سفید پتھر کے تودے اور سلیں۔ کوئی چھوٹی کوئی بڑی۔ کوئی طیاری کے قریب اور کسی کا بس ڈول نکلا ہوا۔ ہر طرف بکھری ہوئی تھیں یا کہیے کہ مبہم اور بے ربط خیالات کا ہجوم تھا۔ ایک سل میں لیٹی ہوئی عورت، پہلو اور کولھے کا صرف خم ہی گھڑا گیا تھا۔ دوسری میں صرف سینے کا ابھار ہی نکل پایا تھا۔ خود گملیان اگر دیو کی طاقت ور گرفت میں پھنس جاتا اور اس وقت اس کی پیشانی پر شکنیں پڑتیں، ایک مجسمے کی پیشانی پر ویسی ہی شکنیں نمودار تھیں۔ ایک سل پر ابھی صرف گہری دراڑ ہی پڑی تھی۔ جس سے خیال ہوتا تھا کہ گملیان نے اس پتھر کے اندر زندگی کا انداز پیدا کر دینے کے لیے زور کے ہتھوڑے چلائے ہیں۔ مختصر یہ کہ چھینی ہتھوڑی کے پہلے دن کے کام سے لے کر مکمل مورت بننے تک، ہر درجے کے نمونے موجود تھے۔ اور گملیان کے تصور و احساس کی حساسی کا منظوم اظہار معلوم ہوتے تھے!

ایک ہی گل کی سنتان، ایک ہی خاندان کی نسلیں، یہ تمام مجسمے، یہ اصنامی مخلوق، ایک ہی جذبے اور شوق کے رشتے میں بندھی تھی۔ اور ان کے اندر اچھوتی گلاٹیا کا مجسمہ بے مثال تھا! گلاٹیا کے ایک ہاتھ میں آئینہ ہے اور اس کا پھول کی کلی سا چہرہ اس آئینے پر جھکا ہوا ہے۔ وہ اپنی "بگڑی ادا" کی "لاکھ بناوٹوں" کو دیکھنے میں کھو گئی ہے۔ گملیان کی چابک دستی نے شاید گلاٹیا کو سائکی کی تخیلی نزاکتوں کا حامل بنا دیا تھا! گلاٹیا کے نازک و سبک پاؤں، پاؤں جو فرشتوں کے پر محسوس ہوتے تھے۔ اس کی بانہوں کا گداز ایک دعوت تھی کہ ان کے پھندے میں پڑ کر جان دے دینا ہی معراج زیست ہے!

یقین و مسرت کی آخری نظر ڈال کر مسکراہٹ ضبط نہیں کی جا سکتی تھی۔ اسی حالت میں گملیان نے اپنے ہاتھوں کو دیکھا۔ سفید گرد کی ایک تہہ جم گئی تھی۔ لیکن گملیان کا یقین کامرانی اس حیرت سے بدل گیا کہ کیا انہیں ہاتھوں سے پتھر میں جان ڈال دی ہے؟ اب اسے اعتقاد تھا کہ انسانی محنت اور دست کاری دیوتاؤں سے حسن کا راز چھین سکتی ہے!

جس ساعت میں گملیان کے دل میں یہ یقین پیدا ہوا کہ اس کا بنایا ہوا مجسمہ مکمل ہے۔ ایک شہ کار ہے۔ بت تراشی کا اعجاز ہے تو وہ ساعت سچ مچ ایک الہامی ساعت تھی! اس نے اپنے نفس کو دھوکا نہیں دیا بلکہ اس کا وہ یقین الہامی تھا۔ گملیان کو وہ موقعے بھی یاد آئے۔ جب وہ کوئی پیکر مکمل کر کے اس کے اندر اپنے احساس و خیال کو دم توڑتے دیکھتا تھا۔ جب وہ اپنی آرزوؤں کو جان کنی کی حالت میں دیکھتا تھا جب کبھی گملیان اپنے بنائے ہوئے مجسمے کو اپنے خیال و تصور سے بالکل متغائر دیکھتا تو اس کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگتے تھے۔ ناکامی کا احساس غصے میں بدل جاتا اور ایک دم بت شکن دیوانگی میں مبتلا ہو جاتا تھا!

———

مرمرستان کی دودھیا اور اچھوتی آبادی کے اس ہجوم پر شام کی اداس فضا چھانے لگی۔ لیکن صنم آباد کی مرمریت دھندلکے سے مغلوب

۱

ہونا چاہتی نہ تھی۔ اصنام کی سفید رونق پھیلے ہوئے دھندلکے سے مقابلہ کرتی معدوم ہوتی تھی۔ اور جب دیواروں پر شام کا رنگ پھر گیا فرش ہموار اجالا سی نظر آتا تھا۔ تو اس دھندلکے میں سفید پیکروں کی عریانی زیادہ شاندار اور دلکش محسوس ہونے لگی تھی۔

اس وقت پگملیان اپنے صنم کدے کی مرمریں ہستیوں میں ایک ایسی دھڑکتی زندگی محسوس کر رہا تھا۔ جیسی پہلے کبھی محسوس نہ ہوئی تھی۔ ڈوبتے سورج کی فضا سے اصنامی بتوں کے رخ کو شباب کے شعلے رنگ میں رنگ رہا تھا اور آخری کرن ان کے ہونٹوں اور سینے کے بوسے لے کر بجھتی معلوم ہوتی تھی۔

پگملیان کے اس نگارستان کے سمندر کا کنارہ زیادہ دور نہ تھا۔ سمندر جہاں زہرہ کا بے پردہ اچھوتا پن۔ اس کی عریاں عفت ابھر رہی تھی۔ اس مکان سے قریب تھا۔ اور اس وجہ سے سمندری ہواؤں کے ساتھ ایک خوش آئند دلگداز شمیم کاہی مکان کے اندر داخل ہوتی محسوس ہو رہی تھی۔ بعض شام یعنی ہوا کے جھکوروں سے ایک جذبے کی تحریک سے تھے۔ فضا کی یہ جادوگری پگملیان کے احساس مسرت پر اس طرح چھا گئی۔ کہ اس نے اضطرار کی حالت میں گلاتیا کے برہنہ قدموں کو چوم لیا۔ اور اندر سے دھڑکتے سر کو اس کے نقوش اور ٹھنڈے زانو پر رکھ دیا اور پھر اچانک، مجسمے کی چوکی پر کھڑا ہو کر اس اصنامی پیکر سے چمٹ گیا۔ اس کے خوش ہونٹوں کے بوسے لینے لگا۔ محبت کے بے شمار بوسے!

پھر جب ردعمل ہوا تو خود سے بھی شرما گیا۔ لیکن اس کی شرم سے جھکی ہوئی آنکھوں نے کیا کچھ دیکھا کہ وہ حیرت سے پھٹ کر رہ گئیں؟ وہ کانپنے لگا۔ اس پیکر میں تو جان پڑ گئی تھی! وہ مجسمہ تو متحرک محسوس ہوتا تھا! اس کے سفید گالوں میں سرخی کی جھلک تھی! اور گلاب کی کلی کی مانند چہرے سے لے کر پاؤں کے ناخنوں تک میں زندگی کی ایک رو گذرتی محسوس ہوتی تھی! جس طرح موسیقی کے اندر بار بار سانس ٹوٹتی ہے۔ بالکل اسی طرح گلاتیا کے سینے میں زندگی کا ہلکا ہلکا تموج تھا! اور جاتی ہوئی کرن کی مدھم روشنی میں گلاتیا کی بانکی پلکیں جھپکنے لگیں کسی خوف سے کانپ گئیں۔ شاید زندگی کے ڈر سے!

پگملیان یہ سب کچھ اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا تھا۔ اور اس کے دل میں شک کا شائبہ بھی نہ تھا! اب وہ گلاتیا کے جسم کو، جسم کے ہر حصے کو، ایسے ہلکے ہاتھ سے چھو رہا تھا جیسے مالی کا ہاتھ کسی نازک پھول یا پودے کو پہنچتے ہیں نرم ہو جاتا ہے! اب گلاتیا کے جسم میں نہ پتھر کی سختی تھی۔ اور نہ اس میں وزن محسوس ہوتا تھا! مرمریں بنے ہوئے بال ایسے سیاہ ہو گئے تھے جیسے رات نے آ کر بسیرا لیا ہو! آنکھوں کے اندر ایسی چمک تھی۔ جیسے سمندر کے اندر سورج چمکتا ہے! لیکن گلاتیا ابھی تک چپ تھی! کیوں!

اس سوال کو ابھی پگملیان اپنے ذہن میں پوری طرح قائم کرنے نہ پایا تھا کہ گلاتیا یکایک مسکرا دی۔ اور مسکرانے سے اس کے چہرے پر حیرانی کا سا روپ چھا گیا معصومانہ انداز سے اس کا ہاتھ بڑھا۔ اور پگملیان کے بالوں سے کھیلنے لگا۔ کافوری ملم ایسی انگلی سے اس نے گدگدیاں لی تھیں نکالی اور ہنس پڑی۔ ایک بجتی ہوئی سی ہنسی جس کی تشبیہہ محال ہے!

پگملیان نے نہ جانے اس سے کیا کہہ دیا کہ اس کو سمجھنے کے لیے گلاتیا کی جوہریں پیشانی پر ایک بال سا پڑ گیا۔ زندگی کی پہلی ناگواری کا احساس! اور پھر ایک نازک سی کاہی ایک خفیف سی تکان میں مبتلا دکھائی دی۔ ابدی سکون میں پڑے رہنے کے مقابلے میں زندگی ہی تھکا دینے والی چیز!

جب پہلی بار پگملیان نے اپنی صناعت کے شہکار میں جان پڑتی دیکھی تھی تو کچھ ایسا محسوس کر رہا تھا جیسے اس کی عمر بھر کی کمائی

چھپتی جا رہی تھی۔ اور اس سے اس کی حالت ہذیانی تو نہیں مگر اسی قسم کی ہو گئی تھی۔ گلاتیا کے گداز بدن کو راحت اندوزی کے انداز میں
پڑا دیکھ کر اسے ایک نوع کی حیرت تھی۔ گلاتیا کے دونوں ہاتھ چمپا کی شکل بنے سینے پر رکھے تھے۔ آنکھوں میں نیند کا رس بھرا تھا، اور
گلاتیا کے اندر جینے کی یہ نشانیاں اس کو ایک دیوی کے بدلے گوشت پوست کا ایک انسان بتا رہی تھیں۔ جو محبت کی تلاش میں [illegible] ہو
گیا ہو!

مقدمات کی یہ ہیئت بنی تھی کہ گلاتیا کی نمائی تخلیق معمولی مٹی سے نہیں بلکہ اچھوتے اور پاکیزہ مرمر سے ہوئی۔ اور تخلیق کائنات کے
وقت جو صورت و حالت رہی ہو گی۔ اس وقت پگمیلیان اپنے اندر کچھ ویسی ہی الوہیت محسوس کر رہا تھا۔ اسے یہ فخر آمیز احساس تھا کہ اس مستی
لذت و صباحت کو خود اس نے تخلیق کیا ہے، اس کا خالق وہ خود ہے!

---

گلاتیا ابھی تک جیتی جاگتی تصویر تو تھی مگر ملتی بولتی مورت نہ تھی۔ ہر بات سے بے خبر اور ہر چیز سے ناآشنا! اسے تربیت درکار
تھی، اور پگمیلیان کے سوا اور اس سے بہتر معلم و اتالیق کون ہو سکتا تھا؟ چنانچہ جب اس نے یہ ذمہ داری اٹھائی تو پگمیلیان اپنے جذبات
کو صاف طور پر سمجھ نہ سکا۔ لیکن وہ اپنے اس نئے مشغلے سے بہت خوش تھا۔ اسی میں سرشار رہتا تھا! وہ اس مرمریں پیکر کے احساس و جذبات
کو تو نہیں سمجھ سکتا لیکن اب اس کی سماویت میں انسانی اپنائیت جھلکنے لگی تھی!

وقت گزرنے کے ساتھ گلاتیا کو اب اپنے خالق کے نگار خانے میں مرمر کی سلوں اور رنگوں کے درمیان پڑے رہنے سے الجھن
ہونے لگی۔ سفید پتھر کی چوکی پر بیٹھے رہنا دوبھر معلوم ہوتا تھا۔ وہ جب اصنامی چوکی پر بیٹھتی تو جسم اور مرمر مل جاتے معلوم ہوتے تھے اور شاید
گلاتیا کو ابھی دھندلی سی یاد تھی کہ مرمر اس کا عنصر اصلی ہے! مرمریں علت اور ابھرتے بن کے اندر سے بیدار ہونے کا اتیانہ گلاتیا! ہر لحظہ
پگمیلیان کی حیرت میں اضافہ کرتی رہتی تھی کہ ایک خواب کے مجسم ہو جانے کا معجزہ کیونکر رونما ہوتا ہے! سامنے کھڑی ہوئی گلاتیا معبودۂ جمال
بن کر پگمیلیان کے سارے جذبات پرستش و پرستاری کا مرکز بن جاتی، اور پگمیلیان کی روح اس کے ہونٹوں پر لرزنے لگتی اور جب گلاتیا کسی
سوچ میں پڑ جاتی تو اس کے چہرے کی صباحت پر بادلوں کے سائے پڑتے اور اس کے خیالات معلوم کر لینے کی آرزو میں پگمیلیان کا دم
گھٹنے لگتا!

اس پیکر کے بنانے سے پہلے پگمیلیان نے جتنے مجسمے بنائے اور گھڑے تھے، ان سب کو محنت رائیگاں سمجھتا رہا۔ لیکن اس مورت
کو گھڑ لینے کے بعد سے اسے ایک نامعلوم خدا کی قائم مقامی کا شدید احساس ہونے لگا تھا۔ وہ خود خالق ہے اور گوشت پوست کی مخلوق پیدا
کر سکا ہے! کسی وقت وہ اپنی پہلی اور پرانی حالت و کیفیت یاد کرنے لگتا تھا۔ کبھی نازل نہ ہونے والے الہام کی آرزو میں نیندیں اڑ جانا،
راتوں کو ناقابلِ تشبیہ الجھن رہنا، شام رو میں رہنے والے کی سی اداس تنہائی اور سرد مہر طلوعِ صبح کی تصور شکنی۔ پگمیلیان اپنی اس تمام الہامی محرومیت کو
سزا و عقوبت سمجھتا تھا۔ لیکن آج وہ پرانی حالتیں اور کیفیتیں اس کے خیال میں سزا و عقوبت نہیں رہی تھیں۔ اس لیے کہ ایک عمر ناکام رہنے
کے بعد بالآخر تخلیق کر سکا، اپنے دست و بازو میں قدرت پانا اور خدا بن جانا اس کے خیال میں مفت نہیں مل سکتا تھا۔

لیکن جب بھی پگمیلیان ان خیالات میں کھو جاتا تھا۔ اس کے رخساروں پر آنسوؤں کے نشان نمودار ہو جاتے اور چہرے
پر التجا کی وہ کیفیت پیدا ہو جاتی تھی جسے مذہبی زبان میں دعا مانگنا کہا جاتا ہے۔ اس وقت بھی اس پر وہی کیفیت طاری ہو گئی اور گھٹنوں

... نے جھک کر اس نے گلاتیا کی ابھری ابھری رانوں سے اپنی بانہیں لپیٹ لیں۔ اور محسوس کیا کہ گلاتیا کی ہستی سے ایک لہک ایک ... دوست ... زبردستی اس کے اوپر اس طرح چھائی جا رہی ہے جیسے نشہ چھانے لگتا ہے! پگمیلیان سوچنے لگا۔

"میں نے اس کے بوسے لیے، جی بھر کے بوسے لیے، اب اور کیا چاہتا ہوں؟
ہماری فطرت، دوگانہ فطرت پر قابو پا لینے اور منصرف ہونے کی بے پناہ خواہش
جس کا دوسرا نام مردانہ کمزوری ہے۔ ہماری پاکیزہ ترین حالتوں میں بھی ہم سے
الگ نہیں ہوتی، چھپی رہتی ہے۔"

---

ایک دن شام کا وقت تھا اور جذبات کو اکسا دینے والی کیفیات کا اثر چھایا ہوا تھا۔ گلاتیا کی پتلیاں پھیل گئیں اور اسے ... جذبات کی محویت خیزی اور اس کی لذتوں کا احساس ہوا! جذبۂ محبت کے ریلے میں بہہ جانے والی ہستی، عورت، کی ساخت میں اس کے ... کی بناوٹ میں کوئی اضافہ و نقص نہیں کیا جا سکتا۔ اس کے اندر قبضہ و تصرف کی یہ دیوانگی، اس کی آہیں اور آنسو، والہوں کی والہانہ ساعتیں ... اور ... پسندیدگان و خستگی یہ سب کچھ اس کے ساتھ یا اس کے جسم کے اندر پیدا ہوتا ہے۔ یہ تمام کیفیتیں اس کی ہستی کا جزو ہیں!

پریم اور محبت کے یہ دو دیوانے سمندر کی ہر گھڑی بدلنے والے مناظر سے دوچار، بچوں کی سی تتلاہٹ میں اظہار جذبات ... کرتے رہتے تھے۔ محبت کرنے والوں کے وعدے اور قسمیں جو ہر عہد میں ایجاد ہوتی رہتی ہیں، دوہرائی جاتی تھیں۔ شاید اس ... محبت کی کم عمری ناپائیداری کے خیال کو محو و فراموش کرنا چاہتے تھے! سمندر کی ہر وقت بے چین موجیں زندگی کی حقیقت سمجھاتی ... رہیں لیکن محبت میں نصیحت پر کس نے کان دھرا ہے؟ وہ نہ زندگی کی قلیل مدت پر دھیان دیتے تھے۔ نہ اپنی محبت کی ابدیت پر ... شک کرتے تھے!

لیکن اس کے باوجود پگمیلیان اپنی دل کی اندیشہ مند حالت کو، اپنے احساس خوف کو گلاتیا پر ظاہر نہیں کر سکتا تھا۔ اس کے دل میں وسوسوں نے گھر بنا لیا تھا۔ اور وہ سوچتا رہتا تھا۔

"او ... فردوس پرور گلاتیا، تو ہر چند پاکیزہ طریق سے پیدا ہوئی۔ تیری اصل لطیف و نفیس ہے، لیکن اس انسانی جسم میں تجھے ... دوام نہیں۔ تو بھی فانی بن گئی ہے۔ اور ایک دن کیڑے مکوڑوں کی غذا بن جانے والی ہے۔ ہر چند میرے سارے خواب ابدیت کے خواب تھے! انہیں سوچوں میں گلاتیا میں تیری ہستی بھی بھول جاتا ہوں کہ میری بنائی ہوئی چیز پر دوسرے کے بنائے ہوئے قانون کا نفاذ ... خدا کی قدرت ثابت کرنے کے لیے وہ گلاتیا جو میری تخلیق ہے۔ موت کے قانون کی پابند کیوں بنا دی جائے؟ اور اگر یہ قانون بدلا ... جا سکتا تو گلاتیا میں چاہتا ہوں کہ قدرت اپنے قانون میں بس اتنی تبدیلی کر دے کہ ماہ و سال کا اثر تیرے اوپر نہ ہو اور اس کے بدلے ... مجھے ... فنا کر دیا جائے! آہ، مگر گلاتیا، غلطی تو میری ہے — میں نے تجھے محبت کرنا کیوں سکھایا؟"

محبت کی گھڑیاں ... پر لگا کر اُڑ جاتی ہیں۔ زمانہ تیزی سے گزرتا گیا اور وہ وقت آ پہنچا جب دو فانی انسانوں کی محبت بلندی ... آخری نقطے تک پہنچ کر اپنے پروں کو سمیٹ لیتی اور اس بلندی سے اترتی نہیں، گر پڑتی ہے!

---

وہ وقت بھی آ گیا کہ ایک دن پگمیلیان نے شدید صدمہ و الم کے ساتھ محسوس کیا شیر دل سپ کا مجسمہ گلاتیا، جوانی کا گداز گلابی مرجھا چلی ہے! پگمیلیان نے اس کی آنکھوں کے گوشوں پر ہلکی ہلکی جھریاں پڑتی دیکھیں! لیکن انسانی جذبات اُبھر کر حقیقت کی طرف سے آنکھیں بند کر لیتے ہیں۔ اور پگمیلیان نہ صرف ایک انسان تھا، بلکہ دل گرفتہ محبت بھی تھا! اس نے خود فریبی کا سہارا لیا۔ جو دیکھا تھا اسے ان دیکھا سمجھا اور گلاتیا کو جوانی ڈھلنے کی طرف سے آنکھیں بند کر کے اپنی محبت کی عمر کو چند سے طویل کر لیا! لیکن وہ انسان اور عاشق ہونے کے ساتھ ایک صناع بھی تھا۔ اور ایسی نظر رکھتا تھا۔ جو پتھر کی چٹان کے اندر سمادی حسن و جمال کو دیکھ لیتی تھی۔ کیونکر ممکن تھا کہ وہ اپنے آپ کو زیادہ دیر تک دھوکے میں رکھ سکے؟ انجام سے زیادہ مدت تک منظر نہ چرا سکتا تھا۔ اس کے خالص صنعت میں صناعی گھروندا پن نظر آنے لگا۔ گلاتیا کے سوتے سروپ پر جب اس کی نظر پڑتی جب وہ اس کے جمال خوابیدہ کو دیکھتا۔ تو زندگی کے بوجھ کی تھکن کے آثار صاف دکھائی دیتے اور اس منظر کو دیکھ کر پگمیلیان مایوسی کے سمندر میں ڈوب جاتا تھا!

لیکن گلاتیا خود اس حقیقت سے بے خبر اور بالکل بے پرواہ تھی۔ اس کی موہنی اب بھی بڑھنوں کا تقاضا کرتی تھی وہ اب بھی ایک سوئے ہوئے بچے کی طرح پیاری اور دل نشین ہستی تھی! ہر چند اس کی جوانی کا مدھ اپنی خواہش اور مدعا کو آسمان تک اُونچا کر دینے کا اشارہ کرتا محسوس نہیں ہوتا تھا بلکہ وہ تکان جو ہر حُسن کو افسردہ کر دیتی ہے۔ ابتدا اعلان کرتی نظر آتی تھی!

زوالِ حسن اور انجامِ ہستی کا خوفناک احساس پگمیلیان کو مایوسی کے تاریک گڑھے میں دھکیلتا جا رہا تھا وہ اپنے صنم خانے کے کونوں میں منہ چھپا کر آنسو بہاتا اور ہر وقت سوچ میں ڈوبا رہتا تھا۔ اور جب طاقتِ ضبط جواب دے دیتی تو دل ہی دل میں باتیں کرنے لگتا:

"گلاتیا، تو نے مجھے سب کچھ دیا، وہ مسرتیں اور وہ اذیتیں دیں جن کی یاد بھی آدمی کو سرشار رکھ سکتی ہے! مگر جس طرح رنج و غم انسان کو افسردہ و مضمحل کر دیتا ہے۔ اسی طرح خوشی و مسرت بھی تھکا دیتی ہے!

"گلاتیا، مجھے یہ نہیں معلوم تھا کہ خواب جسم اختیار کر کے خدا ہو جاتے ہیں، سپنے جیون پا کر عذاب ہو جاتے ہیں! ہاں میں نے تیری تخلیق کی۔ مگر تجھے بنا کر میں نے جو حقیقت تراشی کی وہ ادھوری تھی۔ فانی حسن ہے۔ ادنیٰ حقیقت، حسن کو تو ابدی ہونا چاہیے۔ سروپ کو تو امر ہونا چاہیے!"

"گلاتیا، آج میں تجھ سے محبت بھی کر رہا ہوں اور غمگین بھی ہوں۔ پریم کرنے کے ساتھ دُکھی بھی ہوں، اور اس طرح دوہرے عذاب میں مبتلا ہوں۔ ایک انہونی بات اور ایک انسانی خواہش کی کشاکش کے شکنجے میں پھنس گیا ہوں۔ انہونی یہ کہ میری جانِ محبت ایک روز زندہ نہ ہو گی! اور خواہش اس کی کہ تو اپنی تمام جمال آرائیوں اور حسن سامانیوں کے ساتھ لافانی بن جائے اور میں اس کے اندر مسرور رہوں!"

ایک دن پگمیلیان رو رہا تھا اور رات پھیلے ہوئے تھے۔ وہ خالق ہو کر بات پھیلائے دعا مانگ رہا تھا اور سمندر سے ایک آواز آتی محسوس ہو رہی تھی۔ یہ صدا خصوصی و منتخب دل و دماغ کے لیے محبت۔ کے نغموں کا مفہوم رکھتی ہے! پگمیلیان کے بدن میں ایک پھریری آئی اور اس کے ذہن میں نئے اور پرانے تصورات پیدا ہونے لگے۔ اب وہ نئی شکلیں تراشنے کی آرزو کر رہا تھا! لیکن اس کی یہ نئی حالت چند روز تک رہی اور پھر وہ شوق ٹھنڈا پڑ گیا۔ جوش اور ولولے کی جگہ پھر تھکن اور افسردگی نے لے لی!

رفتہ رفتہ وہ وقت بھی آگیا کہ پگمیلیاں فن وصناعت کو بھی مکر وفریب سمجھنے لگا۔ اسے یقین ہو گیا کہ صناعت فریب محض ہے کیونکہ وہ محبت کے جذبے کو فنا کر دیتی ہے۔ محبت کی جگہ خود چھین لیتی ہے! صناعت اب اس کی نظر میں ذہن کی غلامی اور تصور پر بندغانہ معلوم ہونے لگی! ایسی واہمہ پرستی نظر آئی جو صرف غلام فطرت انسان کے لیے ہی مناسب ہو سکتی ہے!

فن وصناعت سے اس طرح بیزار ہو کر پگمیلیاں بالکل اپنے جذبات کے کانوں میں کھلا بن گیا۔ صنم سازی سے ہاتھ اٹھا لیا۔ اور خواہش آرزو کے نئے نئے مجسمے بنانے لگا۔ کسی وقت اگر گلاتیا کی آنکھیں بھیگی نظر آتیں تو پگمیلیاں دل سوزی کے جذبے سے تڑپنے لگتا گو گلاتیا اس کی حالت کو بالکل نہیں سمجھتی تھی۔ پگمیلیاں کے احساس کی نزاکت اور جذبے کی گہرائی کا سمجھنا اس کے لیے ممکن نہ تھا! عورت کی تخلیق ہوئی اسی عنوان پر ہے!

پگمیلیاں جب اس سے باتیں کرتا تو ایسی نرمی اور ملاطفت سے مخاطب کرتا جیسے بچوں کے خواب کا تانا بانا جالی اور نازک ہے۔ سمجھانے کے لیے اس سے کہتا۔

"پیاری گلاتیا، تجھے معلوم ہے کہ پتھر کی مورتیاں گھڑنا میری زندگی کا شغل رہا ہے۔ لیکن جذبہ و احساس سے مجھے تو نے متعارف کرایا۔ جینے کے معنی مجھے تو نے سکھائے۔ اس لیے جب میں کچھ رنجیدہ و ملول دیکھتا ہوں تو جینے سے بیزار ہو جاتا ہوں! اس لیے گلاتیا اس کو ہوشت کا طلب گار نہ بنا، خاکی نژاد ہونے کے باوجود جیسے آسمان سے الہام ہوتا ہے، جو فانی ہو کر بھی قدرت کے اشارے دیکھ سکتا ہے۔

"میرے من موہن سپنے، پیاری گلاتیا۔ اگرچہ ہواؤں کے ساتھ اڑ جاتے ہیں۔ لیکن میرے ولولے ابدیت کی ساعتیں ہیں! ... ابھی گلاتیا تو اگر چاہے تو میری اس دیوانہ آرزو کو، ابدیت کے اس لمحے کو بچا سکتی ہے!

"گلاتیا، انسان، بدنصیب انسان کی فطرت کا ایک مختصر جزو، ایک بے حقیقت حصہ یعنی اس کی محبت کی ابدی نشانی، زندہ رہا کرتی ہے! انسانی محبت کا لمحہ فنا نہیں ہوتا! اس طرح ہم نے محبت کر کے اپنی ہستیوں سے سارے عالم کو بھر دیا ہے کائنات کو معمور کر دیا ہے! تو، میری پیاری گلاتیا مجھے بتا۔ کیا تو میرے غم کا راز، میرے دکھ کا بھید سمجھتی ہے؟

مگر گلاتیا اس زبان کو سمجھنے کے قابل نہ تھی۔ اس کی یہ لاعلمی اپنی جگہ ایک حسن تھی، اس کی بے خبری اپنے مقام پر شیریں و دلنشیں تھی! وہ پگمیلیاں کا مطلب و مقصد تو نہیں سمجھ سکی۔ لیکن اس کے لہجے کے خلوص سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہی! لیکن پگمیلیاں کی آرزو تشنہ ہی رہی۔ اس کے سوال کا جواب نہیں ملا!

---

وہ دن بھی بالآخر آ پہنچا۔ جب گلاتیا کی آنکھوں کی روشنی، آنکھوں کی جوت جو ہیرے کی طرح کو دیتی تھیں، مدھم پڑنے لگی! اس کے سینے پر جلد کا رنگ پھیکا پڑ چلا، اس کے پہلوؤں کے خم و پیچ سے خالی دکھائی دینے لگے، گلاتیا کا نگین و گداز سراپا اس طرح بے رنگ ہوتا جا رہا تھا جیسے مقدس کا مجسمہ بے نور و بے رنگ ہوتا ہے!

جوں جوں دن بیت رہے تھے، گلاتیا کا شباب زائل ہو رہا تھا۔ گزری ہوئی شاداں آفریں و تابناک گھڑیوں کی یادیں محبت کے تازہ افزار ہوتے اور حسرت ناک بوسوں کا تبادلہ ہوتا تھا۔ شاید گلاتیا کی مٹتی زیبائی اور اُبھرتا روپ پگمیلیاں کے اندر پرستش کے جذبے کو بیدار کر دے گا۔ لیکن فطرت انسان کبھی بدلی بھی ہے۔

پگمیلیان، وہ خلاقِ حسن و جمال جسے اپنی تخیل کی آرزو تھی۔ گلاتیا کو اپنے سنہرے خواب سنا سنا کر بہلاتا رہتا تھا۔ اور گلاتیا، وہ پیکرِ حسن و شباب زندگی جس پر غالب آ چکی تھی۔ پرانی اداؤں سے پگمیلیان کو پھسلاتی رہتی تھی۔ لیکن ان دونوں کی خواہش و آرزو کے باوجود جدائی کا وقت قریب آ رہا تھا، دُوری بڑھنے لگی تھی، کیونکہ جذبات مرجھاتے جا رہے تھے!

صنمستان کی مرمریں مخلوق سے جب گلاتیا اپنا مقابلہ کرتی تو اس رشک میں مبتلا ہو جاتی کہ یہ مجسمے امتدادِ وقت سے متاثر ہونا جانتے ہی نہیں۔ نہ انہیں کوئی غم ہے نہ فکر، اور وہ اس آرزو پر مجبور ہو جاتی جو دیوی دیوتاؤں ہی کو زیب دیتی ہے۔ یعنی وہ جلدی موت آنے کی تمنا کرنے لگی۔

——— لیکن اپنی مرضی سے مرتا کون ہے؟

بالآخر پگمیلیان کو ایک دن صبح کے وقت گلاتیا کی شکل بگڑی سی نظر آئی۔ اس نے ایک خیال قائم کر لیا اور بے چینی سے رات ہونے کا منتظر رہا۔ گلاتیا جب اپنے بستر پر جا سوئی تو پگمیلیان نے ہتھوڑی اٹھا کر سوئی ہوئی گلاتیا کے سینے پر ایک ضرب لگائی اور ضرب کے ساتھ سمندر کا دائمی خروش سنائی دیا۔ فضا اُداس ہو گئی۔ ایسی اداس جس کے اندر شاعروں کے خواب بانگ پڑتے ہیں۔ پگمیلیان کا دل رنج و غم سے دو نیم تھا وہ بے تاب ہو کر کہنے لگا۔

"اے جمال و رعنائی، کاش میں جانتا ہوتا کہ تو اتنا بے رحم بھی ہو سکتا ہے! کاش میں اس وقت اندھا ہو گیا ہوتا! کیونکہ ہر خواب کی تعبیر ایک لاش نکلتی اور ہر سپنے کا نتیجہ ایک ارتھی ہوتی ہے!"

پگمیلیان نے پھر ڈرتے ڈرتے اس کے بدن کو چھوا۔ بدن ٹھنڈا پڑ گیا تھا۔ پگمیلیان کے خیال نے دفعتہً پلٹا کھایا۔ اس نے محسوس کیا کہ ایک دوسرا معجزہ رونما ہو رہا ہے۔ تو وہ کانپ گیا! گلاتیا پھر پتھر کی مورتی بن گئی تھی! اس کا بدن مرمر کی طرح سخت اور چکنا ہو گیا، اور وہ پھر وہی پاکیزہ و سماوی ہستی بن گئی۔ جیسی جان پڑنے سے پہلے تھی۔ مگر اس کے رخسار پر آنسو کی ایک بوند بھی جم کر رہ گئی تھی! یہ منجمد آنسو اس مجسمے پر ایک اضافہ تھا۔

وہ چونکہ ایک صناع تھا۔ اس لیے پگمیلیان کی حیرانی اندازے سے باہر ہے۔ وہ جو کچھ دیکھ رہا تھا خود اس کی روح کی حیرت انگیزی تھی، موت یا معجزے کا جذبہ تھا! اسے دھیان آیا کہ خون و گوشت کے پیکر میں جو فسادی مادہ ہے۔ اس کو اپنی صناعی کی قوت سے دور کر دے۔ چنانچہ اس نے اندھیرے میں اپنی چھینی ہتھوڑی ڈھونڈ نکالی اور رات بھر کام میں لگا رہا! رات کی حیرت اور خموشی میں ہتھوڑی کی ضربیں کسی طاقتور سینے کی دھڑکن کی طرح سنائی دیتی تھیں۔

اس دنیا میں قدم رکھ کر انسان ایک چادر اوڑھ لیتا ہے۔ اور وہ غم کی چادر ہوتی ہے! اور انسانی فطرت جب غم پر غلبہ حاصل کرتی ہے تو وہ کامیابی بس اتنی ہوتی ہے۔ جتنا چھینی ہتھوڑی چلا کر پگمیلیان کامیاب تھا۔ اور اس کامیابی کی اہمیت غم کی ناقابل فتح تندیوں کے مقابلے میں پل بھر کی خوشی کے برابر ہے!

ایسی سوگواری جس میں اس وقت پگمیلیان مبتلا تھا۔ ایک غیر فانی تخلیق کے مناسب حال اور دوامی صناعت کے لیے موافق شے ہے۔ پگمیلیان نے اپنے ہاتھوں پر پروں کی سی کپکپاہٹ محسوس کی۔ ایسی نرم اور ہلکی کپکپاہٹ جو حالتِ اختلاط میں اس کو گلاتیا کے سینے پر محسوس ہوا کرتی تھی! پگمیلیان ابھی تک ایک جوش و شوق سے معمور عورت سے اتنا قریب محسوس کر رہا تھا کہ اس کو گلاتیا کے مرمریں جسم کا زندگی اور محبت کی گرمی سے خالی اور عاری ہونے کا حق الیقین نہ تھا۔ اس احساس یعنی محبت کی لافانی آرزو نے پگمیلیان کی چھینی ہتھوڑی کے اندر

اسی جذبے کو دوڑا دیا تھا! ہتھوڑی پڑنے کی آواز ظفر مندی کا نعرہ اور خوشی کا غلغلہ بن گیا تھا۔ جس کی آواز تال بن کر نکلتی تھی۔ گویا مورتی اس عورت کے اندر زندگی تازہ ہو جانے کی آرزو اپنا کام کر رہی ہے!

پگمیلیان نے پھر جو نظر ڈالی تو اسے محسوس ہوا کہ وہ پیکر اس کی صناعت و دست کاری کا نتیجہ نہیں تھا، وہ گلاٹیا وکٹوریس کا مجسمہ نہ رہا تھا۔ اس کے ہونٹوں سے کڑی کمان کا صنم غائب تھا۔ آنکھوں کی پتلیاں انسان کی غم نصیبی کا بیان بن گئی تھیں۔ جذبۂ امیت سینے پر جم کر رہ گیا تھا۔ رانوں کا گداز ہرنی کی طرح زخمی تھا، اور رعنائی و دل ربائی کا یہ پیکر مادر ارض کی بغل میں سو جانا چاہتا تھا! چنانچہ پگمیلیان اب ایک ہیرو اور دیوتا کی جگہ راز غم کے نتیجے کو کھرچ رہا تھا! اس کے ہاتھ رک رہے تھے اور آنکھیں فریب دے رہی تھیں! پگمیلیان غم زدہ تھا اور اس شخص کے غم سے بڑا غم کس کا ہوگا۔ جو خود خالق ہو کر یہ دیکھے کہ کل کا دن موت کا عالم ہوگا، ایک ایسا عالم جہاں نہ الہام آفریں سبزہ و سایہ ہوں گے۔ اور نہ کوئی چشمہ و چمن زار!

انسان کو جہاں غم نصیب بنایا گیا ہے وہاں اس پر ایک احسان بھی کیا گیا ہے اس کو دل کا سمجھانا سکھا دیا گیا ہے! لیکن جب دل کو سمجھانے سے پہلے ہی ہولناک مستقبل ہی ہو تو وہ ایک ایسی گھڑی ہوتی ہے، جب آدمی ہر چیز اور ہر بات پر موت ہی کو ترجیح دیتا ہے! اور جو شخص فنا سے اس طرح قریب ہو اس سے کسی لافانی صناعت یا وہ تخلیق کرنے کی توقع کس طرح کی جا سکتی ہے! پگمیلیان کی حالت اس وقت کچھ بھی تھی، افسوس یہ کہ وہ خالق ہو کر ناقص مخلوق سے محبت کرنے کی سزا پا رہا تھا! اور اس کی مثال ایسے شخص سے دی جا سکتی ہے جو ایک ڈیرا لینے کو ڈھونڈ کر رو رہا ہو!

# اُولیٔ اللہ

## ممتاز مفتی

اگر شیخ اجمل حسین کو بے تحاشہ ہنسنے کی عادت نہ ہوتی۔ اگر خدا بخش کو صمد کبابیئے کے ہاتھ کے بنے ہوئے کباب کھانے کی لت نہ پڑتی۔ اگر اسلم کو مس رنگی کی محبت کا عارضہ اور مجھے چغتائی خطوط کا جنون نہ ہوتا تو یہ آپ بیتی کبھی معرض وجود میں نہ آتی۔

اگر شیخ اجمل حسین کو بے تحاشا ہنسنے کی عادت نہ ہوتی اور وہ اپنے بڑے بیٹے جمیل کے اس جواب پر کہ اندر عورتیں بیٹھی ہیں جی، مجھے وہاں جاتے ہوئے شرم آتی ہے۔ اس قدر شدت سے نہ ہنستے اور حرکت قلب بند ہو جانے سے ان کا انتقال نہ ہوتا اور جملہ متعلقین ان کی وفات کے بعد بے یار و مددگار نہ رہ جاتے۔ تو اس صورت میں جمیل ہارڈنگ روڈ کی کوٹھی چھوڑ کر ایورگرین لاج میں ہمارے ساتھ رہنے کے لیے آمادہ نہ ہوتا۔ اگر خدا بخش کو صمد کبابیئے کے کباب کھانے کی لت نہ پڑتی تو وہ ایڈورڈ ہوسٹل کو نہ چھوڑتا۔ ایورگرین لاج میں آنے سے پہلے اس کا مقصد صرف یہ تھا کہ وہ صمد کبابیئے کی دوکان کے نزدیک رہ سکے۔

اگر اسلم کو مس رنگی سے عشق نہ ہوتا اور وہ دن رات رنگی کے بال روم کے چکر نہ لگاتا اور یہ خبر لاہور سے چل کر ان کے گاؤں راج کوٹ تک نہ پہنچتی اور اس کے والد موقع کی نزاکت کو محسوس کر کے اس کا عقد اس کی بنت ام زینب سے کروا دیتے تو اسلم کے سسر سید حبیب اللہ نئے محلے میں وہ مکان ہمارے لیے خالی نہ کرواتے اور ایورگرین لاج کی بنیاد ہی نہ پڑتی۔

اگر میں چغتائی خطوط سے متاثر ہو کر دنیا کے مشہور نقوش سے چند نیم برہنہ نمونے اپنے کیوبیکل کی دیواروں پر نہ سجاتا اور سپرنٹنڈنٹ میرے خلاف پرنسپل سے شکایت نہ کرتے تو میں بورڈنگ سے سزا کے طور پر نہ نکالا جاتا۔ اس صورت میں ایورگرین لاج بنانے کا سوال ہی پیدا نہ ہوتا اور یہ واقعہ ظہور میں نہ آتا۔ اس واقعے کی اہمیت کا اندازہ لگائیے۔

اس واقعہ کے ظہور پذیر ہونے کے لیے شیخ اجمل حسین کو ہنستے ہنستے جام اجل پینا پڑا۔ اور قدرتی طور پر جمیل کی ساخت ایسی بنائی گئی کہ وہ عورت سے دلچسپی کا اظہار شرما کر کرے۔

اس واقعہ کے ظہور پذیر ہونے کے لیے اسلم اور مس رنگی کے عشق پر دائمی بندش قائم کی گئی۔ خدا بخش کو کباب کھانے پر اکسایا گیا اور صمد کو ایسے کباب کھلانے کے بعد اسے نئے محلے میں کباب کی دوکان کھولنے پر مجبور کیا گیا۔

اس واقعہ کو عمل میں لانے کے لیے فطرت کو کیا کیا کرنا پڑا۔ اور پھر جمیل، اسلم، خدا بخش اور میرے علاوہ وہ رڑکی گڑیا کی طرح چھوٹی ہوئی بڑھیا اور اس کی پوتی بینا جسے فطرت نے چغتائی کے کسی عمل سے متاثر ہو کر بنایا تھا اور بلا ضرورت ہمارا [illegible]

بدھو تھا۔

دوران سارے واقعات کو مجتمع کرنے کے لیے مجھے ہوسٹل سے نکالے جانے کا حادثہ رونما ہوا۔ جب میرے سپرنٹنڈنٹ صاحب نے ان نیم برہنہ تصویروں کے پیش نظر جو میں نے اپنے کیوبیکل میں ٹانگ رکھی تھیں، پرنسپل سے شکایت کر دی۔ شام کو جب ہم اکٹھے ہوئے تو اسلم مولانا کے حکم کے متعلق سن کر غصے سے بل کھانے لگا اور انہیں گالیاں دینے لگا۔

"یہ ٹھیک ہے بیٹا" خدا بخش نے سنجیدگی سے کہا، "مولانا کو برا بھلا کہہ کر دل ٹھنڈا تو بعد میں بھی ہو سکتا ہے۔ اب یہ سوچو کہ کرنا چاہیے؟"

اسلم نے سر کھجلا کر کہا۔ "یار ایک مکان تو مل سکتا ہے۔ ہمارے سسر سے یہ فائدہ بھی نہ اٹھایا تو ———"

"تو لعنت ہے تم پر" خدا بخش تہمد جھاڑتے ہوئے بولا۔

"کہاں ہے وہ مکان؟" جمیل نے مسکرا کر پوچھا۔

"نئے محلے میں۔"

"بھئی واہ ———" خدا بخش بولا۔ "اپنے صدر والی دوکان کے پاس ہونا درست ہیں بھی تمہارا ساتھی ہوں۔"

"اور جمیل بھی تو کوٹھی چھوڑ رہا ہے اس کی والدہ جا چکی ہیں نا؟" اسلم نے کہا اور اس طرح ایورگرین لاج کی بنیاد پڑی۔

لیکن ممکن ہے کہ ایورگرین لاج بننے کے بعد یہ واقعہ ظہور پذیر نہ ہوتا۔ حقیقت میں تمام تر قصور ہمارے نوکر بدھو کا تھا۔ آپ جانتے ہیں آج کل نوکر کا ملنا کس قدر مشکل ہے۔ ہم نے بورڈنگ کے باورچیوں سے بات کی تھی۔ بھئی کوئی نوکر منگوا دو۔ انہوں نے یہ سن کر ہاتھ کا چمچہ دیگچی کے ڈھکنے پر رکھ دیا تھا اور نوکر ——— ؟ کہہ کر یوں سوچ میں پڑ گیا تھا جیسے اسے کوہ ندا کی خبر لانے کو کہا ہو۔ احمد حسین بولا علیہ تو میڈیکل کالج میں لگ گیا ہے اور گاما کلکٹر و ٹھیکیدار والے صاحب کے ہاں چلا گیا ہے اور وہ ہندوستانی اسے دو تنخواہ دے کر بلا لیا ہے۔

——— اچھا بابو جی میں دیکھوں گا۔

ایورگرین میں چار ایک دن تک تو ہم نوکر کے بغیر ہی رہے پھر ایک روز جب خدا بخش صدر گیا۔ بیئے کی دوکان سے واپس لوٹا تو اس کے پیچھے بدھو تھا جیسے کوئی پالتو کتا ہو۔

"لو جناب" خدا بخش نے مونچھوں کو تاؤ دیتے ہوئے کہا۔ "یہ دیکھ لو آپ کو، آپ بدھو ہیں خالص بدھو۔"

"جی ہاں جی ہاں" بدھو کی لمبوتری پھوٹ کھلی۔

"اب آیا یقین" خدا بخش نے خطیبانہ انداز میں چاروں طرف دیکھ کر کہا۔

"جی ہاں جی ہاں" بدھو کا منہ کھلا اور اس میں سے تھوک کے لمبوترے چھینٹے دور دور تک اڑے۔

اس کے بعد بدھو جب بھی کام کاج سے فارغ ہوتا تو چپکے سے کوٹھے پر جا بیٹھتا۔ بلکہ چھوٹے موٹے کام بھی وہ وہیں پر کر لیا کرتا۔ اس پر سبھی اسے ڈانٹتے۔

"ارے بدھو" اسلم چیختا۔ "تو بھاگ کر کوٹھے پر کیوں چڑھ جاتا ہے؟"

"جی ہاں بابو جی" اس کی باچھیں یوں کھل جاتیں جیسے اس کی تعریف کی گئی ہو۔

"ابے بدھو" خدا بخش ہنستا۔ "کوٹھے پر کیا دھرا ہے؟ دھرا ہے کچھ؟"

"جی ہاں بابو جی" کچھ بھی نہیں دھرا جی ہاں بابو جی"

بدھو کی سب سے بڑی خوبی یہ تھی کہ چاہے اس کی تعریف کرو۔ چاہے اس پر عیب جمانے کی کوشش کرو چاہے ہاتھ اٹھاؤ، ہر صورت میں اس کی باچھیں کھل جاتیں۔ منہ روزن کی طرح یہاں سے وہاں تک کھل جاتا۔ تھوک کے قطرے ہوا میں اڑتے اور وہ خوش ہو کر چلاتا۔ جی ہاں بابو جی ہاں جی بابو جی۔

اگر بدھو کو کوٹھے پر دھوپ میں بیٹھنے کی عادت نہ ہوتی تو یہ واقعہ ظہور میں نہ آتا۔ کیوں کہ اس صورت میں ہمیں کوٹھے کے جملہ اسرار کا علم ہی نہ ہوتا۔

بدھو کی دھوپ کھانے کی عادت کو چھوڑ یئے۔ اگر وہ بڑھیا علامت کے طور پر ربڑ کی گڑیا کی طرح نہ چیختی تو ہماری توجہ پڑوس کے مکان کی طرف مبذول نہ ہوتی۔

"اسے ہے لڑکی سر پہ دوپٹہ لے" ربڑ کی گڑیا چیختی اور ہمارے کان کھڑے ہو جاتے اور ہمیں شدت سے احساس ہوتا کہ کہیں پاس ہی ایک لڑکی موجود ہے۔ ایک ایسی لڑکی جس کے سر سے ریشمی آنچل پھسل پھسل جاتا ہے۔

"اے ہے بیٹا ذرا سنبھل کے بیٹھ تجھے اپنا ہوش بھی ہے" اور ہمیں احساس ہوتا کہ وہ لڑکی عمر کے اس حصے سے گزر رہی ہے جہاں اپنا ہوش بھی نہیں ہوتا اور جہاں سنبھلنا مشکل ہو جاتا ہے۔

وہ ربڑ کی گڑیا چیختی اور جمیل خواہ مخواہ شرمائے جاتا اور اسلم کے دل میں مس رنگلی کی یاد تازہ ہو جاتی اور وہ وہ دھن گنگنانے لگتا جو اس نے مس رنگلی سے سیکھی تھی" فانگ ان لو اگین" اور خدا بخش تہ بند جھاڑ کر کہتا۔ یار بڈھے گرم مصالحے ڈالنے لگا ہے۔ ضرور کبابوں میں گرمی ہو گئی ہے کچھ کچھ۔ اور میرے دل میں میٹا بدوش کا عمل ابھرتا اور ہلکے دھلے دھلے رنگ دھاریاں بناتے اور خطوط ڈھلکنے اور سیاہ آنکھیں ڈولتیں۔

اب میں سمجھتا ہوں کہ سب سے پہلے کوٹھے کا راز جمیل پر کھلا تھا۔ وہ صبح سویرے ہی لوٹا لے کر کوٹھے پر چلا جایا کرتا تھا۔ اور پھر دیر تک نہ جانے وہاں کیا کرتا رہتا اور جب واپس آتا تو اس قدر دبے پاؤں زینے سے اترتا کہ چاپ تک سنائی نہ دیتی۔ زینہ اترتے ہوئے وہ آپ ہی آپ شرماتا اور مسکاتا، شرمائے جاتا اور مسکائے چلا جاتا۔

میں اس زمانے میں اس حقیقت سے واقف نہ تھا کہ جھینپ جھینپ کر بھی اظہار رغبت کیا جا سکتا ہے۔ اس کے برعکس یہ سمجھا کرتا تھا کہ جھینپنا اور نیچی نگاہوں سے مسکرانا انسانی خصوصیات ہیں اور عورتوں کے دل میں الٹا نفرت پیدا کرتی ہیں۔

ان دنوں مجھے زندگی کا تجربہ نہ تھا۔ اور میرا علم چند سستی کتابوں کے اوراق تک محدود تھا جیسے ہر کالج کے لڑکے کا ہوا کرتا ہے اس لیے میں نے جمیل کے شرمانے کو کبھی اہمیت نہ دی تھی۔ میں سمجھتا تھا کہ عورت کی بات پر جمیل کا جھینپنا اس بات کا شاہد ہے کہ اسے عورت سے قطعی طور پر دلچسپی نہیں۔

جمیل ایک اونچے لمبے قد اور درمیانہ جسم کا لڑکا تھا۔ اس کی جلد کا رنگ سنہری تھا۔ اس کی آنکھیں شربتی تھیں جو جھینپنے کے علاوہ نیم وا

رہتی تھیں ـــ اس کے سنہرے بال شاعرانہ انداز میں پریشان رہتے تھے۔ اس کے ہاں ہر بات کا ایک ہی جواب تھا دبی دبی مسکراہٹ اور بھیگی بھیگی نظر جیسے ساون میں پھوار پڑ رہی ہو۔

اب میں سمجھتا ہوں کہ فطرت نے اس کے تکلم کے بیشتر حصے کو اس کی نظر اور مسکراہٹ میں مرکوز کر دیا تھا۔ اور اس مسکراہٹ اور بھیگی بھیگی نظر سے وہ دل کے بڑے بڑے پیچیدہ جذبات کا اظہار کرنے کی قدرت رکھتا تھا۔ ان دنوں مجھے بھیگی نظر اور دبی مسکراہٹ کے مختلف لطیف درجوں کا احساس نہیں تھا۔ اور نہ ہی میں اس حقیقت سے واقف تھا کہ تکلم جو نگاہ اور ہونٹوں کی لطیف جنبشوں سے پیدا کیا جاتا ہے اپنا اپنا مفہوم دور دور تک نشر کر سکتا ہے۔

جمیل کے بعد کوٹھے کے اسرار کا راز اسلم پر کھلا۔ اس روز جب وہ نیچے آیا تو غیر از معمول کسی گہرے خیال میں کھویا ہوا تھا اور زیر لب "فانگ" ان لوگیں گنگنا رہا تھا۔ لیکن اس کے گیت کی دھن سراسر بدلی ہوئی تھی۔ بول تو انگریزی تھے۔ لیکن دھن میں لوک گیت کا رنگ نمایاں تھا۔ سب سے پہلے خدا بخش نے اس بدلی ہوئی دھن کو محسوس کیا حالانکہ خدا بخش کو علم و ادب اور راگ رنگ کی باریکیوں کا احساس نہ تھا۔ پھر بھی کبھی کبھار وہ دہقانی انداز میں ایسی ایسی باتیں کہہ جاتا کہ بن سمجھے مزا آجاتا۔ بولا "یار اسلم آج مس رنگی کو ہیر کا روپ دے رہے ہو۔ یہ بہت تو ہے۔"

اسلم نے ایک لمبی آہ بھری اور بولا "مغربی رقص میں مجھے ایک ہی چیز کھلتی ہے اور وہ ہے اس کی تشنگی۔ اگر ٹانگوں میں مغربی رقص ہو اور نگاہوں میں مشرقی جھکاؤ تو مزا آجائے۔"

"ہی ہی ہی" خدا بخش ہنسا۔ "لو بھئی۔ مس رنگی کے جسم کا اوپر کا حصہ تو غائب ہو۔ کیوں بدھو؟"

"جی ہاں بابو جی" بدھو کی باچھیں کھلیں۔

جمیل کے سنہرے رنگ پر زرد دھبے تیرنے لگے اور آنکھوں میں بوندا باندی ہونے لگی۔

اسی شام اسلم مرقع چغتائی کی ورق گردانی کرتے ہوئے مجھ سے کہنے لگا "یار کالے، جھکی جھکی آنکھ بھی کیا چیز ہے!"

لیکن مس رنگی کی تو کٹورہ سی کھلی رہتی ہیں" خدا بخش ہنسا۔

"ارے یار اس کا مزہ اور ہی کچھ ہے" اسلم نے ایک آہ بھری۔

"جی ہاں جی ہاں بابو جی" بدھو نے سمجھا کہ اسے مخاطب کیا جا رہا ہے۔

"نیم وا" جمیل مسکرایا اور پھر آنکھیں جھکا لیں۔

"نیم وا ہو یا کٹورا سی" خدا بخش نے تہ بند جھاڑتے ہوئے کہا "سب ایک ہیں وقت آنے پر کٹورا سی نیم وا ہو جاتی ہیں۔ اور نیم وا کٹورا سی کھل جاتی ہیں۔ وقت وقت کی بات ہے۔"

"جی ہاں بابو جی" بدھو کے پھٹے ہوئے منہ سے چھینٹے اڑے اور وہ خالی کٹورے ہیں گھورنے لگے۔

سب سے آخر میں ان نیم وا آنکھوں کی بات خدا بخش تک پہنچی۔ اور اس روز وہ دبا دبایا رومان منظرِ عام پر آگیا۔ خدا بخش نے کس بے دردی سے ان ڈولتی کشتیوں کا بھانڈا صحن میں پھوڑ دیا۔

"ارے یار" وہ کوٹھے سے ہی چلایا۔ "کالے، اسلم، جمیل بھئی یہاں تو مس رنگی کا پاکستانی ایڈیشن کھلا پڑا ہے، بھاگ کے

آنا! بھاگ گئے۔"

اور ہم سب بول کو ٹھے کو بھاگے جیسے ہمیں اس پاکستانی ایڈیشن کے متعلق کوئی علم ہی نہ ہو۔ سب سے آگے اسلم تھا۔ اس کے پیچھے میں اور سب سے پیچھے جمیل ایک عجیب انداز سے مسکراتا ہوا آرہا تھا۔

اس روز کے بعد کوٹھے کے اسرار کی حقیقت ایک کھلا راز بن گئی۔ اور سب نے مل کر کوٹھے پر بیٹھنا شروع کر دیا۔ اب میں سمجھتا ہوں کہ ہم سب لوگ کوٹھے کے اسرار سے کماحقہٗ واقف ہو چکے تھے۔ اگرچہ ہر کوئی اس راز کو یوں سینے سے لگائے بیٹھا تھا جیسے وہ اس کا اپنا راز ہو۔ ہر کوئی اس راز کو اپنانے کی دھن میں شدت سے مصروف تھا۔ کاش یہ بات مجھے ان دنوں معلوم ہوتی۔

پہلی مرتبہ جب میں نے مینا کو دیکھا تو میں حیران رہ گیا۔ اس روز اتفاق سے میں کالج سے جلدی آگیا۔ گھر پہنچا تو بدھو کے سوا وہاں کوئی نہ تھا۔ بلکہ بدھو نے مجھے کہا بھی "بابوجی! آج تو آپ سب سے پہلے آگئے۔" کچھ دیر بیٹھنے کے بعد اتفاق سے میں سیڑھیوں میں گیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ جمیل سیڑھیوں کے بالائی حصے میں کھڑا مسکرائے جا رہا ہے۔ میں بہت حیران ہوا کہ میاں جمیل دیوار سے لگ کر مسکرائے کیوں جاتے ہیں مجھے دیکھ کر وہ ایک لمحے کے لیے ٹھٹھکا اور پھر معمول کے خلاف اونچی آواز میں کہنے لگا "آؤ۔ آؤ۔ رک کیوں گئے؟" اوپر جا کر میں نے چاروں طرف دیکھا۔ لیکن وہاں جمیل کے سوا کوئی نہ تھا۔ اور وہ اسی طرح کھڑا مسکرائے جا رہا تھا۔ نہ جانے کیوں میں کھلکھلا کر ہنس پڑا۔ اور اس نے مسکرانا چھوڑ کر لجانا شروع کر دیا اور پھر جلد ہی لوٹا اٹھا کر نیچے اتر آیا۔

کچھ دیر تک میں بے مصرف ٹہلتا رہا۔ ابورائن صرف ایک منزلہ مکان تھا۔ اس کے ایک طرف گلی تھی۔ دو جانب تین منزلہ مکانات کی اونچی لمبی دیواریں کھڑی تھیں۔ اور ایک طرف پرانی ساخت کی نانک چندی اینٹوں کی ایک منزلہ دیوار تھی۔ جس میں ایک بند کھڑکی تھی جس کے اردگرد جالی دار اینٹیں لگی ہوئی تھیں۔ لیکن پرلی جانب سے جالیوں کے سوراخ پلستر سے بند کیے ہوتے تھے۔

جب میں اکتا کر نیچے اترنے لگا تو دفعتاً ایک حرکت سی ہوئی اور جالی کے سوراخ تسبیح کے ستاروں کی طرح روشن ہو گئے۔ جیسے کسی نے ان کی پشت کا پلستر توڑ کر صاف کر دیا ہو۔ میں رک گیا اور غور سے ان سوراخوں کی طرف دیکھنے لگا۔ دس پندرہ منٹ کے بعد ان سوراخوں میں دھندلے رنگ دار دھبے سے دکھائی دینے لگے۔

دو سوراخوں میں سبز دھبے چمکنے لگے۔ ایک سیاہ دھبہ واضح ہونے لگا اور دو تین سنہری دھبے جھلملائے۔ سنہری دھبوں میں جنبش سی ہوئی۔ ایک دھندلی سی مسکراہٹ اور گھنی مژگاں کا ایک چھتر گرنے لگا۔

دفعتاً بڑی گڑیا بھاری آواز میں بھیں بھیں کرنے لگی۔

"اے ہے لڑکی تو پھر یہاں کھڑکی کھول کر بیٹھ گئی، ہزار بار کہا ہے کہ بر وقت کتاب لے کر نہ بیٹھ جایا کر۔"

"اوئی اللہ! کہیں بیٹھنے بھی دیں گی آپ" ایک رنگین آواز گونجی۔

اف وہ اوئی اللہ! سارے جہاں کا حسن، رنگینی، الکاہٹ، نزاکت اور زندگی سمٹ کر اس اوئی اللہ میں سما گئی تھی۔

میرا دل بیٹھ گیا۔

کھٹ سے کوئی دروازہ بند ہوا اور جالی کے سوراخوں پر پھر سے ظلمت چھا گئی۔ جیسے اندر سے کسی نے پلستر کر کے انہیں بند کر دیا ہو۔

میں مبہوت کھڑا تھا۔ دور تک، جہاں نگاہ کام کرتی تھی، چھتوں، منڈیروں اور دیواروں کا ایک اجڑا ہوا انبار لگا تھا۔ جن میں مندر کا ایک سنہرا کلس شام کی گلابی روشنی میں چمک رہا تھا، جس پر چند ایک چیلیں سی خاموشی سے اڑ رہی تھیں۔ پاس ہی ایک مسجد سفید چادر اوڑھے سجدے میں گری ہوئی تھی۔ آسمان پر گلابی بدلیاں یوں چمک رہی تھیں جیسے اس آدی اللہ کی تمام تر رنگینی انہوں نے جذب کر لی۔

پھر وہ دھبے آہستہ آہستہ مجھ پر مستقل ہوتے گئے۔ میرے ادراک، میرے خیالات، میرے جذبات پر حاوی ہوتے گئے۔ کتاب پڑھتے پڑھتے دفعتاً چھپے ہوئے حروف میں ایک جنبش ہوتی اور عبارت میں کچھ سوراخ کھل جاتے اور پھر رنگین، سیاہ اور سنہری دھبے ناچنے اور گھنے بالوں کا ایک چھتہ گرتا اور چمک دار سیاہ کشتی سی ڈولتی۔ حتیٰ کہ میں کتاب بند کرنے پر مجبور ہو جاتا۔ اور ان جانے میں کوٹھے پر جا چڑھتا اور سیڑھیوں کے ٹھیانے اندھیرے میں کھڑا انتظار کرتا کہ کب سوراخوں کا پلستر اکھڑے اور وہ دھبے نمودار ہوں اور اس سنہرے مندر میں ناقوس بجے، آدی اللہ میں کدھر جاؤں اور اس آدی اللہ کی رنگینی بادلوں میں منعکس ہو۔

اب میں سمجھتا ہوں کہ ایوہ گرین لاج میں میرے علاوہ اور بھی ایسے تھے جن کی کتابوں میں سوراخ کھل جاتے تھے۔ اور نگاہوں تلے رنگین دھبے ناچتے تھے۔ لیکن ان دنوں نہ جانے کیوں اس بات سے قطعی واقف نہ تھا۔ میں سمجھتا تھا کہ ان دھبوں کی حقیقت مجھی تک محدود ہے۔ وہ رنگین امر بصرف میری ہی دریافت ہے۔

مجھے اس بات کا اندازہ بھی کیسے ہوتا۔ جب کبھی چھٹی کے دن ہم سب کوٹھے پر دھوپ میں بیٹھے ہوتے تو ہم میں سے کوئی بھی ان جالیوں سے دلچسپی کا اظہار نہ کرتا تھا۔ کوئی نگاہ بھر کر ادھر دیکھتا بھی نہ تھا۔ میں تو خیر اس بات کو خفیہ راز میں رکھنے کے لیے ادھر نہ دیکھنے پر مجبور تھا۔ میری بات چھوڑ دیجئے۔

اسلم عام طور پر اپنے محبوب رسالہ لائف کی ورق گردانی کیا کرتا تھا اور کبھی کبھی ناگ ان لوگین گنگنانے لگتا اور گنگناتے وقت سرسری طور پر ادھر دیکھ بھی لیتا۔ لیکن یہ تو معمولی بات تھی۔ جمیل تو ہمیشہ ادھر پیٹھ کر کے بیٹھتا تھا۔ اگرچہ وہ گھسیٹ کر اپنی کرسی احتیاط سے اس مقام پر کر لیا کرتا تھا۔ جہاں سے وہ جالیوں میں سے بخوبی نظر آ سکے۔ یہ بات قابلِ توجہ نہ تھی کیوں کہ دلچسپی تو دیکھنے سے ظاہر ہوتی ہے، اپنا آپ دکھانے سے نہیں اور خدا بخش تو زیادہ تر اوپر بیٹھتا ہی نہ تھا۔ چند ایک منٹوں کے لیے کوٹھے پر ادھر سے اُدھر اور اُدھر سے ادھر گھومنا شروع کر دیتا۔ تہ بند جھاڑتا۔ بدن کھجاتا اور آپ ہی آپ گنگناتا۔ بہت ہی مصالحے دار پنے شروع کر دیئے ہیں صمد نے۔ گرمی ہو گئی ہے کچھ کچھ۔

البتہ جب کبھی اس مندر میں آدی اللہ کا ناقوس بجتا تو سب کے کان کھڑے ہو جاتے۔ اسلم کے ہاتھ سے پرچہ چھوٹ جاتا۔ جمیل کا رنگ نہ جانے کیوں زرد پڑ جاتا۔ آنکھوں میں بوندا باندی ہونے لگتی۔ مگر وہ چپ چاپ بیٹھا رہتا۔ اور خدا بخش گرمی سے بے حال ہو کر تہ بند جھاڑتا اور صمد کو بیسیوں گالیاں دیتا۔ پھر دفعتاً وہ بھیں بھیں کرنے والی ربڑ کی گڑیا چیختی اور دھپ سے دروازہ بند کرنے کی آواز آتی اور ان جالیوں پر ظلمت چھا جاتی۔ اور پھر ـــــ پھر مجھے لوگوں کی طرف دیکھنے کا ہوش نہ رہتا اور میری نگاہ میں مکانوں، منڈیروں اور دیواروں کا وہ انبار کانپتا اور مندر کا کلس چمکتا، چیلیں منڈلاتیں اور بادل رنگ جھلکاتے ـــــ اور ربڑ کی گڑیا چیختی چلی جاتی۔

ان حالات میں کیسے شک کر سکتا تھا کہ ان رنگین سنہرے دھبوں کا راز ان پر آشکار ہے اور اگر آشکار بھی تھا تو وہ اس میں دلچسپی لیتے تھے۔ اپنے ساتھیوں کے ساتھ بیٹھے ہوئے، میں اس راز کے تحفظ کے خیال سے، ان جالیوں میں کسی قسم کی دلچسپی ظاہر نہ کیا کرتا تھا لیکن میرا

دل دھک دھک کرتا رہتا اور میری کیفیت ایسی ہوتی جیسے کوئی ہمہ تن گوش ہو۔ پھر جب بھی موقع ملتا میں دبے پاؤں کوٹھے پر چڑھ جاتا اور سیڑھیوں کے اختتام پہ سائے میں کھڑا ہو کر سگریٹ سلگا لیتا۔

سائے میں کھڑے ہونے سے میرا مقصد اپنے آپ کو اس نقش چغتائی سے نہیں، بلکہ اس چیختی ہوئی بڑھیا سے چھپانا ہوتا تھا جو چیل کی طرح اس سنہرے کلس پر چھائی رہتی تھی۔ اس کی حفاظت کے لیے چوکس رہتی تھی۔ دو ایک بار میں نے دھوپ میں کھڑے ہونے کی جسارت بھی کی، مگر اس کے فوراً بعد ہی دھپ سے کھڑکی کا دروازہ بند ہو جاتا۔ اور جالی کی وہ آنکھیں سہلے نور ہو کر رہ جاتیں۔ ظاہر ہے کہ مینا یہ پسند نہ کرتی تھی کہ میں روشنی میں کھڑا ہو کر اس سنہرے مندر کے سبیس نواؤں۔ اس لیے میں سیڑھیوں کے اندھیرے ہی میں کھڑا رہتا اور اسے اپنی دھندلی موجودگی کا احساس دینے کے لیے سگریٹ سلگا لیتا اور سگریٹ سلگتے ہی جالیاں روشن ہو جاتیں اور وہ "جگ مگ پہلی" منظر خاص پر آ جاتا۔ اور پھر میں اس تعویذ کے ٹوٹے ہوئے ٹکڑے جوڑنے میں مصروف ہو جاتا۔ اب تو وہ ٹکڑے بے حد روشن اور رنگین ہو چکے تھے یا میری نظر مشاق ہو چکی تھی۔ بہرحال میری سب سے بڑی خواہش تھی کہ کسی روز دیوار کی وہ بند کھڑکی کھلے اور مینا چند ساعت کے لیے وہاں آ کھڑی ہو۔ وہ گھنی مژگاں جھکیں، اور آنکھوں کے سیاہ کونوں میں چمک لہرائے، بازو ہوں۔ لمبی لمبی انگلیاں ایک شان بے نیازی سے کائنات پر چھائی ہوں۔ اور وہ پراسرار بل کھاتی لکیریں کائنات کو اپنے آغوش میں لے لیں۔

ایورگرین والوں کو قطعی علم نہ، پر معلوم نہ تھا کہ میں کسی حسین راز سے واقف ہوں یا ان گھومتی قوسی لکیروں کی لپیٹ میں آ گیا ہوں بلکہ وہ تو کہا کرتے تھے "کالے! تیرا کوئی چانس نہیں۔ میاں پنجاب کی لڑکی افریقی رنگ اور نقوش پسند نہیں کرتی اور وہ ہنستے۔

وہ اس غلط فہمی میں مبتلا تھے کہ لڑکیاں سانولے رنگ کو پسند نہیں کرتیں۔ بیوقوفوں کو معلوم نہ تھا کہ رنگوں کا تضاد سب سے زیادہ کشش کا باعث ہوتا ہے۔ کرشن کنھیا کی ہی مثال لیجئے۔ ان کا رنگ سانولا پیش کیا جاتا ہے اور پھر گوپیاں بار بار انہیں سانورے کنھیا کیوں کہتی تھیں۔ لیکن میرے ساتھی ان باتوں کو کیا جانتے تھے بیچارے۔ کرشن مہاراج کی بات چھوڑیئے میں نے اپنے کئی ایک دوستوں سے اس بارے میں تحقیق کی تھی۔ مثلاً رفعت حسین کو ہی لے لیجئے۔ کتنا گورا چٹا رنگ ہے اس کا۔ سارے کا سارا خاندان ہی کوئی نیس پاؤڈر سے لت پت ہو رہا ہے لیکن جب اس کے ابا نے ایک گوری چٹی حسینہ سے اس کا رشتہ کرنے کی کوشش کی تو وہ میرے پاس آ کر رو دیا۔ "یار تباہ ہو گیا ہوں، سفید چٹک رنگ ہے اس کا۔ اتنا چوڑا اور سرخ منہ جیسے چقندر ہو۔" اور بالآخر اس نے ایک کالی کلوٹی چھوکری سے محبت لگا لی تھی جو عشق کے درجے تک جا پہنچی تھی۔

لیکن ایورگرین کے ساتھیوں کی یہ غلط فہمی میرے حق میں بڑی مفید تھی۔ لہٰذا میں نے اس موضوع پہ ان سے کبھی بحث نہ کی تھی بحث کرنا تو الگ رہا حالت یہ تھی کہ ان کے پاس بیٹھنا بھی میرے لیے دوبھر ہوتا جا رہا تھا۔ جی چاہتا کہ تنہائی میسر ہو۔ اور میں سگریٹ سلگا کر سیڑھیوں میں کھڑا ہو جاؤں ——— اب تو مینا میری موجودگی محسوس کر کے بار بار مسکراتی اور بہانے بہانے ایسی ایسی باتیں کر جاتی کہ میں دل مسوس کے رہ جاتا، وہ اپنی چھوٹی بہن پنیا سے کھیلتی، باتیں کرتی اسے چھیڑتی اور ذرا خاموش نہ ہوتی جب تک وہ آفت کی پرکالہ بڑھیا خدا اُسے غارت کرے۔ بھیں بھیں شروع نہ کر دیتی اور وہ بڑھیا، توبہ ہے جب بات کرنے پر آ جاتی تو گویا گھر میں زلزلہ آ جاتا۔ جیسے بڑا بھورا ریڈیو پٹہ بڑ زور میں کر رہا ہو۔ اے لڑکی تجھے کسی کا خیال نہیں گلی کا لحاظ نہیں۔ اس پر مینا مسکرا کر مدھم آواز میں کہتی، اوئی اللہ اتنا خیال تو ہے، ہر دم لگا رہتا ہے۔ اور پھر میری طرف معنی خیز انداز سے دیکھتی اور وہ بڑھیا اور بھی بگڑتی تو یہ کتنی باتیں بنانی آ گئی ہیں۔ اور پھر منہ کا

اس سے انداز سے جھکتا اور وہ چیل اس کے ارد گرد چکر لگاتی اور میرا دل بلیوں اچھلنے لگتا، اچھلے جاتا۔

پھر وہ واقعہ جس نے ہماری محبت کو ہمیشہ کے لیے استوار کر دیا اور اس کی تابانی کو دوام بخش دیا۔

ایک روز جب ہم سب کوٹھے پر بیٹھے تھے تو ہوا زوروں پر تھی اور جالی کے سوراخ متوسط تھے تو نہ جانے کاغذ کا ایک ٹکڑا اڑتا ہوا آیا اور میں نے لفظ تھا اسے دبوچ لیا۔ وہ رسالے کا ایک ورق تھا۔ میں نے بغیر کسی مقصد کے اس کاغذ کو اس بند کھڑکی کے نیچے دیوار کے ابھرے ہوئے چھجے پر رکھ کر اس پر ایک اینٹ رکھ دی۔ ایسا کرنے سے میرا کوئی خاص مقصد نہ تھا اور نہ ہی مجھے اس بات کا اندازہ تھا کہ یہ چھوٹی سی تفصیل ہمارے رومان میں اتنی بڑی حیثیت اختیار کر لے گی۔

اگلے روز جب میں کوٹھے پر گیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ وہ کاغذ اپنی جگہ سے غائب ہے۔ خیر میں نے اس بات کو قطعی اہمیت نہ دی لیکن جب میں نے سیڑھیوں کے اختتام پر کھڑے ہو کر حسبِ معمول سگریٹ جلایا اور دہ جالی۔ بلقیہ وہ موتی تو میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ مینا وہ کاغذ تھامے ہوئے بیٹھی تھی اور کاغذ کی طرف اشارے کر کے مسکرا رہی تھی۔

پہلی مرتبہ مجھے خیال آیا کہ وہ بند کھڑکی کھل سکتی ہے، کھلتی ہے اور مینا نے اسے کھول کر وہ کاغذ اٹھایا ہے اور ـــــ اور ـــــ کاغذ اسی طریق سے مینا کے پاس پہنچائے جا سکتے ہیں۔ یہ سوچتے ہی میں نیچے اتر آیا اور دالان سے کمرہ بند کر کے مینا کو خط لکھنے میں مصروف ہو گیا۔ خیال تھا کہ میں چند ایک سطریں لکھ کر خط ختم کر دوں گا۔ لیکن نہ جانے کیا ہوا مجھے۔ نہ جانے کہاں سے جذبات امڈنے چلے آئے اور میں ورق پر ورق بھرتا چلا گیا۔ خط ختم کرنے کے بعد مجھے اپنے جذبات کی شدت کا احساس ہوا۔ ایک تفریحی کھیل ایک دل لگی میرے لیے کس قدر اہمیت حاصل کر چکی تھی۔ اس روز پہلی مرتبہ میں اپنے جذبات کی حقیقت اور شدت سے واقف ہوا۔

سیڑھیوں کے سامنے میں کھڑے ہو کر سگریٹ سلگتے انگارے کی روشنی میں مینا کو وہ خط دکھایا اور پھر شام کے جھٹپٹے میں اسے اسی اینٹ کے نیچے چھپا دیا جو بند کھڑکی کے نیچے بنے ہوئے چھجے پر رکھی تھی۔ اگلے روز صبح سویرے میں کوٹھے پر چڑھا۔ اینٹ اٹھائی خط غائب تھا میرے دل میں انبساط کی لہر سی دوڑ گئی۔

میرے لیے وہ دن گزارنا مشکل ہو گیا، رہ رہ کر خیال آتا، کیا مینا جواب دے گی۔ اگر اس نے جواب نہ دیا تو، اگر وہ ناراض ہو گئی اور اس نے عقبی دروازہ کھولنا بند کر دیا تو۔ سارا دن مجھے اسی قسم کے خیال ستاتے رہے۔ رات بھر نیند نہ آئی اور میں نے کروٹیں بدل بدل کر رات کاٹی اور پھر صبح سویرے ہی میں لوٹا لے کر اوپر بھاگا ـــــ اینٹ کے نیچے کاغذ کا ایک کونا دیکھ کر میرے ہاتھ پاؤں پھول گئے۔

کمرے میں واپس پہنچ کر دروازہ بند کر کے میں نے وہ کاغذ کھولا۔ کاغذ پر صرف ایک لائن لکھی ہوئی تھی "اوئی اللہ اگر یہ کسی اور کے ہاتھ پڑ جاتا تو؟"

اس کے بعد اس کے خط آہستہ آہستہ طویل ہوتے گئے اور ایک مہینے کی خط و کتابت کے بعد تو وہ دبے دبے الفاظ میں محبت بھی کرنے لگی۔ لیکن ہمارے خطوں میں نہ تو عنوان ہوتا تھا اور نہ ہم ایک دوسرے کا نام لکھا کرتے تاکہ اگر وہ کسی کے ہاتھ پڑ جائے تو بھی معلوم نہ ہو کہ وہ خط ہے۔

ہم باری باری خط لکھا کرتے تھے۔ ایک روز وہ لکھ کر اینٹ تلے رکھ دیتی اور اگلے روز میں اس کا جواب لکھ کر وہیں چھپا دیتا جسے وہ رات کے وقت کھڑکی کھول کر اٹھا لیتی تھی۔ کیسے پیارے دن تھے، ان رنگدار دھبوں نے اس جھکی جھکی آنکھ نے اس نغمہ ریز "اوئی اللہ" نے

اور ان اشارات بھرے خطوط نے زندگی کے سادہ ورق کو سنہری بنا دیا تھا۔ یہ کیفیت صرف مینا کے خطوط کا نتیجہ نہ تھی۔ میرے اپنے جذبات میرے لیے انوکھے اور پرکیف معلوم ہوتے۔ جب میں اسے خط لکھتا تو میرے دل سے نئے نئے انوکھے خلوص بھرے جذبات اُبھرتے اور میں ان کی سنجیدگی اور خلوص پہ حیران ہوتا۔ ایسے جذبات جن کے وجود کا مجھے خود علم نہ تھا جو نہ جانے دل کی کن گہرائیوں سے ابھرتے تھے۔ ان ہی جذبات کی وجہ سے یا نہ جانے کیوں اس دور کے تعلق سے جو محض وقت کٹی اور تفریح کے لیے پیدا ہو گیا تھا۔ ایک بے نام سنجیدگی اور پاکیزگی پیدا ہوئی۔ نہ جانے کیا وجہ تھی۔ ایک ماہ کے قلیل عرصے میں ایور گرین کے تمام افراد سنجیدہ ہو چکے تھے۔ جمیل نے تو ہی چپ سادھ رکھی تھی۔ اگرچہ وہ طبعی طور پر خاموش لڑکا تھا اور اس کا بڑے سے بڑا اظہار بھی ایک خاموش مسکراہٹ، یا ایک مدھم سرگوشی تک محدود ہوتا تھا۔ یا زیادہ سے زیادہ اس کی آنکھوں میں بوندا باندی سی ہونے لگتی تھی۔ لیکن اب تو وہ بالکل ہی خاموش ہو چکا تھا۔

وہ صبح سویرے بیدار ہوتا اور ہمارے جاگنے سے پہلے ہی تمام ضروریات سے فارغ ہو کر بیٹھ جاتا۔ کالج سے واپسی کے بعد وہ چپ چاپ میز پر بیٹھ کر مطالعے میں مصروف رہتا۔ اسلم نے کرکٹ کھیلنے کی نئی مصروفیات پیدا کر لی تھیں اور زیادہ تر وقت اسی پر گزارتا تھا۔ خدا بخش حسبِ معمول یا تو صمدو کی دوکان پر چلا جاتا اور یا بدھو سے باتیں کرنے میں مشغول رہتا اور اُدئی اللہ کی آواز سن کر جھانکتا اور کہتا "میاں بدھو کچھ سنا جناب نے" اور بدھو کی پھوٹ پھٹس سے کھل جاتی اور چھینٹوں کا فوارہ چلتا۔ "جی ہاں جی بالکل جی" لیکن ہر خدا بخش کھجاتے ہوئے جواب دیتا۔ "یہ تو پیڑ گننے کا جھگڑا ہے اور ہم ٹھہرے آم چوسنے والے" اور بدھو بے سوچے سمجھے ہنستا اور روڑے گرتا گڑیا چھپتی اور میری نگاہوں میں سنہرے کلس پہ چیلیں منڈلاتیں۔

پھر وہ منحوس دن طلوع ہوا۔

اس روز جب میں کالج سے واپس آ رہا تھا تو گلی میں مینا کے مکان کے صدر دروازے پر وہ بڑھیا برقعہ پہنے کھڑی جھڑ رہی تھی: "لڑکی ذرا خیال رکھنا پنیا کو باہر نہ جانے دینا میں شام تک لوٹ آؤں گی۔"

بڑھیا کو باہر جاتے دیکھ کر میں یہ سمجھا کہ مطلع صاف ہے اور بھاگ کر سیدھا کوٹھے پر جا چڑھا اور سیڑھیوں کے دھندلکے میں کھڑا ہونے کے بجائے باہر دھوپ میں جا کھڑا ہوا۔ جالی کے سوراخ روشن تھے اور مینا حسبِ معمول کرسی پر بیٹھی پنیا سے کھیل رہی تھی۔ اس کے بال کھلے تھے۔ حسبِ معمول گردن ایک جانب جھکی ہوئی تھی اور نگاہیں جھکی جھکی تھیں۔ دفعتاً اس نے سر اٹھایا اور میں پہلی مرتبہ دیوی کو سیس نوانے کے لیے جھک گیا۔

کھٹ! عقبی دروازہ بند ہونے کی آواز آئی۔ اور میں چونکا۔ جالیوں پر ظلمت طاری تھی۔ چند لمحوں کے لیے تو میں حیران کھڑا رہا پھر چپ چاپ نیچے چلا آیا۔

پھر بیٹھے بٹھائے دفعتاً مجھے خیال آیا شاید بڑھیا کے علاوہ گھر میں کوئی اور بزرگ موجود ہو، شاید کوئی مہمان آیا ہوا ہو جس کے سامنے تشہیر گوارا نہ ہو۔ اس خیال سے مجھے تسلی سی ہوئی۔ لپک کر کوٹھے پر گیا۔ لیکن میرے سگریٹ سلگانے کے باوجود جالیاں روشن نہ ہوئیں۔ اس روز میں کئی ایک مرتبہ کوٹھے پر گیا لیکن بے سود۔

میرا جی چاہتا تھا کہ کمرے میں بیٹھ کر آنسوؤں سے اسے ایک خط لکھوں لیکن اس روز مینا کی باری تھی، اگلے روز مجھے اس کا خط ملنا تھا۔

نہ جانے اگلی صبح میں نے مینا کا خط اپنے سینے سے نکال کر مٹھی میں کیوں دبا لیا۔ مجھے ایک نامعلوم سا درد محسوس ہو رہا تھا جیسے خفقان سی تھی جو میری رگ رگ میں سرایت کرتی جا رہی تھی۔ میں نے بند کرے میں آہستہ کھولا، غیر از معمول صرف چند ایک فقرے لکھے ہوئے تھے۔

"آپ کا یہ کالا کلوٹا دوست کون ہے۔ خواہ مخواہ مجھے اشارے کرتا ہے۔ کل اس نے مجھے سلام کیوں کیا؟ اسے منع کر دیجئے۔"

میری نگاہوں تلے دھندلکا چھا گیا اور دل تھم سا گیا۔

کچھ سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ آخر اس کا مطلب کیا ہے۔ کون کالا کلوٹا ہے وہ۔ سلام تو میں نے کیا تھا۔ کچھ سمجھ میں نہیں آتا تھا۔

اس گتھی کو سلجھانے کے لیے میں باہر نکل گیا اور دیر تک آوارہ پھرتا رہا۔ حتیٰ کہ میں خود اس میں الجھ کر کھو گیا۔

آہستہ آہستہ میرے شکوک تقویت پکڑتے گئے۔ وہ کسی اور سے محبت کرتی ہے لیکن یہ کیسے ہو سکتا ہے۔ وہ خطوط محبت کے جذبات سے دہکتے ہوئے خطوط نہیں۔ نہیں ایسا نہیں ہو سکتا۔ لیکن پھر وہ کالا کلوٹا۔۔۔ وہ خوش نصیب کون ہو سکتا ہے۔ کون ہو سکتا ہے وہ۔ کون۔ ضرور وہ کوٹھے پر جاتا ہوگا۔ ضرور۔

اس راز کو جاننے کے لیے میں نے فیصلہ کر لیا کہ ایک دن چھپ کر کوٹھے پر بیٹھا رہوں۔ وہاں ایک چھوٹا سا کمرہ "ویسا ہی" ویران پڑا تھا اور جہاں چھپ کر میں درزوں سے سب کچھ دیکھ سکتا تھا۔

وہ رات میں نے جاگ کر گزاری۔ پھر تین بجے کے قریب چپکے سے کوٹھے پر چڑھ کر میں اس کمرے میں جا بیٹھا۔ اور طلوع آفتاب کا انتظار کرنے لگا۔ سات بجے کے قریب نیچے سے آوازیں سنائی دیں۔ گویا جاگ چکا تھا۔ اور میں چوکس ہو کر دروازے سے لگ کر بیٹھ گیا۔ کوٹھے پر ویرانی چھائی ہوئی تھی۔ اور اس مقام سے قطعی طور پر دکھائی نہ دیتا تھا۔ کہ آیا مینا کے کمرے کا عقبی دروازہ کھلا ہے اور جالی کے سوراخ روشن ہیں یا نہیں۔

پھر دبے پاؤں کسی کے سیڑھیاں چڑھنے کی آواز آئی۔ سیڑھیوں میں ایک دھندلی سی شکل دکھائی دی۔ کوئی اوپر آ رہا تھا۔ سیڑھیوں کے بالائی حصے میں رک گیا۔ عین اسی جگہ جہاں میں کھڑا ہوا کرتا تھا۔

اس نے سگریٹ سلگایا۔ دیا سلائی کی روشنی میں جمیل کی دبی دبی مسکراہٹ واضح ہوئی۔ اس کی آنکھوں میں وہی بوندا باندی ہو رہی تھی۔ پھر وہ کھڑا ہو کر مسکرانے لگا۔

ناگاہ میری نظر جالیوں کی طرف پڑی۔ ایک سوراخ سے ایک پتلی سی گلابی انگلی باہر نکلی ہوئی تھی اور یوں لہرا رہی تھی جیسے پاس بلا رہی ہو۔ پھر مجھے معلوم نہیں کیوں گرد و پیش پر ایک دھندلکا سا چھا گیا۔ چاروں طرف سے ایک عفریت نے مجھے گھیر لیا اور پھر بوند بوند کر کے دل میں سیاہی سی پھیلتی گئی۔

تو میں ہی وہ کالا کلوٹا ہوں۔ یہ خیال آتے ہی کلیجے پر سانپ لوٹ گیا۔ لیکن پھر وہ خط؟ کچھ سمجھ میں نہ آتا تھا۔ اور نہ آ بھی جاتا تو کیا ہوتا۔ اب تو زندگی ہی میں کوئی دلچسپی نہ رہی تھی۔ چاروں طرف ایک ویرانہ پھیلا ہوا تھا جس میں نہ تو امید کی کرن تھی اور نہ آرزو کی حرکت۔

ان حالات میں لاہور رہنا بے کار تھا۔ میں نے فیصلہ کر لیا کہ چند دنوں کے لیے گھر چلا جاؤں۔ لیکن جانے سے پہلے جمیل سے

تمام واقعہ بیان کر دوں۔

جمیل سے مختصر طور پر تمام واقعہ بیان کرنے کے بعد میں نے کہا "جمیل مینا تمہاری ہے میری نہیں۔ مجھے افسوس ہے کہ غلط فہمی کی وجہ سے میں نے اسے تم سے چھیننے کی کوشش کی۔ یہ کہہ کر میں نے اس کے سامنے مینا کے تمام خطوط رکھ دیئے۔ جمیل حیرانی سے میری طرف دیکھ رہا تھا۔ اس کی آنکھوں کی بوندا باندی نے کوئی اور ہی رنگ اختیار کر لیا تھا۔ جیسے بوندیں بڑی ہو گئی ہوں۔ اور ان کا تواتر ٹوٹتا جا رہا ہو اور ان میں دکھ کی جھلک پیدا ہو گئی ہو۔ دفعتاً ایک بوند اس کے گال پر آ گری اور اس نے منہ موڑ لیا اور میں وہ خطوط وہیں چھوڑ کر باہر چلا آیا اور سوٹ کیس اٹھا کر بس کے اڈے کی طرف چل دیا۔

بس جا رہی تھی۔ ویرانے میں درخت سر جھکائے پیچھے سرکتے جا رہے تھے۔ زرد کھیتوں میں پودوں نے سر جھکا رکھے تھے خوشوں کی مڑی ہوئی انگلیاں اشارے کر رہی تھیں۔ جاؤ، چلے جاؤ۔ دور۔ اور گدلے آسمان پر ایک اداس دھند لکا چھایا ہوا تھا۔

گاؤں میں درختوں کی چھاؤں میں چارپائی پر پڑے پڑے میری نگاہ پتوں کی طرف منعطف ہو جاتی۔ سبز پتوں میں سوراخ سے روشن ہو جاتے، ہائے اللہ، دور کوئی پرندہ چلاتا۔ اور میں گھبرا کر اٹھ بیٹھتا۔ اور اندر گھر میں جا کر ننھے سے کھیلنے کی کوشش کرنے لگتا۔ دفعتہً باہر دادی اماں چلاتی "لے بیٹے دیکھو۔ ابھی ہنڈیا نہیں چڑھائی تم نے۔ اور مجھے محسوس ہوتا کہ وہ لڑکی گڑیا چیخ رہی ہے۔ پھر نگاہوں کے سامنے زمین دھبے ناچنے لگتے اور میں گھبرا کر باہر نکل آتا۔

ابھی گاؤں آئے چار دن ہوئے تھے کہ ایک تار موصول ہوا۔ کھول کر دیکھا تو جمیل کا تار تھا۔ لکھا تھا "فوراً آؤ ضروری ہے"

کچھ سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ آخر جمیل کو مجھے بلانے کی کیا ضرورت پڑ گئی۔ وہ جالیوں والا واقعہ تو ہمیشہ کے لیے ختم ہو چکا تھا۔ اس کے بارے میں تو اب بات کرنا بھی بے کار تھا۔ وہ بات تو ہو ہی نہ سکتی تھی۔ نہ جانے پھر کیا وجہ تھی۔ بہرحال میں نے سوچا جانا ضرور چاہیئے ورنہ جمیل کیا کہے گا۔ اور جمیل کا قصور بھی تو کوئی نہیں۔ اگر مینا جمیل سے محبت کرتی ہے تو اس میں جمیل کا کیا قصور۔

جب میں ایوب گریں پہنچا۔ تو گھر میں بدھو کے سوا کوئی نہ تھا۔ بدھو نے میری طرف دیکھا اور وہ پھوٹ نکلی "ہی ہی ہی بابو جی آ گئے"۔ میں نے پوچھا "بدھو گھر میں کوئی نہیں؟"

"جی ہاں جی کوئی بھی نہیں" وہ بولا۔

اتفاق سے میں نے مڑ کر پیچھے دیکھا۔ دروازے میں جمیل کھڑا مسکرا رہا تھا۔

"ارے بدھو! جمیل صاحب تو یہ رہے"

"جی ہاں" بدھو ہنسنے لگا "جمیل صاحب یہیں ہیں"

"کیوں خیریت تو ہے؟" میں نے کمرے میں داخل ہوتے ہوئے جمیل سے پوچھا۔

"ہاں" جمیل نے کہا "میں جا رہا ہوں" ساتھ ہی اس نے بدھو کو آواز دی "بدھو جا کر ٹم ٹم نکالے آؤ"

"کہاں جا رہے ہو؟"

"اماں نے بلایا ہے۔"

"کب آؤ گے؟"

"معلوم نہیں جمیل۔ اماں اجازت دے گی؟" اور کچھ دیر تک ہم دونوں خاموش بیٹھے رہے۔

"آخر کیا بات ہے جس کے لیے مجھے بلایا ہے؟"

"بہت ضروری بات ہے، بے حد ضروری" وہ مسکرانے لگا۔ لیکن اس کی آنکھوں میں ساون نہیں بھادوں کا سا عالم تھا۔

"بتاؤ نا؟" پھر میں نے بے تابی سے پوچھا۔

"ذرا ٹھہرو" وہ بولا "بڑا اچھا کیا تم آ گئے۔ بہت اچھا کیا۔ مجھے معلوم تھا تم میری بات نہ ٹالو گے۔"

اس کی آواز عجیب سی سنائی دے رہی تھی۔ جیسے حلق میں کچھ پھنسا ہوا ہو۔ اور اس کی مسکراہٹ میں مجبوری کی واضح جھلک تھی۔

"تانگا آ گیا بابوجی۔" بدھو چلایا۔

جمیل نے سوٹ کیس اٹھا لیا۔

"لیکن وہ بات؟" میں نے بے تابانہ پوچھا۔

"میرے ساتھ آؤ" اس نے چاروں طرف حسرت بھری نظر ڈالتے ہوئے کہا۔ "آ جاؤ ـــــ"

تانگے میں بیٹھ کر اس نے جیب سے ایک لفافہ نکالا۔ "یہ لو۔ اس میں سب کچھ تحریر ہے۔" اور پھر آخری بار مسکرانے کی شدید کوشش کی۔

تانگے کے روانہ ہونے کے بعد میں لاج کی طرف بھاگا۔ اور ایک کمرے میں داخل ہو کر اندر سے کنڈی بند کر کے کانپتے ہوئے ہاتھوں سے لفافہ کھولا اور جمیل کا وہ مختصر خط پڑھنے لگا۔

"مینا تمہاری ہے، میری نہیں۔ اسے تمہارے جذبات سے عشق ہے شکل و صورت کی کوئی حیثیت نہیں ہوتی۔ میں نے تمہارے جانے کے بعد صرف ایک خط اسے لکھا تھا۔ اس کا جواب ملفوف ہے پڑھ لو۔"

میں نے جلدی سے ملفوف خط نکالا۔ لکھا تھا۔

"آپ اس کالے کلوٹے کو منع کیوں نہیں کرتے۔ یہ دیکھو آج اس نے مجھے خط لکھنے کی جسارت کی ہے۔ اس کی اتنی ہمت ایسا خط لکھتے ہوئے اُسے شرم نہیں آئی۔ جیسا اس کا رنگ ہے ویسے ہی اس کے خیالات ہیں آپ اسے منع کر دیجئے ورنہ ـــــ"

میں نے پھر سے جمیل کا خط پڑھنا شروع کیا۔

مینا تمہاری ہے۔ میری نہیں۔ میں جا رہا ہوں ہمیشہ کے لیے ہمیشہ کے لیے مینا کے سب وہ خطوط جو تم مجھے دے گئے تھے ملفوف ہیں۔ خدا حافظ۔"

"مینا میری ہے"۔ مجھے یقین نہ آتا تھا۔ وہ ایک کالے کلوٹے کی کیسے ہو سکتی ہے؟ نہیں، وہ میری نہیں۔ ان خیالات کے باوجود میں کوٹھے پر چڑھتا گیا۔ اور سیڑھیوں کے بالائی حصے کے اندھیرے میں پہنچ کر رُک کر جالیوں کی طرف دیکھنے لگا —— ایکا ایکی مینا کو بیٹھے دیکھ کر میں حیران رہ گیا۔ اس کا چہرہ زرد تھا۔ منہ سُتا ہُوا، بال پریشان تھے اور وہ سر کو دونوں ہاتھوں سے تھامے ہوئے ادھر دیکھ رہی تھی جیسے کسی کے انتظار میں تباہ حال ہو۔

نہ جانے شدتِ شوق سے یا آزمانے کے لیے میں سیڑھیوں کے اندھیرے سے نکل کر باہر دھوپ میں جا کھڑا ہُوا۔ دفعتاً اس کے چہرے پر غصے اور نفرت کے آثار بجلی کی طرح چمکے اور وہ اُٹھ کر باہر نکل گئی۔

یہ دیکھ کر میں پھر سے سیڑھیوں کے اندھیرے میں جا کھڑا ہُوا۔ اور سوچنے لگا۔ وہ میری نہیں ہو سکتی، کبھی نہیں۔ میرے ارد گرد چھتوں، دیواروں اور مکانوں کا وہی دیوانہ پھیلنے لگا۔ وہی یاس وہی مردنی، کتنا بدنصیب تھا میں! میں نے ہنسی کھیل میں اپنی زندگی تباہ کر لی تھی۔ لیکن اس دنیا میں آخر کون ہے جو تباہ نہیں ہُوا۔

جمیل، میں اور اور —— دفعتاً مجھے خیال آیا۔ ایک نیا خیال، میرے ذہن میں تصویر کا ایک نیا رُخ اُبھرنے لگا۔ وہ یہ کہ ہم دونوں سے زیادہ تباہ حال مینا ہے۔ جیسے ایک شخص کی شکل و صورت اور دوسرے کے جذبات سے محبت ہے اور جیسے یہ بھی معلوم نہیں کہ وہ دو الگ الگ اشخاص ہیں۔

میری نگاہ جالی کی طرف منعطف ہو گئی۔ مینا پھر آ کر وہیں بیٹھی ہوئی تھی۔ عقبی دروازے کے پاس اسی طرح تباہ حال پریشاں مژگاں جھکی ہوئی نگاہیں، کھوئی ہوئی جیسے مینا خالی ہو چکی ہو۔ "اے لڑکی تو یہاں کیا کر رہی ہے"۔ دفعتاً بڑی گڑیا چیخنے لگی۔ "نہ جانے کیا کرتی رہتی ہے"۔

"اُوئی اللہ میں کیا کروں"۔ مندر کا ناقوس یوں بجا جیسے وہ ٹوٹ چکا ہو۔

---

# یہ حادثے

## حجاب امتیاز علی

حادثے کا نام سن کر میرا ذہن ہمیشہ انسان کی نا تمام تمناؤں کی طرف منتقل ہو جاتا ہے۔ یوں معلوم ہوتا ہے کہ انسان کی تشنہ تمنائیں دنیا میں حادثات [illegible] رونما ہوتی ہیں۔ لوگ انھیں اتفاقات کا نتیجہ سمجھتے ہیں مگر تجربات و مشاہدات نے مجھ پر یہ ثابت کیا ہے کہ انسان حادثے کی تیاری نفسیاتی اور بالکل [illegible] طور سے محسوس کرتا رہتا ہے تب کہیں جا کر دنیا میں ایک حادثہ رونما ہوتا ہے۔

اگر آپ کو میری رائے سے اختلاف ہے تو ذیل کا واقعہ سنیے:-

یہ گزشتہ خزاؤں کا ذکر ہے جب میں ایک اعصابی مرض سے نئی نئی صحت یاب ہوئی تھی اور ہنگاموں سے دور آرام و سکون کی خاطر چند [illegible] کے لیے بوڑھے ڈاکٹر گار کے پاس شہر نیل کے چمکیلے ساحلوں پر آئی ہوئی تھی۔

رات بھیانک اور شدید طوفانی تھی۔ سمندر میں سخت تلاطم آگیا تھا۔ موجیں اٹھ اٹھ کر آسمان کا منہ چوم رہی تھیں اور درخت مارے خوف کے جھک جھک کر بار بار دھرتی کے سینے سے چمٹ گئے تھے۔

میں افسردہ اور سہمی ہوئی سی تھی۔ ایک اعصابی ٹکیہ پانی میں گھول کر پی لی تھی اور اپنے سیامی بلے کو گود میں لیے چپ چاپ آتش دان میں جلتی ہوئی آگ کی سسکیوں کو مجبوراً سن رہی تھی۔

ڈاکٹر گار اپنی نسوار کی ڈبیا پہ چٹکی بجاتے ہوئے حسب معمول مجھے بہلانے کے لیے اپنی طبی تجربات سے معمور زندگی کے واقعات سنا رہا تھا۔

موسم کے سلسلے میں میری افسردگی دیکھ کر کہنے لگا "بیٹی روحی، باہر کے طوفان کو بھول جاؤ۔ تھوڑی دیر کی بات ہے، ابھی تھم جائے گا [illegible] سنہری دھوپ نکل آئے گی۔ ہاں تو میں کیا کہہ رہا تھا تم سے؟ مریضوں کے حالات ـــــــ بعض مریض اور ان کے مرض بھی عجیب ہوتے ہیں۔ میرا ایک مریض ایک خطرناک مرض میں مبتلا تھا کہ جہاں بھی اسے کوئی خاتون نظر آتی اس کی ایک آنکھ خود بخود بند ہو جاتی تھی۔ ـــــ"

"نہیں ـــــ؟" میں نے حیران ہو کر کہا "اور دوسری آنکھ ڈاکٹر؟"

"وہ کھلی کی کھلی رہتی"

یہ سن کر میں زور سے ہنس پڑی۔

مگر یکلخت ڈاکٹر گار کا چہرہ سنجیدہ سا ہو گیا۔ وہ غور سے کچھ سننے کی کوشش کرنے لگا۔ پھر بولا "یہ کیا تھا روحی؟"

میں اکتا کر بولی "کچھ نہیں۔ سرِ شام ہی سے حواصلیں قیں قیں کرنے لگی تھیں۔ انھیں کی آواز ہو گی۔ طوفانِ نوح کی آمد آمد ہے ڈاکٹر!"

"مگر یہ حواصلوں کی آواز تو نہیں معلوم ہوتی" اس نے پھر کچھ سننے کی کوشش کی۔

"پھر کس کی آواز ہے؟" میں متوحش ہو کر پوچھنے لگی۔

دریچے اور دروازے بند تھے۔ باہر ساحل پر طوفانی ہوائیں خوفناک سیٹیاں بجا رہی تھیں اور پوری کائنات پر جہنم کی سی تاریکی چھائی ہوئی تھی۔

ڈاکٹر ڈگار دریچے کی طرف گیا۔ اس کے شیشوں میں سے جھانک کر باہر دیکھنے لگا پھر بولا "کچھ نظر نہیں آتا۔"

میں نے اپنے سیامی بلّے کو اپنے سے چمٹا لیا اور سراسیمہ ہو کر بولی "اُف ——— مجھے مالیخولیا ہو جائے گا۔ عجیب رات ہے، خیر سے گزرتی معلوم نہیں ہوتی۔ آج سرِ شام ہی آسمان گہرے کاسنی رنگ کا ہو گیا تھا اور میرا ماتھا ٹھنک گیا تھا کہ آج کوئی غیر معمولی واقعہ پیش آئے گا۔"

"کس قسم کا؟" وہ آگ کے پاس بیٹھ کر پوچھنے لگا۔

میں سوچ کر بولی "کوئی منحوس سا واقعہ ——— مثلاً کوئی جہاز سمندر میں ڈوب جائے گا ——— یا روشنی کا مینار ہواؤں میں گھوم گھوم کر یکلخت پاش پاش ہو جائے گا۔ دنیا میں جتنے بھی خوفناک اور پُراسرار واقعات رونما ہوتے ہیں وہ برسات کی کالی طوفانی راتوں ہی میں ہوتے ہیں۔"

ڈاکٹر ڈگار ہنس پڑا۔ ایک موٹا سا اطالوی سگار ہونٹوں میں دبا کر بولا "تم بڑی وہمی ہو رو ‌حی۔"

میں نے کہا "ہزار ہماری تربیت سائنس، عقل اور منطق کی فضاؤں میں ہوئی ہے مگر انسان داخلی طور پر وہی ہے جو آج سے صدیوں پہلے زمانہ جاہلیت میں تھا۔ وہ فطرتاً وحشی اور طلسم پرست ذہنیت کا ہوتا ہے۔ اُف ——— یہ کیا ہے ڈاکٹر! انسانی چیخ؟"

"نہیں روحی۔ طوفان کا شور ہے۔ سنسان ساحلوں پر خزاں کی ہوائیں سسکیاں بھر رہی ہیں۔"

"کاش ایسا ہی ہو!" میں متفکر ہو کر بولی "کچھ دیر ہوئی مجھے بجلی کی تیز چمک میں یوں معلوم ہوا کہ دور پل پر کچھ لوگ دہشت زدہ طریق پر اترتے چڑھتے اور چیختے چلاتے ہیں۔ نہ جانے وہاں کیا حادثہ پیش آیا ہے!"

ڈاکٹر ڈگار کہنے لگا "عین ممکن ہے کہ نظر کا دھوکا ہو، دریچوں کے شیشوں پر ٹہنیوں کا عکس مرتعش ہو۔ وحشی ہوائیں پیڑوں کو الجھا رہی ہیں۔"

"ہاں ممکن ہے نظر کا دھوکا ہو، مگر ——— ہائیں ——— یہ ہجوم کا شور کیسا ہے ——— مجھے پہلے ہی سے معلوم تھا کہ آج کی رات خیریت سے نہیں گزرے گی! یہ چیخ و پکار تو قریب ہوتی جا رہی ہے ———"

اور یکلخت کسی نے بڑے زور سے دروازہ کھٹکھٹایا۔ اور ساتھ ہی لوگوں کے بولنے کراہنے اور رونے کی مختلف آوازوں نے طوفانی رات کو اور بھی بھیانک بنا دیا۔

ڈاکٹر ڈگار دروازے کی طرف لپکا۔ دروازے کے کھلتے ہی پانی اور ہوا کے ایک زبردست تھپیڑے نے مجھے پیچھے کی طرف دھکیل

جو کچھ میں نے وہاں دیکھا اسے سامنے دیکھ کر مجھے یقین ہو گیا کہ طوفانی راتوں میں خوفناک آفات نازل ہوا کرتی ہیں

چار آدمی ایک لاش کو چارپائی پر ڈالے اندر کمرے میں داخل ہوئے۔ اس کے ساتھ ایک نوجوان جو بظاہر ہوش و حواس کھو چکا تھا۔ پھٹی پھٹی آنکھوں سے اِدھر اُدھر دیکھتا ہوا کمرے میں گھس آیا۔ اس کے چہرے پر گہری خراشیں اور کہیں کہیں خون کے داغ تھے۔

ڈاکٹر گار ان لوگوں سے کچھ دیر بات چیت کرنے کے بعد میری طرف آیا اور جلدی جلدی کہنے لگا "موٹر کا ایک حادثہ ہو گیا ہے۔ روحی موٹر پل پر سے وادی میں الٹ گئی تھی۔ ہاں بہت سخت حادثہ ہے۔ یہ لوگ فوری امداد کے لیے میرے پاس آئے ہیں۔"

اتنا کہہ کر وہ چارپائی کی طرف گیا اور جھک کر لاش کا معائنہ کرنے لگا۔

ساتھی نوجوان نے بے ساختگی سے پوچھا "زندہ ہے نا؟"

ڈاکٹر گار معائنہ ختم کر کے اٹھ کھڑا ہوا۔ افسردہ لہجے میں بولا "دوست ہیں آپ کے؟"

"کیا ختم ہو گئے؟" وہ پھر چلایا۔

"ابھی نہیں" ڈاکٹر نے آہستہ سے کہا۔ "ریڑھ کی ہڈی ٹوٹ گئی ہے۔ فوری آپریشن کی ضرورت ہے۔ میں انھیں شہر کے ہسپتال لے جا رہا ہوں۔ شاید بچ جائیں۔"

"ڈاکٹر ——!" نوجوان نے التجا کی "آپ کو انھیں بچانا ہو گا۔ یہ میرے بڑے بھائی ہیں۔ اگر یہ ختم ہو گئے تو میں خودکشی کر لوں گا۔ مجھے ان سے بے پایاں محبت ہے —— ہائے میں نے اپنے بھائی کو مارا ہے۔ میں اس حادثے کا ذمہ دار ہوں۔ کار میں چلا رہا تھا۔ وہ مجھے روکتا رہا مگر میں نے اس کی ایک نہ سنی۔ ایسی طوفانی رات میں اس کے بارہا منع کرنے کے باوجود میں کار کو پل پر چڑھا گیا۔ بارش کی وجہ سے زمین پر کیچڑ ہو رہی تھی۔ وہ روکتا رہا۔ التجائیں کرتا رہا۔ منتیں کر کر کے مجھے باز رکھنے کی کوشش کی مگر نہ جانے مجھے کیا ہو گیا تھا کہ کار آگے کو بڑھتا ہی چلا گیا۔ دراصل میں اسے نصف شب تک منزل پر پہنچا دینا چاہتا تھا۔ اس کی بیوی کے ہاں بچہ ہونے والا تھا۔ اس لیے اس کا وہاں پہنچنا ضروری تھا۔ یہ خبر نہ تھی کہ وہ میرے ہاتھوں اس حادثے کا شکار ہو جائے گا۔"

اور یہ کہتے کہتے وہ یکلخت زمین پر گر پڑا اور بیہوش ہو گیا۔ ڈاکٹر گار نے اس کی ٹائی کھول کر پھینک دی۔ اسے ہوش میں لانے کی تدابیر کرنے لگا۔ پھر میری طرف مڑ کر بولا "وقت کم ہے۔ مجروح کو فوری آپریشن کی ضرورت ہے۔ یہ آدمی جلدی ہوش میں آ جائے گا۔ اسے تو محض ذہنی دھچکا لگا ہے۔ خوف کی وجہ سے بیہوش ہو گیا۔ میں مجروح کو لے کر ہسپتال لے جا رہا ہوں۔ اس کی زندگی کی امید کم ہے۔"

یہ کہتے ہوئے ڈاکٹر گار نے جلدی سے اپنا بارانی کوٹ پہنا اور لوگوں کی مدد سے مجروح کو کار میں ڈلوا کر رات کے اندھیرے اور طوفان کے مسلسل شور میں ہسپتال کی طرف روانہ ہو گیا۔

اس کے جانے کے بعد میں بیہوش مریض کی طرف متوجہ ہو گئی۔ اپنے سیاہ رو سیاہی ملتے کو اونی شال میں لپیٹ کر اور اس کے بکسوے کس کر آتشدان کے پاس ایک مخملی نرم کرسی پر بٹھا دیا اور خود ڈاکٹر گار کی ہدایات کے مطابق مریض کے سرہانے بیٹھ کر اس کے ہوش میں آنے کا انتظار کرنے لگی تاکہ اسے دوا پلاؤں۔

کچھ دیر بعد مجھے نیند سی آنے لگی۔ میں ایک کشن کے سہارے نیم دراز ہو گئی اور آنکھیں بند کر لیں مگر اچانک کراہنے کی آواز سے میری غفلت ٹوٹی اور میں گھبرا کر اٹھ بیٹھی۔

۱

"میں نے اس کی جان لی ہے — میں نے اسے مارا ہے — میں گناہگار ہوں۔ — میں"

وہ پوری طرح ہوش میں آیا تھا۔ اس کی زبان سے عجیب عجیب نامکمل فقرے نکل رہے تھے۔ یوں معلوم ہو رہا تھا کہ اسے بیہوش دیکھ کر مدفون جذبات اپنی پرانی قبروں سے سر باہر نکالنے کی کوشش کر رہے ہیں۔

اس کا چہرہ لاش کی طرح زرد اور اس کا جسم برف کی طرح سرد تھا۔

میں نے اس پر جھک کر آہستہ سے کہا "دوا پی لو!"

میری آواز سن کر وہ چھوٹی چھوٹی آنکھوں سے مجھے دیکھنے لگا۔ پھر بولا "مہرو؟" اور ناراضگی کے انداز میں سر پھیر لیا۔

میں نے ملائمت سے کہا "لو دوا پی لو"

وہ یکدم پھٹ پڑا "ہائے تمہیں اب تک مجھ سے محبت ہے مہرو؟ مجھ گناہگار سے؟ مجھے تنہا چھوڑ دو اور چلی جاؤ۔"

میں پریشان ہو کر سوچنے لگی کہ کیا کروں، پھر بولی "نہیں، غلط فہمی ہوئی ہے۔ میں مہرو نہیں ہوں۔ دوا پی لو"

"مہرو نہیں ہو تو اور کون ہو؟ میں تمہارے قابل نہیں پھر کیوں دوا پلا رہی ہو؟ دھوکا دیتی ہو مجھے؟"

میں ذرا غصہ سے بولی "مجھے کیا معلوم کہ مہرو کون ہے؟ میں تو تم کو بھی نہیں جانتی۔ تم کار کے ایک حادثے میں زخمی ہو گئے اور یہاں لائے گئے تھے۔ مہرو کون ہے؟"

"میری بھاوج ہے!"

"اور تمہیں اس سے دلچسپی ہے؟" میں نے دوا پلاتے ہوئے پوچھا۔

"اسے بھی مجھ سے دلچسپی تھی" اب اسے ہوش آ گیا تھا۔ بات کرتے کرتے رک گیا اور پوچھا "اور میرا بھائی؟ وہ کہاں ہے؟ کیا مر گیا؟"

میں نے کہا "اس کی ریڑھ کی ہڈی ٹوٹ گئی تھی۔ فوری اپریشن کے لیے ہسپتال پہنچا دیا گیا ہے۔ فکر نہ کرو وہ بچ جائے گا۔"

اس نے گردن پھیر لی اور بھرائی ہوئی آواز میں بولا "نہیں —— وہ نہیں بچے گا۔ میں نے اسے مار ڈالا ہے۔"

"وہ ابھی زندہ ہے" میں نے اسے تسلی دی۔

"مگر کار پل پر سے الٹ گئی تھی اور وہ ایک کھڈ میں جا گرا تھا۔ وہ زندہ نہیں رہ سکتا" اس کی آنکھیں بھر آئیں۔

"تم نہیں چاہتے کہ وہ زندہ رہے؟" میں نے اس سے پوچھا۔

"اگر وہ مر گیا تو میں بھی خودکشی کر لوں گا۔ مجھے اپنے بھائی سے محبت ہے۔ میں تمام عمر اس سے محبت کرتا رہا مگر قسمت کو یہی منظور تھا کہ وہ میرے ہاتھوں موت کے گھاٹ اترے۔"

"قسمت کو تو نہیں۔ یوں معلوم ہوتا ہے تم کو یہی منظور ہے کہ وہ موت کے گھاٹ اترے۔ تمہیں معلوم ہے کہ وہ ابھی زندہ ہے مگر تم بے خیالی میں اس کے متعلق یوں باتیں کر رہے ہو جیسے وہ مر چکا ہے۔ میرے یقین دلانے کے باوجود کہ ابھی وہ زندہ ہے تمہیں اس کی زندگی کا یقین نہیں آتا۔ اس پر بھی تم اپنے بھائی کی محبت کے دعویدار ہو؟"

"کیا تمہیں میری محبت میں شبہ ہے؟" اس نے ذرا تیز ہو کر کہا۔

"میرا اس سے کیا تعلق ؟" میں نے بے پروائی سے کہا "البتہ تمہیں اپنی محبت کے متعلق شبہات پیدا ہو رہے ہیں۔ اگر یہ بات نہ ہوتی تو تم اس کے متعلق یوں بات نہ کرتے کہ وہ مر چکا ہے۔"

وہ چونک سا پڑا۔ ذرا مدھم لہجے میں بولا "میں بھول گیا تھا کہ وہ ابھی زندہ ہے۔"

"انسانی حافظہ اپنے چاہنے والوں کے متعلق خوشگوار باتیں سوچنے کا عادی ہوتا ہے" میں نے دبی زبان سے کہا۔

اسے غصہ آ گیا "اس کا مطلب یہ ہے کہ آپ کو شبہ ہے کہ میں اپنے بھائی کا دشمن ہوں ؟ میں حلفیہ کہتا ہوں کہ آج کا واقعہ محض ایک اتفاقی حادثہ ہے کہ میں بچ گیا اور وہ زخمی ہو گیا۔ مجھے اپنے بھائی سے بڑی گہری محبت ہے۔ میری زندگی کا ایک ایک واقعہ اس بات کا شاہد ہے کہ مجھے اس سے کتنی محبت ہے ؟ کسی کو کیا علم کہ میں نے اپنے بھائی کے لیے کیسی کیسی عظیم قربانیاں کی ہیں اور کبھی اُف تک نہیں کی۔"

"جس محبت میں قربانیاں ہوں اور اُف کرنے کی مہلت بھی نہ ملے ایسی محبت پنپتی نہیں۔ کسی دن اچانک باولے کتے کی طرح منہ اٹھا کر اپنے محبوب کو کاٹ کھاتی ہے" میں نے افسردہ ہو کر کہا۔

"معلوم ہوتا ہے تمہیں اب تک اس بات کا یقین نہیں آیا کہ مجھے اپنے بھائی سے گہری محبت ہے۔ پتھر کا بھی کلیجہ ہو تو پانی بن کر بہہ جائے۔ میں نے اپنے بھائی کے لیے کیا کچھ نہیں کیا ؟ اپنی زندگی، اپنی روح، اپنا بچپن، اپنی جوانی حتیٰ کہ اپنے حسن و عشق کی کائنات اس پر قربان کر ڈالی۔ اور پھر بھی دنیا کو شبہ ہے کہ میں اپنے بھائی سے محبت نہیں کرتا تھا۔ اس کے لیے میری داستان سنو اور انصاف کرو کہ میں نے اس سے کیا کیا اور اس نے مجھ سے کیا کیا ؟ شاید اس کی اور میری زندگی کی شبِ تاریک کی سحر نہ ہو سکے اس لیے میں اپنی داستان بیان کر کے دل کا بوجھ ہی ہلکا کر دوں گا۔ اس کی جفاؤں اور میری وفاؤں کی داستان طویل ہے۔ اس کی محبت نے میری زبان بند اور میرے جذبات کو مفلوج کر دیا تھا اس لیے میں اس کی جفاؤں کا جواب نہ دے سکا۔

میں بولی "مگر میرا خیال ہے کہ محبت عمل اور زندگی کا نام ہے، موت کا نام نہیں۔ وہ کسی کو مفلوج کر دے تو پھر وہ محبت نہیں رہتی ـــــ"

اور وہ کہے جا رہا تھا "میری داستان سنو تو تمہیں معلوم ہو گا کہ میں نے کیا کچھ اس کی محبت میں برداشت کیا ہے۔ حد ہو گئی۔ ایک مرد سب کچھ قربان کر سکتا ہے۔ اپنے خون کا آخری قطرہ بھی مسکرا کر بہا سکتا ہے۔ مگر اپنی محبوبہ کو اپنی آغوشِ تمنا سے زبردستی نوچ کر کسی [illegible] دوسرے مرد کی زینتِ آغوش نہیں بنا سکتا۔ مگر یہ کام میں نے کیا۔ اپنے بڑے بھائی کی محبت کی خاطر اپنی محبت کا گلا گھونٹا۔ جی چاہتا تھا کہ اس کا اور اپنا گلا بھی ساتھ ہی گھونٹ دوں مگر نہیں وہ میرا بھائی تھا۔

وہ ہمیشہ سے میرا مدِمقابل بنا رہا۔ بچپن سے لے کر جوانی تک زندگی کے ہر شعبے میں ایک نامعلوم طریق پر اس کا اور میرا مقابلہ ہوتا رہا۔ جیسے زندگی کے اکھاڑے میں دو پہلوان لڑ رہے ہوں۔ ایک کمزور ـــــ ایک طاقتور ؟ مگر اس خفیہ لڑائی کا ہم دونوں سے کسی ایک کو بھی علم نہ ہونے پایا۔ وہ وجیہہ اور خوبصورت تھا، میں نحیف اور قبول صورت۔ وہ ذہین اور ملنسار تھا، میں شرمیلا اور کم گو۔ اس کے دوستوں کا حلقہ وسیع تھا۔ میرا دنیا میں کوئی بھی دوست نہ تھا سوائے میری ماں کے اور وہ بھی اکثر موقعوں پر اپنے بڑے بیٹے ہی کو مجھ پر ترجیح دینے لگ جاتی تھی۔ وہ کھیلوں اور ورزشی نمائشوں میں پیش پیش رہتا تھا، میں خلوت پسند اور مطالعہ کتب کا شوقین تھا۔ ظاہر ہے کہ اس قسم کے کردار محفلوں کی جان ہوا کرتے ہیں۔ چنانچہ وہ دوستوں کی آنکھ کا تارا اور رشتہ داروں کا پیارا تھا۔ مگر

دفعہ مجھے حسد پیدا ہوا۔ مگر پھر محبت نے مجھ پر لعنت ملامت کی بوچھاڑ شروع کر دی۔ کئی دفعہ مجھے اس پر غصہ آیا مگر میں نے ضبط کر لیا۔ آخر وہ میرا بھائی ہے، کوئی غیر نہیں۔

یہ تو تھیں ابتدائی عمر اور لڑکپن کا زمانہ تھا۔ پھر جب جوانی کی پُرشور گھٹا اودی بن کر اٹھی اور حسن و عشق کے ساون بھادوں برسانے لگی تو وہ پھر نئے انداز سے مقابلے کے لیے تیار ہو گیا۔

کالج میں تیراکی کا مقابلہ تھا۔ میرے ہزار انکار کرنے پر بھی دوستوں نے اور خود اس نے نہ مانا۔ میرا اور اس کا مقابلہ ہوا۔ ظاہر ہے کہ ہار ہمیشہ میری ہی قسمت میں تھی چنانچہ میں ہار گیا۔ اور سخت دل شکستہ ہو گیا۔ میرا بھائی مجھے منانے اور تسلی دلاسے دینے لگا۔ باتوں باتوں میں اور مذاق مذاق میں اس نے مجھے پانی میں دھکا دے دیا۔ اتفاق کی بات کہ میں پانی میں سنبھل کر تیر نہ سکا اور غوطے کھانے لگا۔ پانی پھیپھڑوں میں پہنچ گیا اور مجھے نمونیہ ہو گیا۔

تین مہینے میں ہسپتال میں موت و حیات کی کشمکش میں گرفتار پڑا رہا۔

اس بیماری کے دوران میں مجھے یوں شبہ ہونے لگا کہ شاید میری زندگی کی شبِ تاریک میں ایک نورانی سحر جھلملا رہی ہے۔ بات یہ تھی کہ ایک خوبصورت نرس میری خدمت کے لیے مقرر ہوئی۔ جب وہ دوا پلانے کے لیے مجھ پر جھکتی تو مجھے شبہ ہوتا کہ اس کی آنکھیں محبت کے نور سے جگمگا رہی ہیں۔ بعض وقت مجھے یقین نہ آتا۔ اسے میں واہمہ سمجھتا۔ اپنے دل کو سمجھاتا کہ میں اس قابل نہیں ہوں کہ کوئی مجھ سے محبت کرے۔ مگر ایک رات تیز بخار غنودگی بن کر میرے ہوش و حواس پر چھا رہا تھا، میں نے محسوس کیا کہ یہ لڑکی جھک کر میرے بالوں کو چوم رہی ہے۔ میری سرد اور تاریک زندگی میں تپشِ محبت کی اس پہلی کرن نے ہلکی ہلکی چاندنی کر دی۔

جب میری حالت کچھ سنبھلی تو میں نے دوسرے مریضوں سے بھی یہی سُنا کہ نرس نے بڑی جانفشانی سے میری تیمارداری کی ہے۔ رفتہ رفتہ مجھے اس کی محبت کا یقین آتا گیا۔ مگر ہم دونوں میں سے کسی ایک کو بھی اس بات کا علم نہ تھا کہ ہم ایک دوسرے کی محبت کو سمجھ گئے ہیں۔

میں گھنٹوں بستر پر لیٹا ہوائی قلعے بنایا کرتا کہ جونہی طبیعت سنبھلے گی میں مہرو سے اظہارِ محبت کر دوں گا۔ کئی دفعہ کوشش کی آج اظہارِ تمنا کر ہی دوں مگر عین وقت پر نہ جانے مجھے کیا ہو جاتا تھا کہ شدتِ جذبات سے زبان گنگ ہو کر رہ جاتی تھی۔ میں داخلی المزاج انسان تھا! ——"

"جس کی محبت اور نفرت دونوں داخلی ہوتی ہیں ———" بڑی دیر کے بعد میں نے کچھ کہا پھر اس کی داستان سننے لگی۔

اس نے میرا فقرہ سُنا نہیں، ایک روانی کے عالم میں کہتا رہا "کئی دفعہ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے مہرو اس بات کی منتظر ہے کہ جو آگ دل میں سلگ رہی ہے اس کے شعلے زبان تک پہنچیں۔ ہم ایک دوسرے کی محبت سے واقف ہو جائیں۔ ابھی میں اظہارِ تمنا کا موقع ڈھونڈھ ہی رہا تھا کہ ایک شام میرا بھائی مجھے دیکھنے آ گیا۔ مہرو جب تک کمرے میں رہی وہ خاموشی سے اسے دیکھتا رہا۔ جب وہ باہر چلی گئی تو اس نے آہستہ سے کہا "کتنی خوبصورت لڑکی ہے! مدت سے میں جس قسم کے حسن کا تصور کرتا رہا ہوں یہ اس کی ہو بہو تصویر ہے۔ افسردہ افسردہ نظریں معصوم سی ادائیں اور باوقار چال!"

میں نے باتوں باتوں میں اس ذکر کو ٹال دیا مگر وہ دوسرے دن پھر آ موجود ہوا اور کہنے لگا "دوست تم نے کبھی اسے نظر بھر کر دیکھا ہے؟ اس میں ایک خاموش سا جادو بھرا ہوا ہے۔ اگر والدین اعتراض نہ کریں تو میں اس سے شادی کر لوں!"

میرے ہاتھوں کے طوطے اڑ گئے! میری زبان بند ہو گئی۔ میری نظریں جھک گئیں۔

اس رات مجھے نیند نہ آئی۔ تمام رات کروٹیں لیتا اور آہیں بھرتا رہا۔ کبھی اپنے آپ کو اور کبھی اپنے بھائی کو کوستا۔ وہ دیکھتے ہی دیکھتے منزل پر پہنچنے کی تیاریاں بھی کرنے لگا اور میں ابھی تک گم کردہ راہی تھا۔

چند ہی دنوں میں مجھے مہرو کے انداز میں نمایاں فرق کا احساس ہونے لگا۔ اب وہ راتوں کے سناٹے میں میرے سرہانے بیٹھ کر فضاؤں کو معطر اور رنگین نہیں بنایا کرتی تھی۔ اس کے اس رویے نے میرا دل توڑ دیا۔ میں تنہائی میں پہروں لیٹا روتا رہتا تھا۔ کبھی مہرو کو بے وفا سمجھتا۔ کبھی مجھے بھائی پر غصہ آتا۔ کبھی اپنے آپ پر جھنجھلا اٹھتا۔

دنوں اور ہفتوں کے بعد مجھ پر اس بات کا انکشاف ہوا کہ یہ خطا میری اپنی تھی۔ اگر میں مہرو سے اظہارِ تمنا فوراً ہی کر دیتا اور اسے پسِ پشت نہ ڈالتا تو آج یہ حادثہ میری قسمت میں نہ لکھا ہوتا۔ میرا بھائی بے قصور تھا۔ اسے میری محبت کا علم نہ تھا۔ یہ خطا میری تھی۔

پھر ان دونوں کی شادی ہو گئی اور میں نے ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اپنی محبت کا گلا گھونٹ دیا۔ اب تمہیں یقین آ گیا ہو گا کہ میں نے اپنے بھائی کی محبت میں اپنے پر کیسے کیسے ظلم روا رکھے مگر مجھے کبھی اس پر غصہ آنا تو درکنار اس سے شکایت تک پیدا نہیں ہوئی۔“ پھر یکلخت وہ چونک پڑا۔ ”ہاں مجھے یاد آیا اس ساری طویل زندگی میں صرف ایک موقع ایسا آیا کہ جب مجھے اس پر شدید غصہ آیا مگر وہ بھی لمحہ بھر کے لیے وہ چپ ہو گیا۔

”وہ کونسا موقع تھا؟“ میں نے اشتیاق سے پوچھا۔

وہ مدھم اور افسردہ لہجے میں بولا ”بچپن کا زمانہ تھا۔ میں بمشکل پانچ چھ سال کا ہوں گا۔ وہ اور میں باغ کی اونچی دیوار پر چڑھے ہوئے انگور توڑ رہے تھے۔ جب بھی میں انگور کا کوئی گچھا توڑتا وہ شوخی سے چھین کر کھا جاتا۔ جب کھا کھا کر تھک گیا تو دیوار پر چڑھ کر بیٹھ گیا۔ مجھے یقین ہو گیا کہ اب وہ مجھے نہیں ستائے گا۔ چنانچہ میں نے انگوروں کا ایک بہت بڑا گچھا اپنے لیے توڑا۔ مگر وہ لپک کر میرے پاس پہنچا اور اسے میرے ہاتھ سے چھین کر نیچے وادی میں پھینک دیا اور قہقہے لگانے لگا۔ اس کی اس حرکت پر میں دانت پیس کر رہ گیا۔ میرا سانس پھول گیا۔ بے اختیار میرا جی چاہا کہ اسے بھی اٹھا کر انگوروں کے پاس نیچے پھینک دوں۔ ایک جنون کی سی کیفیت میں میرے ہاتھ اس کے کندھے پر پہنچ گئے اور ایک تشنج کی سی حالت میں میرے پنجے اس کو قابو میں کرنے لگے۔ پھر یکلخت مجھے خیال آیا کہ اگر میں اسے نیچے گرا دوں گا تو اس کی ریڑھ کی ہڈی... چکنا چور ہو جائے گی اور وہ ختم ہو جائے گا۔ اس خیال کے آتے ہی میرے دل میں اپنے بھائی کے لیے رحم و محبت کا ایک دریا ابلنے لگا اور میں اسے دھکا دے کر نیچے گرانے کی بجائے اس سے چمٹ گیا۔ اس بات کو آج بیس سال کا طویل عرصہ گزر چکا ہے!“ وہ اپنی داستان ختم کر چکا تھا۔

میں چونک پڑی اور بولی ”اور آج بیس سال بعد یہ حادثہ تم سے سرزد ہوا ہے!“

حادثے کا نام سن کر میرا ذہن ہمیشہ انسان کی ناتمام تمناؤں کی طرف منتقل ہو جاتا ہے۔ یوں معلوم ہوتا ہے کہ انسان کی تشنہ تمنائیں دنیا میں حادثات بن کر رونما ہوتی ہیں۔ لوگ انھیں اتفاقات کا نتیجہ سمجھتے ہیں، مگر تجربات و مشاہدات نے مجھ پر یہ ثابت کیا ہے کہ انسان حادثے کی تیاری خفیہ اور بالکل انجانے طریقوں سے برسوں کرتا رہتا ہے۔ تب کہیں جا کر دنیا میں ایک حادثہ رونما ہوتا ہے۔ انھیں حادثے نہ سمجھئے۔ یہ ہماری اپنی ڈھکی چھپی تمنائیں ہیں۔

---

# لندن لیٹر

قرۃ العین حیدر

**دیباچہ:** ۔ معزز ناظرین! لندن لیٹر کی بہت سی اقسام ہیں۔ پہلی وہ قسم ہے جو ایک زمانے میں ہمارے ملک کے زنانہ رسالوں میں چھپا کرتی تھی۔ عزیزہ سعیدہ بانو سلمہا اپنی باجی جان کو لکھتی تھیں۔ آپا بیگم میں خیریت سے ہوں۔ بمبئی سے دلہن بھابی نے جو آم کا اچار میرے ساتھ کر دیا تھا وہ ختم ہو گیا۔ یہاں ہندوستانی طعام خانوں میں مرچ اور مسالہ بہت مہنگا ملتا ہے۔ ایک شلنگ کی ایک پڑیا دھنیے کی سمجھ لیجئے۔ گرم پانی کے پائپ کے ذریعے میرا کمرہ گرم رہتا ہے (پھر کچھ لینڈ لیڈی کا ذکر خیر ہوتا تھا) یہاں آپا جانی زمین دوز ریلیں چلتی ہیں (لندن ٹرانسپورٹ کا مفصل بیان) میں نے کل یہاں پلاؤ تیار کیا جو بہت پسند کیا گیا (ہندوستانی اور انگریزی کھانوں کا موازنہ اور آپا بیگم کے لیے انگریزی کھانوں کی چند آسان ترکیبیں) آپ کا زکام اب کیسا ہے۔ اگلے خط میں میں برائٹن اور بلیک پول کا حال لکھوں گی۔ آپ کی پیاری دور افتادہ بہن "سعیدہ"

جب پیاری سعیدہ بانو واپس جاتی تھیں تو دور نزدیک سے رشتے دار عزیز دوست اور محلے والے ان سے ملنے کے لیے آتے تھے۔ وہ ایک خاص دیکھنے اور سننے کی چیز خیال کی جاتی تھیں۔ اور اپنی باقی عمر وہ وطن کے کسی گمنام مدرسے میں ہیڈ مسٹرس یا پھر اسکول انسپکٹرس بن کر گزار دیتی تھیں۔ اور قصہ ختم ہو جاتا تھا۔

حضرات! اب میں لندن لیٹر کی دوسری اقسام کا بیان عرض کروں گی۔ ایک آغا اشرف کا "بی بی سی سے آداب عرض" تھا کہ کس طرح انگریز نازی بمباری کا بہادری سے مقابلہ کر رہے ہیں۔ اور فتح انشاء اللہ اتحادیوں کی ہو گی۔

اتحادیوں کی فتح کے بعد سے جو لندن لیٹر السٹریٹڈ ویکلی آف انڈیا میں چھپتا ہے وہ اس طرح ہوتا ہے۔ کل ہاؤس آف لارڈز میں جب بحث چلی اور جب فلاں ہائی کمشنر سے میں ملا ــــ اور دیگر یہ کہ میرے باغ میں آجکل کنہیا خوب پھول رہا ہے اور فوڈ منسٹری نے انڈوں کا کوٹا کم کر دیا ہے۔ آئندہ اگلے ہفتے۔

لندن لیٹر کی آخری قسم وہ ہے جب کہ "تماشائی" اور "آئینے" کا نامہ نگار خصوصی حسین و جمیل رسالوں کے کالموں میں یوں رقمطراز ہوتا ہے "پچھلے اتوار کو میں نے بیگم فلاں کو لیڈی فلاں کی گارڈن پارٹی میں اس حسین نیلی ساری میں ملبوس دیکھا جو انھوں نے مجھے بتایا کہ جینوا میں خریدی ہے۔ کمانڈر فلاں بھی پارٹی میں موجود تھے۔ جنھیں میں نے بریگیڈیر فلاں کی دلکش بیوی کو ایک لطیفہ سناتے پایا۔ کمانڈر فلاں کل ایبسکٹ میں بھی موجود تھے۔ انھوں نے بتایا کہ اتفاق سے ان کو برسلز کی ایک گمنام دوکان میں ایک بہت ہی عمدہ کیمرہ دستیاب ہو گیا۔ مس فلاں جو مہاراجہ صاحب فلاں نگر کی بے حد خوش پوش صاحبزادی ہیں۔ کمانڈر صاحب کے اس کیمرہ میں بہت دلچسپی کا اظہار کر

ہی تھیں۔ ان کو بھی فوٹو گرافی کا بہت شوق ہے۔ اس مرتبہ ASCOT میں ـــــــ وغیرہ وغیرہ وغیرہ
اور یہ سلسلہ چلتا رہتا ہے۔ ہر مہینے یہی گوسپ ہوتی ہے۔ یہی خبریں، یہی لوگ۔

ان بین الاقوامی طیارہ گاہوں، ان کلبوں اور ریس کورسوں کی رونق دیکھئے۔ ہزاروں کی تعداد میں یہ لوگ روزانہ ادھر اُدھر آجا رہے ہیں۔ بغداد۔ بیروت۔ استانبول۔ روم۔ پیرس۔ جینوا۔ نیویارک۔ کیا گہما گہمی ہے۔ کہیں کانفرنسیں اور گارڈن پارٹیاں ہیں۔ اللہ اکبر۔
آئیے۔ کیوں نہ لندن ٹیلیگراف کے ایک اور نامہ نگار یعنی اس خاکسار کے ہمراہ اس منظر کو ذرا قریب سے دیکھئے۔

ملاحظہ فرمائیے۔ ہارون الرشید کا عراق جہاں چاروں طرف بیکراں ریگستان ہیں اور جھلستی ہوئی زندگی ہے۔ کہیں کوئی پائپ لائن دور سے نظر آجاتی ہے یا کوئی بدو خچر پر بیٹھا سر جھکائے آہستہ آہستہ اپنی راہ چلا جاتا ہے۔ ! کبھی ٹھٹھک کر آسمان کو دیکھ لیتا ہے جس پر اُڑن قلعے پرواز کر رہے ہیں۔ کیا وقت آن لگا ہے ! کیا کبھی وہ سوچتا ہے کہ اس کے بزرگوں نے اسی ریگستان سے نکل کر بحرِ ظلمات میں کیا سرپٹ گھوڑے دوڑائے تھے !! مشرقِ وسطیٰ کے شہروں میں اب آپ کو صرف اطلانتک پار کے رہنے والے گھومتے نظر آئیں گے۔ بدو اسی طرح باہر راستے کے کنارے کنارے چلا جا رہا ہے۔

اس ریستوران میں ایک اور خاصا بین الاقوامی مجمع موجود ہے۔ دیواروں پر کوکو کولا کے اشتہار لگے ہیں۔ ایک آدھ عراقی مادموزیل اونچی ایڑیوں کی سینڈل پہنے سرعت سے گیلری میں سے نکل جاتی ہے۔ کس قدر گرمی ہے۔ اطلانتک پار والے پسینہ پسینہ ہوتے جا رہے ہیں۔ جنہیں نے انھیں یہاں عربوں کو تہذیب و تمدن سکھانے بھیجا ہے۔ یہ دورافتادہ قصبوں اور کچی مٹی کی بستیوں میں جا کر دوائیں تقسیم کرتے ہیں اور اپنے کیمروں سے تصویریں اتارتے ہیں۔ صلیبی جنگوں کے زمانے سے مشرقِ وسطیٰ کی زمین نے ان سفید فام قوموں کے وجود کو اپنے اوپر اسی طرح صبر اور قناعت سے سہا ہے۔ جو انگریز یا ڈچ یا فرانسیسی اس وقت جیپ پر جا رہا ہے جس کے پیچھے پیچھے عرب بدو اور اونٹ بھی ہے (تصویر اونٹ کے بغیر مکمل نہیں ہوتی۔ کیا رومانٹک پس منظر ہے) اس کے پردادا رچرڈ شیر دل کے ساتھ ساتھ عیسائی بھی ہار جاتے تو انھیں کا ہے کو یہ بُرے دن دیکھنے پڑتے۔ اب بہرحال یہ انڈر ڈیولپڈ ممالک ہیں اور یہ عالمگیر ہمدردی اور بھائی چارے کا زمانہ ہے۔ اور اس ایئر کنڈیشن ریستوران میں تثلیث اور توحید گویا خدا کے سارے ماننے والے ایک پلیٹ فارم پر اکٹھے ہو رہے ہیں۔

توحید کا پجاری ایک عرب، ریستوران کے ایک کونے میں بیٹھا کسی مصری رسالے کی ورق گردانی کر رہا ہے جس میں دو ایکٹرسوں کی تصویریں ہیں۔ (مصری فلم انڈسٹری نے اتنی ترقی کر لی ہے مادموزیل ام ریحان اور شرتے دشٹر میں ذرا بھی کوئی فرق معلوم نہیں ہوتا، اور مادموزیل ام ریحان۔ بلکہ ان کے ساتھ خود ہماری اپنی نرگس اور ثریا اور مدھوبالا اپنے اسٹریم لائینڈ آف دی شولڈر شام کے لباس میں سب ایک لائن اور گار ڈنر کے ساتھ فخر سے سر اونچا کر کے کھڑی ہو سکتی ہیں) بہرکیف، تو یہ بوڑھا عرب چپ چاپ بیٹھا رسالہ پڑھ رہا ہے۔ اس عرب کو دیکھ کر میرے دل میں محبت اور یگانگت کا جذبہ بیدار ہوتا ہے۔ یہ میرے رسول اور میرے امامؑ کی قوم کا ایک فرد ہے۔ وہ لوگ بھی اسی شکل و صورت کے رہے ہوں گے۔ یہی لباس پہنتے ہوں گے۔ دریچے کے باہر فرات بہہ رہا ہے۔ جہاں پر میرے امامؑ مظلوم کو بے سامان مارا گیا تھا۔ میرے اوپر کافی جذباتیت کی موڈ طاری ہو رہی ہے۔ عرب نے کولڈ ڈرنک کا گلاس ہاتھ میں اٹھا لیا ہے۔ میں اس سے کہنا چاہتی ہوں میرے پیارے عرب بھائی ـــــ کوکو کولا پیو تو یاد کرو پیاس حسینؑ کی۔

وقت اپنی جگہ پر ٹھہر گیا ہے۔ آرکسٹرا نے ربلوز، بجانے شروع کر دیئے ہیں (!!) عرب بڑے سے شہدی رومال سے اپنی پیشانی

صاف کر رہا ہے۔ میرے پیارے بوڑھے عرب۔ تم جو ایک پوری تاریخ کے، ایک بہت بڑے عظیم تمدن اور روایت کے بہت بیچارے نمائندے ہو اور تمہارے ہاتھوں میں یہ موویز کا رسالہ ہے، اور تمہاری آنکھیں زندگی کی روشنی سے عاری ہیں، تمہارے پُرکھوں نے تو مولا علیؑ اور جناب عباسؓ اور جعفر طیار کا ساتھ دیا ہوگا۔ تم جو صدیوں کا بہت اذیت ناک اور عبرت انگیز سفر طے کرتے اس لمحے تک پہنچے ہو کہ تمہارے رعشہ زدہ ہاتھوں میں کوکوکولا کا گلاس ہے۔ اب تم کدھر جانے والے ہو، میرے بھائی! میرے پیارے ساربان ——— !!

یہ بیروت ہے۔ یہ ایک ترک میرے سامنے بیٹھا ہے۔ مذہبی اور قومی جذباتیت کا ایک اور سمبل، کیا شاندار ترک ہے۔ بلوتہ اور ورتہ اور ساتو بنکا سب ایک جھنکار کے ساتھ کانوں میں گونج گئے۔ وہ کوریا سے لوٹ رہا ہے اور وہ بھی یو۔ این کا ایک اہم رکن ہے۔ کوریا کمیشن کانفرنس کے سلسلے میں گیا تھا ——— اس نے ترک بریگیڈ کا ذکر کیا اور ترکی جمہوریت کا۔ میں نے جنرل فخری پاشا کا قصہ اُسے سنایا جو میرے ابا کے بہت پیارے دوست تھے اور جنرل انور پاشا اور کمال اتاترک وغیرہ وغیرہ۔ اس کے علاوہ ہندوستان کی ساری خلافت تحریک کی داستان میں نے اس کے گوش گزار کر دی۔ اس نے کسی خاص دلچسپی کا اظہار نہ کیا۔ میرے بھائی چارے اور اسلامی دوستی کے جذبے پر کچھ ٹھنڈا پانی سا پڑ گیا۔ وہ اطمینان سے صرف یو۔ این۔ او میں اپنے کام کا تذکرہ کرتا رہا۔ پھر اس نے قدرے جذباتیت سے اپنی بوڑھی ماں کا ذکر کیا جو بیمار تھی اور جس نے اس کی روانگی کے وقت کہا تھا کہ میرے بیٹے میں تم کو آزادی اور سچائی کی فتح کی خاطر کوریا بھیج رہی ہوں۔ کامران لوٹنا ——— !! بیٹوں کو لڑائیوں پہ بھیجنا ترک ماؤں کی اچھی خاصی ہوبی اور عادتِ ثانیہ بن چکی ہے۔ میں نے اس کی ماں کی خیریت دریافت کی۔

ادھر دو برطانوی بیٹھے ہیں۔ ہم فلاں فلاں کو سبق سکھا دیں گے۔ وہ آپس میں کہہ رہے ہیں۔ تذکرہ غالباً تیل کا ہے۔

سڑک پر جنگلے کے سہارے ایک بہت کم سن پنجابی ہندو کا لڑکا کھڑا ہے۔ جانے وہ یہاں کدھر سے آ نکلا۔ وہ انگریزی نہیں جانتا۔ حتیٰ کہ اُردو بھی مطلق نہیں بول سکتا۔ میں نے ساڑھے چار سال کے طویل عرصے کے بعد ڈپلومیٹک کور کے افراد کے علاوہ پہلی بار آج ایک عام ہندو کو دیکھا ہے۔ حقِ ہمسائیگی ادا کرنے کے لیے میں اس سے بات کرتی ہوں۔ وہ ٹھیٹھ پنجابی بولتا ہے جو میرے پلے نہیں پڑتی۔ مجھے بے حد تعجب ہوتا ہے جب میں کوشش کر کے زندگی میں پہلی دفعہ پنجابی میں باتیں کرتی ہوں ——— قومی یا ملکی یگانگت کا عجیب و غریب احساس!! ترک اور انگریز اور فرانسیسی دور، جنگلے کی دوسری طرف کھڑے رہ گئے ہیں۔

سبز پہاڑیوں کی ڈھلوان پر پھیلا ہوا اور سمندر کے کنارے کنارے بکھرا ہوا بیروت۔ دھوپ میں جگمگا رہا ہے سمندر۔ نیلا میڈی ٹیرینین! نیلے میڈی ٹیرینین اور لبنان، خدا تم دونوں کو اپنی حفظ و امان میں رکھے!! لبنان ——— خلیل جبران کے ملک، تم بہت پیارے ملک ہو۔ یہ سب بہت پیارے لوگ ہیں۔ یہ سارے انسان جو خلیل جبران کی کہانیوں کے کردار ہیں۔

لبنان کی کیتھولک لڑکیوں کا ایک گروہ سمندر کے کنارے والی سڑک پر سے ٹہلتا میری سمت آ رہا ہے۔ غالباً وہ لوگ میری ساری کو قریب سے دیکھنا چاہتی ہیں۔ دھوپ میں ان کے سنہری اور چاکلیٹ بال جھلملا رہے ہیں۔ خوبصورت چہروں والی کیتھولک لڑکیاں عربی میں ایک دوسرے سے آہستہ آہستہ باتیں کر رہی ہیں۔ تذکرہ ساری کا ہے۔ تم انگریزی یا فرنچ بول لیتی ہو؟ میں ان سے پوچھتی ہوں۔

فرنچ ویری گڈ۔ انگلیس نو ——— پھر وہ خاموشی سے کھلکھلا کر ہنستی ہیں۔ ان کی راہبہ جو خود بہت کم عمر اور خوبصورت ہے،

سکون سے مسکراتی ہے۔

یہاں دور دور انجیر اور زیتون کے درخت ہیں جن کے جھنڈوں میں صدیوں پرانی تکیے اور خانقاہیں چھپی ہوئی ہیں جن کی سمت جانے والے سایہ دار خوابیدہ راستوں پر سے کبھی کبھی کوئی بیکار ڈیا جیپ تیزی سے اڑ اڑ اور اسی سکون کو منتشر کرتی ہوئی گزر جاتی ہے۔

پھر سائپرس ہے۔ سارا ترکی پھیلا ہوا ہے۔ چھوٹے چھوٹے گاؤں چٹیل میدان، گیہوں کے کھیت، قہوہ خانے، بحیرہ اسود، باسفورس، استانبول، پریوں کا شہر، روشنیوں، خوشبوؤں، رنگوں کا دارالسلطنت۔ کوئی چیز نئی نہیں، وہی گلیاں ہیں، وہی مسجدیں اور پل اور ... جب میں بہت پہلے بھی ان جگہوں پر آئی تھی اس وقت کی یادوں کو کوشش سے اکٹھا کر کے میں نے اس زمانے سے ان کا موازنہ کیا ہے۔ کوئی فرق نہیں ——؟!

ابھی قبلہ بہت فرق ہے۔ طیارہ گاہیں اور بن گئی ہیں۔ فوجی چھاؤنیاں ٹریکٹر، تک کھیتوں کی زراعت کے لیے منگوائے جا رہے ہیں مذہب کو دوبارہ زندہ کیا جا رہا ہے۔

نامق کمال کا ترکی۔ اتاترک کا ترکی

میرے پیارے بابا، سجاد حیدر یلدرم کا ترکی۔

اور اب باسفورس پر سورج غروب ہو رہا ہے۔ سارے میں شفق پھیل گئی ہے۔ اس شفق میں ابا متونیہ کے مینار نظروں سے اوجھل ہوتے جا رہے ہیں۔ مارمورہ کے پانیوں پر روشنیاں ناچتے ناچتے تھک گئی ہیں۔

اور اس شفق کے دھندلکے میں سارا مشرقی یورپ ہماری نظروں سے پوشیدہ ہے لیکن نظروں کے سامنے ہے۔

البس — جرمنی۔

المانیہ! آہ المانیہ!! (واہ المانیہ!!!)

بون۔ کولون۔ فرینک فرٹ۔

ان ناموں میں کتنا سحر ہے اے معزز ناظرین۔ لوہے کا جگمگاتا شہر فرینک فرٹ۔

فراولین کیا چاہیئے —؟ ایک ویٹر جھک کر پوچھتا ہے۔

فراولین کے پیارے بھائی فرٹز۔ تم تو نرے بدھو ہی رہے نا؟ اب میں تم سے کیا بتاؤں مجھے کیا چاہیئے۔ بڑا کنفیوژن ہے، جناب بڑا کنفیوژن ہے۔

مجھے یہاں سے آگے جانے دو۔

بلجیم۔ کیا خوبصورتی ہے، کیا نفاست ہے، برسلز۔ برسلز۔ گرجاؤں میں شام کی عبادت کے لیے گھنٹے بج رہے ہیں۔ ان کی گونج شمال کے کہر آلود سمندروں پر پھیلتی جا رہی ہے۔

حضرات میرے پاس وہ کیمرہ نہیں ہے جو کہ میں نے برسٹل میں خریدا ہوتا تو کمانڈر فلاں کے ساتھ میں اس کے متعلق تبادلہ خیالات کرتی۔ اول تو مجھے فوٹوگرافی اچھی طرح سے نہیں آتی۔ دوسرے یہ کہ اگر اس سے میں تصویریں اتارتی بھی تو وہ کسی کام کی نہ ہوتیں۔ کیونکہ میرے پاس وہ ٹورسٹ روپیہ نہیں جس کے ساتھ یہ تصویریں کھینچ کر گھر خطوں میں بھیجی جاتی ہیں۔

لہٰذا ناظرین، اب میں باسم سبحانہ، لندن لیٹر بے تصویر کا آغاز کرتی ہوں۔ دیباچہ ختم ہوا۔

۷۸۶

حضرات! اس ہوش ربا، دیو زاد پری پیکر عروس البلاد سے ہمارا کتنا صدیوں کا پرانا قلبی و روحانی تعلق ہے۔ ذری آنریبل جان کمپنی کا خیال کیجیے کہ جب سٹی آف لندن کے تاجر مدراس اور بنگالے کے لیے یہاں لنگر اٹھاتے تھے۔ یا جب اوکسفرڈ اور کیمبرج کے ہونہار فرزندوں کو سراج الدولہ اور شجاع الدولہ کے پاس ذرا کام سے بھیجا جاتا تھا۔ کیا کیا معرکے ہوئے ہیں، کیا کیا توپیں دغی ہیں۔ اللہ اکبر۔ چپے چپے سے یہاں کے کیسی کیسی داستانیں وابستہ ہیں۔ چارلس ڈکنز کے ناولوں کے علاوہ رڈیارڈ کپلنگ اور ونسٹن چرچل کے اوراق ان گلی کوچوں میں بکھرے ہوئے ہیں۔

یوں اندازہ لگا لیجیے کہ پچھلے اسی سال سے ہمارے نوجوان یہاں ادب، قانون اور طب سیکھنے کے لیے آتے رہے ہیں۔ یہاں ہائیڈ پارک میں کھڑے ہو کر انھوں نے شعلہ بار تقریریں کی ہیں۔ لندن مجلس اور قہوہ خانوں اور امپنگ منٹ میں بیٹھ کر آزادی کے خواب دیکھے ہیں۔ وائٹ ہال کے دروازوں پر پہنچ کر جدوجہد کی ہے۔ ہمارے نیتاؤں نے گول میز کے گرد بیٹھ کر برطانیہ کی طاقت سے ٹکر لی ہے اور اب خداوند تعالیٰ کی عنایت دیکھیے کہ بالآخر ہم آزاد ہوئے۔ سچ ہے صبر کا پھل میٹھا ہوتا ہے۔ بڑا میٹھا۔

ہماری آزادی کے ساتھ ہمارے نوجوانوں کے کاندھوں سے گویا ایک بار اتر گیا۔ اب ہم یہاں ایک ہلکے پھلکے ضمیر کے ساتھ آتے ہیں۔ ہمارے نیتا اب لڑائی لڑنے کے لیے نہیں بلکہ بکنگھم پیلس کی گارڈن پارٹی میں شریک ہونے کے لیے تشریف لاتے ہیں۔ اب اگر کوئی لینڈ لیڈی ہمارے کالے رنگ پر اعتراض کرتی ہے تو ہم مطلق اس کا نوٹس نہیں لیتے بلکہ جی بھر کے اس کے کمروں کو گندہ کرتے ہیں، اس کے وال پیپر پر سیاہی کے چھینٹے گراتے ہیں اور کھانا کھانے کے بعد اس کے پردوں سے اکثر نظر بچا کر انگلیاں بھی پونچھ لیتے ہیں۔

یہ سب اس لیے کہ ہم آزاد ہیں۔ بھلا ہم میں اور مثلاً ۔۔۔ مثلاً ۔۔۔ کسی اور آزاد قوم میں کیا فرق ہے؟؟

اے مومنین! اس وقت اس ملک میں، کفر کی اس آماجگاہ میں چالیس ہزار کلمہ گو رہتا ہے۔ کئی مسجدیں ہیں۔ ایک آدھ فرزند کلیسا بھی گاہے بگاہے اسلام قبول کر لیتا ہے۔ ہمارے ملاح ہیں جو مختلف بندرگاہوں میں رہتے ہیں۔ مزدور ہیں جو شمال کے سارے صنعتی مرکزوں میں موجود ہیں۔ صرف شہر لندن میں نوے ہندوستانی اور پاکستانی ریستوران ہیں۔ ہمارے اَن گنت لڑکے اور لڑکیاں یہاں کے کالجوں میں تعلیم حاصل کرنے میں مصروف ہیں۔ پھر ہماری بیگمات ہیں، جب کوئی خاتون زرتار "غرارہ" پہنے سڑک پر سے گزر جاتی ہیں تو واللہ دیکھنے والوں کی طبیعت گلیڈ ہو جاتی ہے۔

میں نے عرض کیا تھا نا —— بڑی گہما گہمی ہے۔

ہندوستان والوں کا بھی یہی احوال ہے۔ انڈیا ہاؤس کی عظیم الشان عمارت میں جہاں ہمارے نادر قلمی نسخے، مغل تصویریں اور سارے تہذیبی خزانے محفوظ ہیں جس کی دیواروں پر سے میرے گورو اپل ایم سین کے بنائے ہوئے فریسکوز کی تصویریں خاموشی سے نیچے جھانکتی ہیں۔ مہارانی جھانسی کی جانشین، نئے بھارت کی سرنگ بالائیں اپنے دیش کی سفارت کے فرائض انجام دیتی ہیں۔ تمکنت جیتی مناتی بہانی ہے۔

جی ہاں - یہ بالکل ایک نئی دنیا ہے۔

سویز کے اُدھر بسنے والوں کی اس نئی دنیا کی جھلک جب انگریز اپنے ملک میں دیکھتا ہے تو اسے بڑا اچنبھا ہوتا ہے۔ ساریوں اور ہندوستانی آرٹ کی تعریف کرتے کرتے اب اس کا حلق خشک ہو چلا ہے (میرے پاکستانی پڑھنے والے مجھے معاف فرمائیں جب میں ضمن میں "ہندوستانی آرٹ" کا ذکر کروں گی۔ کیونکہ جب یہ لوگ لفظ پاکستان سے ہی زیادہ واقف نہیں تو پاکستانی آرٹ وغیرہ کا تذکرہ تو بہت دور کی بات ہے) ہندوستانی رقاصوں کے ایک ڈانس پروگرام سے اس ملک کی جتنی پبلسٹی یہاں ایک شام میں ہو جاتی ہے اس کا تدارک یا مقابلہ ہمارے ایک ہزار پمفلٹ بھی نہیں کر سکتے۔ ہم کتنا ہی ان کے اپنے ریفیوجی پرابلم، اپنے کشمیر کے کیس۔ اور اپنی ترقی کی اسکیموں کے متعلق بتائیں لیکن پڑھے لکھے طبقے کے ایک مخصوص حصے کے علاوہ ایک عام برطانوی مرد یا عورت کو یہ جاننے کی مطلق خواہش یا پرواہ نہیں کہ ہمارا اسکور براج کیا شے ہے۔ یا ہم کتنی جوٹ ملیں قائم کرنے والے ہیں۔ جبکہ شیر ب دجیفدار کے بیلے یا آتی اور دلیپ کمار کی فلم "آن" کو دیکھنے کے لیے لندن کا ایک عام شہری گھنٹوں لیسٹر اسکوائر میں ٹکٹ گھر کی کھڑکی کے سامنے کیو لگائے صبر و [illegible] سے کھڑا رہتا ہے۔ لیکن بہرحال، یہ بالکل ایک دوسری بحث ہے۔

لندن کی کلچرل زندگی میں آرٹ کی نمائشوں تھیٹر، اوپرا، بیلے اور کونسرٹس کے ساتھ ساتھ ہندوستانی رقص کے مظاہرے بھی ایک اہم حیثیت اختیار کر چکے ہیں۔ اور اب غالباً "آن" کی کامیابی کے بعد سے ہندوستانی فلموں کو بھی یہی مقبولیت حاصل ہو جائے گی نمی پچھلے دنوں یہاں آئی ہوئی تھی اسے یہاں کے پریس نے کافی پبلسٹی دی اور برطانوی اور امریکن پروڈیوسروں نے اسے ہاتھوں ہاتھ لیا۔

نمی کے ذکر پر خیال آیا کہ انگریز کی نفسیات کے متعلق کچھ عرض کروں۔

"آن" انتہائی بکواس فلم ہے جس میں تازہ ترین ماڈل کی کیڈلی لیک کاریں اور تلواریں ساتھ ساتھ چلتی ہیں۔ ڈوئیل لڑے جاتے ہیں اور ان سب اغویات کا اعلیٰ پیمانے پر ٹیکنی کلر نظارہ ہوتا ہے جو ہمارے ملک میں صرف "چوّنی والوں" کو بہت پسند آ سکتا ہے۔ لیکن خدا کے فضل و کرم سے چوّنی والے طبقے کی افتاد طبع ساری دنیا میں تقریباً ایک سی ہے۔ ہالی ووڈ کی سو فیصدی تصویریں اسی عالمگیر طبقے کے لیے بنائی جاتی ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ "آن" کے مقابلے میں "ہم لوگ" یا "دھرتی کے لال" یہاں ایک روز بھی نہ چل پاتی۔ ہندوستان کے متعلق جو تصور یہاں پر صدیوں سے موجود ہے۔ یعنی مہاراجہ کے ہاتھی گھوڑے اور تلواروں کی لڑائیاں اور سونے کے محلات وغیرہ وغیرہ، وہ سب اس فلم میں بخیر و خوبی پیش کیا گیا ہے۔ لہٰذا انائیٹس برج میں کام کرنے والی ٹائپسٹ لڑکی اور سٹی آف لندن کا بینک کلرک خوش خوش گھر لوٹتے ہیں کہ انہوں نے ہندوستان یعنی مشرق کے کلچر کی ایک جھلک دیکھ لی۔ مجھ سے یہاں کے ایک بہت بڑے

انگلستان میں بڑے مشہور فلم کرٹک نے کہا کہ عالمگیر نمائش کے لیے فلم بنانے سے پہلے آپ کے ڈائرکٹر محبوب کو اطالوی فلم "سائیکل کا چور" دیکھنی چاہیے تھی یا دو چار فرانسیسی فلمیں۔ میں نے عرض کی کہ پہلے ذلی وڈ کے ان سارے ڈائرکٹروں کو بھی "سائیکل کا چور" دکھلائیے جو "قسمت" اور "ڈاکو" اور "سلیو گرل" اور "بغداد" جیسی تصویریں بناتے رہتے ہیں۔ یا جن حضرات نے "گم" تیار کی ہے۔ محض مسٹر محبوب کی ذہنی تربیت کے آپ کیوں اتنے خواہاں ہیں۔

انگریز دماغ کی اس مخصوص نفسیات کا سب سے بڑا عکاس ان کا پریس ہے۔ SENSATIONALISM ان کی مرغوب ذہنی غذا ہے۔ صرف بہت زیادہ پڑھا لکھا طبقہ ٹائمز مانچسٹر گارجین یا نیو اسٹیٹسمین اینڈ نیشن پڑھتا ہے۔ اکثریت کے لیے وہ اخبار نکلتے ہیں جن میں قتل، مار پیٹ، اغوا، ڈکیتی اور اسکینڈلز کا ذکر ہوتا ہے۔ ارسٹوکریسی اب یہاں آخری سانس لے رہی ہے لیکن اب بھی عوام کو یہ خبر پڑھ کر بے حد اچھا معلوم ہوتا ہے کہ لارڈ فلاں کے بیٹے آنریبل فلاں نے کل رات مے فیئر میں اپنی پارٹی میں شمپین کی اتنی بوتلیں پیرس سے منگوائیں اور اسپین کی نامور دس رقاصاؤں کو بذریعہ ہوائی جہاز چھ گھنٹے کے لیے میڈرڈ سے بلوایا۔ پارٹی صبح کے پانچ بجے تک جاری رہی۔ یا یہ کہ کاونٹس فلاں اپنے منگیتر کو ترک کر کے اطالوی ہیرو پر اتشریف لے گئی ہیں۔

ایک نکتہ یہ بھی ہے کہ عوام کو سیاست کی بعض بعض تفصیلات سے جان بوجھ کر لاعلم رکھا جاتا ہے۔ خود یہ طبقہ گھوڑ دوڑ، کتوں کی دوڑ اور فٹ بال پول اور کرکٹ کا اس قدر شیدائی ہے کہ اس کے مقابلے میں بین الاقوامی صورتِ حال کی اتنی زیادہ فکر نہیں۔ اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ برطانوی عوام سیاست سے بالکل بے بہرہ ہیں۔ لیکن ڈاربی ان کے لیے بہرحال چین سے زیادہ دلچسپ ہے۔

ویسے ملایا کی دوسری بات ہے۔

تحریر و تقریر کی آزادی یہاں ایک حد تک ضرور موجود ہے۔ پچھلے دنوں یہاں روسی فلم "زوال برلن" دکھلایا جا رہا تھا۔ فلم شروع ہونے سے پہلے یہ الفاظ سامنے آتے تھے۔ "برطانیہ ایک آزاد ملک ہے۔ اور ہم اس کے باشندے، اس چیز میں یقین رکھتے ہیں کہ ہمارے علاوہ دوسرے شخص کو بھی اس کا حق ہے کہ وہ اپنا نظریہ اور اپنی رائے آپ کے سامنے پیش کرے۔ ہمیں اس فلم میں پیش کی ہوئی بہت سی باتوں سے اتفاق نہیں۔ اور روسیوں کو فتح ان کی بے مثال بہادری کے علاوہ برطانوی اور امریکن اسلحہ جات کی وجہ سے بھی ہوئی تھی لیکن بہرحال یہ ایک بہت عظیم فلم ہے ——— وغیرہ۔

یہ فلم اس طرح کے تعارف کے ساتھ امریکہ میں قطعی نہ دکھلایا جا سکے گا۔

آزادی تقریر کا دوسرا مشہور و معروف مرکز ہائیڈ پارک ہے جہاں لکڑی کے ڈبوں پر کھڑے ہو کر ساری دنیا کے سیاستدان، ایڈیٹرز، مصنف اور ادیب ہر زمانے میں گلا پھاڑ پھاڑ کر چلاتے رہے ہیں۔ ایک طرف کوئی صاحب کمیونسٹ پارٹی کا پوسٹر لگائے جراثیمی جنگ کے متعلق کچھ کہہ رہے ہوں گے۔ ان سے دو قدم ہٹ کر ڈین آف کنٹربری کے خلاف چلا چلا کر کچھ ارشاد کیا جا رہا ہوگا۔ دوسری طرف سوشلسٹ پارٹی کے نمائندے اپنا بیان دیتے ہوں گے۔ ایک سمت خداوند تعالےٰ کو سخت و سست کہا جاتا ہوگا۔ ان کے ساتھ ہی دوسرے اسٹینڈ پر یسوع مسیح کا پیغام پیش کیا جاتا ہوگا۔ ایک روز ایک نو مسلم انگریز اور ایک پاکستانی مولوی صاحب بھی جوش خروش سے کچھ فرما رہے تھے اور مجمع قہقہے لگا رہا تھا۔

مقرر اور سامعین کے مابین تکرار بھی ہو جاتی ہے۔ مجمع ہر ایک کی سنتا ہے اور اسی طرح قہقہے لگاتا آگے بڑھ جاتا ہے۔

آزادیٔ تقریر محض ہائیڈ پارک تک ہی محدود ہے۔

پچھلے دنوں چند اخبار فروخت کرنے والوں نے طے کیا کہ وہ ڈیلی ورکر نہیں بیچیں گے۔ ٹائمز نے اس پر شاندار لیڈر لکھا کہ یہ رویہ غلط ہے۔ اگر وہ ڈیلی ورکر نہ بیچیں گے تو ہم ان کو ٹائمز بھی بیچنے کے لیے نہ دیں گے۔ کیونکہ یہ رویہ جمہوریت کے اصولوں کے منافی ہے۔ کل کو ٹائمز یا کسی اور اخبار کے لیے بھی یہی فیصلہ کیا جا سکتا ہے۔ آزادیٔ تحریر پابند ہو جائے گی۔ چنانچہ اخبار بیچنے والوں کو اپنا فیصلہ واپس لینا پڑا۔ یہ برطانوی اصول پرستی کی ایک مثال تھی۔ تصویر کا دوسرا رخ یہ ہے کہ اس کے باوجود پہلے کی طرح اب بھی یہ اخبار ہر نیوز اسٹینڈ پر آپ کو دستیاب نہیں ہو سکتا ——— ایسٹ اینڈ کے چوراہوں پر کوئی غریب لڑکی اسے فروخت کرتی آپ کو مل جائے گی۔

ایسٹ اینڈ ——— ! پکیڈلی سے ٹیوب میں بیٹھ کر آپ وائٹ چیپل یا ایسٹنی گرین اتر جائیے۔ بیس پچیس منٹ کے اندر اندر آپ بالکل ایک دوسری دنیا میں موجود ہوں گے جہاں بمباری سے تباہ شدہ محلے ہیں اور دھوئیں سے جلے ہوئے مکانات اور تاریک گلیاں۔ یہاں کی سڑکوں پر آپ رات گئے تنہا گذریئے تو آپ کی جیب ضرور تراش لی جائے گی۔ نازیوں نے اپنی بمباری کا نشانہ خاص طور پر اس علاقے کو بنایا تھا جہاں لندن کے کارخانوں میں کام کرنے والے مزدوروں کی گنجان آبادی واقع ہے۔ یہاں کوئی کنونشن نہیں ہے ہر شخص بے حد دوستی کی موڈ میں رہتا ہے۔ افلاس اور گندگی کے معاملے میں یہ علاقے ہمارے اپنے محلوں سے کچھ کم نہیں ہیں۔ یہاں ان گنت ہندوستانی، پاکستانی اور لنکا کے مزدور رہتے ہیں۔ برسوں سے رہتے آئے ہیں اور اس آبادی میں مدغم ہو گئے ہیں ان کے باس بھی اتنے ہی بدنما اور شکستہ ہیں جتنے ان کے سفید فام ہمسایوں کے۔ چھوٹے چھوٹے نیم تاریک ہندوستانی طعام خانے ہیں جہاں اتوار کے روز دن بھر جاز کی موسیقی بجتی ہے اور اس کے ساتھ نیگرو لڑکے اچھلتے رہتے ہیں۔ ایک چائے خانے میں ایک روز ہم لوگ گئے۔ اس میں دیوار پر پرانا مسلم لیگ کا کیلنڈر لٹک رہا تھا جس پر قائدِ اعظم اور ہماری کیبنٹ کے افراد کی تصویریں تھیں۔ بے رنگ کرسیاں اور بھدی میزیں تھیں۔ ایک کونے میں ایک افلاس زدہ انگریز دال بھات کھانے میں مصروف تھا۔ کاؤنٹر پر سیاہ فام، غالباً سلہٹ کا رہنے والا بیرا چلایا "دو ٹی، دو رول"۔ ——— عین مین کراچی کی بندر روڈ کا کوئی ریستوران معلوم ہوتا تھا ——— ڈور چیسٹر کلرج سے فیئر؟ ——— جی ہاں۔ ان الف لیلوی جگہوں کے علاوہ جن کے اندر داخل ہو کر لوگوں کی عقل چکر میں آجاتی ہے اور آنکھیں چکاچوند ہو جاتی ہیں۔ ان کے علاوہ یہ چائے خانہ بھی موجود ہے۔ انگلستان محض دریائے ٹیمز کا مغربی کنارا ہی نہیں ہے۔

اتوار کے روز ایسٹ اینڈ کی مشہور پیٹی کوٹ لین میں ہاٹ لگتی ہے۔ وہی ٹھیلے والوں کی بھانت بھانت کی صدائیں وہی رنگ برنگی بھیڑ، بچتی ہوئی بڑھیاں، سیکنڈ ہینڈ مال کے انبار دو روپیہ فٹ پاتھ پر پڑے ہیں۔ وہی رنگ اور ماحول ہے جو اپنے پیارے نخاس کے بازار میں تھا۔ ذرا فرق نہیں۔

پھر یہ گلیاں ہیں جن کی دونوں طرف شکستہ مکانات کے سلسلے ہیں جن کے دروازوں پر عورتیں بیٹھی دھوپ سینکتی ہیں اور سامنے بچے کھیل رہے ہیں۔ کوڑے کے ڈھیر، ملبے کے انبار، غریب یہودیوں کے عبادت خانے، یہاں سے تو کوئی پکارڈ پاس ہیم بھولے سے بھی نہیں گذرتی۔

یہ منظر آپ کو ہر جگہ ملے گا۔ شمال کے صنعتی مرکزوں میں شیفلڈ میں، گلاسگو میں، ویلز کی آبادیوں میں، سارے آئرلینڈ میں

اور پھر چینل عبور کرنے کے بعد اٹلی، اسپین اور یونان میں یہ سارا پچھم ہے جس پر کہرہ چھایا ہوا ہے۔ کہرہ جو پچھم کے سمندروں سے اٹھتا ہے۔ نیچے نیلا میڈی ٹرینین جگمگا رہا ہے۔ جس کی موجوں پر کاؤنٹس آف ٹیڈل ڈم کی یاٹ تیرتی ہے۔ حسین کاؤنٹس آف ٹیڈل ڈم جو مارکوئس آف ٹوڈل ڈو کے ساتھ، پندرہ منک کوٹ سے کر اطالوی ریویرا تشریف لے گئی ہیں۔

میری پیاری دوست خایا نے مجھ سے کہا۔ اس انٹرنیشنل سلم لینڈ سے کم از کم ہم اپنے یہودیوں کو نکال کر اسرائیل لے گئے ہیں۔ ہمارے COLLECTIVE فارم دیکھو۔ ہماری نئی موسیقی، ہماری کلچر، ہمارا جذبہ۔ ہمارے سامنے وہی مسائل اور دقتیں ہیں جو تمہیں درپیش ہیں۔ نیا ملک ہے۔ نئی اجتماعی طاقت جو پرانی تاریکی کی طاقتوں سے ٹکرا رہی ہے لیکن پھر بھی ہم اور تم ایک دوسرے کے دشمن ہیں۔ بتاؤ ہم میں اور تم میں، یا ہم اور عربوں میں کیا فرق ہے ——— وہ خاموش ہو گئی۔

——— ہم نے کئی بار کوشش کی کہ عربوں کے ساتھ مصالحت کر لیں لیکن ہمیشہ کوئی نہ کوئی تنازعہ کھڑا کر دیا گیا تاکہ مشرقِ وسطیٰ میں عربوں اور یہودیوں میں باہمی مفاہمت، سمجھوتہ اور امن نہ پیدا ہو جائے ———

وہی ہندو مسلم مسئلہ تھا۔ خایا نے پھر کہا۔

اب وہ چپ چاپ بیٹھی ہے۔ خایا روسی نژاد ہے۔ یوکرین میں پیدا ہوئی تھی۔ بارہ سال کی عمر سے اس نے فلسطین کی انڈر گراؤنڈ تحریک میں کام کرنا شروع کیا۔ اس نے ڈبلن سے انگریزی ادب میں ڈاکٹریٹ لیا ہے۔ خایا بے حد خوبصورت لڑکی ہے۔ ایک تو یہودی ویسے ہی بہت دلکش اور ذہین ہوتے ہیں۔ اس لیے خایا کو کیمبرج میں عام طور پر بہت پسند کیا جاتا ہے۔ خایا یعنی حیا، یعنی حیات، عبرانی میں خایا زندگی کو کہتے ہیں۔

لیکن میں بنی اسرائیل کی نئی زندگی کے اس سمبل سے ہر وقت الجھی رہتی ہوں۔ علاوہ ازیں میرے ملک نے خایا کو سرکاری یا اخلاقی طور پر تسلیم نہیں کیا ہے۔ میں خایا کو کبھی معاف نہیں کر سکتی۔ اس نے اپنے دستی بموں سے کتنے ان گنت عربوں کی جان لی ہو گی۔ یہ سوچ کر مجھے اس کے وجود سے نفرت ہو جاتی ہے۔ وہ اطمینان سے بیٹھی پیانو پر چیکووسکی بجاتی رہتی ہے۔ جب وہ جذباتی ہو جاتی ہے تو روسی گانے الاپنے شروع کر دیتی ہے۔ روسی اس کی مادری زبان ہے۔ عبرانی مذہبی اور سیاسی، انگریزی ادبی۔ اور فرنچ اس کی کلچرل زبان ہے۔ وہ بڑی کٹر اینٹی برٹش عورت ہے۔ فلسطین کی جنگ کے زمانے میں کئی دفعہ برطانوی فوج نے اسے جیل میں بند رکھا اور برطانوی پولیس نے اس کی پٹائی بھی کی۔ سیاسی طور پر وہ اشتراکی ہے۔ اس کا باپ اسرائیلی حکومت کا ایک اہم رکن ہے۔ قصہ مختصر یہ کہ ان سرد مزاج انگریزوں کو وہ بحیثیت مجموعی کافی پُراسرار اور پُرکشش نظر آتی ہے۔ پائندہ باد خایا یعنی حیات۔

اس وقت خایا ڈاکٹر البرٹ ملر سے ایلیٹ کے معاملے میں الجھ رہی ہے۔ ڈاکٹر البرٹ ملر ہمبرگ کا انٹلکچوئیل ہے۔ مجھے وہ ہمیشہ نمستے کہتا ہے اور 'کماری' کہہ کر پکارتا ہے کیونکہ سنسکرت اور کالی داس کا وہ بہت عالم فاضل ہے۔ سات سال تک وہ مشرقی محاذ پر روسیوں سے لڑتا رہا۔ روس میں نظر بندی کے زمانے میں اس نے پہلی بار "جرم و سزا" کو پڑھا۔ اب وہ ہمبرگ میں ادب کا

دفینہ ہے۔ یروشلم کی انٹلکچوئیل خایا کی ہمبرگ کے اس انٹلکچوئیل سے بالکل نہیں بنتی۔ کیونکہ خایا کو جرمنوں سے نفرت ہے۔ ڈاکٹر الت مَلر کی عام موجودگی میں وہ اکثر مجھ سے کہتی ہے ذرا دیکھو تو اس منحوس مہاکوی کالیداس کے بچے کو۔ یوکرین میں اس نے کتنے ہزاروں روسی یہودیوں کو موت کے گھاٹ اتارا ہوگا ——— یوکرین جو میرا وطن ہے۔

یوکرین تمہارا وطن کہاں سے آیا۔ تم اسرائیلی ہو۔ میں اس سے بگڑ کر کہتی ہوں۔

یوکرین میرا وطن بالکل اسی طرح ہے جس طرح صوبہ متحدہ تمہارا وطن ہے۔ حالانکہ تم پاکستانی ہو۔ وہ چلا کر جواب دیتی ہے۔

——— اب ہم خطرناک پانیوں کی طرف سفر کر رہے ہیں ———! رونلڈ دوسرا سگریٹ رول کرتے ہوئے آہستہ سے کہتا ہے۔ رونلڈ برطانوی ہے، قوم کا اینگلو سیکسن۔ اس گروہ کا ایک اور انٹلکچوئیل، سارے جدید انگریزی ادب پر وہ بھی ہم سب کی طرح بے تحاشا حاوی ہے اور اپنے آپ کو ڈاکٹر بوس سے زیادہ سمجھدار نقاد خیال کرتا ہے۔ ڈاکٹر بوس جو کیمبرج کے بڑے گروہوں میں سے ہیں۔ وہ اکثر الجھتا رہتا ہے۔ تم برصغیر ہند کی ساری خرافات سیاسیات کا ذمہ دار محض مجھے ٹھہراتی ہو۔ یہ تمہاری بڑی بھول ہے۔ وہ انگلی اٹھا کر پیغمبرانہ انداز میں مجھ سے مخاطب ہوتا ہے۔

ڈاکٹر الت مَلر کو سیاست کی خرافات سے چنداں دلچسپی نہیں۔ وہ ٹیگور کے فلسفے کے متعلق کرسٹفر لی سے کچھ فرما رہے ہیں۔ کرسٹفر لی لوئی مک نیس کے رفقاء میں سے ہیں اور جدید شاعروں اور نقادوں کے گروہ سے تعلق رکھتے ہیں۔

ٹیگور ٹیگور چلاتے ہیں۔ آپ نے کبھی ابن خلدون کا مقدمہ پڑھا ہے؟ میں غصے سے ان دونوں سے کہتی ہوں ——— مشرق کا سارا دین و فلسفہ محض ٹیگور ہی نہیں ہے۔ حضرت علیؓ اور امام غزالیؒ اور ابن خلدون اور اقبال کا بھی تو مطالعہ کیجئے ——— لیکن بھلا آپ عیسائیوں کا تعصب کب مٹے گا ———!

ہم خطرناک پانیوں کی طرف ——— رونلڈ آہستگی سے تیسرا سگریٹ جلا رہا ہے۔

چنانچہ چاروں اور یہ خطرناک پانی ہیں ۔ اور ہم سب ایک ناؤ میں سوار ہیں۔

کیم آہستہ آہستہ بہتا جا رہا ہے۔ تیرھویں اور چودھویں صدی کے کالجوں کے پیچھے سے یہ سینکڑوں برس سے یونہی بہتا آیا ہے۔ اس کے دونوں طرف پرتم روز کھلے ہیں اور بے انتہا سرسبز درخت ہیں۔ موسم بہار کے سارے پھول امنڈ رہے ہیں۔ ڈیفوڈلز کی شاخیں پانی کی سطح پر جھکی رہتی ہیں۔ صدیوں سے یہ پھول اور یہ پرانی دیواریں اور یہ پل، یہ انڈر گریجویٹ، کشتیاں سنتے آئے ہیں۔ بے حد رنگوں ——— اور بے تحاشا خوبصورت منظر ہے جو کرسمس کارڈوں اور کیلنڈروں پر منتقل ہو کر دنیا بھر میں فروخت ہوتا ہے چیری کے درخت ہیں اور ان میں چھپے ہوئے کالج اور ٹی گارڈن گرانچسٹر ہے جہاں روپرٹ بروک رہتا تھا۔ گرانچسٹر، گرانچسٹر گرجا کے قبرستان میں روپرٹ بروک کے میموریل پر ایک اکیلی ریتھ مرجھائی پڑی ہے۔

ایک تیز رفتار موٹر لانچ یونین جیک لہراتی زناٹے سے سطح پر سے نکل جاتی ہے۔ گڈ اولڈ یونین جیک ———! کوئی آہستہ سے کہتا ہے ——— ہولی ڈے میکرز اور انڈر گریجوئیس کناروں پر دور دور تک ٹولیوں میں منتشر ویک اینڈ منا رہے ہیں۔ پانی کی لہروں

پران گزنت PUNTS تیر رہی ہیں۔ ابھی قریب سے جو پنٹ گزری ہے اس کے سرے پر کھڑی ہوئی خایا نے جوش میں آ کر زور زور سے کوئی عبرانی لوک گیت شروع کر دیا ہے جو اسرائیل کے کھیتوں میں لڑکیاں گاتی ہیں۔ ڈاکٹر الرشی آہستہ آہستہ ایک جرمن نغمہ الاپ رہا ہے۔ ڈاکٹر نینسی کارلن نیگرو روحانی گیت گنگنانے لگتی ہے۔ انٹرنیشنل موسیقی شروع ہو جاتی ہے۔

"تم بھی کوئی ہندوستانی، میرا مطلب ہے پاکستانی گانا گاؤ ———" رونلڈ ذرا خفگی سے مجھ سے کہتا ہے۔ نینسی آنکھیں نیم وا کئے اپنے وطن، جنوب کے ——— PLANTATIONS کے گیت گا رہی ہے۔

ڈاکٹر نینسی کارلن۔ یہ میری دوسری پیاری دوست ہے۔ اس کی دادی حبشی سلیو گرل تھی جسے نیو اورلینز میں فروخت کیا گیا تھا۔ اس کا باپ ورجینیا میں پادری ہے۔ نینسی کو ورجینیا کے کسی کالج میں اسلئے تعلیم حاصل کرنے کی اجازت نہیں تھی۔ لہٰذا اس نے شمال کی کسی یونیورسٹی میں جا کر پڑھا۔ اور امریکن ناول میں نیگرو پادری کے کردار پر مقالہ لکھ کر اس نے کولمبیا سے ڈاکٹریٹ لیا۔ اب وہ جنوب کی کسی بہت بڑی نیگرو یونیورسٹی میں ادبیات کی پروفیسر ہے۔ نینسی بے حد پیاری لڑکی ہے۔ ہر وقت بشاش رہتی ہے اور بات بات پر زور زور سے قہقہے لگاتی ہے۔

"دیکھو ——— تم لوگ ہمیشہ اپنی مظلومیت پر آہیں بھرتے ہو اور زندگی سے بیزار نظر آتے ہو۔ لیکن نینسی کو دیکھو۔ اس کی قوم نے کتنے ظلم سہے ہیں اور یہ کس طرح ہر سمے ہنستی اور دوسروں کو ہنساتی رہتی ہے۔ حالانکہ یہ بھی اپنی سیاسیات اور اپنے کلر پرابلم کے بارے میں تمہاری طرح ہی حساس ہے۔ بلکہ اس نے تم سے زیادہ دکھ سہے ہیں ———" رونلڈ مجھ سے کہتا ہے۔

نینسی واقعی بہت عظیم ہے۔ ہمارے ساتھ تین چار امریکن اور ہیں جو سب کے سب کسی نہ کسی مشہور یونیورسٹی سے ڈاکٹریٹ کر چکے ہیں یا کر رہے ہیں۔ سب بڑے ذہن پرست ہیں۔ مثلاً یہ ایڈ کارسٹل فریزر جو نیویارک کے ایک مشہور ادبی رسالے کا جوائنٹ ایڈیٹر ہے اور امریکہ کے نئے بلند پایہ نقادوں میں اس کا شمار ہوتا ہے۔ لیکن ہم کبھی ایک دوسرے سے سیاست کی بات نہیں کرتے۔ صرف ایذرا پاؤنڈ کا تذکرہ ہوتا ہے۔ نینسی ان سب کی دوست ہے کیونکہ بہرحال وہ بھی امریکن ہے اور بڑی پکی امریکن ہے۔ لیکن ان سب سے مختلف ہے۔ ایک بات آپ کو اور بتا دوں۔ نینسی، خایا یا رونلڈ کی طرح اشتراکی خیالات کی حامی نہیں ہے۔ امریکی طرزِ جمہوریت کی پرستار ہے۔ پھر بھی اس سمے کتنی گمبھیرتا اور کتنے دکھ سے وہ نیگرو روحانی نغمہ الاپ رہی ہے۔

نینسی کارلن بہت عظیم عورت ہے۔

کل ایک انگریز لڑکی نے بریکفاسٹ کی میز پر اس سے بہت بشاشت سے کہہ دیا "ہلو ٹوپسی ——— !"

نینسی نے اس سے کہا "دیکھو ڈارلنگ، مجھے معلوم ہے کہ تم نے کسی بُری نیت سے نہیں بلکہ محض خوش دلی سے ٹوپسی کہہ کر پکارا ہے۔ لیکن آئندہ کسی نیگرو کو اس نام سے مخاطب نہ کرنا۔"

"اوہ ——— آئی ایم سو سوری ڈیئر ———" انگریز لڑکی نے جواب دیا اور خاموشی سے پارج میں مصروف ہو گئی۔

"تم نے دیکھا ———" بعد میں نینسی نے مجھ سے مخاطب ہو کر آہستہ سے کہا "یہ بالکل اسی طرح ہے جب یہ لوگ نیگرو عورتوں کو ٹوپسی یا نیگریس کے الفاظ سے یاد کرتے ہیں۔ تم سمجھتی ہو نا۔ میرا مطلب ہے کہ ———"

"الفاظ میں کیا رکھا ہے ——!!؟" رونلڈ نے ایک اور سگریٹ رول کرتے ہوئے کاہلی سے سوال کیا۔
"الفاظ —— ؟ آپ کسی چینی کو چائینامین کیوں کہتے ہیں اور کیا تم کو پتہ ہے کہ لفظ "ایشیاٹک" کے پیچھے کتنی حقارت چھپی ہوئی ہے —— ؟" میں نے جواب دیا۔
"اوہو —— !! اسی لیے اب تم لوگ اپنے آپ کو "ایشیاٹک" کے بجائے "ایشین" کے نام سے یاد کرتے ہو ——!!" رونالڈ نے کہا۔
"جی ہاں جناب ——" میں غصے سے کود کر دریچے میں جا بیٹھی۔
"اچھا — اچھا — ایشین، ایشین، ایشین —— !! ٹھیک ہے !!" رونلڈ نے کہا۔
"ٹھیک ہائے ——" میں نے نقل اتارتے ہوئے جواب دیا۔

سورج کنگز کالج کے پیچھے غروب ہوتا جا رہا ہے۔ کورٹ یارڈ پر سائے طویل ہونے لگے ہیں۔ پیٹر ہاوس۔ کوئینز کالج۔ ایمونئل۔ سینٹ جان۔ ان ساری سحر انگیز عمارتوں پر تاریکی چھا رہی ہے۔ تاریکی میں ایسا لگتا ہے۔ ابھی ان صدیوں پرانے گھسے پتھروں والے دروازوں سے قرون وسطیٰ کے راہب اور راسکالرکالے گاؤن پہنے شمعیں لیے ادھر سے ادھر گذر جائیں گے۔ ان کمروں میں، ان سبزہ زاروں پر اور ان کورٹ یارڈز کے درختوں کے نیچے کرسٹفر مارلو رجرد بیکن، اولیور کرومویل اور ان کے بعد کیٹس، بائرن اور جانے کس کس نے اپنے طالب علمی کے زمانے بتائے ہیں۔ اس پُر اسرار نیم تاریک ماحول میں اب تک ذرا سی بھی تبدیلی پیدا نہیں ہوئی۔
کیم اسی طرح بہتا رہے گا۔

اب ہم اپنے گریجویٹ کونسرٹ کی ریہرسل کر رہے ہیں۔ بارش ابھی تھمی ہے۔ فضا میں پھولوں کی دھیمی دھیمی خوشبو بہہ رہی ہے۔ ... ... اور پتوں پر سے بارش کے قطرے نیچے گر رہے ہیں۔ پورب کے کھیتوں اور کنجوں پر بھی یونہی بارش ہوتی ہوگی۔ ... اور کھونی کے درختوں پر، بخشی کا تالاب اس وقت پانی سے بالکل لبریز ہو گیا ہوگا۔ اور پیلے کنول وہاں تیرتے ہوں گے۔ گومتی کے ... پل پر سے لوگ جولائی اور بھنورے کے جھرمٹ اٹھائے ساون الاپتے گزر رہے ہوں گے۔
"تو سنبھلیا —— !!؟" نینسی آہستہ سے دریافت کرتی ہے۔ لان پر ہمارے ساتھی ادھر ادھر گردہ بنائے گھاس پر بیٹھے پروگرام کے ... حصوں پر نظر ثانی کر رہے ہیں۔ شاہ بلوط کی لکڑی کی دیواروں والے نیم روشن کمرے میں اس اسکٹ کی مشق کی جا رہی ہے جو ہم نے ... "سوہنی انگلیشیس" کی پیروڈی میں لکھا ہے۔ ہم ایک ایک جملے اور سین پر قہقہے لگاتے لگاتے دوہرے ہوئے جا رہے ہیں۔ ایک امریکن لڑکی وائلن پر وہیبر بجا رہی ہے۔ اس کے ساتھ انٹرنیشنل لاء کا افادی طالب علم گٹار بجا رہا ہے۔ آتشدان کے اوپر سے ... کی روغنی تصویر کاہلی سے جھانک رہی ہے جنھوں نے پندرھویں صدی میں یہ کالج قائم کیا تھا۔
رسل فریزر فرش پر پڑے ہوئے گھنگھروؤں کو بڑے غور اور دھیان سے الٹ پلٹ کر دیکھ رہا ہے۔ نینسی کارلن پیانو پر تن ... دھن بجانے کی کوشش کر رہی ہے جو میں نے ناچ کی لے کے لیے اسے سکھائی ہے —— رے ساگے بندرا بن میں ... خوب گھوب بجا دینا —— رے واگے۔

دھیم تانا دھی رن تا تا نا، دھی ری نا دھیم —— سب مل کر الاپنے لگتے ہیں۔

ٹیرفک ——! ارسل فریزر چلا کر خوشی سے کہتا ہے۔

ان سفید قوموں کا آرکسٹرا اب بندرا بن کا گیت بجا رہا ہے۔ یہ دھنیں انھوں نے آج تک نہ سنی تھیں۔ سب کے سب بچوں کی طرح اکسائیٹڈ ہیں۔

اوہ بوائے ——! نینسی چلا کر کہتی ہے۔

کیا کلچرل ہارمنی پیدا ہوئی ہے واللہ ——! میں سوچتی ہوں۔

شام کو ای ایم فارسٹر مجھ سے کہتے ہیں —— میں ہندوستان کو بھلا کس طرح بھول سکتا ہوں؟ —— کبھی نہیں ——!

یس سر —— میں کہتی ہوں۔

خصوصاً تمہارا لکھنؤ۔

یس سر۔

تمہاری تہذیب۔

یس سر۔

تمہاری ساری جد و جہد۔

یس سر —— ٹو چیریز فار ڈیموکریسی[1]

فارسٹر کھل کھلا کر ہنس پڑتے ہیں۔

سارے ایسٹ آنگلیا پر، جنوبی انگلستان پر، موسم گرما کے خوشگوار بادل چھائے ہوئے ہیں۔ پھر دھوپ نکلتی ہے۔ سیزن اپنے عروج پر ہے۔ ویسٹ اینڈ میں پیٹر اشٹونو، ایڈتھ ایوانز اور میری مارٹن کے کھیل بے پناہ ہجوم اپنی طرف کھینچ رہے ہیں۔ شہزادی مارگریٹ نے نئے فیشن ایجاد کیے ہیں۔ کورٹ آف سینٹ جیمز سے ذرا پرے اور ریجنٹ کی عبوری مہیب عمارت ہے جس میں بوڑھے آئی سی ایس اور نوآبادیات کے سابق گورنر دن بھر چپ چاپ بیٹھے وہسکی پیتے اور ٹائمز پڑھتے رہتے ہیں یا کبھی کبھی اخبار پر سے سر اٹھا کر گذرے ہوئے ریذیڈنسی یا ڈیرہ اور لڈچیٹر منزل کلب کا تذکرہ کر لیتے ہیں۔ جہاں سنہ۱۸ء سے سنہ۳۲ء میں کتنی دلچسپ برج پارٹیاں ہوتی تھیں۔

ایک روز ایک پارٹی کے دوران میں میں نے ایک بہت بوڑھے انگریز کو نوٹس کیا جو سب سے الگ تھلگ خاموش بیٹھا چائے پی رہا تھا۔ اس کے ہاتھوں میں رعشہ تھا۔ میں نے پیالی اسے اٹھا کر دی۔

---

[1] فارسٹر کی نئی کتاب کا نام

انڈیا —؟! اس نے دوستی کے انداز میں سوال کیا۔

پاکستان —! میں نے اسی بشاشت سے جواب دیا۔

اوہ — ونڈرفل — ونڈرفل۔

آپ کبھی برصغیر جا چکے ہیں —! میں نے پوچھا۔

ہاں! جا چکا ہوں — جا چکا ہوں — اس نے پیالی کانپتے ہاتھوں سے سنبھال کر اٹھائی۔

کسی خاص جگہ —؟

بمبئی!

اچھا — کسی ملازمت وغیرہ کے سلسلے میں۔ یا ایسے ہی —؟ میں نے اخلاقاً مکالمہ جاری رکھنے کی غرض سے دوبارہ بات کی۔

نہیں — ملازمت کے سلسلے میں نہیں۔

اوہ —! آرمی —؟!

نہیں، آرمی نہیں۔

تو کافی عرصہ رہے آپ ہندوستان؟

ہاں — ہاں — کئی سال — کئی سال —

کیا کرتے رہے اتنے دنوں آپ وہاں — میرا مطلب ہے، بمبئی میں —؟

اں — میں بمبئی پریذیڈنسی کا گورنر تھا۔

اوہ —

---

ان انگریزوں کی تنہائی اب قابلِ رحم ہے۔ ان کے دوسرے ہم مرتبہ ساتھیوں پر بھی زوال آ چکا ہے۔ بڑے بڑے لارڈ اور کاؤنٹ ان کے پاس لمبے چوڑے خطابات، طویل و عریض ریاستیں اور عظیم الشان محلات اور قلعے تھے، اب نوکریاں کر رہے ہیں یا اپنے جواہرات، بیش قیمت کتب خانے فروخت کر رہے ہیں۔ بہت سوں نے اپنے محلوں کی نمائش شروع کر دی ہے جن پر ٹکٹ لگا کر وہ تماشائیوں کو اپنے کتب خانے، اپنے نفیس بیڈ روم اور ڈرائنگ روم ایک مستعد گائیڈ کی طرح دکھلاتے پھرتے ہیں اور اس سے جو آمدنی ہوتی ہے اس سے گھر کے خرچ میں مدد لیتے ہیں۔ "موت کے محصول" نے ارسٹوکریسی کو اقتصادی طور پر بالکل تباہ کر دیا ہے۔

انگلستان کے لارڈز اور لیڈیز کا زمانہ ختم ہوا۔

لہٰذا اے مومنو! لازم آیا تم پر کہ عبرت پکڑو اور درود سے کبھی غافل نہ ہو۔ پڑھو درود!

اب آخر میں عالی صاحب سے بھی مل لیجئے جو پچھلے تیس سال سے لندن میں رہتے ہیں۔ جوش کے قریبی عزیز ہیں اور غالباً کسی زمانے میں میرے ابا کے کلاس فیلو تھے جو اپنی ذات سے انجمن ہیں۔ بی بی سی کے اسٹوڈیوز کے پاکستانی سیکشن میں ان کی وجہ سے بڑی رونق رہتی ہے۔ اتنے طویل عرصے کے ولایت کے قیام کے باوجود ان کا لب و لہجہ اب تک ٹھیٹھ اور خالص اودھ والوں کا سا ہے۔ اردو بولتے ہیں تو ہمیشہ تھیٹر کو ٹھیٹھر اور ویسٹ اینڈ کو ویسٹ مینسٹر کہتے ہیں۔ سینما کو انھوں نے ہمیشہ بائیسکوپ ہی کہا۔ لکھنؤ کے پرانے داستان گو بول کے انداز میں قصے سناتے ہیں۔ تیس سال گزرے، ہندوستان کی آزادی کی لڑائی لڑنے یہاں آئے تھے اور پھر کبھی واپس نہ گئے۔ انھوں نے بھی بغاوت کا علم بلند کیا۔ خلافت تحریک آرگنائیز کی۔ اخبار نکالے۔ لائیڈ جارج کے پاس پہنچ جاتے تھے اور اس سے گفتگو کرتے تھے کیا معنی کہ آپ نہایت بے ایمان آدمی ہیں۔ ہند کو ابھی فوراً آزاد کیجئے۔ ہائیڈ پارک میں

اب بوڑھے ہو گئے ہیں اور دل شکستہ ہیں۔ کہ جو سوچا تھا وہ نہ ہوا۔ پچھلے دنوں پاکستان گئے تھے لیکن پرمٹ نہ مل سکنے کی وجہ سے وطن مرحوم ملیح آباد نہ پہنچ سکے اور پھر لندن لوٹ آئے۔ ہر شخص کے دکھ درد میں کام آنے کو تیار رہتے ہیں۔ کوئی خاندان نہیں ہے اکیلے رہتے ہیں اور اپنے محلے بھر کے گورو اور جگت چچا ہیں۔ ایسے لوگ اب صرف قصے کہانیوں میں ملتے ہیں یا چودھری محمد علی ردولوی کی حکایتوں میں اور چودھری محمد علی کی حکایتوں کو بھی سمجھ کر پڑھنے اور سر دھننے والے ہمارے پاکستان میں بہت کم ہوں گے۔

موسم گرما بھی گزرتا جا رہا ہے۔ ٹورسٹ ٹریفلگر اسکوائر میں کبوتروں کو دانے کھلا رہے ہیں۔ ٹیٹ گیلری میں پکاسو اور رائل اکیڈمی میں داوینچی کی نمائش ہو رہی ہے۔ پکیڈلی سرکس میں دنیا کی مشہور عالم، سڑک پر چلنے والی، لڑکیاں حسین کپڑوں میں ملبوس، اونچی ایڑی کے جوتے پہنے گھرا نیک اپ کئے کونوں کھدروں یا فٹ پاتھ کے کناروں پر کھڑی راہ چلنے والوں خصوصاً غیر ملکیوں کو دعوت نظارہ دیتی ہوئی اور متوجہ کرنے میں مصروف ہیں۔

پکیڈلی ——— ! ہارٹ آف دی ورلڈ ——— !! مجمع بڑھتا جا رہا ہے۔ سینما گھروں کی کھڑکیوں کے سامنے کیو لگے ہیں۔ ایک خوبصورت جوان آدمی جس کی ایک ٹانگ اوپر سے کٹی ہوئی ہے، بھیک مانگتا مانگتا کیو کے ہر فرد کے سامنے جاتا ہے اور ٹوپی اتار کر سلام کرتا ہے۔ بہت کم لوگ اس کی طرف توجہ دیتے ہیں۔ پیسے اس کے بکس میں کوئی بھی نہیں ڈالتا۔

"سلام میم صاحب ——— !!" وہ ہمارے سامنے آ کر کہتا ہے۔

میری بہت ہی پیاری دوست فیروز جبیں اس سے پوچھتی ہے "کیا تم کبھی ہندوستان میں رہے ہو؟"

"نہیں۔ میں ڈنکرک فتح کرنے میں مصروف تھا اس لیے ہندوستان نہ جا سکا۔!" وہ مسکرا کر کہتا ہے۔

"اچھا۔!" فیروز اس کے ڈبے میں پیسے ڈال دیتی ہے۔ وہ اسی طرح مسکرا کر تھینک یو کہتا آگے بڑھ جاتا ہے۔

"ڈنکرک فتح کرنے میں مصروف تھا" فیروز دہراتی ہے، "اور اب ویسٹ اینڈ کے تھیٹروں کے آگے بھیک مانگتا ہے۔ اور ابھی ایک جنگ اور ہو گی؟؟"

سامنے سے اطلانتک پار والے سپاہیوں کا ایک غول گذر جاتا ہے۔
میں اور فیروز سینما کے اندر جاکر لارڈ نند دیکھنے میں مشغول ہو جاتے ہیں۔
لارڈ نند —— زندگی کا میری گوڑ نائٹ —— ؟!!

تو بھائی فیروز یہ سلسلے میں۔ رات کو میں آگ کے سامنے اطمینان سے بیٹھ کر فیروز سے کہتی ہوں۔ یہ ہمارا پرانا لطیفہ ہے۔ یونیورسٹی میں جب اکٹھے پڑھتے تھے تو شام کو ہوسٹل کی ڈائننگ ٹیبل پر دن بھر کے سارے ضروری واقعات، یونیورسٹی پالیٹکس اور اسکینڈلز ایک دوسرے کے گوش گذار کرنے کے لیے بعد میں فیروز سے کہتی تھی: تو یہ سلسلے ہیں بھائی صاحب ——!!
فیروز کھانا پکانے میں مصروف ہے۔ اسٹوڈیو کے چاروں طرف ضخیم کتابیں بکھری ہوئی ہیں۔ اس نے لکھنؤ سے اُردو میں ایم اے کیا تھا۔ اب وہ جرنلزم کی تعلیم حاصل کر رہی ہے اور انڈیا ہاؤس میں کام کرتی ہے۔ فیروز جیسی ہندوستانی لڑکی ہے۔ ہندوستانی طالبعلموں کی سیاسی سرگرمیوں میں بہت دلچسپی سے حصہ لیتی ہے۔ جد و جہد ہماری روایت ہے اور اس روایت کو ہم کبھی نہ بھولیں گے۔
برادر —— میں چلاتی ہوں۔
فیروز اور اس کے ہندوستانی ساتھی ذرا تکلفاً بُرا مان کر چپ ہو جاتے ہیں۔

اور یہ کملا ہے۔ میری بچپن کی رفیق کملا جیسپال جس کا ذکر آپ نے اس ناچیز خاکسار کے افسانوں میں اکثر پڑھا ہوگا۔ یہ صاحب ہندوستان کی فارن سروس کی ایک بڑی ذمہ دار رکن ہے، پر اب تک لگتا ہے کہ ابھی ابھی اپنی کلاس کا کوئی پیریڈ گول کر کے کالج سے بھاگی چلی آ رہی ہے۔ اس کا فلیٹ چیلسی میں ہے۔ لہٰذا آرٹ وارٹ کا چکر اس کے یہاں بہت رہتا ہے۔
کینیڈا کا ایک انٹلکچوئیل تاریخ اور پولیٹکل سائنس کا ماہر آرتی بلیٹن برگ جامینی رائے کی ایک تصویر کو بے دھیانی سے الٹ پلٹ رہا ہے۔ آرتی آج کل بیک وقت دو کتابیں لکھنے میں مصروف ہے۔ ایک کینیڈا کی اقتصادی تاریخ ہے اور دوسری کچھ اور اسی قسم کی چیز ہے۔ دونوں کتابیں بڑے پروگریسو نظریے سے لکھی جا رہی ہیں۔ اپنی کم عمری کو چھپانے کے لیے ہر وقت بے حد سنجیدہ رہنے کی کوشش کرتا ہے۔
پروگریسو —— ؟ افوہ —— افسوس یہ ہے کہ تم تو یورپ کے زوال پرست انٹلکچوئیل بھی نہیں ہو۔ کولونیل انٹلکچوئیل ہو —— میں تمہیں جلانے کے لیے کہتی ہوں ؟
دراصل مجھے اس لفظ انٹلکچوئیل ہی سے وحشت ہوتی ہے اور پھر کینیڈا کی یہ کلارق —— ؟ افوہ۔ یہ کولونیل لوگ بھلا کیا کھا کر انٹلکچوئیل بنیں گے۔ بھائی جو تمہارے باپ کے جیبں اسٹورز ہیں، انھیں میں مگن رہو (آرتی جب اپنی بے تحاشا طویل و عریض امریکن کار میں سڑکوں پر نکلتا ہے تو خصوصاً کنٹری سائیڈ کے قصبوں کی پتلی پتلی سڑکوں پر سے، تو راہگیر رک کر کار کو غور سے دیکھنے لگتے ہیں۔ امریکن کاریں انگلستان میں بہت کم نظر آتی ہیں۔ انگلش کاریں جو ان کے سامنے بالکل کھلونا ایسی دکھلائی دیتی ہیں آرتی کی کار کی وجہ سے رک جاتی ہیں کیونکہ اس کی

"اور موبیل سارا راستہ گھیرتی ہے اور اس ماحول میں بے حد غیر ملکی نظر آتی ہے۔ راہگیر حیرت سے امریکن کاروں کو کبھی کبھی چھو کر بھی دیکھ لیتے ہیں۔
——— واہ امریکہ!!)

اور پھر کینیڈا کی اقتصادی تاریخ پر ترقی پسند نظر ہے ——— (جگرا اجاری رہتا ہے) برطانیہ اعظمیٰ کے انقلابات ——— ایسے انقلاب تو ایشیا میں آتے ہیں۔ دو سال میں ساری کایا پلٹ جاتی ہے۔ مہینوں اور ہفتوں میں دنیا ادھر سے ادھر کر دی جاتی ہے۔ یہ تھوڑا ہی ہے کہ پہلے دو سو سال تک انڈسٹریل ریولیوشن گھسٹا۔ پھر اسٹیم انجن چلے۔ پھر کوئلے کی کانوں کا سلسلہ رہا۔ جانی دنیا کی تاریخ تو ایشیا میں بن رہی ہے۔ آپ کا خیال ہے؟ میں کہتی ہوں۔

کیا میلو ڈرامٹک اپروچ ہے آپ کی ——— !! جم کہتا ہے۔

اور کیا کومک اوپیرا آپ سب کا ہے۔ یہاں سے وہاں تک۔ میں چڑ کر جواب دیتی ہوں۔

ارنی خاموشی سے مسکراتا رہتا ہے۔ دراصل ارنی کو تو ایسٹری یا ہالی وڈ میں ہونا چاہئے تھا۔ اسٹیورٹ گرینجر یا کورنیل وائلڈ کو دیکھ پائے تو ٹیلو جریانی تلاش کرتا پھرے۔ ارنی روسی نژاد ہے اور صنفِ نازک اسے بے انتہا خوبصورت سمجھتی ہے۔

لیکن ارنی واقعی بے حد پر دگر یسیو ہے۔ نہایت سمجھدار اور خاموش قسم کا پر دگریسیو۔ اور جو کچھ وہ لکھ رہا ہے ٹھیک لکھ رہا ہے۔

کیا تم لوگوں کو بھی اپنی تواریخ بالکل نئے سرے سے اور نئے زاویے سے نہیں لکھنی چاہئے۔ وہ پوچھتا ہے۔

کورونیل ——— !!

ابھی ابھی جم اپنے ایسوسی ایشن کے دفتر سے واپس آیا ہے۔ جم بھی رونالڈ کی طرح انگریز ہے۔ جدید سنگتراشی اس کا مشغلہ ہے اور چونکہ وہ بھی چیلسی میں رہتا ہے لہٰذا اسے بھی اپنے آپ کو فنکار سمجھنے پر مجبور کیا جاتا رہتا ہے، حالانکہ وہ مصر ہے کہ وہ بے حد [illegible] ہے۔ وہ بھی ہمیشہ ”مستے“ کرتا ہے۔ اور سارے قدیم ہندو فلسفے اس نے گھول کر پی رکھے ہیں۔ گاندھی جی طرزِ زندگی کا سختہ [illegible] دنیا کے سارے [illegible] کا حل صرف اس نے دریافت کر لیا ہے۔ وہ یہ کہ ہم سب کو شخصی SELVES بنانے چاہئیں۔ ان میں رہتے ہوئے ان سے آگے بڑھ کر ہم سوسائٹی کی اصلاح کریں گے۔ اور زندگی کا کالا نہایت سیدھی سادی اور پر سکون ہو جائے گی۔ اسی طرح [illegible] معرفت کی آئیڈیلزم کے چکر میں اس کی غیر سیاسی انسانیت پرست ایسوسی ایشن کی طرف سے پچھلے دنوں چند اللہ والے [illegible] گئے تھے۔ ان میں فرانسیسی، سوئس، ڈچ اور غالباً انگریز مرد اور عورتیں تھیں۔ یہ لوگ [illegible] کیمپ میں کئی مہینے مہاجرین کے ساتھ رہے۔ رات ملک کی [illegible] نے مکان تعمیر کئے۔ دن بھر وہ اینٹ اور گارا ڈھوتے تھے اور رات کو چٹائیوں پر پڑ کر سو رہتے تھے۔ کیا روحانیت ہے واللہ ——— !! میں جم سے کہتی ہوں۔

مصیبت یہ ہے کہ جم مذہبی آدمی نہیں ہے لیکن انقلاب کا قائل نہیں۔ بڑا سخت PACIFIST ہے۔ اس کے خیال میں سوویت یونین اور مغربی ممالک دونوں تباہی کے راستے پر جا رہے ہیں۔ اچھا خاصا [illegible] کا پیرو معلوم ہوتا ہے۔ بس ہر ایک کو مکمل شخصی آزادی اور [illegible] حاصل ہونا چاہئے۔ اور سب کو چھوٹی چھوٹی [illegible] COMMUNITIES میں [illegible] ہے۔

جم اگر خدا پرست ہوتا تو بڑا [illegible] [illegible] ——— [illegible]

گڈ اولڈ جم ـــــ

کرشنا مینن ریٹائر ہو گئے ہیں۔ جب تک وہ ہائی کمشنر رہے انڈیا ہاؤس میں انھوں نے اپنی رہائش کے لیے ایک کمرہ لے رکھا تھا جس میں ایک طرف چائے بنانے کا سامان رکھا تھا اور باقی سارے کمرے میں کتابوں اور اخباروں کے انبار بکھرے رہتے تھے۔ دن بھر اور رات گئے تک وہ خود چائے بنا بنا کر پیتے جاتے تھے اور لگاتار کام کرتے تھے۔ کام میں مصروف رہنا ان کی فطرتِ ثانیہ بن چکی ہے۔

اب آپ بنا کچھ کئے کیسے رہ پائیں گے؟ میں نے ان سے پوچھا۔

میں کچھ نہ کچھ ضرور کیا کروں گا ـــ!! انھوں نے کہا۔

اب آپ کتابیں لکھا کیجئے ـــ میں نے عقلمندی سے ان کو مشورہ دیا۔

غالباً وہ انگلستان میں مستقل رہیں گے جس طرح ہمیشہ سے رہتے آئے ہیں۔ محمد علی خاں ملیح آبادی کی طرح وہ بھی اس سرزمین کو نہیں چھوڑ سکتے۔

اس وقت تو وہ ارتی کو جسے وہ کینیڈین بٹش میں کہتے ہیں، پراٹھے کھلا رہے ہیں اور وہ سالن میں مرچوں کی زیادتی کی وجہ سے ... محسوس کر رہا ہے۔

اور اب رات ہو رہی ہے۔ سڑک کے کنارے کنارے گھومنے والی لڑکیاں اور وہ بوڑھے بھکاری مصور جو فٹ پاتھ پر رنگین چاک سے تصویریں بنا کر خاموشی سے ایک طرف دیوار کے سہارے دن دن بھر بیٹھے رہتے ہیں اور ہر راہگیر کو دھندلی، پُر امید آنکھوں سے دیکھتے رہتے ہیں اپنے ٹھکانوں پر جا چکے ہیں۔ فٹ پاتھ کی ان تصویروں کے نیچے لکھا ہوتا ہے :- یہ میں نے جھیل اور چاندنی رات کی تصویر بنائی ہے۔ لیکن چونکہ چاک سے سارے رنگ اُجاگر نہیں ہو سکتے اور کاغذ یا کینوس کے بجائے میرے پاس صرف یہ فٹ پاتھ کی زمین ہے اس لیے تصویر ایسی نہ بن سکی جیسی میں چاہتا تھا۔ اگر آپ کچھ دیتے جائیں تو میں رات کو کھانا کھا کر سو سکوں گا۔ گو میرے پاس رات کو سونے کے لیے کوئی پلنگ نہیں ہے ـــــ وغیرہ وغیرہ وغیرہ ـــــ

سڑکیں سنسان ہو چلی ہیں۔ زیرِ زمین ریلیں اپنی آخری مسافتیں طے کر رہی ہیں۔ متوسط طبقے کے باولر ہیٹ اور چھتریوں والے ... اپنے اپنے گھروں میں قلعہ بند ہو چکے ہیں۔

کوئی ٹورسٹ اپنے دوست سے کہہ رہا ہے۔ کیا ہو بد مذاق شہر ہے جہاں اتنی جلدی رات ہو جاتی ہے۔ اسی لیے میں کل جا رہا ہوں ـــ شب بخیر لندن۔

لندن سو رہا ہے۔ لندن جاگ رہا ہے۔ کھڑکیوں کے پردے گرا دیئے گئے ہیں۔ باہر خشک ہوا چل رہی ہے۔ کل بھری

ہو گئی۔ نیچے سڑک پر شام کا اخبار بیچنے والے آخری بچے پرچے سمیٹ رہے ہیں جن کی سرخیاں تاریکی میں مدھم ہوتی جا رہی ہیں۔ ایوا مر گئی۔ شاہ فاروق کو باہر نکال باہر کیا گیا۔ مصدق رونے لگے۔ روسیوں نے ایک اور گولڈ میڈل جیت لیا۔

اب سب سو رہیں گے۔ میں اور فیروز اور کملا اور رخایا اور سیلیتی۔ اور ان کے علاوہ رونلڈ اور رالف ملر اور ارنی اور رحیم سب جائیں گے۔ کیونکہ یہ آج کا دن بھر ختم ہوا۔

کل کیا ہو گا۔ یہی سوال ۱۹۴۳ء میں بھی سب کے سامنے تھا۔

لیکن سامنے دیکھو۔ اب دیوار پر کیا لکھا ہے۔ دیکھو ———

اب تمہاری خاطر کوئی ڈینیل فیصلے کے لیے نہ آئے گا۔

---

# بھاگ بھری

## ہاجرہ مسرور

یہ ان دنوں کی بات ہے جب میں نے نئی نئی پریکٹس شروع کی تھی ——

میڈیکل کالج کے زمانے میں اپنے آپ پر روپوں کی کبھی کبھی بارش نہ دیکھی تھی۔ اپنے بڑے بڑے پروفیسروں کی لمبی لمبی کاریں [illegible] کر آدمی اور سوچ بھی کیا سکتا ہے۔ مگر جب ڈگری لے کر اس بازار میں آئی تو معلوم ہوا کہ گلی کے اندر حقیر سے کمرے پر بورڈ لگا کر بیٹھنے سے [illegible] دولت واپس آنا مشکل ہے جو بیوہ ماں کے زیورات بک بک کر فیسوں اور کتابوں پہ خرچ ہوئی ——— آگے چل کر میں نے یا رُخ [illegible] کیا، یہ ایک الگ قصہ ہے جس کا ذکر کرنا اس موقع پر ضروری نہیں۔

ہاں تو ان دنوں جب پہلی بار مجھے دُور دراز کے ایک گاؤں میں زچگی کا ایک کیس کرنے کی دعوت ملی تو مجھے کافی خوشی ہوئی۔ بظاہر میں [illegible] منہ بنایا اور اپنے بے شمار مریضوں کی پریشانی کا ذکر کیا۔ لیکن جب سیدھے سادے مچیل پیغامبر نے میرا بھاؤ ایک دم بڑھا دیا تو میں فوراً تیار ہو گئی۔ —— دو سو روپے روز کے کم نہیں ہوتے۔ میں حیران رہ گئی کہ شہر کی دوسری چلتی ہوئی ڈاکٹرنیوں سے بچ کر یہ میرے پلے کیسے پڑ گیا۔

میں نے جلدی سے اندر جا کر والدہ سے ذکر کیا لیکن وہ خوش ہونے کے بجائے کچھ پریشان ہو گئیں کہ ہٹا دُور کی بات ہے، [illegible] کنواری لڑکی۔ لاکھ ڈاکٹر ہو پھر بھی ——— والدہ کی اس "پھر بھی" سے میں بھی ذرا پریشان ہوئی، لیکن پھر ایک ترکیب سمجھ میں آ گئی۔ میں نے [illegible] ٹے بھائی سے کہا کہ وہ دوڑ کر سائیکل پر جائے اور کالج میں کم از کم چھ دن کی چھٹی کی درخواست دے آئے اور ساتھ ہی میں نے گھر کی [illegible] ملازمہ مائی کو سفید شلوار کرتا پہنوا کر بطور نرس ساتھ چلنے پر آمادہ کر لیا —— جب میں واپس اپنے مطب کے اُجڑے کمرے میں گئی تو یہ بات [illegible] ہو گئی کہ نرس کو دس روپے روز ملیں گے۔

پھر میں نے پوچھا کہ "وہاں ٹریں یا بس کس وقت جائے گی؟"

"کار ساتھ لایا ہوں" جواب ملا۔

[illegible] میں یہ سوچ کر پریشان ہوئی کہ بہت سے شہر تک پہنچتے پہنچتے کار کہیں اتنی بے کار نہ ہو گئی ہو کہ راستے میں پریشانی اٹھانا پڑے۔

لیکن جب میں اپنے دو محافظوں کے ساتھ والدہ کو دعائیں پڑھتے چھوڑ کر نکلی اور گلی طے کر کے سڑک پہ آئی تو تازہ بتازہ کیڈی لک [illegible] کر میرے چہرے کا رنگ ضرور بدل گیا ہو گا —— میں پچھتائی کہ میں نے فیس اور زیادہ کیوں نہ مانگی۔

راستے میں میرے چھوٹے بھائی نے کرید کرید کر کچھ باتیں معلوم کیا کہ ہم ضلع سرگودھا کے ایک جاگیردار کے ہاں جا رہے ہیں۔ جاگیرداری

مریضیں کہ ولایت لاہور سے ڈاکٹرنی بچہ جنانے آئے —— بڑے ارمانوں کی پہلی زچگی تھی۔
کئی گھنٹے کے سفر کے بعد ہم لاہور سے بالکل مختلف دنیا میں وارد ہوئے۔ ایک چھوٹے سے گاؤں میں ایک بڑی سی حویلی ہماری منزل تھی۔

بڑی سی بیٹھک کے دروازے پر پیلی پڑتی دھوپ میں ایک درجن شکاری کتوں کو شام کا راتب تقسیم ہو رہا تھا، اور دس بارہ آدمی ان کتوں کی زنجیروں سے لپٹے ہوئے تھے۔ ہماری آمد پر وہ چونکے لیکن پھر کتوں کی زنجیروں پر جُٹ گئے —— اسی پیلی دھوپ میں گدے دار کرسی پر، میرے دو سو روپے روز کے داتا، ملک گل نواز آلتی پالتی مارے بیٹھے تھے —— سفید سلک کی تہمد اور نیلی سلک کی قمیص، سر پر بغیر کلاہ کی بھاری پگڑی —— اور کلائی پر باز —— باز، ملک کے ہاتھ پر رکھی ہوئی تازہ تازہ فاختہ کے پر بکھیر بکھیر کر گوشت نوچ رہا تھا —— یہ وقت باز کے راتب کا بھی تھا۔

کیڈی لک کے اس مالک کا تصور میں خواب میں بھی نہیں کر سکتی تھی، مگر پھر بھی اس ماحول سے میں کافی مرعوب ہو گئی۔

"ڈاکٹرنی صاحب بڑی تکلیف اٹھائی آپ نے، میں آپ کو خوش کر دوں گا۔" ملک نے گہری نظروں اور بھاری آواز سے بیک وقت کہا۔

گھر کے اندر داخل ہوتے ہوئے مجھے خیال آیا کہ ملک صاحب کی صورت اس بادشاہ سے ملتی ہے جس کی تصویر میں نے اسکول کے زمانے کی کسی کتاب میں دیکھی تھی۔ ماتھے تک پیچ در پیچ بڑی سی پگڑی، بڑی گھنی مونچھیں، کرسی پر آلتی پالتی مارے اور ہاتھ پر باز بٹھائے —— بس مانگ کیا مانگتا ہے کہنے کی کسر تھی۔

زنان خانے کا ماحول لباس اور سجاوٹ کی تبدیلیوں کے ساتھ ایسا ہی تھا جیسا عموماً ہمارے پرانے ٹھاٹ کے بڑے گھروں میں ہوتا ہے۔ صحن میں رنگین پیڑھیوں پر کافی سے زیادہ عورتیں رنگین تہمد اور موٹی ریشمی کنارے والی چادریں لپیٹے منتظر شکلیں بنائے بیٹھی تھیں اور ایک کھیس سے ڈھکے ہوئے پلنگ پر ایک بوڑھی عورت فکر مندی بیٹھی نسوار سُڑک رہی تھی۔ میں نے اندازہ لگا لیا کہ یہ گھر کی بڑی بوڑھی ہوں گی حقیقتاً یہی ملک کی والدہ بڑی ملکنی تھیں —— مجھے امید تھی کہ وہ اٹھ کر میرا استقبال کریں گی۔ لیکن یہ امید پوری نہ ہوئی میں ٹھٹھکتی ہوئی پلنگ کے قریب رک گئی۔

بوڑھی ملکنی نے مجھے غور سے دیکھتے ہوئے دوشالے کا پلو سرکا کر گردن سے لے کر ناک تک ڈال لیا اور اب میں صرف اس کی تیز آنکھیں ہی دیکھ سکتی تھی جو مجھے سختی سے گھور رہی تھیں —— مجھے اتنا غصہ آیا، اتنا کہ میں نے جی میں دعا کی کاش ان سب عورتوں کے درد زہ ہونے لگے۔

"مریض کہاں ہے؟" میں نے اٹک اٹک کر پوچھا۔ سب عورتیں جنگلی ہرنیوں کی طرح گردنیں اٹھا اٹھا کر مجھے حیرت سے گھورنے لگیں۔

"بیمار کہاں ہے؟" اب کے میری مائی نے انتہائی کرخت زبان میں سوال کیا۔

"اللہ کا نام لو، بیمار یہاں کہاں؟" ایک عورت نے دونوں طرف چھدی ہوئی ناک کی ٹاپس نما کیلیں چمکا کر بڑی ہی کرخت آواز میں جواب دیا —— سب کی معاندانہ نظریں مجھ پر تھیں۔

...س میں ڈوبی ہوئی دوبارہ ملک کی صوفوں سے سجی ہوئی بیٹھک میں پہنچ گئی۔

"مجھے افسوس ہے ملک صاحب میں مریضہ کو نہیں دیکھ سکی" اور میں نے دیکھا کہ اس فقرے سے بھائی کے چہرے کا رنگ یوں اُڑ گیا جیسے اسے شدید صدمہ پہنچا ہو۔ ظاہر ہے بھائی کو تعلیم کے لیے فیس کی بھی ضرورت ہوتی ہے۔

مگر ملک صاحب کے پلے ہوئے چہرے پر کوئی اثر نمایاں نہ ہوا۔ "اوہ! ڈاکٹرنی صاحبہ میں نے ابھی تک والدہ سے ذکر نہیں کیا کہ لاہور سے ڈاکٹرنی بلائی ہے" یہ کہہ کر ملک صاحب اُٹھ کھڑے ہوئے اور مجھے اپنے ساتھ آنے کا اشارہ کیا۔

"مگر ملک صاحب اب اندر جانے سے کیا فائدہ؟" میں نے گردن جھکا کر کہا۔

"ڈاکٹرنی صاحبہ آپ بُرا نہ مانیں جی، دراصل میری والدہ رسم و رواج کے خلاف جانا پسند نہیں کرتیں، اس لیے میں نے اُن سے پہلے ذکر کرنا مناسب نہیں سمجھا۔"

لیکن گھر کے اندر پہنچ کر ملک اور بڑی ملکنی کی جھک جھک شروع ہو گئی۔ وہ بار بار میری طرف اشارہ کر کے منہ بنا بنا کر پنجابی میں کہتی —— بیمار کہاں ہے؟ بیمار —— ہنھ بیمار!

یہ قصہ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا —— بعد میں ملک نے گہری گہری نظروں سے مجھے دیکھ کر دھیرے سے بتایا کہ بڑی ملکنی کو آپ کی یہ بات ناگوار گزری ہے کہ آپ نے پہلے پہل کی زچہ کو بیمار کہہ دیا —— زچگی آپ جانتی ہیں بڑی مبارک چیز ہے ——— وغیرہ وغیرہ۔

"وہ سامنے محل میں ہے!" ملک نے ایک کمرے کے دروازے کی طرف یوں اشارہ کیا جیسے گوہرِ مقصود کا پتہ دے رہے ہوں۔ اور میں بجائے ہنسنے کے کھسیا کر رہ گئی۔

سامنے سے ایک دروازے اور بغیر کھڑکی اور روشندان کے پرانے طرز والے کمرے میں ہونے والی زچہ تھی —— وہاں بھی کئی عورتیں تھیں، اور ایک سڑی ہوئی عورت اس کا پیٹ پکڑے بیٹھی تھی —— ساتھ کئی عورتیں اس کا سر، ہاتھ، پاؤں دبا رہی تھیں —— زچہ کا پلنگ ایک تو ایک کونے میں تھا اور اس کے علاوہ کئی اور پلنگ بھی کھیسوں سے سجے ہوئے تھے۔ دیواروں پر قسم قسم کے خوبصورت برتن، اور آئینوں سے آرائش اس حد تک تھی کہ دیوار بمشکل نظر آتی تھی —— یہ محل تھا۔

زچہ تیس بتیس سالہ عورت تھی اور اپنے علاقے کے تمام زیورات سے مزین —— اگر اس کے درد نہ ہو رہا ہوتا تو کافی خوبصورت بھی معلوم ہو سکتی تھی۔

میں نے مائی سے مخاطب ہو کر کہا کہ مریضہ کو فوراً اس گھٹے اور گھٹے ہوئے کمرے سے کسی اور جگہ منتقل کیا جائے۔ مائی نے عورتوں کے سامنے تجویز رکھی اور ہلڑ سا مچ گیا۔ انگلیاں ناکوں اور دانتوں پر پہنچ گئیں —— اور اس ہلڑ میں بڑی ملکنی ہانپتی ہوئی آ گئیں۔

میری تجویز ایوان کی متفقہ رائے سے مسترد ہو گئی، کیونکہ اس قسم کا کمرہ ہر گھر کا محل کہلاتا ہے اور ضروری ہے کہ گھر کی بہو اس جگہ اپنے بچے کو جنم دے۔

"عورتیں کمرہ خالی کر دیں!" یہ میری دوسری تجویز منظور ہو جاتی تب —— لہٰذا میں نے مائی سے کہا کہ وہ زچہ کے پاس تھی کھیں

کی اوٹ کر کے کھڑی ہو جائے تاکہ میں مریضہ کا معائنہ کر سکوں۔

پہلی زچگی تھی۔ مریضہ نے بتایا کہ بڑی منتوں مرادوں کے بعد یہ دن پورے ہوئے ہیں۔ ورنہ پہلے تو کبھی نو مہینے پورے ہی نہ ہوئے۔ ایک فقیرنی کہتی تھی، ایک جان رہے گی، ماں یا بچہ۔ میم صاحب دونوں کو بچا دو۔ بڑا انعام دیں گے، خوش کر دیں گے۔" مریضہ ڈر اور خوف سے سفید ہو رہی تھی۔ میں نے اسے تسلی دی اور کہا کہ سب معاملہ ٹھیک ٹھاک ہے۔ یہ سن کر ممنونیت سے مریضہ کے آنسو نکل آئے اور ناک سے رطوبت بہہ آئی۔ رومال سے اس کے آنسو پونچھ چکنے کے بعد ناک پونچھنے میں تھوڑی دقت ہوئی کیونکہ ہیرے کی بڑی بڑی کیلوں سے دونوں نتھنے ڈھکے ہوئے تھے۔

میں نے ویسے تو تسلی دے دی مگر یہ تصور کر کے خود پریشان سی ہو گئی ——— بڑی عمر کی اولاد ذرا مشکل سے ہوتی ہے۔ پھر زچہ کو درد بھی بڑے بے تکے تھے ——— اور بچے کے قلب کی حرکت سست۔ میں نے اللہ میاں سے دعا کی کہ عزت رکھ لینا ——— ورنہ واپسی کے لیے کوڑی تک تو کیا خاک نہ ملے گی۔

رات آ گئی اور عورتیں بدستور آپس میں بولتی رہیں ——— اور باری باری مریضہ کا جسم دباتی رہیں۔ دائی نے ایک دفعہ پیچھے سے کہا کہ میں بھی مریضہ کا پیٹ پکڑ لوں کیونکہ عورتیں کہتی ہیں، یہ ڈاکٹرنی مفت خوری ہے، ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھی ہے ——— میں نے مائی کے حکم کی تعمیل کی۔

جب مریضہ زور سے کراہنے اور ہونٹ کاٹنے لگی تو میں نے سب عورتوں سے باہر نکل جانے کو کہا۔ لیکن کئی عورتیں لپکیں اور پلنگ کے پاس دو اینٹیں رکھ دیں اور سب مل کر زچہ کو اٹھانے لگیں تاکہ وہ اینٹوں پر اکڑوں بیٹھ جائے۔

"بسم اللہ، خیر اللہ" مریضہ ان کے حکم کی تعمیل کر رہی تھی اور میں یہ صورت حال دیکھ کر خوف سے چیخ پڑی۔

"سب چھوڑ دو، بھاگ جاؤ یہاں سے، تم لوگ اسے مار ڈالوگی" عورتیں اس مداخلت پر پھر ہاتھ نچانے لگیں۔ مائی نے مریضہ کو بازوؤں سے پکڑ کر لٹا دیا ——— اور مجبوراً بغیر کسی اوٹ کے بچہ سب کے سامنے ایک کرخت سی آواز میں رونے لگا۔

مبارک سلامت کا شور اٹھا اور باہر سے جتنی عورتیں اندر آ سکتی تھیں آ گئیں باقی دروازے میں سے اندر جھانکنے کی کوشش کرنے لگیں۔ میں دیکھ رہی تھی کہ اس وقت زچہ کی حالت نازک ہے۔ میں نے بلیڈنگ کم کرنے کے لیے اسے انجکشن کہنیوں کے جوڑ کے درمیان دیا۔ سوئی دیکھ کر کئی عورتیں درد سے کراہ اٹھیں، زچہ کو غش آ گیا تھا۔

اچانک باہر بندوقوں کے فائر ہونے لگے اور پھر ڈھول نفیریاں بجنے لگیں ——— اس کے بعد رسموں اور شگونوں کا ایک طویل سلسلہ شروع ہو گیا اور کئی بار میری توجہ زچہ و بچہ کی طرف سے ہٹتے ہٹتے گئی۔ ظاہر ہے کہ میرے لیے یہ ساری چیزیں دلچسپ تھیں، مگر یہ عجیب بات تھی کہ اس گھر کے تمام حاضرین کا رویہ ابھی تک میرے لیے دوستانہ نہیں تھا، حالانکہ میں نے کئی رسموں میں دوسری عورتوں کی دیکھا دیکھی روپے بھی دیے۔ لیکن چونکہ مجھے قدم قدم پر زچہ و بچہ کی زندگی کی خاطر ان سے جھگڑنا بھی پڑتا تھا اس لیے میری دلجوئی بھی اوپر ہی اوپر گئی۔

رات بھر ڈھول بجا۔ زچہ کو پوری نیند لینا چاہیے تھی کیونکہ اسے بخار تھا۔ مگر وہ خود اس ہنگامے میں اتنی دلچسپی محسوس کر رہی تھی کہ میں بے بس ہو کر سونے کی کوشش کرنے کے علاوہ کچھ نہ کر سکی۔

صبح جب میں ناشتے کے لیے، ملک صاحب کے بلاوے پر بیٹھک میں گئی تو میرے بھائی نے بتایا کہ باہر بھی رات آتش بازی ہوئی اور ملک کے سینکڑوں مزارعوں نے ناچ گا کر صبح کی، اور ملک صاحب کو بچے کی پیدائش کے سلسلے میں بڑی نذریں ملیں ——— میں ان نذروں والی رسم پر کافی حیران ہوئی۔

لیکن دوسرے دن میری حیرانی شدید خوف میں تبدیل ہو گئی جب کہ وہ واقعہ ہوا۔

ایک تو سردی کا زمانہ اس پر سے سویرے ہی سے بادل آنا شروع ہو گئے ——— میں نہانا چاہتی تھی کیونکہ مجھے اپنے جسم پر غلاظت لپٹی ہوئی معلوم ہو رہی تھی ——— یہ تو میں نے بالکل طے کر لیا تھا کہ اس گھر میں میری سب سے زیادتی ہے اس لیے میں نے نہانے کے لیے گرم پانی کسی سے طلب نہ کیا ——— رات بھر کی جگائی کے بعد بخار کی شدت میں تھوڑی سی نیند لینے کے بعد جب زچہ نے میری طرف کروٹ لی اور اس کی آنکھیں، ہیروں کی کیلوں کے ساتھ چمکیں تو میں نے اس سے کہا کہ کیا نہانے کے لیے گرم پانی مل جائے گا ———

"بسم اللہ ضرور نہاؤ جی" اور پھر اس نے مسکرا کر بچے کو گھیرے بیٹھی ہوئی عورتوں میں سے ایک سے کہا کہ بھاگ بھری سے میم صاحب کے لیے پانی گرم کر دے۔

زچہ کو انجکشن دینے کے بعد میں نے مائی سے کہا کہ سوٹ کیس سے میرے کپڑے نکالے۔۔

"کپڑے تو جی تمہیں میم صاحب ہم انعام میں دیں گے!" زچہ نے میٹھی ادا سے مسکرا کر کہا۔

اور مجھے بہت برا لگا، خدا جانے یہ گنوار ملکنی مجھے کوئی دائی خدمتگار سمجھتی ہے جو بیٹا جننے کی خوشی میں جوڑا دے گی۔

"ہم ڈاکٹر ہیں ملکنی، اپنی مقررہ فیس لیتے ہیں جوڑے نہیں۔" میں نے غرور سے منہ بنا کر جواب دیا اور وہ حیرت سے مجھے دیکھنے لگی۔

"میم صاحب تم نے ہماری خدمت کی ہے اور پھر ہم تو سبھی کو کچھ نہ کچھ دیں گے ——— اللہ نے یہ دن دکھایا ہے۔"

"اچھا اچھا میری مائی کو دے دینا میں تو ———"

اتنے میں ایک دس بارہ سال کی لڑکی بھدر بھدر بھاگتی اندر آ گئی ——— خوب تندرست، چمپئی سا رنگ، ماتھے پر مہین گندھی ہوئی مینڈھیوں کی محراب، کانوں میں چاندی کے بندے ——— یہ بھاگ بھری تھی۔

"ہم اسے بھی جوڑا دیں گے، بیٹا جو ہوا ہے!" زچہ مجھے اپنی بات کا قائل کرنے پر تُلی ہوئی تھی۔

اور بھاگ بھری مجھے دیکھ کر ایک دم شرمانے لگی۔

"پانی رکھ دیا بھاگ بھری، میم صاحب کو غسلخانے لے جاؤ۔" زچہ نے اس سے کہا ——— اور میں نہانے چلی گئی۔

نہاتے ہوئے میں جھلا جھلا کر سوچتی رہی کہ کیسے لوگ ہیں، کسی کی پوزیشن تک کو نہیں جانتے ——— جوڑا دے گی مجھے، ہنھ!

جب میں نہا کر سر پر تولیہ لپیٹے نکلی تو گیلے بال سکھانے کے لیے صحن میں بیٹھ کر آتی جاتی دھوپ میں سستانے لگی۔ بھاگ بھری نے گھر کے کسی کونے سے مجھے دیکھا اور دوڑ کر مٹی کے کنگوروں والی انگیٹھی لا کر میرے پاس رکھ گئی۔ اس وقت بھاگ بھری میرے دل کو بھا گئی۔

۱

گھر میں بڑی چہل پہل تھی۔ عورتوں پر عورتیں اُمڈی چلی آ رہی تھیں، اس وقت پھر گانے بجانے کا پروگرام تھا۔

اچانک ملک صاحب کھانستے کھنکارتے زنان خانے کی طرف آئے ——— سب مجھے گھری گھری نظروں سے دیکھا۔ زچہ و بچہ کے بارے میں دو ایک باتیں دریافت کیں اور پھر بڑی ملکنی کی طرف چلے گئے۔ چند منٹ بعد وہ دوبارہ باہر چلے گئے۔

"بھاگ بھری بیبے! بھاگ بھری بیبے ملک جی نہائیں گے، تولیہ باہر غسل خانے میں رکھ آ ——" بڑی ملکنی نے حکم دیا۔

اور بھاگ بھری اسی طرّاری سے بعد کو بعد رکھاگتی مردانے غسل خانے کی طرف چل دی۔

گانے بجانے کی تیاریوں کو دیکھ کر میں بور ہونے لگی ——— میں اطمینان سے سو جانا چاہتی تھی ——— میرے خیال میں زچہ کو بھی سکون سے سونا چاہیے تھا، لیکن کوئی بس نہ چلا ——— میں نے اس وقت سوچا کہ کسی مغربی مصنف کا قول ہے کہ دیہات صحت بخش قبریں ہیں، مگر میرے اللہ یہ قبریں کتنی پُرشور ہیں، کتنی ضد کی ہٹیلی لاشیں ہیں ——— کتنی یکسانیت ہے ——— میں تو ہوں ہی شہر کا کیڑا، مگر شرط بد کر کہہ دوں کہ شہر کے مریض یا کنٹے تک کو یہاں لے آؤ تو، مراقبے میں جا کر جان دے دیں ——— میں نہایت تنگ سے سوچتی رہی، سوچتی رہی، مجھے اپنے روز کے دو سو روپوں کا خیال تک نہ آیا ——— اور پھر جیسے موت کے مراقبے میں جھونک کھا گئی۔ درحقیقت مجھے سخت نیند آ رہی تھی۔

اچانک بھاگ بھری روتی، گھسٹتی میرے پاس سے گزری، اس کا منہ سرخ ہو رہا تھا ——— دفعتاً وہ ڈگمگائی اور زمین پر گر گئی اس کا نیلا تہمد خون کے دھبوں سے لال ہو رہا تھا۔ میں دوڑ کر اسے اٹھانے لگی ——— کائیں کائیں شروع ہو گئی اور پھر ایک دم باورچی خانے سے ایک عورت دوڑتی ہوئی آ کر مہین سُریلی آواز میں رونے بین کرنے لگی ——— یہ بھاگ بھری کی ماں تھی۔

بھاگ بھری نے فوراً آنکھیں کھول دیں۔

"ماسئے! ملک جی! ملک جی ماسئے!!" بھاگ بھری نے ماں کی طرف ہاتھ پھیلا کر کہا اور آنکھیں بند کر لیں۔ ماں پھر زور زور سے بین کرنے لگی۔

ظاہر ہے کیا ہو چکا تھا ——— میں ایک کنواری لڑکی بن کر دہشت سے کانپ رہی تھی۔ تمام عورتیں اکھٹی ہو گئیں ——— مجھے کپکپاتا دیکھ کر سہارے سے زچہ والے کمرے میں لے آئی۔ اچانک صحن سے بڑی ملکنی کی دبنگ آواز شور کرنے لگی۔

مائی دوبارہ ٹوہ لینے باہر چلی گئی ——— میں سن سی بیٹھی رہی۔

تھوڑی دیر بعد ذرا سی خاموشی طاری ہو گئی۔ زچہ اب تک آنکھیں پھاڑے باہر کی آوازوں پر کان لگائے ہوئے تھی ———

جب مائی باہر سے آئی تو اس نے چپکے چپکے مجھے قصہ مختصر کر کے سنایا کہ بڑی ملکنی بھاگ بھری کی ماں کو روک رہی تھی کہ بچے والے گھر میں رونا مت ڈالو ——— لیکن جب وہ اپنی بچی کی حالت کے بین ہی کرتی گئی تو بڑی ملکنی آپے سے باہر ہو گئیں کہ تیری لڑکی خود دستائی ہوئی ہے، تولیہ رکھ کر وہاں رُکی کیوں؟ مرد ہے کیا کرے ——— اور یہ بھی کہا کہ بڑی بیٹی کی عزت کی دہائی دینے والی آئی، وہ دن بھول گئی جب تیرا خاوند کھیتوں پر ہوتا اور تو ملک جی کی بیٹھک میں ——— اس پر بھاگ بھری نے رو رو کر اپنی ہم چشموں سے فریاد کی، تو بڑی ملکنی اور بھی جل گئیں کہ دیکھیں کون ہیں مریم بیبیاں، جنھیں تو پکار رہی ہے ——— اس پر

۔۔ وہ پھر سے دھیرے سے خاموش ہو گئی ——— بھاگ بھری کی ماں جب رونے سے باز نہ آئی تو بڑی ملکنی نے اسے دھکے دے کر گھر سے نکال دیا، جاتے ہوئے وہ بھاگ بھری کو ساتھ لے جانا چاہتی تھی، مگر جواب ملا "نہیں جائے گی۔ آج کام بہت ہے حویلی میں ——— سب رشتے ناطے والے آئے ہیں ——— ایسی کون سی موت آ رہی ہے بھاگ بھری کو ———"

"ارے بی، لونڈیا توں میں تو بتر ہے، تو یہ میری، کیسے بے وقوف لوگ ہیں۔ خواہ مخواہ بھاگ بھری کی ماں کو اور غصہ دلایا، اب تو غصے میں گئی ہے کہ پولیس لائے گی۔ دیکھو لینا" مائی نے "ختم شد" کے طور پر ایک زوردار آہ کھینچی اور سوچ میں غرق ہو گئی۔

میں نے ڈرتے ڈرتے زچہ کی طرف دیکھا، وہ خاموش اور سنجیدہ بنی پڑی تھی۔ اس کے پہلو میں اس کا ننھا منا ان مرادوں کا پھل ننھوں انگوٹھوں سے منہ دھانپے پڑا تھا ———

میں نے سوچا اف انسان کے ساتھ یہ شیطان کیوں لگا ہوا ہے؟ اب یہ پہلا بچہ دیکھو اور باپ کے پیچھے جیل کا دروازہ کھلا ہوا ہے ——— خیر جا بسے مجھے زچہ پر کتنا ہی رحم کیوں نہ آئے، میں تو سچی گواہی دوں گی ——— بھلے ہی مجھے دو سو روپے روز کے دیئے جاتے ہوں ———

اس کے بعد باہر صحن میں زور زور سے ڈھول ٹھمکنے لگا اور کسی گیت کے بول گونجنے لگے۔

میں اس موقع پر ڈھول کی آواز سے ہول گئی ——— گیت کے بول سن کر اداس لیٹی ہوئی زچہ کو جیسے ہوش آنے لگا، اور اس نے آنکھوں سے کھلتا ہوا سر آہستہ سے بچے پر جھکا دیا اور اسے ہولے سے چوم کر موہوم طریقے پر مسکرائی ——— ایسی محتاط مسکراہٹ جیسے وہ مکڑی کے جالوں جیسی ہو، اور وہ ڈر رہی ہو کہ کہیں کوئی تار ٹوٹ نہ جائے۔

میں نے ایک آہ بھر کر کہا۔ "منے کی قسمت بھی کیسی ہے۔"

"نصیبوں والا ہے، جیوے میرا لال۔" زچہ نے چونک کر جواب دیا ———

میں نے سوچا مجھے بچے کے بارے میں ایسی بات نہیں کہنا چاہئے تھی، ماں کا دل بڑی سے بڑی مصیبت اور تباہی کی ذمہ داری بھی اپنے بچے پر نہیں ڈالے گا ——— مگر پھر بھی میں نے اپنی قانون دانی سب کی سب اس کے سامنے اگل دی۔

وہ تعجب اور خوف سے آنکھیں پھاڑے میری باتیں سنتی رہی اور پھر ایک لمبی سانس لے کر مسکرانے اور بچے کو چومنے لگی ——— نہ جانے کیا سوچ کر زچہ کا چہرہ سرخ ہو رہا تھا ——— میں خاموش ہو گئی۔

حویلی کی انگنائی میں ڈھول کے ساتھ گیتوں کے بول لہراتے رہے ———

ایک عورت اندر آئی اور اس نے زچہ پر جھک کر کچھ کہا جو میں نہ سن سکی ——— وہ چلی گئی۔

میں نے زچہ کا ٹمپریچر لیا بخار اور بھی تیز ہو گیا تھا ——— بچے کو بھی بخار تھا ——— میں اب یہاں سے جلد از جلد چھٹکارا پانا چاہتی تھی۔ ہو تو یہ بھی سکتا تھا کہ میں دوائیں دے کر رخصت ہو جاتی، مگر مجھے اپنے پاؤں میں ایک زنجیر سی بندھی معلوم ہو رہی تھی ——— ظاہر ہے یہ زنجیر کون سی تھی۔

ذرا دیر بعد وہی عورت آئی جو ذرا قبل زچہ سے کھسر پھسر کر گئی تھی ——— اب کی اس کے ساتھ بھاگ بھری تھی۔ ——— بھاگ بھری کی آنکھوں میں وہ شرم نہیں تھی جو میں نے پہلی بار اس کمرے میں آتے دیکھی تھی ——— وہ کواڑ کا سہارا لیے

چپ چاپ میری طرف دیکھ رہی تھی۔

"میم صاحب اس کا بھی علاج کر دو۔" زچہ نے میری طرف لجاجت سے دیکھ کر کہا ——— اور میں اس دیہاتی جاگیردارنی کی عظمت کے سامنے سناٹے میں آ گئی۔

بھاگ بھری کی تکلیف کا جو بھی مداوا ممکن تھا، وہ میں نے کیا۔ بھاگ بھری اس وقت کتنی بے حس ہو رہی تھی۔

ایک دن اور گزر گیا ——— دودھ اترنے کی وجہ سے زچہ کا بخار بہت زیادہ تیز ہو گیا، وہ بار بار غافل سی ہو جاتی ——— بلکہ اسی دن میں واپس چل دی ——— شاید میں زچہ کی حالت دیکھ کر ایک دن اور رک جاتی، لیکن اسی دن بھاگ لینے میں میری ماں کا شدید اصرار شامل تھا ———

نقشہ یوں ہوا کہ میں صبح صبح اپنے بھائی کے ساتھ قیمتی صوفوں سے سجے ہوئے دیوان خانے میں مرغ اور پراٹھوں کا ناشتہ کر رہی تھی اور ملک صاحب مجھ سے زچہ بچہ کی خیریت پوچھ چکنے کے بعد باہر دھوپ میں اپنے مرغوب پوز میں دھوپ لے رہے تھے، اور ان کے شکاری کتوں کو صبح کا راتب تقسیم ہو رہا تھا ——— قریب ہی کہیں ڈھول نفیری بج رہی تھیں، اور اس لمحے میں نے طے کیا کہ دو ایک دن اور رہ جانے چاہئیں، پیسے بن رہے ہیں۔

اس لمحے کے بعد قریب کے ایک مکان کی اوٹ سے نکل کر بھاگ بھری کی ماں آتی نظر پڑی۔ جاڑے کی دھوپ میں اس کا سیاہ تہمد، سرخ لمبا کرتہ اور گہری زرد چادر چمک رہی تھی۔ وہ دھیمی چال سے چل رہی تھی۔ اس کے سر پہ ایک بڑا تھال تھا جو گوٹا لگے سرخ دوپٹے سے ڈھکا ہوا تھا ——— اس کے پیچھے اور بھی کئی عورتیں تھیں، وہ بھی کچھ نہ کچھ سر پہ اٹھائے ہوئے تھیں اور مرد بھی تھے بعض ناچ رہے تھے اور بعض ڈھول نفیریاں بجا رہے تھے ——— بھاگ بھری کی ماں کی قیادت میں یہ جلوس بالکل قریب آ گیا۔ زنجیر پہ جھگڑتے ہوئے کتے بھونکنے لگے۔ ڈھول کی دھم دھم اور اچکتے پھاندتے مردوں کی ہاؤ ہو سے ملک صاحب کے ہاتھ پہ بیٹھا ہوا باز ایک دم اڑا اور پھر اپنی جگہ پر آ بیٹھا ——— اور سب کے بعد اکڑتے برستے گھوڑے کی لگام ایک شخص کی طرف اچھال کر تھانیدار ملک صاحب کی طرف بڑھا ———

حویلی کی ڈیوڑھی سے عورتیں سیلاب کی طرح باہر آ گئیں۔ بہت سی ریشمی کپڑوں والیاں دیوان خانے میں بھی گھس پڑیں ——— میرا بھائی گھبرا کر باہر نکل گیا اور میں نے عورتوں کے ہجوم میں دھکے کھاتے ہوئے دیکھا کہ بھاگ بھری کی ماں نے تھال اتار کر ملک صاحب کے قدموں کے قریب رکھ دیا۔

"بچے کے کپڑے آئے ہیں" کا شور اندر سے باہر تک برپا تھا ——— میں ایکدم اندر مائی کو ڈھونڈنے بھاگی۔ آنگن خالی تھا ——— زچہ خانے میں زچہ پلنگ پہ بیٹھی ہوئی تھی اور بھاگ بھری کی مینڈھیاں اس کے ہاتھ میں تھیں ——— اور ساس کا چہرہ بالکل ویسا ہی ہو رہا تھا جیسے وہ دردِ زہ میں مبتلا ہو ——— مجھے دیکھ کر وہ چونک پڑی۔

"بدتمیز نے پانی بستر پر گرا دیا ہے" وہ مجھ سے مخاطب ہوئی اور اس کا چہرہ ایکدم یوں پرسکون اور آسودہ ہو گیا جیسے وہ ابھی ابھی بچہ جن کر فارغ ہوئی ہو ——— بھاگ بھری کے دونوں گالوں پر انگلیوں کے سفید نشان ابھرے ہوئے تھے اور بستر پاک تھا، وہاں پانی کا نام تک نہ تھا۔

میں نے جلدی سے مائی کو ڈھونڈا کہ اس سے کھسر پھسر کی، وہ شدت سے میری ہم نوا ہوئی اور ہم فوراً چلنے کو تیار ہوگئے۔
...... مجھے ان لمحات میں یوں لگ رہا تھا جیسے میں اپنے گھر میں ہوں، ایسے گھر میں جس کی دیواریں گر چکی ہوں۔

گھر پہنچ کر تین دن کے بعد سو رہے ہیں والدہ کے ہاتھ پر، گھٹنے ہی بڑے زور کی بحث شروع ہوگئی۔ صحیح یا غلط؟ مطلب یہ کہ میں نے خود آپ چلے آنے میں تعاون کی یا نہیں۔ والدہ کہتیں بالکل ٹھیک کیا۔ بھائی کہتے خواہ مخواہ گھبرا کر بھاگ آئیں۔
اس سے پہلے کہ اس کا کوئی فیصلہ ہو، میں یہ بات بتا دوں کہ گرتا ٹوپی کے جس جلوس کی قیادت بھاگ بھری کی ماں کر رہی تھی، وہ تھانیدار صاحب کے گھر سے آیا تھا۔

# آندھی میں چراغ

## ممتاز شیریں

کوئی دروازہ کھٹکھٹا رہا تھا۔

اس نے آہستہ سے پوچھا "کون؟" اور اپنے پتی کی آواز سن کر اس نے چٹخنی کھول دی۔ وہ اندر آگیا اور اس کے دل میں ایک ہوک سی اٹھی۔ کتنا تھکا ہوا تھا وہ۔ اس کے پسینے میں تر بالوں کے گچھے سے بن رہے تھے۔ جتنا جلدی اس کے تھکے ہوئے بوجھل، بھاری پاؤں اور پھولا ہوا پیٹ اسے لے جا سکتے تھے، وہ اندر گئی اور گھڑے میں سے پانی نکال لے آئی۔ وہ پانی ڈالتی جا رہی تھی اور وہ ہاتھ منہ دھو رہا تھا۔ پسینے میں ڈوبے ہوئے گرم چہرے پر پانی کی ٹھنڈک اسے ایسی بھلی لگ رہی تھی کہ وہ چاؤ میں پانی بھر بھر کر شرپ شرپ اچھالنے لگا۔ ٹھنڈے پانی کے لمس سے اسے فرحت محسوس ہوئی اور وہ محبت اور شکر کی نگاہوں سے اپنی بیوی کو دیکھتے ہوئے چارپائی پر جا بیٹھا اور وہ اسے کھانا دینے کے لئے تختہ بچھانے لگی۔

"رہنے دو نیلا میں کچھ دیر بعد کھاؤں گا۔ یہاں بیٹھو۔ کچھ دیر۔"

"نہیں، پہلے کھا لو، بعد میں باتیں ہوں گی۔" اس نے کچھ شرماتے ہوئے جواب دیا۔ وہ تختے پر بیٹھ گیا۔ کھانا پروس کر وہ پھر رسوئی میں گئی، اچانک اس کے پیٹ کے نچلے حصے میں ایک تڑپا دینے والی ٹیس اٹھی۔ اس کی آنکھوں تلے اندھیرا چھا گیا۔ پیٹ پکڑ کر بیٹھ گئی۔ درمیانی دروازہ کھلا تھا۔ اننت نے اسے دیکھ لیا۔ وہ کھانا چھوڑ کر اور جلدی سے ہاتھ دھو کر رسوئی کی طرف بھاگا "کیا ہوا نیلا، نیلا کیا ہوا تمہیں؟" وہ اس پر جھک گیا۔

"نہیں تو، کچھ بھی نہیں، یونہی چکر آ گیا تھا۔ ایسے دنوں چکر آ ہی جایا کرتا ہے۔ کوئی بات نہیں،" لیکن اننت نے اس کے چہرے کو دیکھ کر جان لیا کہ وہ جھوٹ بول رہی ہے۔ اس کی تسلی کے لئے وہ کہہ رہی تھی "کوئی بات نہیں تم جا کر کھانا کھاؤ۔"

"مجھے بھوک نہیں نیلا۔" وہ بھی جھوٹ بول رہا تھا۔

نیلا کے پھر درد اٹھا۔ اس نے اپنے چہرے کو دونوں گھٹنوں میں چھپا لیا تاکہ اننت اس کے چہرے پر کرب کے آثار نہ دیکھ لے۔ لیکن اننت نے نیلا کو نہایت احتیاط اور نرمی سے بازوؤں پر اٹھا لیا۔ اور اندر چارپائی پر لٹا دیا۔ پاس کی

[illegible] کھڑکی کے پٹ بند کر کے اس نے بوسیدہ کمبل نہایت احتیاط اور نرمی سے اُڑھا دیا۔ نیلاؔ نے پھر کہا ...... "اب مجھے [illegible] ہے تم جا کر کھانا کھا لو۔"

"مجھے بھوک نہیں ہے نیلا" وہ نیلاؔ کا ہاتھ اپنے ہاتھوں سے کر پیار سے اس کی پیٹھ سہلاتا رہا۔ وہ اپنی بیوی کو تکے جا رہا تھا۔ پریشان [illegible] بھری نظروں سے۔ نیلا بھی اسے دیکھ رہی تھی۔ اس کی نگاہوں میں پرستش تھی اور محبت تھی۔

ان کے جسموں میں کوئی کشش نہ تھی۔ انتؔ کا سوکھا سا جسم ایک بوسیدہ سی ڈھیلی ڈھالی قمیص اور دھوتی میں چھپا ہوا تھا۔ نیلا کا پیٹ ہمیشہ پھولا رہتا تھا۔ وہ موٹی موٹی میلی خورے رنگوں کی ساریاں پہنے رہتی اور پہلے کے پاس کام کرنے سے جو میل بیٹھ جاتا [illegible] دکھائی دیتا رہے وہ کنگھی چوٹی کئے بغیر دن بھر کام میں مصروف رہتی تھی ——— وہ خوبصورت نہ تھے۔ نوجوانی میں جو کچھ ذرا [illegible] حسن بھی ان میں تھی۔ وہ بھی مفلسی نے چھین لی تھی۔ انتؔ کا سانولا رنگ سیاہ ہو گیا تھا۔ اس کے گال اندر دھنس گئے تھے۔ نیلاؔ کا [illegible] ہلدی کی طرح زرد پڑ گیا تھا۔ اس کی آنکھوں کے گرد کالے کالے حلقے نمایاں ہو گئے تھے۔ اس کی عمر صرف تئیس سال تھی لیکن وہ [illegible] دکھائی دینے لگی تھی۔ نہ جانے وہ کیا چیز تھی جس نے ان کو ایک دوسرے کے اس قدر قریب کر دیا تھا۔ یہ کشش ظاہری حسن اور [illegible] سے کہیں زیادہ گہری تھی۔

ماں باپ اور مذہب نے ایک دن ان کا سمبندھ کر دیا اور وہ ایک دوسرے کے ہو گئے۔ نیلاؔ جانتی تھی پتی کی پرستش کرنی چاہیئے [illegible] خدمت کرنی چاہیئے اور وہ اس کی پرستش کرنے لگی، خدمت کرنے لگی۔ انتؔ جانتا تھا کہ ایک کمزور سی چیز اس کے سپرد کی گئی [illegible] اس کا فرض ہے کہ اس کی حفاظت کرے، اس کا ہر طرح خیال رکھے اس کے لئے کمائے، اسے سہارا دے، اور اسے چاہے۔ [illegible] وہ یہی ہے جو ساری زندگی اس کا ساتھ دے گی، اس کا گھر سنبھالے گی، اس کے بچوں کی ماں ہو گی، اس طرح ان کے دل مل گئے [illegible] دوسرے کو چاہنے لگے تھے۔ اور برسوں کی رفاقت نے ان کی محبت کو گہرا کر دیا تھا۔ برسوں کے ساتھ نے اور ان ننھے ننھے بچوں [illegible] ان کے اس ملاپ کو مضبوط کر دیا تھا ———

بچے جو اب تک باہر کھیل رہے تھے، ناچتے کودتے اندر آ گئے "ماں بھوک لگ رہی ہے" "ہاں!" اس نے اٹھنا چاہا۔ انتؔ [illegible] اسے زبردستی لٹا دیا "نہیں تم سو جاؤ، میں ان سب کو کھانا دے لوں گا" بچوں کو حریص نگاہوں سے کھانے کو تکتے اور بڑے بڑے [illegible] بنا کر نگلتے دیکھ کر اور انتؔ کو بے ڈھنگے پن سے پروستے دیکھ کر اسے ہنسی آ گئی۔ لیکن وہ زور سے نہ ہنس سکی۔ اس کے پیٹ [illegible] نیچے پھر اچانک وہی درد اُٹھ رہا تھا۔ اس نے منہ موڑ لیا لیکن انتؔ نے اس کی آنکھوں کا کرب دیکھ لیا تھا۔ وہ بچوں کو چھوڑ کر [illegible] کے پاس آ گیا۔

"نیلاؔ کیا تکلیف ہے تمہیں؟" اس نے بے قرار لہجے میں پوچھا۔

"ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ...... کہ مجھے ...... مجھے درد شروع ہو گئے ہیں" اس نے رُک رُک کر جواب دیا۔

"نیلا تم نے مجھے بتایا بھی نہیں کہ تمہیں ......"

"نہیں، ابھی آٹھواں مہینہ ہی تو ہے، جانے کیوں ابھی سے ———"

"میں تمہیں ہسپتال لے جاؤں گا۔ نیلاؔ" وہ اپنا بوسیدہ کوٹ پہن کر تانگہ لانے چلا گیا۔ بچوں نے بھی ماں کو پریشان دیکھ کر

جلدی جلدی کھانا کھالیا اور سب چارپائی کو گھیر کر کھڑے ہو گئے۔ "نھا لا جی اچھا نہیں ماں؟ کیوں چھوٹی ہو ماں؟ یہاں ہے
دل درد ہے۔" "کہاں؟ میں چوم لوں تو اچھا ہو جائے گا نا۔" اور سب سے چھوٹا بچہ اسے چومنے لگا۔ اس کے پیٹ کو اس کے
ادھ بازوؤں کو اس کے پیروں کو اس کے سینے میں مسرت جاگ اٹھی۔ کتنا پیار کرتے ہیں اسے۔ اس نے ننھے کو اٹھا کر خوب چوم
پہلو میں لٹا لیا۔ آخر اس نے زندگی میں کیا سکھ پایا تھا مفلسی، بھوک، مصیبتیں، لمحہ بھر چین آرام نصیب نہیں۔ لیکن بچوں کی یہ محبت
کی یہ رفاقت، یہی تو اس کی زندگی کا سرمایہ تھا۔

ٹانگہ آ گیا تھا۔ اننت بچوں کو پچکار کر ہمسائی کے ہاں چھوڑ آیا۔ "دیکھو میں کل صبح ہسپتال سے جاؤں گا۔ اور تم ایک
گڈا دیکھو گے۔ تمہارا ننھا بھائی۔ گڈے کا سا۔" اس نے نیلا کو اپنے بازوؤں پر اٹھانا چاہا۔ لیکن وہ خود تیزی سے
تانگہ میں جا بیٹھی . . . . . .

میٹرنٹی وارڈ اوپر تھے اور سیڑھیاں بہت اونچائی تک چلی گئی تھیں۔ نیلا کے قدم ڈگمگا گئے۔

"میرا سہارا لو نیلا،" اننت نے کہا۔ پھر خود ہی اسے اپنے بازو سے تھام کر آہستہ آہستہ سیڑھیاں چڑھنا شروع کیں۔ چار
سیڑھیاں طے کرنے کے بعد پھر وہی تڑپا دینے والی ٹیس اٹھی، اور اس نے اپنے چہرے کا کرب چھپانے کے لئے اپنا سر اننت کے
پر ڈال دیا۔

وہ لیبر وارڈ میں پڑی انتظار کرتی رہی۔ اب دو دو منٹوں کے وقفے سے درد اٹھ رہا تھا۔ پیٹ میں۔ ریڑھ کی ہڈی
زیریں حصے میں کولہوں میں۔ اور ہر دفعہ یہ درد شدید تر ہوتا جاتا تھا۔ اس کی آنکھیں پھٹی پڑتی تھیں۔ وہ اپنے نچلے ہونٹ کو زور سے
کاٹ لیتی۔ چیخوں اور کراہوں کو روکنے کے لئے وہ نہیں چاہتی تھی کہ اننت اس کی چیخوں کو سنے وہ جان لے گا کہ اسے کتنی
تکلیف ہو رہی ہے اور . . . . . .

اور اننت بند دروازے کے قریب کھڑا تھا۔ اس پر ایک دیوانگی سی طاری تھی۔ وہ بے تاب ہو کر ٹہلنے لگا۔ بیچ
بنچ پر آ کر بیٹھ جاتا اور پھٹی پھٹی آنکھوں سے خلا میں گھورتا پھر غور سے سننے لگتا۔ اسے اندر سے تو کوئی آواز بھی نہیں آ رہی۔
لیبر وارڈ تو ہمیشہ چیخوں سے گونجتا رہتا ہے۔ کہیں . . . . . اتنی کمزور تھی وہ۔ کیا اس سخت آزمائش سے بچ نکلے گی؟ اور ایک
ناقابلِ بیان درد نے اس کے دل کو جکڑ لیا یہ جھٹکا کر اس نے اپنے دل کی گہرائیوں سے ایک چھوٹی سی دعا مانگی پھر اس نے اپنے
آپ سے کہا۔ اگر نیلا اس دفعہ بچ جائے تو وہ کبھی اسے بچہ نہ ہونے دے گا۔ اس نے پھر دروازے سے کان لگا کر سنا۔
کوئی آواز نہیں آ رہی تھی . . . . . . لیکن نیلا ہمیشہ یونہی صبر سے اس زندگی اور موت کی کشمکش کو طے کر جاتی ہے۔ کسی بچے
کے وقت اس نے کبھی اس کی چیخیں نہ سنی تھیں۔ یہ سوچ کر اسے کچھ تسلی ہوئی اور وہ بنچ پر جا بیٹھا اور پھر وہی انتظار اذیت ناک
انتظار۔ جیسے وقت ٹھہر گیا ہو۔ ان چند لمحوں کی اذیت میں زندگی بھر کی تکلیفوں کا نچوڑ تھا۔ اور اس کی بے قرار نگاہیں دروازے کی طرف
اٹھ اٹھ جاتی تھیں۔ اب کھلے گا۔ اب کھلے گا . . . . . .

اور اندر نیلا بے ہوش پڑی تھی۔ بچہ بہت چھوٹا تھا۔ اس لئے جلدی پیدائش ہو گئی۔ اس کے نحیف سینے میں رتی بھر
جان باقی تھی۔ آنول کاٹتے ہی میں وہ ہچکی لے کر خاموش ہو گیا۔ نیلا کو اب ہوش آ گیا تھا۔ اس نے بچے کے متعلق پوچھا بھی نہیں۔

نرس کی نسوانی ہچکی ہوئی جس سے یہ جان لیا تھا کہ وہ مر چکا ہے۔ یہ بھی نہیں پوچھا، بچہ ہے یا بچی۔ نرس نے اُسے آہستہ سے بتایا بچہ مر چکا ہے اور اسے تسلی دی۔ "آٹھ مہینے کے بچے کبھی زندہ نہیں رہتے اگر اب نہیں تو بعد میں مر ہی جاتا۔" نیلا نے کوئی جواب نہیں دیا اور جب نرس نے بچے کو اٹھا کر دکھایا تو ایک نظر دیکھا۔ نازک نقش زرد چہرہ لکڑی کی طرح سوکھا جسم۔ اس نے آنکھیں پھیر لیں۔ دو آنسو اس کی آنکھوں سے نکل کر ربر کی شیٹ پر ڈھلک گئے۔ مامتا، محبت اور وفا کی وہ گرم گرم دھارا جو نیچے سر سے اندر اس کے سینے میں بہہ آئی تھی۔ سرد ہو کر منجمد ہو گئی۔

دروازہ کھلا۔ نرس باہر آئی۔ اننت اٹھ کھڑا ہوا اور پاگلوں کی طرح نرس کو گھورنے لگا۔ اس سے کچھ پوچھا بھی نہیں جا سکا تھا۔ نرس نے بتایا بچہ مر چکا ہے۔ بچے کا خیال اسے بالکل نہیں آیا تھا۔ اس کے دل و دماغ میں یہی خیال چکر کاٹ رہا تھا۔ کہیں نیلا بھی نہ چلی گئی ہو اور اسی پاگلوں کے سے انداز میں اس نے نرس سے پوچھا "اور میری بیوی؟" نرس نے شاید یہ نہیں سنا۔ وہ کہہ رہی تھی "آٹھ مہینے کے بچے نہیں جیتے۔ اب نہیں تو کبھی نہ کبھی مر ہی جاتا۔ اس کی اتنی فکر نہ کرو ......" اور وہ سچ مچ پاگل ہو گیا۔ وہ نرس کو جھنجھوڑ کر چیخا "اور میری بیوی؟" اور جواب کا انتظار کئے بغیر دروازے میں گھسنے لگا۔ نرس نے روک دیا۔ "کہاں جا رہے ہو۔ تم ابھی اندر نہیں جا سکتے۔ کافی لے آؤ اپنی بیوی کے لئے۔" بیوی کے لئے کافی! اندر سے مسرت سے اس کی چیخ نکل گئی پھر اسے گرم دلیے کا خیال آیا۔ وہ جلدی باہر نکل آیا اور قریب کے ہوٹل سے کافی لے آیا۔

وہ نڈھال پڑی تھی۔ اس نے کافی اس کے منہ میں ڈالتے ہوئے پوچھا "نیلا کیسی ہے طبیعت تمہاری؟"

"اچھی ہوں۔ صرف کمزوری ہے۔ جوڑ جوڑ میں درد ہو رہا ہے۔ ایسا ہوا ہی کرتا ہے۔ لیکن اس دفعہ کمزوری کی وجہ سے تکلیف زیادہ ہے۔"

دوسری صبح کو بھی نیلا یونہی نڈھال پڑی تھی۔ اس کے چہرے پر ہلدی کی چھوٹ تھی۔ جیسے اس کے جسم سے سارا خون نچوڑ لیا گیا ہو۔ اس نے اس پر جھک کر اس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیا۔ کتنا سرد تھا وہ ہاتھ۔ اس نے آہستہ سے پکارا "نیلا!" جواب میں نیلا نے آنکھیں کھولیں اور بمشکل سر موڑا۔ اسی لمحے نرس اور لیڈی ڈاکٹر وارڈ میں آ گئیں۔ وہ نیلا کا ہاتھ چھوڑ کر الگ کھڑا ہو گیا۔ نرس نے نیلا کے انگوٹھے میں سوئی چبھو کر خون نکالا۔ بہت دبانے پر خون کا ایک ننھا سا قطرہ بمشکل نکلا۔ اور نرس نے اس قطرے کو کاغذ پر چپکا کر لال دھاریوں والے کاغذ کے ساتھ لگا کر دیکھا۔ ڈاکٹر نے پوچھا "کتنا؟" "پندرہ فی صدی" نرس نے جواب دیا۔

"پندرہ فی صدی!" ڈاکٹر کے منہ سے چیخ نکل گئی۔ اس نے اننت کو باہر بلایا۔ "تم جانتے ہو تمہاری بیوی کی کیا حالت ہے؟ اس کے جسم میں قطرہ بھر بھی خون نہیں۔ جانتے ہو اس کے خون میں کتنا ہیموگلوبن ہے۔ پندرہ فی صدی! تم مرد، خود غرض مرد، تم کیا جانو اس پر کیا گذرتی ہے۔ تمہیں اپنی پڑی رہتی ہے ہمیشہ۔ شادی کر لینا اور پھر ہر سال ایک بچہ دے دینا، بس یہی معلوم ہے تم لوگوں کو۔ کبھی بیوی کا بھی خیال کیا؟ حمل کے دنوں میں اسے دودھ اور پھل دئے ہوتے۔ ٹانک پلائے ہوتے۔ لور ایکسٹریکٹ انجکشن دلوائے ہوتے۔ ستر پچھتر فیصدی ہیموگلوبن بھی ہو تو اس حالت میں عورتیں ٹانک پیتی ہیں، انجکشن لیتی ہیں زچہ اور خون ہو پندرہ فیصدی ہیموگلوبن!" اور پھر اس نے دانت پیس کر کہا "اور تم لوگ صرف یہ خوب جانتے ہو کہ جب وہ موت کے منہ میں پہنچ جائے تو اسے

ہسپتال میں لا کر ٹیک دیا جائے۔" وہ نیلا کو نہیں چاہتا؟ نیلا کا خیال نہیں رکھتا؟ ڈاکٹر کا ہر جملہ ہتھوڑے کی ضرب بن کر اس کے دل پر پڑ رہا تھا...... پھل اور دودھ اور ٹانک۔ اگر اس کے بس میں ہوتا تو کیا وہ ان چیزوں کا ڈھیر نہ لگا دیتا۔ نیلا کے لئے اور اب نیلا کے جسم میں قطرہ برابر خون نہیں، نیلا موت کے منہ میں ہے...... پھر ڈاکٹر کی آواز کچھ دھیمی پڑ گئی "سنو! اسے بہت سے لیور ایکسٹریکٹ انجکشن دینے پڑیں گے اور ہر انجکشن کی قیمت اڑھائی سے تین روپے ہے۔ کیا تم ادا کر سکو گے ان کی قیمت؟" اس سے اس کا جی چاہا کہ ڈاکٹر کے پاؤں پکڑ لے اور کہے "میں کسی طرح ادا کر دوں گا ڈاکٹر! بس تم میری بیوی کو بچا لو۔"

اور ہسپتال کا بل چکانے کے لئے اس نے قرض لیا۔ دفتر کو بس میں جانا چھوڑ دیا۔ سستے سگریٹ بھی پینے ترک کر دئے۔ ان چند ٹکوں سے وہ نیلا کے لئے پھل خرید لے جاتا۔ نارنگیاں اور سیب۔ لیکن چھوٹے سے چھوٹا سیب بھی چار آنے میں آتا تھا...... اور نیلا کو دن میں تین چار بار انجکشن دئے جاتے۔

لیکن وہ یونہی نڈھال پڑی رہی۔ اس کے چہرے کا رنگ سفید سے سفید تر ہوتا جا رہا تھا۔ خون کی کمی کی وجہ سے اس کے ہاتھ پاؤں اتنے سرد ہو گئے تھے کہ ان میں گرمی قائم رکھنے کے لئے ہمیشہ ربڑ کے ساکس سے چڑھائے جاتے، اور گرم پانی کی تھیلیاں اس کے پاؤں کے نیچے رکھی رہتیں اور وہ اس کے پلنگ کے قریب بیٹھا گھنٹوں اسے تکا کرتا اور نیلا کی نگاہوں کا کرب اس کی آنکھوں میں منتقل ہو جاتا۔ لیکن وہ اس کرب کو نیلا پر ظاہر نہیں کرنا چاہتا تھا۔ وہ اس کے سر پر ہاتھ پھیر کر کہتا "تم اچھی ہو جاؤ گی۔ نیلا ضرور۔ اور میں تمہیں قیمتی ٹانک لا دوں گا۔ اور پھل اور دودھ، تم تندرست ہو جاؤ گی، آج نیلا میں روپے جمع کر رہا ہوں"...... نیلا مسکراہٹ سے اسے تک رہی تھی اور اچانک معلوم ہوتا کہ اس کی آنکھوں میں امید کی چمک کبھی کی بجھ گئی ہے۔ اور اس کی مسکراہٹ صرف اس کی تسلی کے لئے ہے۔ اور اس کا دل خون ہو جاتا۔ جب کبھی وہ بچوں کو لے آتا اور وہ ماں کے پلنگ کے گرد کھڑے اسے حیران نگاہوں سے دیکھا کرتے تو وہ بچوں کو عجیب سے انداز سے تکتی۔ جیسے انہیں چھوڑ کر کہیں جا رہی ہو۔

اور ایک رات وہ مسلسل کراہتی رہی۔ اس کا بدن پھوڑے کی طرح دکھ رہا تھا۔ رگوں میں دئے ہوئے ان بیسیوں انجکشنوں کا درد کمزوری کی وجہ سے شدید ہو رہا تھا۔ وہ ہاتھ پاؤں ہلاتی تو درد کے مارے بلبلا اٹھتی۔ اور اس نے نرسوں کی منت کی کہ آج رات اسے یہیں سو جانے کی اجازت مل جائے۔ وہ یہیں کہیں کونے میں پڑا رہے گا۔ لیکن انہوں نے جھڑک کر اسے نکال دیا۔ رات کے نو بجے کے بعد کوئی بھی یہاں نہیں رہ سکتا۔ لیکن نیلا نے دیکھا تھا کہ بازو کے سپیشل وارڈ والی لڑکی کا شوہر رات کے گیارہ ساڑھے گیارہ تک اس کے پاس بیٹھا رہتا تھا۔ اور یہی نرسیں خاموشی سے بند دروازے کا قفل کھول دیتی تھیں اور جب وہ لڑکی بھی اس کے شوہر کو دور تک پہنچا کر خوشی سے جھومتی ہوئی واپس آتی تو نرسیں اسے اندر چھوڑنے کے لئے دروازے کے پاس ہی، جو نیلا کے کمرے کے سامنے تھا، کھڑی رہتیں اور ہنس ہنس کر اسے چھیڑتیں "بڑی محبت ہے تم دونوں میں"...... غریبوں کی محبت کو تو کوئی نہیں پہچانتا۔ پہچانے بھی تو پروا نہیں کرتا۔ اس نے ایک آہ بھر کر کروٹ لی اور درد سے تڑپ کر کراہی۔ وہ رات بھر کراہتی رہی۔ کوئی اس کے پاس نہیں آیا۔ کبھی کبھی چڑچڑاتی ہوئی نرس آ کر اس سے کہتی۔ "اتنے زور سے

کراہتی ہے۔ دوسرے مریضوں کی نیند خراب نہیں ہوتی؟" اور وہ اسے نیند کا انجکشن دے کر چلی جاتی۔ اس رات اسے نیند کے کئی انجکشن دیئے گئے۔ لیکن اسے نیند نہ آئی . . . . . .

صبح کو وہ بالکل خاموش تھی۔ اب اس میں کراہنے کی بھی سکت نہ تھی۔ اننت آیا تو اُسے خاموش دیکھ کر سمجھا اب اسے تکلیف نہیں ہے۔ لیکن شام کو لیڈی ڈاکٹر نے نیلا کا معائنہ کر کے مایوسی سے سر ہلا یا۔ اور اننت کو باہر بلا کر کہا "اب ایک ہی اُمید ہے۔"

"وہ کیا ہے؟" وہ پاگلوں کی طرح چلایا۔

"اس کے جسم میں انسانی خون داخل کرنا چاہیئے۔"

"تو میرے خون کا معائنہ کیجیئے۔"

اور اس کے خون کا معائنہ کیا گیا۔ یہ ٹھیک ہے۔ لیکن اُسے بہت سے خون کی ضرورت ہے۔ ہر روز تھوڑا تھوڑا خون اس کے جسم میں داخل کیا جائے گا۔ کیا تم اتنا خون دے سکتے ہو؟" ڈاکٹر نے سوچا تھا کہ یہ سوکھا سا انسان! اس کے جسم میں بھی کیا خون ہوگا۔ وہ اپنی بیوی کے لئے جس کے بچنے کی امید بہت کم ہے۔ شاید خون نہ دے سکے! لیکن اننت نے ایسی نگاہوں سے دیکھا گویا کہہ رہا ہو۔ تم اتنے خون کی پوچھ رہی ہو میری بیوی کو اگر میرا خون بچا سکتا ہے تو تم میرے جسم کا سارا خون نچوڑ سکتی ہو۔"

گرم گرم خون نکالا گیا بائیس سی سی۔ اور اننت کا یہ خون جس کی ایک ایک بوند میں محبت کی گرمی تھی، نیلا کے جسم میں منتقل کیا گیا۔ اس کی ساری رگوں میں ہلکی سی گرمی دوڑ گئی۔ اور اس کے چہرے پہ رونق سی آگئی۔ اننت خوشی سے پاگل ہو گیا اس نے نیلا کا ہاتھ، جو اب کچھ گرم سا تھا اپنے ہاتھ میں لے کر کہا . . . . . "نیلا اب تو تم بہت جلد اچھی ہو جاؤ گی۔ ڈاکٹر نے کہا ہے تمہارے جسم میں انسانی خون داخل کیا جائے تو تم جلد اچھی ہو جاؤ گی۔"

"انسانی خون؟ لیکن کون دے گا۔ اور میری طرف سے کسی دوسرے کو . . . . . ."

اننت نے ایک نکھری ہوئی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "اب جو انجکشن تمہیں دیا گیا ہے وہ انسانی خون ہی کا تھا . . ."

"لیکن، لیکن، کون . . . . ." اور پھر وہ جان گئی اور اس نے محبت بھری نگاہوں سے جن میں اب چمک بھی آ گئی تھی، اپنے شوہر کو دیکھا۔ پھر ان نگاہوں میں گلہ پیدا ہوا اور وہ کہنے لگی . . . . . لیکن وہ کچھ نہ کہہ سکی۔ اس کے ہونٹ پھڑپھڑا کر رہ گئے، اس کی حالت دگرگوں ہو گئی۔ چہرہ نیلا پڑ گیا۔ اننت اس پر جھک گیا "نیلا، نیلا" وہ چلایا ——— وہ کچھ کہہ رہی تھی۔ لیکن آواز نہیں نکل رہی تھی۔ اس نے کان قریب لا کر سنا وہ کہہ رہی تھی "بچے، میرے بچے، میں انہیں دیکھنا چاہتی ہوں"۔ وہ سرپٹ بھاگا اور بچوں کو لے آیا۔ نیلا نے سب بچوں پہ باری باری نگاہیں جما کر دیکھا، چھوٹے کو اُٹھانا چاہا۔ لیکن اٹھتے ہوئے ہاتھ بے بسی سے گر گئے۔ اُس نے بڑی دِقّت سے کچھ دیر اپنی نظروں کو اننت پر جمائے رکھا۔ لبوں پہ پھر وہی اداس مسکراہٹ نمودار ہوئی اور اس کی گردن ڈھلک گئی۔ اننت پلنگ کی پٹی پر سر پٹک پٹک کر چلانے لگا "نیلا، نیلا"! بچے حیرانی سے ماں کو تک رہے تھے وہ چھوٹے بچوں کو سمیٹ کر کرسی پر گر پڑا۔ بڑے بچے بھی باپ کی کرسی کے پاس کھڑے پھٹی پھٹی آنکھوں سے دیکھتے رہے، موت کا راز ان کی سمجھ سے باہر تھا۔ نرسیں اس کے ہاتھ پاؤں سیدھے کر کے اس پر سفید چادر ڈال رہی تھیں۔ سفید چادر اور راتنا ہی

سفید چہرہ، کالے بکھرے ہوئے بال۔ وہ سکتے کے عالم میں بیٹھا گھورتا رہا۔ لیڈی ڈاکٹر بولی " تم اس کی ارتھی کا انتظام کر کے کل صبح اسے لے جا سکتے ہو۔ اس وقت تک نعش نیچے ایک کمرے میں رکھی جائے گی۔۔۔۔۔ اور بل بھی تم کل چکا سکتے ہو۔ مجھے افسوس ہے تمہاری بیوی۔۔۔۔۔" لیکن وہ کچھ بھی نہیں سن رہا تھا، جیسے اس کے تمام حواس شل ہو گئے تھے۔ لیکن چند اور تیز آوازوں نے اسے چونکا دیا۔ نعش لے جانے والی نیچی ذات کی عورتیں سٹریچر لئے جا رہی تھیں " جب تک ہمیں پہلے ہی ایک ایک روپیہ نہ دے دیا جائے ہم نہیں لے جائیں گے۔" اور نرسیں آپس میں باتیں کر رہی تھیں " ہم خود لے جا سکتے تھے۔ لیکن توبہ! اس کا چہرہ کتنا سفید ہے، مجھے تو ڈر لگتا ہے۔" وہ نیلا کی یہ توہین برداشت نہ کر سکا۔ غصے کے عالم میں اٹھ کھڑا ہوا۔ اس نے اپنے آپ سے کہا " شکر ہے میں اونچی ذات کا ہندو نہیں ہوں۔" وہ نیلا کی طرف بڑھا۔ نرس نے جلدی سے سٹریچر بڑھایا۔ اس نے اپنا ہونٹ کاٹ کر کہا " نہیں اس کی ضرورت نہیں، صرف مجھے وہ نیچے والا کمرہ بتا دو تو مہربانی ہوگی۔"

اور اس نے اپنے بازوؤں پہ نیلا کی نعش کو اٹھا لیا۔ اور وہ نیلا کو لئے اسی زینے پر سے اتر رہا تھا، جن پر سات دن پہلے اسے سہارا دے کر اوپر پہنچایا تھا، اس جسم کو لئے جسے موت نے سخت اور بھاری کر دیا تھا۔ اس جسم کو جو اسے محبوب تھا، جو کبھی اس کی تمناؤں کا مرکز تھا۔ جس نے بارہ سال تک اس کا ساتھ دیا تھا اور اس کے قریب رہا تھا۔ اور اب اس کے بعد ہمیشہ کے لئے اس کی آنکھوں سے اوجھل ہو جائے گا۔ اس کی زندگی سے الگ ہو جائے گا۔ اس جسم کو اس نے کئی بار اسی طرح اپنے بازوؤں پہ اٹھا لیا تھا جب نیلا پھول کی طرح ہلکی تھی۔ جب وہ کمسن لڑکی نئی نئی بیاہی آئی تھی اور اس کی ماں اس سے دن بھر کام لیتی تھی اور جب وہ ماں کی نظریں بچا کر دوسرے کمرے میں ملتے تو وہ اسے اپنے بازوؤں میں اٹھا کر گھماتا اور پلنگ پہ ڈال دیتا اور پھر جب وہ بیمار بیمار کمزور رہا کرتی تھی تو وہ اسی طرح اسے اٹھا کر پلنگ پر لٹایا کرتا تھا۔

اور اب وہ آخری بار اس محبوب جسم کو اپنے بازوؤں پر اٹھا کر لے جا رہا تھا۔ نیچے، نیچے اور نیچے۔

# دادا

## خدیجہ مستور

آدھی رات کا بھیانک سناٹا جیسے سرگوشیوں میں قتل کی سازشیں کر رہا تھا اور دادا پختہ سڑک کے بیچوں بیچ اس اطمینان سے چل رہی تھی کہ لگتا یہ پوری سڑک صرف اس کی خاطر بنائی گئی ہے۔ کہیں قریب ہی سے پہرے دار سپاہیوں کی سیٹیوں کی آوازیں آرہی تھیں۔ مہیب سناٹے میں عجیب سا خوف و ہراس پھیلتا جا رہا تھا۔ دادا بھیانک سناٹے اور سیٹیوں کی آوازوں سے بالکل بے خبر سی معلوم ہو رہی تھی۔ اس کے ہاتھ میں تھمی ہوئی موٹی سی لاٹھی کے سرے پر لگا ہوا لوہا سڑک کوٹ رہا تھا اور اس کے بھاری بھاری مردانہ جوتے شور مچا رہے تھے۔ اس کے چہرے سے سخت بیزاری ٹپک رہی تھی۔ وہ بار بار لمبی لمبی سانسیں لیتی اور پھٹی پھٹی آنکھوں سے یوں آسمان کی طرف دیکھتی جیسے وہاں بھی کوئی موٹا سا تالہ لٹک رہا ہو۔ وہ جانے کیا کچھ بڑبڑا رہی تھی۔ پتہ نہیں گالیاں بک رہی تھی یا دعا مانگ رہی تھی ——— گشتی سپاہی اب اس کے قریب آتے جا رہے تھے لیکن وہ اسی سکون سے متوازن قدم ڈالتی چلی جا رہی تھی۔

"کون ہے تو؟" ——— آواز اتنے قریب سے آئی کہ اب اسے کھڑا ہو جانا پڑا۔ اس کے کھڑے ہونے کے انداز میں بیزاری اور دکھ تھا۔ شاید وہ کھڑا نہ ہونا چاہتی تھی۔ سپاہی مارے حیرانی کے اسے جھانک جھانک کر دیکھ رہا تھا۔ اتنی لمبی تڑنگی عورت، ہاتھ میں ڈنڈا، مردانے جوتے، ڈھیلا ڈھالا لمبا کرتا، بڑے بڑے پائنچوں کی شلوار اور دوپٹہ غائب ——— دادا ایک لمحے تک چپ چاپ کھڑی تاک جھانک کرنے والے سپاہی کو کچھ اس طرح دیکھتی رہی جیسے کہہ رہی ہو کہ بھائی۔ آج مجھے خوب چلنے دو، آج میں بہت بیزار ہوں۔ آج میں زندگی سے اُکتا چکی ہوں۔ مجھے چلنے دو ——— سپاہی نے پیچھے مڑ کر زور سے سیٹی بجائی۔ تھوڑی دور پر دوسرے گشتی سپاہیوں کے جوتوں کی چاپ سنائی دے رہی تھی۔

"کون ہے تو ——— گونگی ہے جو بولتی نہیں" ——— سپاہی زور سے پکارا اور اس کی آواز سناٹے میں دور دور تک پھیل گئی۔

"کیوں ستاتا ہے بابا، تو اپنا کام کر" دادا نے آہستہ سے جواب دیا۔ "اپنا کام کرنے کی بچی، بول تو کون ہے" سپاہی اس کی طرف جھپٹا۔

"تیرا باپ ہوں حرام زادے" دادا جیسے چونکی اور اس نے اپنی لاٹھی زمین پر زور سے پٹخی۔ اس کے چہرے پر جیسے ساری

دنیا کی گرسنگی پھٹکار بن کر برسنے لگی ——— سپاہی نے پھر کر موٹی سی گالی بکی "چل تھانے ——— وہ دو بچے لٹھ سے کر آوارہ گھومتی ہے سالی "

" تھانے سے جائے گا " ——— وہ سپاہی کی طرف چل پڑی ——— " تھانے لے جائے گا، تیری ایسی کی تیسی " ———

داداؔ نے اپنا ڈنڈا سپاہی کی ٹانگ پہ پھاڑ دیا اور جب سپاہی نے گھبرا کر اپنی لاٹھی اٹھانی چاہی تو داداؔ کا لٹھ اس زور سے پڑا کہ سپاہی کا سر پھٹ گیا۔ لاٹھی میں لگا ہوا لوہا اس کے دماغ تک بکھیر گیا تھا۔ وہ زیرِ لب جانے کیا بدبدا رہی تھی اور پھیکی پھیکی چاندنی میں بہتا ہوا جیتا جیتا خون سیاہ نظر آ رہا تھا۔ دوسرے سپاہی کے قدموں کی چاپ بالکل قریب آ چکی تھی۔

داداؔ نے بوکھلا کر خون دیکھا اور پھر جیسے سرپٹ بھاگنے کے لئے اس کے قدم اٹھے۔ ابھی وہ چند ہی قدم بھاگی تھی کہ چھ سپاہیوں نے اس کا ڈنڈا چھین کر ہتھکڑیاں پہنا دیں ——— دو سپاہیوں کو لاش کے پاس چھوڑ کر باقی چار سپاہی اسے بیچ میں لیکر قریب کے حوالات کی طرف چل دیئے ——— سپاہی اپنے مرحوم ساتھی کے متعلق باتیں کر کر کے داداؔ کو گالیاں دے رہے تھے۔ مگر وہ خاموشی سے چلتے ہوئے جانے کیا سوچ رہی تھی اور رات سپاہیوں کی طرح جیسے غصے میں پھنکارتی ہوئی معلوم ہو رہی تھی۔

داداؔ کو تین دن تک حوالات میں رکھا گیا۔ اس کے متعلق زیادہ کچھ معلوم کرنے کی ضرورت ہی نہ تھی، وہ کئی بار جیل جا چکی تھی، اس کی ساری ہسٹری موجود تھی۔ بس صرف یہ معلوم کرنے کے لئے اسے کئی دن تک سزائیں دی گئیں کہ مرحوم سپاہی سے اس کی کون سی دشمنی تھی، اور اس کے عاشق کا کیا پتہ ہے۔ داداؔ نے لاکھ سمجھایا کہ اب اس کا کوئی عاشق نہیں، وہ اب کسی کو نہیں جانتی، پھر بھی کسی نے اس وقت تک یقین نہ کیا جب تک کہ سپاہی عورتوں نے اس کی اچھی طرح مرمت نہ کر دی۔

چوتھے دن اسے ایک بند گاڑی میں بٹھا کر جیل پہنچا دیا گیا جہاں وہ ایک چھوٹی سی کوٹھری میں اس وقت تک کے لئے بند کر دی گئی جب تک کہ اس کے مقدمے کا فیصلہ نہ ہو جائے۔

داداؔ کو جب اس اکیلی کوٹھری میں بند کرنے کے لئے لایا گیا تو وہ ہمیشہ کی طرح ہنس نہ رہی تھی، جیل کی کوٹھری کو بڑا اچھا گھر نہ کہہ رہی تھی، سپاہیوں سے ہنسی مذاق اور چھیڑ چھاڑ نہ کر رہی تھی۔ بلکہ وہ بالکل چپ تھی اور جب اس کی کوٹھری کا آہنی دروازہ بند کر دیا گیا تو وہ مٹی کے اس ملبے سے چبوترے پر چٹائی بچھا کر لیٹ گئی جس کے سرہانے ذرا زیادہ مٹی تھوپ کر تکیہ بنا دیا گیا تھا۔ سارا دن یوں ہی چپ چاپ چھت تکتے تکتے گزر گیا، المونیم کے بڑے سے پیالے میں پڑی ہوئی چنے کی پتلی پتلی دال اور دو موٹی موٹی روٹیاں اس کی بھوک کو للچاتی رہیں۔ رات آئی تو کھانا اُسے زبردستی کھلا دیا گیا لیکن اس کی اس کیفیت میں ذرا بھی کمی نہ ہوئی۔ آہنی دروازے کے باہر پہرہ ہو رہا تھا۔ پیلی پیلی لالٹینوں کی چمک اِدھر سے اُدھر گھومتی رہی۔ بارک نمبر ایک، بارک نمبر دو ——— سب اچھا ——— سب اچھا ——— پہرے والیوں کی آوازیں ایک دوسرے کو جواب دیتی رہیں۔ داداؔ ٹھنڈی ٹھنڈی آہیں بھرتی رہی شاید آج اس کی وہ زندگی اسے بُری طرح ستانے پر تُل گئی تھی جو ایک چھوٹے سے گھرانے میں شروع ہوئی تھی۔ شاید یہ اسی کی یاد تھی جو وہ یوں گم سُم پڑی اندھیرے میں کچھ دیکھ رہی تھی۔

وہ دن جب اس کا ابا قریب کی کوٹھی میں بیرے کا کام کرتا تھا اور اس کی اماں سارے مہینے پندرہ روپوں کا حساب کر کر کے کڑھا کرتی تھی اور ان دنوں اس کا نام داداؔ کے بجائے کنیز تھا۔ پندرہ روپے اور چھ جانیں۔ کبھی اسے پیٹ بھر روٹی نصیب نہ ہوتی

اسی لئے وہ جھگڑالو طبیعت کی ہوگئی تھی - اپنا پیٹ بھرنے کی غرض سے وہ اپنی چاروں چھوٹی بہنوں کا حصہ چھین کر ذرا بھی شرمندہ نہ ہوتی - اماں اس کی دوسری بہنوں کے صبر و شکر کی مثال لے کر اسے سمجھاتی لیکن کھانے کے وقت وہ چپکے سے باورچی خانے میں بندروں کی طرح دوسری بہنوں کا حصہ چھینتے ہوئے ساری نصیحتیں بھول جاتی - اماں اس کی ان حرکتوں پر دوسری اولادوں کو پیار کرتی، اسے کوستی اور ہر وقت برا بھلا کہتی رہتی - دوسری بہنوں کو پیار کرتے دیکھ کر وہ روتی اور تھوڑی دیر کے لئے چپ بیٹھ جاتی لیکن پھر جب باورچی خانے میں جاتی تو اچھل پھاند شروع کر دیتی - چھینا جھپٹی میں کئی بار چھوٹے بڑے مٹی کے برتن بھی توڑے اور اماں نے اپنا سینہ کوٹتے ہوئے اسے جلانے کی لکڑیوں سے مارا بھی - اس کی ان حرکتوں پر آس پاس کی عورتیں اسے نام دھرتیں تو ماں بڑے ارمان سے کہتی کہ بڑی ہو کر سب ٹھیک ہو جائے گی لیکن اس کی عادتیں خراب ہی ہوتی گئیں - بارہ تیرہ سال کی ہو کر بڑے بیٹھ گئی مگر عادتوں میں رتی برابر فرق نہ آیا اور نہ ہی اس کے ابا کی تنخواہ بڑھی ——— اب وہ اور بھی نئی نئی باتیں سیکھ رہی تھی - زیادہ وقت کوارٹر کے دروازے میں گردن ڈالے کھڑی رہتی اور جب کوٹھیوں کی عورتیں بن ٹھن کر باہر نکلتیں تو وہ تالیاں پیٹ پیٹ کر چیخنے لگتی -

"پلاؤ زردہ کھانے والے اللہ کرے مر جائیں"

"اچھا اچھا کپڑا پہننے والے اللہ کرے مر جائیں" ——— میٹھے چنے اور ربڑ بیچنے والوں کو خواہ مخواہ بلا لیتی اور جب بغیر کچھ خریدے اندر بھاگتی تو وہ گالیاں دیتے چلے جاتے اور ایک دن تو اس نے کمال ہی کر دیا - اپنے باپ کی مالکن کو گالی دے دی کہ وہ ابا کی تنخواہ کیوں نہیں بڑھاتی - اس دن باپ کی نوکری پر بن گئی - کوارٹر سے نکل جانے کا حکم مل گیا - بڑی مشکل سے پاؤں پڑ کر اور ناسمجھ بچی کی بات کہہ کر نوکری بچائی گئی - باپ اسی وقت گھر آیا اور موٹی سی لکڑی لیکر اسے اتنا مارا کہ کئی دن تک کھاٹ سے اٹھ نہ سکی - اس واقعے کے بعد دروازے میں ہر وقت تالہ پڑنے لگا -

پندرہ سولہ سال کی ہوئی تو اماں نے اسے ٹھیک کرنے کے لئے شادی طے کر دی - شادی کے نام پر صاحب سے بیس روپے قرض مانگے گئے اور دو چار پائی کیلے کے جوڑے بنا کر اسے مانجھے بٹھا دیا گیا - مانجھے کے دنوں میں وہ روٹی کے لئے ذرا بھی نہ لڑی - آدھا پیٹ کھا کر بھی اس کے چہرے سے خوشی پھوٹی پڑتی - اس نے اپنی نئی نویلی شادی شدہ سہیلیوں سے سن رکھا تھا کہ شادی کے بعد روٹی اور اچھے اچھے کپڑوں کے علاوہ میاں کی ایسی محبت ملتی ہے جو اور کوئی نہیں دے سکتا -

رخصت ہو کر سسرال گئی تو چھ سات دن بعد ہی پچھلے دکھ بھول گئی - میاں کی بھرپور محبت ملی اور ساس کی ایسی شفقت کہ بہو کو دونوں وقت اپنے ہاتھ سے کھانا کھلاتی - مگر جب اس نے گھونگھٹ الٹ کر اپنا گھر دیکھنا چاہا تو وہ صرف برائے نام گھر کی مالکن تھی - حکم بڑے بڑے دانتوں والی ساس کا چلتا - اس کے شوہر کی بیس روپے تنخواہ بھی اسی کے ہاتھ آتی ——— وہ اپنا گھر سنبھالنے کے لئے جلد ہی دلہناپے کو خیرباد کہہ گئی ——— اس کی ساس نے جب یہ دیکھا تو وہ چڑیلوں کی طرح خوفناک ہو گئی - نہ تو اس نے بہو کو اس کوٹھری میں قدم دھرنے دیا جہاں ٹین کے تین بڑے بڑے صندوق رکھے تھے، نہ باورچی خانے میں جھانکنے کی اجازت دی اور نہ ہی تنخواہ میں سے ایک دھیلا چھونے دیا اور تو اور ساس نے ان مزے دار چیزوں سے بھی اسے محروم رکھا جو اس کا شوہر اپنے مالک کے باورچی خانے سے اڑا کر لایا کرتا ——— مارے جلن کے نپی تلی روٹی دینے لگی چاہے پیٹ بھرے یا نہ بھرے ——— آخر ایک دن اس نے بڑی محبت سے میاں کے کان بھرنا چاہے مگر اس کی نیندی پہ بل پڑ گئے

"اماں کے لئے ایک لفظ بھی کہا تو مجھ سے بُرا کوئی نہ ہوگا، میری ماں نے چکی پیس پیس کر مجھے پالا ہے، اس گھر کی ہر چیز انھیں کی ہے"

اس نے بہت چاہا کہ میاں کو اپنا کر ساس کو نظروں سے گرادے لیکن اس کی ایک نہ چلی۔ ہاں یہ ضرور ہوا کہ اب شوہر بھی اس سے دور بھاگنے لگا۔ آخر گھر میں ہر وقت کی لڑائیاں ٹھن گئیں وہ ساس کو چھیڑتی، ساس اسے سارا دن گالیاں دیتی، روتی او رچیختی سارے محلے والوں کی ہمدردی بٹورکر بھی اسے چین نہ آتا۔ اب وہ جلن کے مارے لسے اتنی روٹی دیتی کہ اس کے پیٹ کی ایک کور بھی نہ بھرتی۔ وہ زبردستی باورچی خانے میں گھس کر کھاتی اور ساس کی گالیاں بڑی خوفناک ہونے لگتیں۔ اس کا شوہر روز کی کٹ کٹ سے تنگ آکر اسے مارتا اور وہ ساس سے بدلہ چکاتی۔ باپ کی موت کے باوجود وہ اپنے گھر بیٹھ جانے کی دھمکی دیتی اور ساس اس دھمکی سے خوش ہوکر کہتی کہ تو بھلا کیا جائے گی چڑیل۔ اور واقعی اس کی دھمکی صرف دھمکی ہی رہتی۔

پھر کچھ دن کے لئے لڑائیاں رک گئیں کیونکہ اس کی گود بھرنے والی تھی۔ ایک مہینے کھٹیا جھیل کر جب وہ اپنے بچے کو گود میں لئے اٹھی تو ساس نے یہ بھی برداشت نہ کیا کہ وہ اس کے اکلوتے بیٹے کے بچے کو گود میں لے کر اپنا حق جتائے اور اس کا بیٹا اولاد کی جہ سے بیوی کے بس ہی آجائے۔ یہ چیز ایسی تھی کہ وہ ایک دم شیرنی ہوگئی۔ ذرا طاقت آئی تو اس نے اپنی ساس کے جھونٹے پکڑ کر بُری طرح مرمت کردی اور پھر اسی دن اس کے شوہر اور ساس نے دو مہینے بچے کو اس کی گود سے چھین کر گھر سے نکال دیا۔

دوسرا شہر تھا، اس کی سمجھ میں نہ آیا کہ کہاں جائے، کس کے پاس پناہ لے۔ یہ تو وہ میں الجھتی چلی جارہی تھی کہ راستے میں سے اپنے محلے کے تانگے والے کی بیوی مل گئی۔ وہ اکثر اس کے ہاں آیا کرتی اور بڑی گالیوں کے ساتھ سارے محلے کی خبریں سناتی۔ تانگے والی اسے اپنے گھر لے گئی اور بڑی ہمدردی کی مگر اس کے آنسو نہ رکے۔ وہ سینہ کوٹ کوٹ کر روتی رہی اور قمیص کے دو پہنے بہنے ہوئے دودھ کے قطرے دکھا دکھا کر فریاد کرتی رہی۔ اسی رات جب تانگے والے نے اپنا گھوڑا کھولا تو اس کے عجیب سے دوست بے دھڑک گھر میں آکر چپکے چپکے باتیں کرنے لگے۔ اس کے بعد گھر کے دروازے بند کرکے جوئے اور چرس سے موتی کیا گیا۔ تانگے والی نے بھی زمین پر بیٹھ کر چرس بھری سگرٹ پی اور پھر اسے بھی زبردستی پوری سگرٹ پلادی۔ چرس کا پہلا پہلا نشہ تھا۔ وہ بالکل چکرا گئی اور کھری کھاٹ پر گر کر ساری رات اپنے بچے، اپنے لال کو آوازیں دیتی رہی۔

دو تین دن کے بعد بھی جب اس کے آنسو نہ تھمے تو تانگے والی نے اسے بتایا کہ اس کے آدمی کا ایک دوست اس پر عاشق گیا ہے۔ رونے دھونے سے کام نہ چلے گا عیش کرنا ہو تو اس کے ساتھ بھاگ جائے، ساری زندگی عیش کرانے کا وعدہ کرتا ہے ـــــ پھر تانگے والی نے بتایا کہ وہ خود بھی بھاگ کر آئی تھی۔ نہ شادی کی نہ بیاہ، مزے سے ٹھاٹ کرتی ہے میاؤں کی حکومت سے بھی بال بال بچی ہوئی ہے ـــــ وہ ان باتوں پر راضی نہ ہوئی۔ برابر یہی رٹے گئی کہ اس کی ساس اور شوہر سے میل کرادو۔ اب وہ سب کچھ برداشت کرلے گی۔ بھوکی رہے گی مگر اُف نہ کرے گی۔ اس کا بچہ اس کی گود میں نہ دیا جائے گا تو کبھی ہاتھ نہ پھیلائے گی۔ اگر اس سے کہا جائے گا کہ بچے کو نہ دیکھے تو اپنی آنکھیں پھوڑ لے گی لیکن اس طرف نظر بھی نہ اٹھائے گی۔ صرف اسے اپنے بچے کے قریب رہنے دیا جائے ـــــ آخر تانگے والا اس کے شوہر کے پاس گیا تاکہ صلح صفائی ہوجائے مگر جب وہ واپس آیا تو ساتھ ہی طلاق نامہ تھا، وہ پاگلوں کی طرح بال نوچتی، بوٹیاں کاٹتی اور چیخ چیخ کر روتی رہی۔ اس کے نئے عاشق نے اسے جی جان سے تسلی دی، تانگے والی نے بڑی شغف سے گالیاں بک بک کر دم دلاسے دیئے لیکن اس کی سمجھ میں

کچھ بھی نہ آتا۔ وہ ساری ساری رات اپنے بچے کو بلاتی، اس سے باتیں کرتی رہتی اور پھر چرس کے دم لگاتی۔

دو ہفتے اسی طرح گزر گئے آخر ایک دن تانگے والی نے اس سے صاف کہہ دیا کہ وہ زیادہ دن نہ کھلا سکے گی۔ بھلا چاہنے والا مل گیا ہے اب اپنا گھر بنائے اور آخر وہ اس شرط پر اپنے عاشق کے ساتھ جانے کے لئے تیار ہوگئی کہ جانے سے پہلے ایک بار اس کا لال دکھا دیا جائے۔

جانے سے پہلے اس کو معلوم ہوا کہ اس کا شوہر اور ساس کسی دوسرے شہر جا چکے ہیں۔ اس خبر کے بعد نہ وہ روئی نہ بلبلائی بس اس طرح چپ ہوگئی جیسے پتھر میں تبدیل ہوگئی ہو۔ دوسرے دن اس کا محبت کرنے والا اسے شہر کی بڑی تاریک اور پُراسرار گلیوں کے ایک مکان میں لے گیا جہاں اسے جلد ہی معلوم ہو گیا کہ اس کا ساتھی چوری کر کے پیٹ بھرتا ہے۔ اس نے کسی قسم کا اعتراض نہ کیا۔ وہ ہاتھ کی صفائی سے جو کچھ کماتا اس کی گود میں ڈال دیتا۔ مارے پیار کے بچھا جاتا لیکن وہ اس سے ہنس کر بولنا تو جانتی ہی نہ تھی۔ بات بات پر گالیاں بکتی، ڈھیر ڈھیر سی چرس پیتی اور سارا دن پلنگ پر پڑی بان توڑا کرتی۔ مگر چور اچکے کو تو بس عورت چاہیئے اور عورت اس غریب کو بڑی مدت کے بعد ملی تھی وہ اسے ایک لفظ نہ کہتا۔ بہت سے دن یوں ہی گزرتے چلے گئے۔

پلنگ پر پڑے پڑے اس نے محلے کی ساری دائیوں سے علاج بھی کرا یا لیکن آخر اسے جلد ہی معلوم ہوگیا کہ زچگی کے وقت اس کی ساس نے مارے جلن کے دائی کو نہیں بلایا تھا اسی لئے یہ خرابی ہوئی۔ کہ اب وہ اولاد پیدا کرنے کے لائق نہیں رہی۔ اس انکشاف کے بعد تو وہ اور بھی عجیب وغریب ہوگئی۔ وہ سارا دن پڑی اپنا سینہ کوٹ کوٹ کر روتی، گالیاں بکتی، چرس پیتی اور پھر اتنا کھاتی اتنا کہ اس کے ہاضمے میں گڑبڑ ہو جاتی۔

ایک سال بعد اس نے اپنے آدمی سے ضد کی کہ اب وہ بھی اس کے کام میں ہاتھ بٹائے گی۔ اس اظہار سے وہ بہت خوش ہوا اور جلد ہی چوری کے موٹے موٹے گُر بتا دیئے۔ احتیاطاً تالہ توڑنا بھی سکھا دیا۔ کچھ ہی دن بعد وہ برقع اُتار نوکری کی تلاش میں گھر گھر مارے ماری پھرنے لگی اور اس کے آدمی کو ہاتھ صاف کرنے میں آسانی ہوگئی۔ اب دونوں کے بڑے مزے تھے۔ وہ رونے دھونے کے بجائے سیر سیر بھر دودھ پی کر خوب ہنستی اور پہلے کی طرح اپنے چاہنے والے سے بے اعتنائی بھی نہ برتتی۔ ان ہی دنوں استے جانے کیا سوجھی کہ ایک گھر میں نوکری کر کے مال پر ہاتھ صاف کرنے کے بجائے وہ مالکوں کے دودھ پیتے بچے کو لے بھاگی مگر دشت پر وہ بچے کو لئے بے تحاشہ چومتی ہوئی پکڑی گئی۔ اسے اور اس کے آدمی کو پورے سات سات مہینے کی قید بامشقت ہوگئی۔ جیل سے چھوٹ کر وہ دونوں پھر ملے اور پُراسرار گلیوں میں چھپ کر دوبارہ کام شروع کر دیا مگر اب کی اس کے ساتھی نے اسے اچھی طرح سمجھا یا کہ ایسی نادانی کی حرکت پھر کی تو مفت میں مرنا ہوگا۔ سچا دادا بننا ہے تو ساری زندگی پولیس کے ہاتھ نہ آؤ۔ اور جب اس نے دادا کے مطلب پوچھے تو معلوم ہوا کہ بمبئی میں دادا بدمعاش کو کہتے ہیں اور وہ بمبئی میں کافی عرصے تک داداؤں کے ساتھ رہ چکا ہے۔

دو تین دن بعد ہی اس نے مطالبہ کیا آج سے اس کا نام دادا پکارا جائے، اگر کسی نے کہا تو وہ اپنا اور اس کا سر پھوڑ لے گی۔ اس کے چاہنے والے نے بہت سمجھایا کہ یہ نام عورتوں کو زیب نہیں دیتا مگر اس نے اپنے عورت ہونے سے ہی انکار

انھیں خشمگیں نظروں سے دیکھ رہے تھے۔

وہ سب فوراً پیڑوں کے جھنڈ تلے چلے گئے۔ تاکہ آپس میں مشورہ کر لیں۔

کپورتے نے چھو چھو کر سب کی تعداد معلوم کی مطمئن ہو کر اس نے کہا۔

"اس جگہ کم سے کم تین جوان کھڑے رہنے چاہئیں۔"

"وہ کیوں" ان میں سے ایک نے جو لدھیانے کے علاقے کا ذرا تنومند ٹھیٹ جوان تھا، اعتراض کیا۔

کپورتے کو اس کا یہ اعتراض پسند نہیں آیا۔ اس نے ابرو پر گھرے بل ڈال کر اس کی جانب دیکھا اور پھر گہری سانس لیکر اس نے اپنے غصّے کو دبایا اور اپنے نقطۂ نظر کی وضاحت کرنے لگا۔

"اس جگہ سے صرف ایک تنگ گلی آگے کو جاتی ہے۔ جو مکانوں کے اندر ہی ختم ہو جاتی ہے۔ ہمارے بھاگ نکلنے کا صرف یہی ایک راستہ ہے۔"

"ادے آپاں نوں پرواہ نہیں ہے۔ آپاں نالی کو مکابلہ کر سکتا ہے" نوجوان نے بازو ہوا میں لہرا کر بے پرواہی سے بلند آواز میں کہا۔

اب تو کپورتے کا جی چاہا کہ اس کی گردن مروڑ کر رکھ دے۔ اس کے یہ تیور دیکھ کر نوجوان بھی بپھرنے لگا۔ نوجوان مضبوط اور جوشیلا ہی سہی لیکن کپورتے کے مقابلے میں کھڑا ہونا تو سراسر حماقت تھی اس کی۔

شاید ان کے دو دو ہاتھ ہو بھی جاتے لیکن بگّے نے نوجوان کو آنکھ دکھائی تو وہ ٹھنڈا پڑ گیا۔ پھر بگّا کپورتے سے مخاطب ہو کر بولا۔

"ہاں تو کیا کہہ رہے تھے تم؟"

"ادھر جو تنگ گلی تم دیکھ رہے ہو اسی کے اندر ہمیں جانا ہے۔ وہ مکانات جن پر ہماری نظر ہے قلعے کے مانند ہیں ہر آفت سے بچے ہوئے ہیں۔ اوّل تو وہاں پہنچنے کا کسی ڈاکو کو حوصلہ ہی نہیں ہوا۔ ہماری یہ پہلی کوشش ہے۔ اگر ہم وہیں کہیں گھر گئے تو عجب مصیبت کا سامنا کرنا پڑے گا۔ ہماری خیریت اسی میں ہے کہ ہم یہاں سے سب کے سب صحیح سلامت نکل جائیں...... صرف یہی ایک کھلی جگہ ہے خطرے کے موقعہ پر ہمارا ایک آدمی فوراً گلی کے اندر آ کر ہمیں خبر کر سکتا ہے۔ ہماری یہ کوشش ہونی چاہیئے کہ اوّل تو ہمیں مقابلہ کرنا ہی نہ پڑے۔ لیکن ایسا ہو بھی تو یہاں کھلی جگہ میں ہو۔"

بگّے نے اثبات میں سر ہلایا۔

کپورتے نے پھر کہنا شروع کیا۔

"یہ آندھی ہماری مدد بھی کر سکتی ہے اور ہمارا نقصان بھی کر سکتی ہے۔ اگر کوئی گڑبڑ ہو گئی تو اس ہلڑ بازی آندھی اور اندھیرے میں ہم اپنے ساتھیوں کی گنتی بھی نہیں کر پائیں گے۔"

بگّا کو حرف بحرف اس سے اتفاق تھا۔

چنانچہ تین آدمی وہاں پر چھوڑ کر وہ لوگ آگے بڑھے۔

تنگ گلی میں پہنچ کر انھیں یوں محسوس ہُوا جیسے وہ قبر میں ہوں۔ آندھی اور ہوا کا زور کم تھا البتہ قیامت کا شور کانوں کے پردے پھاڑے ڈالتا تھا۔

دفعتہً بگا ایک دم رُک گیا۔ اس کے ساتھ ہی سب کے قدم رُک گئے۔ اور وہ اپنی تھوتھنیاں اس کے قریب لے آئے تاکہ اس کی بات سن سکیں۔

بگے نے سائنسی کی طرف دیکھ کر پوچھا!

" بانس نہیں لائے ؟"

" ا، وہ تو بھول گئے !"

" واہ اوئے بھتو ...... تو کیا اب ...... کے سہارے چڑھو گے چھت پر " ،

" بانس کون دُور ہے۔ مولا کے گھر ہی سے تو لانا ہے۔ مبلو جا تو بھاگ کے جا اور مولا کی ڈیوڑھی کے اندر صحن کے کونے میں ایک لمبا بانس دھرا ہوگا ...... بس اٹھا کر پھودن یا لیس آنا ...... "

مبلی نے تھوتھنی گھمائی اور ناک کی سیدھ میں ملیے ملیے ڈگ بھرتا ہوا چل دیا۔

وہ سب پھر آگے بڑھے۔ کچھ دُور جا کر گلی بائیں ہاتھ کو گھوم گئی تھی۔ موڑ سے چند قدم آگے داہنے ہاتھ کو ایک اُدھورا مکان تھا جس کی بنیادیں بھرنے کے بعد نہ جانے اسے کیوں چھوڑ دیا گیا تھا۔ اب وہاں بڑے بڑے خشک جھاڑ، اور پھٹی رکپاس کی چھڑیاں کے انبار اگلے مکان کی دیوار کے ساتھ لگے ہوئے تھے۔ جب کسی کتیا کو بچے جننے ہوتے تو وہ پچھتی کراہتی یہیں آن کر پناہ لیتی۔ ایک کونے میں بھڑ بھونجے کا چولھا تھا جس میں اس وقت ریت بھری تھی۔

وہاں رُک کر انھوں نے اس مکان کے پچھواڑے کا جائزہ لیا جس کے اندر انہیں سب سے پہلے داخل ہونا تھا۔

چھت سے بڑے بجلی چمک چمک کر آنکھیں دکھا رہی تھی گھنگھور گھٹا میں سیاہ دامن لہراتی بے پناہ دَل کی طرح آسمان کی وسعتوں میں پھیلنے لگیں۔ آندھی کے زور میں کمی تو نہ آئی تھی البتہ ہوا میں پہلی سی گرد باقی نہ رہی تھی۔

کیوڑے کے اشارے پر وہ پھر رُک گئے۔ ان کی داڑھیاں پھر ایک دوسرے کے قریب آئیں۔ اس نے کہا۔

" سب لوگ یہیں پر رُکیں میں بگے کو لے کر مکانوں کو اگلی طرف سے دیکھ لوں ذرا "

وہ دونوں چند ہی قدم پر پہنچ کر ان سب کی نظروں سے اوجھل ہو گئے۔

سائنسی نے مکان کی جانب دیکھا اور پھر دل ہی دل میں اندازہ لگانے لگا کہ اس پر بانس کی مدد سے چڑھنا ممکن بھی ہے یا نہیں۔ ان میں ایک بولا۔

" بھتو! مکان ذرا اُونچا معلوم ہوتا ہے "

" ہاں ——— ہے تو "

" اگر تم بانس کے زور سے پھلانگ کر اس پر نہ چڑھ سکے تو اِدھر اُدھر سے اُوپر جانے کا کوئی راستہ یا سہارا بھی دکھائی نہیں دیتا ...... پھر تو آگے والے دروازے سے جانا پڑے گا "

سانپسی چپ چاپ دانتوں سے مونچھ کا ایک سرا چباتا رہا۔ پھر یوں بولا جیسے اپنے آپ ہی کو مخاطب ہو کر کہہ رہا ہو۔
" میں آگے بڑھ کر دیوار کے نیچے سے ٹھیک اندازہ لگا سکتا ہوں "
یہ کہہ کر وہ آگے بڑھا اور دیوار کے قریب پہنچ کر بھٹی کے ایک انبار کے عقب میں گم ہو گیا۔ تاریکی کی وجہ سے اندازہ لگانا مشکل سا ہو رہا تھا۔
چند منٹ کے بعد لنگا اور کپورا بھی واپس آ گئے بگا بولا۔
" پہلے تو کپورے کی بہن پر ہاتھ صاف کرنا ہو گا۔ اس کے بعد بندو کے چند گھر بھی اچھے ہیں ان پر بھی جلدی سے ہاتھ بھر دیا جائے...... اپنا سانپسی یار کدھر گیا؟"
" وہ دیوار کی طرف گیا ہے آتا ہی ہو گا۔ اندھیرے میں اسے بھی کچھ سوجھ نہیں رہا۔
چند ثانیوں کے بعد سانپسی آ گیا۔
اسے دیکھتے ہی بگے نے کہا۔
" مکان تو اونچا ہے بھئی"
" ہاں بھا!" سانپسی نے پھر ایک مکان کی جانب نظر ڈالی۔ اور پھر قدرے بے چینی سے ہاتھ ملنے لگا۔ شاید اس کے ہاتھ بانس پکڑنے کے لئے بے قرار ہو رہے تھے۔
" پھر؟" بگے نے سوال کیا۔
سانپسی نے اس کی جانب دیکھے بغیر جواب دیا۔
کوشش کرنے میں کیا حرج ہے؟
بگے کو اس کے جواب سے اطمینان نہیں ہوا لیکن سر دست اس کے سوا اور کوئی چارہ کار بھی تو نہ تھا۔
اتنے میں تنکو ہاتھ میں لمبا بانس لئے یوں وارد ہوا جیسے بڑے موذی کو کندھے پر لادے لا رہا ہو۔ سانپسی نے بڑھ کر بانس تھام لیا۔ پہلے اسے لچکا لچکا کر اس کی مضبوطی کا جائزہ لیا اور راستہ ٹٹول ٹٹول کر آگے بڑھا اور پھر اس نے مکان کی چھت کی جانب نظر دوڑائی۔ مٹیالے آسمان پر کالے بادل گدلے دھبوں کی مانند دکھائی دے رہے تھے۔
اب سانپسی نے اپنی کمر کے گرد لمبا رسہ لپیٹا اور زمین پر ہاتھ مار کر دو ڈھیلے کمربند میں ٹھونس لئے اور سرگوشی جیسی آواز میں ساتھیوں سے کہا:۔
" اچھا اب میں کوشش کرتا ہوں۔ جیسے ہی صحیح و سلامت پہنچ گیا تو یہ دو ڈھیلے تمہاری طرف پھینکوں گا۔"
بعد ازاں اس نے لمبے بانس کو سنبھالا، اسے دونوں ہاتھوں میں تولا اور پھر وہ چار پانچ پاؤں کے پنجوں پر ناچ کر تیز رفتار سے بھاگ نکلا...... معاً اس کے قدموں کی آواز بند ہو گئی۔
سب نے سے پر پھڑپھڑاتے ہوئے چمگادڑ کی طرح ہوا میں اٹھتے دیکھا، قیاس سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ چھت پر پہنچ گیا ہے۔

اگر بجلی چمک جاتی تو اسے دیکھ ہی لیتے۔ ورنہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ تڑاق سے دو ڈھیلے ان کے قریب گرے ایک تو مبلّو کی ٹانگ لگا۔

" اوئے میّا وئیا " وہ ٹانگ پکڑ کر بیٹھ گیا۔ لیکن چوٹ بالکل معمولی تھی ڈھیلا کچّی مٹی کا تھا۔

اب بگّے نے چند آخری ہدایات دیتے ہوئے کہا۔

" دیکھو! اب ہمیں یہ سارا کام جلد سے جلد ختم کرنا ہے۔ اس گاؤں میں چند ایسے لڑاکا جوان رہتے ہیں جو جان کی بازی لگا سکتے ہیں۔ اس لئے ہمیں چپ چاپ اور پھرتی سے اپنا تو سیدھا کر کے نو دو گیارہ ہو جانا ہے۔ سمجھے؟"

" ہاؤ بھئی " سب نے یک زبان ہو کر جواب دیا۔

کپورے نے مبلّو کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر دھیمی آواز میں ہدایت دی کہ وہ سب جوانوں کو لے کے مکان کے دروازے پر پہنچ جائے۔

وہ لوگ اُدھر چلے گئے تو کپورا بگّے کو ساتھ لے پچھواڑے والی دیوار کے قریب پہنچا۔ ابھی ان کے قدم رُکنے بھی نہ پائے تھے کہ چھت پر سے رسّہ لمبے ناگ کی طرح پھنپھناتا اور لہراتا ہوا نیچے کو جھولنے لگا۔

باری باری دونوں رسّے کی مدد سے چھت پر پہنچ گئے۔

چھت کی منڈیر بمشکل چار چھ انگل اونچی ہوگی۔ تیز و تند آندھی کے زور میں انھیں یوں محسوس ہوا جیسے ان کے پاؤں اُکھڑ جائیں گے اور وہ چشم زدن میں اُڑ کر گاؤں کے باہر جا گریں گے۔ اس لئے وہ جھکے جھکے صحن سے آنے والی سیڑھی پر بنی ہوئی ممٹی کی جانب بڑھے۔ یہ اور خوشی کی بات تھی کہ ممٹی کا دروازہ ابھی کھلا تھا ورنہ انھیں کود پھاند کر نیچے جانا پڑتا۔ اس سے بظاہر ہوتا تھا کہ گھر کے لوگ ابھی سوئے نہیں تھے۔ حقیقت یہ تھی کہ ابھی سونے کا کوئی وقت بھی نہیں تھا۔

کپورے کے ہاتھ میں دا تھی، بگّے کے ہاتھ میں چمکتی ہوئی چھوی اور رسا ہنسی حسبِ معمول لمبا سا چھرا اٹھائے تھا۔

انھوں نے ایک بار پھر اپنے اپنے چہروں کو پگڑیوں کے شملوں میں چھپایا۔ صرف آنکھوں اور ابروؤں کو ننگا چھوڑا۔ اور پھر پھونک پھونک کر قدم رکھتے ہوئے سیڑھیاں اُترنے لگے۔

وہ کافی نیچے جا چکے تھے کہ دفعتہً موڑ سے ٹمٹاتی ہوئی روشنی دکھائی دی۔ وہ فوراً سمجھ گئے کہ کوئی شخص ہاتھ میں لالٹین یا چراغ لئے سیڑھیوں پر چڑھتا چلا آ رہا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وہ ٹھٹک کر رُک گئے۔ روشنی پھیلتی جا رہی تھی۔

ابھی وہ کچھ طے بھی نہ کر پائے تھے کہ چراغ کے پیچھے دو زنانہ پاؤں دکھائی دیئے اور ان کی آنکھیں ایک تیرہ چودہ سالہ لڑکی کی آنکھوں سے ملیں جو چراغ کو اپنے دونوں ہاتھ کے حلقے میں لئے ہوئے تھی تاکہ وہ بجھ نہ جائے۔

انھیں دیکھتے ہی لڑکی کا رنگ فق پڑ گیا۔ اس نے یہ بڑی زبان باہر نکال کر حلق سے ایک دلدوز چیخ نکالنے کی کوشش کی لیکن مارے خوف کے اس کی قوت گویائی سلب ہو گئی۔ مٹی کا چراغ اس کے ہاتھ سے گر کر ٹوٹ گیا۔

بگّے نے پھرتی سے آگے بڑھ کر اسے تھام لیا۔ وہ بے ہوش ہو گئی۔ انھوں نے اس کے منہ میں اسی کی چندری کو ٹھونس ٹھانس کر اس کے ہاتھ پاؤں باندھ کر وہیں کونے میں ڈال دیا۔

صحن میں پہنچے تو دیکھا ایک جانب ڈیوڑھی ہے۔ اور دوسری جانب مکان کا پسار معلوم ہوتا تھا کہ جس دروازے سے

نکل کر لڑکی آئی تھی اس کا کنڈا اس نے باہر سے چڑھا دیا تھا، تاکہ ہوا کی تیزی کے باعث دروازہ نہ کھلے - اندر روشنی ہو رہی تھی اور گھر والوں کی باتیں کرنے کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔

بگا اور ساہنسی دروازے کے دونوں جانب اپنے اپنے ہتھیار سنبھالے کھڑے ہو گئے - اور کپورا باقی ساتھیوں کے لئے گلی کا دروازہ کھولنے کو ڈیوڑھی کی جانب بڑھا - ڈیوڑھی میں مویشی بندھے تھے - ایک بیل تو اسے اتنا پسند آیا کہ بے اختیار جی چاہا کہ اسے بھی وہ اپنے ہمراہ لیتا جائے - لیکن اس رات یہ قطعاً ناممکن تھا۔

ڈیوڑھی کا دروازہ کھول کر اس نے گلی میں جھانکا تو کچھ نظر نہ آیا - چنانچہ اس نے بیل ہانکنے کے انداز میں ٹٹو ٹٹو کر کے دو تین آوازیں نکالیں تو متعدد سائے اس کی جانب بڑھے جیسے کالی دیواروں نے انہیں جنم دے دیا ہو۔

کپورے نے ایک جوان کو بندوق سمیت گھر کے پچھواڑے گھٹنے کے ابھاروں کے پاس کھڑے رہنے کے لئے بھیج دیا اور باقی لوگوں کو اندر لے آیا۔

دو گھڑی بعد وہ سب لوگ دروازے کے سامنے کھڑے تھے - بگے نے چھوی بڑھائی اور دروازے کے کنڈے میں اڑس کر جھٹکا جو دیا تو کنڈا بڑی آواز سے کھل کر گرا اور زنزانا کر بجنے لگا - دروازے کے دونوں تختے زور زور سے پٹکنے لگے۔

گھر کے لوگ سمجھے کہ لڑکی مٹی کا دروازہ بند کر کے لوٹی ہے - وہ کچھ دیر تک اس کے اندر آنے کا انتظار کرتے رہے لیکن جب کوئی صورت دکھائی نہیں دی تو ایک مرد جلدی سے باہر نکل آیا - پہلے وہ دروازے کے دونوں جانب کھڑے ہوئے بگو اور ساہنسی کو نہیں دیکھ پایا - جب اس نے لڑکی کو صحن میں نہ پا کر گردن گھمائی تو بگے اور ساہنسی کی صورتیں دکھائی دیں اس نے گھبرا کر پوچھا :-

" آپ کون ہیں "

اسی اثنا میں باقی آدمی بھی ڈیوڑھی میں گھس آئے اور دروازوں میں سے ان کی خبیث صورتیں دکھائی دینے لگیں - وہ دونوں چپ چاپ کھڑے رہے - پیچھے سے کپورے نے اس کی گدی پر الٹے ہاتھ کا ایسا دھپ دیا کہ وہ لڑکھڑا کر زمین پر گر پڑا۔

یہ سب کچھ چند ثانیوں میں ہو گیا - وہ سب فوراً مکان کے اندر داخل ہو گئے - لالٹین کی روشنی میں ان کے ہتھیار چمک اٹھے جان کے خوف سے گھر کے کسی فرد نے شور نہیں مچایا - ان کا بھی وہی علاج کیا گیا جو پہلی لڑکی کا کیا گیا تھا۔

کپورا خود چھپا چھپا ہی رہا تاکہ اسے کوئی پہچان نہ لے - وہ بگے کو اندر والے کمروں میں لے گیا اور ان کی پونجی کی طرف اشارہ کیا - دم کے دم میں سب کچھ سمیٹ لیا گیا - پھر وہ سب صحن میں آ گئے - بگے نے ایک نظر میں ساتھیوں کی تعداد جانچی اور پھر وہ دو حصوں میں بٹ کر پڑوس کے مکانوں کی جانب بڑھے جن کے صحن ایک دوسرے کے ساتھ ملے ہوئے تھے۔

اتنے میں باہر سے گولی چلنے کی آواز سنائی دی - ان کے قدم رک گئے - کان کھڑے ہو گئے - پھر دھڑا دھڑ دو گولیاں چلنے کی آوازیں سنائی دیں - اس کے ساتھ آندھی کے شور میں مردوں کے للکارنے کی صدائیں بلند ہوئیں۔

موقعہ کی نزاکت سمجھتے ہوئے وہ باہر کی جانب بھاگے۔

جس نوخیز نشانہ باز جوان کو کپورے نے بندوق سمیت مکان کے پچھواڑے ڈیوٹی لگائی تھی، اس نے ہر طرح آہٹ

میں یہ گولیاں چلا دی تھیں۔ ہوا یہ کہ آندھی کے زور سے منجھی اور جھاڑ کے انبار حرکت میں آ گئے اور لڑھکتے ہوئے اس کی جانب بڑھے اور اس نے گھبراہٹ میں نہ جانے کیا سمجھ کر پے در پے تین گولیاں چلا دیں۔

اسی اثناء میں گاؤں کے مختلف حصوں سے خطرے کی صدائیں بلند ہوئیں۔ چرکھڑیوں والے کنویں کی جانب سے "ایلی ایلی" کی آوازیں آنے لگیں جس کا مطلب یہ تھا کہ اُن کے ساتھی انھیں خطرے سے آگاہ کر رہے تھے۔

اب اُنھوں نے مبلو کو آگے لگایا اور سرپٹ بھاگے۔

چرکھڑیوں والے کنویں تک پہنچے تو وہاں اندھا دھند لاٹھیاں چل رہی تھیں۔ گاؤں کے منچلے بھی جلدی میں جیسا ہتھیار ملا لے کر مقابلے پر آن ڈٹے تھے۔ لیکن تاریکی اور آندھی نے انھیں کچھ کرنے نہ دیا۔

اُدھر ٹبگ کے سدھائے ہوئے ساتھی گاؤں والوں کے کندھوں سے کندھے بھڑاتے ہوئے نہایت صفائی سے ادھر اُدھر منتشر ہو کر صحیح سلامت گاؤں سے نکل گئے۔

اتنے میں کپورتے کو اپنی کالی گھوڑی دکھائی دی وہ فوراً چھلانگ کر اس کی پیٹھ پر سوار ہو گیا۔

اس کا خیال تھا کہ جب وہ اپنی منہ زور گھوڑی کو ایڑ دے گا تو وہ گاؤں کے ہجوم کو کائی کی طرح چیرتی ہوئی نکل جائے گی لیکن عین اس وقت بجلی چمکی تو گاؤں والوں میں سے بعض نے اسے پہچان لیا اور آندھی کے بھیانک شور میں "کالا تترا" کی دہشت ناک آوازیں گھل مل گئیں۔

ایڑ دیئے جانے پر گھوڑی سرپٹ کر چلا چاہتی تو گاؤں کے ایک منچلے جوان نے اس کی لگام پر جھپٹا مارا۔ اس پر گھوڑی ہنہنا کر پچھلے پاؤں پر کھڑی ہو گئی۔ اس کی انکھڑیاں پھٹ گئیں، کان پھڑپھڑائے اور ایال لہرائی ..... سوار نے ہونٹ کاٹ کر اپنی لمبے دستے والی کلہاڑی اوپر اُٹھائی لیکن گھوڑی کے اگلے پاؤں زمین پر ٹکنے بھی نہ پائے تھے کہ ایک چھوی چمکی اور کپورتے کے پیٹ کی آنتیں اُدھیڑتی ہوئی انھیں پیٹ سے باہر لے آئی۔

وہ بڑے مگرمچھ کی طرح بل کھا کر اوندھے منہ زمین پر گرا۔ پیٹ سے خون کا فوارہ چھوٹا اور لمحہ بھر میں زمین اس کے گاڑھے خون سے سرخ ہو گئی ......

پھر بارش کی موٹی موٹی بوندیں گرنے لگیں۔

# ریلوے جنکشن

## قدرت اللہ شہاب

"کتنی چھٹی پر آئے ہو؟" نثار نے چھوٹتے ہی بغیر کسی علیک سلیک کے پوچھا۔

"پندرہ دن کی" میں نے جواب دیا۔

"بہت خوب۔ چلو اس بار تمہیں لاہور کی زمین دوز مال گاڑیاں دکھائیں گے" نثار نے فیصلہ صادر کیا۔

"میں سیر کروں گا" وہ کچھ دیر سوچ کر ـــــ مشفقانہ انداز سے کہتا ہے "تم کہانیاں لکھنا۔"

یہ لائحہ عمل ہم دونوں کے حسب منشا ہے۔ چنانچہ شام ہوتے ہی نثار مجھے مال روڈ پر ایک ہوٹل میں لے گیا۔ ہوٹل کے لان میں ہم نہایت بے حیائی کے ساتھ ایک ایسی میز پر جا ڈٹے۔ جہاں پہلے سے ہی ایک ایڈیٹر، چند نامہ نگار، کچھ ریڈیو آرٹسٹ، کچھ ادیب اور چند رنگ بازاں دیدہ صورت کے سیاسی حضرات براجمان تھے۔ چائے کا دور چل رہا ہے۔ ایک صاحب کولڈ ڈرنک نوش جاں فرما رہے ہیں۔ یہ کولڈ ڈرنک اس گرم چائے سے مختلف ہے۔ جو گرمیوں میں ٹھنڈک پہنچاتی ہے۔ اور جسے معمولی ذہانت کے انسان پیا کرتے ہیں۔ یہ مشروب خاص ہوٹل کی ایجاد ہے۔ اور دستور کے مطابق اس ایجاد کی ماں بھی ضرورت ہے۔ وہ ضرورت جو پرہیزگاری کی وجہ سے اکثر حضرات کو پوشیدہ امراض کی طرح لاحق ہو گئی ہے۔

دانشوروں کی اس محفل پر پوسٹ مارٹم کے کمرے کی فضا بڑی شدت سے چھائی ہوئی ہے۔ قوم کی لاش سامنے ٹیبل پر دھری ہے۔ اور ہر شخص اس کا کوئی نہ کوئی عضو ہاتھ میں لیے بڑی چابکدستی کے ساتھ پوسٹ مارٹم کرنے میں منہمک ہے۔ روحانی، جسمانی، ایمانی اور سیاسی امراض سے لے کر خودکشی کے نفسیاتی اسباب تک بڑی تندہی سے تشخیص ہو رہے ہیں۔ علاج تجویز ہو رہے ہیں۔ نسخوں پر گرما گرم بحث ہو رہی ہے۔ میز پر مکے پڑتے ہیں۔ کرسیاں الٹتے الٹتے بچتی ہیں ـــــ لیکن اس وقت قوم کی ساری بیماریوں کا واحد علاج صرف اس چائے دانی میں ہے۔ جس میں کولڈ ڈرنک بڑی احتیاط سے محفوظ ہے۔ کولڈ ڈرنک والے صاحب پیالی منہ سے لگائے مزے مزے کی چسکیاں لے رہے ہیں۔ اور اپنے اردگرد اس قدر مسیحاؤں کے طوفان بدتمیزی کے باوجود بڑی لاتعلقی سے داغ کی ایک عشقیہ غزل گنگنا رہے ہیں۔

"آج سینما کا پروگرام ہے؟" کولڈ ڈرنک صاحب نثار سے پوچھتے ہیں۔

"جی نہیں۔ آج دوسرے پروگرام ہیں" نثار میری طرف اشارہ کر کے دوسرے کے لفظ پر خاص زور دیتا ہے۔

"ہوں!" کرنل ڈی صاحب عینک اتار کر مجھے سر سے پاؤں تک بڑے غور سے گھورتے ہیں۔ "نثار، تم نے بھی ان کی بڑی تعریف کی تھی۔ کس جگہ کے میونسپل کمشنر ہیں یہ؟"

نثار قہقہہ لگا کر ان کی تصحیح کرتا ہے: "میونسپل کمشنر نہیں بھائی، یہ برخوردار ڈپٹی کمشنر ہے۔ ڈپٹی کمشنر!"

کرنل ڈی صاحب قطعی مرعوب نہیں ہوتے۔ "ٹھیک ہے۔" وہ بڑے مربیانہ انداز سے فرماتے ہیں۔ "اس نازک زمانے میں ایک آدھ ڈپٹی کمشنر کو ہاتھ میں رکھنا کوئی معیوب بات نہیں ہے۔"

پھر وہ کمال شفقت کے ساتھ میری ڈھارس بندھاتے ہیں۔ "برخوردار، تم بے فکر رہو۔ میں لاہور میں تمہاری موجودگی سے پورا فائدہ اٹھانے کی کوشش کروں گا۔ انشاءاللہ!"

"یہ بچہ لاہور کی زمین و زماں کا آسماں بھی دیکھنا چاہتا ہے۔" نثار موقع پا کر گزارش کرتا ہے۔ "یہ ان پر کہانیاں لکھے گا۔"

"تم کہانیاں بھی لکھتے ہو؟" کرنل ڈی صاحب اس انداز سے پوچھتے ہیں جیسے کہانیاں لکھنا کوئی بہت بڑا اخلاقی جرم ہے۔ "کہاں لکھتے ہو؟"

میں خجالت سے منمنا کر نقوش، سویرا، ساقی، ہمایوں، ادبی دنیا وغیرہ کے نام لیتا ہوں۔

"یہ رسالے کہاں سے چھپتے ہیں؟ میں نے تو نہیں دیکھے۔" کرنل ڈی صاحب کی نظر میں میری ادبی پوزیشن گر جاتی ہے۔ وہ اپنی عینک دوبارہ آنکھوں پر لگا لیتے ہیں اور مشفقانہ انداز میں مجھے راستہ دیتے ہیں کہ اگر مجھے کہانیاں لکھنے کا اتنا ہی شوق ہے تو شمع، ڈائریکٹر لو اور چنگاری میں لکھا کروں۔ کرنل ڈی کا آخری پیالہ ختم [illegible] وہ ان رسالوں پر اپنی گراں قدر رائے کا اظہار بھی فرماتے ہیں۔

اس مختصر سی علمی و ادبی بحث کے بعد جب ہم ہوٹل سے نکل کر ایک تانگے میں سوار ہوتے ہیں تو نثار اور کرنل ڈی صاحب کا تانگے والے سے تبادلۂ خیالات شروع ہو جاتا ہے۔ تانگے والا بڑی مشاقی سے اپنے فنونِ لطیفہ کا پرچار کرتا ہے: "ہمدرد اخبار کے عقب میں رہنے والی جو انگریزی بولتی ہے...... جو پیجی والی جس کا رنگ گورا اور بال سنہری ہیں...... میکلوڈ روڈ والی جو اسی سال میٹرک میں فیل ہوئی ہے...... گھوڑا ہسپتال کے پاس والی جو لتا منگیشکر کی طرح گاتی ہے...... ماڈل ٹاؤن والی جو ایک ہسپتال میں نرس ہے......"

لیکن نثار اور کرنل ڈی صاحب تانگے والے کے پراپیگنڈے سے بالکل متاثر نہیں ہوتے۔

"تم سالے باسی کڑھی کا ابال ہو!" کرنل ڈی صاحب خفا ہوتے ہیں۔ "تم سے تو مزنگ کے اڈے کے تانگے والے ہزار درجہ اچھے ہیں۔"

تانگے والا مزنگ کے اڈے والوں کو فصیح و بلیغ گالیاں دے کر ڈرامائی انداز سے اپنا تازہ ترین شاہکار برآمد کرتا ہے: "لڑکی کیا ہے صاحب، آلو بخارا ہے۔ ابھی کالج میں پڑھتی تھی۔ فقط دو مہینے سے اس لائن میں آئی ہے۔ اب تک صرف چار مرتبہ باہر گئی ہے۔ کالے خاں پٹھان نے پورے سات سو روپے دیے تھے۔ تمہاری خاطر دو سو میں منا لوں گا۔ چلو گے؟"

آلو بخارا کے نام پر نثار اور کرنل ڈی صاحب کی رال بھی ٹپکنے لگی۔ لیکن دو سو روپے کا ذکر سن کر ان کے جبڑے لٹک جاتے ہیں۔ وہ دونوں امید افزا نظروں سے مجھے گھورتے ہیں۔ خاص طور پر کرنل ڈی صاحب کے انداز بڑی شدت سے للکار رہے ہیں کہ برخوردار، دیکھو، میں تمہیں اپنی خدمت کا سنہری موقع دے رہا ہوں۔ اگر تم اس وقت کام نہ آسکے تو ڈپٹی کمشنر نہیں، گھسیارے ہو —— لیکن میرے انداز میں کہ انہیں ترکی بہ ترکی جواب دیتے ہیں، اور وہ مایوس ہو کر پھر اپنا جبڑا لٹکا کر بیٹھ جاتے ہیں۔

اس خاموشی کو لڈو ار کے بعد موضوعِ سخن بدل جاتا ہے۔ تانگے والا گھوڑے کو مخاطب کر کے ہمیں بڑی لگائیں اور پیچ دار گالیاں سناتا ہے۔ نثار اپنے جگری دوستوں کی تعریف کرتا ہے جو ضرورت کے وقت اس پر کئی لئی ہزار روپے تک خرچ کرنے سے بھی دریغ نہیں کرتے اور کولڈ ٹی صاحب پاکستان کے حکام افسروں کی کمینگی، نالائقی اور بدوہانی پر جی کھول کر تبصرہ فرماتے ہیں۔ یوں بھی رفتہ رفتہ کولڈ ٹی اپنا رنگ دکھا رہی ہے اور جب تانگے والا گھوڑے کی وساطت سے ہمیں چند الوداعی گالیاں سنا کر ہیرا منڈی میں نولکھے کی قبر کے پاس اتار دیتا ہے تو کولڈ ٹی صاحب کے پاؤں بڑی شدت سے لڑکھڑا رہے ہوتے ہیں اور وہ "س" کو "ش" میں بدل کر بڑی خوش سلیقگی سے چوک میں کھڑے ہوئے پولیس کانسٹیبل کو مخاطب کرنے میں "شپاہی جی شلام۔ جیتے رہو"

سپاہی نتھنے پھیلا کر کولڈ ٹی کے منہ کو قریب سے زور لگا کر سونگھتا ہے۔ "اچھا! آج بھی خوب چڑھا رکھی ہے صاحب! پرمٹ کہاں ہے؟"

کولڈ ٹی صاحب نتھ منڈ مرغ کی طرح چھاتی نکال کر اپنا ہاتھ میری گردن کی طرف بڑھاتے ہیں۔ غالباً وہ مجھے پرمٹ کے طور پر سپاہی کی خدمت میں پیش کرنے والے ہیں لیکن میں نظر بچا کر کھسک جاتا ہوں اور نولکھے کی قبر کی اوٹ میں جا چھپتا ہوں۔

مجھے غیر موجود پا کر کولڈ ٹی صاحب کی چھاتی کا تناؤ ڈھیلا پڑ جاتا ہے۔ اور وہ اپنی بش شرٹ کی جیبیں ٹٹول کر پانچ روپے کا نوٹ کانسٹیبل کے ہاتھ میں دے دیتے ہیں۔ کانسٹیبل اس پرمٹ سے مطمئن ہو کر چلا جاتا ہے۔ نثار اور کولڈ ٹی صاحب کی گرمی گفتار سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس وقت ان کے درمیان رات کا مسئلہ زیرِ غور ہے۔ وہ کچھ دیر میرا انتظار کرتے ہیں اور پھر غصے سے ایک طرف کو چل کھڑے ہوتے ہیں۔

نولکھے کی قبر کے پاس زیادہ دیر ٹھہرنا خطرے سے خالی نہیں ہے۔ کیونکہ وہی پرمٹ والا سپاہی اب مشتبہ نگاہوں سے بار بار میرا جائزہ لے رہا ہے۔ میں واپس لوٹنے کے لیے کوئی ایسا راستہ اختیار کرنا چاہتا ہوں جہاں نثار، کولڈ ٹی صاحب اور پرمٹ والے کانسٹیبل سے میرا سامنا نہ ہو۔ اس تلاش میں میں ہیرا منڈی کی بے شمار پیچ در پیچ گلیوں کے تانے بانے میں الجھ جاتا ہوں۔ اس حمام میں سب ننگے ہیں۔ گلیوں اور سڑکوں پر گشت کرتے ہوئے شائقین، قدم قدم پر چیل کی طرح جھپٹتے ہوئے دلال، دروازوں اور دریچوں میں گڑیوں کی طرح سجی ہوئی عورتیں ـــــ اپنے رنگ برنگ ملبوسات کے باوجود یہ ساری مخلوق الف ننگی ہے۔ اور ان کے جسم اور اذہان ایک ہی لے اور آواز پر بڑی ہم آہنگی کے ساتھ رقص کر رہے ہیں۔ فضا میں کچے گوشت کی بساند رچی ہوئی ہے۔ اور بڑی بڑی پاور کے قمقموں کا اجتماعی نور گلیوں اور سڑکوں پر برص کے داغوں کی طرح پھیلا ہوا ہے۔ مجھے رہ رہ کر خیال آتا ہے کہ یہ عورتیں جو دروازوں اور کھڑکیوں میں گردنیں لٹکائے بیٹھی ہیں۔ یکایک پھر سے اُڑ جائیں گی۔ اور ابابیلوں کی طرح اپنی چونچوں میں کنکریاں اٹھا کر ساری دنیا کو اپنے نرغے میں لے لیں گی ـــــ لیکن عملی طور پر کنکریوں کی جگہ میری گردن پر چھپاک سے بلغم کا ایک بڑا سا لعقہ آ گرتا ہے۔ جو ایک ادھیڑ عمر موٹی سی عورت دریچے میں بیٹھی بڑے اطمینان سے کھنکار کھنکار کر نیچے تھوک رہی ہے۔ میں اپنی گردن کو اس غلاظت سے پاک کرنے کی فکر کرتا ہوں۔ تو خدا کی خاص رحمت میری دستگیری فرماتی ہے۔ اور ایک گلی میں مجھے مسجد نظر پڑتی ہے۔ جس کے ایک دروازے پر کالی سیاہی سے "یا اللہ" اور دوسرے دروازے پر "یا محمد" لکھا ہوا ہے۔ یہ چھوٹی سی مسجد دو بلند و بالا عمارتوں کے درمیان بڑی بے کسی سے جکڑی کھڑی ہے۔ اندر پیشاب اور پاخانے کا تعفن ہے۔ ایک طرف نالی میں، بیئر کی چند خالی اور شکستہ بوتلیں اوندھی پڑی ہیں۔ وضو کے لیے ایک پرانا

حمام ہے۔ جس کا پانی باسی لعابِ دہن کی طرح کثیف ہے۔ اور بڑے زوروں سے ہمک مارتا ہے۔ نہ جانے اس مسجد کو دیکھ کر میرے ذہن میں ریل کے انجن کا خیال کیوں آتا ہے جو تیز رفتاری سے چلتا چلتا اچانک پٹڑی سے اُتر گیا ہو!

ہیرا منڈی سے بھٹکتا بھٹکتا آخر میں شاہی مسجد آ پہنچا ہوں اور خدا کی کھلی فضا میں اطمینان سے زور زور سے سانس لینے لگتا ہوں۔ رات کے بارہ بجے بھی مسجد کے آس پاس کئی شاندار کاریں کھڑی ہیں۔ اور اُن کے ڈرائیور ادھر اُدھر بیٹھے بے دلی سے اُونگھ رہے ہیں۔ یہ شرفا کی موٹریں ہیں۔ جو اپنی بیگمات سے اجازت لے کر شاہی مسجد میں آدھی رات یا اقبالؔ کے مزار پر ہدیہ عقیدت پیش کرنے یہاں آیا کرتے ہیں۔ پر اور بات ہے کہ مسجد کی چکنی سیڑھیوں پر اکثر ان کا پاؤں پھسل جاتا ہے اور وہ لڑھکتے لڑھکتے بے اختیار ہیرا منڈی کے نہاں خانوں میں جا گرتے ہیں۔ اگر اقبال زندہ ہوتا تو وہ مسئلہ جبر و قدر کی ایک نئی تفسیر معلوم کر سکتا تھا!

شاہی مسجد کے عین مقابل پرانے قلعے کی اُداس مٹیالی عمارت ہے جس کے دروازے پر پاکستان کا جھنڈا کسلمندی سے لہرا رہا ہے۔ اقبالؔ کے مزار میں ایک چھوٹا سا بلب روشن ہے۔ بڑا بلب کچھ عرصہ ہوا کہ چوری ہو گیا تھا۔ لاہور میں بجلی کے نئے بلب آسانی سے دستیاب نہیں ہوتے۔ کیونکہ اُن کی مانگ ہیرا منڈی میں بہت زیادہ ہے۔ چنانچہ اقبالؔ کے مزار کو ایک چھوٹے سے بلب پر ہی قناعت شعار رہنا چاہیئے۔ مزار کے دروازے پر ایک آہنی قفل لگا ہوا ہے۔ تاکہ عقیدت مند اندر گھس کر سوئچ بورڈ نہ چرا سکیں ——— باہر لان میں ہیرا منڈی کے اکا دکا دلال بھولے بھٹکے راہیوں کے لیے خضرِ راہ کا کام دینے کے لیے منتظر بیٹھے ہیں۔ ایک تانگے والا دو دو آنے میں داتا کے دربار پہنچانے کا اعلان کرتا ہے۔ میں اچک کر اس میں سوار ہو جاتا ہوں۔ تانگے میں ضلع جہلم کے دو مقدمہ باز بھی بیٹھے ہوئے ہیں۔ دن بھر مقدموں اور کچہریوں کی زحمت کے بعد وہ گھڑی دو گھڑی دل بہلانے کے لیے ہیرا منڈی آ گئے تھے اور اب حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کے آستانہ پر سلام کرنے جا رہے ہیں

"کرتا تو سب کچھ اللہ ہی ہے" ایک مقدمہ باز اپنے ساتھی سے کہہ رہا ہے: "لیکن بزرگوں کا سہارا بھی بڑی چیز ہوتی ہے"

دوسرا مقدمہ باز بھی اس نظریئے کی تائید کرتا ہے اور اس روحانی گفتگو کے بعد وہ دونوں سرگوشیوں میں ہیرا منڈی کے ذاتی تجربات پر تبادلہ خیالات کرنے میں مصروف ہو جاتے ہیں۔

جمعرات کی وجہ سے داتا کے دربار میں عورتوں، مردوں اور بچوں کا بے پناہ ہجوم ہے۔ کھوے سے کھوا چھلتا ہے اور دربار کے صدر دروازے میں نثار اور کو لڈی صاحب ہاتھ میں ہاتھ ڈالے چست کھڑے ہیں۔ ہجوم کے ہر ریلے کے ساتھ خس و خاشاک کی طرح بہتے ہوئے اندر چلے جاتے ہیں اور پھر دیکھتے ہی دیکھتے واپس آ کر صدر دروازے کے عین بیچ اپنی جگہ سنبھال لیتے ہیں۔ میں ہر چند کوشش کرتا ہوں کہ ان کی نظر بچا کر ادھر اُدھر ہو جاؤں۔ لیکن نثار مجھے دیکھ لیتا ہے اور زبردستی کھینچ کر اپنے پاس کھڑا کر لیتا ہے۔ کولڈی صاحب بھی میری پچھلی لغزشوں کو فراموش کر کے بڑے اخلاق سے پیش آتے ہیں اور داتا کے دربار کے ساتھ مسلمان عورتوں کی عقیدت مندی کے جملہ فوائد پر عارفانہ روشنی ڈالتے ہیں۔ اپنے پروگرام کے مطابق یہ لوگ اب یہاں سے مزنگ کے اڈے پر جائیں گے اور وہاں سے زمین دوز مال گاڑیوں کی دوسری منزل شروع ہو گی ——— لاہور نارتھ ویسٹرن ریلوے کا بہت بڑا جنکشن ہے یہاں کی زمین دوز مال گاڑیاں ہر سڑک ہر گلی، ہر کوچے میں چلتی ہیں۔ جگہ جگہ سرخ جھنڈیوں کے نشان ٹمٹماتے ہیں۔ لیکن ان جھنڈیوں کے باوجود کئی گاڑیاں کانٹا بدلتے بدلتے چوک جاتی ہیں اور اکثر تصادم کے حادثات وقوع پذیر ہوتے رہتے ہیں۔ اگر کوئی تیز رفتار انجن چلتے چلتے پٹڑی سے اُتر جائے تو اُسے پھینک نہیں دیا جاتا۔ بلکہ اس کی پیشانی پر کالی سیاہی سے اللہ اور رسولؐ کا نام لکھ کر [illegible]

# چارہ گر

تسنیم سلیم چھتاری

کنور صاحب جب کبھی اپنے تینوں بچوں کو ایک جگہ دیکھتے تو یہ بات کہے بغیر ان کا جی نہیں مانتا تھا کہ "بیگم ولایت کی آب و ہوا کا بھی الٹا اثر ہوا۔ جو بچے ہندوستان کی پیدائش ہیں، ذرا اُن کا بھی رنگ روپ دیکھو اور اپنی منیرہ کو دیکھو ـــــ تشریف لائیں لندن میں اور شکل پائی خالص . . . "

بیگم پر ان باتوں کا ردعمل مختلف حالات میں مختلف طور پر ہوتا۔ کبھی ہنسی خوشی میں ہوتیں تو کہتیں "واہ جی! تم نے میری بچی کی صورت دیکھی ہے، اس کا نصیبہ تو نہیں دیکھا۔ تمھیں کیا خبر۔ اس کی قسمت میں کیا لکھا ہے . . . . . اللہ نے چاہا تو اس بیٹی پر فخر کرو گے . . " کبھی مذاق کا موڈ ہوا تو کہہ دیا کہ "نوج میری بچی کیا ان موئی فرنگنوں پر جاتی ـــــ بلا سے ولایت میں ہوئی تو کیا ہے۔ بالکل اپنے باپ پر گئی ہے . . . . آئینہ دیکھو اور اسے دیکھو۔"

اور جو کبھی جل جاتیں تو بگڑ کر کہہ دیتیں کہ "کیسی بھی سہی . . . میرے لئے تو سب ہی برابر ہیں . . . کوئی سب دردکھر کے تو ہوتا نہیں . . . . جو قسمت میں لکھا ہے آگے آئے گا۔ تم کیوں کیڑے ڈالتے ہو . . . !"

ویسے ایمان کی بات یہ ہے کہ منیرہ سب سے اچھی بچی تھی، اور سب سے بڑھ کر ماں باپ کو پیاری بھی۔ کیسی سمجھدار اور چپ چاپ بچی تھی۔ کہ برسوں کسی کو پتہ نہ چلا کہ وہ گم سم عادات اور مزاج لے کر نہیں آئی بلکہ بڑے بہن بھائی نے زبردستی ہر دم کے طعنے دے کر اسے یہ احساسِ کمتری پیدا کرایا ہے . . . . . کنور رانی کی گود میں وہ مرجھائی ہوئی کلی کی طرح پڑی رہتی اور جب ان کے ملنے جلنے والیاں آتیں تو کھسک کر اپنی آیا کے گھٹنے سے جا لگتی، ناصر اور وسیمہ اُسے منہ چڑھی کہتے اور الگ تھلگ بیٹھے دیکھ کر وسیمہ چڑاتی "بھائی جان ملاحظہ ہو . . . . صورت چڑیلوں کی اور مزاج پریوں کے . . . . . اور وہ بے چاری دل کی بھڑاس نکالنے کو بھی ادھر اُدھر منہ چھپاتی پھرتی۔ حالانکہ خدا نہ کرے اندھی کانی نہیں تھی۔ بس رنگ سانولا تھا اور نقشہ بھی اوروں سے بھدا . . . . . سادے کپڑوں میں اچھی خاصی لگتی اور گوٹے مصالحے کے کپڑوں کو تو اس نے کبھی بچپن ہی سے ہاتھ نہیں لگایا تھا۔ ہوش سنبھالتے ہی اس نے اپنے پرائے سبھی کو یہ کہتے سنا کہ "منیرہ کی شکل سارے گھر سے علیحدہ ہے . . . . . منیرہ کنور صاحب کی بیٹی نہیں لگتی"۔ اور وسیمہ؟ وہ تو ہو بہو اپنی ماں پر تھی۔ کنور رانی آج بھی تیس پینتیس سال کی ہو کر اور تین بچوں کی ماں بن کر بھی ایسی معلوم ہوتیں کہ چینی کی بنی ہوئی مورتی ہیں۔ جسے گذرتا زمانہ ہاتھ نہیں لگا سکتا ـــــ ویسی ہی جوان، شگفتہ اور پرکشش ـــــ جیسی وہ ڈولے سے

آتی تھیں! اور کنور صاحب کے گھر والوں نے دُلہن کا گھونگھٹ اٹھا کر کہا تھا کہ چاند سورج کی جوڑی مل گئی ہے!

کنور صاحب خود ہزاروں میں ایک تھے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اب تو جسم کچھ بہت بھاری ہو گیا اور رنگت بھی ماند پڑ گئی تھی ورنہ دونوں میاں بیوی میں گھنٹوں یہی مقابلہ ہوتا کہ رنگت کس کی زیادہ اچھی ہے اور نقشہ کس کا زیادہ پیارا ہے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ پھر تو ظاہر ہے بچے کس پر ہوتے، پہلے تو ناصر باپ کا بچپن لے کر آئے، پھر ماں کا نمونہ بن کے ونیمہ ہوئیں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ دونوں میاں بیوی بہت خوش تھے کہ اب ہماری جوانی دائم ہو گئی ——— جب ہم بوڑھے ہوں گے تو یہ دونوں جوان ہو کر ہماری اُمنگوں کو سہارا دیں گے۔ دیکھنے والے دونوں بچوں کے حسن کی تعریف کرتے تو ماں باپ پھولے نہ سماتے کیوں کہ یہ تعریف بالواسطہ انھیں کی تھی۔

جب ناصر آٹھ نو سال کے ہو گئے تو کنور صاحب نے ان کو نینی تال لے جا کر شیروڈ اسکول میں داخل کرا دیا اور بیگم صاحبہ کے اصرار پر وہیں کونونٹ میں پانچ چھ سال کی ونیمہ بھی پہنچا دی گئی۔ گھر سے بچے گئے تو ماں باپ کا دل بوکھلانے لگا۔ ۔ ۔ ۔ ۔ کنور صاحب تو جب سے ان کے والد کا انتقال ہوا، ہر سال ولایت کی سیر کا ارادہ کیا کرتے تھے۔ اور ادھر کچھ دن سے کنور رانی کو شکایت تھی کہ یہاں کی لیڈی ڈاکٹریں سب اوندھے سیدھے مرض تشخیص کر کے دُنیا بھر کے علاج بتاتیں مگر اصل مرض کو کوئی نہ پہچانتی تھی۔ اور اُدھر کنور صاحب دیکھ رہے تھے کہ ان کی چہکتی بلبل کچھ بچوں کی جُدائی سے اور کچھ اس انجانے موذی مرض میں پھنس کر بالکل نڈھال ہوتی جا رہی ہے۔

انھوں نے فوراً ہی بیوی کو لے کر ولایت کا رُخ کیا۔ ۔ ۔ ۔ ۔ سیر کی سیر اور علاج کا علاج۔ ۔ ۔ ۔ ۔ دوران سفر میں کنور رانی صاحبہ کی طبیعت اور بھی مکدر رہی اور لندن پہنچ کر کنور صاحب کی پہلی ملاقات ایک مشہور لیڈی ڈاکٹر سے کرنی پڑی جس سے کنور صاحب نے بہت ہی غمگین لہجے میں کہا: "ہندوستان کے بعض ڈاکٹروں کو یہ بھی شبہ ہے کہ ان کے پیٹ میں پتھری ہو گئی ہے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ بعض ٹی بی بتلاتے ہیں اور بعض زنانہ امراض میں سے کوئی مرض۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔"

لیڈی ڈاکٹر نے مکمل معائنہ کرنے کے بعد کنور صاحب کی آخری بات کو تسلیم کر لیا: "ٹھیک کہتے ہیں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ بالکل زنانہ مرض ہے۔"

کنور رانی اور کنور صاحب دونوں ہی اُچھل پڑے: "کیا آپ کا یہ مطلب ہے کہ ———" "میرا مطلب ہی نہیں بلکہ واقعہ بھی یہی ہے۔ اور میں حیران ہوں کہ اب تک آپ کو اس سلسلے میں لاعلمی کیوں ہے۔ جب کہ بچہ بالکل نارمل ہے۔ اور کوئی خرابی نہیں معلوم ہوتی۔ صرف مسز میں خون کی کمی ہے اور وٹامن ڈی کی ضرورت ہے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔"

کنور رانی کو خود بھی کبھی ایسا ہی شبہ ہوتا مگر ان کو تو کمبخت دائیوں اور ڈاکٹرنیوں نے بھلا دیا تھا۔ اب اس لیڈی ڈاکٹر کی صاف صاف بات سن کر انھیں اطمینان ہو گیا۔ البتہ کنور صاحب کی پریشانی کسی طرح رفع نہ ہوتی تھی۔ ان کا کہنا یہ تھا کہ ہندوستان کے سارے ڈاکٹر کیا گھاس کھودتے ہیں جو بچے کا فضیحتہ بنا لیتے ہیں۔ اور آپریشن کی رائے دیتے ہیں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ خیر یہ بات کہاں تک معتبر رہی۔ کوئین میری ہسپتال کی ایک سفید رنگت اور سفید لباس والی حور نے انھیں بیٹی کی خوش خبری سنائی۔ اور انھوں نے خدا کا شکر ادا کیا۔

یہ تیسری اولاد تھی اور کسی تیسرے پر ہی گئی تھی! جب کنور صاحب کمرے میں آئے اور سفید بازوؤں میں، سفید چادر سے لپٹی ہوئی گڑیا دیکھی تو چونک پڑے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ شاید انگریز نرس کی گود میں بچی سانولی لگ رہی ہے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ انھوں نے احتیاط

سے اس نازک بوجھ کو سنبھالا اور کنور رانی کی گود میں لٹا دیا۔ کنور رانی تو آج اس گوری برس سے بھی زیادہ سفید ہو رہی تھیں۔ اور بچی ایسی لگی جیسے چاند میں داغ لگ گیا ہو ...... کنور صاحب کا منہ اتر گیا ... وہ تو آنکھ ناک کے حساب سے بھی اس ماں کی گود میں نہیں سجتی تھی!

اوّل اوّل تو میاں بیوی اس بات کو آپس میں کہتے بھی کچھ جھجک محسوس کرتے کہ بچی کی شکل اچھی نہیں ہے ——— پھر رفتہ رفتہ میاں نے دبے دبے لہجے میں اظہار خیال کیا اور بیوی نے بڑے دکھ سے دل سے مانا کہ ہاں اوروں سے کچھ دبتی ہوئی ہے۔

بچی تین ماہ کی ہو گئی تو دونوں گھر پلٹے، پہلے تو ولایت میں ہی کنور رانی جہاں گئیں اور جس سے ملیں، دیکھنے والوں کی نظر نے آن سے اپنے تعجب کا اظہار کیا کہ یہ بچی کیا واقعی آپ دونوں کی اولاد ہے؟ اور ایک آدھ کم بخت تو اس شبہ کا اظہار بھی کر دیتا کہ شاید یہ بچی ترس کھا کر کسی یتیم خانے سے گود لی ہو گی!! مگر ولایت کے یتیم خانوں میں اس صورت شکل کا بچہ کہاں!؟ تو پھر کیا آپ یہ چھوٹا سا بچہ بھی ہندوستان سے ہی ساتھ لائی ہیں۔ کنور رانی کو ایسی باتیں مارے ڈال رہی تھیں ...... یہ بچی اپنی پیدائش سے قبل بھی مرض بن گئی تھی اور پیدائش کے بعد بھی روگ بن گئی۔ کبھی کبھی ماں باپ اسے چمکارتے تو وہ فوراً ہی مسکرا دیتی۔ پھر دونوں یہ بھول جاتے کہ انہیں بچی کے حسین نہ ہونے کا غم ہے۔ اس کا اخلاق ہی اس کا حسن تھا۔ یہ ہر دم مسکراتی بچی کبھی بھول کر بھی منہ بسورنا نہیں جانتی تھی۔ بھوکی ہے تو اور پیٹ بھرا ہے تو، بس جہاں ماں باپ نے گود میں لیا اور اس کے معصوم چہرے پر مسکراہٹ کھیلی ———

کنور صاحب کے ولایت سے لوٹنے کی خبر ہندوستان پہنچی تو جو دوست احباب ان کو بوقت رخصت بخیر خوشی سے واپسی کی اور کنور رانی کو صحت یابی کی دعائیں دیتے، بمبئی تک پہنچے تھے، وہ اب زندہ سلامت بیٹی سمیت لوٹنے کی مبارکباد دینے بھی جمع ہو گئے۔ انہیں میں کنور رانی کی ماں ممتا کی ماری دہلی سے چل کر بمبئی آ گئیں اور خود کنور صاحب کی ایک بہن جو اپنے خاوند کے ساتھ پونا میں رہتی تھیں، بھائی کو خوش آمدید کہنے بمبئی پہنچ گئیں۔

کنور رانی چار پانچ بہنوں میں ایک تھیں اور کئی لڑکیوں میں ان کے بھائی محمود میاں بچے تھے۔ ماں کو دونوں بچوں سے دیوانہ وار عشق تھا اور پروانہ وار نثار رہتی تھیں۔ انہیں اپنے بچوں کے حسن و لیاقت پر بھی بڑا ناز تھا ——— کہتی تھیں کہ ہم یوسفؑ کے خاندان سے ہیں ...... میری اولاد کو دیکھ لو ..... شامت اعمال کہ محمود میاں کی دلہن کسی بے ایمان مشاطہ کی باتوں میں پھنس کر جو آئیں تو وہ بس یوں ہی آدمی کا بچہ تھی! ظاہر ہے کہ محمود میاں کے ہر سال ہونے والے بچے کسی عنوان خود کو یوسفؑ کا وارث کہلانے کے اہل نہ ہوتے اور دادی کو اس کا بڑا ہی صدمہ تھا۔ یہی چوٹ کھا کر انہوں نے اپنی لاڈلی زبیدہ کے لئے کنور صاحب جیسا خوبصورت دولہا ڈھونڈا اور بیچ بیچ ناصر اور وسیمہ نے اپنی نانی کا جی بھی خوش کر دیا تھا۔

جب ولایت سے یہ مژدہ جانفزا لے کر دہلی تار پہنچا کہ اللہ پاک نے کنور رانی کو بیٹی سے نوازا ہے تو نانی کو سجدے میں پڑ کر بیٹی کی سلامتی مانگنے والی ماں شادیٔ مرگ سے بال بال بچی۔ دو چار دن تو انہیں مٹھائی بانٹنے اور زچہ گیریاں گانے سے فرصت نہ ہوئی۔ پھر ذرا سکون ملا تو انہوں نے آؤ دیکھا نہ تاؤ، محمود میاں کی دلہن کے پیچھے پڑ گئیں جو خیر سے آج کل اپنے نویں بچے کو دودھ پلا رہی تھیں۔ ایمان کی بات ہے کہ بچہ صورت کا برا نہ تھا مگر دادی کی خاندانی روایات کو تو بہرحال ٹھیس پہنچتی تھی اور انہیں اپنی

بدصورت بہو کو چڑانے کا اس سے بہتر موقع کہاں ملتا: "اوئی یہ بھی کوئی بچہ ہے" وہ اپنے پڑوسیوں کو کہتیں "ہمارے تو ایسے بچے
کبھی نہ ہوئے ...... یہ تو اللہ قسم شبیر خانساماں کے لونڈے کی شکل کا ہے ...... میرے منجھے تو بچپن میں بالکل ایسے
لگتے کہ جیسے دوکان میں ربڑ کے بوتے سجے رکھے ہوں! میرے ایک لونڈے پر میم ڈاکٹرنی ایسی ریجھی کہ ہاتھ دھو کر پیچھے پڑ گئی۔
کہتی تھی کہ مجھے انعام اکرام نہیں چاہیئے۔ میں تو بچہ لوں گی۔ خیر میں بچہ تو کیا دیتی مگر اس کلموہی کی نظر ایسی پڑی کہ وہ لڑکا میرے سجیلہ نہانے
ہی چٹ پٹ ہو گیا ...... اب خدا نظر بد سے بچائے۔ تم زبیدہ کے بچے دیکھ لو ...... حور کے بچے ہیں! اللہ پاک
ناصر کی جان کو رکھے۔ ذرا جوان ہو جائے تو جنھوں نے یوسفؑ کو نہ دیکھا ہو، وہ اُسے دیکھ لیں اور رومیہ، اس کی تو دسوں انگلیاں
دسوں چراغ ہیں ...... میں تو آنکھ بھر کے اُسے نہیں دیکھتی اب اللہ میاں نے اپنے ہاتھوں کا ایک نمونہ بھیجا ہے۔
میں تو کہتی ہوں جس گھر میں زبیدہ کی لڑکیاں جائیں گی، اس گھر میں آدھی رات بھی اُجالا رہے گا۔"

یہی کچھ کہتی اور بہو کا جی جلاتی۔ وہ خوش خوش نواسی کے استقبال کو گئی تھیں۔ اور جوں ہی کنورانی نے زمین پر قدم رکھا،
بڑی بی نے لپک کر اونی شال میں لپٹی ہوئی بچی کو گود میں لے لیا اور مارے خوشی کے ان کی یہ ہمت نہ پڑی کہ سوئی ہوئی نواسی کا منہ
کھول کر دیکھ لیں اور نہ یہ دل چاہا کہ اور کسی کو پہلے اس کی صورت دیکھنے دیں۔ حد ہے کہ جب کنور صاحب کی بہن جمیلہ نے بھتیجی
کو لینا چاہا تو کنورانی کی ماں نے یہ کہہ کر ٹال دیا کہ "اوئی لڑکی پہلے بھائی سے تو اچھی طرح مل لو ...... سو رہی ہے۔ بے کل
ہو گی ...... ہوٹل جا کے دیکھ لینا"۔

راستے بھر وہ ٹیکسی میں بچی کو گٹھری بنائے، چھاتی سے لگائے بیٹھی رہیں اور اس نے بھی چوں نہ کی۔ تاج محل پہنچ کر
جب بڑی بی سب سے نظر بچائے دیوار کی طرف منہ کر کے ایک کرسی پر بیٹھ گئیں تو پھر انھوں نے الحمد، درود شریف اور سورۂ کہف
پڑھ کر لپٹا ہوا بنڈل کھولا —— پہلے آنکھ بند کر کے دم کیا اور پھر منہ پر نظر ڈالی! دیکھا تو دیکھتی رہ گئیں —— پھر کچھ
گھبرا کر بیٹی کو آواز دی! جہازوں اور ریلوں تو بہت سے دیس دیس کے بچے سوار تھے اور ساحل پر اترتے وقت کچھ ایسا شور و شغب اور
افراتفری مچی تھی کہ نہ کسی کو اپنا ہوش رہتا اور نہ اپنے بچوں کا! بڑی بی نے اپنی بیٹی کو پکارا اور سہمے ہوئے انداز سے بچی کو دکھا کر
پوچھا "زبیدہ! کیا یہی ہے تیری لونڈیا؟" اور کوئی یہ سوال کرتا تو کنورانی بگڑ جاتیں۔ مگر ماں کی بدحواسی پر ان کو ہنسی آ گئی اور
دانتوں میں انگلی دے کر بولی۔ "خدارا آپ تو ایسی باتیں نہ کریں۔ اسے میں کیا کروں امی ...... یہ کوئی میرے ہاتھ کی بات
تھی ......" کنورانی کی ماں نے اپنے دل کو بالجبر اس حقیقت کے ماننے پر آمادہ کیا اور سرد آہ بھر کر بولیں "یہ تو بالکل محمود
کے بچوں پر گئی ہے!!"

اب پھوپھی کی باری آئی اور انھوں نے بچی کو دیکھا تو بٹوے سے ایک سو ایک روپے کے نوٹ نکالے اور زہرخند کے
ساتھ مسکرائیں! حیرت تو ان کو بھی ہوئی۔ مگر اس سے بڑھ کر تو خوشی تھی کہ اللہ نے آج اسے بھی طنز کرنے کا موقعہ عطا فرمایا ....

جمیلہ بیگم کئی سال سے بھاوج کے ایک فقرے کی چبھن سینے میں چھپائے بیٹھی تھیں اور بدلے کا انتظار تھا .... یہ جب
کی بات ہے کہ وجیہہ دو سال کی تھی اور بہن برسوں بعد میاں کی ملازمت سے بھائی کے پاس آئی تھی ...... چاند سی بھتیجی کو دیکھا
تو پھسل پڑیں اور بھائی کے سر ہو گئیں کہ میں تو اسے ساجد سے لوں گی۔ ساجد ان کا پانچ چھ برس کا بیٹا تھا ... ماں کو ...

تھا۔ ساتھ آیا تھا اور ——— چھوٹے بچے کی طرح ہر دم ماں سے چمٹا رہتا تھا۔ . . . . . وہ سنجیدگی سے کہنے لگیں تو کنور صاحب نے کہا " آپا ابھی ان بچوں کا آپ نے دیکھا کیا ہے۔ ذرا اس قابل تو ہونے دیں۔ یہ پڑھ لکھ لیں، جوان ہو جائیں تو آپ کی مرضی ہے ویسا ہی کرتے جائیے گا . . . . . .

مگر جمیلہ بی کو تو ساس بننے کا ارمان مارے ڈالتا تھا۔ کہنے لگیں " یوں نہیں پکا معاملہ کروں گی . . . میں سات اشرفی سے لڑکی کا ہاتھ روک کر شیرینی بانٹے دیتی ہوں "

اب کنور رانی کو بولے بغیر چارہ نہ تھا . . . . . آخر بسم اللہ ان کے پیٹ سے ہوئی تھی۔ ان کو بھی ہاں نا کا حق تھا۔ ساجد کی صورت شکل تو بے عیب تھی مگر اس کی حرکتیں کنور رانی کو ایک آنکھ نہ بھاتی تھیں . . . . . ماں کے حد سے بے جا پیار نے اس کو بڑا ضدی اور چڑچڑا بنا دیا تھا اور یہ بات ان کے منہ سے نکل ہی گئی کہ " بہن پکا معاملہ کس طرح کر لیں . . . . . یہ کوئی گڑیا گڈے کا کھیل تو نہیں . . . . پہلے آپ اپنے لاڈلے کے ڈھنگ تو سنبھال لیجئے . . . . . . وہ تو اپنے سامنے کسی کو خاطر میں نہیں لاتا اور میری بچی کا جسم ہی نہیں دل بھی بہت نازک ہے . . . . . . !"

کنور صاحب بھی اس جواب پر سٹپٹا گئے اور جمیلہ بیگم کے تو جیسے کسی نے منہ پر جوتا کھینچ مارا ہو . . . . . انھیں بھاوج سے اس جواب کی توقع نہ تھی . . . . . . پھر کبھی وہ بھول کر رشتے کی بات زبان پر نہیں لائیں۔

آج کئی برس بعد بھتیجی کی شکل دیکھ کر ان کا دل خوش ہو گیا کہ اللہ نے دلہن بھابی کے غرور کا بدلہ دیا۔ بچی کے ہاتھ کے روپے گن کر انھوں نے بھاوج کے آگے رکھے اور مسکرا کر بولیں " اللہ نظر بد سے بچائے . . . . . یہ سب سے بڑھ کر ہے "!

بے چارے کنور صاحب بھلے دل کے آدمی، بہن کے طنز کو کیا سمجھتے! وہ بچی کی پیدائش کے دلچسپ واقعات سنانے لگے " خیر آپا شکل تو جیسی ہے سو ہے مگر اس کی پیدائش کسی معجزے سے کم نہیں! اللہ کی شان ہے کہ اس نے کس طرح پریشانی کو خوشی سے بدل دیا۔ جب لیڈی ڈاکٹر نے اپنے خیال کا اظہار کیا تو میرا دل کسی طرح باور نہ کرتا تھا۔ مجھے تو آخر تک شبہ ہی رہا مگر جب اپنی آنکھوں سے بچی کو جا کے ہسپتال میں دیکھا تو یقین کرنا ہی پڑا کہ . . . . . " جمیلہ بیگم مسکرائیں " تو بچی کو دیکھ کر آپ کو اعتبار آگیا بلکہ اور شبہ بڑھ گیا؟ بھئی ہسپتال کا معاملہ تھا اور لاکھوں عورتیں اسی غرض سے آئی ہوں گی . . . . . . کیا پتہ کسی نرس کی غلطی سے ——— بہن کی بات ختم ہونے سے قبل ہی کنور صاحب نے زوردار قہقہہ لگایا اور کنور رانی نند کی اس چوٹ پر تلملا کر صوفے سے اٹھ کے دوسرے کمرے میں چلی گئیں جہاں ان کی والدہ پلنگ پر کچھ حیران و پشیمان سی بیٹھی تھیں . . . . . . بے چاری بڑی بی! ان کا خیال تھا کہ بیٹی کو بمبئی سے دہلی لے جائیں گی اور دو ایک ماہ اپنے پاس رکھیں گی۔ کالے کوسوں سے خیر کے ساتھ بھری گود لے کر پلٹی ہے۔ سیدھی لکھنؤ کس طرح جانے دیں گی . . . . . . ابھی تو بچی کا عقیقہ بھی نہ ہوا تھا . . . . . . اور اب وہ بچی کو دیکھ کر اور سب کچھ بھول کر دوسری فکر میں پڑ گئیں . . . . . محمود کی دلہن کیا کہے گی!!! اس کے تو سوکھے دھانوں پانی پڑ جائے گا . . . . . . جیسی بھی باتیں بنائے کم ہے . . . . . مجھی کم بخت کو کیا پڑی تھی کہ بلا دیکھے بھالے اتنی شیخی کر گئی . . . . . اللہ قسم ایمان کی پوچھو تو زبیدہ کی لڑکی سے تو محمود کا لونڈا ہی کچھ کھلے رنگ کا ہے . . . . . . !!

معصوم منیرہ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کے ہر نئی صورت کو دیکھتی اور شاید ان چہروں پہ لکھے ہوئے جذبات بھی سمجھ رہی تھی۔ جو اس

نے منہ بسور کر رونا شروع کیا ..... پھر یہ احساسِ کمتری اور غیر شعوری جھجک اس کی قسمت بن گئی!

یہ بات کچھ بڑوں پر ہی منحصر نہ تھی کہ انھوں نے بچوں کی صورت میں عیب ثواب نکالے ہوں۔ حد ہے کہ جاڑوں کی چھٹیاں شروع ہوئیں اور کنور صاحب نینی تال جا کے ناصر اور وسیمہ کو لائے تو دونوں بچوں کو پورا یقین کہ امی نے مذاق میں ہماری بہن کو چھپا کر کسی اور کا بچہ دکھایا ہے۔ ..... ناصر وثوق کے ساتھ کہ میں ایسا بے وقوف ہوں جو اپنی بہن کو نہ پہچانوں ...... یہ تو جانے کس کی لڑکی ہے!" اور وسیمہ بڑی معصومیت سے ماں کی گردن میں ہاتھ ڈال کر پوچھنے لگی "امی کیا لندن کی ڈاکٹرنی اپنے بیگ میں اسی بچی کو ڈال کر لائی تھی!؟"

جوں جوں منیرہ ہوش سنبھالتی گئی، دیکھنے والوں کی نظر پہچانتی رہی ...... بہن بھائی سال بھر میں ایک بار تین ماہ کی چھٹیوں میں آتے اور جب دونوں کو اپنے کھیل سے فرصت ملتی تو چھوٹی بہن کو چڑانے لگتے ...... ایک دفعہ تو ناصر اور وسیمہ نے مل کر چار پانچ برس کی جان کا گھنٹوں خون کیا کہ تجھے تو امی نے پانچ سیر گیہوں کے بدلے ایک چماری سے خرید ا ہے"۔ اور روتے روتے غریب کی دونوں آنکھیں انگارہ ہو گئیں۔ ماں قسمیں کھاتی، بڑے بچوں کو ڈانٹتی مگر اس کی آنکھوں کے آنسو کسی طرح نہ تھمتے تھے۔ یہ بات اس کے جی کو لگ گئی اور پھر وہ بچی کبھی کھلے دل سے نہ ہنسی ..... جب ناصر اور وسیمہ اسکول چلے جاتے تو گھر ایسا سونا ہو جاتا جیسے منیرہ کا تو وجود ہی نہیں۔ وہ تو ماں کے پاس چپ چاپ بیٹھی رہتی یا پھر کسی کونے میں بیٹھ کر اپنی آپا سے پریوں اور شاہزادوں کی کہانیاں سنتی رہتی۔ شاید یہی وہ دنیا تھی جہاں پہنچ کر اس کا ذہن و دماغ کچھ دیر کو آزاد ہو جاتا تھا۔

وہ بڑی سعادت مند اور سمجھ دار تھی۔ باپ کی سگرٹوں کا ڈبہ اور ماں کا پاندان بڑے سلیقے سے اٹھالاتی اور ان کے سارے حکم بلا چوں و چرا مانتی ...... دونوں کا دل چاہتا کہ وہ اور بچوں کی طرح کھیلے اور شور مچائے، چیزیں توڑے، کھلونوں کی فرمائش کرے ..... مگر منیرہ تو جیسے خود کو اس اعزاز کے قابل نہ سمجھتی تھی۔ اس کی زبان ہی نہیں کھلتی تھی۔

کنور صاحب نے اس کا سبب اس کی تنہائی سمجھ کر یہ علاج سوچا کہ اسے بھی وسیمہ کے ساتھ اسکول بھیج دیا جائے۔ منیرہ جانے لگی تو کنور رانی نے وسیمہ کو اپنی جان کی قسمیں دیں اور خدا کا واسطہ دیا کہ اس بے چاری کو اسکول میں تنگ مت کرنا۔ وسیمہ اب بہت نادان نہ تھی۔ اور جو بہن نہ گڑیاں چھینے نہ کھلونوں پہ لڑے اس سے بلا وجہ دشمنی بھی کیا ہوتی۔ اس نے ماں سے سچا وعدہ کر لیا اور پیار سے منیرہ کو لے گئی۔ ایک بے چاری وسیمہ کیا کر لیتی ..... منیرہ کو اپنے بچپن کی سب سے بڑی ذہنی شکست اس وقت ہوئی جب وسیمہ کی سہیلیوں نے منیرہ کو دیکھ کر کہا۔ "چل جھوٹی، یہ تیری بہن نہیں ہے۔ جانے کس کی بچی پکڑ لائی ہے" اور اسی تکلیف دہ "خوش آمدید" کے بعد جب وہ غریب سینکڑوں لڑکیوں سے الگ تھلگ ہو کر بیٹھتی ہے تو وسیمہ کی لاکھ کوشش کے باوجود وہ لازمی تقریبات کے علاوہ کبھی کسی سے گھل مل نہیں بیٹھی۔

پہلے سال ہی اسکول کی طرف سے جو کنور صاحب کو منیرہ کی رپورٹ گئی تو وہ خوشی سے اچھل پڑے، وہ بہت تیزی سے ترقی کر رہی تھی اور وسیمہ کی طرح منیرہ سے اسکول والوں کو کام میں لاپرواہی کی شکایت نہ تھی۔

اسکول کی زندگی منیرہ کو شعوری کاوشوں، نہ کر سکی ــــــ ... مسکراتی ... ہنکا ...

بھی طرح کی لڑکیاں تھیں۔ ہندوستانی اور انگریز کے علاوہ چینی، جاپانی اور برمی لڑکیاں بھی تھیں۔ وہ بچیاں جنھیں ماں باپ کا سرمایۂ حیات تھیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اور اگر منیرہ کو خاص طور پر وسیمہ کی بہن بنا کے نہ دیکھا جائے تو ایسی کوئی بات نہ تھی جس سے اس کی دل شکنی کا امکان ہو۔ وہ سب سے بہاؤ کی صلح جو لڑکی تھی جو استانیوں میں بہت مقبول ہو گئی۔

اسکول سے بچوں کی رپورٹ آتی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ناصر کی رفتار درمیانہ تھی۔ ایک مرتبہ فیل ہوتے تو دوسری مرتبہ ساری کلاس میں اول آئے۔ ان دونوں بہنوں میں جہاں وسیمہ کی بے شمار شکایتیں ہوتیں، وہیں منیرہ کی کسی بات میں ذرا بھی نہ نکلتی۔ وسیمہ کو پڑھائی کا کچھ ایسا شوق نہ تھا۔ وہ کھیل کود میں اچھی تھی اور جو یہ بھی کچھ نہ ہوتا تو شاید اسکول میں نہ رہ پاتی۔ اور منیرہ پر اگر کبھی کسی ٹیچر کو اعتراض ہوتا تو اس میں زندگی کی جولانی نہیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اگر پڑھائی کے علاوہ اس نے اپنے شوق سے کسی چیز میں حصہ لیا بھی تو وہ محض گانے کی کلاس تھی۔ وہ پیانو بھی سیکھتی تھی اور آواز کے لحاظ سے سارے اسکول کی چیدہ لڑکیوں میں ایک تھی یہاں تک کہ اتوار کے دن گرجا میں حمد گانے والی لڑکیوں کے گروہ میں اس کو بھی شامل کر لیا گیا۔

دن گزرتے رہے۔

ماں کا حسین عکس وسیمہ اب کنور رانی کی پرسکون نیندوں میں خلل انداز ہونے لگی۔ سولہ سترہ برس کی عمر ایسی تو نہیں ہوتی کہ شادی کے سوا چارہ نہ ہو، مگر یہ اب کنور رانی کو اچھا نہ لگتا کہ ان کی پانچ فٹ چھ انچ کی صاحبزادی بلاؤز اور اسکرٹ پہن کر تلانچیں بھرتی رہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ خود وسیمہ کو اس لباس سے چڑ تھی۔ یوں تو وہ اسکول کی حد سے باہر ہمیشہ ہی شلوار قمیص پہنتی مگر جس زمانے میں گرمیاں گزارنے ماں باپ دونوں نینی تال چلتے اور سنیچر کی شام کو بچوں سے ملنے اسکول پہنچتے تو وسیمہ کا حلیہ دیکھ کر ماں کا دل بوکھلانے لگتا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ کہاں تو ان کے گھرانے میں جوان بیٹیاں باپ کے آگے سر سے دوپٹہ نہیں گراتی تھیں اور کہاں یہ کہ وسیمہ کے لباس میں دوپٹہ کا دخل ایک طرف گھٹنوں تک ٹانگیں بھی اپنی بے مائگی کا شہرہ کرتی تھیں۔ لہذا کچھ تو ماں کی مرضی بھی باقی نہ تھی اور کچھ وسیمہ خود بھی کونونٹ کی پابندیوں سے عاجز آ گئی تھی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ طرفہ یہ ہوا کہ وہ جونیر کیمبرج میں فیل ہو گئی۔ کنور صاحب نے لاکھ سمجھایا مگر وہ اب اسکول جانے پر آمادہ نہ تھی اور گھر پر تیاری کر کے وہیں لکھنؤ سے دسویں کا امتحان دینا چاہتی تھی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ منیرہ کو اس مرتبہ تنہا ہی جانا پڑا۔

وسیمہ گھر آ گئی تو ساتھ ہی شادی کے پیغامات بھی آنے لگے۔ وہ کنور رانی کے ساتھ نانی کے ہاں دہلی گئی تو محمود ماموں کے دو بیٹے بیک وقت اس سے شادی پر تیار ہو گئے ——— چوں کہ دونوں نے اشاروں کنایوں میں پھوپھی پر اپنی نیت جتا دی تھی۔ لہذا ایک بھی قابل قبول نہ قرار پا سکا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ خود کنور رانی کی ماں نے ان سے کہا کہ وسیمہ کے حق میں محمود میاں کی دلہن کبھی اچھی ساس ثابت نہیں ہوں گی۔ وہ اپنی لڑکیوں کی بدصورتی کے سبب ہمیشہ وسیمہ کے حسن سے جلتی رہی تھیں اور اب ساس بن کر دل کی بھڑاس نکالیں گی۔ مجبوراً کنور رانی کو بھتیجوں کا خیال ترک کرنا پڑا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اب رہے خود کنور صاحب کے بھانجے اور جمیلہ بی کے لاڈلے ساجد میاں، تو انھوں نے ایسی حماقت کی کہ کنور رانی نے وسیمہ کو ان سے نہ بیاہنے کی بالکل قسم کھا لی۔

بی اے کے امتحان سے نپٹ کر وہ ماموں کے بلاوے پر لکھنؤ آئے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ یہ وہی زمانہ تھا کہ وسیمہ میٹرک کی تیاری

میں مصروف تھیں اور دونوں نے برسہا برس کے بعد ایک دوسرے کو دیکھا تھا ساجد میاں بے چارے پہلی نظر کا شکار ہو گئے! انہوں نے بھی آگا دیکھا نہ پیچھا اور وہیں مردانہ کمرے میں بیٹھ کر اپنی شادی کا پیام وسیمہ کے نام تمام و کمال لکھتے ہوئے قلموں، پڑھتے ہوئے ناولوں اور سنے ہوئے واقعات کے خلاصے سمیت لکھ بھیجا...... مزید یہ لکھا کہ تم بالغ اور تعلیم یافتہ ہو۔ اس میں صرف تمہاری رضا درکار ہے۔ ماں باپ کی مرضی کو دخل نہیں ہے۔

شامت اعمال کہ یہ شاہکار بجائے بیٹی کے ماں کے ہاتھ پڑا اور کنور رانی کی ایڑی لگی آگ چوٹی تک پہنچی۔

ظاہر ہے کہ بذریعہ ریل تو ساجد اور بذریعہ ڈاک ان کا پیام شادی! دونوں جمیلہ بیگم کی خدمت عالیہ میں اس تنبیہہ کے ساتھ پہنچے کہ جو آئندہ ایسا ہوا تو......!!

وسیمہ نے میٹرک پاس کیا اور وہیں انٹرمیڈیٹ میں داخلہ لے لیا...... ناصر سینیئر کیمبرج کر کے آئے تو کیمبرج گریجویٹ کی ایسی لگن لگی کہ اس مرض کا علاج پاسپورٹ کے علاوہ کچھ نہ ہو سکا...... فلک بوس چوٹیوں اور اتھاہ گہرائیوں والے نینی تال کے سینٹ میری کونونٹ میں نسیمہ چپ چاپ پڑھتی رہی!

ناصر میاں کیمبرج کے دلچسپ قصے اپنے طویل خطوط میں لکھتے، وسیمہ ہلکے نیلے رنگ کی "بیوک" میں (جس میں گہری نیلی جارجٹ کے پردے تھے) ہر روز کالج جاتیں اور نینی تال سے نسیمہ کی بابت آنے والی شاندار رپورٹیں کنور رانی سینت سینت کر رکھ لیتیں، دو سال اور بیت گئے......

یہ اس رات کی بات ہے جب وسیمہ ایف۔ اے پاس کرنے کی خوشی میں اپنی دو سہیلیوں کے ساتھ ایک انگلش فلم دیکھ کر لوٹ رہی تھیں، اور سڑک پر خاصہ ہجوم تھا...... شکور ڈرائیور اپنی طویل و عریض بیوک کو بڑے سلیقے سے بچا بچا کر درمیان سے نکال رہا تھا۔ دفعتہً آگے چلتے ہوئے رکشا والے نے اس پاس کی سواریوں سے بوکھلا کر کچھ اس طرح اپنی رکشا بیوک کے سامنے کر دی کہ اگر شکور لمحے بھر کو بریک نہ لگائے تو واللہ اعلم کیا ہوتا——— ایک تو اتنی تیزی سے بریک لگانے کے سبب موٹر نے پیچھے کو جھٹکا کھایا۔ دوسرے برابر کی رفتار سے آتی ہوئی پیچھے والی جیپ اپنی پوری طاقت سے بیوک کے ساتھ ٹکرا گئی......

جب تینوں لڑکیوں کی چیخیں بدقت تھمیں تو وسیمہ نے شکور کو یہ کہتے سنا کہ "صاحب آپ نے تو ہمارا مڈگارڈ ہی توڑ ڈالا......"

وسیمہ کو اس موٹر سے بہت پیار تھا۔ نینی تال سے آ کر اس نے اس موٹر کو اپنی پسند سے خریدا تھا...... اور کالج کی چار دیواری میں داخل ہونے والی یہ سب سے حسین کار تھی...... مڈگارڈ پچکنے کی بات نے اسے بری طرح مشتعل کر دیا اور لپک کر وہ موٹر سے کود پڑی...... جیپ کی اسٹیرنگ وہیل پر دونوں ہاتھ رکھے بڑے اطمینان سے ایک صاحب کہہ رہے تھے۔

اور جناب آپ کی حماقت سے جو میری گاڑی کے ہیڈ لیمپ کا چورا ہو گیا وہ......"

وسیمہ نے بگڑ کر انگریزی میں بڑی تیزی سے کہا "مجھے افسوس ہے کہ آپ کا سر کیوں بچ گیا۔ ہوش سنبھال کر ڈرائیو نہیں کرتے...... ایسی عمدہ موٹر کا ناس کر دیا۔"

موٹر ٹکرانے کا حادثہ اس نوجوان کو بالکل بدحواس نہ کر سکا تھا۔ مگر اس ایٹم بم نے اسے سچ مچ دہلا دیا...... اس نے کسی قدر ہکلا کر انگریزی میں جواب دیا "مجھے افسوس ہے محترمہ...... تاہم میں ابھی تک یہ نہیں سمجھ سکا کہ آخر میری خطا کیا تھی۔"

وسیمہ نے اُسے شعلہ بار نگاہوں سے دیکھا۔ "خوب ۔ ۔ ۔ ۔ تو گویا آپ نے اندھا دھند گاڑی لڑا کے ہمارا مڈگارڈ نہیں توڑا؟ اب کون ہے اس نقصان کا ذمہ دار؟ آپ تو نہیں ہیں!"

وہ کچھ دیر خاموش وسیمہ کو دیکھتا رہا اور پھر ہلکی سی مسکراہٹ اس کے ہونٹوں پر چمکی۔ "اور میرا بھی تو بہت نقصان ہو گیا ہے۔ آپ بتائیں، اس کی ذمہ داری لیں گی آپ؟" اس نے آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر پوچھا۔ وسیمہ کی پلکیں جھک گئیں۔ سڑک پر تماشائی جمع ہو گئے تھے، پیچھے سواریاں رُک رہی تھیں اور وہ اسٹیئرنگ وہیل پر ٹھوڑی رکھ کر آہستہ اطمینان سے دیکھ رہا تھا۔

وسیمہ چڑھ گئی۔ ۔ ۔ ۔ وہ اب ڈرنے کے بجائے دلیری پر آمادہ تھا۔ "کہاں ہے آپ کا ڈرائیونگ لائسنس؟ دکھائیے مجھ کو!! میں کل ہی آپ کی رپورٹ کروں گی۔ بڑے ڈرائیور بنتے ہیں!!" پاؤں پٹختی وسیمہ جوں ہی بیٹھی تو شکور نے گاڑی بڑھائی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

ولایت سے ناصر کا خط آیا تھا اور وہ کنور رانی کو پڑھ کر سنا رہی تھی تو کنور صاحب ہاتھ میں ایک کاغذ لئے ہوئے کمرے میں داخل ہوئے اور وسیمہ سے پوچھا۔ "بیٹی۔ تم نے ظفر میاں سے ان کا ڈرائیونگ لائسنس مانگا تھا؟"

وسیمہ اُچھل پڑی۔ "جی کس سے؟"

"ظفر میاں سے ۔ ۔ ۔ ۔ خان بہادر ریاض احمد خاں کا بڑا لڑکا ہے نا؟ وہ یہ لائسنس لایا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ کہتا ہے کہ آپ کی صاحبزادی دیکھنا چاہتی ہیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ تم نے مانگا ہو گا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔"

وسیمہ کو ٹھنڈا پسینہ آ گیا۔ "ابا میں تو اسے جانتی بھی نہیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ رات البتہ ایک قصہ ہوا تھا! شکور نے آپ کو اطلاع کر دی ہو گی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

ہم لوگ سینما سے آ رہے تھے تو ایک جیپ گاڑی ہماری موٹر سے ٹکرا گئی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ مجھے کیا پتہ کون چلا رہا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ میں نے کہا اپنا لائسنس دکھاؤ ورنہ میں رپورٹ کر دوں گی!" کنور صاحب ہنسنے لگے ۔ ۔ ۔ ۔ "لاحول ولا قوۃ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وہ بے چارہ بہت ہی پریشان معلوم ہوتا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ تم نے بھی حد کر دی، ان کے والد سے تو میرے بڑے تعلقات ہیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ بلکہ تم تو ان کی گھر والیوں سے بھی کئی بار مل ہو۔ پچھلے سال الیکشن میں خان بہادر نے میری بڑی مدد کی تھی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وہ غریب لڑکا ڈرائنگ روم میں بیٹھا ہے۔ اسے یہ لائسنس واپس کر دو ۔ ۔ ۔ ۔ اور کہہ دینا کہ تم نے اُسے پہچانا نہیں تھا۔"

کنور صاحب بیوی کے پاس بیٹھ کر ناصر کا خط پڑھنے لگے۔ اور وسیمہ ظفر کا ڈرائیونگ لائسنس ہاتھ میں لئے کچھ جھجکتی ہوئی، شرمندہ سی ڈرائنگ روم کی طرف بڑھی۔ ظفر اُسے دیکھ کر صوفے سے اُٹھ کھڑا ہوا۔ اور مسکرا کر بڑے ادب سے سلام کیا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وسیمہ نے بغیر سلام کا جواب دیئے، کاغذ میز پر ڈال دیا اور رُک رُک کر بولی۔ "معاف کیجئے گا رات میں نے آپ کو پہچانا نہیں تھا"

ظفر مسکراتا رہا۔ "اور اب؟ اب تو پہچان لیا آپ نے مجھے؟"

وسیمہ پلٹ کر چل دی تو ظفر نے کہا۔ "سنیئے گا ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ میں نے دیکھا ہے کہ آپ کا ڈرائیور تو موٹر کا مڈگارڈ درست کرا لایا مگر، میرے نقصان کی تلافی کس طرح ہو گی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ؟ غریب آدمی ہوں!" وسیمہ کے ہونٹ مسکراہٹ نہ روک پائے وہ جلدی سے بھاگ آئی۔ "کیسا شریر لڑکا ہے۔ توبہ!"

اس کے دو چار دن بعد ہی خان بہادر ریاض احمد خاں کے یہاں سے کنور صاحب کو معہ کنور رانی اور وسیمہ کے دعوت

کا رقعہ آیا۔ کنور رانی اپنے میاں کے حلقۂ احباب میں ولایت کی واپسی کے بعد سے پردہ نہیں کرتی تھیں اور نہ خان بہادر کے یہاں پردے کی پابندی تھی۔ کھانا ایک ہی جگہ کھایا گیا ——— اس دوران میں ظفر نے وسیمہ سے کوئی بات نہ کی۔ البتہ اس کا چھوٹا بھائی رفیع جو انجینیرنگ کالج میں پڑھتا تھا، ادھر اُدھر کی باتیں کرتا رہا۔

کھانے کے بعد وسیمہ نشست گاہ میں رکھے ہوئے ایک سنگ مرمر کے مجسمے دیکھ رہی تھی جب ظفر خاصدان لیکر آیا تو وسیمہ کے چہرے پر سرخ رنگ لہرانے لگا!

وسیمہ نے شکریہ کہہ کر پان لے لیا تو ظفر نے آہستہ سے کہا۔ "آپ نے میرے لئے بھی کچھ سوچا ——— یا میں خود ہی کنور صاحب سے عرض کر دوں؟"

"جی!" وسیمہ نے گھبرا کر اس کا منہ دیکھا۔

وسیمہ کی وحشت پر وہ زور سے ہنس پڑا: "میری گاڑی کی ابھی تک مرمت نہیں ہو پائی...... میں تو اس دن سے لاچار ہو رہا ہوں۔"

"کسی قابل انجنیر کو دکھلائیے۔" وسیمہ نے شوخی سے کہا۔ ایکا ایکی برابر کے کمرے سے آتے ہوئے رفیع نے کہا: "میں ہوں قابل انجنیر!" اور بات کا رُخ پلٹ گیا۔

دوسرے دن کنور رانی نے وسیمہ کو بتایا کہ خان بہادر نے تمہارا رشتہ ظفر کے لئے مانگا ہے.... تمہاری کیا مرضی ہے؟

وسیمہ کی مرضی کنور رانی کو معلوم تھی ——— اور جب یہ بات طے ہو گئی تو وسیمہ نے ظفر سے پردہ شروع کر دیا۔ ظفر اکثر ان کے یہاں آتا اور ایک دن تو اس نے باقاعدہ پرچہ لکھ کر بذریعہ ڈاک وسیمہ کو بھیجا کہ جس دن سے آپ نے میری گاڑی کا ہیڈ لیمپ توڑا ہے، میں اندھیرے میں بھٹک رہا ہوں۔ اس سے قبل کہ میں بطور انتقام آپ کی موٹر کا شیشہ توڑ دوں...... میری فکر کیجئے!"

وسیمہ کی شادی میں ایک ہی ہفتہ باقی تھا کہ منیرہ سینیر کیمبرج کا امتحان دے کر لکھنؤ آ گئی۔ اس نے ظفر کو کبھی نہ دیکھا تھا۔ وسیمہ نے اُسے ظفر کی دو تین تصویریں دکھائیں جو غالباً ظفر کے ہی اشارے پر رفیع اس کو دے گیا تھا.... منیرہ نے ایک فوٹو کو غور سے دیکھ کر کہا: "ایمان سے آپا یہ تو بڑی خوبصورت ہیں۔ مونچھیں البتہ کچھ زیادہ لمبی ہیں...... آپ ذرا کم کرا دیجئے گا..... چہرے سے بہت خوش مزاج لگتے ہیں۔"

وسیمہ نے اس تنقید کا لطف لیتے ہوئے کہا: "اوئی ان کی مونچھیں کاٹنا کچھ آسان نہیں ہے.... بہت تیز ہیں۔ اب تو دیکھنا تیرا ناطقہ ہی بند نہ کر دیں تو شرط ہے۔"

منیرہ کے دل میں خوشی کی لہریں اُٹھنے لگیں.... ہنس مکھ دولہا بھائی کا تصور بڑا ہی دلچسپ تھا.... اس نے آج تک کسی سے مذاق نہ کیا تھا۔ ناصر نے اس کو چھیڑ چھیڑ کر بہت خوفزدہ کر دیا تھا۔ وہ اس لئے بھائی جان سے کچھ زیادہ بے تکلف نہ ہوتی تھی...... اور کوئی ایسا رشتہ نہ تھا جس سے وہ بھی ہنسی مذاق کرتی.... کچھ تو اس کی طبیعت ہی سب سے الگ تھلگ تھی۔

پھر اس پھکولوٹ کی زندگی جس میں یوں بھی ہنسی کی آواز ہمیشہ بے جان اور بے معنی معلوم ہوتی ہے . . . منیرہ کا دل ابھی سے ہنسنے کو چاہنے لگا . . . اس نے تصور ہی میں اپنے ناخن کاٹنے کی قینچی اٹھا کر دولہا بھائی کی مونچھوں کا صفایا کر دیا . . . اور پھر ان کے دونوں کانوں کی لو بھی کتر ڈالیں! اس نے سوچا کہ دولہا بھائی کو پان میں مسّی ضرور کھلاؤں گی۔ اور ان کے بالوں میں افشاں بھی ضرور لگاؤں گی جو کئی دن تک چمکتی رہے!

دل میں ان گنت ارمان لے کر وہ بہن کا جہیز سنبھالنے لگی . . . بہن کو گھر جانے دیکھ کر منیرہ کے دل میں اس کے لئے جو محبت ابل پڑی تھی . . . . . . وہ پھر تھوڑی دیر بعد کسی ضروری کام کو چھوڑ کر وسیمہ کے کمرے میں دوڑی جاتی اور کبھی اس کا ابٹن سے مہکتا چہرہ دیکھ کر مسکرانے لگتی اور کبھی اس کے زرد دوپٹے کے دامن میں منہ چھپا کر رو دیتی۔

بارات آ گئی . . . منیرہ نے کھڑکی کی چق سے دولہا کو دیکھا اور خوشی کے مارے اس کا دل اچھل کے حلق میں اٹکنے لگا . . . . . . وہ دوڑی ہوئی وسیمہ کے کمرے میں گئی . . . . . . وہاں بہت سی عورتیں جمع تھیں۔ اس نے بڑی مشکل سے موقع نکال کے وسیمہ کے کان میں کہا . . . آپا دولہا بھائی بڑے خوبصورت ہیں اور بہت شاندار لگتے ہیں . . . . پھر وہ بھاگ کر گئی اور ڈرائنگ روم میں بیٹھے ہوئے دولہا کو سب کے ساتھ مل کر جھانکنے لگی۔

شادی کے ہنگامے میں وسیمہ کی تیز طرار سہیلیوں نے منیرہ کو ذرا بھی دولہا سے بات کرنے کا موقعہ نہ دیا۔ وہ سب کی سب ننت نئے مذاق کر رہی تھیں اور ایسے لمحے کہ علیحدہ نہ ہوتی تھیں۔ کوئی اس سے عجیب و غریب سوال کرتی تو کوئی اس کی صورت کو "چتری کا غلام" بتاتی . . . . . . ایک دفعہ بڑی ہمت سے وہ پان میں مرچیں ڈال کر لائی بھی تو بدقسمتی سے ظفر تک نہ پہنچ سکا اور پہلے ہی رفیع چھین کر کھا گیا!

وسیمہ رخصت ہونے لگی تو بہت روئی اور منیرہ کا تو یہ حال تھا کہ اس کی ہچکیاں کسی طرح قابو میں نہ آتی تھیں۔ اس نے آواز روکنے کے لئے دانتوں سے اپنی انگلی لہولہان کر لی مگر آنسو تھے کہ امڈے ہی آتے تھے۔

منیرہ کی خواہش تھی کہ وہ بھی وسیمہ کے ساتھ اس کی سسرال چلی جائے۔ مگر یہاں کے بکھیڑے بھی اس کو سمیٹنے تھے۔ زیور، کپڑا سارے گھر میں یوں ہی بکھرا پڑا تھا۔ کنور رانی نے اس کو روکا کہ اس وقت تو رہنے دو۔ کل صبح تم ہی جا کر وسیمہ کو سسرال سے لانا۔ ناصر بے چارہ تو سمندر پر پڑا ہے اور بہن کو لینے کون جائے گا . . .

وسیمہ کے جانے سے سارا گھر سونا ہو گیا تھا اور بے چاری منیرہ نے کروٹیں بدل کر یہ اوگھنی رات بسر کی۔ صبح ہوئی تو منیرہ کی بے تابی ناقابلِ برداشت تھی۔ وسیمہ کے لئے بہت سی مٹھائیاں اور کپڑے، دولہا بھائی کے لئے مسّی بھری ہوئی پانوں کی گلوریاں اور افشاں لے کر وہ خان بہادر ریاض احمد کی شاندار کوٹھی میں پہنچ گئی!

ظفر کی بہن اس کو ساتھ لے کر وسیمہ کے پاس گئی۔ وسیمہ زیور اور ریشمی لباس سے لدی ہوئی کامدانی کے سبز کپڑوں میں ایسی پیاری لگ رہی تھی کہ ظفر ابھی تک اٹھ کر منتظر دوستوں کے پاس نہ جا سکا تھا اور وہیں قالین پر بیٹھا ہوا خاصدان میں سے چھالیہ کے سفید دانے چن چن کر کھائے جا رہا تھا۔

منیرہ کو دیکھ کر وسیمہ اٹھی تو اس کی پازیب کا ایک ایک گھونگرو بول اٹھا اور جب وہ دونوں گلے ملیں تو ظفر کی

موجودگی نظر انداز کر کے ایک دوسرے کے آنسوؤں سے بھیگے ہوئے منہ چومنے لگیں......

کچھ دیر بعد دونوں کو ظفر کا خیال ہوا تو وسیمہ جھینپ کر بیٹھ گئی اور منیرہ نے اُسے اسلام کیا۔ اس سے قبل کہ ظفر کچھ کہے، رفیع آ گیا اور منیرہ کو دیکھ کر چیخا "بھابی صاحبہ کون ہیں یہ؟ ذرا مجھے ان کا نام تو بتایئے...... میں انھیں خوب پہچانتا ہوں۔ انہی حضرت نے پرسوں شام مجھے مرچوں والا پان کھلا دیا تھا......

وسیمہ نے حیرت سے کہا "ارے تم منیرہ کو نہیں جانتے؟ میری بہن کو!" ظفر اور رفیع دونوں نے گھبرا کر منیرہ کو دیکھا۔ وہ بیچاری شرما کر سمٹی جا رہی تھی....... رفیع نے کہا "جی؟ آپ کی بہن؟" وسیمہ بولی "ہاں بھئی میری بہن منیرہ۔ تم نے بارہا اس کا ذکر مجھ سے سنا ہے...... ابھی تک صورت نہیں دیکھی تھی؟" رفیع سر کھجا کر بولا "جی میں نے شادی کے دوران میں انھیں دیکھا تو تھا مگر یہ خیال نہیں تھا کہ یہی منیرہ ہیں...... یہ تو قطعی آپ کی بہن نہیں لگتیں......"

"ارے کیوں!" رفیع کی چھوٹی بہن نے بھولپن سے پوچھا۔

"اب!" رفیع گھبرا گیا، اس بات کی تشریح اس سے ممکن نہ تھی!

"واہ یہ بھی کوئی بات ہے کہ "کیوں" "بس نہیں لگتیں"...... تم بھی تو میری بہن نہیں لگتی ہو۔"

سب ہنسنے لگے۔ منیرہ کے چہرے پر بدل بدل کے سرخ اور زرد رنگ آ رہے تھے...... اس نے بھی سب کے ساتھ ہنسنا چاہا مگر وہ نہ ہنس سکی...... اُسے ڈر ہوا کہ اس کوشش میں اس کی آنکھوں سے آنسو نہ نکل پڑیں گے۔ رفیع جس کا جواب نہ دے سکا، اس کے سبب سے وہ اچھی طرح واقف تھی...... اپنا کرب ناک چہرہ چھپانے کو اس نے جھک کر وسیمہ کی ساڑھی پر ٹنکا ہوا ایک ستارہ نوچ لیا اور غیر ارادی طور پر اسے دانتوں سے چبا لیا...... اس کے باشعور جذبات پر یہ پہلی ضرب تھی! لکھنؤ آ کر منیرہ کی زندگی میں ایک ہیجان آمیز تبدیلی ہوئی تھی۔ یہاں کا ماحول "سینٹ میری کونوٹ" سے بالکل جدا تھا۔ یہاں اس کا لباس، اس کا کمرہ اور اس کا رہن سہن سب اس کی اپنی مرضی پر تھا...... کلب اور سینما گھر تھے۔ شاندار ہوٹل اور ہموار سڑکیں تھیں! پھر ناصر اور وسیمہ کے نہ ہونے سے وہی سارے گھر کی روحِ رواں اور سارے مہمانوں کی میزبان تھی ممکن تھا کہ یہ ساری تبدیلیاں اور مصروفیتیں اس کی فطرت کو بھی ایک نیا جنم دیتیں...... اس کا نوجوان پندار اس کے شکست خوردہ بچپن کو بھلا دیتا...... مگر...... خان بہادر ریاض احمد خاں کی کوٹھی کے اس خوبصورت قالینوں اور قمقموں سے سجے ہوئے کمرے میں ایک نوجوان نے، شاید نادانستہ طور پر اسے پرکھ کر کھوٹا کہہ دیا اور بے سوچے سمجھے اس شاخ کو توڑ ڈالا جس پر ممکن تھا کہ اس کا آشیانہ بن جاتا۔

جب شام کو وسیمہ اور ظفر کو لے کر وہ اپنے ہاں واپس آئی تو مسہری پڑے پانوں کی گلوریاں اسی طرح سے بیگ میں پڑی مرجھا رہی تھیں اور افشاں کی ڈبیا بھی کس مپرسی کی حالت میں ایک طرف پڑی تھی...... اس کی ہمت، اس کی شرارت اور اس کی امنگیں ایک ہی جھٹکے سے بکھر گئیں...... آج وہ پہلے سے زیادہ بے بس ہو گئی تھی......

ایک سال اور چلا گیا بہت سے نئے پھول کھلے اور پرانے گھاؤ بھر گئے...... وسیمہ ماں بن گئی اور ناصر نے فائنل میں ناکامی کا غم بھلانے کے لئے وہیں ایک آئرش لڑکی سے سول میرج کر لی۔ ماں باپ سے روپیہ اور معافی کی

برداشت کی ... کنور صاحب تازہ الیکشن میں جیت گئے اور کنور رانی کے سر پر بہت سے کالے بالوں نے سفید روپ دھار لیا ---- مگر منیرہ ...... اس کی آج اور کل میں کوئی فرق نہ تھا وہ ماں کے لئے پان بناتی اور باپ کو اخبار پڑھ کر سناتی رہی - ہاں اس نے ایک پیانو خریدا اور سنسان راتوں میں بجانے لگی ---- اور دسمبر سال کے آخر میں دسمبر کی ایک برفیلی رات جب وہ دیر تک کھلی ہوئی کھڑکی میں سے باغ کی طرف دیکھتی رہی تو اسے ٹھنڈ معلوم ہوئی اور جب وہ پلنگ پر لیٹی تو کھانسی کے ساتھ سینے میں درد محسوس کیا۔

خدا جانے کتنی راتیں ایسی آئی اور گئی ہوں گی جب وہ ادبی برف ہوئے کھڑکی میں کھڑی رہی اور اسے سردی کا احساس ہوتا رہا ...... جب وہ مہتابی پر لیٹی اوس میں بھیگتی رہی اور اس کا رواں رواں کانپتا رہا۔ مگر یہ رات ...... جو اس نے شدید تھی - اس سے دونوں پھیپھڑوں پر ٹھنڈ کا اثر ہوا اور نمونیہ کی زد میں آکر زندگی اور موت کی کشمکش میں پڑ گئی۔

موت کی نمائندہ وہ شدت کی تپش تھی جو ہر سانس کے ساتھ بجلی کی طرح سینے میں کوند رہی تھی - اور اللہ کے بھروسے زندگی کے لئے کو شاں بوڑھے ڈاکٹر حفیظ تھے جو اپنا ... کی پٹی سے لگے بیٹھے تھے اور گھنٹوں کے حساب سے اس کے پتلے پتلے بازوؤں میں پینسلین کی سوئیاں پیوست کئے جا رہے تھے۔

چوبیس گھنٹے اسی طرح گذرے ...... کنور صاحب ننگے پاؤں کھڑکی تک آ آ کر جھانکتے اور بے تاب حالت میں پھر ٹہلنے لگتے - کنور رانی جو کہ ادھیڑ سالے سے صدقے خیرات اور منتیں کر کے اب خدا کے سامنے سر بسجدہ تھیں ... نوزائیدہ بچے کو بھول کر دونوں ہاتھوں میں سر تھامے منیرہ کی پٹی سے لگی نرس بیٹھی تھی - اور ... ... اس کی رگوں میں ... ... ... ظفر کی جیپ ملے جلے پھر دواؤں کی ضرورت پر یہاں سے وہاں دوڑ رہی تھی - اور ڈاکٹر صاحب کے چہرے سے تذبذب کے آثار کسی طرح نہ ہٹتے تھے۔

چوبیس گھنٹے ہو گئے تو بوڑھا ڈاکٹر اپنی جگہ سے ... ... کر کے باہر نکلا! کنور صاحب سے کسی قدر ... ہوئے بولا "کنور صاحب میں بیٹی کی صحت یابی کی نہیں بلکہ اس کی نئی زندگی کی مبارک باد دے رہا ہوں ... آپ خوش نصیب ہیں"

موت ٹل گئی اور زندگی پھیلنے لگی - کنور صاحب آرام کرسی پر لیٹ گئے - کنور رانی نے سجدے سے اٹھ کر شکرانہ ادا کیا - وسیمہ کو اپنے بھوک سے بلکتے بچے کا خیال آیا اور ظفر نے صوفے پر ٹانگیں پھیلا کر سگریٹ سلگائی۔

منیرہ کی بے ہوشی اب ٹوٹ چکی تھی اور وہ نسبتاً آرام سے سو رہی تھی ——

ڈاکٹر حفیظ چوبیس گھنٹے جس جاں بلب مریضہ کو تکتے رہے اور جسے وہ اب صبح شام آ کر دیکھتے تھے، وہ لڑکی انھیں ایک معمہ سی لگتی تھی - ڈاکٹر کو حیرت تھی کہ منیرہ نے اپنی بیماری میں ذرا بھی تشویش کا اظہار نہیں کیا ...... جب اسے ہوش آیا، وہ چپ چاپ آنکھیں بند کرکے پڑی رہی ...... جب ڈاکٹر نے اسے صحت یابی کا مژدہ سنایا تو اس کے چہرے پر مسکراہٹ کی ایک لہر بھی نہیں آئی ...... اس نے ایک دفعہ بھی کڑوی دوا پر منہ نہیں بنایا - ایک بار بھی ڈاکٹر سے نہیں پوچھا کہ یہ بازو چھلنی کرنے والے انجکشنوں کی انتہا کب ہوگی —— اور ایک دن جب کمرے میں ان کے اور منیرہ

سکے علاوہ کوئی نہ تھا ...... ڈاکٹر صاحب اپنی حیرت کا اظہار کرہی بیٹھے۔ انھوں نے کہا "منیرہ، تمہیں نہیں معلوم کہ تم کیسی خطرناک حالت میں ایک دن ایک رات پڑی رہیں۔ تمہارے گھر والے کیسے پریشان تھے ...... اور میں ...... یہاں اسی کرسی پر بیٹھا ...... تمہیں تک رہا تھا ...... مجھے نہیں معلوم کہ دن کب نکلا اور رات کب آئی ...... مجھے یقین نہیں تھا کہ تم اس مرض کو سہ دوگی ...... مگر تم ...... ایسا لگتا ہے کہ تمہیں اپنی صحت پہ نہ حیرت ہوئی نہ مسرت ...... کیا تمہیں اپنی زندگی عزیز ......

منیرہ نے سر اٹھا کر بھر پھر ڈاکٹر کا چہرہ غور سے دیکھا ...... پھر آنکھیں جھکا لیں اور آہستہ سے کہا: "ڈاکٹر صاحب میں کہاں ہے جس سے پیار ہو ...... میرا مطلب اپنی زندگی سے ہے۔"

بوڑھے ڈاکٹر نے چونک کر بغیر پلک جھپکائے تعجب سے اس نوجوان لڑکی کو دیکھا ...... جیسے آرام دہ گھر اور شفیق ماں باپ نصیب تھے جس نے اچھی تعلیم پائی تھی اور جس کے آگے طویل زندگی کی ان گنت سیڑھیاں چڑھنے کو تھیں ...... "زندگی میں کیا ہے جو تمہاری زندگی میں نہیں؟"

منیرہ کے لئے اس بات کا جواب دینا کچھ بہت آسان نہ تھا۔ اس نے چھت میں آویزاں بجلی کے قمقمے کو دیکھا اور پھر نیچی کرکے کشمیری غالیچے کے پھول شمار کرنے لگی۔

ڈاکٹر نے منیرہ کے چہرے پر جذبات کی کشمکش دیکھی اور اپنا ہاتھ بڑھا کر اس کے شانے کو پیار سے تھپکا۔ "منیرہ میں تمہارا بزرگ کا علاج کرتا ہوں ...... بہت سے زخم بہت سے ناسور میرے ہاتھوں اچھے ہوگئے۔ بہت سے مریضوں کو درد اور تکلیف کی حالت میں میرے ہاتھوں سکون پہنچا ...... مجھے نہیں معلوم کہ ڈاکٹر کے علاوہ میری انسانیت کی بھی کوئی قیمت ہے یا نہیں ...... مگر تم سمجھ سکتی ہو ...... اور تم ہی بتا سکو گی کہ کیا میں تمہاری مدد کرنے کا اہل ہوں یا نہیں ...... تم اپنی زندگی سے بیزار کیوں ہو ......"

ڈاکٹر نے اپنے ہاتھ کے نیچے منیرہ کے شانوں میں کپکپاہٹ محسوس کی اور دیکھتے ہی دیکھتے منیرہ کے زرد رخساروں پر آنسوؤں کی دھار بہہ نکلی ...... "ڈاکٹر بے مقصد زندگی کی بھی کوئی قیمت ہوسکتی ہے ...... آپ کی زندگی کا نصب العین بہت بلند ہے، آپ ایک بے مصرف زندگی کی بے کیفی کا اندازہ نہیں لگا سکتے ......"

ڈاکٹر حفیظ کے بوڑھے چہرے پر مطمئن مسکراہٹ جھلکی۔ "بس یہی بات ہے؟ تم نے اپنی خوش نصیبی کا بھی احساس کیا کہ اپنی زندگی کی قدر ہے اور اس کی تضییع پر تمہیں رنج ہوتا ہے۔ تم کچھ کرنا چاہتی ہو اور اپنی بے کاری پر ملول ہو ...... جب تمہیں مرض معلوم ہے تو علاج کیوں نہیں کرتیں۔ اس کی دوا بھی تمہارے پاس ہے۔"

منیرہ نے سوالیہ نظروں سے ڈاکٹر کو دیکھا اور چہرے پر امید و بیم کی لہریں لپکیں۔ ڈاکٹر نے کھلی ہوئی کھڑکی کے باہر نظریں جمالیں جیسے نیلے آسمان پر منیرہ کا مستقبل لکھا ہوا دیکھ رہے ہوں، ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہنے لگے: "تم ایک نوجوان عورت ہو ...... ایک اچھی بیٹی کے فرائض ادا کرتی ہو اور اب ...... جب کہ فطرتاً تمہارے مطالبات بڑھ رہے ہیں تو تم ایک کامیاب بیوی اور قابل فخر ماں ہو۔ تم اپنا گھر اپنے ہاتھوں سنوارو گی اور یقیناً وہی شخص تمہارا ساتھی ہوگا جسے تمہارے دل نے پکارا ہو ...... اور ......"

منیرہ کے چہرے پر اداسی کے بادل گھرنے لگے اور ہنسے گلوگیر آواز میں کہا: "بس، ڈاکٹر ......"

ڈاکٹر نے گردن موڑ کر اس کی طرف دیکھا "اور اگر تمھارے حوصلے اس سے بھی بڑھ رہیں، تمھاری ہمت اس سے بھی زیادہ ہے۔ تم اپنی ذمہ داریاں لامحدود چاہتی ہو..... تو تم ڈاکٹر کیوں نہیں بنتیں .... لیڈی ڈاکٹر ..."

"لیڈی ڈاکٹر؟" منیرہ کے منہ سے چیخ کی طرح نکلا۔

"ہاں" ڈاکٹر نے آہستہ سے کہا "بشرطیکہ تم اپنی زندگی سے پیار اور اپنے دل کا حق نکال لو..... تمھارے دن اور تمھاری راتیں پھر آرام دہ گھر اور خوش باش گھر والوں کی نہیں بلکہ روتے بلکتے مریضوں اور بیماروں کی ہوں گی.... اور اس میں کوئی شک نہیں کہ اگر اپنے فرائض کا احساس رہا تو تمھاری زندگی کا ہر لمحہ انمول ہو جائے گا....."

شدت جذبات سے اس کا سانس چڑھنے لگا "مجھے اپنی زندگی کی تمنا ہے ڈاکٹر.... میں اپنی زندگی پر اپنا کوئی حق نہیں چاہتی..." پھر دفعتہً وہ چونکی "مگر ڈاکٹر میں نے تو کبھی سائنس نہیں لی..... میں نے تو سینئر کیمبرج میں آرٹ اور ہسٹری لی تھی....."

ڈاکٹر حفیظ ہنسنے لگے "تم نے جو کچھ نہیں سیکھا، وہ اب سیکھ لوگی.... پانچ سات برس ابھی تمھارے لئے اہم نہیں اور منیرہ ایک سمجھدار ڈاکٹر سے ایک خدمت شعار نرس کسی طرح کم نہیں ہوتی..... تم بڑی اچھی نرس بن سکتی ہو۔ اگر تم چاہو تو میڈیکل کالج میں پڑھنے کے علاوہ شام کو چھ بجے سے آٹھ بجے تک میرے نرسنگ ہوم میں آیا کرو۔ ایک گھنٹے تک اسٹاف نرس کی مدد کرنا اور ایک گھنٹے تک میری کلاس میں لیکچر لینا..... تمھیں اس سے بڑی مدد ملے گی.... بولو تیار ہو؟"

"بالکل تیار ہوں" منیرہ نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا "اگر میں ڈاکٹر نہ بن سکی تو کم از کم آپ کے نرسنگ ہوم کی نرس تو بن جاؤں گی"

اور منیرہ ڈاکٹر حفیظ کے نرسنگ ہوم کی نرس بن گئی! وہ لیڈی ڈاکٹر نہیں بن سکی۔ اس نے کبھی سائنس نہیں پڑھی تھی۔ اور کبھی یہ نہیں سوچا تھا کہ وہ اپنی زندگی میں اپنے لئے کچھ نہیں پا سکے گی۔ تو اسے یوں دوسروں کے لئے وقف کرنا ہوگا..... اسے میڈیکل کالج میں داخلہ نہیں مل سکا مگر ڈاکٹر حفیظ کے نرسنگ ہوم کے دروازے کھلے ہوئے تھے منیرہ نے ہلکے نیلے رنگ کی "ہوک" سے گھر سے نیلی چارجٹ کے پرانے نورجہ پہنے اور شکور ڈرائیور سے موٹر چلانا سیکھنے لگی.... ..... وہ روز صبح کو نرسنگ ہوم میں اسٹاف نرس کے ساتھ زخمیوں اور مریضوں کی تیمار داری کرتی اور شام کو ڈاکٹر حفیظ کے لیکچر سنتی ..... کنور رانی کو اس بات پر ناگواری بھی تھی اور پریشانی بھی...... ان کی بے حد خواہش تھی کہ جلد سے جلد منیرہ کی شادی سے فارغ ہو جائیں اور کسی طرح اپنے اس نامعلوم خوف سے نجات پالیں جو منیرہ کے ساتھ ساتھ ان کے دل میں پیدا ہوا تھا اور جس کا واحد حل منیرہ کی شادی تھا...... وہ اس پر بھی آمادہ تھیں کہ اگر ان کے بھائی محمود میاں اپنے اس بیٹے کا رشتہ بھیجیں جو منیرہ سے چند ماہ بڑا تھا، تو فوراً ہی منظور کر لیں گی۔ اور اگر مظفر کا چھوٹا بھائی رفیع جو اب انجنیئر ہو گیا تھا چھوٹے کو بھی رشتہ چاہے تو فاصلی کا بھی انتظار نہ کریں گی۔ مگر ——— محمود میاں کی دلہن نے چھوٹے بیٹے کا رشتہ بھی اپنے میکے میں طے کر لیا تھا۔ اور رفیع آج کل کسی اینگلو انڈین حسینہ کے فراق میں دیوانے ہو رہے تھے! کنور رانی ایک جھٹکے سے خاموش ہو گئیں اور منیرہ اطمینان سے موٹر ڈرائیو کر کے نرسنگ ہوم جانے لگی.......

کنور صاحب بھی بچوں کی طرف سے عجیب قسمت لائے تھے - ایک ہی بیٹا اور وہ بھی ہاتھ سے نکل گئے - ناصر بیار
آخر کار گریجویٹ ہونے کا ارادہ ترک کر کے ہندوستان آگئے تھے اور مسز ایڈنا ناصر بھی ہمراہ تھیں! وہ بیوی کو لے کر لکھنؤ آئے اور یہ
ممکن تھا کہ اکلوتی بہو کو ساس سسر گھر کی رونق سمجھتے مگر مشکل یہ آ پڑی کہ مسز ایڈنا ناصر ہندوستانی لباس پہننے کی نسبت اپنے
عاشق زار کو تنہا چھوڑ کر ولایت لوٹ جانا بہتر سمجھتی تھی - اور کنور رانی سے یہ کسی طرح ممکن نہ تھا کہ وہ عزیزوں اور دوستوں
میں ایسی بہو ساتھ لے کر نکلیں جو وسیمہ کی دو سالہ بیٹی نعیمہ کی طرح ایک مختصر نیکر اور ٹانگا فراک میں ہی اپنے لئے کافی سمجھتی ہو!
کپڑے ہیں کفایت کے لئے نہ صرف دوپٹہ اور پاجامے سے نالاں ہو جائے بلکہ اکثر و بیشتر ایسے فراک پہنے جو نہ صرف آستینوں
بلکہ شانوں سے بھی عاری ہوں - کنور رانی تو ڈوبی جا رہی تھیں اور خدا لگے بڑا فضل کیا کہ ناصر میاں کو دلی میں فوراً ہی اچھی خا
ملازمت مل گئی اور وہ دولہن کو لے کر چلے گئے ورنہ اور رنگ میں بھنگ پڑتی -

وسیمہ کی طرف سے یوں تو ماں باپ کو اطمینان تھا کہ وہ اپنے گھر خوش ہے میاں قدر داں ہے مگر وسیمہ کی صحت نے
گھر والوں کے دل ڈبا دیئے تھے - وہ شروع سے دھان پان سی کمزور لڑکی تھی اور آئے دن کے زچہ خانوں سے اس کا حلیہ اور
گیا تھا - ہر سال دسمبر کا مہینہ ایسا تھا کہ کسی کی آئی ٹل جائے مگر وسیمہ کا بچہ نہ ٹلے ...... ایک کی زبان نہیں کھلی - دوسرے
پاؤں اٹھانا نہیں سیکھا اور تیسرا ایجبر سے گود میں آ گیا بے چاری لڑکی انیمیا میں مبتلا تھی اور اکثر اختلاج قلب کی شکایت رہتی
... بیٹی کی یہ کیفیت دیکھ کر کنور رانی کو نواسہ نواسی بھی اچھے نہیں لگتے تھے - اب رہی منیرہ تو اگر وہ شریف گھر کی لڑکی
کی طرح دو بول پڑھ کر اپنا گھر بسا لیتی تو شاید ماں باپ کے سر سے کوئی بار ٹل جاتا - مگر اس نے تو ڈھنگ ہی دوسرا بنا لیا
اس کا ارادہ شادی بیاہ کا نہیں تھا ------ کنور رانی اکیلے میں میاں سے کہتیں کہ میری زندگی تو اول ہی عذاب تھی مگر
اس کنواری بیٹی کو اس طرح بے یار و مددگار چھوڑ دی تو قبر میں بھی چین نہ ملے گا - خدا کے لئے منیرہ کو سمجھاؤ کہ یہ شریف بیٹیوں کے
طریق نہیں ہمارے خاندان میں آج تک کسی نے یہ کام نہیں کیا ہے - خدا کی شان ہے کہ جن بچوں کو چھینک بھی آتی تو ہم نے
بیسیوں حکیم ڈاکٹر جمع کر لئے اب وہی بچے دوسروں کی اچھی بری بیماریوں میں ہاتھ ڈالیں - دنیا بھر کا ناک تھوک صاف کریں اور
پھنسی پھوڑوں کو چھوئیں - کیا ہماری مرضی اولاد کے لئے کوئی حقیقت نہیں رکھتی ؟

کنور صاحب منیرہ کے لئے کوئی اور راستہ سمجھتے تو اس کو بھی سمجھاتے - اس راستے پر آکر منیرہ یہ بھول گئی تھی کہ کبھی اس
نے خود کو پابند بھی محسوس کیا تھا ------ حالانکہ اس کی منزل کوئی نہ تھی مگر سفر کی کٹھنائی میں اس نے پیچھے دیکھنا اور آگے سوچنا چھوڑ دیا
ہرمن ڈیزائن کے مکلف گھر میں چپ چاپ رہنے والی لڑکی اب ڈاکٹر حفیظ کے بیماروں اور کراہٹوں سے بھرے بھرے نرسنگ ہوم
میں ہمیشہ مسکراتی رہتی - یہاں وہ کنور صاحب کی بیٹی اور وسیمہ کی بہن نہیں تھی - یہاں کسی کو معلوم نہیں تھا کہ ننھیال کی طرف سے سو پشت
پیچھے ان کا خاندان یوسف سے جا ملتا تھا اور گھر والے شاکی تھے کہ اس نے خود کو اس وراثت کا اہل کیوں نہیں قرار دیا ----
مگر ------ یہاں اس کی اپنی ذاتی شخصیت تھی ...... ذاتی وقار تھا اور اس کی اپنی معصوم اور مہربان مسکراہٹ تھی .....
منیرہ کی وہ جوانی بھی اپنی تھی جو نینی تال کے اونچے پہاڑوں میں جنم لے کر گھر کی محبوس فضاؤں میں گھٹتی رہی اور اب اس نئے ماحول میں
چونک کر منیرہ کے گرد لپٹ گئی تھی -

پُر بہار چمن میں جس کلی کو آپ نے نظر انداز کر دیا ہو گا، وہ ضروری نہیں کہ گلِ بہاراں کے تاج میں سج کر بھی آپ کو بے رنگ سا معلوم ہو ...... سفید لباس میں پُر وقار انداز اور مہربان مسکراہٹ کے ساتھ قدم رکھتی ہوئی منیرہ خدا جانے کتنوں کے دُکھ محض اپنی آمد سے مٹا دیتی تھی۔ چھوٹے بچوں میں وہ خاص طور سے مقبول تھی۔ پریشان مائیں اپنے بچوں کو ہنستا کھیلتا دیکھنے کے لئے منیرہ کی ڈیوٹی کا انتظار کرتیں اور بہت سے مریض کڑوی دواؤں کو اس کی میٹھی تسلی کے ساتھ خوشی سے پی جاتے ......

اب منیرہ کو اپنے خواہ مخواہ دنیا میں آنے کا رنج نہ تھا اور نہ عمر کے بے مصرف گزرنے کا غم! ڈاکٹر حفیظ نے اس کے بیمار جسم کے ساتھ ہی اس کے ماؤف دماغ کا بھی مداوا ڈھونڈ لیا تھا ...... اور یہ عجب کی بات تھی کہ دل کا معاملہ زیرِ بحث نہ آنے پایا تھا ...... وہ بیچارہ تو سہما ہوا کسی کونے میں پڑا لرزتا تھا ...... اس میں دھڑکنے اور گنگنانے کی سکت کہاں تھی ...... نہ منیرہ نے کبھی یہ سوچنے کی جرأت کی کہ اس کی دنیا اتنی پُر اسرار اور رنگین بھی ہو سکتی ہے۔ اور ممکن ہے کہ یہ بات کبھی بھی دل کی گہرائیوں سے اُٹھ کر دماغ کی رسائیوں میں رہ گئی تھی۔ اگر اتفاق کا ہاتھ اتنا جابر نہ ہوتا اور اچانک مشیت نے یہ کھیل کی شائق نہ ہوتی ......

وہ ایک خنک رات تھی جب اندھیرا چھانتے ہی کہرے کے بادل اِدھر اُدھر بھٹکنے لگے تھے اور سڑکوں پر ٹمٹمانے والے قمقموں کی زرد روشنی دودھیا لپیٹ میں اور زیادہ پھیکی اور محدود ہو گئی تھی ——— منیرہ نرسنگ ہوم سے گھر آ رہی تھی ...... پیچھے کی سیٹ پر شکور اُونگھ رہا تھا اور وہ خود گاڑی چلا رہی تھی ...... یہ وہی ہلکے نیلے رنگ کی بیوک تھی جس کے گہرے نیلے پردے منیرہ نے اُتار ڈالے تھے اور جسے گذشتہ دو سال سے وہ ڈرائیو کر کے اپنے گھر سے نرسنگ ہوم جایا کرتی تھی ...... یہ وہی بیوک تھی جسے آج سے سات آٹھ سال پہلے کنور صاحب نے وسیمہ کی پسند پر خریدا تھا۔ اور ایک رات سینما سے واپسی پر ٹریفک گارڈ توڑنے کے جرم میں ظفر کو وسیمہ کے حضور جواب دہ ہونا پڑا تھا ...... اسی موٹر نے ایک خنک اور دھندلی رات میں منیرہ کی راہ میں بھی کسی کو لا ڈالا!

آج رات جب منیرہ روتے سسکتے مریضوں کے بجائے ایک ہنستی گاتی محفل سے لوٹ رہی تھی تو اس کا دل ہمیشہ سے کہیں زیادہ ویران اور پژمردہ تھا۔ آج جب کہ وہ ایک اسٹاف نرس جولیا کی شادی میں شرکت کر کے آ رہی تھی، تو لپکتی موڑ سے ٹکرا کر آنے والے سرد ہوا کے جھونکے اس کی رگوں میں نشتر چبھو رہے تھے اور اس میں اتنی سکت نہ تھی کہ وہ ہاتھ بڑھا کر شیشے چڑھا دے۔

پچھلے دو سال سے جب شام کو اپنی ڈیوٹی ختم کر کے وہ تھکی ہاری گھر لوٹتی تو اس کے دل میں ایک خود اعتمادی اور عزتِ نفس کا احساس ہوتا، اُسے اپنے وجود پر پیار آتا کہ آج اس نے کتنے روتے چہروں کے آنسو پونچھے کتنے رستے زخموں پر مرہم لگائے اور کتنی شکر گذار نظریں اپنے چہرے پر مرکوز دیکھیں ...... اس کے بعد تو یہ سوچتے بھی شرم آتی کہ اس کا اپنا بھی کوئی دُکھ ہے ...... یا ہو سکتا ہے ...... مگر اس رات!! ...

ڈاکٹر حفیظ نے جولیا کو رخصتی دعوت دی تھی۔ وہ شادی کر کے اپنے خاوند کے ساتھ جا رہی ہے ...... یہ وہی نرس تھی جسے دو سال پہلے ڈاکٹر نے منیرہ کا ہاتھ تھمایا تھا۔ اور کہا تھا "جولیا۔ یہ لڑکی زندگی کی جویا ہے" اور جولیا منیرہ کا ہاتھ پکڑ

کے دو سال تک اوروں کے غم میں اس کے لئے مسکراہٹ چنتی رہی اور منیرہ کو ایسا لگتا تھا کہ اب وہ اور جولیا اسی طرح ایک دوسرے کے ساتھ اس شاہراہ کے کانٹے چنتے چنتے اپنی منزل پر پہنچ جائیں گی اور آخری دم ان کے دل کو یہ سکون ہوگا کہ انھوں نے اَن گنت تلوے چھلنی ہونے سے بچا لئے ...... مگر جولیا کی راہیں مختلف نکلیں ...... اس کی منزل اور تھی اور ساتھی بھی اور مل گیا!

ڈاکٹر حفیظ نے نرسنگ ہوم میں جولیا کو الوداعی دعوت دی ..... منیرہ بھی موجود تھی، سب ہنس بول رہے تھے گا رہے تھے اور منیرہ کے دل میں یہ احساس چٹکیاں لے رہا تھا کہ زندگی طویل ہے اور راہیں اَن گنت ہیں ... ساتھی بھی مل جاتے ہیں اور بعض تڑپ تڑپ کر تنہا بھی مر جاتے ہیں ...... زندگی مسکراہٹ بھی ہے اور آنسو بھی ...... جس کے نصیب میں جو بھی آجائے!!

---

پھر اس کے نصیب نے ایک خلا ...... بے کیفی اور تنہائی کا جہنم اس کے سامنے کھول دیا اور اس ہنسی بولتی محفل سے لوٹتے ہوئے اس کا دل ہمیشہ سے کہیں زیادہ ویران تھا اور یخ بستہ انگلیاں اسٹیرنگ وہیل پر بے جان شکنجے کی طرح کسی ہوئی تھیں ...... میونسپلٹی کے کمزور بلب کہرے کے دھندلکے میں اور بھی سسک رہے تھے اور سنسان سڑک کو تکتے تکتے تھک کر منیرہ کی پلکیں بوجھل ہونے لگی تھیں۔ یہ دو چار میل کا رستہ جو روز پلک جھپکتے گزر جاتا تھا، آج پلکوں کو جھپکائے دیتا تھا تاہم وہ شکور کی طرح اونگھی نہیں تھی۔ اس کی آنکھیں بھی کھلی ہوئی تھیں اور اسٹیرنگ وہیل پر ہاتھوں کی گرفت بھی مضبوط تھی —— پھر کیا ہوا ...... منیرہ کو معلوم نہیں ...... سڑک پر کوئی راہ گیر نہ تھا۔ موٹر کی سرچ لائٹ کے ساتھ دوڑتی ہوئی نگاہوں نے کسی متنفس کو نہیں دیکھا اور پھر بھی ...... سیمنٹ کی چکنی سڑک پر پھسلتی ہوئی بیوک نے جھٹکا کھایا اور فضا میں ایک دلدوز انسانی چیخ گونجی!!

"کیا ہوا؟" شکور اپنی غنودگی سے چونکا۔

منیرہ نے پوری طاقت سے بریک مارتے ہوئے کہا: "اللہ جانے"

لرزتے ہاتھوں سے بمشکل پٹ کھولا اور لڑکھڑاتے قدموں سے پیچھے دوڑی جہاں چند گز کے فاصلے پر انسانی کراہٹ سنائی دے رہی تھی —— کلبلاتے ہوئے سیاہ دھڑ پر جھک کے منیرہ نے فرطِ خوف سے، دونوں ہاتھوں سے اپنا منہ چھپا لیا۔ لیمپ پوسٹ کی کجلائی روشنی میں اس نے ایک زرد چہرے کے علاوہ سڑک پر بل کھاتی ہوئی خون کی پتلی سی دھار بھی دیکھی۔

"یا اللہ یہ کیا ہو گیا" اس نے گھٹی ہوئی آواز میں کہا۔

شکور نے جھک کر اسے ٹٹولا "بی بی۔ یہ تو مر گیا بے چارہ"

تڑپ کر منیرہ سڑک پر دو زانو ہو گئی اور کانپتے ہاتھوں سے اس کی کلائیاں تھامیں ...... اس کے بعد زندگی اور موت میں اس کے دل کی دھڑکنیں ڈھونڈنا چاہیں ...... وہ یکبارگی چیخا "اوہ ...... ہائے ہائے ...... چھوڑ دو"

منیرہ گھبرا کے کھڑی ہو گئی "اسے لے چلو شکور ..... جلدی کرو "

شکور لپک کر گیا اور موٹر کو پیچھے سرکا لایا ..... منیرہ کے جسم میں سر سے پیر تک سنسنی دوڑ رہی تھی اور دل بڑے زور سے دھڑک رہا تھا ..... شکور کی مدد سے اس نے زخمی کو اٹھانا چاہا تو وہ پھر چیخا " ہائے چھوڑ دو، خدا کے لئے ..... مجھے مت چھوڑو " منیرہ کے ہاتھ سے وہ چھوٹتے چھوٹتے بچا۔ بدقت دونوں نے اُسے پیچھے کی سیٹ پر ڈالا اور منیرہ بھی اس کے ساتھ ہی پچھلے حصے میں پائیدان پہ بیٹھ گئی۔ اس نے شکور سے کہا " واپس چلو نرسنگ ہوم "

شکور نے گاڑی گھمائی اور منیرہ نے اندر کی روشنی کھول کر اسے دیکھا ..... ڈرتے ڈرتے دیکھا ..... وہ ہوش میں تھا اور کوٹ کی لمبی آستین میں سے خون کے قطرے ٹپک رہے تھے " آپ اچھے ہو جائیں گے " منیرہ نے اس کی دردناک نظروں کی زد سے بچتے ہوئے کہا۔ وہ بولا نہیں۔ کراہتا رہا اور منیرہ کو دیکھتا رہا، منیرہ نے پھر کہا " مجھے بڑا افسوس ہے ..... مگر آپ اچھے ہو جائیں گے۔ آپ بہت جلدی اچھے ہو جائیں گے ..... میں آپ کو ہسپتال لئے چلتی ہوں "

" ہسپتال ؟" وہ کراہتا رہا۔ پوری شدت کے ساتھ !

" ہاں ہسپتال ..... کیوں آپ کہیں اور جانا چاہتے ہیں ؟"

" میں اب کہاں جاؤں گا ..... میرا کون ہے ..... " منیرہ کو ایسا لگا کہ جیسے اس کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے ہیں۔ اس نے آنکھیں بند کر لیں منیرہ کو چکر سا آ رہا تھا ..... دل اُچھل اُچھل کر حلق میں اٹکتا رہا اور نبضیں کلائیاں چھوڑے دے رہی تھیں ..... وہ سچ مچ رو رہا تھا ..... اس کی بند پلکوں سے آنسوؤں کی باڑھ نہ رک سکی اور منیرہ کا دل چاہا کہ وہ بھی پھوٹ پھوٹ کر رو دے۔

" یہ میں نے کیا غضب کر دیا " اس نے اپنی ہتھیلیاں مسلتے ہوئے دل سے پوچھا اور پھر دفعتہً شکور کا کندھا پکڑ کر جھنجھوڑتے ہوئے بولی " نرسنگ ہوم جانا بے کار ہے شکور۔ ڈاکٹر صاحب جا چکے ہیں ..... گھر چلو ..... پھر جا کے ڈاکٹر صاحب کو بلا لانا " شکور نے موٹر کو دوبارہ موڑا اور منیرہ نے پلٹ کر اس کی پیشانی پر بکھرے ہوئے بالوں کو سمیٹا۔ وہ اب بے ہوش ہو چکا تھا ..... آستین سے خون کے قطرے ٹپک رہے تھے اور زرد رخساروں پر آنسوؤں کی بوندیں کانپ رہی تھیں ..... منیرہ رونے لگی۔

منیرہ اپنے ساتھ اچھی خاصی قیامت گھر لے آئی تھی۔ اس کی ماں پریشان بھی تھیں اور ناخوش بھی ..... وہ ہمیشہ منیرہ کو موٹر چلانے سے منع کرتی تھیں اور کنور صاحب اپنا پائپ سلگا کر برآمدے میں چپ چاپ ٹہل رہے تھے۔

ڈاکٹر حفیظ دوڑے ہوئے آئے۔ منیرہ نے قینچی لے کر دبیز اوورکوٹ کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے اتار ڈالا تھا اور اپنے بے ہوش مہمان کے سرہانے جھکی ہوئی اس کا کچلا ہوا بازو دیکھ دیکھ کر اپنی انگلیاں مروڑ رہی تھی۔ موٹر کا پہیہ سیدھے ہاتھ کی ہڈی کا چورا کر گیا تھا .....

ڈاکٹر صاحب نے آتے ہی کہا " بھئی منیرہ بیٹی۔ تم نے تو سارے کئے دھرے پر پانی پھیر دیا۔ بھلا کہیں تم نے یہ بھی سنا ہے کہ نرسیں ..... " منیرہ کی رونی شکل دیکھ کر ڈاکٹر حفیظ نے مذاق کا ارادہ ملتوی کر دیا اور مریض کا معائنہ کرنے لگے " شکر

کہ صرف کہنی پر سے ہڈی ٹوٹی ہے اور باقی محض گوشت پھٹ گیا ہے۔ ہم صبح آپریشن کر کے ہڈی جوڑ دیں گے ..... فی الحا
زخم صاف کر کے خون روک دیا جائے ..... کیوں منیرہ ؟

"جی ہاں ..... مگر یہ بے ہوش کیوں ہو گیا ہے ڈاکٹر ؟" منیرہ نے بغیر ارادہ کئے سوال کر ڈالا۔

ڈاکٹر حفیظ نے تعجب سے منیرہ کو دیکھا۔ شاید دو ماہ بعد آپ کو جنرل ہسپتال جا کر نرسنگ کا امتحان دینا ہے منیرہ بڑ
خیریت ہے کہ مر نہیں گیا ..... بڑا جانباز ہے جس نے تمہاری جسیم شخیم موٹر کا مقابلہ کیا اور محض ایک بازو پر بیتی ..... اگر گو
آپ کا پہیہ اس کی گردن سے گزر جاتا ؟

ڈاکٹر حفیظ کے مذاق کا منیرہ ذرا بھی لطف نہ لے سکی۔ یوں ہی انگلیاں چٹخاتے ہوئے اس نے پھر پوچھا "یہ ٹھیک
ہو جائے گا نا ؟"

ڈاکٹر حفیظ نے کہا "اپنے دل سے پوچھو ..... تم نے کیسے کیسے زخمیوں کی تیمارداری کی ہے"

منیرہ کا دل آج پہلی بار اس کے اختیار میں نہ تھا ..... نہ وہ اس شدت سے کبھی دھڑکا تھا اور نہ منیرہ نے
دماغ کو دل سے آج کی طرح ہار مانتے پایا تھا ..... وہ خاموشی سے ڈاکٹر حفیظ کے ساتھ اس بے ہوش زخمی کی مرہم پٹی
کرانی رہی اور بار بار امنڈ آنے والے آنسوؤں کو دوپٹے میں جذب کرتی گئی ..... خون بند ہو گیا مگر بہت سا خون تو ضائع
ہو چکا تھا اور مریض کا جوان اور بھرا ہوا چہرہ لاش کی طرح سفید نظر آ رہا تھا ..... منیرہ نے ڈاکٹر کی نظر بچا کے دو تین مرتبہ
اس کے ماتھے پہ بکھرے ہوئے بالوں کو ہٹایا ..... ڈاکٹر کی نظر بچا کے ..... جانے کیوں۔ حالانکہ نرسنگ ہوم میں
اس نے بہت سے کمزوروں اور زخمیوں کے الجھے ہوئے بالوں کو سلجھایا تھا ..... مگر آج اسے یہی بات "محض فرض" سے کچھ
مختلف لگ رہی تھی۔

جب تک نیاز کو ہوش نہیں آیا، ڈاکٹر حفیظ وہیں کمرے میں بیٹھے منیرہ سے باتیں کرتے رہے۔ ایک دفعہ انھوں
نے منیرہ سے کہا "مجھے خوب یاد ہے کہ آج کی طرح تم اس دن بھی ہراساں اور مضطرب تھیں جب تمھیں نمونیہ ہو گیا تھا ..."

منیرہ بولی "ڈاکٹر صاحب جان دینا جان لینے سے کہیں زیادہ آسان ہوتا ہے ..... اگر اسے کچھ ہو گیا تو میرا ضمیر
عمر بھر مجھے ملامت کرتا رہے گا ..... میں کبھی آپ کے نرسنگ ہوم میں قدم نہ رکھوں گی"

ڈاکٹر حفیظ نے بڑا عظیم الشان قہقہہ لگایا ..... نیاز نے پٹ سے آنکھیں کھول دیں۔ اور اضطراب آمیز تعجب سے ڈاکٹر
حفیظ اور منیرہ کو دیکھنے لگا۔

ڈاکٹر صاحب نے اپنی کرسی پلنگ کے نزدیک کھینچ کر اس کی نبض پہ انگلیاں رکھیں اور بولے "میں ڈاکٹر ہوں .....
یہ لڑکی نرس ہے ..... اور ابھی یہ لڑکی مجھ سے کہہ رہی تھی کہ اگر تم اچھے نہ ہوئے تو عمر بھر اس کا ضمیر اسے ملامت کرتا
رہے گا اور وہ پھر کبھی میرے نرسنگ ہوم میں کام نہیں کرے گی! لہٰذا میں تم سے اپیل کروں گا کہ جلدی سے اچھے ہو جاؤ" یہ

نیاز نے گردن گھما کے سرہانے کھڑی ہوئی منیرہ کو دیکھا جو سٹپٹا کے اپنا ہونٹ چبا رہی تھی۔

"مجھے کیا ہو گیا ہے ؟" نیاز نے ڈاکٹر سے پوچھا۔

"نہیں تو دلو کچھ نہیں ہوا" جولیا کی شادی میں شرکت کرکے ڈاکٹر کا مزاج بہت شگفتہ ہوگیا تھا۔ بولے "البتہ ایک اناڑی ڈرائیور نے تمھارا بازو کچل دیا ہے ...... تم ٹھیک ہو جاؤ تو پھر اس اناڑی پر مقدمہ ضرور چلانا ____"

نیاز نے دوبارہ گردن پھیر کر منیرہ کو دیکھا اور اس کے دیکھتے ہی دیکھتے منیرہ کی آنکھوں سے آنسو برسنے لگے۔ وہ پلک جھپکائے بغیر بڑے غور اور تعجب سے منیرہ کو دیکھ رہا تھا۔ ___

ڈاکٹر حفیظ مصنوعی غصے کے ساتھ کرسی سے اٹھے "ارے رے یہ لڑکی تو رو کر دھمکا رہی ہے کہ بیچارہ نکالا جائے ..." انھوں نے منیرہ کا سر پکڑ کر ہلایا، نیاز کو ایک خواب آور انجکشن لگا دیا اور جاتے وقت منیرہ سے پوچھا "کسی نرس کو بھیجوں؟"

منیرہ نے کہا "کیا میں نرس نہیں ہوں ڈاکٹر؟"

ڈاکٹر صاحب بولے "تو پھر یاد رکھو، نرس کا کام آنسو بہانا نہیں بلکہ رونے والے کو مسکرانے کا موقع دینا ہے"

نیاز کا ٹمپریچر دیکھ کر اُسے سونے کی ہدایت کرتے ہوئے ڈاکٹر حفیظ صبح آنے کا وعدہ کرکے چلے گئے ...... نیاز فوراً سو گیا ..... صبح تک سوتا رہا ____ منیرہ پلنگ کے برابر کرسی پر بیٹھی، آنکھیں پھاڑے اس کا مکمل چہرہ تکتی رہی .... اور وقت گزرتا گیا۔

منیرہ کی زندگی میں یہ رات بڑی عجیب اور صبر آمیز تھی۔ یوں تو اُسے کچھ دن ہوئے نرسوں کی کمی کے سبب ڈاکٹر حفیظ کی خواہش پر ان کے نرسنگ ہوم میں رات کی ڈیوٹی بھی لینی پڑی تھی اور اس نے کئی راتیں طویل وعریض وارڈ میں گھوم کر گزاری تھیں ..... اور ان دنوں وہ اپنی ساتھی نرس سے کہتی رہی کہ "بھئی اللہ کیسے جاگ لیتی ہو تم لوگ" اور پھر تھوڑی دیر بعد اپنا تھرماس کھول کر ایک پیالہ تلخ کافی کا پی لیتی تھی اور اس ڈر سے کرسی پر نہ بیٹھتی تھی کہ بیٹھتے ہی نیند نہ آجائے ... آج رات جب کہ وہ بالکل تنہا تھی، نرسنگ ہوم کے ماحول کی طرح یہاں کوئی آواز، چیخ اور کراہٹ کی نہ تھی ۔ اس کا مریض انجکشن کے اثر سے سو رہا تھا، یا بہت سا خون بہہ جانے کے باعث غافل تھا ..... وہ بہرحال منیرہ کے پلنگ پر آنکھیں بند کیے بے حس وحرکت لیٹا تھا۔ اس کا زخمی بازو پٹیوں سے جکڑا ہوا پہلو میں پڑا تھا اور دوسرے ہاتھ کو اس نے سینے پر اس طرح رکھا تھا کہ منیرہ کرسی پر نیم دراز ہو کے محض ہاتھ کی خفیف جنبش سے اس کے سانس کی آمد و رفت شمار کر رہی تھی ....

کنور رانی سونے کو چلی گئی تھیں .... کنور صاحب نے مشکل ان کو بھیجا تھا ..... انھوں نے کہا ......
"منیرہ سے غلطی ہوئی ہے اسے خمیازہ بھگتنا چاہیے ..... اور بہرحال وہ نرسنگ سیکھتی ہے، کسی بھی مریض کی دیکھ بھال اس کا فرض ہے۔ کنور رانی چلی گئیں تو کنور صاحب منیرہ کو سمجھاتے رہے کہ موٹر چلاتے وقت ڈرائیور کے فرائض کیا ہوتے ہیں اور کن امور کا خیال اشد ضروری ہے ...... منیرہ سنتی رہی .... پھر کنور صاحب بھی یہ کہہ کر چلے گئے کہ "ضرورت ہو تو مجھے فوراً جگا لینا ......"

منیرہ نے اٹھ کر اس بدقسمت اوور کوٹ کو دیکھا جو بہت عمدہ اور قیمتی تھا۔ اور جس کے چند گھنٹے قبل وہ بڑی بے دردی سے چیتھڑے کر چکی تھی .... خون آلود آستین اس نے سیلابچی میں ڈال دی اور باقی حصے کی تلاشی لینے لگی ....